# مسائل کا نورانی حل

| | |
|---|---|
| لوحِ شرف قمر | روزمرہ زندگی سے متعلق کسی بھی معاملہ کے فوری روحانی حل کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔ |
| لوحِ شرف شمس | عزت، شہرت، کامیابی، حکومت، سیاست، حصول عہدہ، اعلیٰ پوزیشن، نوکری میں استحکام اور ترقی، اولادِ نرینہ، سرکاری نوکری |
| لوحِ شرف عطارد | تعلیم، حافظہ اور زبان دانی، کاروبار تجارت اور رزق، نوکری، دماغی امراض، اندرون و بیرون ملک سفر |
| لوحِ شرف زہرہ | عوام و خواتین میں مقبولیت، تسخیر محبوب، رجوع خلقت، شادی، خوبصورتی اور کشش پیدا کرنے کے لیے |
| لوحِ شرف مریخ | مخالفین پر غلبہ، دشمنوں کو شکست، مقدمہ یا لڑائی میں کامیابی، سحری و آسیبی امراض سے بچاؤ، تحفظ صحت، قوت جسمانی اور مردانہ حیوانی طاقت۔ |
| لوح شرف مشتری | مال و دولت، تجارت و کاروبار میں اضافہ، جائیداد، انعامی بانڈ، لاٹری، خاتمہ غربت مالی۔ |
| لوحِ شرف زحل | جب چلتے کام رکنے لگ جائیں اور کام ہوتے ہوتے رہ جائیں تو آپ کو اس لوح کی ضرورت ہے۔ مختلف قسم کی ناکامیوں اور پریشانیوں سے تحفظ کے لیے۔ وراثتی جائیداد کا مسئلہ |
| لوح خوش قسمتی | جب مسائل کا کوئی حل نظر نہ آئے تو عمومی خوش قسمتی کے لیے واحد علاج، بہترین مثبت اثرات۔ |
| لوح بدنظری | بچہ کا ایک دم دودھ یا پڑھائی چھوڑ دینا، کاموں نوکری کا اچانک خاتمہ یا خرابی، چلتے کاروبار کی بندش، اچانک بیماری کا جکڑ لینا، بھوک کا خاتمہ، مرتبہ سے بلاوجہ گرنا۔ |
| زعفرانی نقوش | بیماری چاہے کوئی بھی ہو اور کتنی پرانی یا موذی کیوں نہ ہو، ایک کورس اپنا اثر دیکھائے گا۔ |
| طلسم تسخیر و حاجت | رزق، دولت، شادی، تسخیر مطلوب، تسخیر خلق، حصول عہدہ، انعامی بانڈ، تسخیر دشمن، حصول اولاد، صحت، جادو سحر سے حفاظت، حفظ و امان یا کسی بھی مطلب و مقصد کے لیے حاصل کر سکتے ہیں۔ |
| لوح نورانی و کبیر | حروف نورانی کی یہ لوح نوکری، روزگار، بزنس، اولاد، سفر، خوش قسمتی، صحت تندرستی، تعلیم حافظہ عقل و دانش، روحانیات، ردسحر، تحفظ یا جو بھی کوئی اور نیک مقصد ہو اس کے لیے موثر۔ |
| لوح زچگی | زچہ و بچہ کی حفاظت، ان کو سحر، جادو، ٹونا اور ہر قسم کے سحری اور جسمانی نقائص اور اثرات سے حفاظت۔ |

ماہنامہ راہنمائے عملیات لاہور

## فہرست مضامین




**سرپرست**
خالد اسحاق راٹھور، ایم اے ہسٹری

**ایڈیٹر**
عبدالباسط راٹھور

**سب ایڈیٹر**
عبدالحی راٹھور

**قیمت**
راہنمائے عملیات -/60 فی شمارہ
راہنمائے عملیات (12 شمارہ) -/850 زرسالانہ
راہنمائے عملیات (12 شمارہ) -/55 ڈالرزرسالانہ (بیرون ملک)

خالد روحانی جنتری -/250
خالد ہندی جنتری -/250





**ویب سائٹ**
www.khalidrathore.com

**ای میل**
kirathor@yahoo.com

**فیس بک**
Rehnuma-e-amliyat
Eastern Artist

**دفتری اوقات کار**
صبح 11:00 تا شام 06:00 تک
تعطیل اتوار ودیگر حکومتی اعلانات کے مطابق

**فون نمبرز**
0300-8442060
0321-4753240
0300-4783518
042-36293245
042-36374864

**ترسیل زر:**
**آن لائن بنک اکاونٹ**
A/C # 05570017139203
Khalid Ishaq Rathore, Habib Bank Limited, Allama Iqbal Road, Lahore, Pakistan.

**بیرون ملک**
Western Union, Xpress money, Ria

**منی آرڈر**
خالد اسحاق راٹھور، راٹھور مینشن، مکان نمبر 2، گلی نمبر 11، محمد نگر، گڑھی شاہو، لاہور، پاکستان۔

**ایزی پیسہ**
عبدالباسط راٹھور
**Account & Phone No.**
03464387683

عبدالحی راٹھور
**Account & Phone No.**
03464387682

**موبی کیش**
**Account & Phone No.**
03008442060



ناشر۔ شائستہ خالد راٹھور
پرنٹر۔ الامین ٹریڈرز، لاہور
جلد 21 شمارہ 11

خالد اسحٰق راٹھور، مکان نمبر 2، گلی نمبر 11، محمد نگر، گڑھی شاہو، لاہور

# برکاتی انگوٹھی



کاروبار اور تجارت میں اضافے، رزق میں برکت، حصول روزگار، حصول اولاد، تسخیر و رجوع خلقت، شادی، محبت، صحت، خصوصی امراض، ردسحر، جادو، مقدمے میں کامیابی وغیرہ کے لئے استعمال میں لائی جاتی ہے۔

# لوحِ آیتُ الکرسی / ردسحر وتحفظ

لوحِ آیتُ الکرسی / ردسحر وتحفظ' جادو' سحر' کالے علم' ڈھایہ' ہانڈی' آسیب' اثر' حاضرات' جنات' ہمزاد، سایہ، پریوں اور دیگر مرئی و غیر مرئی مخلوقات، عملیاتی اور سحری اعمال سے تحفظ اور ان کے خاتمے کے لیے ہر درجہ موثر ہے۔ لوحِ آیتُ الکرسی / ردسحر وتحفظ فرد ذاتی استعمال اور افرادِ خانہ کے لیے الگ الگ استعمال کے لیے بھی طلب کر سکتا ہے۔ جو فرد اپنے گھر کو ان خرابیوں اور اثرات سے محفوظ رکھنا چاہیں وہ بھی اس کو گھر میں رکھ کر لوحِ آیتُ الکرسی / ردسحر وتحفظ سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ کسی بھی قسم کے بداثرات اور اعمال سے محفوظ رہنے کے لیے لوحِ آیتُ الکرسی / ردسحر وتحفظ کا استعمال مطابق حد درجہ موثر ہے۔ کالا جادو ہو یا کالے جادو سے آپ متاثر ہوں لوحِ آیتُ الکرسی / ردسحر وتحفظ آپ کو کالے جادو سے نجات دی گئی' کسی بھی قسم کا کالا جادو ہو اس سے تحفظ اور کالے جادو کے اثرات کا خاتمہ ہوتا ہے۔

# زعفرانی نقوش

بیماری کی نوعیت کچھ بھی ہو، بیماری چاہے کتنی پرانی ہی کیوں نہ ہو، بیماری چاہے کتنی ہی موذی کیوں نہ ہو، زعفرانی نقوش کا ایک کورس کرنے سے اس کے اثرات آپ پر خود ظاہر ہوں گے یہ نقوش پانی میں گھول کر پینے کے لیے ہیں۔ یہ ''زعفرانی نقوش'' درجہ اول کے زعفران سے خاص کواکبی اوقات میں کاغذ پر تحریر کیے جاتے ہیں اور صحت اور تندرستی کے حوالے سے اِن پر خصوصی آیات قرآنی اور اسماء ربی کا ورد بھی کیا جاتا ہے۔ تاکہ اِن کے اثرات میں زیادہ سے زیادہ طاقت پیدا کی جاسکے اور اِن کو استعمال کرنے والے کو زیادہ سے زیادہ فائدہ حاصل ہو اور اس کو صحت کے جن مسائل سے واسطہ ہے اُن کا حل نکلے اور وہ صحت یاب ہو۔

# لوح نورانی کبیر

لوح نورانی و کبیر اپنے اسرار کے ساتھ ہر سعد و نیک کام کے حوالے سے عملیاتی و روحانی موثریت کے حامل ہیں۔ کوئی بھی امر ہو اس کے لیے ان کو مجرب و موثر پایا گیا ہے۔ میدان عملیات میں حروف نورانی جنہیں حروف مقطعات بھی کہا جاتا ہے کو غیر معمولی سعادت اور برکت کا حامل مانا جاتا ہے۔ حروف نورانی کی یہ لوح نوکری، روزگار، بزنس، اولاد، سفر، خوش قسمتی، صحت تندرستی، تعلیم حافظہ عقل و دانش، روحانیات، ردسحر، تحفظ یا جو بھی کوئی اور نیک مقصد ہو اس کے لیے موثر ہے۔

# لوحِ خوش قسمتی

خاص کواکبی حالتوں یعنی کواکب کی آپس میں سعد نظرات، شرف، اوج اور بعض خاص یوگ بننے کے اوقات میں لوح خوش قسمتی تیار کی جاتی ہے۔ زندگی کے عموی مسائل کے خاتمے اور زندگی میں پیش آنے والی مختلف مشکلات، رکاوٹوں اور مسائل کے حل کے لیے موثر اور مجرب لوح ہے۔ زائچہ کی عمومی نحوست کو دور کرنے کے لیے لوحِ خوش قسمتی موثر ہے۔ ہر فرد کو لوحِ خوش قسمتی سے فائدہ اُٹھانا چاہیے۔

# محبانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم

## ام المومنین حضرت رملہ بنت ابی سفیان رضی اللہ عنہ

**ان صفحات کو ان محبانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے مخصوص کیا گیا جن کی زندگی نبی اکرم ﷺ کی خدمت اور اسلام کی سربلندی کے لیے بسر ہوئی۔**

یہ بات تو ابوسفیان بن حرب کے حاشیہ خیال میں بھی نہیں آئی تھی کہ قریش کا کوئی فرد اس کے کسی فیصلے سے بغاوت یا کسی اہم معاملے میں اس کی مخالفت کرنے کی جرات کرے گا۔ کیوں کہ وہ مکے کا ایک ایسا سردار اور قریش کا ایسا لیڈر تھا جس کا ہر فیصلہ واجب التعمیل اور ہر حکم واجب الاطاعت سمجھا جاتا تھا۔ لیکن اس کی اپنی ہی بیٹی رملہ نے جو اپنی کنیت ام حبیبہ سے معروف تھی۔ اس کے باطل معبودوں کی الوہیت سے انکار کر کے اس کے غبارے کی ساری ہوا نکال دی۔ نیز اس نے اور اس کے شوہر عبیداللہ بن جحش نے اللہ واحد پر ایمان اور محمد ﷺ کی رسالت کی تصدیق کا اعلان کر کے اس کی چودھراہٹ کا سارا بھرم کھول کر رکھ دیا (۱)۔

ابوسفیان نے اپنی بیٹی اور داماد کو ان کے دین سے پھیر کر اپنے اور اپنے آباء واجداد کے دین میں واپس لانے کی انتہائی کوشش کی۔ اس کے لیے اس نے اپنا ایڑی سے چوٹی تک کا زور صرف کر ڈالا مگر اس کی ساری ہیکڑی دھری کی دھری رہ گئی اور وہ اپنے مقصد میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ کیونکہ ایمان جو رملہؓ کے دل میں راسخ ہو چکا تھا، اس کی جڑیں اتنی گہرائی میں اتر چکی تھیں کہ ابوسفیان کے غیظ وغضب کی آندھیاں اسے اکھاڑ تو کیا سکتیں، اپنی جگہ سے ہلا بھی نہ سکیں۔

ابوسفیان کو رملہؓ کے مسلمان ہو جانے کا بڑا شدید قلق تھا اور اپنی بیٹی کو اپنے منشاء کے مطابق مجبور کرنے اور اس کو اور محمد ﷺ کے دیگر متبعین کو اسلام سے برگشتہ کرنے کی کوششوں میں ناکامی کے بعد اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ کس منہ سے قریش کا سامنا کرے۔

جب قریش نے یہ دیکھا کہ ابوسفیان، رملہؓ اور اس کے شوہر پر ناراض ہے تو وہ ان دونوں کے خلاف جری ہو گئے، وہ ان کو سخت اور اذیت ناک سزائیں دیتے اور ان کے گرد زندگی کا دائرہ روز بروز تنگ کرتے چلے گئے، یہاں تک کہ ان کے لیے مکہ میں زندگی گزارنا دوبھر ہو گیا۔ اور جب رسول اللہ ﷺ نے مسلمانوں کو حبشہ کی طرف ہجرت کر جانے کی اجازت مرحمت فرمائی تو رملہ بنت ابوسفیانؓ، ان کا شوہر عبیداللہ بن جحش اور ان کی چھوٹی بچی حبیبہؓ مہاجرین کے اس قافلے میں پیش پیش تھے جس نے اپنے دین وایمان کی حفاظت کے لیے نجاشی کی حمایت حاصل کی تھی۔

لیکن مسلمانوں کی اس مختصر سی جماعت کا ان کے ہاتھ سے بچ نکلنا اور حبشہ میں اس کا آرام وسکون سے رہنا ابوسفیان اور اس کے ہم خیال دوسرے زعماء قریش کو سخت ناگوار گزرا، اس لیے انہوں نے نجاشی کو مسلمانوں کے خلاف بھڑکانے، ان کی واپسی کا مطالبہ کرنے اور اس کو یہ باور کرانے کے لیے کہ یہ لوگ عیسیٰ بن مریم علیہ السلام اور ان کی والدہ مریم علیہا السلام کے متعلق نہایت ناپسندیدہ بات کہتے ہیں، اپنے سفیر کو حبشہ بھیجا۔

نجاشی نے مسلمان کو بلا بھیجا اور ان سے ان کے دین کی حقیقت اور اس بات کی اصلیت دریافت کی وہ جو عیسیٰ مسیح علیہ السلام اور ان کی والدہ کے متعلق کہتے ہیں۔ اس نے مسلمانوں سے اپنی اس خواہش کا اظہار بھی کیا کہ وہ قرآن کے کچھ اجزاء اسے سنائیں جو ان کے نبی کے قلب پر نازل ہوتا ہے۔ جب مسلمانوں نے اس کے سامنے اسلام کی حقیقت بیان کی اور قرآن کریم کی چند آیات اسے سنائیں تو وہ اتنا متاثر ہوا کہ روتے روتے اس کی داڑھی آنسوؤں سے تر ہو گئی۔ پھر اس نے مسلمانوں سے کہا ''یہ کلام جو تمہارے نبی محمد ﷺ پر نازل ہوا ہے اور وہ جس کو عیسیٰ بن مریم علیہ السلام لائے تھے، دونوں ایک ہی نور کی شعاعیں ہیں'' (۲)۔

اور پھر وہ اللہ واحد پر ایمان اور نبوت محمدیہ کی تصدیق کا اعلان کر کے دائرہ اسلام میں داخل ہو گیا۔ اس موقع پر اس نے ان مسلمانوں کے لیے اپنی حمایت کا اعلان بھی کیا جو ہجرت کر کے اس کے ملک میں آئے تھے۔ اس معاملے میں اس نے اپنے سرداروں کی مخالفت کی کوئی پرواہ نہیں کہ جنہوں نے اسلام قبول کرنے سے انکار کر دیا اور اپنے دین یعنی نصرانیت پر قائم رہے۔

اس کے بعد ام حبیبہؓ نے سمجھا کہ طویل پریشانیوں کے بعد اب حالات ان کے لیے سازگار ہو گئے ہیں اور آلام ومصائب کے اس دشوار گزار سفر نے ان کو امن کے گہوارے میں پہنچا دیا ہے، مگر وہ حالات ان کی نگاہوں سے پوشیدہ تھے جنہیں نوشتہ تقدیر نے ان کے لیے چھپا رکھا تھا۔

اللہ تعالیٰ نے ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کو ایک ایسے مشکل امتحان میں ڈالنا چاہا جس میں بڑے بڑے اصحاب عقل و دانش وحیران وسرگشتہ ہو کر رہ

جائیں۔ لیکن اسی کے ساتھ اس نے یہ بھی چاہا کہ ان کو اس سخت ترین آزمائش سے کامیابی کے ساتھ نکال کر فلاح کی بلند ترین چوٹی پر پہنچا دے۔

چنانچہ ایک رات ام حبیبہؓ نے خواب دیکھا کہ ان کا شوہر عبیداللہ بن جحش ایک ایسے بحر امواج کی سرکش موجوں میں پھنسا ہوا ان سے نکلنے کے لیے ہاتھ پاؤں مار رہا ہے جس پر تہ بہ تہ تاریکیاں مسلط ہیں اور وہ انتہائی ناگفتہ بہ حالت میں گرفتار ہے۔

خوف و اضطراب کی وجہ سے ان کی نیند کھل گئی۔ اس خواب کا ذکر وہ اپنے شوہر یا کسی دوسرے شخص سے کرنا نہیں چاہتی تھیں لیکن وہ خواب بہت جلد ایک حقیقت کی شکل میں ان کے سامنے آ گیا۔ اس منحوس رات کی صبح ابھی سے تبدیل نہیں ہونے پائی تھی کہ عبید اللہ بن جحش نے اپنے دین سے مرتد ہو کر نصرانیت اختیار کر لی۔ اس کے بعد اس کا زیادہ تر وقت شراب خانوں میں گزرنے لگا۔ اس کثرت کے ساتھ شراب نوشی کے باوجود وہ اس سے آسودہ نہیں ہوتا تھا۔ اس نے ام حبیبہؓ کو دو میں سے ایک چیز کے انتخاب کی آزادی دے دی جو دونوں ہی انتہائی ناپسندیدہ تھیں، یعنی یا تو وہ طلاق لے لیں یا نصرانیت اختیار کر لیں۔

ام حبیبہؓ نے خود کو اچانک تین مشکلات میں محصور پایا:-

(۱) یا تو وہ اپنے شوہر کی بات مان لیں جو مسلسل انہیں نصرانیت کی دعوت دے رہا تھا، اور اس طرح (العیاذ باللہ) اپنے دین سے پھر جائیں اور دنیا و آخرت کی ذلت و رسوائی سے دوچار ہوں، اور یہ ایسا کام تھا جس کو وہ کسی قیمت پر نہیں کر سکتی تھیں چاہے اس کے نتیجے میں ان کے جسم کا گوشت پوست لوہے کی کنگھیوں کے ذریعہ سے ان کی ہڈیوں سے کھرچ کر الگ کر دیا جاتا۔

(۲) یا وہ مکہ واپس اپنے والد کے گھر میں چلی جائیں اور وہاں ایسی زندگی گزارنے پر مجبور ہوں جس میں ان کو اپنے دین پر عمل کرنے سے روک دیا گیا ہو، کیونکہ مکہ ابھی تک کفر و شرک کا گڑھ تھا۔

(۳) یا پھر وہ تنہا اور بے یار و مددگار سرزمین حبشہ میں ٹھہری رہیں۔

انہوں نے اللہ عزوجل کی رضاء کو ہر چیز پر مقدم رکھتے ہوئے تیسری اور آخری شکل کو ترجیح دی اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے آسانی و کشادگی کی اُمید پر حبشہ میں ٹھہرنے کا فیصلہ کر لیں۔

ام حبیبہؓ نے اللہ تعالیٰ سے جس کشادگی کی توقع کی تھی اس کے لیے انہیں زیادہ دیر تک انتظار نہیں کرنا پڑا۔ کیونکہ ان کے شوہر کی عدت وفات سے فارغ ہوتے ہی جو ارتداد کے بعد زیادہ دن زندہ نہیں رہ سکا تھا، بالکل غیر متوقع طور پر ان کے پاس ان کی خوش نصیبی کا پیغام آ پہنچا۔

ایک روز چاشت کے وقت جب دن خوب روشن ہو چکا تھا اور سورج کی روپہلی کرنوں نے زمین کو چاندی کا لباس پہنا دیا تھا، اِن کے دروازے پر دستک ہوئی۔ جب انہوں نے دروازہ کھولا تو اچانک اپنے سامنے نجاشی کی خادمہ خاص ''ابراہہ'' کو دیکھ کر مبہوت رہ گئیں۔ ابرہہ نے بڑے ادب اور خندہ جبینی کے ساتھ سلام کر کے اندر آنے کی اجازت مانگی اور کہا ''بادشاہ سلامت آپ کو سلام کہتے ہیں اور کہتے ہیں کہ محمد رسول اللہ ﷺ نے آپ کو نکاح کا پیغام بھیجا ہے اور ایک خط کے ذریعے سے ان کو اپنا وکیل بنایا ہے، تو آپ بھی اپنی طرف سے کسی کو وکیل مقرر کر دیجئے''۔

یہ سن کر ام حبیبہؓ خوشی سے پھولی نہ سمائیں اور بے ساختہ بول پڑیں ''اللہ تم کو خوش رکھے، اللہ تم کو خوش خبری سنائے''۔

پھر اپنے جسم سے ایک ایک کر کے تمام زیورات اتارنے لگیں۔ انہوں نے اپنے کنگن اتار کر ابرہہ کو دے دیئے۔ پھر پازیب، پھر دونوں کانوں کی بالیاں اور انگوٹھیاں اس کو دے دیں، اگر اس وقت ان کے پاس دنیا کے سارے خزانے ہوتے تو وہ سب ابرہہ کو بخش دیتیں۔ پھر انہوں نے کہا کہ میں خالد بن سعید بن عاصؓ کو اپنا وکیل بناتی ہوں کیونکہ وہ میرے قریب ترین رشتہ دار ہیں۔

نجاشی کا رہائشی محل درختوں سے گھرے ہوئے ایک بلند ٹیلے پر واقع تھا اور اس کے نشیب میں حبشہ کا سب سے خوبصورت باغ اس کے حسن کو دوبالا کر رہا تھا۔ اسی محل کے ایک وسیع و عریض ہال میں جو نہایت خوبصورت نقش و نگار سے آراستہ اور پیتل کے سنہرے چمکیلے چراغوں کی روشنی سے منور ہو رہا تھا، جس میں قیمتی اور نفیس فرش بچھا ہوا تھا۔ حبشہ میں مقیم صحابہ کرام جعفر بن ابی طالب، جناب خالد بن سعید بن عاص اور جناب عبداللہ بن حذافہ

سہیؓ وغیرہ، رسول اللہ ﷺ کے ساتھ منعقد ہونے والے ام حبیبہ بنت ابی سفیانؓ کے نکاح میں شرکت کے لیے جمع تھے۔ جب سب لوگ آ چکے تو نجاشیؓ نے جو مجلس کے صدر نشین تھے، خطبہ دیتے ہوئے کہا ''میں شکر ادا کرتا ہوں اس اللہ بزرگ و برتر کا جو ہر قسم کے عیوب سے پاک، اپنے بندوں کو امن و اطمینان بخشنے والا اور لامحدود طاقت وقوت کا سرچشمہ ہے اور میں اس بات کی شہادت دیتا ہوں کہ اللہ واحد لاشریک کے سوا کوئی دوسرا بندگی اور عبادت کا حقدار نہیں، اور اس بات کی کہ محمد ﷺ اس کے بندے اور رسول ہیں، اور اس بات کی کہ وہ انہیں کی ذات پاک ہے جس کی بشارت عیسیٰ بن مریمؑ نے دی تھی''۔

''امابعد! رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے حکم دیا ہے کہ ام حبیبہ بنت ابی سفیان کو ان کے عقد میں دے دوں۔ سو میں آپ ﷺ کے حکم کی تعمیل کرتا ہوں اور ان کی طرف سے ام حبیبہ کو چار سو طلائی دینار بطور مہر ادا کرتا ہوں''۔ اور انہوں نے دینار جناب خالد بن سعیدؓ کے سامنے ڈھیر کر دیے۔ اس کے بعد جناب خالد بن سعیدؓ بن عاص کھڑے ہوئے اور انہوں نے اپنے جوابی خطبے میں فرمایا ''ساری تعریفیں اللہ کے لیے ہیں، میں اس کا شکر ادا کرتا ہوں، اسی سے اعانت طلب کرتا ہو، اسی سے استغفار کرتا ہوں اور اس کی طرف متوجہ ہوتا ہوں۔ اور گواہی دیتا ہوں کہ محمد ﷺ اس کے بندے اور رسول ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو ہدایت اور حق دے کر اس لیے بھیجا ہے کہ اس کو پوری جنس دین پر غالب کر دیں، خواہ یہ بات کفار کو کتنی ہی ناگوار کیوں نہ گزرے۔

امابعد! میں رسول اللہ ﷺ کا حکم بجالاتا ہوں اور اپنی موکلہ ام حبیبہ بنت ابی سفیان کو ان کے نکاح میں دیتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ اپنے رسول ﷺ کو ان کی بیوی میں برکت عطا فرمائے اور ام حبیبہؓ کو وہ خیر و برکت مبارک ہو جو اللہ تعالیٰ نے ان کے مقدر میں لکھ دی تھی''۔

پھر جب جناب خالد بن سعیدؓ دیناروں کو اٹھا کر کھڑے ہو گئے تا کہ انہیں ام حبیبہؓ بنت ابی سفیان کے یہاں پہنچا دیں اور ان کے ساتھ ہی دوسرے صحابہ کرامؓ بھی واپسی کے لیے اٹھ کھڑے ہوئے تو نجاشیؓ نے ان کو مخاطب کرتے ہوئے کہا ''آپ سب حضرات ابھی تشریف رکھیں، کیونکہ انبیاء کرام علیہم السلام کی سنت یہ ہے کہ جب وہ نکاح کرتے ہیں تو کھانا کھلاتے ہیں''۔

پھر انہوں نے کھانا منگوایا، اور سب لوگ اس سے فارغ ہو کر اپنی قیام گاہوں کی طرف لوٹ گئے۔

''جب مہر کی رقم میرے پاس پہنچی تو میں نے اس میں سے پچاس مثقال (ایک مثقال=1/1-2) سونا ابرہہ کے یہاں بھیج دیا اور ساتھ ہی اس کو یہ بھی کہلا دیا کہ خوش خبری دیتے وقت میں نے تم کو جو کچھ دیا تھا وہ اس حال میں دیا تھا کہ میرے پاس اس وقت تم کو دینے کے لیے اور کچھ نہیں تھا''۔ تھوڑی دیر بعد ابرہہ میرے پاس آئی اور اس نے وہ سونا جو میں نے اس کے پاس بھیجا تھا، واپس کر دیا۔ پھر اس نے ایک ڈبہ نکالا جس میں میرے دیئے ہوئے زیورات تھے۔ اس نے وہ سارے زیورات بھی یہ کہتے ہوئے مجھے لوٹا دیے کہ بادشاہ نے مجھے آپ سے کچھ لینے کو سختی سے منع کیا ہے اور انہوں نے اپنی تمام بیگمات کو حکم دیا ہے کہ ان کے پاس جتنی خوشبو ہو، وہ سب آپ کے پاس بھیج دیں۔ اگلے روز ابرہہ میرے پاس زعفران، عود و عنبر لے کر آئی۔ پھر اس نے کہا کہ مجھے آپ سے ایک ضرورت ہے۔ میرے دریافت کرنے پر اس نے بتایا کہ میں نے اسلام قبول کر کے محمد ﷺ کے دین کی پیروی اختیار کر لی ہے تو آپ نبی کریم ﷺ کو میرا اسلام پہنچا دیجئے گا اور ان کو بتا دیجئے گا کہ میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لا چکی ہوں۔ اس کو بھولیے گا مت۔ پھر اس نے میری روانگی کا انتظام کیا اور میں رسول اللہ ﷺ کی طرف روانہ کر دی گئی۔

جب میری ملاقات رسول اللہ ﷺ سے ہوئی تو میں نے نکاح کی پوری روداد آپ ﷺ کو سنائی اور جو کچھ میں نے ابرہہ کے ساتھ کیا تھا، اس سے بھی آپ ﷺ کو آگاہ کیا اور اس کا سلام بھی آپ کو پہنچا دیا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس کی باتیں سن کر نہایت خوشی کا اظہار کیا اور اس کے سلام کے جواب میں فرمایا ﴿وعلیہا السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ﴾۔

حوالہ جات

(۱) یہ ابوسفیانؓ کی قبل از اسلام زندگی کی بات ہے۔

(۲) سیرت ابن ہشام، صفحہ ۱۶۳/ سیرت النبیؐ مولفہ امام ابن کثیر ا: ۳۳۲۔

از: عبدالباسط راٹھور

# دنیا ستاروں کی روشنی میں

## ملکی اور بین الاقوامی حالات ■ سٹاک مارکیٹ کا جائزہ

## پاکستان

حکومت کی کشتی جس بھنور میں پھنسی ہوئی ہے۔ اس کی شدت میں جہاں اضافہ ہوتا ہوا دکھائی دے رہا ہے۔ وہاں حکومت کا فوج کی طرف بڑھتا ہوا رجحان بھی ظاہر ہو رہا ہے۔ حکومت اپنے خلاف ہونے والی سازشوں اور مذہبی انتہا پسندی کے بڑھتے ہوئے رجحانات کی وجہ سے فوج کے ساتھ تعلقات میں بہتری اور باہمی مشاورت سے فیصلے لینے پر غور کرتی نظر آئے گی۔ اپوزیشن جماعتوں کی طرف ہونے والی تنقید اور الزام تراشیوں کے واقعات میں اضافہ دیکھنے کو ملے گا۔ نیز سیاسی مخالفین ایک دوسرے کی وفاداریوں کو توڑنے کی بھرپور کوشش کرتے نظر آ رہے ہیں۔




اس ماہ کے پہلے دو عشرے ملک کی معاشی صورتحال کے لیے کچھ زیادہ اچھے وقت کو ظاہر نہیں کرتے۔ ملکی قرضوں میں اضافہ ہوگا۔ دوسرے ممالک سے طے پانے والے معاہدے برابری کی سطح پر طے پاتے نظر نہیں آتے۔

دوست ممالک کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور دوست ممالک کے ساتھ جاری منصوبوں میں بھی تیزی دیکھنے کو ملے گی۔ ایران اور انڈیا کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی کا عنصر بڑھتا ہوا معلوم ہوگا۔ افغانستان کے ساتھ بھی سرحدی خلاف ورزی کے واقعات میں اضافے کے باعث کشیدگی پیدا ہو سکتی ہے۔ ملک کے اندر بھی دہشت گردی کے واقعات میں اضافے کا خدشہ ہے۔ اسٹریٹ کرائم کی شرح میں اضافہ ہوگا۔ ملک میں بنیادی تعلیم عام کرنے کے ساتھ ساتھ اب اعلیٰ تعلیم کے نظام کو بہتر بنانے اور ہر ایک کی پہنچ میں لانے کی کوشش کی جائے گی۔

**وزیراعظم شاہد خاقان عباسی صاحب** اس ماہ کے پہلے دو عشروں میں کافی پریشان اور تنقید کا نشانہ بنتے نظر آتے ہیں۔ ملک میں جاری ترقیاتی کاموں کی رفتار میں تیزی لانے کے ساتھ ساتھ ہمسایہ ممالک کے ساتھ بہتر تعلقات کے لیے ہر ممکن کوشش کریں گے۔

**وزیراعلیٰ پنجاب میاں شہباز شریف صاحب** صوبے میں ترقیاتی کاموں کی رفتار میں تیزی لاتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ مگر اس کے ساتھ ساتھ قرضوں میں اضافہ اور معاشی عدم استحکام کا بھی خدشہ ہے۔ صوبے میں اعلیٰ تعلیم کو عام کرنے کے حوالے سے کام تو ہوگا۔ مگر کوئی جامع حکمت عملی بنتی نظر نہیں آتی۔

**وزیراعلیٰ سندھ مراد علی شاہ** صاحب اپنے مخالفین کو سخت انداز میں جواب دیتے نظر آئیں گے۔ کافی متحرک نظر آئیں گے اور عوام میں ان کی مقبولیت میں بھی اضافہ دیکھنے کو ملے گا۔ صوبے میں تعلیم کے معیار کو بہتر بنانے اور اسے عام کرنے کے حوالے سے کافی سرگرم نظر آئیں گے اور اس حوالے سے عملی اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ اس سال صوبے میں شرح خواندگی میں بھی اضافہ دیکھنے کو ملے گا۔

**وزیراعلیٰ خیبر پختونخواہ پرویز خٹک صاحب** صوبے میں اسٹریٹ کرائم کی روک تھام اور قانونی اداروں کو مضبوط کرنے پر زور دیں گے۔ نیز صوبے میں ترقیاتی پراجیکٹس میں اضافہ ہوگا۔ مزدور طبقے میں بے روزگاری کی شرح میں کافی کمی آئے گی۔

**میاں نواز شریف صاحب** اس ماہ کافی متحرک نظر آئیں گے۔ عوامی رابطوں میں اضافہ ہوگا۔ البتہ اس ماہ کے پہلے دو عشروں میں ان کے

اپنے ساتھی ان کے فیصلوں سے ناراض اور اختلاف کرتے نظر آئیں گے۔ انہیں فی الوقت صحت کا بھی خاص خیال رکھنے کی ضرورت ہے ورنہ بیمار پڑ سکتے ہیں۔

**عمران خان صاحب** کے لیے جاری وقت شہرت میں اضافے کا باعث تو بنے گا مگر ان کے اوپر ہونے والی تنقید اور اعتراضات میں بھی کافی اضافہ دیکھنے کو ملے گا۔ اپنے بیانات میں تضاد کی وجہ سے بھی تنقید میں اضافہ ہوگا۔

**ڈاکٹر طاہر القادری صاحب** اس ماہ اپنے مخالفین پر سخت برستے اور دوبارہ سے احتجاجوں کی طرف جاتے ہوئے دکھائی دیں گے۔ حکومت مخالف جلسوں اور تقاریر میں بھی اضافہ ہوگا۔

# اسٹاک مارکیٹ

اس ماہ کا پہلا عشرہ قدرے مندی کے رجحان کو ظاہر کر رہا ہے۔ دوسرے عشرے میں ملا جلا رجحان رہے گا۔ تیسرے عشرے میں قدرے بہتری آئے گی۔

## مالیاتی ادارے

پہلے دو ہفتے اونچ نیچ کے ساتھ قدرے مندی کو ظاہر کر رہے ہیں۔ البتہ آخری دو ہفتوں میں قدرے تیزی دیکھنے کو ملے گی۔

## آئل اینڈ گیس سیکٹر

پہلے عشرہ میں ملا جلا رجحان رہے گا البتہ آخری دو عشروں میں تیزی دیکھنے کو ملے گی۔

## انرجی سیکٹر

اونچ نیچ کے ساتھ تیزی کا رجحان رہے گا۔ آخری ہفتے میں قدرے مندی آئے گی۔

## ٹیلی کام سیکٹر

پہلا عشرہ مندی کو ظاہر کر رہا ہے۔ دوسرے اور تیسرے عشرہ میں ملا جلا رجحان رہے گا۔

## سیمنٹ سیکٹر

پہلے عشرہ میں مندی کا رجحان رہے گا۔ آخری دو عشروں میں قدرے بہتری آئے گی۔

## فوڈ سیکٹر

پہلے دو عشروں میں اونچ نیچ کے ساتھ مندی کا رجحان ہوگا۔ البتہ آخری عشرہ میں تیزی آئے گی۔

# بین الاقوامی حالات

## امریکہ

پہلے دو عشرے معاشی لحاظ سے عدم استحکام کی طرف اشارہ کر رہے ہیں۔ البتہ آخری عشرے میں قدرے بہتری آئے گی۔ دوست ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات اور روابط میں بہتری آئے گی۔ دیگر ممالک کے ساتھ اختلافات میں شدت آئے گی۔ فصلوں کی پیداوار میں اضافہ ہوگا۔

## برطانیہ

معاشی لحاظ سے اچھا وقت ہے۔ اسٹاک مارکیٹ میں بھی تیزی دیکھنے کو ملے گی۔ ملک میں قدرتی آفات کی وجہ سے تباہی کے امکانات ہیں۔ دوسرے ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات میں بہتری آئے گی۔

## چین

حکومت ملک کے اندر سرمایہ کاری کم اور باہر زیادہ کرے گی۔ اپنی تجارت کو فروغ دینے کے لیے دوسرے ممالک میں خاطر خواہ سرمایہ کاری کی جائے گی۔ ملک میں طب کے شعبے پر خصوصی توجہ دی جائے گی۔ اسٹریٹ کرائم کی شرح میں اضافہ ہوگا۔

## انڈیا

قانون نافذ کرنے والے اداروں کو مضبوط کرنے پر زور دیا جائے گا۔ عدالتوں کو خودمختار اور قانونی کاروائیوں میں تیزی لائی جائے گی۔ فصلوں کو نقصان پہنچنے اور پیداوار متاثر ہونے کا خدشہ ہے۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ کشیدگی بڑھنے کی توقع ہے۔

## ایران

ملک میں صحت کے مسائل میں اضافہ ہوگا۔ نیز بے روزگاری کی شرح بھی بڑھنے کی توقع ہے۔ شرح پیدائش میں بھی اضافہ ہوگا۔ نیز ملک میں تعلیمی نظام کی بہتری اور شرح خواندگی میں اضافے کے حوالے سے خصوصی اقدامات اٹھائے جائیں گے۔

## افغانستان

ہمسایہ ممالک کے ساتھ تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔ نیز ملک کے اندر بھی دہشت گردی کے واقعات میں اضافہ ہوگا۔ صحت کے مسائل میں کمی آئے گی۔

☆☆☆

تحریر: عبدالباسط راٹھور

# اس ماہ کے خاص عملیاتی روحانی وظائف و اعمال

## نظرات کواکب پر مضامین کا ایک خاص سلسلہ

### رکے ہوئے کاروبار کی بڑھوتری

مربع قران مشتری

| | ابتداءنظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 05-01-2018 | 07-01-2018 | 09-01-2018 |
| وقت | 01:43 | 05:39 | 09:14 |

حلال رزق کے حصول اور مالی تنگی سے نجات کے لیے نہایت موثر عمل ہے۔ اگر کسی شخص کا کاروبار ایک سطح پر جا کر رک گیا ہے اور اس میں آگے بڑھنے کے مواقع موجود ہونے کے باوجود کوئی سبب پیدا نہیں ہو رہا تو اس عمل کو ایک دفعہ ضرور آزمائیں۔ اللہ تعالیٰ کے بابرکت ناموں سے آپ کو ضرور فائدہ ہوگا۔

**اسماء الحسنٰی**

**یا اللہ یا واسع یا واجد یا غنی یا وھاب یا علی**

بادی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا واسع یا واجد یا غنی یا وھاب یا علی**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۳ | ۳۵۰ | ۳۴۲ | ۳۵۶ |
| ۳۴۳ | ۳۵۵ | ۳۵۴ | ۳۴۹ |
| ۳۵۷ | ۳۴۴ | ۳۴۸ | ۳۵۱ |
| ۳۴۷ | ۳۵۲ | ۳۵۷ | ۳۴۵ |

**یا اللہ یا واسع یا واجد یا غنی یا وھاب یا علی**

آبی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

آبی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا واسع یا واجد یا غنی یا وھاب یا علی**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۶ | ۳۴۲ | ۳۵۰ | ۳۵۳ |
| ۳۴۹ | ۳۵۴ | ۳۵۵ | ۳۴۳ |
| ۳۵۱ | ۳۴۸ | ۳۴۴ | ۳۵۸ |
| ۳۴۵ | ۳۵۷ | ۳۵۲ | ۳۴۷ |

**یا اللہ یا واسع یا واجد یا غنی یا وھاب یا علی**

دو عدد نقش بادی چال سے تیار کریں اور تین عدد نقش آبی چال سے۔ آبی چال سے تیار کیے گئے نقوش کو 21 دن پئیں، یعنی ہر نقش 7 دن۔ پینے والے نقوش ختم ہونے کے بعد جو پہلی جمعرات آئے اس دن بادی چال

سے تیار کیے گئے نقش کو گلے میں ڈال لیں اور دوسرا نقش دکان میں لٹکائیں۔

خیال رہے کہ دکان میں نقش فریم کر کے نہ لگائیں بلکہ اس طرح لٹکائیں کہ ہوا سے ہلتا رہے۔ انشاءاللہ کاروبار میں بڑھوتری ہوگی۔

**صدقہ:۔**

زردہ پکا کر تقسیم کریں۔

**بخور:۔**

لوبان اور مشک کی اگربتی سلگائیں۔

# ارادوں میں پختگی

## مریخ تسدیس پلوٹو

| اختتام نظر | تکمیل نظر | ابتداءنظر | |
|---|---|---|---|
| 10-01-2018 | 09-01-2018 | 07-01-2018 | تاریخ |
| 17:43 | 00:52 | 08:03 | وقت |

اکثر لوگوں کے ساتھ یہ شکایت ہوتی ہیں کہ وہ جب بھی کسی چیز کا ارادہ کرتے ہیں تو وہ اسے پورا نہیں کر پاتے۔ اس میں کوئی انجانی سی رکاوٹ آجاتی ہے، سستی کا عنصر سامنے آجاتا ہے یا اس طرح کی دیگر کسی وجہ کی بنا پر ارادوں اور وعدوں پر قائم نہیں رہ پاتے، تو ایسے سائلین کے لیے یہ عمل پیاسے کو پانی ملنے کے مترادف ہے۔

**اسماءالحسنٰی**

**یا اللہ یا سلام یا قوی یا متین یا رحمن**

بادی چال

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا سلام یا قوی یا متین یا رحمن**

| ۲۸۰ | ۲۷۷ | ۲۷۰ | ۲۸۴ |
|---|---|---|---|
| ۲۷۱ | ۲۸۳ | ۲۸۱ | ۲۷۶ |
| ۲۸۶ | ۲۷۲ | ۲۷۵ | ۲۷۸ |
| ۲۷۴ | ۲۷۹ | ۲۸۵ | ۲۷۳ |

**یا اللہ یا سلام یا قوی یا متین یا رحمن**

خاکی چال

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

خاکی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا سلام یا قوی یا متین یا رحمن**

| ۲۷۰ | ۲۸۴ | ۲۸۰ | ۲۷۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۱ | ۲۷۶ | ۲۷۱ | ۲۸۳ |
| ۲۷۵ | ۲۷۸ | ۲۸۶ | ۲۷۲ |
| ۲۸۵ | ۲۷۳ | ۲۷۴ | ۲۷۹ |

**یا اللہ یا سلام یا قوی یا متین یا رحمن**

3 عدد نقش خاکی چال سے تیار کریں اور 1 بادی چال سے۔ خاکی چال سے تیار کیے گئے نقش کو منگل کے دن اس طرح استعمال کروائیں کہ استعمال شدہ قمیض یا بنیان میں سوا کلو بڑا گوشت اور یہ نقش رکھ کر دفنا دیں۔ تین ہفتوں تک منگل کے منگل یہ عمل کریں۔ اس کے بعد بادی چال سے تیار کیے گئے نقش کو گلے میں پہن لیں اور درج بالا اسماءالحسنٰی کا ورد اپنا معمول بنا لیں۔ وظیفہ اپنے نام معہ والدہ کے اعداد کے مطابق کریں ورنہ ایک تسبیح روزانہ۔

**صدقہ:۔**

جس دن نقش پہننا شروع کریں اس دن ایک سرخ مرغ ذبح کروا کر صدقہ کریں۔

**بخور:۔**

بخور نورانی کا استعمال کریں۔

# اگربتیاں

ہمارے ہاں گھر میں اگربتی جلانے کی روایت ہے۔ ذیل میں مختلف خوشبوؤں کی اگربتیاں دی گئی ہیں۔ ان کو آپ عملیاتی اور عام گھریلو دونوں مقاصد کیلئے استعمال کر سکتے ہیں۔

| نام اگربتی | تعداد | قیمت |
|---|---|---|
| صندل | ایک درجن | 60 |
| بخور | ایک درجن | 60 |
| غلاف کعبہ | ایک درجن | 60 |
| عود | ایک درجن | 60 |
| گلاب | ایک درجن | 60 |
| موتیا | ایک درجن | 60 |
| دربار | ایک درجن | 60 |
| لوبان | ایک درجن | 60 |
| مشک | ایک درجن | 60 |
| عنبر | ایک درجن | 60 |
| کیوڑہ | ایک درجن | 60 |

# خاص اگربتیاں

عاملین کی روزمرہ ضرورتوں اور عام لوگوں کے مختلف معاملات کے حل کیلئے یہ اگربتیاں خصوصی طور پر تیار کی گئی ہیں۔ ایک طرف یہ سستی اور استعمال میں سادہ ہیں اور دوسری طرف اپنی تاثیر اور افادیت میں موثر ہیں۔

| نام اگربتی | تعداد | قیمت |
|---|---|---|
| حب وسعادت | ایک درجن | 300 |
| بغض ونحوست | ایک درجن | 300 |
| شان اگربتی عملیاتی، روحانی وموکلاتی | ایک عدد | 475 |
| ردسحر وجادو | ایک درجن | 250 |

# عطریات

خوشبو کا استعمال سنت نبویؐ ہے۔ ذیل میں دیئے گئے عطر آپ عام گھریلو استعمال اور عملیاتی مقاصد میں بھی کر سکتے ہیں۔ یہ عطر ہر طرح کے ممنوع اجزاء سے پاک ہے۔

| نام عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| عطر گلاب | 200 | 370 | 750 |
| عطر روح گلاب | 200 | 370 | 750 |
| عطر مشک | 300 | 570 | 1100 |
| عطر عنبر | 350 | 670 | 1300 |
| عطر مشک عنبر کس | 330 | 630 | 1200 |
| عطر چنبیلی | 200 | 370 | 750 |
| عطر صندل | 200 | 370 | 750 |
| عطر رات کی رانی | 200 | 370 | 750 |
| عطر موتیا | 200 | 370 | 750 |
| عطر خس | 300 | 570 | 1100 |
| عطر گل | 2000 | 3900 | 7800 |
| عطر زعفران | 300 | 570 | 1100 |
| عطر عود ہندی | 750 | 1400 | 2800 |
| عطر عود | 1200 | 2300 | 4500 |
| عطر دھن عود | 1600 | 3000 | 5900 |
| عطر نرگس | 350 | 670 | 1300 |
| عطر نسرین | 500 | 950 | 1800 |
| عطر کرنا | 500 | 950 | 1800 |
| عطر غلاف کعبہ | 500 | 950 | 1800 |
| عطر حجر اسود | 500 | 950 | 1800 |
| عطر زمزم | 350 | 670 | 1300 |
| عطر مکہ | 350 | 670 | 1300 |
| عطر بخور | 300 | 570 | 1100 |
| عطر اصیل | 300 | 570 | 1100 |
| مخلوط العرب | 250 | 480 | 950 |
| عطر شامہ | 550 | 1000 | 2000 |
| عطر سلطان | 260 | 500 | 1000 |
| عطر مجموعہ | 350 | 650 | 1300 |
| عطر کیوڑہ | 300 | 570 | 1100 |

# خاص عطریات

مختلف اعمال روحانی کے مطابق عاملین کو خاص روحانی عطر درکار ہوتے ہیں۔ آپ کسی بھی عمل کے لیے حسب ضرورت یہ خاص عطریات استعمال کر سکتے ہیں۔

| نام عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| عطر اعمال سعد | 300 | 570 | 1100 |
| عطر اعمال نحس | 300 | 570 | 1100 |
| عطر سبعہ کواکب | 500 | 950 | 1800 |
| عطر تسخیر ورجوع | 500 | 1000 | 2000 |
| عطر نورانی | 350 | 670 | 1300 |
| عطر ردسحر وجادو | 350 | 670 | 1300 |

# کواکبی عطر

عاملین کو مختلف کواکب کے خاص اوقات اور نظرات وغیرہ کے اعمال میں کواکبی عطر درکار ہوتے ہیں۔ کواکبی عطر اور بخور دونوں عاملین اور شائقین عملیات کیلئے پیش کر دیئے ہیں۔

| نام عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| قمر | 230 | 400 | 800 |
| شمس | 230 | 400 | 800 |
| عطارد | 230 | 400 | 800 |
| زہرہ | 230 | 400 | 800 |
| مریخ | 230 | 400 | 800 |
| مشتری | 230 | 400 | 800 |
| زحل | 230 | 400 | 800 |

## خالدروحانی جنتری......جنوری 2018 / ربیع الثانی 1439 / پوہ 2074

| ماہانہ تقویم | | | | | | | امورقمر | | | | لاہور | | کراچی | | پشاور | | کوئٹہ | | راولپنڈی | | ملتان | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | جنوری | ربیع الثانی | پوہ | جدی | سعد نحس دن | روزانہ نمبر | برج | ابتدا | منزل | ابتدا | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب |
| پیر | 1 | 13 | 18 | 12 | ن | 2 | سرطان | 13:10 | نثرہ | 13:10 | 07:02 | 17:10 | 07:19 | 17:52 | 07:19 | 17:16 | 07:29 | 17:43 | 07:12 | 17:11 | 07:11 | 17:26 |
| منگل | 2 | 14 | 19 | 13 | س | 3 | | | طرفہ | 09:19 | 07:02 | 17:11 | 07:19 | 17:53 | 07:19 | 17:16 | 07:29 | 17:44 | 07:12 | 17:12 | 07:11 | 17:26 |
| بدھ | 3 | 15 | 20 | 14 | س | 4 | اسد | 12:22 | جبہ | 05:34 | 07:03 | 17:12 | 07:19 | 17:54 | 07:20 | 17:17 | 07:29 | 17:45 | 07:12 | 17:12 | 07:11 | 17:27 |
| جمعرات | 4 | 16 | 21 | 15 | ن | 5 | | | زبرہ<br>صرفہ | 02:04<br>22:58 | 07:03 | 17:13 | 07:20 | 17:54 | 07:20 | 17:18 | 07:29 | 17:45 | 07:12 | 17:13 | 07:12 | 17:28 |
| جمعہ | 5 | 17 | 22 | 16 | م | 6 | سنبلہ | 13:11 | عوا | 20:25 | 07:03 | 17:13 | 07:20 | 17:55 | 07:20 | 17:19 | 07:30 | 17:46 | 07:12 | 17:14 | 07:12 | 17:29 |
| ہفتہ | 6 | 18 | 23 | 17 | س | 7 | | | سماک | 18:28 | 07:03 | 17:14 | 07:20 | 17:56 | 07:20 | 17:20 | 07:30 | 17:47 | 07:12 | 17:15 | 07:12 | 17:29 |
| اتوار | 7 | 19 | 24 | 18 | س | 8 | میزان | 17:14 | غفرہ | 17:14 | 07:03 | 17:15 | 07:20 | 17:56 | 07:20 | 17:20 | 07:30 | 17:48 | 07:12 | 17:16 | 07:12 | 17:30 |
| پیر | 8 | 20 | 25 | 19 | م | 9 | | | زبانہ | 16:43 | 07:03 | 17:16 | 07:20 | 17:57 | 07:20 | 17:21 | 07:30 | 17:48 | 07:12 | 17:16 | 07:12 | 17:31 |
| منگل | 9 | 21 | 26 | 20 | ن | 1 | | | اکلیل | 16:52 | 07:03 | 17:17 | 07:20 | 17:58 | 07:20 | 17:22 | 07:30 | 17:49 | 07:12 | 17:17 | 07:12 | 17:32 |
| بدھ | 10 | 22 | 27 | 21 | س | 2 | عقرب | 01:05 | قلب | 17:40 | 07:03 | 17:17 | 07:20 | 17:59 | 07:20 | 17:23 | 07:30 | 17:50 | 07:12 | 17:18 | 07:12 | 17:33 |
| جمعرات | 11 | 23 | 28 | 22 | س | 3 | | | شولہ | 18:58 | 07:03 | 17:18 | 07:20 | 17:59 | 07:20 | 17:24 | 07:30 | 17:51 | 07:12 | 17:19 | 07:12 | 17:33 |
| جمعہ | 12 | 24 | 29 | 23 | ن | 4 | قوس | 12:04 | نعائم | 20:40 | 07:03 | 17:19 | 07:20 | 18:00 | 07:20 | 17:25 | 07:30 | 17:52 | 07:12 | 17:20 | 07:12 | 17:34 |
| ہفتہ | 13 | 25 | 30 | 24 | ن | 5 | | | بلدہ | 22:36 | 07:03 | 17:20 | 07:20 | 18:01 | 07:20 | 17:26 | 07:30 | 17:52 | 07:12 | 17:21 | 07:12 | 17:35 |
| اتوار | 14 | 26 | ماگھ | 25 | س | 6 | | | | | 07:03 | 17:21 | 07:20 | 18:02 | 07:19 | 17:27 | 07:30 | 17:53 | 07:12 | 17:22 | 07:12 | 17:36 |
| پیر | 15 | 27 | 2 | 26 | س | 7 | جدی | 00:42 | ذابح | 00:42 | 07:03 | 17:22 | 07:20 | 18:02 | 07:19 | 17:28 | 07:29 | 17:54 | 07:12 | 17:23 | 07:12 | 17:37 |
| منگل | 16 | 28 | 3 | 27 | ن | 8 | | | بلعہ | 02:49 | 07:02 | 17:23 | 07:20 | 18:03 | 07:19 | 17:28 | 07:29 | 17:55 | 07:12 | 17:24 | 07:12 | 17:38 |
| بدھ | 17 | 29 | 4 | 28 | س | 9 | دلو | 13:31 | سعود | 04:51 | 07:02 | 17:24 | 07:20 | 18:04 | 07:19 | 17:29 | 07:29 | 17:56 | 07:11 | 17:25 | 07:12 | 17:38 |
| جمعرات | 18 | 30 | 5 | 29 | س | 1 | | | اخبیہ | 06:46 | 07:02 | 17:24 | 07:20 | 18:05 | 07:18 | 17:30 | 07:29 | 17:57 | 07:11 | 17:25 | 07:11 | 17:39 |
| جمعہ | 19 | جمادی الاول | 6 | 30 | س | 2 | | | مقدم | 08:28 | 07:02 | 17:25 | 07:20 | 18:05 | 07:18 | 17:31 | 07:29 | 17:58 | 07:11 | 17:26 | 07:11 | 17:40 |
| ہفتہ | 20 | 2 | 7 | دلو | س | 3 | حوت | 01:26 | موخر | 09:52 | 07:01 | 17:26 | 07:20 | 18:06 | 07:18 | 17:32 | 07:28 | 17:58 | 07:10 | 17:27 | 07:11 | 17:41 |
| اتوار | 21 | 3 | 8 | 2 | ن | 4 | | | رشا | 10:52 | 07:01 | 17:27 | 07:20 | 18:07 | 07:17 | 17:33 | 07:28 | 17:59 | 07:10 | 17:28 | 07:11 | 17:42 |
| پیر | 22 | 4 | 9 | 3 | س | 5 | حمل | 11:26 | شرطین | 11:26 | 07:01 | 17:28 | 07:19 | 18:08 | 07:17 | 17:34 | 07:28 | 18:00 | 07:10 | 17:29 | 07:10 | 17:43 |
| منگل | 23 | 5 | 10 | 4 | ن | 6 | | | بطین | 11:29 | 07:00 | 17:29 | 07:19 | 18:08 | 07:16 | 17:35 | 07:27 | 18:01 | 07:09 | 17:30 | 07:10 | 17:44 |
| بدھ | 24 | 6 | 11 | 5 | س | 7 | ثور | 18:39 | ثریا | 10:57 | 07:00 | 17:30 | 07:19 | 18:09 | 07:16 | 17:36 | 07:27 | 18:02 | 07:09 | 17:31 | 07:10 | 17:44 |
| جمعرات | 25 | 7 | 12 | 6 | س | 8 | | | دبران | 09:50 | 06:59 | 17:31 | 07:19 | 18:10 | 07:15 | 17:37 | 07:27 | 18:03 | 07;08 | 17:32 | 07:09 | 17:45 |
| جمعہ | 26 | 8 | 13 | 7 | س | 9 | جوزا | 22:39 | ہقعہ | 08:07 | 06:59 | 17:32 | 07:18 | 18:11 | 07:15 | 17:38 | 07:26 | 18:04 | 07:08 | 17:33 | 07:09 | 17:46 |
| ہفتہ | 27 | 9 | 14 | 8 | س | 1 | | | ہنعہ | 05:51 | 06:59 | 17:33 | 07:18 | 18:12 | 07:14 | 17:39 | 07:26 | 18:05 | 07:07 | 17:34 | 07:08 | 17:47 |
| اتوار | 28 | 10 | 15 | 9 | ن | 2 | سرطان | 23:57 | ذراعہ<br>نثرہ | 03:05<br>23:57 | 06:58 | 17:34 | 07:18 | 18:12 | 07:14 | 17:40 | 07:25 | 18:05 | 07:07 | 17:35 | 07:08 | 17:48 |
| پیر | 29 | 11 | 16 | 10 | ن | 3 | | | طرفہ | 20:34 | 06:57 | 17:34 | 07:17 | 18:13 | 07:13 | 17:41 | 07:25 | 18:06 | 07:06 | 17:36 | 07:07 | 17:49 |
| منگل | 30 | 12 | 17 | 11 | س | 4 | اسد | 23:52 | جبہ | 17:02 | 06:57 | 17:35 | 07:17 | 18:14 | 07:12 | 17:42 | 07:24 | 18:07 | 07:06 | 17:37 | 07:07 | 17:50 |
| بدھ | 31 | 13 | 18 | 12 | ن | 5 | | | زہرہ | 13:33 | 06:56 | 17:36 | 07:16 | 18:15 | 07:12 | 17:43 | 07:24 | 18:08 | 07:05 | 17:38 | 07:06 | 17:51 |

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور

# کون سی نظرات موثر ہیں کون سی نہیں؟

اس مضمون کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ نقوش وعملیات تیار کرنے والے عامل یا عام لوگ جن کو نجوم وعملیات کی معمولی سمجھ ہے یا بالکل نہیں ہے اس مضمون کی مدد سے صرف ایسے وقت میں نقش یا اعمال تیار کریں جو موثر ثابت ہوں اور ان کا وقت، رقم اور محنت ضائع نہ ہو۔ بہت سے لوگ بلاعلم ہر نظر کی ظاہری سعادت ونحوست پر اعمال تحریر کر دیتے ہیں جو کہ فائدہ مند ثابت نہیں ہوتے۔ سو راہنمائے عملیات کے قارئین کی خصوصی راہنمائی کے لیے ہر ماہ یہ مضمون تحریر کیا جاتا ہے۔ تاکہ کوئی بھی کوابکی نظر ہو آپ اس مضمون سے زیادہ سے زیادہ بہتر اور قوت اور طریق سے عمل تیار کر سکیں۔ یہ ایسے ہی ہے کہ زہرہ اور مشتری کی باہم سعد نظر کو ہر مسئلہ کا حل مانا جاتا ہے۔ لیکن اگر بلحاظ زائچہ بہ وقت اور نظر بلحاظ حساب قوی نہ ہو تو عمومی بیان کردہ احکامات کبھی پیدا نہ ہوں گے۔ اللہ آپ کو کامیابی عطا فرمائے۔

## جنوری

| کوابکی نظر | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر | احکام نظر...... یعنی نقش، تعویذ و عمل تیار کریں یا نہ؟ |
|---|---|---|---|---|
| مربع قران مشتری | 05-01-18 01:43 | 07-01-18 05:39 | 09-01-18 09:14 | اس قران میں اعمال سعد انجام دیئے جائیں گے۔ نحس اعمال کام نہ کریں گے۔ جاری کوابکی پوزیشنوں کے مطابق موثر نتائج کا حصول ہوگا۔ |
| زہرہ قران شمس | 05-01-18 07:39 | 09-01-18 12:02 | 13-01-18 16:30 | بلحاظ نظر اعمال نحس کے لیے موثر نظر ہے۔ تاہم اعمال روحانی وعملیاتی امور میں کامیابی کی شرح 40/50 فی صد سے زیادہ نہ ہوگی۔ |
| شمس تسدیس مشتری | 07-01-18 13:17 | 08-01-18 17:08 | 09-01-18 20:54 | نظری اعتبار سے موزون وقت ہے لیکن عملی طور پر اس وقت کیے گئے سعد اعمال روحانی اور نقوش وغیرہ موثر نہ ہوں گی۔ |
| شمس تسدیس مریخ | 07-01-18 22:12 | 10-01-18 10:37 | 12-01-18 22:55 | یہ نظر سعد اعمال ونقوش اور الواح کے لیے موثر خیال کی جاتی ہے۔ اس وقت تیار کردہ اعمال 40 فی صد تک کام کریں گے۔ |
| زہرہ تسدیس مشتری | 07-01-18 23:26 | 08-01-18 21:14 | 09-01-18 18:59 | نظراتی اور ذاتی حوالے سے اچھا وقت ہے۔ اس نظر میں تیار کردہ اعمال روحانی ونقوش وغیرہ موثر اور پُر نتائج ہوں گے۔ اس سے ضرور فائدہ اٹھائیں۔ |
| زہرہ تسدیس مریخ | 08-01-18 12:25 | 10-01-18 02:08 | 11-01-18 15:50 | ذاتی حوالے سے بھی اچھی نظر ہے اور جاری کوابکی امور کے حوالے سے بھی موثر ہے۔ الواح ونقوش تیار کرنے کے لیے موزوں وقت ہے۔ |
| عطارد قران زحل | 12-01-18 16:52 | 13-01-18 12:04 | 14-01-18 07:04 | ایک ملا جلا وقت ہے جس میں عام عامل کا کام کرنا زیادہ موزوں نہیں۔ |
| عطارد تسدیس مشتری | 24-01-18 23:19 | 25-01-18 16:29 | 26-01-18 09:31 | گو سعد نظر ہے تاہم بہت زیادہ قوی نہیں ہے۔ کیے گئے اعمال کے نتائج کم وبیش 50 فی صد تک کامیابی لیے ہوں گے۔ |

# جسمانی امراض سے صحت

قسط نمبر: 9

## (جواہراتی طلسمات اور ان کے سحری اثرات)

## امراض قلب

## (Heart Diseases)

عام حالات میں دل کی اکثر بیماریوں کا آسانی سے علاج ممکن نہیں۔ اس لیے تشخیص اور علاج پر خاطر خواہ توجہ دی جانی چاہیے۔ دل کی بیماریوں کی اہم علامات حسب ذیل ہیں۔

☆ سانس چڑھنا
☆ لیٹنے سے سانس لینے میں تکلیف
☆ رات کو سانس لینے میں تکلیف
☆ پاؤں سے جسم کی طرف ورم
☆ چھاتی میں درد
☆ دھڑکن تیز ہونا
☆ غشی کے دورے
☆ دل کی بیماریوں کی تشخیص کے لیے مندرجہ ذیل طریقے استعمال کیے جاتے ہیں۔
☆ نبض کا معائنہ
☆ بلڈ پریشر میں تبدیلی
☆ ایکسرے
☆ الیکٹروکارڈیوگرافی

دل کے عام امراض حسب ذیل ہیں۔

☆ دل کا ورم
☆ دل کے پردے کا ورم
☆ دل میں پانی بھر جانا
☆ دل کا پھیل جانا
☆ دل کا دورہ

دل کے دورے یہ ہوتی ہے کہ دل کے عضلات کو خون پہنچانے والی پانچ نالیاں پچھلے حصے میں واقع ہوتی ہیں۔ اگر کسی وجہ سے ان میں سے کسی نالی میں خون جم جائے یا ان میں رکاوٹ آ جائے تو دل کا خون میسر نہ آنے کی وجہ سے اس میں درد شروع ہو جاتا ہے۔ اگر رکاوٹ ایک آدھ نالی میں ہو تو درد اتنا شدید نہیں ہوتا اور اگر ساری نالیاں بند ہو جائیں تو فوری موت واقع ہو جاتی ہے۔ اس مسئلہ کے حل کے لیے نالیوں کو کھول کر ان میں سے رکاوٹ دور کی جاتی ہے۔ اگر نالیاں خراب ہو جائیں تو آپریشن میں ٹانگ سے ورید نکال کر دل کی بوسیدہ نالیوں کی جگہ پیوند کر کے لگائی جاتی ہے۔ آپریشن کے بعد مریض کو محتاط زندگی گزارنی پڑتی ہے۔

### پتھروں سے علاج

زمرد، حجر القمر اور زرد لاجورد استعمال کریں۔ شدید بیماری کی صورت میں سرخ مرجان اضافی طور پر استعمال کریں۔

## ہیپاٹائٹس (Hepatitis)

مریض کے چہرے کی رنگت کا بدلنا، چت لیٹنے پر دائیں طرف پسلیوں کے نیچے بوجھ اور درد، سانس میں دقت، پیٹ میں بھاری پن، کھانے کے بعد پیٹ میں بوجھ، آنکھوں میں بے جان کیفیت، حد سے زیادہ کمزوری، قے، متلی اور بھوک کی کمی جگر کے ورم کی اہم علامات ہیں۔ اس کا باعث ایک وائرس ہوتا ہے۔ اگر کسی شخص کو صبح 4 بجے سے 6 بجے کے درمیان قے اور متلی ہو تو وہ ورم جگر کا شکار ہوگا۔ اس مرض میں چکنائی، منشیات اور تیز ادویہ سے پرہیز کریں۔ پانی اور شربت کافی مقدار میں دیں۔ سنگترہ، مالٹا اور اونٹنی کا دودھ مفید ہے۔

### پتھروں سے علاج

زمرد اور زرد لاجورد (نیلم) استعمال کریں۔ اضافی طور پر حجر القمر استعمال کیا جا سکتا ہے۔

## ہچکی (Hiccough)

یہ ڈائیافرام کے یکا یک کھنچنے کے عمل ہوتی ہے جو کہ گلے سے آنے والی گلاٹس (Glottis) نامی ٹیوب کو بند کرتا ہے جب کہ انسان سانس اندر لے جا رہا ہو۔

## پتھروں سے علاج

سرخ مرجان، سرخ کپڑا اور سرخ دھاگہ استعمال کریں۔

# آنت اترنا (Hernia)

اگر جسم کا کوئی عضو اپنی جگہ سے ہٹ کر کسی سوراخ کے راستے یا سوراخ بنا کر باہر نکلے تو اسے ہرنیا کہتے ہیں۔ ہرنیا زیادہ تر پیٹ کے اندرونی اعضاء کا ہوتا ہے۔ اکثر لوگ فوطوں میں آنت اترنے ہی کو ہرنیا سمجھتے ہیں۔ حالانکہ ناف کے اردگرد چکیوں اور پیٹ کے آپریشنوں کے بعد باہر لٹک جاتا ہے۔ یہ بھی ہرنیا ہے۔ فوطوں میں آنت اترنے کے لیے سوراخ پیدائشی نقائص سے ہوتا ہے۔ جھٹکے سے وزن اٹھانے اور ہر وہ کیفیت جس میں پیٹ کے اندر دباؤ بڑھے، آنتوں کو باہر نکال کر ہرنیا کا باعث ہوتی ہے۔ مثلاً بچوں میں کالی کھانسی کے شدید دورے، پرانی کھانسی، پیشاب میں مسلسل رکاوٹ کی وجہ سے زور لگا کر پیشاب کرنا، پرانی قبض، موٹاپا اور حمل کے دوران پیٹ کے پھیلاؤ میں زیادتی اس کی عام وجوہات ہیں۔ ہرنیا کی اکثر قسمیں لیٹنے سے واپس اپنی جگہ چلی جاتی ہیں۔ جب کہ ہلنے جلنے سے ابھار دوبارہ ظاہر ہو جاتا ہے۔ اگر ایسا نہ ہو تو ہرنیا میں گھٹن ہو جاتی ہے۔ اگر اس کا تین گھنٹوں کے اندر آپریشن نہ کیا جائے تو دوران خون کا سلسلہ منقطع ہونے کی وجہ سے پہلے آنتوں میں گینگرین اور پھر تھوڑی دیر بعد موت واقع ہو جاتی ہے۔ ہرنیا کو باہر سے بار بار دبانے یا اسے چھیڑنے سے سوزش ہو سکتی ہے۔ ہرنیا کا بہترین علاج آپریشن ہے تاہم اگر آپریشن سے پہلے اور بعد موٹاپا پٹھوں کی کمزوری، پرانی قبض اور کھانسی کا علاج کرلیا جائے تو ہرنیا دوبارہ نہیں ہوتی۔ کچھ لوگ وقتی سکون کے لیے بیلٹ باندھتے ہیں جو زیادہ مفید ثابت نہیں ہوتی۔

## پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور زرد لاجورد استعمال کریں۔

# گلا بیٹھنا (Hoarseness)

گلا بیٹھنے کی وجہ سے بولنے میں دقت پیش آتی ہے۔ اس کی وجوہات دو قسم کی ہو سکتی ہیں۔

1۔ مقامی بیماریوں، پرانی کھانسی، گلے کی خرابیوں اور بولنے والے غدودوں پر دانے۔ اکثر دو چار روز کے آرام اور سوزش رفع کرنے والی دواؤں کے استعمال سے ورم جاتا رہتا ہے اور آواز مکمل جاتی ہے۔

2۔ پھیپھڑوں کی خطرناک بیماریاں گلے اور سانس کو نالیوں کا سرطان، رسولیاں اور پھوڑے جن کی وجہ سے آواز یا بالکل ختم ہو کر رہ جاتی ہے یا اتنی مدھم ہو جاتی ہے کہ اسے سننا دشوار ہوتا ہے۔ پہلے یہ اطمینان کرلینا چاہیے کہ آواز میں خرابی کسی رسولی یا سرطان کی وجہ سے تو نہیں۔ مریض کو کم بولنے اور زیادہ سے زیادہ آرام کرنے کی ہدایت کی جائے جب کہ جسمانی کمزوری دور کرنے کے لیے فولاد کا شربت یا گولیاں دی جا سکتی ہیں۔ نیز جھلیوں کی صحت کے لیے مچھلی کا تیل یا اس کی گولیاں دیں۔

## پتھروں سے علاج

سرخ مرجان استعمال کریں۔

# فوطوں کی دق (Hydrocele)

فوطوں میں جب پانی بھر جائے تو ورم آ جاتا ہے۔ ہلکا ہلکا درد بھی محسوس ہوتا ہے۔ پانی کی مقدار اگر زیادہ ہو تو اسے اوزاروں کی مدد سے نکالا جاتا ہے۔ کیونکہ خوردنی ادویات سے علاج طویل ہو جاتا ہے۔ چنانچہ ابتدا میں پانی نکال کر دوبارہ پیدا ہونے کی مدت کو ذہن میں رکھا جائے تو علاج کی افادیت بھی واضح ہو جائے گی۔ بعض اوقات غلط فہمی سے اسے ہرنیا سمجھ لیا جاتا ہے اس لیے اس کے علاج میں دقت ہوتی ہے۔ ہرنیا میں سائز تبدیل ہوتا رہتا ہے۔ جب کہ دق میں سائز ایک ہی رہتا ہے۔

## پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور حجر القمر استعمال کریں۔

# ہائپرٹرافی (Hypertrophy)

ہائپرٹرافی کی سب سے بڑی وجہ کسی عضو یا بافت کا بڑھ جانا ہے۔ دراصل متعلقہ عضو کے خلیات اور ریشے بڑھ جاتے ہیں۔ جب کہ اس عضو کی بناوٹ اور افعال میں بھی تبدیلی آ جاتی ہے۔ ہائپرٹرافی دو طرح سے ہوتی ہے۔

1۔ عضو کے انفرادی خلیات کے بڑھ جانے سے۔

2۔ خلیات کی تعداد میں اضافے کی وجہ سے۔

دونوں حالتیں تقریباً ایک ساتھ ہوتی ہیں اور ان میں تفریق کرنا دشوار ہوتا ہے۔ ہائپرٹرافی کی وجوہات حسب ذیل ہوتی ہیں۔

### 1۔ فزیولاجیکل ہائپرٹرافی:

یہ کام کی زیادتی کی وجہ سے ہوتی ہے اور عموماً مزدوروں اور ایتھلیٹوں میں دیکھنے میں آتی ہے۔ خواتین میں حمل کے دوران چھاتیوں اور رحم کی دیواریں بڑھ جاتی ہیں۔

### 2۔ پیتھالوجیکل ہائپرٹرافی:

جب شریانی نظام سے کوئی رکاوٹ پیدا ہوتی ہے تو دل پر کام کا بوجھ بڑھ جاتا ہے اور بائیں ونٹریکل کی دیوار میں ہائپرٹرافی ہو جاتی ہے۔ یہ کھوکھلے عضلات والے اعضاء میں ہو جاتی ہے۔

### 3۔ کمپلی منٹری ہائپرٹرافی:

جسم میں جو اعضاء جوڑے کی صورت میں ہیں مثلاً بازو، ٹانگیں، پھیپھڑے وغیرہ ان میں سے ایک میں نقص آنے کی صورت میں دوسرے میں ہائپرٹرافی ہو جاتی ہے۔

**پتھروں سے علاج**

سفید مرجان اور حجر القمر استعمال کریں۔

## ہسٹیریا (Hysteria)

یہ عورتوں کی بیماری ہے۔ یہ دماغی امراض کی مختلف اقسام میں سے ایک ہے۔ اس میں مریضہ کو دورے پڑتے ہیں جن کے دوران وہ چیختی چلاتی ہے اور بے ہوش بھی ہو جاتی ہے۔ یہ مرض دوشیزاؤں کو زیادہ ہوتا ہے۔ شادی کے بعد اس مرض میں کمی واقع ہو جاتی ہے۔ چنانچہ اکثر اطباء ہسٹیریا کا علاج شادی قرار دیتے ہیں۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور حجر القمر استعمال کریں۔

## ضعف باہ (Impotence)

جماع کرنے کی صلاحیت میں کمی یا ناکامی کو نامردی یا ضعف باہ کہتے ہیں۔ اس کی مندرجہ ذیل تین اقسام ہیں۔

### 1۔ پیدائشی نامردی:

یہ نوزائیدہ بچوں میں بھی محسوس کی جا سکتی ہے۔ جن کے اعضائے تناسل کا کوئی حصہ غائب یا نامکمل ہوتا ہے۔ اس لیے یہ بچہ مردانہ صلاحیتوں سے محروم ہوتا ہے۔ اگر عضو تناسل اپنی درست ساخت کے ساتھ موجود ہو تو نامردی کے دیگر اسباب قابل علاج ہیں۔ مثلاً فوطے اگر موجود نہ ہوں تو ان کا کام ادویہ یا آپریشن کے ذریعہ درست کیا جا سکتا ہے۔

### 2۔ عضوی نامردی:

جسم کے غدودی نظام کی خرابیوں، کلاہ گردہ کی بیماری، ذیابطیس، آتشک کی وجہ سے اعصابی تخریب، منشیات اور سیسہ کے مرکبات کا استعمال عضوی نامردی کا باعث ہوتا ہے۔ بازاری سرمہ اور قلعی میں سیسہ ملا ہوتا ہے اس لیے کشتہ قلعہ کھانے والوں میں نامردی کے امکانات زیادہ ہوتے ہیں۔

### 3۔ نفسیاتی نامردی:

جنسی خواہشات دماغ کے تابع ہیں۔ اگر دماغ پر کسی چیز کے اثرات ہوں تو خواہش اور عمل متاثر ہوتے ہیں۔ حد سے زیادہ نفرت، پیار، خوف، احساس گناہ، تفکرات، اعصابی کمزوری اور دماغی امراض نفسیاتی نامردی کی اہم وجوہات ہیں۔

### پتھروں سے علاج

سرخ اور سفید مرجان استعمال کریں۔ شدید بیماری کی صورت میں زرد لاجورد (نیلم) بطور اضافی علاج استعمال کیا جا سکتا ہے۔

☆☆☆

از قلم:۔ عبدالحیٰ راٹھور

## علم نجوم کی روشنی میں
# آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

## حمل



| عرصہ حکومت | 21 مارچ تا 20 اپریل |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| خوش قسمت پتھر | مرجان، یاقوت |
|---|---|
| خوش قسمت دن | ہفتہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8 جنوری

گفتگو کی صلاحیت میں اضافہ ہوگا اور آپ کے لیے دوسروں کو اپنی بات سمجھانا مشکل نہ رہے گا۔ بیمار ہونے کی صورت میں فوراً علاج کروائیں، ورنہ بیماری طوالت اختیار کر سکتی ہے۔ لوگوں پر جلد اعتبار نہ کریں۔ آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کریں گے۔ انعامی سکیموں اور دوسرے آسان ذرائع سے آمدن کا حصول ہو گا۔ غیر ضروری اخراجات پر کافی حد تک قابو پا لیں گے۔ اپنے غصے اور جذبات پر قابو رکھنے کی کوشش کریں، ورنہ کام حل نہ ہو سکیں گے اور آپ کے مخالفوں میں بھی اضافہ ہوگا۔ اولاد کے معاملات توجہ طلب رہیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ غیر شادی شدہ افراد کے لیے اچھے رشتے آتے دکھائی دے رہے ہیں۔ وہ افراد جو روزگار کی تلاش میں ہیں۔ ان کو نوکری ملتی نظر نہیں آ رہی۔

### 9 تا 16 جنوری

گھریلو معاملات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ کوئی بھی فیصلہ جلد بازی میں لینا بہتر نہ رہے گا۔ حصول پیشہ کو لے کر پریشان ہیں تو رواں عرصے میں کوشش کریں، کامیابی مل سکتی ہے۔ آپ اکثر باتوں کو لے کر دماغی پریشانی کا شکار رہیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ معاملات خوشگوار رہیں گے۔ طالب علموں کو چاہیے کہ وہ تفریح اور کھیل کود جیسے کاموں کی نسبت زیادہ توجہ تعلیم پر رکھیں۔ آپ کی توجہ کھانے پینے کی طرف رہے گی اور بازاری کھانے بھی کھائیں گے۔ مالی حالات میں اچانک مثبت تبدیلی رونما ہوگی۔

### 17 تا 24 جنوری

سسرالی عزیزوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آنے کا واضح امکان ہے اور تعلقات آپ

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہو گا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو ۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہوگا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نُحُوْسَةِ الْكَوَاكِبِ وَ رُجُوْعِهٖ وَ وَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِّ يَا اللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

### عددی جدول

| حروف | عدد |
|---|---|
| ا'ی'ق'غ | ۱ |
| ب'پ'ک'گ'ر'ڑ | ۲ |
| ج'چ'ل'ش | ۳ |
| ڈ'م'ت'ٹ | ۴ |
| ھ'ن'ث | ۵ |
| و'س'خ | ۶ |
| ز'ژ'ع'ذ | ۷ |
| ح'ف'ض | ۸ |
| ط'ص'ظ | ۹ |

مثال

اکبر ا ک ب ر

۱ ۲ ۲ ۲ =۷

کے لیے مفید بھی ثابت ہوں گے۔ بیرون ملک سفر کے حوالے سے یہ عرصہ موزوں ثابت نہ ہوگا۔ رواں دنوں میں قانون کی پابندی کریں ورنہ آپ کسی پریشانی کا شکار ہو سکتے ہیں۔ انٹرنیٹ اور اس قسم کے دیگر ذرائع رسل سے فائدہ اُٹھانے میں کامیاب ہوں گے۔ اپنی عقل کا بھرپور استعمال کریں گے۔ یعنی آپ کے کیے گئے فیصلے کافی مفید ثابت ہوں گے۔ ملازمت پیشہ افراد سے ان کے افسران نئے نئے آئیڈیاز کی توقع کر رہے ہوں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات اچھے ہوں گے۔ اچھی نصیحت کرنے والے لوگ ملیں گے۔

## 25 تا 31 جنوری

باہر جانے کے خواہش مند افراد اگر اس وقت اپنی کوششوں میں تیزی پیدا کریں تو بہت ممکن ہے کہ رواں وقت میں آپ کو کامیابی حاصل ہو جائے۔ بہن بھائی اور رشتے دار آپ کے لیے کافی اہمیت اختیار کر جائیں گے۔ آپ کے اخراجات زیادہ تر ان کے اوپر ہی ہوں گے۔ اس کے علاوہ آپ کی خواہشات بھی آپ سے منسلک رہیں گی۔ حکومتی اداروں اور افسران سے متعلق کاموں میں آپ کو کامیابی ہوگی۔ آپ کے وہ معاملات جو حکومتی اداروں یا حکومتی اہلکاروں کی وجہ سے کسی رکاوٹ یا بندش کا شکار تھے تو اب کسی حد تک ان کے حل ہونے کی اُمید پیدا ہوگی۔ دشمن آپ کے خلاف سازشیں کرتے نظر آ رہے ہیں۔ اُن کی وجہ سے آپ کو مشکلات کا سامنا رہے گا۔

| سعد تاریخیں | 4-13-14-18-19-27-31 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 8-9-16 |
| لکی نمبر | 5-7-1 |



## ثور

| عرصہ حکومت | 21 اپریل تا 20 مئی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ب، و |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

## یکم تا 8 جنوری

کاروباری مصروفیات بڑھنا شروع ہو جائیں گی۔ ازدواجی معاملات ناخوشگوار رہیں گے۔ معاملات میں بہتری کے لیے لوح زہرہ استعمال کریں۔ یہ لوح ادارے سے حاصل کر سکتے ہیں۔ اُدھار دی ہوئی رقم واپس مل سکتی ہے۔ کسی اچھی ملازمت کی تلاش میں کوشش جاری رکھیں۔ خوشخبری مل سکتی ہے۔ اخراجات پر کافی حد تک قابو پالیں گے۔ دشمنوں اور مخالفوں پر حاوی رہیں گے۔ ساس/ والدہ کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ ذہنی مسائل سے دوچار ہیں وہ دور ہو جائیں گے۔ سواری وغیرہ کی حفاظت کریں، چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ افسران کی نظر میں آپ کی عزت میں اضافہ ہوگا۔ قانون دانی اور مقدمہ بازی سے دور رہنا زیادہ بہتر ہے۔

## 9 تا 16 جنوری

شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ شریک کار اور آپ کے درمیان اگر کوئی مسئلہ وغیرہ ہے تو وہ بھی حل ہو جائے گا۔ اندرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے بہتر نہیں ہے۔ ممکن ہے کہ آپ دفتر والوں کے کام سے سفر کریں، لیکن آپ کو دوران سفر یا مقام مقصود پر پہنچ کر بھی پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ سفر پر جانے سے پہلے '3 دالیں' صدقے کے طور پر دے دیں۔ آپ کے غیر ضروری اخراجات قابو میں آتے نظر آ رہے ہیں۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ رواں عرصے میں آپ زیادہ تر نرم مزاج رہیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔

## 17 تا 24 جنوری

کاروباری مصروفیات بڑھنا شروع ہو جائیں گی۔ شریک حیات کے ساتھ ان بن ہوتی نظر آتی ہے، جس کی وجہ سے گھریلو ماحول بھی کچھ ناخوشگوار رہے گا۔ کسی کو قرض دے رکھا ہے تو رواں دنوں میں مطالبہ کرنے پر پیسے واپس ملنے کے امکانات ہیں۔ ذہنی پریشانی میں گرفتار ہیں تو رواں دنوں ذہنی سکون میسر آ سکے گا۔ دشمنوں/ مخالفوں کی سازشوں کا بھرپور جواب دیں گے۔ کسی اچھی ملازمت کی تلاش میں کوشش جاری رکھیں۔ خوشخبری مل سکتی ہے۔ اخراجات پر کافی حد تک قابو پالیں گے۔ سواری وغیرہ کی حفاظت کریں، چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ افسران کی نظر میں آپ کی عزت میں اضافہ ہوگا۔

## 25 تا 31 جنوری

اپنا وقت اولاد کے ساتھ گزارنا پسند کریں گے۔ شریک کار کی طرف سے مالی فائدہ متوقع ہے۔ رواں دنوں میں آپ کے اوپر روپے کمانے کا بھوت سوار ہوگا۔ اس حوالے سے آپ بہت سے آسان ذرائع کا سہارا لیں گے مثلاً بانڈ، انعامی سکیمیں، گھڑ سواری وغیرہ، اس حوالے سے خاطر خواہ کامیابی بھی ہوگی۔ ملازمین پر ضرورت سے زیادہ اعتبار کرنا نقصان کی طرف لے جا سکتا ہے۔ داماد کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ مال کی لین دین کے دوران احتیاط سے کام لیں۔ غیر ضروری سفر سے گریز کریں چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ بینکوں سے وابستہ معاملات کو آگے بڑھنے / طے کرنے کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔

| سعد تاریخیں | 2-6-24-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-18-19 |
| لکی نمبر | 0-4-9 |



## جوزا

| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | ک،ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |
| خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

## یکم تا 8جنوری

لوگوں سے بہت زیادہ توقعات وابستہ نہ کریں، پوری نہ ہوسکیں گی۔ آپ اپنی ذات کو اردگرد کے لوگوں سے ممتاز سمجھنا شروع کر دیں گے۔ کاروباری معاملات کے حوالے سے یہ ہفتہ اچھا گزرے گا۔ روپے پیسے کے لین دین کی طرف رجحان رہے گا۔ اولاد کے معاملات توجہ طلب رہیں گے۔ طالب علموں کی تعلیم کی طرف توجہ بڑھے گی۔ امتحان اور ٹیسٹ کے نتائج بھی اچھے آئیں گے۔ کھانے پینے کی اشیاء کے معاملے میں احتیاط برتیں، صحت خراب ہوسکتی ہے۔ قانون سے وابستہ معاملات کے حل کے لیے بہتر وقت ہے۔ افسران کی حمایت ملے گی۔ رُکے ہوئے کام کروانے کے لیے اچھا وقت ہے۔

## 9تا 16جنوری

آپ کا رجحان خط و کتابت اور فنون لطیفہ کی طرف کم رہے گا۔ بہو کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ بیرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ جلدبازی کا سفر آپ کے لیے اور آپ کے گھر والوں، دونوں کے لیے پریشانی لے کر آرہا ہے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل ہیں تو وہ حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔ اس سلسلے میں آپ کے بہن بھائی اور یار دوست بھی آپ کے لیے مددگار ثابت ہوں گے۔ اولاد کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ ان سے وابستہ اُمیدیں پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ آپ کا رجحان لڑائی جھگڑے جیسے کاموں کی طرف رہے گا۔ اکثر مواقعوں پر آپ اخلاقی حدود کو بھی پار کرتے نظر آرہے ہیں۔

## 17 تا 24جنوری

رُکے ہوئے کام کروانے کے لیے اچھا وقت ہے۔ کاروبار میں سرمایہ کاری کے حوالے سے بہترین وقت ہے۔ اولاد کے معاملات توجہ طلب ہوں گے۔ نیز آپ ان کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ افسران کی حمایت ملے گی۔ آپ اپنی ذات کو اردگرد کے لوگوں سے ممتاز سمجھنا شروع کر دیں گے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بڑھے گی۔ امتحان اور ٹیسٹ کے نتائج بھی اچھے آئیں گے۔ کھانے پینے کی اشیاء کے معاملے میں احتیاط برتیں، صحت خراب ہوسکتی ہے۔ لوگوں سے بہت زیادہ توقعات وابستہ نہ کریں، پوری نہ ہوسکیں گی۔ خاندانی جائیداد یا مکان کا مسئلہ ہے تو وہ بھی رواں دنوں میں حل ہوتا نظر نہیں آتا۔

## 25 تا 31جنوری

اس عرصے میں آرام و سکون کے حوالے سے توجہ گھر پر مرکوز ہوجائے گی۔ گھر میں گزارا گیا وقت آپ کو ذہنی اور قلبی سکون دے گا۔ کاروبار کرنے والوں کے کاروباری معاملات اُن کے لیے کافی اہم ہو جائیں گے۔ مضبوط بنیادوں پر آگے بڑھنے کے مواقع ملیں گے۔ کوالٹی پوزیشن آپ کو مختلف معاملاتِ زندگی میں کامیابی دلانے کا باعث بنے گی۔ گوکسی بڑی کامیابی کی توقع تونہیں ہے تاہم پھر بھی اچھے حالات سے واسطہ رہے گا۔ شادی شدہ افراد کی ازدواجی زندگی خوشگوار ہو جائے گی۔ غیر شادی شدہ لوگوں کی بات چیت چلے گی۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کے لیے یہ عرصہ کوئی خاطر خواہ نتائج لے کر نہیں آرہا۔

| سعد تاریخیں | 4-8-9-18-19-27-31 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 13-14-21 |
| لکی نمبر | 9-4-5 |

# سرطان



| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح،ھ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی، ہیرا، مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

## یکم تا 8جنوری

روحانیت میں دلچسپی بڑھے گی۔ اولاد اور رشتے داروں کی جانب سے اس عرصہ میں کسی منفی صورتحال کا سامنا ہوسکتا ہے اس لیے اپنے آپ کو غیر ضروری معاملات میں مت الجھائیں۔ اگر کسی جگہ سے آپ نے اپنی رقم واپس لینی ہے تو یہ اچھا وقت ہے۔ آپ کو رقم واپس مل سکتی ہے۔ کاروبار/ نئے کام کے آغاز کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ سیر وتفریح کا پلان بنائیں گے۔ لیکن جانا نہ ہوسکے گا۔ ملازمین پر اعتبار نہ کریں۔ آپ کے اعتبار پر پورا نہ اُتریں گے۔ ذات اور خوبصورتی پر خاص توجہ دیں گے۔ شیئرز کے کام میں فائدے کی توقع نہیں ہے۔ بیرون ملک لوگوں سے وابستہ توقعات پوری ہوں گی۔ اندرون ملک سفر کرتے ہیں، معاملات طے نہ پا سکیں گے۔

## 9تا 16جنوری

اولاد کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ یار دوستوں یا اولاد کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں اونچ نیچ کا سامنا رہے گا۔ آپ کو گھریلو سکون میسر رہے گا۔ اگر آپ نے کسی کو قرضہ دے رکھا ہے تو وہ رقم یا اشیاء واپس ملتی نظر نہیں آ رہیں۔ رواں دنوں میں آپ خوش مزاجی سے کام لیں گے۔ آپ کی

اُمیدیں اور تمنائیں پوری ہوتی نظر آرہی ہیں۔ مالی معاملات کے حوالے سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ دعوتوں اور شادی بیاہ میں آپ کی شرکت رہے گی۔ ممکن ہے کہ یہ دعوت یار دوستوں کی طرف سے ہو۔ ڈرائیونگ کرتے اور پیدل چلتے وقت احتیاط کریں، حادثہ کا اندیشہ ہے۔

## 17 تا 24 جنوری

شادی بیاہ اور محفلوں میں جانا ہوگا۔ رواں دنوں میں آپ چیزوں کو مثبت پہلو سے دیکھیں گے۔ صحت کی طرف سے لاپرواہی برتنے جانے کا بھرپور امکان ہے اور خاص طور پر یہ عرصہ اس امر کی طرف اشارہ کررہا ہے۔ رواں دنوں میں غیر ضروری اخراجات پر کافی حد تک قابو پالیں گے۔ اولاد یا یار دوستوں کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے جائیں گے۔ اخراجات میں قابو پانے کی خواہش پوری ہو جائے گی۔ عدالت میں کیس چل رہا ہے تو اس کا فیصلہ آپ کے حق میں ہونے کے بہت زیادہ امکانات ہیں۔ لڑائی جھگڑے جیسے کاموں سے دور رہنے کی کوشش کریں، چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ بیرون ملک سفر کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔

## 25 تا 31 جنوری

رشتے داروں اور بہن بھائیوں سے تعلقات کافی محبت آمیزہ رہیں گے۔ اخراجات کی ایک بڑی مد ٹیلی فون کا بل بھی ہوسکتی ہے۔ لیکن آپ اس کو ہنسی خوشی ادا کردیں گے۔ دوستوں کے ساتھ سیر وتفریح پر جانے کا موقع ملے گا۔ تحریر، تقریر اور لکھنے کی صلاحیت میں اضافہ ہوگا۔ دفتری کام کے سلسلے میں سفر ممکن ہے۔ اس سفر سے آپ کے اپنے بھی ذاتی مفادات پورے ہو جائیں گے۔ دشمن آپ پر دباؤ ڈالیں گے۔ ان سے ڈرنے کی بجائے مقابلہ کریں۔ آپ کا دھیان مذہب اور اعلیٰ تعلیم کی طرف رہے گا۔ مذہبی رسومات کو پورا کریں گے اور کوشش کریں گے کہ کسی نہ کسی طرح مذہب کے بارے میں زیادہ سے زیادہ جان سکیں۔

| سعد تاریخیں | 2-6-24-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 8-9-16-23 |
| لکی نمبر | 3-5-8 |

# اسد



| عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
|---|---|
| منسوبی کوکب | شمس |
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت، مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار، منگل، بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا، سبز، سرخ |

## یکم تا 8 جنوری

لوگوں میں مقبولیت کا گراف بلند ہوگا۔ روزگار سے متعلقہ اُمور میں کامیابی نصیب ہوگی۔ صحت میں بہتری آئے گی۔ اچھی اشیاء کھائیں گے۔ قریبی رشتے داروں اور بہن بھائیوں سے پراپرٹی اور کاروباری صورتحال پر تبادلہ خیال ہوگا۔ گھریلو معاملات میں عدم دلچسپی معاملات کو مزید بگاڑ سکتی ہے۔ غیر ضروری گفتگو سے اجتناب کریں۔ دشمنوں اور مخالفوں میں اضافے کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ ملازم اور نچلے درجے کے لوگ آپ کے بہت کام آئیں گے۔ ان کے ساتھ تعلقات استوار رکھیں۔ اپنی طاقت اور رتبے کا استعمال اچھے کاموں میں کریں۔ بڑے بزرگوں کے ساتھ تعلقات ناخوشگوار ہوں گے جس کی وجہ غیر مناسب رویہ ہے۔

## 9 تا 16 جنوری

آپ کے غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آرہا ہے۔ گھریلو معاملات حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔ عمر میں بڑے اور حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ صحت کے حوالے سے آپ کو چھوٹی موٹی بیماری کا سامنا ہوگا۔ آپ کے خلاف خفیہ سازشیں بھی کی جائیں گی۔ سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن ہے، نیز سفر کرنا آپ کے لیے فائدہ مند بھی رہے گا۔ علاوہ ازیں آپ پیدل سفر بھی زیادہ کریں گے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بھرپور رہے گی۔ انٹری ٹیسٹ وغیرہ دیتے ہیں تو اس کے نتائج بھی بہتر آئیں گے۔ منگنی، نکاح کرنے کے حوالے سے یہ ہفتہ بہتر نہیں ہے۔

## 17 تا 24 جنوری

دوستوں اور رشتے داروں کی شادی بیاہ کی تقریبات میں آپ کی موجودگی رہے گی۔ ادھار دے رکھا ہے تو اس کی واپسی کے امکانات ہیں۔ اس عرصہ میں آپ کو بہت سے مدد کرنے والے ملیں گے اور یوں اچھے دوست بھی بنانے کا موقع ملے گا۔ کاروباری افراد کو چاہیے مال کی لین دین کرتے وقت محتاط طریقے اور ہوش مندی سے کام لیں ورنہ آپ کو نقصان کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر وغیرہ کھیلنے والے افراد کو چاہیے کہ رواں دنوں میں اس کام سے دور رہنے کی کوشش کریں، کیونکہ آپ کو اس کام سے فائدہ ہونے کی اُمید نظر نہیں آتی۔ غیر ضروری اخراجات کی مد میں اضافہ ہوتا نظر آتا ہے۔

## 25 تا 31 جنوری

سواری یا جائیداد کی خرید وفروخت کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت سعد ثابت ہوگا آپ کو بیش قیمت اور بہتر چیز مل جائے گی۔ میوزک اور شاعری کی کسی محفل میں جانے کا موقع مل سکتا ہے۔ وہ افراد جنہوں نے کسی کو اُدھار دے رکھا ہے اور واپسی کا مقرر وقت گزر چکا ہے تو رواں دنوں میں کوشش کریں، آپ کو اپنی رقم یا چیز جو دی تھی وہ واپس مل جائے گی۔ آپ کو اپنی خواہشات اور تمناؤں کو پورا کرنے کے لیے سخت محنت کرنا ہوگی، پھر ہی چند ایک خواہشات اور تمنائیں

پوری کر پائیں گے۔ سیر و تفریح کے کافی پلان بنائیں گے۔ لیکن چند ایک دفعہ ہی جانا ہو پائے گا۔ وہ افراد جو انعامی سکیمیں، بانڈ وغیرہ کے شوقین ہیں ان کو چاہیے کہ رواں دنوں میں کھیلیں، انعام حاصل کرنے میں کامیاب رہیں گے۔

| سعد تاریخیں | 4-13-14-23-27-31 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-18-19 |
| لکی نمبر | 5-0-2 |

## سنبلہ



| عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | پ، غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

### یکم تا 8 جنوری

پرانے دوستوں کے ساتھ تعلقات استوار ہوں گے۔ اس وقت میں آپ آسانی سے اپنے سسرالی رشتے داروں سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ آپس میں تحفے تحائف کا تبادلہ ہوگا۔ سر اور کمر درد کا شکار ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ رشتے اور منگنی وغیرہ کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ بیرون ملک سفر سے درپیش مشکلات کے حل کے لیے کوشش ضرور کریں۔ ملازمین سے وابستہ کام پورے نہ ہو سکیں گے۔ گفتگو اور ذہنی صلاحیت میں اضافہ ہوگا۔ زمین و جائیداد کے مسائل شدت اختیار کر جائیں گے۔ اگر آپ کسی دوسرے کے ساتھ سرمایہ کاری کریں تو آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔

### 9 تا 16 جنوری

شادی بیاہ اور دعوتوں میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔ حصول آمدن میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ رواں عرصے میں سفر کی خواہش کو پورا کرنے کے لیے بہترین وقت ہے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کا سامنا ہے تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ اپنے بڑے بہن بھائیوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہو سکیں گی۔ شریک حیات اور گھر کے دوسرے افراد کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ اپنے دشمنوں سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ آپ کے مزاج میں اچانک تبدیلی رونما ہوتی رہے گی۔ کبھی اچانک گرم مزاج اور کبھی اچانک خوش مزاج۔

### 17 تا 24 جنوری

شراکتی کاروبار کے آغاز اور موجودہ کام میں سرمایہ کاری کرنے کے لیے بہترین وقت ہے۔ یہ عرصہ گھریلو معاملات میں تناؤ اور جھگڑوں کو ظاہر کر رہا ہے۔ وہ افراد جو وراثتی معاملات کو لے کر پریشان ہیں ان کی پریشانی رواں دنوں میں دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ انہیں وراثتی معاملات کو حل کرنے کا موقع ملے گا اور جو بھی نتائج آئیں گے وہ آپ کے لیے فائدہ مند رہیں گے۔ گھر پر مہمانوں کی آمد و رفت بھی متوقع ہے۔ اندرون ملک جانے کا اتفاق ہوگا۔ کچھ نئے لوگ ملیں گے جو آگے چل کر آپ کے دوست بن جائیں گے۔ رواں دنوں میں آپ زیادہ تر خیالوں کی دنیا میں رہیں گے۔

### 25 تا 31 جنوری

خاندان کے لوگوں کے ساتھ بحث و مباحثہ اور تکرار کرتے نظر آ رہے ہیں۔ والد کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ کاروبار میں مالی لحاظ سے فائدہ ہوگا۔ اس کے ساتھ ساتھ عزت اور شہرت میں بھی خاطر خواہ اضافہ ہوگا۔ چیزوں میں تبدیلی پسند کریں گے۔ تخیلی سوچ کے حامل ہوں گے۔ وہ خواتین و حضرات جو شادی کی عمر کو پہنچ چکے ہیں، اس عرصہ کے دوران ان کا رشتہ طے ہونے کے امکانات ہیں۔ وہ میاں بیوی جن کے درمیان کسی وجہ سے ناچاقی تھی اس کو دور کرنے کا بہترین وقت ہے۔ آپ کے اخراجات دوستوں کے ساتھ سیر و تفریح پر جانے کی وجہ سے ہوں گے۔ ملازم پیشہ لوگوں کے لیے یہ عرصہ بہتر ثابت ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 2-6-24-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 13-14-21 |
| لکی نمبر | 1-7-3 |

## میزان



| عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ت، ر، ط |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

### یکم تا 8 جنوری

اپنی ذات پر خاص توجہ دیں گے اور دوسروں کو نظر انداز کریں گے۔ جس کی وجہ سے ان لوگوں کی نظر میں آپ کی عزت خراب ہوگی۔ کسی بیماری کا شکار ہیں تو صحت میں خاطر خواہ بہتری آئے گی۔ شراکتی کام کرنے والے افراد کے کام میں کمی آئے گی۔ شریک کار/حیات کے ساتھ بھی تعلقات میں خرابی آئے گی۔ قرض مل سکتا ہے۔ چند ایک نئے خواب حقیقت کی شکل اختیار کر سکتے ہیں۔ صدقہ و خیرات کریں۔ حکام اعلیٰ کی نظر میں آپ کی عزت میں اضافہ ہوگا۔ ان سے کام نکلوانے بھی آسان رہیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں اگر کسی دباؤ یا پریشانی کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا تو رواں دنوں میں وہ مسائل دور ہو جائیں گے۔

### 9 تا 16 جنوری

سر بھاری محسوس کریں گے۔ غیر شادی شدہ افراد محبت کے چکر میں پڑے رہیں گے۔ کاروباری افراد نئے کام میں روپے خرچ نہ کریں، کیونکہ روپے پھنس جائیں گے۔ ایسے افراد جن کے بچے سکول یا کالج جاتے ہیں اور سمجھ دار ہیں انہیں چاہیے کہ بچوں کی سرگرمیوں پر نظر رکھیں۔ جو افراد بیرون ملک سفر کا ارادہ رکھتے ہیں وہ اس عرصے میں باہر جانے کی کوشش نہ کریں تو ان کے حق میں بہتر رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ ان کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ آپ کی توجہ کھیلوں کی طرف کم رہے گی۔ ذہن میں کچھ نہ کچھ کرنے کے خیالات پیدا ہوں گے۔ جذباتی پن بڑھے گا۔ لوگوں کے ساتھ رویہ بھی قدرے بہتر نہ رہے گا۔

## 17 تا 24 جنوری

غیر متوقع ذرائع سے آمدن کا حصول ہوتا نظر آ رہا ہے۔ ملازمت پیشہ لوگ اس ہفتے میں اپنے کام کے حوالے سے کچھ لاپرواہی کا مظاہرہ کریں گے۔ جس کی وجہ سے مشکلات سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ اس لیے بہتر یہی رہے گا کہ مزاج میں لاپرواہی کے عنصر کو پیدا ہونے سے روکیں اور معاملات کو ذمہ داری کے احساس کے ساتھ نبھائیں۔ تعلیم کے حوالے سے کوئی پریشانی آتی ہے تو اس سلسلے میں بہن بھائیوں اور والدین سے رابطہ کریں، آپ کی بہتر راہنمائی کی جائے گی۔ صحت کے حوالے سے بے احتیاطی بالکل مت دکھائیں۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ دشمنوں اور مخالفوں کی سازشوں کی وجہ سے کچھ ذہنی پریشان رہیں گے۔

## 25 تا 31 جنوری

وہ لوگ جن کا مقدمہ چل رہا ہے، فیصلہ ہو جانے کی کافی اُمید ہے۔ باقی اگر اس وقت فیصلہ نہ ہوا تو معاملہ لٹک جائے گا۔ اپنے مزاج پر قابو رکھیں۔ غصہ اور جلد بازی کا مظاہرہ نہ کریں، ورنہ اس عرصہ میں ہو سکتا ہے کہ آپ اپنے دشمنوں میں خود ہی اضافہ کریں۔ وہ لوگ جو کام کے سلسلے میں بیرون ملک جانے کی کوشش کر رہے ہیں۔ اس عرصہ میں ان کے راستے میں بہت سی رکاوٹیں آئیں گی۔ لیکن اگر آپ نے کوشش کی تو انشاء اللہ ان رکاوٹوں کو دور کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ رواں دنوں میں آپ کو محتاط رہنا اور احتیاط کرنا ہوگی، کیونکہ آپ کے دشمن بھی آپ کے خلاف کام کریں گے اور حادثہ ہونے کا اندیشہ بھی ہے۔ رشتے داروں اور بہن بھائیوں کی وجہ سے اخراجات میں اضافہ ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 4-13-14-18-19-27-31 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 16-23 |
| لکی نمبر | 1-5-8 |



# عقرب

| عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم تا 8 جنوری

اندرون ملک سفر کرنے کے لیے اچھا وقت ہے۔ مقصد میں کامیابی ملے گی۔ طالب علموں کو نتائج میں کامیابی کی خوشی ملے گی۔ کام کی زیادتی آپ کی صحت پر بھی اثر انداز ہو سکتی ہے۔ بہتر یہی ہے کہ ہر کام خود کرنے کی بجائے کچھ ذمہ داریاں دوسرے کے ذمے بھی لگائیں۔ دوستوں کے ساتھ سیر وتفریح کرنے کا موقع ملے گا۔ شریک کار کی مدد حاصل ہو گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو وہ مل سکتا ہے۔ کھانے پینے کی طرف رجحان زیادہ رہے گا۔ گھریلو معاملات کے حوالے سے نشیب وفراز کا سامنا رہے گا۔ مزید یہ کہ اپنے غصہ کو قابو میں رکھنے کی کوشش کریں اور معاملات کو بڑھانے کی بجائے کم کرنے کے بارے میں سوچیں۔ جنسی امراض کا شکار ہیں تو روحانی علاج کروائیں۔ انشاء اللہ بیماری دور ہو جائے گی۔

## 9 تا 16 جنوری

دشمنوں اور مخالفوں پر حاوی رہیں گے۔

رواں عرصے میں آپ کی شخصیت میں جذباتی پن شامل رہے گا۔ شادی بیاہ کے حوالے سے یہ وقت سعد ثابت ہوگا۔ بیرون ملک سفر کی خواہش عملی شکل اختیار کرتی نظر نہیں آ رہی۔ انعامی سکیمیں اور لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ پرانے گھر کی فروخت اس عرصے میں کرنا بہتر ثابت نہ ہوگا۔ اس کے نتیجہ میں گھریلو مسائل جنم لیں گے اور قیمت بھی اُمید کے مطابق نہ مل سکے گی۔ یار دوستوں کے ساتھ بازاری کھانے زیادہ کھائیں گے۔ پرانے دوست سے بھی ملاقات ہوگی۔

## 17 تا 24 جنوری

انعامی سکیمیں، بانڈ، گھڑ سواری وغیرہ سے آمدن کا حصول ہوگا۔ لیکن بہت زیادہ مالیت کی گیم نہ کریں۔ وہ افراد جو طویل مدت سے بیماری کا شکار ہیں رواں دنوں میں خصوصی احتیاط کی ضرورت ہے۔ بیماری شدت اختیار کر سکتی ہے۔ رواں دنوں میں شراکتی کاموں سے مالی فائدہ ہوگا۔ مال کی لین دین کے حوالے سے محتاط رہیں اور اس حوالے سے ملازمین پر بھی زیادہ اعتبار نہ کریں۔ آپ کے ساتھ فراڈ یا دھوکہ ہو سکتا ہے۔ گھریلو ماحول پُرسکون رہے گا۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے بھی معاملات میں بہتری آئے گی۔

## 25 تا 31 جنوری

وہ لوگ جن کے ساتھ آپ کے کچھ معاملات حل طلب ہیں ان کے ساتھ بات چیت کرنے کے لیے یہ عرصہ بہترین ہے۔ اس ہفتہ میں آپ کو لوگوں سے اپنی بات منوانے میں نسبتاً آسانی ہوگی۔ جہاں تک مالی معاملات کا تعلق ہے آپ جلد

بازی یا کاہلی کے تحت اپنا مالی نقصان کر بیٹھیں گے۔ زیادہ توقع یہ ہے کہ رقم کا آنا جانا لگا رہے گا۔ اس عرصہ کے دوران سفر کرتے ہوئے خصوصاً مختصر نوعیت کے ہوں محتاط رہیں۔ دوران سفر یا پھر مشینری وغیرہ کی وجہ سے حادثہ ہوسکتا ہے۔ اس دوران کاروباری شریک کے ساتھ تلخ کلامی اور مالی اُمور پر بدمزگی ہوتی نظر آرہی ہے۔ تعلیم کے حوالے سے مختلف نئے پلان بنائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 2-6-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-18-19 |
| لکی نمبر | 2-4-9 |

## قوس



| عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج' پنا' روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعرات' اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا' ہلکا زرد |

### یکم تا 8 جنوری

سواری اور مکان کی مرمت کروائیں گے۔ آسان ذرائع سے آمدن اگر حاصل ہوتی بھی ہے تو وہ آپ کے ہاتھ سے ایسے نکلے گی کہ آپ کو پتا بھی نہیں چلے گا۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ ساس/ والدہ کے ساتھ معاملات میں بہتری آئے گی۔ عمر سے بڑے افراد آپ کے لیے فائدہ مند ثابت ہوں گے۔ وہ افراد جو روزگار کی تلاش میں ہیں ان کو چاہیے کہ رواں دنوں میں اپنی کوشش تیز کر دیں۔ وقت آپ پر مہربان ہے۔ اللہ کے فضل وکرم سے بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ خفیہ دشمنوں کی سازشوں کا شکار ہوتے دکھائی دے رہے ہیں۔ غیر نصابی سرگرمیوں میں دلچسپی بڑھے گی۔ الیکٹرونکس اشیاء کی خریداری کے لیے موزوں وقت ہے۔

### 9 تا 16 جنوری

روزگار کی تلاش کے لیے اندرون ملک سفر کرنا مفید رہے گا۔ ممکن ہے کہ آپ کو نوکری مل جائے اس کے علاوہ آپ کو اکثر نئی چیزیں سیکھنے کو ملیں گی۔ رواں عرصے میں آپ کا کھانا پینا ضرورت سے زیادہ ہوگا اور تفریح وغیرہ کی طرف بھی زیادہ مائل رہیں گے۔ بیرون ملک سفر آپ کے لیے نقصان دے رہے گا۔ علاوہ ازیں آپ بے چینی اور جلد بازی کا شکار رہیں گے۔ اسی طرح آپ انعامی سکیمیں اور میچ وغیرہ میں جلد بازی کی وجہ سے بہتر کامیابی حاصل کرنے میں ناکام رہیں گے۔ ایسے افراد جن کے گھریلو حالات توجہ طلب تھے اب ایسا وقت ہے کہ آپ کو گھر اور گھر سے متعلق معاملات میں وقت دینے کے مواقع میسر آئیں گے۔ اس عرصے میں آپ کے اخراجات میں اضافے کے امکانات ہیں۔

### 17 تا 24 جنوری

یہ عرصہ حادثے کو ظاہر کررہا ہے۔

پیدل چلتے وقت اور دوران ڈرائیونگ احتیاط کریں۔ جہاں تک آپ کے مالی معاملات کا تعلق ہے اگر آپ اپنے کام پر توجہ رکھیں تو زیادہ بہتر ہے۔ گھریلو معاملات اوران سے متعلق خاندانی مصروفیات ومسائل سامنے کھڑے ہوں گے۔ جنس مخالف کے ساتھ تعلقات قائم کرنے کا موقع ملے گا۔ والدین کی صحت کی طرف دھیان دیں، خاص طور پر ان کو ذہنی پریشانیوں سے دور رکھنے کی کوشش کریں۔ رواں دنوں میں لوگوں سے زیادہ گفتگو کریں گے۔ جس سے آپ کے نئے دوست بھی بنیں گے۔

### 25 تا 31 جنوری

معاشرے میں عزت و وقار تھوڑا بڑھ جائے گا اور اس کے ساتھ ساتھ اس ماہ بیرونی مصروفیت بھی بڑھ جائے گی۔ اس بات کا امکان ہے کہ تھوڑے بہت اخراجات ذاتی نمود ونمائش کے لیے بھی کیے جائیں۔ صاحب حیثیت لوگ خاص کر خاندان سے تعلق رکھنے والے آپ کی مدد کو آسکتے ہیں۔ اس عرصہ میں وہ افراد جن کی ترقی یا اضافہ تنخواہ وغیرہ متوقع تھا اس حوالے سے ان کو ایک حد تک کامیابی کی اُمید لگانی چاہیے۔ ایسے کاروباری افراد جو اپنے معاملات میں زیادہ تر ملازمین پر اعتبار کرتے ہیں۔ یہ ایسا وقت ہے جس میں ان کو محتاط رہنا ہوگا۔ بڑی رقم ملازم کے ہاتھ میں نہ دیں۔ چوری، فراڈ یا دھوکہ ہونے کا امکان ہے۔

| سعد تاریخیں | 4-8-9-18-19-23-31 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-21 |
| لکی نمبر | 1-3-8 |

## جدی



| عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ' ج' گ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم' ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعہ' ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا' سفید' سبز |

### یکم تا 8 جنوری

جائے پیدائش سے دور جانے کی خواہش پوری نہ ہو سکے گی۔ تعلیمی اُمور میں کامیابی نصیب ہوگی۔ لیکن اعلیٰ تعلیم سے منسلک طالب علموں کے لیے یہ عرصہ تھوڑا سخت ہوگا۔ سیر وتفریح کا موقع مل سکتا ہے۔ حکام اعلیٰ سے بہتر تعلقات استوار ہوں گے۔ اولاد کے معاملات توجہ طلب رہیں گے۔ کاروباری معاملات میں جو رکاوٹیں چل رہی تھیں، اب ختم ہونا شروع ہو جائیں گی۔ مالی اور معاشرتی ترقی حاصل ہوگی۔ مذہبی معاملات میں دلچسپی کم رہے گی۔ شریک حیات کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں

گے۔ قرضہ دے رکھا ہے تو وہ رقم واپس مل سکتی ہے۔ آپ کی توجہ موسیقی اور فلموں کی طرف ہوگی اور انٹرنیٹ کا استعمال بھی زیادہ کریں گے۔

## 9تا 16جنوری

اس ہفتے میں کئی خواہشیں پوری ہو جائیں گی اور لوگ آپ کی بات مان جائیں گے۔ سواری کی وجہ سے کچھ تنگی بھی آ سکتی ہے۔ سواری کے بدلنے کے امکانات بھی ہیں۔ اس ہفتے میں آپ کا زیادہ رجحان سیر وتفریح پر رہے گا۔ ہوسکتا ہے کہ کسی رومانس میں پھنس جائیں اور اپنے آپ کو اس سے باز نہ رکھ سکیں۔ اس لیے مشورہ دیا جاتا ہے کہ اپنے آپ کو قابو میں رکھیں۔ کاروباری مصروفیات اپنے گھیرے میں لے کر ہی رہیں گی۔ مالی معاملات میں اُتار چڑھاؤ رہے گا۔ گھر کی زینت و آرائش کا سامان تبدیل کیا جاسکتا ہے اور نیا لایا جا سکتا ہے۔ دوستوں کی مدد سے کوئی کامیابی مل سکتی ہے۔ والدین کی صحت میں بہتری کے امکانات ہیں۔

## 17تا24جنوری

پرانے دوستوں سے ملاقات/ بات چیت ہوگی۔ گمی ہوئی اشیاء رواں دنوں میں واپس ملنے کے قوی امکانات ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کے لیے بھی یہ وقت اچھا ثابت ہوگا۔ نئی اور بہتر نوکری کی تلاش تنخواہ یا ترقی وغیرہ کے حوالے سے خوشی حاصل ہو سکتی ہے۔ آپ سے عمر میں اگر بڑے، بہن بھائی ہیں تو ان سے توقعات کے حصول اور کاموں کے لیے مدد طلب کی جاسکتی ہے۔ تعلیمی سلسلے سے منسلک افراد چاہے وہ پڑھ رہے ہوں یا پڑھا رہے ہوں، انکے لیے بھی کئی ایک کامیابیاں سامنے آئیں گی۔ آپ کو محتاط رہنے کی ضرورت ہے، کیونکہ خفیہ دشمنوں کی آپ کے خلاف سازشیں زوروں پر ہوں گی۔

## 25تا31جنوری

مجموعی طور پر آپ کی توجہ چھوٹے بہن بھائیوں، عزیزوں اور رشتے داروں کی طرف ہوگی۔ دوسرے شہر سفر کرنے کا موقع ملے گا۔ سفر کرنے کے دوران اخراجات زیادہ ہوں گے۔ اگر آپ کے جاننے والے بیرون ملک رہتے ہیں تو اچھی خبر موصول ہوسکتی ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنے دفتری کام کی طرف خاصی توجہ دینی ہوگی۔ ترقی یا تنخواہ میں اضافہ کی خواہش پوری ہونے کی توقع نہیں ہے۔ انعامی سکیموں، بانڈ نمبروں وغیرہ سے انعام متوقع ہے۔ لیکن یہ پیسہ کسی کام میں خرچ کرنے کی بجائے عیاشی میں ضائع کر دیں گے۔ موسیقی سننے کی طرف رجحان رہے گا اور متعدد فلمیں بھی دیکھیں گے۔

| | |
|---|---|
| سعد تاریخیں | 6-24 |
| نحس تاریخیں | 8-9-16-23 |
| لکی نمبر | 21-2-5 |




| | |
|---|---|
| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا18 فروری |
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8جنوری

مکان اور گاڑی کی فروخت کرنے کے لیے بہتر وقت ہے۔ بڑے بزرگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو ان کے حل کی توقع کی جاسکتی ہے۔ مالی معاملات میں بہتری آئے گی۔ قانونی نوعیت کے مسائل میں گھرے ہوئے تھے تو اب آپ کے پاس وقت ہے کہ ان مسائل کو کم کر سکتے ہیں۔ کاروباری حضرات کو چاہیے کہ نئے معاہدے کرنے سے گریز کریں، کیونکہ ان معاہدوں سے فائدہ نہیں بلکہ نقصان ہوگا۔ گھریلو معاملات میں بہتری آئے گی۔ مکان اور گاڑی کی فروخت کرنے کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔ مذہبی اُمور میں دلچسپی لیں گے۔ سوچوں اور خیالوں میں گم رہیں گے۔ اپنی ذہنی صلاحیتوں کو پوری طرح استعمال نہ کر سکیں گے۔ قیمتی پتھروں میں دلچسپی لیں گے۔ اصلی جواہرات آپ ہمارے ادارے سے بھی حاصل کر سکتے ہیں۔

## 9تا 16جنوری

گھریلو معاملات وحالات پر زیادہ توجہ دینی ہوگی۔ یہ ہفتہ گھریلو اُمور میں اُلجھاؤ لانے کا باعث ہوں گے۔ بیرون ملک یا زندگی میں آگے بڑھنے کے حوالے سے باہم خاندان کے اندر ہلکا پھلکا اختلاف رہے گا۔ زیادہ سے زیادہ اندرون ملک چھوٹے موٹے سفر پر گزارہ کریں، یہی بہتر ہے۔ حکومتی معاملات اور کاروبار کی تبدیلی کے حوالے سے فیصلے خوب سوچ سمجھ کر کریں اور ان کو وقتی ضروریات کے مطابق طے نہ کریں، بلکہ مستقبل کو مدنظر رکھیں۔ خاندانی جائیداد یا وراثت کے معاملات التواء یا پریشانی کا باعث ہیں تو اُمید ہے ان کے حوالے سے مثبت خبریں سننے کو ملیں گی، اور ان کے حل ہونے کی اُمید پیدا ہوجائے گی۔ مالی حالات بہتر ہوں گے اور اخراجات میں بھی کمی واقع ہوگی۔

## 17تا24جنوری

وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں بہت امکانات ہیں کہ ان کو نوکری مل جائے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر کھیلنے والے افراد انعام حاصل کرتے نظر آرہے ہیں۔ رشتے داروں اور یار دوستوں سے میل جول ہوگا۔ بچوں کی طرف سے خوشخبری ملے گی۔ یہ پیدائش کے حوالے سے بھی ہوسکتی ہے اور اگر بڑے بچے ہیں تو ان کے کیئریر وغیرہ کے حوالے سے ہوگی۔ شراکتی جائیداد کا مسئلہ چلا آرہا ہے تو اس میں التواء پیدا کرنے کی کوشش کریں، کیونکہ رواں دنوں میں حل بھی ہوگیا تو وہ پوری طرح آپ کی اُمید کے مطابق نہ ہوگا۔ نئے کپڑوں کی خریداری کے لیے جائیں گے۔

## 25تا31جنوری

مجموعی طور پر آپ کی توجہ سیر وتفریح کی طرف رہے گی۔ ایسے پروگرام دیکھنے کا اتفاق ہوگا جس میں موسیقی وغیرہ ہوگی۔ اچانک روپے ملنے کے چانسز ہیں۔ اگر کسی دوست سے روپے اُدھار مانگیں گے تو مل سکیں گے اور اگر آپ نے کسی دوست کو روپے بطور قرض دیئے ہوئے ہیں تو طلب کرنے پر ملنے کی توقع کی جاسکتی ہے۔ نئے لوگوں سے بھی رابطہ ہوگا، جو آپ کے لیے خوشی کا سبب بنیں گے۔ آپ کے اندازِ گفتگو سے متاثر ہوکر یہ لوگ آپ کے دوست بنیں گے۔ مشروبات کا استعمال زیادہ کریں گے۔ طوالت بیماری کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ شادی بیاہ اور تقریبات کی دعوت ملے گی، لیکن جا نہ پائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 8-9-13-14-23-27 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-16 |
| لکی نمبر | 8-7-1 |



## حوت

| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مشتری، نیچون |
| منسوبی حروف | چ، د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، مرجان، مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن، لال، نارنجی |

## یکم تا 8 جنوری

اچانک کوئی خوشخبری ملے گی ہوسکتا ہے کہ آپ کو قریبی جاننے والوں کی طرف سے کوئی فائدہ مل جائے۔ طالب علموں کو چاہیے کہ تعلیم کے ساتھ ساتھ اپنی صحت کا بھی خیال رکھیں۔ وراثتی معاملات میں دلچسپی لیں گے، ان کے حل کی صورت نکلتی نظر آتی ہے۔ کام کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کے حوالے سے یہ عرصہ بہترین ہے۔ دوران گفتگو سوچ سمجھ کر بات کریں، آپ کی زبان سے ایسے الفاظ نکلیں گے جو آپ کے لیے باعث شرمندگی / پریشانی ہوں گے۔ کسی جانب سے اضافی ذمہ داریاں اور اخراجات کا سامنا ہوسکتا ہے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات کشیدہ رہیں گے۔ جہیز کے سامان کی خریداری کے لیے جائیں گے۔

## 9 تا 16 جنوری

گھریلو ملازمین آپ کے لیے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ جلدی جلدی میں وہ کافی کام غلط بھی کریں گے۔ جلد روپیہ حاصل کرنے کی خواہش پیدا ہوگی اور اس وجہ سے آپ روپیہ حاصل کرنے میں جلد بازی کریں گے جس کی وجہ سے آپ کو مال و دولت کے حوالے سے مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اس عرصے میں آپ دوسرے لوگوں کے ساتھ خط و کتابت کریں گے، اور ان کے ساتھ رابطہ میں رہیں گے۔ آپ کو اعلیٰ تعلیم کے حصول میں مشکلات پیش آئیں گی، لیکن اگر آپ ثابت قدم رہے تو پھر مشکلات آسانیوں میں بدل جائیں گی۔ آپ کے اخراجات بڑھیں گے۔ آپ کے لیے یہ مناسب رہے گا کہ آپ بیرون ملک جانے کے حوالے سے اخراجات نہ کریں۔ اگر سفر پر جانا چاہتے ہیں تو قریبی علاقوں میں جانا آپ کے لیے بہتر ثابت ہوگا۔

## 17 تا 24 جنوری

شادی یا منگنی وغیرہ کے خواہش مند بھی اس عرصہ میں خوشی دیکھ سکیں گے۔ گھریلو ماحول اور گھر کو خوشگوار بنانے کی طرف رجحان رہے گا۔ گھر کی تزئین وآرائش کی طرف بھی توجہ دیں گے۔ فنون لطیفہ سے متعلق لوگوں کو اس وقت آگے بڑھنے کے مواقع ملیں گے۔ بچوں کے حوالے سے بھی اچھی خبریں سننے کو آئیں گی۔ تعلیم حاصل کرنے والے اچھے رزلٹ اور روزگار کے متلاشی، حصول روزگار میں کامیاب ہوتے نظر آتے ہیں۔ معاشرے میں اور لوگوں کی نظر میں اپنی پوزیشن برقرار رکھنے کے حوالے سے آپ کو پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام کے حوالے سے محتاط رویہ اختیار کرنا چاہیے۔ ورنہ ان کو مسائل کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

## 25 تا 31 جنوری

یہ عرصہ کام اور کاروبار میں رکاوٹیں لائے گا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ آپ ایک اچھی آفر محض اس لیے رد کردیں کہ آپ ذہنی طور پر پُرسکون نہیں تھے۔ گھریلو ماحول کی طرف توجہ رہے گی۔ اس کے علاوہ گھر کی تزئین و آرائش کی طرف بھی توجہ دیں گے۔ گھر، جائیداد یا سواری کو خریدنے کے لیے یہ وقت مناسب نہیں ہے، آپ کو اپنی خواہش کی چیز ملنے کے امکانات کم ہیں۔ یار دوستوں کے ساتھ بیٹھ کر گپ شپ لگائیں گے۔ شریک حیات اور ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری کی اُمید پیدا ہوگی۔ اعلیٰ افسران اور حیثیت والے لوگوں کی وجہ سے آپ کے کئی ایک کام حل ہوجائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 2-24-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 13-14-21 |
| لکی نمبر | 9-3-0 |

☆☆☆

## راٹھور 50 سالہ تقویم 2001 تا 2050

اس میں سیانہ (یونانی) حساب سے کواکبی رفتاریں 50 سالوں یعنی 2001 تا 2050 کے عرصہ تک کے لیے دی گئی ہیں۔ یہ تقویم اردو زبان میں، بہترین اور مضبوط سفید کاغذ پر شائع کی گئی ہے۔ ساتھ ہی اس کو مضبوط اور خوبصورت جلد میں محفوظ کر دیا گیا ہے تاکہ اس کے قیمتی صفحات خراب نہ ہوں۔

## راٹھور 60 سالہ تقویم 1960 تا 2000

اس میں سیانہ (یونانی) حساب سے کواکبی رفتاریں 60 سالوں یعنی 1960 تا 2000 کے عرصہ تک کے لیے دی گئی ہیں۔ یہ تقویم اردو زبان میں، بہترین اور مضبوط سفید کاغذ پر شائع کی گئی ہے۔ ساتھ ہی اس کو مضبوط اور خوبصورت جلد میں محفوظ کر دیا گیا ہے تاکہ اس کے قیمتی صفحات خراب نہ ہوں۔

## راٹھور تسویۃ البیوت

یہ لگن سارنی بھی سیانہ (یونانی) حساب سے تیار کی گئی ہے اور پاکستان سمیت آپ دنیا کے کسی بھی چھوٹے سے چھوٹے شہر یا گاؤں کا طالع اور گھروں کے درجات وغیرہ اس کی مدد سے نکال سکتے ہیں۔ اسے اردو زبان میں، بہترین اور مضبوط سفید کاغذ پر شائع کی گئی ہے۔ ساتھ ہی اس کو مضبوط اور خوبصورت جلد میں محفوظ کر دیا گیا ہے تاکہ اس کے قیمتی صفحات خراب نہ ہوں۔

# اُصول وقواعد عملیات

کیا آپ عملیات ونقوش کے میدان میں مہارت حاصل کرنے کے خواہش مند ہیں؟ عامل بننے کے خواہش مندوں اور عملیات کے مختلف شعبوں اور لاتعداد سوالات کے جوابات لیے ایک لاجواب کتاب اس کتاب کے موضوعات کے بارے میں مکمل تفصیل کے لیے کئی ایک صفحات درکار ہوں گے۔ اس لیے اِن کا یہاں ذکر ممکن نہیں۔ مختصر طور پر یہ سمجھ لیں یہ کتاب اُن تمام سوالات کے جوابات لیے ہوئے ہے۔ جو روحانی اور عملیاتی علوم کے کسی بھی طالب کے ذہن میں پیدا ہو سکتے ہیں۔ عملیات کے اُصول وقواعد پر ایک ایسی لاجواب کتاب جو اس سے قبل آپ کی نظروں سے نہ گزری ہوگی۔ مصنف خالد اسحاق راٹھور کے خاص عملیات اور راہنمائی اس کتاب کا خاص خاصہ ہے۔ وہ جو عامل بننا چاہتے ہیں یا علم عملیات کو سمجھنا چاہتے ہیں یا وہ جو عملیات میں مہارت حاصل کرنا چاہتے ہیں سب کے لیے اس کتاب کا مطالعہ ہر درجہ اہم ہے۔ دائرۃ البروج کے 360 درجات کے حوالے سے ہر ہر درجے کے خصوصی اعمال اس کتاب کا خاص حصہ ہیں۔ اس کتاب میں چھوٹے بڑے قریباً سات سو (700) عنوانات قائم کیے گئے ہیں۔ علم عملیات، نقوش، تعویذات اور علوم مخفی کے شعبے سے تعلق رکھنے والے ہر طالب علم اور ماہر فن کے لیے راہنما کتاب۔

تحریر:۔ محمد اسداللہ سلیمانی، جھنگ۔

# حصول انعام کا خاص عمل

قارئین راہنمائے عملیات کی خدمت میں دنیا میں ہونے والی انعامی اسکیموں کا خاص عمل پیش کر رہا ہوں۔ جو لوگ مالی پریشانیوں میں مبتلا ہیں اور قرضہ میں ڈوبے ہوئے ہیں اور کوئی مدد رشتہ دار یا دوست نہیں کر رہا تو آپ کو پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ اس عمل سے فائدہ حاصل کریں لیکن لالچی اور جوا باز اور گستاخی جو اہل علم کی کرتا ہو وہ اس عمل سے کبھی فائدہ حاصل نہیں کر سکتا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کو علیحدہ کمرہ میں رجال الغیب پشت پر رکھ کر بیٹھ جائیں اور اعمال سعد کی اگر بتیاں سلگائیں اور مندرجہ ذیل نقش مشک و زعفران سے لکھنا ہے۔ پھر عبارت عمل 1100 بار پڑھ کر دم کر دیں۔ اسی طرح سات روز کرنا ہے پھر جب ضرورت ہو تو قرعہ اندازی سے سات روز قبل عمل شروع کریں۔ یعنی نماز عشاء کے بعد نقش مبارکہ اپنے پاس رکھیں اور عبارت عمل 1100 بار پڑھ کر سو جائیں۔ انشاء اللہ تین تا سات روز میں خواب میں واضح نمبرز پیکٹ مل جائیں گے اور صبح ہونے تک یاد رہیں گے۔

بس یہی کھیل لیں اور غریبوں کی مالی مدد کریں دوسرے کو ہرگز نمبرز نہ بتائیں ورنہ نقصان ہوگا اور زندگی میں صرف ایک بار فائدہ دے گا۔

**عبارت عمل:**

**اجب یا جبرائیل بحق یا ظاہر**

**نقش مبارک یہ ہے**

جبرائیل ۔۔۔ ۷۸٦ ۔۔۔ جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ھادی۱۰ | ھادی۲ | ھادی۸ |
| ھادی۴ | ھادی۷ | ھادی۹ |
| ھادی٦ | ھادی۱۱ | ھادی۳ |

(دائیں جانب: جبرائیل یا ظاہر — بائیں جانب: جبرائیل یا ظاہر)

جبرائیل ۔۔۔ **اجب یا جبرائیل بحق یا ظاہر** ۔۔۔ جبرائیل

## حاضری جن کا خاص عمل

قارئین کے لیے حاضری جن کا خاص عمل تحریر کر رہا ہوں۔ یہ آپ کے ہر جائز کام میں مدد کرے گا۔ مثلاً تسخیر خلائق و محبوب انعامی اسکیموں میں کامیابی کے لیے، ترقی کاروبار، دشمنوں کو تباہ کرنا وغیرہ میں مدد لے سکتے ہیں۔ طریقہ یہ ہے کہ علیحدہ پاک وصاف کمرہ میں رات بارہ بجے داخل ہو جائیں۔ بخور خوشبودار سلگائیں۔ عروج ماہ اتوار کی شب سے آغاز کرنا ہے اور طہارت ظاہری و باطنی کے ساتھ اکیس روزے رکھیں۔ دوران عمل صوم و صلوۃ کی پابندی کرنی ہے اور روزانہ وقت مقررہ پر عمل کرنا ہے۔ پھر اپنے اردگرد حصار کر کے سورہ الشمس 500 بار پڑھیں۔ ہر سو کے بعد عزیمت عمل نو بار پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھنا ہے۔ انشاء اللہ اکیسویں رات جن حاضر ہوگا۔ اپنی پڑھائی مکمل کرنی ہے۔ جن کے ہاتھ میں تلوار ہوگی جو کہ خاتم نحاس کی دے گا۔ جس پر سریانی زبان میں اسم اللہ اعظم لکھا ہوگا۔ عامل قول و اقرار، عہد و پیمان سوچ سمجھ کر طے کرے اور حضرت سلیمان بن داؤدؑ کی قسم دے کر عہد لے لیں۔ جو بھی کام لیں گے۔ انشاء اللہ پورا کرے گا۔

عزیمت عمل یہ ہے۔

**یا بردیوش اقبل بحق شمات شمات وقود ومرھوش ویا نوح اقبس یا خدام السورہ الشمس المبارکہ وافعل ما امر بک بہ من حلب الدراھم وجلب النساء والتمریض واخلاء الدیار بحق علم ما کان وما یکون.**

☆☆☆

تحریر: امتیاز علی۔

# برج دلو

## خواتین اور ازدواجی زندگی

## 20 جنوری تا 19 فروری کے درمیان پیدا ہونے والوں کا برج

دلو گیارھواں برج ہے۔اس کا نشان مشکیزہ بردار اور عنصر ہوا ہے حاکم سیارہ زحل ہے۔

دلو افراد انسان دوست، ہمدرد اور مخلص ہوتے ہیں۔ان کی سوچ کا کینوس بہت وسیع ہوتا ہے۔یہ عموماً پوری انسانیت کی بھلائی کے لیے سوچتے ہیں۔یہ سب کے لیے ترقی اور خوشحالی چاہتے ہیں۔ایسی باتیں انہیں بہت جلد اپنی طرف متوجہ کرلیتی ہیں۔جن میں اقوام کی روحوں کی افراد کی انسانیت کی فلاح مضمر ہے۔

ان میں چیلنج قبول کرنے اور ان کا مقابلہ کرنے کی صلاحیت ہوتی ہے۔یہ آگے بڑھنے کی نئی اور انوکھی راہیں ڈھونڈھتے ہیں۔ایسے کام کرتے ہیں۔جو بظاہر ناممکن دکھائی دیتے ہیں۔مگر یہ اپنی جہد مسلسل سے اسے پایۂ تکمیل کو پہنچاتے ہیں۔ایسے کام کرتے ہوئے ان کا مطمع نظر شہرت نہیں ہوتی۔بلکہ یہ کامیابی اور صرف کامیابی حاصل کرنا چاہتے ہیں۔

ایسے دلو افراد جن پر منفی خصوصیات غالب ہوں، اپنے معاملات میں الجھن پیدا ہونے پر پریشان ہوجاتے ہیں اور ان کے مزاج میں چڑچڑاپن بھی ہوسکتا ہے۔

یہ اپنے خوش آئند اور بلند تخیلات کی نسبت جب حقائق کو مایوس کن دیکھتے ہیں تو ذہنی طور پر مضطرب ہوجاتے ہیں اور ہر شئے سے بے زاری کا اظہار کرنے لگتے ہیں۔

دلو افراد اپنے جذبات کے سچے اظہار میں بخل سے کام لیتے ہیں۔یہ عموماً اپنے دل کی بات دوسرے پر ظاہر کرنے کی بجائے چھپانا بہتر سمجھتے ہیں۔یہ متجسس طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔کوئی بات ان سے جتنی چھپائیں گے یہ اتنا ہی کھوج میں رہیں گے۔

ان کا عنصر ہوا ہے۔یہ خوش مزاج، ذہین، انسانی رشتوں کے اسیر اور رابطوں کے خواہاں ہوتے ہیں۔یہ مردم بیزار نہیں ہوتے۔انسانوں میں رہنا اور ان کے ساتھ کام کرنا پسند کرتے ہیں۔

یہ ماحول کہ پلک جھپکنے میں خوشگوار بنانے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔جس طرح ہوا موسم کو لحہ بھر میں خوشگوار بنا سکتی ہے۔

ان کا حاکم سیارہ زحل ہے جو اپنے گرد موجود ہالوں کی وجہ سے ایک پر اسرار حسن رکھتا ہے۔زحل مسائل کو حل کرنے، مشکلات دور کرنے اور عقل و دلیل کا سیارہ ہے اور برج دلو کے افراد مسائل حل کرنے میں خاص دلچسپی لیتے ہیں۔

وہ ایسی ایجادات کر سکتے ہیں جن سے لوگوں کی مشکلات دور ہوسکیں۔بہت سے نامور سائنسدان اس برج سے تعلق رکھتے ہیں۔

مشکیزہ بردار دلو کا نشان ہے۔مشکیزے سے بہنے والا پانی عقل، علم اور

محبت کے اس بہاؤ کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ جو انسانیت کے لیے باعث فخر ہے۔

برج دلو سے تعلق رکھنے والا فرد ہر ایک کا دوست ہوتا ہے۔ وہ اپنے بدترین دشمن کا ذکر بھی میرا دوست کہہ کر کرتا ہے۔ لہذا جب بھی دلو فرد کسی کو اپنا دشمن کہے تو سمجھ لیجیے کہ اس کے پس پشت کوئی بہت اہم بات ہی ہو سکتی ہے۔

ان میں بلا کی قوت برداشت ہوتی ہے۔

دلو افراد نئے نظریات کا خیر مقدم کرنے والے ہوتے ہیں۔ وہ ہر نظریے پر سنجیدگی سے غور کرتے ہیں۔ یہ بڑے اچھے پیش بین ہوتے ہیں اور ترقی کی موجودہ رفتار سے آئندہ کا اندازہ لگانے کی صلاحیت سے مالا مال ہوتے ہیں۔

یہ ایسے لوگوں میں اٹھنا بیٹھنا پسند کرتے ہیں جو ذہین اور وسیع القلب ہوں۔ یہ تخیل پرست بھی ہوتے ہیں اور اپنی غلطی مشکل ہی سے تسلیم کرتے ہیں۔

یہ شادی میں عجلت کے قائل نہیں ہوتے اور اکثر تاخیر سے یہ کام انجام دیتے ہیں۔ یہ دوستی کو زیادہ اہمیت دیتے ہیں اور طبعاً قابل اعتماد ہوتے ہیں۔

یہ محبت میں گرفتار ضرور ہوتے ہیں۔ مگر کالی زلفیں، نشیلی آنکھیں اور بے پناہ حسن انہیں اتنا متاثر نہیں کرتا کہ اس کی محبت میں پھنس جائیں۔ یہ حسن کو سراہتے ضرور ہیں لیکن حسن کو اپنی محبت کی بنیاد قرار نہیں دیتے یہ حسن کی بجائے ذہانت کو پسند کرتے ہیں۔

ان کی خواہش ہوتی ہے کہ ان کا جیون ساتھی ایسا ہو جو کوئی ایسی صلاحیت رکھتا ہو یا کامیابی حاصل کر چکا ہو جو ان کے لیے باعث فخر ہو۔ یہ اپنی پہلی محبت کو کبھی فراموش نہیں کر پاتے۔

دلو افراد کا موافق عدد 4 ہے۔ آسمانی رنگ اور بنفشی رنگ ان کے لیے سودمند ہیں۔

اوپل اور نیلم ان کے لیے سعد پتھر ہیں۔

دوسرے برجوں کے افراد میں ان کے تعلقات میزان اور جوزا کے ساتھ بہت اچھے، حمل اور قوس کے ساتھ اچھے، ثور، اسد اور عقرب کے ساتھ غیر یقینی اور سرطان، سنبلہ، جدی اور حوت کے ساتھ غیر جانبدارانہ رہتے ہیں۔

اس برج کی چند اہم شخصیات یہ ہیں۔

☆ نکولس کوپرنیکس (بابائے جدید فلکیات)
☆ گلیلیو (نامور سائنسدان)
☆ ٹامس الوا ایڈیسن (مشہور موجد، بجلی کا بلب ایجاد کرنیوالا)
☆ رونالڈ ریگن (موجودہ امریکی صدر)
☆ ٹیلی سوالس (نامور اداکار)
☆ کلارک گیبل (نامور اداکار)
☆ شہزادی کیرولین آف منا کو
☆ چارلس ڈارون (نظریہ ارتقا پیش کرنے والا)
☆ سمرسٹ ماہم (مشہور ڈرامہ نگار)

## دلو خواتین

دلو عورت خوبصورت اور پیاری ہوتی ہے۔ لیکن اگر کوئی دلو عورت خوبصورت نہ ہو تو بھی وہ اپنے اندر ایک عجیب سی کشش ضرور رکھتی ہے۔ یہ کھلے دل و دماغ کی عورت ہوتی ہے۔ حسد کا مادہ اس میں بہت کم ہوتا ہے۔ جس طرح ہوا یکدم چلنے سے موسم خوشگوار اور بند ہونے سے ناخوشگوار ہو جاتا ہے۔ اس طرح دلو عورت کا موڈ لمحہ بھر میں بدل جاتا ہے۔ وہ یکدم خوش سے افسردہ ہو سکتی ہے۔

ذہنی اعتبار سے دلو عورت بہت توانا اور تخلیقی صلاحیتوں کی مالکہ ہوتی ہے۔ یہ انسانی اعضاء میں دماغ کو سب سے زیادہ اہمیت دیتی ہے اور اپنے دل کی بجائے دماغ سے کام لیتی ہے۔ کوئی رائے قائم کرنے یا فیصلہ کرنے میں اکثر شش و پنج کا شکار ہوتی ہے لیکن جو فیصلہ کرے اس پر ڈٹ جاتی ہے۔ اس میں اپنی بات منوانے کی بھی حیرت انگیز صلاحیت ہوتی ہے۔

دلو خواتین کی صفات کچھ یوں ہیں۔

ایثار کرنے والی، منفرد عادات رکھنے والی، نیک دل، خود اعتمادی کا پیکر، وسیع النظر، اپنی رائے رکھنے والی، انکسار پسند، دوست پسند، موڈی، اصلاح پسند، سچی اور مہذب۔

دلو خواتین میں مستقبل بینی کی خاص صلاحیت ہوتی ہے۔ ان کا وجدان بہت تیز ہوتا ہے۔ وہ مستقبل کے بارے میں جو کہے وہ عموماً درست ثابت ہوتا ہے۔ یوں کہہ لیجیے کہ اس میں کچھ کچھ ساحرانہ صلاحیتیں ہوتی ہیں۔

اگر آپ کسی دلو عورت سے شادی کرنا چاہتے ہیں تو ذہن میں رکھیں کہ اس کے ساتھ آپ کی ازدواجی زندگی تبھی خوشگوار رہ سکتی ہے کہ آپ اس کے مشاغل اور سہیلیوں سے میل جول وغیرہ میں روک ٹوک نہ کریں اور اسے باورچی خانے تک محدود رکھنے کی خواہش نہ کریں۔ دلو عورت شخصی آزادی کی قائل ہوتی ہے اور جو مرد اس بات کا خیال رکھتے ہیں۔ اس سے یہ بے پناہ محبت کرتی ہیں۔

دلو عورت کا اس بات پر یقین ہوتا ہے کہ آج کی پریشانی اور مایوسی کل

کی خوشی میں بدل جائے گی۔ محبت میں بھی وہ اس نظریے کے قائل ہوتی ہے۔ کسی دوسرے برج میں آپ کو ایسی ایماندار، سچی اور بااعتماد عورت نہیں ملے گی۔ وہ گھر میں جھگڑا پسند نہیں کرتی۔ سکون پسند ہوتی ہے۔ خوش مزاج اور خوش اطوار ہوتی ہے۔ اگر اسے آپ کی کسی چھوٹی سی خوشی کے لیے گھنٹوں پریشان رہنا پڑے۔ تب بھی اس کی کوشش یہی ہوگی کہ آپ کو وہ خوشی مل جائے۔

دلو عورت محبت میں سچی ہوتی ہے۔ وہ بہترین بیوی ثابت ہوتی ہے اسے شک کرنے کی عادت نہیں ہوتی۔ لیکن اگر آپ اس کے اعتماد کو ٹھیس پہنچاتے ہیں تو یہ اس کی حساس فطرت پر گہرا زخم ہوگا اور وہ خاموشی سے آپ کی زندگی سے نکل جائے گی۔

دلو عورت خود کو ماحول اور حالات سے ہم آہنگ رکھنے کی صلاحیت رکھتی ہے۔ اگر وہ کسی چیز کی خواہش کرے اور اس کے حصول میں ناکام رہے تو مایوس یا چڑچڑی نہیں ہوتی۔ وہ اپنی تمام کمزوریوں اور خوبیوں کو جانتی ہے۔ وہ دوسروں سے سیکھنا اور حاصل کرنا جانتی ہے۔

یہ ذہین ہوتی ہے اور مشکل حالات سے نپٹنا جانتی ہے۔ یہ دور تک سوچ سکتی ہے۔ اس کی سوچ کا سفر ہوا کی مانند ہوتا ہے۔ پل بھر سے یہاں سے وہاں تک پہنچ جاتی ہے۔ پریشانی کی حالت میں یہ بالکل تنہا رہنا پسند کرتی ہے۔ ایسی حالت میں اس کا ذہن ایک لمبی راہداری کی مانند ہوتا ہے۔ جس میں یہ تنہا ٹہلنا پسند کرتی ہے۔

برج دلو سے تعلق رکھنے والی خواتین کے لیے کن برجوں کے مرد اچھے جیون ساتھی ثابت ہوتے ہیں۔ اس بارے میں ایک مختصر جائزہ پیش خدمت ہے۔

# کون کیسا رہے گا؟

اس ضمن میں مختصر جائزہ پیش خدمت ہے۔

## دلو عورت اور دلو مرد

برج دلو سے تعلق رکھنے والے یہ دونوں اچھے لائف پارٹنر ثابت ہو سکتے ہیں۔ دونوں زندگی میں مساوات اور شخصی آزادی کے قائل ہوتے ہیں دوسروں کی مدد کرنے سے متعلق ان کے خیالات ایک سے ہوتے ہیں۔ باقی رہے ہلکے پھلکے اختلافات تو وہ زندگی کا حصہ ہوتے ہیں مجموعی طور پر یہ ایک اچھا جوڑا ہے۔

## دلو عورت اور جوزا مرد

یہ ایک مثالی جوڑا ہوتا ہے۔

دلو عورت اور جوزا مرد پہلی ہی ملاقات میں ایک دوسرے کے اسیر ہو سکتے ہیں۔ جوزا مرد اپنی ذہانت اور خوش مزاجی سے دلو عورت پر چھا جاتا ہے۔ یوں ایک دوسرے کے جذبات کا احترام کرتے ہیں۔ ذہنی اعتبار سے دونوں ایک ہی سطح کے ہوتے ہیں۔ ان میں جذباتی پن نہیں ہوتا۔ ہر بات کو ٹھنڈے دل سے لیتے ہیں۔ جوزا مرد کی زندگی کے جو دو رخ ہوتے ہیں۔ دلو عورت ان سے بخوبی نمٹ سکتی ہے۔ یہ دوسروں کے لیے ایک قابل رشک جوڑا ہوتا ہے۔

## دلو عورت اور میزان مرد

میزان مرد پرکشش شخصیت کا مالک ہوتا ہے اور دلو عورت اپنے اندر ایک خاص جنسی کشش رکھتی ہے۔ میزان مرد اپنی جیون ساتھی کو شخصی آزادی دینے کا قائل ہوتا ہے اور یہ بات دلو عورت کے لیے باعث مسرت ہوتی ہے۔

دلو عورت میں حسد کا مادہ نہیں ہوتا۔ اس لیے وہ ان عورتوں کو نظر انداز کر دیتی ہے۔

جو میزان مرد کے حلقہ احباب میں شامل ہوتی ہیں۔ دونوں اپنے گھر کو بہت اہمیت دیتے ہیں۔

یہ ایک اچھا جوڑا ہے۔

## دلو عورت اور حمل مرد

حمل مرد میں بہت سی ایسی خوبیاں ہوتی ہیں۔ جو دلو عورت اپنے ہمسفر میں دیکھنا چاہتی ہے۔ حمل مرد حقیقت پسند ہوتا ہے اور ہر جگہ نمایاں اور اول آنے کی کوشش کرتا ہے۔

دلو عورت اس کی ان کوششوں کو عملی جامہ پہنانے میں حمل مرد کی مدد کر سکتی ہے۔ مجموعی طور پر ایک اچھی جوڑی ثابت ہوتی ہے۔ بشرطیکہ معمولی اختلافات کو سنجیدگی سے نہ لیا جائے۔

## دلو عورت اور ثور مرد

اگر کوئی دلو عورت اپنی زندگی کو تلخیوں کا شکار بنانا چاہتی ہے تو اسے ثور مرد سے شادی کر لینی چاہیے۔ یہ جوڑا عموماً ناکام ثابت ہوتا ہے۔ اگر یہ کسی حسین اتفاق کے نتیجے میں ایک دوسرے کے نزدیک آجائیں تو بس پھر شروع۔

ثور مرد عیش و آرام پسند کرتا ہے۔ جبکہ دلو عورت چیلنج پسند ہوتی ہے۔ نظریات و خیالات میں عدم یکسانیت کے باعث وقت کے ساتھ ساتھ ان کے درمیان حائل خلیج وسیع تر ہوتی جاتی ہے۔ جسے پاٹنا ان کے بس سے باہر ہوتا ہے۔

☆ ☆

# تسخیر جنات

مصنف کتاب:۔ مولوی سید علی۔

## تذکرہ تواریخ نحس اکبر معہ ماہ

اب میں ان تواریخ کا تذکرہ معہ عربی مہینوں کے جوان سے متعلق ہیں کر رہا ہوں چونکہ مسلمانوں کے سال کا پہلا مہینہ محرم الحرام قرار پایا ہے۔

محرم:۔ ۱۰، ۱۱، ۱۴۔

صفر:۔ ۱۔ ۳۔

ربیع الاول:۔ ۱۰۔ ۲۰۔

ربیع الثانی:۔ ۱۔ ۱۸۔

جمادی الاول:۔ ۲۔ ۱۱۔

جمادی الثانی:۔ ۲۔ ۴۔

رجب:۔ ۱۷۔ ۲۳۔

شعبان:۔ ۱۴۔ ۱۶۔

ماہ رمضان:۔ ۹۔ ۲۰۔

شوال:۔ ۶۔ ۷۔

ذیقعدہ:۔ ۳۔ ۵۔

ذی الحجہ:۔ ۲۔ ۷۔

اس مقام پر میں علماء رمل وغیرہ کی ان تواریخ نحس اکبر کا بھی تذکرہ کرنا بہتر سمجھتا ہوں جو ان کے نزدیک یقینی ہیں۔

| محرم | صفر | ربیع الاول |
|---|---|---|
| ۱۰۔ ۱۲۔ ۱۴ | ۲۔ ۱۲۔ ۲۰ | ۴۔ ۲۰ |

## ہر ماہ ایک کتاب

قارئین راہنمائے عملیات کی مسلسل خواہش کو مدنظر رکھتے ہوئے ادارہ راہنمائے عملیات ہر ماہ ایک مکمل کتاب ماہنامہ میں شائع کرے گا۔ اس طرح ماہنامہ راہنمائے عملیات کے ساتھ ساتھ آپ کے پاس قدیم کتب کا ذخیرہ بھی جمع ہوتا رہے گا۔ ایک بات کی وضاحت کر دوں کہ چھوٹی کتاب تو ایک ماہ میں مکمل ہو جائے گی لیکن بڑی کتاب ایک سے زائد اقساط میں مکمل کی جائے گی۔

امید ہے یہ منصوبہ قارئین کے وسیع تر مفاد میں بہتر ثابت ہوگا۔ آپ کی آراء کا منتظر۔

عبدالباسط راٹھور (ایڈیٹر)

| ربیع الثانی | جمادی الاول | جمادی الثانی |
| --- | --- | --- |
| ۱۔۱۱۔۲۸ | ۱۰۔۱۱۔۲۸ | ۱۔۱۱۔۱۲ |
| **رجب** | **شعبان** | **ماہ رمضان** |
| ۱۱۔۱۲۔۱۷۔۲۳ | ۱۴۔۲۰۔۲۶ | ۲۔۱۳۔۲۴ |
| **شوال** | **ذیقعدہ** | **ذی الحجہ** |
| ۲۔۶۔۸ | ۶۔۸۔۱۰ | ۸۔۲۰۔۲۸ |

## تفصیل تواریخ نحس بحوالہ بروج

عاملین کامگار اور واقف کاران اسرار و رموز نے بعد تحقیق بروج کے مطابق ان تاریخوں کو ہر مہینہ کی جو طالع انسانی سے تعلق رکھتی ہیں۔ نحس قرار دیا ہے چاہیے کہ ہر صاحب ضرورت تواریخ ذیل کو حسب قاعدہ مروجہ اپنے نام کے مطابق اخراج ہندسہ سے دریافت کرے اگر ان تواریخ سے اس کے نام کا ہندسہ وابستہ ہے تو ہر نئے کام کی ابتداء سے پرہیز کرے کیوں کہ یہ تاریخیں ہر طالع کے واسطے نحس ہیں۔ کوئی کام بہتر انجام نہ پا سکے گا۔ اس کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

نوٹ:۔

اور اگر صاحب ضرورت کو ایسی ہی کوئی ضرورت شدید انہیں تاریخوں میں لاحق ہو اور بغیر اس کے نقصان جانی یا مالی یا دونوں کے پہنچنے کا احتمال ہو تو چاہیے کہ غسل کرے، لباس پاک و پاکیزہ پہن کر وضو کرے، ہنگام وضو درود حضرات محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر بکثرت بھیجے۔ جب وضو سے فارغ ہو تو حسب مقدرت صدقہ دیوے بعدہ دو رکعت نماز حاجت بجا لاوے اور دعا برائے دافع نحوست سیارگان جو آئندہ مرقوم ہوگی۔ بہ صدق دل پڑھ کر خلاق عالم کی بارگاہ میں اپنی کامیابی و کامرانی کی التجا کرے انشاء اللہ کامیاب ہوگا۔

### تاریخ نحس معہ بروج حسب ذیل ہیں۔

| | | |
| --- | --- | --- |
| طالع حمل کے برج کی تاریخیں | ۲۔۱۱۔۱۶۔۲۰۔۲۹ | نحس ہیں |
| طالع ثور کے برج کی تاریخیں | ۴۔۹۔۲۴۔۲۵۔۲۸ | نحس ہیں |
| طالع جوزا کے برج کی تاریخیں | ۴۔۱۳۔۱۷۔۲۸۔۳۰ | نحس ہیں |
| طالع سرطان کے برج کی تاریخیں | ۲۔۸۔۱۳۔۱۸۔۲۸۔ | نحس ہیں |
| طالع اسد کے برج کی تاریخیں | ۶۔۱۳۔۱۶۔۲۱۔۲۵۔ | نحس ہیں |
| طالع سنبلہ کے برج کی تاریخیں | ۱۲۔۱۶۔۱۷۔ | نحس ہیں |
| طالع میزان کے برج کی تاریخیں | ۲۲۔۲۳۔۲۸ | نحس ہیں |
| طالع عقرب کے برج کی تاریخیں | ۴۔۹۔۱۳۔۱۵۔۲۴۔۲۸ | نحس ہیں |
| طالع قوس کے برج کی تاریخیں | ۴۔۹۔۱۳۔ | نحس ہیں |
| طالع جدی کے برج کی تاریخیں | ۱۳۔۱۷۔۲۲۔۲۴۔ | نحس ہیں |
| طالع دلو کے برج کی تاریخیں | ۲۔۱۲۔۱۷۔۲۳۔ | نحس ہیں |
| طالع حوت کے برج کی تاریخیں | ۱۳۔۲۴۔۲۹۔ | نحس ہیں |

## قمر در عقرب

قبل اس کے کہ میں ستاروں کی ساعات کا تذکرہ کروں۔ بہتر سمجھتا ہوں کہ اسی سعد و نحس کے سلسلہ میں قمر در عقرب پر بھی مختصراً روشنی ڈالتا چلوں اس لیے کہ اس منزل سے بھی عامل کا آگاہ ہونا ضروری ہے۔ معلوم ہونا چاہیے کہ ہر مہینے میں برج عقرب کی بادشاہت اڑھائی دن کی ہوتی ہے۔ عقرب بچھو کو کہتے ہیں اور بچھو کا کام ڈنگ مارنے کا ہوتا ہے۔ موقع ملتے ہی ہر ذی روح کو بغیر نقصان پہنچائے نہیں رہتا چنانچہ یہی کیفیت اس برج کی ہے کہ اگر اس کے زمانہ بادشاہت میں کوئی کار جدید شروع کیا جائے گا۔ کبھی بہتر صورت میں انجام کو نہ پہنچے گا۔ چنانچہ عاملین متفق ہیں کہ زمانہ عقرب میں کوئی کار جدید نہ کرے چنانچہ ہر مہینے کے لحاظ سے۔۔۔

قمر در عقرب کی تفصیل عربی اور ہندی مہینوں کے ساتھ درج ذیل ہے۔

| ہندی مہینے | عربی مہینے | تواریخ بادشاہت برج عقرب |
| --- | --- | --- |
| کارتک | شعبان | اس مہینے میں ستائیسویں تاریخ کو چار گھڑی پر لگتا ہے۔ |
| اگھن | رمضان المبارک | رمضان کے مہینے میں ۲۵ویں تاریخ کو چار گھڑی پر لگتا ہے۔ |
| پوس | شوال | شوال کے مہینے میں ۲۳ویں تاریخ کو ہمیشہ رہتا ہے۔ |
| ماگھ | ذیقعدہ | ذیقعدہ کے مہینے میں ۲۳ویں تاریخ کو ہمیشہ رہتا ہے۔ |
| پھاگن | ذی الحجہ | ذی الحجہ کے مہینے میں ۲۱ویں تاریخ کو ۱۶ گھڑی پر لگتا ہے۔ |
| چیت | محرم | محرم کے مہینے میں ۱۷ویں تاریخ کو ہمیشہ لگتا ہے۔ |
| بیساکھ | صفر | صفر کے مہینے میں ۱۵ویں تاریخ کو رات کو چار گھڑی پر لگتا ہے۔ |
| جیٹھ | ربیع الاول | ربیع الاول کے مہینے میں ۱۱ویں تاریخ کو چار گھڑی رات کو لگتا ہے۔ |
| اساڑھ | ربیع الثانی | ربیع الثانی کے مہینے میں ۱۰ویں تاریخ چار گھڑی رات کو لگتا ہے۔ |
| ساون | جمادی الاول | جمادی الاول کے مہینے میں ۹ تاریخ کو چار گھڑی پر لگتا ہے۔ |
| بھادوں | جمادی الثانی | جمادی الثانی کے مہینے میں ۷ویں تاریخ کو ۱۲ کے عمل میں لگتا ہے۔ |
| کنوار | رجب | رجب کے مہینے میں ۵ویں تاریخ کو ۱۶ گھڑی رات کو لگتا ہے۔ |

## منسوبات بروج

قبل اس کے کہ ساعات کا تذکرہ سپرد قلم کیا جائے منسوب بروج کا ذکر بہتر ہوگا۔ حالانکہ مختصراً تذکرہ اوراق ماسبق میں کیا جا چکا ہے۔ لیکن ایک مبتدی کے لیے جو محض کتاب سے مدد لے رہا ہے۔ سمجھ میں آنے والی

بات نہیں ہے لہٰذا اس جگہ صاف لفظوں میں تحریر کیا جاتا ہے کہ کون کون سے بروج کن کن ستاروں کے خانوں سے متعلق ہیں۔ ذیل دائرہ ملاحظہ فرمائیے۔ عملیات کی منزل میں یہ ایک اہم نکتہ ہے۔ اس لیے کہ بروج اور ستاروں کے باہمی تعلق کا یہ راز معلوم کیے بغیر عامل ایک قدم آگے نہیں بڑھ سکتا۔

| حمل اورعقرب | ثوراورمیزان | جوزااورسنبلہ | سرطان |
|---|---|---|---|
| خانہ مریخ | خانہ زہرہ | خانہ عطارد | خانہ قمر |
| قوس اورحوت | جدی اوردلو | اسد | |
| خانہ مشتری | خانہ زحل | خانہ شمس | |

## تذکرہ ساعات روز وشب

جس امر کا ہم تذکرہ اس وقت سپرد قلم کر رہے ہیں۔ یہ ایک ایسا اہم مسئلہ ہے جو عملیاتی منزل میں کسی صورت سے بھی نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ اس وجہ سے جہاں اور سب چیزوں کا تعلق جن کا تذکرہ ہم پچھلے صفحات میں کرتے چلے آرہے ہیں۔ عمل اور ستاروں سے ہے وہاں ان دونوں چیزوں سے ساعات یومیہ (شب وروز) کا بھی بہت زبردست لگاؤ ہے۔ یہ سب ایک دوسرے کے لیے لازم وملزوم ہیں۔ اس لیے کہ انہیں ساعات اور ستاروں پر عمل کا دارومدار ہے چاہے وہ عمل کیسا ہی کیوں نہ ہو۔ بجا اور درست ہے۔ بخیال طوالت ہم اس بحث کو یہ لکھ کر کہ عامل کو ستاروں کی ساعات روز وشب کو اس طرح یاد کر لینا چاہیے کہ وہ ازبر ہو جائیں، ختم کر رہے ہیں۔

جدول ساعات ملاحظہ ہو۔

| روز وشب | ساعت ۱ | پاس اول ساعت ۲ | ساعت ۳ | ساعت ۴ | پاس دوم ساعت ۵ | ساعت ۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شب شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| روز شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| شب یکشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| روز یکشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| شب دوشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| روز دوشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| شب سہ شنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| روز سہ شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب چہارشنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| روز چہارشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شب پنجشنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| روز پنجشنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب جمعہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| روز جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

# ساعات پاس سوم وچہارم

| روز وشب | (سوم) ساعت ۷ | ساعت ۸ | ساعت ۹ | (چہارم) ساعت ۱۰ | ساعت ۱۱ | ساعت ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شب شنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| روز شنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| شب یکشنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| روز یکشنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب دوشنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| روز دوشنبہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| شب سہ شنبہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| روز سہ شنبہ | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| شب چہارشنبہ | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| روز چہارشنبہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| شب پنجشنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| روز پنجشنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| شب جمعہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| روز جمعہ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |

سیارگان و بروج اور تواریخ وایام کے نیک ونحس کا تذکرہ میں پہلے کر چکا ہوں۔ ساعت کی جدول آپ کے پیش نظر ہے۔ معلوم ہونا چاہیے دن اور رات کے قاعدہ مروجہ سے بشرطیکہ رات اور دن برابر ہوئے 24 گھنٹے ہوتے ہیں۔ پس ایک ساعت ایک گھنٹہ کی ہوتی ہے۔ لیکن اگر دن و رات برابر نہ ہوئے یعنی اگر دن چھوٹا ہوا تو دن کی ساعتیں کم اور رات کی ساعتیں زیادہ ہوں گی اور اگر دن بڑا ہو تو رات کی ساعتیں چھوٹی اور دن کی بڑی ہوں گی۔ پس اس کا خیال رکھنا لازمی ہوگا۔

# باب سوم

# پرہیز جلالی و جمالی، رجال الغیب، شرائط تسخیر اور بیان لگن اور سنکرات وہدایات برائے عامل معہ دیگر امور متعلقہ

اے عزیز جان لو کہ منزل عمل و عملیات وہ دشوار گزار اور کٹھن راستہ ہے جس پر ہر کس و ناکس گامزن نہیں ہوسکتا الا اس شخص کے جس میں سچی لگن اس علم کے حاصل کرنے کی موجود ہو۔ اگر جلب صادق کے ساتھ اس بحر کی غواصی کرے گا۔ بے شک انمول صدف سے مالا مال ہوگا۔ ورنہ بجائے پشیمانی کے اور کچھ حاصل نہ ہوگا۔ پس اگر عامل بننا چاہتا ہے اس مکار دنیا کو منہ نہ لگا اور تزکیہ نفس اختیار کر۔ رضائے پروردگار عالم پر قانع رہ، اپنے انتقامی جذبے کو فنا کردے۔ قادر ہوتے ہوئے بھی اپنے بدترین دشمن تک کو نقصان پہنچانے سے گریز کر۔ باقی باتیں عامل کو کریا نہ کر چاہیے حسب موقع تحریر کی جاتی رہیں گی۔ یہاں پر ان پرہیزوں کا تذکرہ کیا جاتا ہے۔ جو عامل کے لیے ضروری ہیں۔

## تذکرہ پرہیز جلالی

یہ پہلے تحریر کیا جاچکا ہے کہ عمل کی قسمیں تین ہیں۔

1۔ جلالی 2۔ جمالی 3۔ مشترک

پس یہ بھی معلوم کیا جانا ضروری کہ پرہیز بھی انہیں جلالی وغیرہ سے تعلق خصوصی رکھتے ہیں۔ یہاں پر میں پرہیز جلالی کا تذکرہ کررہا ہوں۔ یہ پرہیز عامل اس وقت اختیار کرے گا۔ جب وہ عمل جلالی شروع کرنے کی تیاری کررہا ہوگا۔ معلوم ہونا چاہیے کہ عمل کیا جلالی ہے۔ اگر عامل نے دوران عمل کہیں سے بھی لغزش پائی قرار وواجبی سزا دیں گے۔ اشیائے بودار یا مقام بسا ہند شدہ سے ان کو قطعی نفرت ہے انہیں بخور اور خوشبو سے ان کو الفت ہے۔ جن کے یہ خوگر ہیں۔ جن کا تذکرہ پچھلے ابواب میں کیا جاچکا ہے۔ یہاں پر ان اشیاء کا تذکرہ کیا جارہا ہے۔ جن سے عامل تارک ہو کر عمل جلالی شروع کرے۔ جن کا ترک کرنا اس پر واجبات سے ہے۔ چنانچہ شروع ہی میں پرہیز اختیار کرے۔ اس کے بعد پرہیز کے دوسرے دن یا تیسرے دن سے بعد غسل و وضو عمل شروع کرے تو ان چیزوں سے پرہیز کرے۔

گوشت ہمہ اقسام مچھلی، انڈا، شہد اور مشک وغیرہ استعمال نہ کرے اور نہ چمڑے کے ڈول (مشک وغیرہ) کا پانی اپنے استعمال میں لائے۔ نیز پارچہ جات، اونی اور ریشمی اور جو چیز کہ حیوان سے پیدا ہوتی ہے، اپنے کام میں نہ لاوے۔ چاقو یا اور کوئی ایسا اوزار جس میں ہاتھی دانت یا ہرن و بارہ سنگھا وغیرہ کی، سینگ یا ہڈیوں کے دستے لگے ہوں اپنے تصرف میں نہ لاوے۔ جوتی اور موزہ وغیرہ بھی نہ پہنے، نہ سر کے بال بنوائے، نہ ناخن تراشے، نہ جماع کرے، دال مسور سے بھی پرہیز کرے، دوسروں کے بستر وغیرہ کو اپنے استعمال میں نہ لائے، گوشہ نشینی اختیار کرے، کسی سے ملاقات تک نہ کرے۔

سرکہ، پیاز، مولی، ہینگ، بنا ہوا نمک، چھوہارا، عنبر اور ہمہ اقسام کا میوہ استعمال نہ کرے۔ میوہ کی ممانعت اس لیے ہے کہ اس پر مکھی بیٹھتی ہے اور تیل بھی تلوں کا اور سرسوں کا نہ کھائے۔ مگر اس شرط سے کہ اپنے روبرو مسلمان تیلی سے اس طرح تیل نکلوائے کہ تلوں کو لے کر پانی میں ڈالے۔ جس قدر تل کہ پانی کے اوپر تیرتے رہیں۔ ان کو نکال کر دور کردے اور باقی تلوں کا تیل نکلوالے تو اس تیل کے کھانے میں مضائقہ نہیں ہے۔ نیز اس امر میں بھی سختی سے پابندی اختیار کرے کہ چلہ کشی کے دوران جس شخص کو اپنی خدمت کے لیے رکھے۔ وہ شخص بھی پرہیزگار اور نمازی ہو۔ کبھی افعال قبیحہ اور حرام کا مرتکب نہ ہوا ہو۔ خود بھی روزانہ غسل کرتا رہے اور شخص ثانی کو بھی غسل سے باز نہ رہنے دے۔ کپڑا بلا سلا ہوا پہنے اس کا بھی خیال رکھے کہ خون کسی عنوان سے جسم سے باہر نہ نکلنے پائے اور دودھ دار درخت کا پتہ نہ توڑے اور شاخ پھول اور میوہ دار اپنے ہاتھ سے نہ کاٹے اور بعض عاملوں کا کہنا ہے کہ بال جن کا تراشنا سنت ہے۔ مثل لب اور بغل وغیرہ بناوے باقی

بال نہ بنائے۔ گھوڑے اور ہاتھی پر سوار بھی نہ ہو وغیرہ وغیرہ۔

## تذکرہ پرہیز جمالی

اب میں پرہیز جمالی کا تذکرہ کرتا ہوں۔ اولاً یہ ظاہر کرنا ضروری ہے کہ عملیات جمالی کے موکلین رحمدل ہوتے ہیں۔ اس سے یہ مراد نہیں ہے کہ وہ اپنی آزادی کے تحفظ کے لیے کوشاں نہیں ہوتے اور بہ آسانی عامل کے قبضہ میں آجاتے ہیں۔ نہیں۔ اپنی سی کوشش وہ بھی کرتے ہیں لیکن اس قدر تند خو اور شعلہ مزاج نہیں ہوتے جیسے کہ عملیات جلالی کے موکلین ہوتے ہیں۔ یعنی یہ عامل کی غفلت اور اس کی لغزش سے فائدہ کر تھوڑی بہت سزا عامل کو دیتے ضرور ہیں۔ لیکن عامل کی جان نہیں لیتے۔ پس جب عمل جمالی شروع کیا جائے تو عمل شروع کرنے سے پہلے عامل کو حسب ذیل پرہیز کرنا چاہیے اور درج ذیل باتوں کی پابندی سے وہ آزاد ہے۔ عامل گوشت، ہمہ اقسام مچھلی، سرکہ، پیاز، لہسن، ہینگ، انڈا، دہی، مٹھاس سے پرہیز کرے۔

میوہ جات دھوکر اور تین مرتبہ پاک کر کے اور تیل تلوں کا اور سرسوں کا اگر ضرورت ہو تو استعمال کر سکتے ہیں۔ کوئی حرج نہیں ہے۔ چاول، دال مونگ، دال مسور کی استعمال کر سکتے ہیں۔ حجامت نہ بنوانے، ناخن نہ ترشوانے، سلا ہوا کپڑا نہ پہننے کی قید نہیں ہے۔ گھوڑے اور ہاتھی پر سوار ہو سکتے ہیں۔

## شرائط تسخیر

جب کوئی شخص برائے تسخیر عمل کرنے کے لیے تیار ہو تو اس پر لازم ہے کہ وہ پہلے ان شرائط کو پوری کرے۔ آفتاب برج ذوجسدین میں ہو۔ ستارہ ہائے زہرہ، مشتری، قمر اور بدرجہ مجبوری عطارد کی ساعتیں ہوں اور طالع عامل سے (بہ لحاظ بروج) یہ ستارے محبت رکھتے ہوں اور خانہ 3، 11،9،5 سے ہو اور مریخ اور زحل کا دورہ کسی اچھی جگہ پر ہو اور اگر ستارہ ہائے قمر، زہرہ، عطارد، مشتری شرف میں ہوں تو سب سے بہتر ہے اور اگر آفتاب کی لگن چرن ہو تو ساعت زہرہ کی لیوے دن جمعرات، جمعہ، پیر اور بدھ کا ہو تاریخیں عربی مہینے کی سعد ہوں۔ رجال الغیب بھی سامنے اور سیدھے ہاتھ پر نہ ہوں۔ مہینہ بھی جلالی نہ ہو، قمر در عقرب نہ ہو، عامل کی پوشاک سبز یا صندلی یا سفید ہو، غذا موافق، ستارے کی برائے نذر موکلات رکھے۔ بخورات موافق ستارہ متعلقہ کے روشن کرے۔ اس کے بعد اولاً عمل تسخیر ان ستاروں کا پڑھے۔ جب بخیریت یہ عمل پورا ہو جائے تب تسخیر کا عمل کرے۔

## رجال الغیب

آگاہ ہو کہ رجال الغیب مردان غیب ہیں جو کہ ہر کام میں شریک رہتے ہیں اور ہر معاملات مثلاً بابت روانگی سفر، ہر نیک کام کی ابتداء، وظیفہ خوانی، چلہ کشی، بابت تسخیرات وغیرہ، خشکی مراقبہ، تحریر تعویذات وغیرہ میں اگر رجال الغیب رو بہ رو ہوں بہتر ہے کہ ہرگز کوئی کام نہ کریں کہ پائیہ تکمیل تک نہ پہنچے گا اور اگر ایسی ہی ضرورت شدید لاحق ہو کہ بغیر ابتدائے کار متعلقہ کے چارہ نہیں ہے تو عامل کو چاہیے کہ وہ سب سے پہلے یہ دریافت کرے کہ رجال الغیب کس سمت میں ہیں اگر وہ سمت متعلقہ رجال الغیب کی وجہ سے کار عامل میں خارج ہو رہی ہے تو چاہیے کہ اسی طرف عامل اپنا رخ کرے اور سات قدم آگے بڑھے اور درود دعائے رجال الغیب جو اسی باب میں آئندہ صفحات میں (ضمنی سرخی درود اور دعائے رجال الغیب) تحریر کیے جارہے ہیں، پڑھے اور صدقہ ایام ہفتہ کے لحاظ سے معہ تعویذات کے جو تحریر کیا جائے گا، ادا کرے انشاءاللہ رجال الغیب کے ناقص اثرات اثر پذیر نہ ہوں گے۔ میں اسی سلسلہ میں ایک نقشہ رجال الغیب کا بھی تحریر کر رہا ہوں۔ تا کہ مبتدی۔ حضرات کے سمجھنے میں آسانی ہو۔ انہیں کو اوتاد، ابدال، قطب اور قطب الاقطاب بھی کہتے ہیں اور جو افواہ عام میں رجال الغیب کے نام سے مشہور ہیں۔ ان کا نام اقوام عالم کو فیض پہنچانے کا ہے۔ لیکن شرط یہی ہے کہ جو قاعدہ کلیہ ان سے فیض حاصل کرنے کا ہے۔ ان پر صدق دل سے عمل کرلے ورنہ بصورت دیگر یقینی نقصان پہنچنے کی امید رکھنی چاہیے۔

نقشہ رجال الغیب حسب ذیل ہے۔



اب یہاں سے میں ان صدقات اور تعویذات کا بہ لحاظ ایام ہفتہ ذکر کررہا ہوں۔ جو رجال الغیب سے متعلق ہیں اور جن کا تذکرہ میں سطور بالا میں مختصراً کررہا ہوں۔ عامل جس وقت رجال الغیب سے رجوع کرے تو اس کو چاہیے کہ بطریق بالا درود اور دعائے رجال الغیب پڑھ کر پھر اپنی زبان میں اپنے مطلب دلی کا اظہار کرے۔ ان شاء اللہ مراد برآوے گی اور اگر رجال الغیب مقابلے پر ہوں تو صدقہ دے کر بموجب تحریر ذیل کے عمل کریں تاکہ کسی طرح کی حرکت پیش نہ آوے جو طریقہ صدقات کا اور تعویذات میں تحریر کررہا ہوں۔ اس کی تائید عالمین کی کثیر تعداد کررہی ہے اور وہ اس طرح سے ہے روز سہ شنبہ اور روز چہارشنبہ یعنی منگل اور بدھ شمال کی طرف ہیں اور منہ جنوب کی جانب پس اگر اس طرف رخ کرکے عمل کرنے کی ضرورت پیش آوے تو قند سیاہ بشرطیکہ قواعد اجازت دیتے ہوں۔ تھوڑا سا کھا کر اور گڑ ہی میں چاول پکا کر صدقہ دیوے اور پھر کار جدید یا چلہ کشی وغیرہ شروع کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حرکت پیش نہ آوے گی۔ روز شنبہ اور روز دو شنبہ یعنی سینچر اور پیر کے دن طرف مشرق کے ہیں۔ پس ایسی حالت منہ طرف مغرب کے رہتا ہے لہٰذا اگر ان ایام میں ان اطراف میں رخ کرکے جب کہ رجال الغیب رو بہ رو ہوں۔ کوئی کار جدید نہ کرے اور اگر نئے کام کی ابتداء ضروری ہو تو آئینہ دیکھ کر کام شروع کرے۔ ان شاء اللہ بخیر خوبی کام انجام پائے گا۔ روز یکشنبہ اور روز جمعہ یعنی اتوار اور جمعہ کے روز رجال الغیب مغرب کی طرف ہیں اور منہ سمت مشرق ہوتا ہے پس اگر اس روز کار جدید ملتوی نہ ہوسکتا ہو تو چالیس پان کا ایک بہت بڑا بیڑہ کھانے کے بعد کام کا آغاز کرے۔ ان شاء اللہ کسی قسم کی حرکت نہ ہوگی اور کار مذکور بخیر و خوبی انجام پذیر ہوگا۔

روز پنجشنبہ یعنی جمعرات کے دن جنوب کی طرف ہوں گے اور منہ شمال کی طرف ہوتا ہے۔ پس اس روز کام ملتوی کردے اور اگر قواعد و اصول اجازت دیتے ہوں اور کار جدید کا کرنا ضروری ہو اور بغیر سمت بدلے کام نہ چلتا ہو تو دہی کھانے کے بعد کام آغاز کرے حرکت نہ ہوگی۔

اب یہاں سے میں ان صدقات اور تعویذات رجال الغیب کو تحریر کررہا ہوں۔ جن کا تذکرہ کرچکا ہوں۔ چنانچہ جب مردان غیب کا مقابلہ ہو اور ان کی طرف سے سختی ظاہر ہو تو اس طرح ان کا صدقہ دیں اور تعویذ کو لکھ کر موجب ہدایت کے عمل پیرا ہوں۔ صدقات اور تعویذات اور جہات تحریر کررہا ہوں۔ 1،24،12،9،1 گنی کی طرف آتش سوار نوجنس کا صدقہ پاؤ سیر لاکر سفید مرغ یا کہ مور کو کھلاوے اور تعویذ کو لکھ کرا پنے بازو پر باندھے اور وہ تعویذ یہ ہے۔

٥٥٥٥٥ ااااا للللل ااااااا اا

ع ـــــــــــــــــــ ر

**تاریخ:۔** 7،14،26،22 مشرق کی طرف فیل سوار کے صدقہ، سات نیشکر دگنے، ہاتھی کو کھلاوے اور اس تعویذ کو لکھ کر سر پر رکھے۔

اااااا مممممم او للل

**تاریخ:۔** 6،21،28 ایسان کی طرف خرسوار، صدقہ، پاؤ سیر دال گدھے کو کھلاوے اور یہ تعویذ لکھ کرا پنے سیدھے بازو پر باندھے۔

٥٥٥ ٥٥٥ددددد ےےےےےے ددد

تاریخ:۔ 8،15،23،30 شمال کی طرف اسپ سوار، صدقہ آدھ سیر چنے بھگا کر گھوڑے کو کھلا دے اور اس تعویذ کو لکھ کرا پنے سیدھے بازو پر باندھے۔

دودودو ررر ےےے

**تاریخ:۔** 4،12،19،27 مغرب کی طرف گاؤ سوار، صدقہ سات، آٹھ ہری گھاس گائے کو کھلا دے اور یہ تعویذ لکھ کرا پنے پاس رکھے اور وہ تعویذ یہ ہے۔

رررررر ••••

**تاریخ:۔** 5،13،20 کی طرف تخت سوار (بجانب بائب) یا شتر سوار صدقہ آدھا سیر دال بھگو کر اونٹ کو کھلا دے اور یہ تعویذ لکھ کرا پنے بازو پر باندھے تعویذ یہ ہے۔

االہالہالہالہالہ حی حی حی حی حی حی

**تاریخ:۔** 2،10،17،25، یزت کی طرف سگ سوار ایک پاؤ چاول پکا کر کتے کو کھلا دے اور اس تعویذ کو لکھ کرا پنے بازو پر باندھے۔

ی ی ی ااا حم حم حم

**تاریخ:۔** 3،11،18،26 جانب جنوب شیر سوار۔ صدقہ پاؤ سیر گوشت کو پیلا رنگ دے کر گربہ نر کو کھلا دے اور اس تعویذ کو لکھ کرا پنے سیدھے باز د پر باندھے تعویذ یہ ہے۔

مممممممم ی ی ی لالالا

م ــــــــــــــــــ

## درود برائے دافع سختی رجال الغیب

اس سرخی کی بابت پہلے اشارہ کیا جا چکا ہے۔ چنانچہ جب عامل کسی کار جدید کا ارادہ کرے تو اولاً رجال الغیب کی سمت دریافت کرے کہ کس جہت میں ہیں۔ چنانچہ اس طرف رخ کر کے اسی طرف سات قدم آگے بڑھے اور اس درود کو سات بار پڑھے۔ وہ درود یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللھم صل علی محمد وال محمد و عجل وفرجھم و اھلک عدوھم من الجن والانس برحمتک یا ارحم الرحمین۔

اور پھر اسی قدر یہ دعا پڑھے۔

السلام علیکم یا ارواح المقدسۃ السلام علیکم یا رجال الغیب السلام علیکم یا نجباء السلام علیکم یا اوتادو السلام علیکم یا افراد السلام علیکم یا امناع السلام علیکم یا غوثاہ السلام علیکم قطب الاقطاب اغیثونی بغوثۃ وانظر ونی بنظرۃ وارحمونی برحمۃ وحصلونی مرادی ومقصودی وقوموا الی حوائجی فی الدنیا والاخرہ بحق محمد والہ الظلمیین الطاھرین واصحابہ المؤمنین برحمتک یا ارحم الرحمین۔

## تزکیۂ نفس اور اس کی چند دعائیں

قبل اس کے کہ میں بیان لگن اور سنکرات وغیرہ کا شروع کروں بہتر سمجھتا ہوں کہ تزکیۂ نفس اور اس کی چند دعاؤں کا تذکرہ کردوں لفظ "تزکیہ" عربی ہے، زبان اردو میں مستعمل ہے۔ اس کے معنی پاک کرنے کے ہیں۔ لہذا اس جگہ پر یہ کہنا بے محل نہ ہوگا کہ جب تک عامل کے اطوار کردار اور خیالات پاک و پاکیزہ نہیں ہوں گے۔ اس کا عمل اس کی وظیفہ خوانی اور چلہ کشی وغیرہ سب بے کار۔ نہ وہ خود فائدہ حاصل کر سکتا ہے اور نہ دوسروں کو فائدہ پہنچا سکتا ہے۔ لہذا عامل کے لیے تزکیۂ نفس انتہائی ضروری ہے۔ خصوصاً اس منزل میں جب کہ آپ عمل تسخیر کر رہے ہوں۔ واقعی خیالات لا یعنی کا دل سے محو کرنا بہت مشکل امر ہے۔ چنانچہ عاملین نے اس سلسلے میں بہت سے روحانی طریقوں اور دعاؤں کا انتخاب فرمایا ہے۔ جن میں سے چند ایک کا تذکرہ کر رہا ہوں۔ جن پر صدق دل سے آپ عمل کرتے ہوئے اپنے نفس کو پاک و پاکیزہ بنا سکتے ہیں۔

نمبر 1:۔ اگر قلب کو روشن کرنے کی تمنا ہے تو عبادت الٰہی زیادہ سے زیادہ بجالانے کی کوشش کیجیے جس میں یکسوئی کو بہت بڑا دخل حاصل ہو۔

نمبر 2:۔ روزانہ بلا ناغہ کلام ذیل کو بکثرت پڑھنے کی کوشش کیجیے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا ھو یا من ھو لا الہ الا ھو یا من بہ ھو بہ کل ھو

نمبر 3:۔ ہر روز بلا ناغہ ایک ہزار پانچ سو پچپن بار یا باقی پڑھا کیجیے، جو باعث تجلیات ہے۔

نمبر 4:۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم کو روزانہ سات سو چھیاسی بار بلا ناغہ ورد کیجیے۔ قلب منور ہوگا۔

نمبر 5:۔ حضرت محمد ﷺ پر روزانہ بکثرت درود بھیجیے۔ شیاطین آپ کے خیالات پر حاوی نہ ہونے پائیں گے اور نزول رحمت خداوندی ہوگا۔ مجرب ہے۔

نمبر 6:۔ ہر روز بلا ناغہ صدق دل سے ایک سو مرتبہ صلوٰۃ اور ایک سو پانچ مرتبہ استغفار اور دس بار سورہ تمجید اور دس بار سورہ القدر پڑھیے تزکیۂ نفس کے لیے اچھا وظیفہ ہے۔

## تذکرہ سنکرات کا

جب عامل کو یہ معلوم ہوگیا کہ دورہ آفتاب کا ہر برج میں ایک مہینہ کچھ کم اور زیادہ رہتا ہے تو پھر جس وقت آفتاب ایک برج سے دوسرے برج میں داخل ہوتا ہے تو اس زمانہ داخلہ کو سنکرات کہتے ہیں۔ چنانچہ اس زمانہ سنکرات مین عاملین ہر کار جدید کی ابتداء کے لیے ممانعت فرماتے ہیں کہ انجام کار بہتر نہ ہوگا۔ چنانچہ قاعدہ دریافتگی سنکرات کا اس طرح پر ہے کہ سال شمسی کو چار برابر حصوں میں تقسیم کرے اور طرح دے یعنی 4 اور 4 اور 4۔ حساب کیا تو باقی ایک رہا تو جدول میں دیکھا کہ مہینہ اپریل کا جو شمسی مہینوں میں سے انگریزی کا ایک مہینہ ہے اگر ایک باقی بچے تو جدول اول دو بچے جدول دوم۔ تین پر جدول سوم اور چار بچنے پر جدول چہارم سے سنکرات معلوم کرلے۔ پھر اس کے بعد کا حساب آسان ہے جب سنکرات معلوم کرلے۔ پھر اس کے بعد کا حساب آسان ہے۔ جب سنکرات معلوم ہوگئی تو پھر حساب کر کے دیکھیں کہ کس ماہ میں آفتاب کس برج میں رہے گا۔ پھر اسی سنکرات کے حساب سے درجہ اور دقیقہ بھی معلوم کرلیں۔

## جدول سنکرات خانہ اول

| ماہ انگریزی | | شمار مہینہ | نام سنکرات | نام سنکرات | تاریخ | گھڑی | پل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اپریل | ۱ | ۱ | حمل | میکھ | ۱۱ | ۲۲ | ۳ |
| مئی | ۲ | ۲ | ثور | برکھ | ۱۲ | ۱۹ | ۴ |

| ماہ انگریزی | | شمار مہینہ | نام سنکرات | نام سنکرات | تاریخ | گھڑی | پل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جون | ۳ | ۳ | جوزا | متھن | ۱۳ | ۴۵ | ۳ |
| جولائی | ۴ | ۴ | سرطان | کرک | ۱۴ | ۲۲ | ۵۳ |
| اگست | ۵ | ۵ | اسد | سنگھ | ۱۴ | ۵۲ | ۶ |
| ستمبر | ۶ | ۶ | سنبلہ | کنیاں | ۱۴ | ۵۲ | ۳۱ |
| اکتوبر | ۷ | ۷ | میزان | تلا | ۱۵ | ۱۷ | ۵۰ |
| نومبر | ۸ | ۸ | عقرب | برچھک | ۱۴ | ۱۰ | ۳۳ |
| دسمبر | ۹ | ۹ | قوس | دھن | ۱۲ | ۳۹ | ۱۳ |
| جنوری | ۱۰ | ۱۰ | جدی | مکر | ۱۱ | ۴۲ | ۳۵ |
| فروری | ۱۱ | ۱۱ | دلو | کنبھ | ۱۰ | ۹ | ۴۵ |
| مارچ | ۱۲ | ۱۲ | حوت | مین | ۱۱ | ۵۹ | ۵۴ |

سنکرات کی جدول خانہ نمبر 1 تا خانہ نمبر 4 تک میں بروج کے نام ہندی میں بھی بہ خیال آسانی تحریر کر دیے گئے ہیں۔ تاکہ مبتدی بھی بہتر طریقہ پر سمجھ سکے۔ خانہ نمبر 2 و نمبر 3، نمبر 4 آئندہ صفحات پر ملاحظہ فرمائیے۔

## جدول سنکرات خانہ دوم

| ماہ انگریزی | | شمار مہینہ | نام سنکرات | نام سنکرات | تاریخ | گھڑی | پل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اپریل | ۱ | ۱ | حمل | میکھ | ۱۱ | ۳۷ | ۳۴ |
| مئی | ۲ | ۲ | ثور | برکھ | ۱۳ | ۳۴ | ۳۵ |
| جون | ۳ | ۳ | جوزا | متھن | ۱۴ | ۳۴ | ۳۵ |
| جولائی | ۴ | ۴ | سرطان | کرک | ۱۵ | ۳۸ | ۳۵ |
| اگست | ۵ | ۵ | اسد | سنگھ | ۱۵ | ۷ | ۳۸ |
| ستمبر | ۶ | ۶ | سنبلہ | کنیاں | ۱۵ | ۸ | ۳ |
| اکتوبر | ۷ | ۷ | میزان | تلا | ۴ | ۲۳ | ۲۲ |
| نومبر | ۸ | ۸ | عقرب | برچھک | ۱۳ | ۱۶ | ۵ |
| دسمبر | ۹ | ۹ | قوس | دھن | ۱۱ | ۵۴ | ۴۵ |
| جنوری | ۱۰ | ۱۰ | جدی | مکر | ۱۰ | ۵۸ | ۶ |
| فروری | ۱۱ | ۱۱ | دلو | کنبھ | ۱۲ | ۲۵ | ۱۶ |
| مارچ | ۱۲ | ۱۲ | حوت | مین | ۱۲ | ۵ | ۲۶ |

## جدول سنکرات خانہ سوم

| ماہ انگریزی | | شمار مہینہ | نام سنکرات | نام سنکرات | تاریخ | گھڑی | پل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اپریل | ۱ | ۱ | حمل | میکھ | ۱۱ | ۵۳ | ۵ |
| مئی | ۲ | ۲ | ثور | برکھ | ۱۲ | ۵۰ | ۶ |
| جون | ۳ | ۳ | جوزا | متھن | ۱۳ | ۱۶ | ۶ |
| جولائی | ۴ | ۴ | سرطان | کرک | ۱۴ | ۵۳ | ۵۶ |
| اگست | ۵ | ۵ | اسد | سنگھ | ۱۵ | ۲۳ | ۲۴ |
| ستمبر | ۶ | ۶ | سنبلہ | کنیاں | ۱۵ | ۲۳ | ۲۴ |
| اکتوبر | ۷ | ۷ | میزان | تلا | ۱۵ | ۴۸ | ۵۳ |
| نومبر | ۸ | ۸ | عقرب | برچھک | ۱۴ | ۱۰ | ۱۶ |
| دسمبر | ۹ | ۹ | قوس | دھن | ۱۴ | ۱۰ | ۱۶ |
| جنوری | ۱۰ | ۱۰ | جدی | مکر | ۱۳ | ۱۳ | ۳۸ |
| فروری | ۱۱ | ۱۱ | دلو | کنبھ | ۱۰ | ۴۰ | ۴۸ |
| مارچ | ۱۲ | ۱۲ | حوت | مین | ۱۲ | ۳۰ | ۵۸ |

## جدول سنکرات خانہ چہارم

| ماہ انگریزی | | شمار مہینہ | نام سنکرات | نام سنکرات | تاریخ | گھڑی | پل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اپریل | ۱ | ۱ | حمل | میکھ | ۱۱ | ۸ | ۲۸ |
| مئی | ۲ | ۲ | ثور | برکھ | ۱۲ | ۵ | ۳۸ |
| جون | ۳ | ۳ | جوزا | متھن | ۱۲ | ۳۱ | ۳۸ |
| جولائی | ۴ | ۴ | سرطان | کرک | ۱۴ | ۹ | ۲۸ |
| اگست | ۵ | ۵ | اسد | سنگھ | ۱۴ | ۳۸ | ۴۱ |
| ستمبر | ۶ | ۶ | سنبلہ | کنیاں | ۱۴ | ۳۹ | ۶ |
| اکتوبر | ۷ | ۷ | میزان | تلا | ۱۵ | ۴ | ۲۵ |
| نومبر | ۸ | ۸ | عقرب | برچھک | ۱۲ | ۴۷ | ۹ |
| دسمبر | ۹ | ۹ | قوس | دھن | ۱۲ | ۲۵ | ۲۸ |
| جنوری | ۱۰ | ۱۰ | جدی | مکر | ۱۱ | ۲۹ | ۹ |
| فروری | ۱۱ | ۱۱ | دلو | کنبھ | ۱۰ | ۵۶ | ۱۹ |
| مارچ | ۱۲ | ۱۲ | حوت | مین | ۱۲ | ۴۶ | ۲۰ |

## قواعد بابتہ دریافتگی لگن

جب سنکرات معلوم ہو چکی تو اب لگن کا دریافت کرنا منظور ہوگا۔ لہذا پہلے یہ دیکھے کہ آفتاب کس برج میں ہے اور جب آفتاب کا قیام برج معلوم ہو جائے یعنی دوسرے برج میں جانے تک ہر روز وقت طلوع ہونے آفتاب کے وہی برج اس کی لگن ہوگا۔ چونکہ دن اور رات کی ساٹھ گھڑیاں ہوتی ہیں۔ اس لیے چھ لگن دن کے اور چھ رات کے ہوں گے۔ مثلاً اگر آفتاب برج حمل میں ہے تو ہر روز طلوع آفتاب کے وقت لگن حمل (میکھ) ہوگا اور پانچ گھڑی کے بعد ثور (برکھ) لگن پھر پانچ گھڑی کے بعد جوزا (متھن) لگن ہوگا۔ اسی طرح ہر پانچ گھڑی کے بعد لگن بدلتے رہیں گے اور اگلے دن پھر وہی برج لگن ہوگا۔ جس برج میں آفتاب ہوگا۔ البتہ رات و دن کی کمی بیشی کا خیال رہے۔ جب رات و دن برابر ہوں گے تو لگنوں کی تعداد برابر ہوگی۔ یعنی ایسی حالت میں چھ لگن دن کے اور چھ لگن رات کے ہوں گے اور جب دن چھوٹا ہوگا تو دن کے لگنوں کا وقفہ پانچ گھڑی سے کم ہوگا اور رات کے لگنوں کا وقفہ بڑھ جائے گا۔ برخلاف اس کے جب دن بڑا ہوگا تو رات کے لگنوں کا وقفہ کم (پانچ گھڑی سے) ہو جائے گا اور دن کے لگنوں کا وقفہ بڑھ جائے گا۔ چنانچہ لگنوں کی کمی بیشی کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

| نام برج | یوم کا حوالہ | گھڑی | پل |
|---|---|---|---|
| حمل | اول روز | ۳۱ | ۲۸ |
| ثور | اول روز | ۴ | ۳ |
| جوزا | اول روز | ۵ | ۳ |
| سرطان | اسی دن | ۵ | ۴۴ |
| اسد | اسی دن | ۵ | ۲۸ |
| سنبلہ | اسی دن | ۵ | ۲۸ |
| میزان | اسی رات | ۵ | ۳۸ |
| عقرب | اسی رات | ۵ | ۳۷ |
| قوس | اسی رات | ۵ | ۴۳ |
| جدی | اسی رات | ۵ | ۳ |
| دلو | اسی رات | ۵ | ۱۱ |
| حوت | اسی رات | ۳ | ۴۱ |

## ہدایات برائے عامل

اب یہاں پر ان مبتدی حضرات کی خدمت میں ان چند ضروری ہدایات کا تذکرہ پیش کر رہا ہوں۔ جن پر عمل کرنے سے پیشتر اور دوران عمل عامل کا کاربند ہونا بہت ضروری ہے۔ ان ہدایات کو آپ ارکان عمل سمجھیں۔ چنانچہ اگر آپ نے ان ارکان میں سے کسی رکن کی طرف سے غفلت برتی اور فراموش فرمایا اس کے انجام دہی میں بخل سے کام لیا تو آپ یہ یقین فرمالیں کہ بجائے فوائد کے ایسے نقصان کثیرہ میں مبتلا ہوں گے۔ جس کی تلافی غیر ممکن ہوگی۔ چنانچہ جس عنوان کے تحت یہ کتاب لکھی جا رہی ہے وہ انتہائی اہم ہے اس امر کو نہ بھولیے کہ آپ حاضرات اور تسخیر اجنہ کی فکر میں ہیں۔ جو نہایت ہی سخت عمل ہے۔ قدم قدم پر خطرات لاحق ہوں گے۔ لہذا آپ کا ہر قدم اس منزل نہایت احتیاط سے اٹھنا چاہیے ورنہ ذرا سی لغزش آپ کو کہیں کا نہ رکھے گی۔

نمبر 1:۔ عامل کو قطعی طور پر نڈر ہونا چاہیے۔ دوران عمل جو کچھ خوف دلانے والے واقعات رونما ہوں گے۔ وہ بالکل فرضی ہوں گے۔ ان کی کوئی اصلیت نہ ہوگی اور وہ صرف عمل کے دوران ظاہر ہوں گے۔ بعد ختم عمل کچھ بھی ظاہر نہ ہوگا۔ آیات قرآنی اور اسمائے الہیہ عامل کی مدد پر ہوں گے۔ جن سے بڑی طاقت کوئی دوسری ہو ہی نہیں سکتی لہذا خوف کی کوئی وجہ نہ ہونی چاہیے۔

نمبر 2:۔ قبل آغاز عمل و چلہ کشی ایک مقام صاف وستھرا جو تنہائی کا بھی درجہ رکھتا ہو یعنی جہاں کسی کی آمد و رفت نہ ہو اور اگر ہو بھی تو بہ آسانی روکی جاسکے۔ عامل کو منتخب کر لینا چاہیے۔

نمبر 3:۔ مقام یا مکان عمل اگر عامل کا اپنا ذاتی ہو تو اس سے بہتر کوئی دوسری صورت نہیں ہو سکتی ورنہ صاحب مکان یا مقام سے اجازت حاصل کر لینا ضروری ہے۔

نمبر 4:۔ مکان یا مقام عمل غصبی نہ ہو ورنہ یا تو عامل کو نقصان ہوگا ورنہ تاثیر عمل ظاہر نہ ہوگی۔

نمبر 5:۔ مقام یا مکان عمل کو پہلے سے لیپ پوت کر عمل خوانی کے لیے تیار کر لینا چاہیے۔ اگر بخورات سے معطر کرتا رہے تو یہ اور بھی بہتر ہوگا۔

نمبر 6:۔ عامل کو اکل حلال اور صدق مقال کا پابند ہونا چاہیے یعنی عامل کی روزی حلال کی کمائی سے ہونی چاہیے۔ مال حرام کا شائبہ تک نہ ہونا چاہیے اور عامل کو سچا بھی ہونا چاہیے۔ اس کو ڈینگیا اور جھوٹا نہ ہونا چاہیے۔ اس وجہ سے کہ شیخی غرور پیدا کرنے کا باعث بنتی ہے اور جھوٹ تاثیر زبان اور تاثیر عمل دونوں کو زائل کر دیتا ہے۔

نمبر 7:۔ عامل کو چٹورا بھی نہ ہونا چاہیے۔ اس لیے کہ اگر وہ چٹورا ہوا تو پرہیز جلالی اور جمالی نہ کر سکے گا اور جب پرہیز جلالی اور جمالی جو عامل کے لیے انتہائی ضروری ہیں، نہ کرے گا اور عمل خوانی میں مصروف رہے گا تو مبتلائے رجعت ہوگا۔

نمبر 8:۔ عامل کو کم خوراک بھی ہونا چاہیے۔ اس لیے کہ زیادہ شکم پری سستی اور نیند کی آمد کا باعث ہوگی۔ جس سے عمل خوانی میں نقص پیدا ہوگا اور وہ صحت کے ساتھ تعداد ورد کو پورا نہ کر سکے گا۔

نمبر 9:۔ عامل کو وظیفہ خوانی کے لیے ایک وقت، ایک مقام اور ایک مصلے کا پابند ہونا پڑے گا۔

نمبر 10:۔ عامل کو کثیر العبادت ہونا چاہیے تاکہ خوف خدا دل میں زیادہ پیدا ہو اور قلب منور ہو، شیاطین کا غلبہ نہ ہو۔ خیالات لایعنی پریشان نہ کرنے پائیں۔ اس لیے تزکیہ نفس کے عنوان میں چند دعائیں تحریر کی جا چکی ہیں۔ ان پر عمل کیجیے۔

نمبر 11:۔ عامل کو لالچی نہ ہونا چاہیے۔ طمع اس کی ریاضت کو ضائع کر دے گی۔ اس کو صاحب ضرورت سے کوئی معاوضہ نہ طلب کرنا چاہیے۔ خدمت خلق بوجہ اللہ کرے، ہاں اگر صاحب ضرورت بلا مانگے کچھ نذرانہ پیش کرتا ہے اور وہ اس پر مصر ہے تو عامل اس کو قبول کر سکتا ہے اور اس صورت میں جب اس کو کچھ رقم ملے تو اس پر فرض ہے کہ وہ اس رقم کے دو حصے کرے ایک حصہ مستحقین و یعنی غربا، یتیم، بیوہ، لولے، لنگڑے، فقراء جو بظاہر ذریعہ معاش نہ رکھتے ہوں، میں تقسیم کر دے بقیہ آدھے حصہ کو تقسیم مساوی کر کے ایک حصہ کا سامان غذاء موکلین جو سیارگان متعلقہ عمل سے ہوں، معہ بخورات متعلقہ خرید کر باوضو بخورات سلگانے کے بعد ان سامان غذا کو جو پکانے والے ہوں۔ طیب و طاہر پکا کر ورنہ اگر شیرینی یا پھل وغیرہ ہوں تو ان پر موکلین متعلقہ کی نذر دے کر اس کو نذر دریا کرے اور پھر بقیہ حصہ رقم کو عامل اپنے جائز کاموں میں صرف کر سکتا ہے۔

نمبر 12:۔ عامل کو ناچ رنگ گانے بجانے سے اور سینما بینی سے بھی پرہیز کرنا چاہیے کہ یہ کارہائے شیطانی ہیں اور یہ عامل کی تمام ریاضتوں کو بے کار کر دیتے ہیں۔

نمبر 13:۔ باوجود قدرت رکھتے ہوئے بھی عامل کو انتقامی جذبات سے دور رہنا چاہیے کہ یہ عادت اس کے تقویت عمل کا باعث ہوگی اور وہ گناہ کبیرہ اور صغیرہ دونوں سے محفوظ رہے گا۔ اس کو یہ سمجھ لینا چاہیے کہ وہ سب کچھ جانتے ہوئے بھی جو کچھ قدرت نے اسے عطا کیا ہے۔ محض ایک ناکارہ اور دوسروں کے لیے بے ضرر انسان ہے۔ اس کی زندگی موت آنے سے پہلے ہی ختم ہو چکی ہے۔ وہ ایک ایسی چلتی پھرتی زندہ لاش ہے جو محض دوسروں کو نفع پہنچانے کے لیے ہے۔

نمبر 14:۔ عامل کو عمل شروع کرنے سے پہلے زکوٰۃ حروف تہجی کی باقاعدہ با موکل جیسا کہ عنوان زکوٰۃ میں تحریر کیا جا چکا ہے ضرور ادا کرنی چاہیے۔ اس لیے کہ آئندہ یہی زکوٰۃ خطرات کے مقام پر عامل کے لیے آسانی پیدا کرتی۔ یہ زکوٰۃ عمل کا ایک بہت بڑا رکن ہے اور اگر اس رکن کو آپ فراموش کر گئے تو آپ نے عمل خوانی میں ایک بہت بڑا نقص پیدا کر دیا۔

نمبر 15:۔ یوں تو زمانہ چلہ کشی میں آپ کو اپنے نفس پر خواہ آپ عمل جلالی کر رہے ہوں یا جمالی ہر طرح غالب آنا چاہیے۔ لیکن مخصوص ہمبستری سے بھی پرہیز کرنا چاہیے۔

نمبر 16:۔ صنف نازک جو ہر ماہ کچھ دنوں کے لیے ناقص العبادت دی جاتی ہیں۔ ان کے زمانہ نجاست میں دوران چلہ کشی آپ ان سے دور رہیں ان کے ہاتھ کی کوئی چیز استعمال نہ کریں خواہ وہ آپ کی محرم ہی کیوں نہ ہوں۔ عامل کے لیے سب سے بہتر صورت یہ ہے کہ وہ دوران چلہ کشی اپنے خورد نوش کا سامان خود اپنے ہاتھ سے تیار کرے۔

نمبر 17:۔ وقت عمل خوانی روزانہ غسل کیجیے۔ بہتر ہے کہ ایک لباس برائے عمل خوانی علیحدہ احتیاط سے رکھیے تاکہ اسے دوسرے چھو تک نہ سکیں اور اسی کو پہن کر عمل خوانی کیجیے۔ قبل آغاز عمل خوانی دو رکعت نماز حاجت بجالائیے اور اپنی کامیابی اور تحفظ کی بارگاہ احدیت میں دعا کیجیے کہ اسی پالنے والے کے قبضہ میں سب کچھ ہے اور وہی آپ کو منزل مقصود تک پہنچا سکتا ہے۔

نمبر 18:۔ جائز مقاصد کے حصول کے لیے عمل کو اپنا رہبر بنانے اور ناجائز باتوں کے حاصل کرنے سے اجتناب کیجیے اور نہ دوسروں کے ناجائز مقاصد کے حصول میں آپ ان کی مدد کیجیے۔

نمبر 19:۔ بخورات کے سلگانے میں بخل سے کام نہ کیجیے، نہ آپ خود دوسروں کے بستر کو استعمال کریں، نہ دوسروں کو اپنا بستر استعمال کرنے دیں اور نہ اشیائے مشکوکہ کو استعمال میں لائیں۔

نمبر 20:۔ اشیائے منشی حتیٰ کہ تمبا کو نوشیدنی اور تمبا کو کشیدنی، بیڑی، سگریٹ وغیرہ سے بھی پرہیز کریں کہ منہ سے بوئے ناگوار پیدا ہوگی۔ جس کو موکلین پسند نہیں کرتے۔

نمبر 21:۔ کوشش کریں بلکہ چلہ بہ خیریت تمام ہو ناغہ نہ ہونے پائے۔ ورنہ جہاں ناغہ ہوا وہاں اتنے دن کی آپ کی محنت رائیگاں جائے گی اور آپ کو عمل

خوانی پھر سے شروع کرنی پڑے گی۔

نمبر 22:۔ تسخیر اجنہ کا عمل جب آپ شروع کریں تو آپ کو ہر وقت پاک و طاہر اور باوضو رہنا چاہیے، ورنہ نجاست میں آپ پر فوراً حملہ ہو جائے گا۔ مخصوص جب ایام عمل خوانی قریب الاختتام ہوں گے (وقفہ پیشاب و پاخانہ) مستثنٰی ہے۔

نمبر 23:۔ بغیر حصار کے عمل خوانی نہ کیجیے۔ حصار ایک ایسا فولادی قلعہ جس کے اندر کوئی طاقت بغیر حصول اجازت آپ کے داخل نہیں ہو سکتی اس لیے کہ موکلین حصار بے پناہ طاقت کے مالک ہوتے ہیں، لیکن وہ اسی وقت تک آپ کی حفاظت کریں گے۔ جب تک آپ حصار کے اندر ہیں۔ بیرون حصار وہ آپ کی کوئی مدد نہیں کر سکتے اس لیے ان سے ایسی توقع رکھنا فضول ہے۔

نمبر 24:۔ دوران عمل خوانی اگر کوئی آواز یا کوئی صورت ظاہری چاہے وہ آپ کے کسی عزیز قریب ترین ہی کی کیوں نہ ہو آپ کو مخاطب کرنا چاہے تو آپ کو قطعی توجہ نہ دینا چاہیے۔ ہاں اگر وہ صورت ظاہری شرعی طریقہ پر سلام کی ابتداء کرتی ہے تو آپ کو صرف اسی طریقہ شرعی پر جواب سلام دے کر بدستور وظیفہ خوانی میں جب تک کہ تعداد ورد پورا نہ ہو جائے معروف رہنا چاہیے۔

نمبر 25:۔ دوران عمل خوانی اگر کوئی صورت ظاہری لگاوٹ آمیز باتوں کے ساتھ آپ کو حصار کے باہر آنے کی ترغیب دے رہی ہے تو جب تک تعداد ورد پورا نہ ہو جائے نہ تو آپ حصار سے باہر آئیں اور نہ ایسی باتوں پر کوئی توجہ ہی دیں۔ سختیاں تو پہلے ہی عمل میں نقص پیدا کرنے کے لیے شروع ہو جاتی ہیں۔ ورنہ چلہ پورا ہونے سے ایک آدھ دن پہلے یا عین ختم ہونے کے روز آپ ایسے مراحل سے دو چار ہوں گے۔

نمبر 26:۔ سیارگان، بروج، رجال الغیب، قمر در عقرب، ساعات اور دیگر امورات متعلقہ کے جو ارکان عمل ہیں اور جن کا تذکرہ میں اوراق گذشتہ میں کر چکا ہوں پورا پورا لحاظ رکھتے ہوئے ان پر عمل کیجیے نیز حسب موقع اور جس قدر ہدایتیں آپ کو اس رسالہ میں ملیں ان کی بھی پابندی کیجیے۔

نمبر 27:۔ اگر عمل خوانی بھی آپ نے کی اور چلہ بھی پورا ہو گیا لیکن مطلب حاصل نہ ہوا تو ہراساں ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ اس پر آپ کو یہ سوچنا پڑے گا کہ آپ نے دوران عمل خوانی یقیناً کہیں کوئی فرو گذاشت کی ہے اور اگر آپ کا ضمیر مطمئن ہے کہ آپ سے کوئی غلطی یا سہو چلہ کشی کے دوران کسی مقام پر نہیں ہوا تو یقیناً کوئی یا کچھ ستارے نحوست اختیار کرتے ہوئے آپ کی مخالفت کر رہے ہیں۔ چنانچہ اب آپ سب سے پہلے دعا دافع نحوست سیارگان حسب قاعدہ مندرجہ پڑھیے اور جب اس دعا کے پڑھنے کے ایام ختم ہو جائیں۔ اس کے بعد چلہ کشی کیجیے۔ ان شاء اللہ عمل پورا اترے گا۔

نمبر 28:۔ مکان کی چھت پر بیٹھ کر عمل خوانی نہ کیجیے کہ اس سے سوائے نقصان کے فائدہ نہ ہوگا اور وہ نقصان کسی وقت موت کا سبب بھی بن سکتا ہے۔

نمبر 29:۔ دوران عمل خوانی کسی نئی بات کے وقوع پذیر ہونے پر قطعی توجہ نہ دیجیے۔ اس لیے کہ قریب اختتام زمانہ عمل خصوصاً آخری ایام میں بہت سے نئے نئے شعبدوں سے آپ کا واسطہ پڑے گا جن کا تصور آپ کے وہم گمان میں بھی نہ ہوگا اور ان شعبدوں کا اصلیت سے کوئی واسطہ نہ ہوگا۔

نمبر 30:۔ دوران عمل خوانی یکسوئی اختیار کیجیے کہ یہی وکیل کامیابی کی ہے۔

نمبر 31:۔ چلہ کشی اور اس دوران اس میں رونما ہونے والے واقعات کا تذکرہ علاوہ اس رہبر (استاد) کے جو اس کی مدد کر رہا ہے اور کسی سے نہ کیجیے وغیرہ وغیرہ۔

جاری ہے۔۔۔

# اعمال حب

تحریر:۔ فاروق خان، پشاور۔

السلام وعلیکم! ماہنامہ راہنمائے عملیات کے لیے اپنے کچھ مجربات پیش کررہا ہوں۔ اس کے بعد بھی انشاء اللہ کچھ نئے عمل آپ کی خدمات میں پیش کرتا رہوں گا۔ اللہ آپ کے ادارہ کو قائم ودائم رکھیں۔ آمین۔

## حب کے پھول

### سورہ زلزال کا عمل حب کے لیے:۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ اذا زلزلت الارض زلزالھا وزلزلو زلزالا شدیدا قلب وبدن وجمیع جوارح فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔ واخرجت الارض اثقالھا وقال الانسان مالھا۔ زلزلو زلزالا شدیدا وجمیع جوارح فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔ یومئذ تحدث اخبارھا۔ بان ربک اوحی لھا۔ زلزلو زلزالا شدیدا وجمیع جوارح فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔ یومئذ یصدر الناس اشتاتا لیروا اعمالھم۔ زلزلو زلزالا شدیدا وجمیع جوارح فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔ فمن یعمل مثقال ذرۃ خیر یرہ۔ ومن یعمل مثقال ذرۃ شرا یرہ۔

**استعمال:۔** فلاں بن فلاں میں پہلے طالب کا نام لینا ہے پھر مطلوب کا عمل کو چالیس کالی مرچوں پر پڑھ کر آگ میں ڈالنا ہے۔ ایک کالی مرچ پر ایک بار پڑھ کر آگ میں ڈالنا ہے۔ عمل کو سات دن تک پڑھنا ہے۔ تین دن میں کام ہوجاتا ہے۔

### عمل حب سورہ یٰسین:۔

پانچ عدد کالی مرچ لیں۔ کسی میدان میں چلے جائیں ہر مرچ پر سات سات مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کریں اور ایک ایک کالی مرچ پر سمت پر اچھال دیں۔ جب ساری کالی مرچیں اچھال دیں تو یہ لازمی کہیں کہ فلاں بن فلاں میرے عشق میں دیوانہ وار چلی یا چلی آوے۔ عمل کو تین یا پانچ دن کریں۔ تیسرے دن زیادہ تر کام ہوجاتا ہے۔

☆☆☆

## لوح رفع رجعت ونحوست زحل

ایسے تمام افراد جن کی زندگی میں تاخیر، التواء اور رکاوٹیں ایک لازمی امر ہے تو وہ یہ بات جان لیں کہ ان کے پیدائشی زائچہ میں زحل کا حالت رجعت ونحوست میں ہونا بھی اسی طرح لازم ہے۔ غربت اور تنگ دستی کے شکار لوگ بھی رجعت ونحوست زحل کے تحت آتے ہیں۔ وہ تمام افراد جو کسی نہ کسی طرح زمین کی خرید وفروخت یا ایسا کوئی بھی شعبہ جو زمین سے منسلک ہو میں ہیں اور ان کو اپنے شعبہ میں خاطر خواہ کامیابی کی بجائے خاطر خواہ نقصان ہو تو ان کو بھی اس بات کو سمجھ لینا چاہیے کہ زحل ان کے زائچہ پیدائش میں حالت رجعت ونحوست میں ہے۔ خاص طور پر ان افراد کو خصوصی طور پر لوح رجعت ونحوست زحل کی ضرورت ہے جن کی زندگی میں ٹھہراؤ کی کمی ہو اور اہم معاملات مستقل بنیادوں پر حل نہ ہوتے ہوں۔ سو آج ہی لوح رفع رجعت ونحوست زحل بنوائیں اور زندگی کے امتحانوں کو ثابت قدمی سے پار کرتے جائیں۔

قسط نمبر: 3

# وطب نبوی بیماریاں اوران کا علاج

تحریر: ریحان اکرم

## سورہ فاتحہ ہرمرض کا بہترین علاج ہے

ہر قسم کی بیماریوں اور پریشانیوں سے نجات کے لیے اکسیر علاج اور بہترین دعا ہے۔ جب تک پریشانی ختم نہ ہوجائے یہ سورہ شفا بار بار روزانہ پڑھتے رہیے۔ بیماری ختم ہونے کے بعد بھی۔

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین۔ الرحمن الرحیم۔ مالک یوم الدین۔ ایاک نعبد وایاک نستعین۔ اھدنا الصراط المستقیم۔ صراط الذین انعمت علیھم۔ غیر المغضوب علیھم ولا الضالین۔ آمین۔

میں اللہ تعالیٰ کی شیطان مردود کے (شر) سے پناہ چاہتا ہوں

میں اللہ تعالیٰ کے (مبارک) نام سے شروع کرتا ہوں

تمام تر تعریفیں صرف اللہ تعالیٰ (جو کہ) رب العالمین (ہے) کے لیے ہیں (جو) بڑا ہی مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے۔ روز جزا کا مالک ہے۔ (اے اللہ!) ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں۔ ہمیں سیدھا راستہ دکھا ان لوگوں کا راستہ جن پر تو نے انعام فرمایا (اور) ان لوگوں کے راستہ سے محفوظ رکھ جن پر تیرا غضب نازل ہوا اور نہ ہی ان لوگوں کے راستہ پر چلا جو گمراہ ہو گئے۔ آمین

## دعائیں قبول کیوں نہیں ہوتیں؟؟؟

ایک دفعہ ابراہیم ادھم بلخیؒ سے سوال کیا گیا کہ کیا وجہ ہے اللہ تعالیٰ ہماری دعائیں قبول نہیں فرماتا؟ تو انہوں نے کہا:۔

☆ تم اللہ تعالیٰ کو جانتے ہو مگر اس کی (پوری) اطاعت نہیں کرتے۔

☆ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پہچانتے ہو مگر ان کی پیروی نہیں کرتے۔

☆ قرآن مجید پڑھتے ہو مگر اس پر عمل نہیں کرتے۔

☆ اللہ تعالیٰ کی نعمتیں کھاتے ہو، مگر شکر ادا نہیں کرتے۔

☆ بہشت اطاعت کرنے والوں کے لیے ہے مگر طلب نہیں کرتے۔

ہر نماز کے بعد یہ دعا بھی مانگئے:۔

اللھم انی اسئلک الجنۃ الفردوس

"اے اللہ میں تجھ سے جنت الفردوس کا سوال کرتا ہوں"

☆ شیطان کو دشمن جانتے ہو مگر اس سے دور نہیں بھاگتے۔

بار بار پڑھیں

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

☆ عزیز واقارب کو اپنے ہاتھوں سے دفن کرتے ہو مگر عبرت نہیں پکڑتے۔

بار بار قبرستان جائیں۔۔۔۔۔ عبرت کے لیے

☆ موت کو برحق جانتے ہو عاقبت کا کوئی سامان نہیں کرتے۔

☆ دوسروں کی عیب جوئی کرتے ہو مگر اپنی برائیوں کو ترک نہیں کرتے۔۔۔۔۔بھلا ایسے شخص کی دعا کیسے قبول ہو؟؟

## عقلمند ایک وقت میں دو کام کرتے ہیں

عقلمند وہ ہیں جو ایک وقت میں دو کام کرتے ہیں۔ ہاتھ پیر سے دنیا کماتے ہیں اور زبان و دل سے آخرت کماتے ہیں یعنی دنیاوی کاموں کیساتھ ساتھ اللہ ربّ العزت کا ذکر بھی کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زبان ذکر اللہ سے ہر وقت تر رہتی تھی۔ ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنھما اپنے گھریلو کاموں کے ساتھ ساتھ ذکر الٰہی بھی کرتی تھیں۔ وہ کھانا جو اس طرح پکایا جائے زیادہ بابرکت اور لذیذ ہوگا۔ ان شاء اللہ۔

## یرقان (پیلیا) کا علاج

1. شہد اور گاجر کا رس ملا کر پیجئے۔
2. شہد کے ساتھ کیلا ملا کر کھایئے۔
3. گنے کو شبنم میں رکھیں اور پھر اسے چوسیں۔
4. گلقند ہر ناشتہ اور کھانے کے بعد ایک چمچہ کھائیں۔

## گوشت کا نعم البدل

1. سویابین کی پھلی، (مچھلی، گوشت اور انڈے کا) بہترین نعم البدل ہے۔ اس لیے سویابین کی پھلی زیادہ استعمال کریں۔
2. انڈے کی سفیدی بھی کافی حد تک گوشت کا نعم البدل ہے۔ دو انڈوں کی صرف سفیدی روزانہ کھائیں۔ زردی نہ کھائیں۔
3. مسور کی کالی دال (ملکہ مسور) گوشت کا بہترین نعم البدل ہے۔

گوشت اعتدال کے ساتھ کھائیں۔ دال اور سبزیاں زیادہ کھائیں۔ ان شاء اللہ صحت اچھی رہے گی۔

## منہ کے چھالوں کا علاج

مہندی کے پتے مٹھی بھر لیں اور ان کو پانی میں ابال لیں دن میں دو بار غرارے کریں بہترین علاج ہے۔

## بدزبانی اور تیز تیز بولنے کا علاج

اگر کوئی تیز تیز بولتا ہو یا ایسے الفاظ بولتا ہو جس سے لوگوں کا دل دکھتا ہو تو اس کو چاہیے کہ دوسروں کا دل دکھانا فوراً بند کر دے اور کم از کم دن میں سو مرتبہ استغفر اللّٰہ پڑھے۔

☆ حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی زبان کی تیزی کی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے شکایت کی تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "تم استغفار کو لازم کیوں نہیں پکڑتے بے شک میں دن میں سو مرتبہ استغفار کرتا ہوں" (نسائی)

بہتر ہے آپ یہ مکمل استغفار پڑھیں۔

استغفر اللّٰہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ

"میں بخشش چاہتا ہوں اس اللہ تعالیٰ سے جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہی ہمیشہ زندہ اور قائم رہے گا اور میں اسی سے توبہ کرتا ہوں"۔ (ابوداؤد و ترمذی)

## سب کے ساتھ کھانا کھانے میں برکت ہے

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:۔

1. "اے لوگو! جمع ہو کر بسم اللہ پڑھ کر کھانا کھایا کرو اس طرح اللہ تعالیٰ برکت عطا فرمائے گا" (نسائی)
2. "دو آدمیوں کا کھانا تین آدمیوں کے لیے اور تین کا کھانا چار کے لیے کافی ہے" (بخاری و مسلم)
3. "کھانا ٹھنڈا کر کے کھاؤ کیونکہ گرم کھانے میں برکت نہیں ہوتی" (دارمیؒ)

☆ خوب گرم کھانا کھانے سے معدہ بھی کمزور ہو جاتا ہے۔

4. "کھانے میں پھونک نہ ماریں" (ترمذی) "نہ ہی پینے کی چیز میں پھونک ماریں" (ابوداؤد)

## انار سے علاج

ہفتے میں زیادہ سے زیادہ تین بار ایک عدد پورا انار کھایئے انار کے

بے شمار فائدے ہیں مثلاً:۔

1. خون صاف کرتا ہے۔
2. قوت باہ بڑھاتا ہے۔
3. دست بند کرتا ہے۔
4. کھانے کے بعد استعمال سے کھانا جلد ہضم ہوتا ہے۔
5. جگر میں قوت پیدا کرتا ہے۔
6. رنگ نکھارتا ہے۔

## خطرناک طریقہ علاج سے ہوشیار!!

1. آج کل بیماریوں کو لوٹنے کے نئے نئے طریقے ایجاد ہو رہے ہیں۔ مثلاً کوئی کہتا ہے کہ یہ دوا ہر مرض، ہر قسم کے درد کا شرطیہ علاج ہے۔ اس کے لیے وہ اپنے ایجنٹ بھیجتے ہیں اور ان کو بہت اچھی کمیشن دیتے ہیں۔ مریض کو دوا دس ہزار روپے ماہانہ تک کی دیتے ہیں۔ ایجنٹ سے کہتے ہیں کہ تم تین اور مریض لے آؤ تو تم کو بونس بھی دینگے۔ آگے نئے مریضوں سے بھی یہی کہتے ہیں۔ (اس کو Pyramid Sale کہتے ہیں) اصل میں دوا جس کو وہ جڑی، بوٹیوں، پھلوں کے عرق اور وٹامن کا مرکب کہتے ہیں۔ وہ یقیناً اس دوا میں ضرور ہوتے ہیں مگر جو چیز وہ چھپاتے ہیں۔ وہ منشیات (Illicit-Drugs) اور دوسرے خطرناک اجزاء ہوتے ہیں۔ ان دوائیوں کو لیبارٹری میں ٹیسٹ کروائیں تو ان شاء اللہ العزیز آپ کو اس کی حقیقت معلوم ہو جائیں گی۔ اس سے مریض عارضی طور پر ٹھیک لگتا ہے۔ مگر اس کے بعد مریض وہی دوا مانگتا ہے۔ جس کا وہ عادی (Addict) ہو چکا ہوتا ہے اگر نہ ملے تو مریض کی حالت خراب ہونے لگتی ہے اور گھر والے یہی مہنگی دوا لا کر بار بار دیتے رہتے ہیں۔ مریض کہتا ہے مجھے اس دوا سے بس سکون (نشہ) ملتا ہے ایسے خطرناک لوگوں کے جال میں نہ پھنسیں اچھے اور قابل اعتماد ڈاکٹر یا حکیم سے علاج کروایے، ہر مرض میں پیٹنٹ اور معروف دوائیاں ہی استعمال کریں۔

2. دوسرا دھوکہ دینے کا طریقہ یہ ہے کہ غیر مسلم کہتے ہیں کہ ہم اپاہج مریضوں کو تندرست کر دیتے ہیں اس کے لیے وہ اپنے ہی چند بنے ہوئے مریضوں کو (جن کو وہ معقول رقم دیتے ہیں) اسٹیج پر تندرست کر کے دکھا دیتے ہیں۔ اس طرح لوگوں کو اپنے مذہب کی طرف مائل کرتے ہیں اگر آپ تحقیق کریں تو معلوم ہوگا۔ جو مریض تندرست ہوا تھا وہ مریض تھا ہی نہیں آپ یہ تصدیق خود بھی کر سکتے ہیں۔ اس طرح کہ ان سے کہیں کہ ہمارے ہسپتال (جہاں اپاہج مریض ہیں) چلیں اور وہاں چند مریضوں کو تندرست کر کے دکھائیں یقیناً وہ بھاگ جائیں گے۔ کبھی یہ لوگ ہپناٹیزم اور جادو کا بھی سہارا لیتے ہیں جیسا کہ فرعون کے جادوگروں نے کیا تھا۔ (پڑھیے تفسیر، 7:113-114)

3. اسی طرح پیسہ اور شہرت وغیرہ کمانے کے لیے کچھ لوگ شرکیہ تعویذ، گنڈوں اور جادو سے بھی علاج کرتے ہیں۔ جو حرام ہے اور اس طرح کے علاج کرانے والا اور کرنے والا دونوں ہی اسلام سے خارج ہیں۔ جب تک وہ اللہ سے توبہ نہ کر لیں۔

4. اسی طرح کچھ لوگ مزاروں پر جا کر مجاوروں سے شرکیہ علاج کرواتے ہیں اور ہزاروں روپیہ خرچ کرتے ہیں۔ یہ ناجائز اور حرام ہے۔ صرف اللہ تعالیٰ سے ہر چیز مانگیے۔



## کمر کے درد سے بچاؤ کے لیے ہدایات

درد کی دعا پڑھیئے۔ دیکھیے (بیماریاں حصہ سوم)

1. کمر درد ہو تو ورزش نہ کریں کمر پر دباؤ کم کرنے کے لیے ٹانگوں اور پیٹ کے عضلات مضبوط بنائیں۔ اپنا وزن کم کریں۔ (تفصیل بیماریاں

حصہ چہارم) لیٹ کر پیٹ اور ٹانگوں کی ورزش کریں جہاں تک ممکن ہو۔ ٹانگوں کو اٹھائیے۔

2. دو برابر کے وزن لے کر چلیں تا کہ کمر کے عضلات پر غیر متوازی دباؤ نہ پڑے۔ جہاں ممکن ہو وزن کو پہیوں والی ٹرالی پر رکھ کر کھینچیں۔ بھاری بوجھ اٹھاتے ہوئے ہمیشہ اپنے گھٹنوں کو موڑیے۔ اپنی کمر کے نچلے حصے کو ہرگز نہ موڑیں۔ پھر وزن اٹھائیں۔

3. کار کی سیٹ کو اس قدر آگے کریں کہ آپ کے گھٹنے کولہوں سے ذرا سا اونچا رہیں ایک چھوٹا تکیہ یا تولیہ نچلی کمر کے پیچھے رکھیے۔

4. اوندھا نہ سوئیں۔" آپ ﷺ نے ایک صحابیؓ کو اوندھا لیٹنے سے منع فرمایا کہ یہ جہنمیوں کا لیٹنا ہے" (ابن ماجہ) سیدھی کروٹ سے لیٹیں اور ایک تکیہ دونوں ٹانگوں کے درمیان رکھیں۔ نرم اور دھنسے ہوئے گدے پر نہ سوئیں۔ ہمیشہ سخت اور ہموار گدے پر سوئیے اور ہاتھوں کے سہارے سے اٹھیں۔

5. کمر سیدھی کر کے چلیں۔ کمر ہرگز آگے جھکی ہوئی نہ ہو۔ اونچی ایری کے جوتے نہ پہنیں۔ ہینڈ بیگ یا بیلٹ والا بیگ لے کر چلیں تو تسمے سینے پر کراس نہ کریں بلکہ ایک کندھے پر لٹکائیں۔ کندھا بدلتے رہیں۔ استری کرتے ہوئے یا میز پر کوئی کام کرتے ہوئے پانی کمر کو بالکل سیدھا رکھیے۔

6. ہمیشہ سیدھے کھڑے ہوں۔ اگر زیادہ وقت کے لیے کھڑا رہنا ہو تو ایک پاؤں کسی چھوٹے اسٹول پر رکھیں اور مناسب وقفہ سے پاؤں بدلتے رہیں۔

7. جب آپ لمبے وقت کے لیے بیٹھیں تو پاؤں ایک چھوٹے اسٹول پر رکھیں تا کہ گھٹنے آپ کے کولہوں سے ذرا اونچے رہیں۔ کمر صوفہ یا کرسی کی پشت سے لگا کر رکھیں۔ ایک پتلا تکیہ کمر کے نچلے حصہ کے پیچھے رکھیں۔

8. جب کمر میں درد نہ ہو تو کوشش کریں روزانہ صبح ایک گھنٹہ (یا جتنا زیادہ سے زیادہ ممکن ہو) سیر کریں۔ ہمیشہ کمر کو سیدھا رکھتے ہوئے پیدل چلیں کمر جھکا کر نہ چلیے ورنہ مستقل کمر جھک سکتی ہے۔

9. اگر کمر میں درد ہو جائے تو روزانہ کمر پر زیتون یا کسی اور تیل کی مالش کریں۔

10. روزانہ تین عدد پیلو (پھل) کھائیے۔ درد کا بہترین علاج ہے۔ یاد رکھیے درد ختم کرنے کی دوائیاں عارضی درد ختم کرتی ہیں۔ لہذا انہیں کم سے کم استعمال کریں۔

## بہ حفاظت وزن اٹھانے کے لیے ہدایات

1. قدم مضبوطی سے جمائیں، پاؤں کے درمیان مناسب فاصلہ رکھیں تا کہ آپ متوازن کھڑے ہو سکیں۔ وزن کے قریب کھڑے ہوں۔ اکڑوں ہو کر جھکیں (کمر نہ جھکائیں) کمر کو مزید سہارا دینے کے لیے گہرا سانس لے کر پیٹ کے عضلات کو سخت کر لیں۔

2. وزن لے کر سیدھا اٹھنے کے لیے دونوں ٹانگوں کو استعمال کیجیے جو کمر کے مقابلے میں کہیں زیادہ طاقتور ہوتی ہیں۔

3. وزن کو اپنے بدن سے قریب رکھیئے۔ اس طرح کمر پر زور کم پڑتا ہے۔

4. وزن اٹھاتے ہوئے اگر گھومنا ہو تو دونوں پاؤں پر گھومیں۔ کمر نہ گھمائیں۔

5. وزن فرش پر رکھنے کے لیے بھی اکڑوں بیٹھ کر جھکیں کمر نہ جھکائیں۔ اپنی انگلیاں دبنے سے بچائیں۔

6. کندھے سے اونچا وزن اٹھانے کے لیے وزن ہلکا کر لیں اور کسی مضبوط اور یکساں سطح والی چیز پر کھڑے ہوں تا کہ کندھے وزن سے بلند ہو جائیں یا کسی کی مدد حاصل کریں۔ وزن اٹھانے سے پہلے ذرا سا ہلا کر اس کے وزن کا اندازہ کر لیں۔ جہاں تک ممکن ہو وزن کم کر کے قسطوں میں اٹھائیے۔

☆☆☆

# اگربتیاں

ہمارے ہاں گھر میں اگربتی جلانے کی روایت ہے۔ ذیل میں مختلف خوشبوؤں کی اگربتیاں دی گئی ہیں۔ ان کو آپ عملیاتی اور عام گھریلو دونوں مقاصد کیلئے استعمال کر سکتے ہیں۔

| نام اگربتی | تعداد | قیمت |
|---|---|---|
| صندل | ایک درجن | 60 |
| بخور | ایک درجن | 60 |
| غلاف کعبہ | ایک درجن | 60 |
| عود | ایک درجن | 60 |
| گلاب | ایک درجن | 60 |
| موتیا | ایک درجن | 60 |
| دربار | ایک درجن | 60 |
| لوبان | ایک درجن | 60 |
| مشک | ایک درجن | 60 |
| عنبر | ایک درجن | 60 |
| کیوڑہ | ایک درجن | 60 |

# خاص اگربتیاں

عاملین کی روزمرہ ضرورتوں اور عام لوگوں کے مختلف معاملات کے حل کیلئے یہ اگربتیاں خصوصی طور پر تیار کی گئی ہیں۔ ایک طرف یہ سستی اور استعمال میں سادہ ہیں اور دوسری طرف اپنی تاثیر اور افادیت میں موثر ہیں۔

| نام اگربتی | تعداد | قیمت |
|---|---|---|
| حب وسعادت | ایک درجن | 300 |
| بغض ونحوست | ایک درجن | 300 |
| شان اگربتی عملیاتی، روحانی وموکلاتی | ایک عدد | 475 |
| ردسحر وجادو | ایک درجن | 250 |

# عطریات

خوشبو کا استعمال سنت نبویؐ ہے۔ ذیل میں دیئے گئے عطر آپ عام گھریلو استعمال اور عملیاتی مقاصد میں بھی کر سکتے ہیں۔ یہ عطر ہر طرح کے ممنوع اجزاء سے پاک ہے۔

| نام عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| عطر گلاب | 200 | 370 | 750 |
| عطر روح گلاب | 200 | 370 | 750 |
| عطر مشک | 300 | 570 | 1100 |
| عطر عنبر | 350 | 670 | 1300 |
| عطر مشک عنبر کس | 330 | 630 | 1200 |
| عطر چنبیلی | 200 | 370 | 750 |
| عطر صندل | 200 | 370 | 750 |
| عطر رات کی رانی | 200 | 370 | 750 |
| عطر موتیا | 200 | 370 | 750 |
| عطر خس | 300 | 570 | 1100 |
| عطر گل | 2000 | 3900 | 7800 |
| عطر زعفران | 300 | 570 | 1100 |
| عطر عود ہندی | 750 | 1400 | 2800 |
| عطر عود | 1200 | 2300 | 4500 |
| عطر دھن عود | 1600 | 3000 | 5900 |
| عطر نرگس | 350 | 670 | 1300 |
| عطر نسرین | 500 | 950 | 1800 |
| عطر کرنا | 500 | 950 | 1800 |
| عطر غلاف کعبہ | 500 | 950 | 1800 |
| عطر حجر اسود | 500 | 950 | 1800 |
| عطر زمزم | 350 | 670 | 1300 |
| عطر مکہ | 350 | 670 | 1300 |
| عطر بخور | 300 | 570 | 1100 |
| عطر اصیل | 300 | 570 | 1100 |
| مخلوط العرب | 250 | 480 | 950 |
| عطر شمامہ | 550 | 1000 | 2000 |
| عطر سلطان | 260 | 500 | 1000 |
| عطر مجموعہ | 350 | 650 | 1300 |
| عطر کیوڑہ | 300 | 570 | 1100 |

# خاص عطریات

مختلف اعمال روحانی کے مطابق عاملین کو خاص روحانی عطر درکار ہوتے ہیں۔ آپ کسی بھی عمل کے لیے حسب ضرورت یہ خاص عطریات استعمال کر سکتے ہیں۔

| نام عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| عطر اعمال سعد | 300 | 570 | 1100 |
| عطر اعمال نحس | 300 | 570 | 1100 |
| عطر سبعہ کواکب | 500 | 950 | 1800 |
| عطر تسخیر ورجوع | 500 | 1000 | 2000 |
| عطر نورانی | 350 | 670 | 1300 |
| عطر ردسحر وجادو | 350 | 670 | 1300 |

# کواکبی عطر

عاملین کو مختلف کواکب کے خاص اوقات اور نظرات وغیرہ کے اعمال میں کواکبی عطر درکار ہوتے ہیں۔ کواکبی عطر اور بخور دونوں عاملین اور شائقین عملیات کیلئے پیش کر دیئے ہیں۔

| نام عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| قمر | 230 | 400 | 800 |
| شمس | 230 | 400 | 800 |
| عطارد | 230 | 400 | 800 |
| زہرہ | 230 | 400 | 800 |
| مریخ | 230 | 400 | 800 |
| مشتری | 230 | 400 | 800 |
| زحل | 230 | 400 | 800 |




| Rs.750/- | | |
|---|---|---|
| | 7 | |
| 9 | 3 | 2 |
| | 0 | |
| 128 | 390 | 657 |
| 905 | 234 | 783 |
| 424 | 673 | 845 |

خالد
قری
ھندری
جنتری
2018

| Rs.15000/- | | |
|---|---|---|
| | 8 | |
| 5 | 7 | 0 |
| | 2 | |
| 231 | 455 | 674 |
| 218 | 853 | 907 |
| 824 | 563 | 840 |

**حصول کامیابی**

لوح مشتری مالی و معاشی مسائل کے حل کے لیے
موثر روحانی طریقہ

# روزانہ لکی نمبرز برائے ماہ رواں

| تاریخ | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نمبر | 856 | 463 | 895 | 904 | 543 | 653 | 453 | 456 |
| تاریخ | 5 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| نمبر | 934 | 090 | 864 | 439 | 782 | 121 | 545 | 440 |
| تاریخ | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 |
| نمبر | 907 | 673 | 456 | 674 | 342 | 462 | 089 | 674 |
| تاریخ | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | عبدالباسط راٹھور |
| نمبر | 563 | 453 | 670 | 673 | 456 | 676 | 321 | 0346-4387683 |

# کرشماتی نمبر

# آئیں دماغ لڑائیں

تحریر: عبدالباسط راٹھور

## 15000

| | |
|---|---|
| صفحہ | 7-0 |
| کلوز | 1-6-9 |
| سنٹر | 5-6-8 |
| آکڑے | 31-67-37-16 |
| بنڈل | 267-586-675-834 |

## 750

| | |
|---|---|
| صفحہ | 5-9 |
| کلوز | 1-4-7 |
| سنٹر | 4-3-5 |
| آکڑے | 12-07-49-84 |
| بنڈل | 467-634-237-106 |

## Rs.15000/-

22132196716500012223610
4345316487250013445970
7798471369750147895700

2213219671650001222361
4345316487250013445597
7798471369750147895 7
5783284967351526853
362513464186678548
98764711595346493
8641282655871143
515311821468257
66842913515173
3536214866681
889835353359
78828888685
6711777554
482855319
31141841
4255935
671538
48682
3551
816
(97 / 7)

بانڈ نمبروں کا کورس جاری ہے

## Rs.750/-

65132196773502323221
2645316451852555543
819847196947711197
91832816642582217
1925197316741438
127617147425572
39478852267139
3426747484843
768422233337
45364456661
9891892337
881982561
79181727
7199899
819889
91878
1966
163
(79 / 7)

بانڈ نمبروں پر کتب کی لسٹ صفحہ 56 پر دیکھیں

دیکھیں کون سے مفرد اور مرکب اعداد مکرر آرہے ہیں

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 62 | 53 | 44 | 35 | 26 | 17 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 |
| 70 | 61 | 52 | 43 | 34 | 25 | 16 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 |
| 79 | 70 | 61 | 52 | 43 | 34 | 25 | 16 | 7 | 7 | 7 | 7 |
| 99 | 90 | 81 | 72 | 63 | 54 | 45 | 36 | 27 | 18 | 9 | 9 |
| 75 | 66 | 57 | 48 | 39 | 30 | 21 | 12 | 3 | 3 | 3 | 3 |
| 71 | 62 | 53 | 44 | 35 | 26 | 17 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 |
| 61 | 52 | 43 | 34 | 25 | 16 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 |
| 74 | 65 | 56 | 47 | 38 | 29 | 20 | 11 | 2 | 2 | 2 | 2 |
| 64 | 55 | 46 | 37 | 28 | 19 | 10 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 |
| 50 | 41 | 32 | 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 50 | 41 | 32 | 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 59 | 50 | 41 | 32 | 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 48 | 39 | 30 | 21 | 12 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 |
| 42 | 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 |
| 52 | 43 | 34 | 25 | 16 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 |
| 43 | 34 | 25 | 16 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 |
| 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 |
| 22 | 13 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 |
| 10 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 |
| 16 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 |
| 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 |

1087 907 745 592 448 322 232
169 133 124 115 115

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 43 | 34 | 25 | 16 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 |
| 62 | 53 | 44 | 35 | 26 | 17 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 |
| 85 | 76 | 67 | 58 | 49 | 40 | 31 | 22 | 13 | 4 | 4 | 4 |
| 11 | 15 | 96 | 87 | 78 | 69 | 60 | 51 | 42 | 33 | 24 | 15 |
| 97 | 88 | 79 | 70 | 61 | 52 | 43 | 34 | 25 | 16 | 7 | 7 |
| 87 | 78 | 69 | 60 | 51 | 42 | 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 |
| 91 | 82 | 73 | 64 | 55 | 46 | 37 | 28 | 19 | 10 | 1 | 1 |
| 71 | 62 | 53 | 44 | 35 | 26 | 17 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 |
| 59 | 50 | 41 | 32 | 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 61 | 52 | 43 | 34 | 25 | 16 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 |
| 59 | 50 | 41 | 32 | 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 69 | 60 | 51 | 42 | 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 |
| 76 | 67 | 58 | 49 | 40 | 31 | 22 | 13 | 4 | 4 | 4 | 4 |
| 50 | 41 | 32 | 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 45 | 36 | 27 | 18 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 |
| 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 |
| 30 | 21 | 12 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 |
| 28 | 19 | 10 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 |
| 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 15 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 |
| 16 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 |

1235 1037 866 704 569 452 344
272 218 173 146 137



## طریقہ کار

جدول کی اہرامی جمع جو آخری سطر میں حاصل ہوتی ہے یہ اور اس سے اوپر کی سطر کے دو اعداد ملا کر جو اہرامی مثلث بنتی ہے جس کو دائرہ سے ظاہر کیا گیا ہے، وہ بہت اہم ہے۔ یہ تین اعداد جہاں اہرامی مثلث بناتے ہیں وہ بھی اہم ہوتے ہیں۔ مندرجہ مثلث میں اِن میں سے کسی عدد سے بننے والی مثلث تین ایسے اعداد کی نشاندہی کرتی ہے جن کی خاص اہمیت ہو۔ اہرامی مثلث کے نیچے جو دوسرا ٹیبل بنایا گیا ہے اس کی بست سطر (اوپر سے نیچے) اور آخری سطر دائیں سے بائیں حد درجہ اہم نمبر لیے ہوئے ہوتی ہیں۔ ہمیں توقع ہے کہ اِن کو اگر آپ مسلسل اپنے استعمال میں رکھیں تو اِن کو زیادہ بہتر طریقے سے سمجھ بھی سکیں گے اور فائدہ بھی اٹھا سکیں گے۔

از: عبدالباسط راٹھور

# دنیا ستاروں کی روشنی میں

## ملکی اور بین الاقوامی حالات ■ سٹاک مارکیٹ کا جائزہ

## پاکستان

اس ماہ کے پہلے دو عشرے حکومت کے لیے قدرے بہتر وقت کی طرف اشارہ کر رہے ہیں۔ حکومت کے اٹھائے گئے اقدامات سے عوامی مقبولیت میں اضافہ ہوگا۔ البتہ آخری عشرے میں اپوزیشن جماعتوں کی طرف سے تنقید اور الزام تراشیوں میں اضافہ دیکھنے کو ملے گا۔

ملک میں صحت کے نظام میں بہتری لانے کے ساتھ ساتھ اس سے متعلقہ قانون سازی پر بھی خصوصی توجہ دی جائے گی اور انسانی جانوں کے ساتھ کھیلنے والے جعلی ڈاکٹروں اور کمپنیوں کے خلاف سخت کاروائی بھی متوقع ہے۔ ملک میں نچلے طبقے میں شرح بے روز گاری میں کمی آئے گی۔ نومولود میں ہونے والی بیماریوں پر خصوصی توجہ دی جائے گی نیز نومولود کی شرح اموات میں خاصی کمی آئے گی۔ ملک میں تعلیم پر خصوصی توجہ دی جائے گی۔ بنیادی اور اعلیٰ درجے کی تعلیم میں اصلاحات متوقع ہیں۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی بڑھے گی۔ دوست ممالک کے ساتھ تعلقات مزید مستحکم ہوں گے اور آپس میں تجارتی سرگرمیاں بڑھیں گی۔ دوست ممالک کی پاکستان کے اندر سرمایہ کاری بھی بڑھنے کی توقع ہے نیز بعض دیگر ممالک بھی پاکستان میں سرمایہ کاری کرنے کو اہمیت دیں گے۔

ملک میں پانی کے مسائل بڑھتے ہوئے نظر آئیں گے۔ نیز ملک کے معدنی ذخائر سے فائدہ اٹھانے کے لیے کوئی جامع حکمت عملی بنتی ہوئی نظر نہیں آتی۔ جاری اور مستقبل کے منصوبے وقتی فائدہ یا دوسرے ممالک کو فائدہ پہنچاتے تو نظر آتے ہیں مگر پاکستان کی معیشت کے لیے اتنے فائدہ مند نہ ہوں گے جتنے دوسروں کے لیے۔




**وزیر اعظم شاہد خاقان عباسی صاحب** کے لیے یہ وقت قدرے بہتری اور شہرت میں اضافے کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ ملک کی معاشی صورتحال کی بہتری کے حوالے سے کافی سرگرم رہیں گے۔ دوسرے ممالک کے ساتھ بہتر تعلقات استوار کرنے پر خصوصی توجہ دیں گے۔

**وزیر اعلیٰ میاں شہباز شریف صاحب** کی زیادہ تر توجہ ہسپتالوں کے نظام میں بہتری اور وسعت پر ہوگی۔ اس کے ساتھ ساتھ صوبے میں جیلوں اور قانون ساز اداروں کی بہتری پر بھی توجہ دی جائے گی۔ گو وزیر اعلیٰ کے صاف پانی کا پروگرام ایک دفعہ مکمل ناکامی کا شکار ہو چکا ہے۔ مگر کواکبی صورتحال میں تبدیلی ان کی توجہ دوبارہ اس طرف مبذول کرواتی نظر آتی ہے اور اس سال اس صاف پانی کے حوالے سے دوبارہ اور بہتر حکمت عملی کے ساتھ کام شروع ہونے کی توقع ہے۔ جس میں انہیں کامیابی ملنے کی بھی توقع ہے۔

**وزیر اعلیٰ سندھ مراد علی شاہ صاحب** کے لیے یہ ماہ کچھ مشکلات اور تنقید میں اضافے کا باعث بنے گا۔ عوام قدرے غیر مطمئن نظر آئے گی۔ ترقیاتی کاموں کی رفتار بھی نسبتاً سست روی کا شکار رہے گی۔ صوبے میں حادثات سے ہونے والی اموات میں بھی اضافہ دیکھنے کو ملے گا۔ البتہ اسٹریٹ کرائم کی روک تھام کے حوالے سے مثبت انداز میں کام ہوگا۔

**وزیر اعلیٰ خیبر پختونخواہ پرویز خٹک صاحب** کے مخالفین میں اضافہ ہوتا ہوا دکھائی دے رہا ہے۔ ان کے مخالفین ان کو براہ راست تنقید کا نشانہ بنانے کی بجائے ان کے کاموں میں رکاوٹ ڈالنے اور ان کی پارٹی کو

نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ صوبے میں فصلوں کی پیداوار متاثر ہونے کا خدشہ ہے۔

**میاں نواز شریف صاحب** کے لیے جاری کوائف صورتحال عدالتی کاروائیوں کے حوالے سے قدرے بہتری لاتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔ البتہ اس عرصے میں ان کے لیے گئے فیصلوں میں جذباتیات کا عنصر کافی زیادہ ہوگا۔ نیز اداروں پر تنقید بڑھے گی جس سے انہیں بالواسطہ طور پر نقصان ہوگا۔

**عمران خان صاحب** فی الحال مشکلات میں پھنسے ہوئے نظر آئیں گے اور کوئی بھی اہم فیصلہ لینے سے قاصر رہیں گے۔ مشاورت سے لیے گئے فیصلے قدرے بہتر ثابت ہوں گے۔ عوامی رابطوں کی مہم ایک بار پھر زور پکڑتی ہوئی نظر آئے گی۔

**آصف علی زرداری صاحب** کے لیے جاری صورتحال قدرے بہتر وقت کو ظاہر کر رہی ہے۔ مقبولیت میں اضافہ ہوگا اور عوامی رابطوں کی مہم میں بھی تیزی آئے گی۔

# اسٹاک مارکیٹ

ماہ کا پہلا عشرہ قدرے مندی کے رجحان کو ظاہر کر رہا ہے۔ البتہ آخری دو عشرے اونچ نیچ کے ساتھ قدرے بہتری لے کر آئیں گے۔

## مالیاتی ادارے

پہلے عشرہ میں قدرے مندی کا رجحان رہے گا۔ دوسرے عشرہ میں اونچ نیچ رہے گی۔ آخری عشرہ قدرے تیزی کو ظاہر کر رہا ہے۔

## آئل اینڈ گیس سیکٹر

مجموعی طور پر تیزی کا رجحان رہے گا۔ البتہ آخری ہفتے میں اتار چڑھاؤ زیادہ ہوگا۔

## انرجی سیکٹر

مجموعی طور پر تیزی دیکھنے کو ملے گی۔

## ٹیلی کام سیکٹر

پہلے دو عشرے اتار چڑھاؤ کے ساتھ بہتری کو ظاہر کر رہے ہیں۔ البتہ ماہ کا اختتام قدرے مندی پر ہوگا۔

## سیمنٹ سیکٹر

پہلے دو ہفتے قدرے تیزی کو ظاہر کر رہے ہیں۔ اس کے بعد اتار چڑھاؤ کے ساتھ مندی کا رجحان رہے گا۔

## فوڈ سیکٹر

مجموعی طور پر تیزی کا رجحان رہے گا۔ خصوصاً آخری ہفتے میں۔

# بین الاقوامی حالات

## امریکہ

معاشی حالات میں بہتری آئے گی۔ نیز بے روزگاری کی شرح میں بھی کمی ہوگی۔ فصلوں کی پیداوار متاثر ہونے کا خدشہ ہے۔ دوسرے ممالک کے ساتھ تعلقات میں کشیدگیاں بڑھیں گی اور تناؤ کو کم کرنے کی بجائے مزید اضافے کے اسباب پیدا کیے جائیں گے۔

## برطانیہ

معاشی سرگرمیوں میں بہتری آئے گی۔ ملک میں تعلیم کے نظام میں مزید بہتری لانے کی کوشش کی جائے گی۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات بڑھیں گے۔ دنیا میں امن و امان کی صورتحال کو بہتر بنانے میں خصوصی کردار ادا کیا جائے گا۔

## چین

دوست ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات بڑھیں گے۔ اس کے ساتھ ساتھ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے اور ذرائع آمدورفت اور نقل و حرکت میں آسانی پیدا کرنے کے حوالے سے منصوبے تشکیل دیئے جائیں گے۔ ملک میں فصلوں کی پیداوار میں اضافہ ہوگا۔

## انڈیا

ہمسایہ ممالک کے ساتھ کشیدگیاں بڑھیں گی۔ ملک میں بے روزگاری کی شرح میں کمی متوقع ہے۔ معدنی ذخائر سے فائدہ اٹھانے کے لیے ہر ممکن اقدامات اٹھائے جائیں گے۔

☆☆☆

## پُراعتماد گفتگو



ہر انسان کے لیے اس کو لاحق تکلیف ہی سب سے زیادہ دردناک ہوتی ہے۔ وہ جن کی زبان فر فر چلتی ہے شاید ان کے لیے یہ بات اہم نہ ہو لیکن جن پر کسی دوسرے سے بات کرنا یا اپنا مطلب بیان کرنا عذاب جاتا ہے ان کو اس تکلیف سے نجات کا راستہ ایک صورت میں مل سکتا ہے اور وہ ہے کامیابی اور دولت کو کب سے منسوب جواہر'' پکھراج''۔ لیکن صرف وہ پکھراج اس مرض میں مفید رہے گا جو اپنے اندر نیلے رنگ کی شعاعیں لیے ہوئے ہو۔ یعنی نیلا رنگ کھلا کھلا اور دیکھنے میں خوبصورت ہو، بند قسم کا مفید نہ ہے۔

نیلا پکھراج

# اس ماہ کے خاص عملیاتی روحانی وظائف واعمال

تحریر: عبدالباسط راٹھور

## نظرات کواکب پر مضامین کا ایک خاص سلسلہ

### اعصابی طاقت کے لیے

عطارد تسدیس زحل

| | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 20-02-2018 | 22-02-2018 | 22-02-2018 |
| وقت | 11:56 | 01:24 | 14:49 |

اعصابی کمزوری کو دور کرنے کے لیے اس دفعہ آپ کے لیے مجرب عمل پیش کیا جا رہا ہے۔ عموماً بہت سی دیگر بیماریوں کی وجہ سے یا ذہنی بے سکونی کی وجہ سے بھی انسان اعصابی کمزوری کا شکار ہو جاتا ہے۔ بہرحال وجہ جو بھی ہو۔ آپ اس عمل سے بھرپور فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

**اسماء الحسنیٰ:۔**

یا اللہ یا سلام یا اول یاحی یا قیوم

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا سلام یا اول یاحی یا قیوم

| ۴۱۴ | ۴۰۰ | ۴۰۷ | ۴۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۰۶ | ۴۱۲ | ۴۱۳ | ۴۰۱ |
| ۴۰۹ | ۴۰۵ | ۴۰۲ | ۴۱۶ |
| ۴۰۳ | ۴۱۵ | ۴۱۰ | ۴۰۴ |

یا اللہ یا سلام یا اول یاحی یا قیوم

خاکی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا سلام یا اول یاحی یا قیوم

| ۴۰۷ | ۴۱۱ | ۴۱۴ | ۴۰۰ |
|---|---|---|---|
| ۴۱۳ | ۴۰۱ | ۴۰۶ | ۴۱۲ |
| ۴۰۲ | ۴۱۶ | ۴۰۹ | ۴۰۵ |
| ۴۱۰ | ۴۰۴ | ۴۰۳ | ۴۱۵ |

یا اللہ یا سلام یا اول یاحی یا قیوم

آبی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا سلام یا اول یاحی یا قیوم

| ۴۱۱ | ۴۰۷ | ۴۰۰ | ۴۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۴۰۱ | ۴۱۳ | ۴۱۲ | ۴۰۶ |
| ۴۱۶ | ۴۰۲ | ۴۰۵ | ۴۰۹ |
| ۴۰۴ | ۴۱۰ | ۴۱۵ | ۴۰۳ |

یا اللہ یا سلام یا اول یاحی یا قیوم

بادی چال والے نقش کو مریض کو پہننے کے لیے دیں۔ آبی چال سے 3 عدد نقش تیار کریں۔ ہر نقش 7 دن پینے کے لیے دیں۔ خاکی چال سے تیار کیے گئے نقش کو زمین میں اس طرح دفنائیں۔ (مریض کا استعمال شدہ کپڑا لے کر اس میں سوا کلو بڑا گوشت اور نقش رکھ کر دفنائیں)۔

اس عمل کو شروع کریں تو مریض کے تمام وظائف بند کرا دیں اور

صرف درج بالا اسماء الحسنٰی 33 دفعہ پڑھنے کے لیے دیں۔ اول و آخر تین دفعہ درود شریف بھی پڑھیں۔

**صدقہ:۔**

3 عدد پرندے آزاد چھوڑیں۔

**بخور:۔**

صندل اور لوبان کی اگربتی سلگائیں۔

# بھاگے ہوئے کی واپسی

## عطارد تسدیس مریخ

| | ابتداءنظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 02-02-2018 | 03-02-2018 | 04-02-2018 |
| وقت | 21:12 | 20:58 | 20:26 |

اگر آپ کا کوئی بچہ گھر سے بھاگ گیا ہے یا آپ کا جیون ساتھی کام کے سلسلے میں بیرون ملک جا کر واپس نہیں آ رہا ہے یا دیگر کسی وجوہات کی بنا پر شریک حیات گھر سے جا چکا ہو تو ایسے تمام معاملات میں یہ نقش آپ کے لیے نہایت مفید اور زود اثر ثابت ہوگا۔

نقش کی طرف آنے سے پہلے اس بات پر بھی زور دوں گا کہ والدین کو چاہیے کہ وہ اس بات پر بھی غور کریں کہ ان کے مزاج یا رویہ میں ایسی کیا بات تھی جوان کا بچہ گھر سے بھاگ گیا۔ اسی طرح کے معاملات میں زیادہ تر بچے گھر والوں کی طرف سے ہونے والے برے سلوک کا شکار نظر آتے ہیں۔ اس طرف توجہ اس لیے بھی دلوائی گئی ہے۔ کیونکہ ادارے کا مقصد آپ کی روحانی راہنمائی کے ساتھ ساتھ آپ کی اصلاح کرنا بھی مقصود ہے۔

**اسماء الحسنٰی:۔**

یا اللہ یا معید یا جامع یا محی یا حکیم

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا معید یا جامع یا محی یا حکیم

| ۴۴۳ | ۴۳۹ | ۴۳۲ | ۴۴۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۳۳ | ۴۴۵ | ۴۴۴ | ۴۳۸ |
| ۴۴۸ | ۴۳۴ | ۴۳۷ | ۴۴۱ |
| ۴۳۶ | ۴۴۲ | ۴۴۷ | ۴۳۵ |

یا اللہ یا معید یا جامع یا محی یا حکیم

آبی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا معید یا جامع یا محی یا حکیم

| ۴۴۶ | ۴۳۲ | ۴۳۹ | ۴۴۳ |
|---|---|---|---|
| ۴۳۸ | ۴۴۴ | ۴۴۵ | ۴۳۳ |
| ۴۴۱ | ۴۳۷ | ۴۳۴ | ۴۴۸ |
| ۴۳۵ | ۴۴۷ | ۴۴۲ | ۴۳۶ |

یا اللہ یا معید یا جامع یا محی یا حکیم

بادی نقش کو گھر میں موجود درخت کے ساتھ لٹکا دیں۔ اگر درخت موجود نہ ہو تو کسی اونچی دیوار پر لٹکا دیں۔ آبی چال سے 3 عدد نقش تیار کریں اور آٹے کے پیڑے میں ڈال کر پانی میں بہا دیں۔

درج بالا اسماء الحسنٰی کی 3 تسبیحات پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔ انشاء اللہ کامیابی ملے گی۔

**صدقہ:۔**

بچوں کو کھانا کھلائیں۔

**بخور:۔**

مشک اگربتی اور بخور نورانی سلگائیں۔

# بری تقدیر سے بچنے کے لیے

سخت مشکلات سے بچنے اور ظالموں کے ناحق ارادوں سے محفوظ رہنے کے لیے درج ذیل دعا کا ذکر کرنا اپنا معمول بنالیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

**اللھم انی اعوذ بک من جمه البلاء و درک الشقاء و سوء القضاء و شماته الاعداء. (حدیث)**

ترجمہ:۔ اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں سخت مشقت سے، بدبختی کے لاحق ہونے، برے فیصلے اور دشمنوں کے خوش ہونے سے۔

☆☆☆

## خالد روحانی جنتری.....فروری 2018 / جمادی الاول 1439 / ماگھ 2074

| ماہانہ تقویم | | | | | | | امور قمر | | | | لاہور | | کراچی | | پشاور | | کوئٹہ | | راولپنڈی | | ملتان | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | فروری | جمادی الاول | ماگھ | دلو | سعد نحس دن | روزانہ نمبر | برج | ابتداء | منزل | ابتداء | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب |
| جمعرات | 1 | 14 | 19 | 13 | س | 6 | | | صرفہ | 10:15 | 06:56 | 17:37 | 07:16 | 18:15 | 07:11 | 17:44 | 07:23 | 18:09 | 07:04 | 17:39 | 07:06 | 17:51 |
| جمعہ | 2 | 15 | 20 | 14 | س | 7 | سنبلہ | 00:12 | عوا | 07:16 | 06:55 | 17:38 | 07:15 | 18:16 | 07:10 | 17:45 | 07:23 | 18:10 | 07:04 | 17:40 | 07:05 | 17:52 |
| ہفتہ | 3 | 16 | 21 | 15 | ن | 8 | | | سماک | 04:43 | 06:54 | 17:39 | 07:15 | 18:17 | 07:10 | 17:46 | 07:22 | 18:11 | 07:03 | 17:41 | 07:05 | 17:53 |
| اتوار | 4 | 17 | 22 | 16 | م | 9 | میزان | 02:47 | غفرہ | 02:47 | 06:54 | 17:40 | 07:14 | 18:17 | 07:09 | 17:47 | 07:21 | 18:12 | 07:02 | 17:42 | 07:04 | 17:54 |
| پیر | 5 | 18 | 23 | 17 | س | 1 | | | زبانہ | 01:30 | 06:53 | 17:41 | 07:14 | 18:18 | 07:08 | 17:48 | 07:21 | 18:12 | 07:01 | 17:43 | 07:03 | 17:55 |
| منگل | 6 | 19 | 24 | 18 | س | 2 | عقرب | 08:56 | اکلیل | 00:57 | 06:52 | 17:42 | 07:13 | 18:19 | 07:07 | 17:49 | 07:20 | 18:13 | 07:01 | 17:44 | 07:03 | 17:56 |
| بدھ | 7 | 20 | 25 | 19 | م | 3 | | | قلب | 01:08 | 06:51 | 17:43 | 07:13 | 18:20 | 07:06 | 17:50 | 07:19 | 18:14 | 07:00 | 17:45 | 07:02 | 17:57 |
| جمعرات | 8 | 21 | 26 | 20 | ن | 4 | قوس | 18:53 | شولہ | 01:59 | 06:51 | 17:43 | 07:12 | 18:20 | 07:05 | 17:51 | 07:18 | 18:15 | 06:59 | 17:46 | 07:01 | 17:57 |
| جمعہ | 9 | 22 | 27 | 21 | س | 5 | | | نعائم | 03:25 | 06:50 | 17:44 | 07:11 | 18:21 | 07:05 | 17:52 | 07:18 | 18:16 | 06:58 | 17:47 | 07:00 | 17:58 |
| ہفتہ | 10 | 23 | 28 | 22 | س | 6 | | | بلدہ | 05:15 | 06:49 | 17:45 | 07:11 | 18:22 | 07:04 | 17:53 | 07:17 | 18:17 | 06:57 | 17:48 | 07:00 | 17:59 |
| اتوار | 11 | 24 | 29 | 23 | ن | 7 | جدی | 07:20 | ذابح | 07:20 | 06:48 | 17:46 | 07:10 | 18:22 | 07:03 | 17:54 | 07:16 | 18:17 | 06:56 | 17:48 | 06:59 | 18:00 |
| پیر | 12 | 25 | 30 | 24 | ن | 8 | | | بلعہ | 09:30 | 06:47 | 17:47 | 07:09 | 18:23 | 07:02 | 17:55 | 07:15 | 18:18 | 06:55 | 17:49 | 06:58 | 18:01 |
| منگل | 13 | 26 | پھاگن | 25 | س | 9 | دلو | 20:11 | سعود | 11:32 | 06:46 | 17:48 | 07:09 | 18:24 | 07:01 | 17:56 | 07:14 | 18:19 | 06:54 | 17:50 | 06:57 | 18:01 |
| بدھ | 14 | 27 | 2 | 26 | س | 1 | | | اخبیہ | 13:22 | 06:46 | 17:49 | 07:08 | 18:24 | 07:00 | 17:57 | 07:14 | 18:20 | 06:54 | 17:51 | 06:56 | 18:02 |
| جمعرات | 15 | 28 | 3 | 27 | ن | 2 | | | مقدم | 14:53 | 06:45 | 17:49 | 07:07 | 18:25 | 06:59 | 17:58 | 07:13 | 18:21 | 06:53 | 17:52 | 06:56 | 18:03 |
| جمعہ | 16 | 29 | 4 | 28 | س | 3 | حوت | 07:41 | موخر | 16:02 | 06:44 | 17:50 | 07:07 | 18:26 | 06:58 | 17:58 | 07:12 | 18:21 | 06:52 | 17:53 | 06:55 | 18:04 |
| ہفتہ | 17 | 30 | 5 | 29 | س | 4 | | | رشا | 16:45 | 06:43 | 17:51 | 07:06 | 18:26 | 06:57 | 17:59 | 07:11 | 18:22 | 06:51 | 17:54 | 06:54 | 18:05 |
| اتوار | 18 | جمادی الثانی | 6 | حوت | ن | 5 | حمل | 17:04 | شرطین | 17:04 | 06:42 | 17:52 | 07:05 | 18:27 | 06:56 | 18:00 | 07:10 | 18:23 | 06:49 | 17:55 | 06:53 | 18:05 |
| پیر | 19 | 2 | 7 | 2 | س | 6 | | | بطین | 16:58 | 06:41 | 17:53 | 07:04 | 18:28 | 06:55 | 18:01 | 07:09 | 18:24 | 06:48 | 17:56 | 06:52 | 18:06 |
| منگل | 20 | 3 | 8 | 3 | ن | 7 | | | ثریا | 16:26 | 06:40 | 17:54 | 07:03 | 18:28 | 06:53 | 18:02 | 07:08 | 18:24 | 06:47 | 17:57 | 06:51 | 18:07 |
| بدھ | 21 | 4 | 9 | 4 | س | 8 | ثور | 00:11 | دبران | 15:31 | 06:39 | 17:54 | 07:03 | 18:29 | 06:52 | 18:03 | 07:07 | 18:25 | 06:46 | 17:57 | 06:50 | 18:08 |
| جمعرات | 22 | 5 | 10 | 5 | ن | 9 | | | ہقعہ | 14:12 | 06:38 | 17:55 | 07:02 | 18:29 | 06:51 | 18:04 | 07:06 | 18:26 | 06:45 | 17:58 | 06:49 | 18:08 |
| جمعہ | 23 | 6 | 11 | 6 | س | 1 | جوزا | 05:07 | ہنعہ | 12:31 | 06:37 | 17:56 | 07:01 | 18:30 | 06:50 | 18:05 | 07:05 | 18:27 | 06:44 | 17:59 | 06:48 | 18:09 |
| ہفتہ | 24 | 7 | 12 | 7 | س | 2 | | | ذراعہ | 10:27 | 06:36 | 17:57 | 07:00 | 18:31 | 06:49 | 18:06 | 07:04 | 18:27 | 06:43 | 18:00 | 06:47 | 18:10 |
| اتوار | 25 | 8 | 13 | 8 | س | 3 | سرطان | 08:05 | نثرہ | 08:05 | 06:34 | 17:58 | 06:59 | 18:31 | 06:48 | 18:07 | 07:03 | 18:28 | 06:42 | 18:01 | 06:46 | 18:11 |
| پیر | 26 | 9 | 14 | 9 | س | 4 | | | طرفہ | 05:28 | 06:33 | 17:58 | 06:58 | 18:32 | 06:47 | 18:07 | 07:02 | 18:29 | 06:41 | 18:02 | 06:45 | 18:11 |
| منگل | 27 | 10 | 15 | 10 | س | 5 | اسد | 09:41 | جبہ<br>زبرہ | 02:39<br>23:44 | 06:32 | 17:59 | 06:57 | 18:32 | 06:45 | 18:08 | 07:01 | 18:30 | 06:39 | 18:03 | 06:44 | 18:12 |
| بدھ | 28 | 11 | 16 | 11 | ن | 6 | | | صرفہ | 20:50 | 06:31 | 18:00 | 06:56 | 18:33 | 06:44 | 18:09 | 07:00 | 18:30 | 06:38 | 18:03 | 06:43 | 18:13 |

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور

# کون سی نظرات موثر ہیں‘ کون سی نہیں؟

اس مضمون کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ نقوش وعملیات تیار کرنے والے عامل یا عام لوگ جن کو نجوم وعملیات کی معمولی سمجھ ہے یا بالکل نہیں ہے اس مضمون کی مدد سے صرف ایسے وقت میں نقش یا اعمال تیار کریں جو موثر ثابت ہوں؛ وران کا وقت‘ رقم اور محنت ضائع نہ ہو۔ بہت سے لوگ بلا علم ہر نظر کی ظاہری سعادت ونحوست پر اعمال تحریر کر دیتے ہیں جو کہ فائدہ مند ثابت نہیں ہوتے۔ سو راہنمائے عملیات کے قارئین کی خصوصی راہنمائی کے لیے ہر ماہ یہ مضمون تحریر کیا جاتا ہے۔ تا کہ کوئی بھی کواکبی نظر ہو آپ اس مضمون سے زیادہ سے زیادہ بہتر اور قوت اور طریق سے عمل تیار کر سکیں۔ یہ ایسے ہی ہے کہ زہرہ اور مشتری کی باہم سعد نظر کو ہر مسئلہ کا حل مانا جاتا ہے۔ لیکن اگر بلحاظ زائچہ بہ وقت اور نظر بلحاظ حساب قوی نہ ہو تو عمومی بیان کردہ احکامات کبھی پیدا نہ ہوں گے۔ اللہ آپ کو کامیابی عطا فرمائے۔

| کواکبی نظر | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر | احکام نظر ......یعنی نقش، تعویذ وعمل تیار کریں یا نہ؟ |
|---|---|---|---|---|
| عطارد وتسدیس مریخ | 02-02-18 21:12 | 03-02-18 20:58 | 04-02-18 20:26 | سعد نظر ہے۔ اس وقت تیار کردہ اعمال ونقوش میں کامیابی کا عنصر 65 فی صد کے قریب ہوگا۔ زیادہ توقع نہ رکھیں۔ |
| زہرہ تربیع مشتری | 03-02-18 14:22 | 04-02-18 11:08 | 05-02-18 07:51 | نظر گو ذاتی حوالے سے نحس ہے۔ تاہم فی الحال اثرات کے حوالے سے اعمال نحس کے لیے موثر نہیں۔ صبر کریں۔ |
| شمس تربیع مشتری | 10-02-18 02:36 | 11-02-18 04:21 | 12-02-18 06:02 | بلحاظ نظر اعمال نحس کے لیے موثر نظر ہے۔ تاہم اعمال روحانی وعملیاتی امور میں کامیابی کی شرح 40/30 فی صد سے زیادہ نہ ہوگی۔ |
| عطارد تربیع مشتری | 13-02-18 13:27 | 14-02-18 03:39 | 14-02-18 17:47 | نظری اعتبار سے تو بظاہر انتہائی نحس نظر ہے لیکن حقیقت میں یہ کسی بھی نحس کام کے لیے موثر نہیں۔ |
| زہرہ تسدیس زحل | 15-02-18 07:42 | 16-02-18 04:20 | 17-02-18 00:58 | سعد وقت ہے جو بھی سعد عمل ولوح تیار کرنا چاہیں کر سکتے ہیں۔ کامیابی 70 فی صد کے قریب ہے۔ |
| عطارد قران شمس | 16-02-18 11:17 | 17-02-18 17:28 | 18-02-18 23:00 | ایک ملا جلا وقت ہے۔ جس میں عام عامل کا کام کرنا زیادہ موزوں نہیں۔ |
| عطارد وتسدیس زحل | 21-02-18 11:56 | 22-02-18 01:24 | 22-02-18 14:49 | بلحاظ کواکب اور نظر صرف سعادت دیکھنے کو ملتی ہے تاہم بلحاظ زائچہ کواکبی پوزیشن درحقیقت ایسا نہیں ہے۔ کامیابی کا تناسب کچھ زیادہ نہ ہوگا۔ |
| زہرہ تربیع مریخ | 24-02-18 04:14 | 25-02-18 17:02 | 27-02-18 05:47 | سعد اعمال کے لیے بظاہر اچھا وقت ہے۔ تاہم حقیقت میں ایسا نہیں۔ کوئی بھی مثبت سعد عمل اس وقت نہ کریں۔ |
| شمس تسدیس زحل | 24-02-18 20:55 | 25-02-18 22:47 | 27-02-18 00:38 | ذاتی حوالے سے بھی اچھی نظر ہے اور جاری کواکبی امور کے حوالے سے بھی موثر ہے۔ الواح ونقوش تیار کرنے کے لیے موزوں وقت ہے۔ |

# جسمانی امراض سے صحت

قسط نمبر: 10

(جواہراتی طلسمات اور ان کے سحری اثرات)

## انفلوئنزا (Influenza)

پہلی جنگ عظیم کے اختتام پر دنیا بھر میں کھانسی، زکام اور بخار کی ایک ایسی وبا پھیلی جس نے لاکھوں افراد کو لقمہ اجل بنا دیا۔ یہ انفلوئنزا تھا جو اکثر وبائی شکل میں آتا ہے۔ یہ بیماری وائرس سے ہوتی ہے جو کہ مریض کے سانس کے ساتھ خارج ہوتا ہے۔ کھانسنے اور چھینکنے سے یہ زیادہ رقبہ میں پھیل کر تندرست افراد کو اپنی لپیٹ میں لے لیتا ہے۔ چنانچہ وباء کے دنوں میں باہر نہیں نکلنا چاہیے نیز بھیڑ بھاڑ والی جگہوں اور بند کمروں میں بیٹھنے سے پرہیز کیا جائے۔ مریض کی تھوک، رومال اور سانس سے پرہیز انسان کو بیماری سے بچاتا ہے۔ زیتون یا مچھلی کا تیل یا میٹھے کھانے والے میں اس بیماری کے خلاف قوت مدافعت پیدا ہو جاتی ہے۔ مریض کے قریب جانے کے ایک دن سے دو دن میں مرض کا آغاز ہو جاتا ہے۔ سر درد، کمر درد، سردی اور بخار کے ساتھ شروعات ہوتی ہے۔ منہ خشک، گلا سرخ، بغیر بلغم کے شدید کھانسی اس کی دیگر علامات ہیں۔ پھیپھڑوں کی سوزش اور نمونیہ سے کھانسی، تنفسی نالیوں میں سوزش، چھاتی میں درد اور سانس لینے میں دقت محسوس ہوتی ہے اور پھیپھڑوں میں پھوڑا بن سکتا ہے۔ غذا نرم اور زود ہضم ہونی چاہیے۔ گوشت، بکرے کا شوربہ اور پھلکا مفید ہے۔ مربہ سیب، بہی، آملہ اور پیٹھا بھی مفید ہے۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور لاجورد استعمال کریں۔

## پاگل پن (Insanity)

یہ ایک دماغی مرض ہے۔ اس میں مبتلا انسان اپنی ذات اور ماحول سے بیگانہ ہو جاتا ہے۔ مریض کو فرضی خطرات کا احساس ہوتا ہے۔ خیالی آوازیں آتی ہیں اور ماحول سے قطع نظر بد زبانی اور بے ہودگی کا مظاہرہ کرتا ہے۔ بعض مریض یوں محسوس کرتے ہیں کہ کوئی ماورائی طاقت ان کی زندگی پر اثر کرتی ہے۔ وہ جو کچھ کرتے ہیں، وہ اس طاقت کی اطاعت میں ہوتا ہے ورنہ وہ خود مختار نہیں۔ جب کہ بعض مریض محسوس کرتے ہیں کہ بیرونی طاقتیں ان کی نگران ہیں۔ انہیں طاقتوں کی جانب سے ہمیشہ نقصان کا خدشہ رہتا ہے۔ بعض اوقات وہ کسی شخص کو انہی خیالات کے تحت بلاوجہ قتل تک بھی کر سکتے ہیں۔ یہ صورت حال بڑھتے بڑھتے خود مریض اور اس کے آس پاس کے لوگوں کے لیے خطرناک بن جاتی ہے۔ جب تک مریض دورہ کی کیفیت میں ہوتا ہے وہ یہ تسلیم کرنے کو تیار نہیں ہوتا کہ اس کا کوئی دشمن اس کے خلاف سازش میں مصروف نہیں بلکہ وہ ذہنی بیمار ہے۔ جنون کی یہ کیفیت کبھی کبھی وقتی ہوتی ہے۔ دورہ کا وقفہ گزر جائے تو مریض کئی روز عام انسانوں کی طرح زندگی گزارتا ہے۔ تاہم اس دوران کوئی معمولی سی بات اس کے جذبات کو بھڑکا کر جارحانہ قسم کا جنون پیدا کر سکتی ہے۔ مریض کو دوسروں کے لیے ضرر رساں ہونے سے بچانے کے لیے ضروری ہے کہ دماغی امراض کے ہسپتال میں داخل کرا دیا جائے۔

### پتھروں سے علاج

زمرد، سرخ زمرد اور حجر القمر استعمال کریں۔

## بے خوابی (Insomnia)

ایک تندرست شخص کو روزانہ کم و بیش آٹھ گھنٹے نیند کی ضرورت ہوتی ہے۔ بچوں کو اس سے زیادہ اور بوڑھوں کو اس سے کم ضرورت ہوتی ہے۔ اگر کسی وجہ سے ایک آدھ روز نیند پوری نہ ہو تو اگلے روز اس کی کمی پوری ہو جاتی ہے۔ ہر شخص ایک معقول عرصہ میں نیند میں جانے کا عادی ہوتا ہے اور اگر ایسا نہ ہو سکے تو اس کا مطلب ہے کہ وہ بے خوابی کا شکار ہے۔ بے خوابی تین قسم کی ہو سکتی ہے۔ مکمل، نامکمل اور انتہائی مختصر۔ چنانچہ علامات کو مدنظر رکھ کر علاج کرنا چاہیے بے خوابی کے اسباب مندرجہ ذیل ہو سکتے ہیں۔

1۔ طبعی:

بستر کی خرابیاں، کمرے میں ضرورت سے زیادہ سردی یا گرمی، شور، بھوک یا بسیار خوری، بدبو، کمرے میں مچھر، کھٹمل یا جوئیں وغیرہ۔

## 2۔ نفسیاتی:

پریشانیاں، ذہنی دباؤ، خواہشات، دہشت، انتظار، نفرت، احساس کمتری، جنسی مسائل، بستر میں کسی اور کی موجودگی وغیرہ۔

## 3۔ جسمانی:

بخار، دردیں، کان کی بیماریاں، دوران خون بالخصوص دل کی بیماریاں، دمہ، قبض، تبخیر معدہ، اعصابی بیماریاں، دماغی بیماریاں، جگر اور گردوں کی بیماریاں، کھانسی، زکام وغیرہ۔

### پتھروں سے علاج

زمرد، حجر القمر اور زرد نیلم استعمال کریں۔

# یرقان (Jaundice)

جگر میں صفراء پیدا ہوتا ہے اور پتے میں جمع رہتا ہے۔ خوراک کو ہضم کرنے کے لیے بالعموم اور چکنائیوں کو ہضم کرنے کے لیے بالخصوص صفراء کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگر یہ صفراء آنتوں تک نہ جا سکے یا راستہ میں پتھری، سرطان یا رسولی کی وجہ سے رکاوٹ آ جائے تو صفراء پتے میں پڑا رہتا ہے۔ اس سے ایک تو ہضم کی خرابی پیدا ہوتی ہے۔ دوسرے صفراء کی غیر ضروری مقدار جسم میں داخل ہو کر پورے جسم کو زرد بنا دیتی ہے۔ جسم کی تمام جھلیوں اور آنکھوں میں بسنت کا رنگ نمایاں ہوتا ہے۔ جسم کمزور، پاخانہ سفید اور بھاری جب کہ زخم لگنے کی صورت میں خون بہت بہنے لگتا ہے۔ اگر ماں اور باپ کے خون میں مطابقت نہ ہو تو حمل ضائع ہو جاتا ہے اور اگر حمل ضائع نہ ہو تو بچہ پیدائشی طور پر یرقان کا مریض ہوتا ہے۔ اس بچے کے خون کے سرخ ذرات خون کی عدم تفاوت کی وجہ سے ٹوٹ کر یرقان کا باعث بنتے ہیں۔ یرقان وبائی صورت میں بھی پھیلتا ہے۔ ایک خاص قسم کا وائرس چھوت یا مریض کی استعمال شدہ سرنج اور برتنوں کے ذریعہ مریض سے تندرست افراد تک پہنچ جاتا ہے۔ آنکھوں میں زردی اور جگر کا بڑھنا اس مرض کی عام علامات ہیں۔ یرقان کے علاج سے لاپرواہی موت کے دھانے تک جا پہنچ سکتی ہے۔

### پتھروں سے علاج

7 تا 8 رتی کا گہرا سرخ مرجان سرخ دھاگے کے ساتھ دائیں بازو پر باندھیں۔ 5 رتی کا ہلکا نیلا لاجورد دائیں ہاتھ کی درمیانی انگلی پر پہنیں۔ بائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی پر کاپر کی انگوٹھی حفظ ماتقدم کا کام دے گی۔

# کالا آزار (Kala-Azar)

یہ سینڈ فلائی نامی مکھی کے کاٹنے سے ہوتا ہے جو کہ زیادہ تر افریقہ میں پائی جاتی ہے۔ جب یہ مکھی انسان کو کاٹتی ہے تو ایک خاص قسم کا وائرس جسم میں داخل کر دیتی ہے۔ اس کے داخلے کے 3 تا 4 دن کے بعد تیز بخار ہوتا ہے۔ سر اور کمر میں شدید درد ہوتا ہے اور متلی ہوتی ہے نیز روشنی بری لگتی ہے، آنکھوں سے پانی بہتا ہے اور آنکھیں ہلانے سے درد ہوتا ہے۔ مزید برآں نیند اور بھوک ختم ہو جاتی ہے اور کمزوری بہت زیادہ ہو جاتی ہے۔ اس مرض میں تلی کی جسامت کافی بڑھ جاتی ہے جب کہ وائرس تلی میں قیام پذیر ہوتا ہے۔ بتدریج خون کی کمی لاحق ہو جاتی ہے۔ ٹانگوں میں سوجن محسوس ہوتی ہے۔ وائرس خون کے علاوہ ہڈیوں کے گودے میں دیکھا جا سکتا ہے۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور حجر القمر استعمال کریں۔ شدید بیماری کی صورت میں زمرد اضافی طور پر استعمال کریں۔

# کوڑھ (Leprosy)

کوڑھ ایک متعدی مرض ہے جو اس کے مریض کے ساتھ کھانے پینے، اس کا لباس اور بار بار ہاتھ لگانے سے تندرست افراد کو ہو جاتا ہے۔ طب جدید نے جس طرح چیچک کو جڑ سے اکھاڑ پھینکا ہے، اس طرح کوڑھ کے پھیلاؤ اور بچاؤ میں کامیاب نہیں ہو سکی۔ اس بیماری کا زخم جسم کے جس حصہ پر ظاہر ہو، اسے ہمیشہ کے لیے گلا کر ختم کر دیتا ہے۔ اس مرض میں جب دمہ بھی ہو تو بھیڑ کا خالص اور تازہ دودھ نیم گرم کر کے پلانا مفید ہوتا ہے۔ مریض کو دودھ اور گھی کا استعمال زیادہ کرنا چاہیے اور نمک مرچ کم از کم استعمال کرنی چاہیے۔ پرندوں کا گوشت جو اور جوار کی روٹی اور ان کا حریرہ، مچھلی، دودھ اور شہد سے روٹی، انجیر، انگور، خشک بادام کوڑھ کے مریض کے لیے مفید غذائیں ہیں۔

### پتھروں سے علاج

گومید اور سرخ مرجان مشترکہ استعمال کریں یا گومید اور سفید مرجان اکٹھے استعمال کریں۔

## برص (Leucoderma)

ہماری جلد میں قدرتی طور پر ہلکا سا رنگ شامل ہوتا ہے یہ کم و بیش ہر شخص میں پایا جاتا ہے لیکن بعض افراد میں یہ پیدائشی طور پر مفقود ہوتا ہے۔ چنانچہ نہ صرف ان کی پوری جلد سفید ہوتی ہے بلکہ بال بھی سفید اور آنکھیں گلابی ہوتی ہیں اور انہیں تیز روشنی میں دیکھنے میں دقت محسوس ہوتی ہے تاہم بعض افراد میں جلد کا رنگ بعض مقامات سے چھوٹے چھوٹے دھبوں کی صورت میں اڑ جاتا ہے تو یہ برص کہلاتا ہے۔

برص کے صحیح اسباب ابھی تک دریافت نہیں کیے جا سکے۔ بعض حکماء اس کا باعث مچھلی کے بعد دودھ پینے کو قرار دیتے ہیں اور بعض کے مطابق مچھلی مخصوص نسل کی ہوتی ہے جو برص کا باعث بنتی ہے۔ جسم پر اس قسم کے دھبے آتشک کی بیماری میں بھی بالخصوص عورتوں کو پڑتے ہیں جن کے لیے آتشک کے اصول علاج کو اپنایا جا سکتا ہے۔

### پتھروں سے علاج

☆ الماس (ہیرا) نصف رتی، درمیانی انگلی میں پہنیں۔

☆ جگر کی خرابی سے ہو تو ہلکا نیلا لاجورد 5 رتی، درمیانی انگلی میں اور دائیں ہاتھ کی درمیانی انگلی میں نصف رتی الماس (ہیرا) پہنیں۔

☆ الماس (ہیرا) نصف رتی اور زمرد 4 رتی، درمیانی انگلی میں پہنیں۔

## سرطان خون (Leukaemia)

یہ خون کا سرطان ہے۔ اس میں خون بنانے والی بافتوں میں موجود خلیات اپنی تعداد بڑھا لیتے ہیں اور ہڈیوں کے گودے میں ہائپر پلیزیا پیدا کر دیتے ہیں اور تلی، جگر اور لمف گلینڈز کو بڑھا دیتے ہیں۔ خلیات کے اتنی زیادہ تعداد میں بننے کی وجہ سے دورہ کرنے والے خون میں سفید خلیات کی تعداد بڑھ جاتی ہے۔ اس بیماری کی وجہ ابھی تک معلوم نہیں ہو سکی۔ لیوکیمیا حاد اور مزمن دونوں طرح کا ہو سکتا ہے۔ یہ مرض مریض کو موت کی وادی میں پہنچا کر چھوڑتا ہے۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور گومید استعمال کریں یا لہسنیا، زرد نیلم اور گومید استعمال کریں۔

## ملیریا (Malaria)

یہ بخار مچھر کی مادہ کے کاٹنے سے ہوتا ہے۔ یہ مچھر صاف کھڑے پانیوں میں انڈے دیتا ہے اور نباتات پر گزارا کرتا ہے۔ جب کہ مادہ جانوروں اور انسانوں کے خون پر پلتی ہے۔ مچھر کے کاٹنے سے تین قسم کا ملیریا بخار ہوتا ہے۔

☆ روزانہ ہونے والا بخار

☆ تیسرے روز ہونے والا بخار

☆ چوتھے روز ہونے والا بخار

مچھر کے کاٹنے کے دس روز بعد مریض کو سردی لگ کر بخار آتا ہے جو کہ 107 ڈگری تک ہو سکتا ہے۔ مریض کو بخار کے دوران ہذیان کا دورہ بھی پڑتا ہے۔ چھ گھنٹے بعد بخار خود بخود اتر جاتا ہے اور اس کے بعد تھکن کی وجہ سے نیند آ جاتی ہے اور پھر اگلے روز یا تیسرے روز دوبارہ بخار ہو جاتا ہے۔ ملیریا کے جراثیم انسانی خون میں داخل ہونے کے بعد خون کے سرخ ذرات میں داخل ہو جاتے ہیں۔ جس سے سرخ ذرات کم ہو کر خون کی شدید کمی ہو جاتی ہے اور بعض اوقات پیشاب میں خون آنے لگتا ہے۔ خون کی کمی کے ساتھ تلی بڑھ جاتی ہے اور چہرے پر داغ پڑ جاتے ہیں۔ اس بخار کے دوران خاص پرہیز کی ضرورت نہیں۔ تاہم بخار کے بعد کی کمزوری کو مقویات سے پورا کریں۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور حجر القمر استعمال کریں۔

جاری ہے۔۔۔

# علم نجوم کی روشنی میں آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

عبدالحئی راٹھور

## حمل



| عرصہ حکومت | 21مارچ تا20اپریل |
| --- | --- |
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| خوش قسمت پتھر | مرجان، یاقوت |
| --- | --- |
| خوش قسمت دن | ہفتہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8 فروری

وہ افراد جو کسی کام کے سلسلے میں بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں انہیں چاہیے کہ ان دنوں میں سفر سے باز رہیں، کیونکہ ان کو اپنے مقصد میں کامیابی نہ مل سکے گی۔ ملازمت پیشہ افراد جن کو اپنے سے کم درجہ کے ملازمین کی طرف سے پریشانیوں کا سامنا ہے ان کی پریشانیاں کم ہو جائیں گی۔ قریبی رشتے داروں اور ہمسایوں سے ملنا جلنا ہوگا۔ رواں دنوں میں آپ اپنی ذات پر خاصی توجہ دیں گے اور اپنے پر اخراجات بھی زیادہ کریں گے۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں کی بجائے فضول یا بے مقصد کاموں میں خرچ کریں گے۔ قرضہ لینے کی کوشش کر رہے تھے تو رواں عرصہ میں آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام ہیں تو کوشش کریں پورے ہو جائیں گے۔

### 9تا 16فروری

سفر کرتے نظر آ رہے ہیں یہ سفر ذاتی کام کے سلسلے میں بھی ہوسکتا ہے اور عمرہ وغیرہ کے لیے بھی۔ اپنی خواہشات کو عملی شکل دینے کے لیے آپ کو سخت محنت کرنا ہو گی۔ کاروباری اور انعامی سکیموں سے منسلک افراد کی منافع حاصل کرنے کی تمنا پوری نہ ہو سکے گی۔ دوران ڈرائیونگ احتیاط کی ضرورت ہے۔ حادثہ کا اندیشہ ہے۔ شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ ذہنی پریشانی کا شکار ہیں تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔ پانی کا استعمال کم رہے گا۔ نیز صحت میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ خط و کتابت اور انٹرنیٹ کا استعمال زیادہ کریں گے۔ علوم مخفی کی طرف رجحان بڑھے گا۔ (اس حوالے سے ہمارے ادارے کی کتب اور کورسز آپ کے لیے مددگار ثابت ہوں گے)۔

### 17تا24فروری

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہو گا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہوگا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ بِحَقِ کٓھٰیٰعٓصٓ وَ بِحَقِ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نُحُوْسَۃِ الْکَوَاکِبِ وَ رُجُوْعِہٖ وَ وَبَالِہٖ وَ سُوْءِ نَظْرِہٖ بِحَقِ یَا اللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَآلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ۔

### عددی جدول

| حروف | عدد |
| --- | --- |
| ا،ی،ق،غ | ۱ |
| ب،پ،ک،گ،ر،ڑ | ۲ |
| ج،چ،ل،ش | ۳ |
| د،ڈ،م،ت،ٹ | ۴ |
| ھ،ن،ث | ۵ |
| و،س،خ | ۶ |
| ز،ژ،ع،ذ | ۷ |
| ح،ف،ض | ۸ |
| ط،ص،ظ | ۹ |

مثال

| اکبر | ا | ک | ب | ر | |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | =۷ |

آپ کی اکثر خواہشات عملی شکل اختیار کرتی نظر آ رہی ہیں۔ بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں سے ملنا جلنا ہوگا۔ نیز اگر وہ کسی مسئلے یا پریشانی کا شکار ہوتے ہیں تو آپ ان کی مدد کریں گے۔ اندرون شہر سفر کے دوران اپنے سامان کی حفاظت کریں، چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ کسی کام کے سلسلے میں یا عمرہ کرنے کے لیے بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن ہے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ شریک حیات گھر کی تزئین وآرائش پر بھی توجہ دے گی۔ ننھیالی رشتے داروں سے ملنا جلنا کم رہے گا۔ اگر ان سے وابستہ کوئی کام ہے تو وہ بھی التواء کا شکار رہے گا۔

## 25 تا28فروری

حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ اگر ان کو کام میں کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ پریشانی بھی دور ہو جائے گی۔ گاڑی، موٹر سائیکل وغیرہ ہے تو آپ کے ان پر اخراجات ہوں گے۔ خاندان یا عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو حل نہ ہو سکیں گے۔ سیروتفریح یا تجارت کے لیے اندرون ملک سفر کرنے کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔ شریک حیات اور اولاد کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ رشتے داروں اور یار دوستوں کے ساتھ گھومنے پھرنے کے لیے جانا ہوگا۔ نیز اس سے کسی قسم کی مدد کی ضرورت ہے تو یہ آپ کے کام بھی آئیں گے۔

| سعد تاریخیں | 1-9-10-14-15-24-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-12 |
| لکی نمبر | 8-0-6 |

# ثور



| عرصہ حکومت | 21اپریل تا20مئی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ب،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

## یکم تا 8 فروری

انعامی بانڈ اور لاٹری کے ذریعے دولت کا حصول ہوگا۔ سیروتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں سے تعلقات بہتر رہیں گے۔ لیکن ان سے وابستہ کام نہ ہوسکیں گے۔ آپ کا مزاج سنجیدہ رہے گا۔ آپ ذہنی پریشانی کا شکار بھی رہیں گے۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس ملنے کی توقع نہیں ہے۔ بیرون ملک جانے کی کوششیں کر رہے ہیں تو اپنی کوشش کو جاری رکھیں، بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ ان دنوں میں آپ کو اپنے دشمنوں سے کوئی خطرہ نہیں ہے، بلکہ آپ ان پر حاوی رہیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ شریک حیات گھریلو معاملات میں خاص توجہ دے گا/گی۔

## 9تا 16فروری

گھریلو معاملات میں اونچ نیچ رہے گی۔ آپ کی پریشانیوں میں مزید اضافہ ہوگا۔ عمومی طور پر مالی حالات بہتر رہیں گے۔ کاروباری افراد کو کام کو مستقل مزاجی بنیادوں پر قائم رکھنے کے لیے سخت محنت کرنا ہوگی۔ منگنی، نکاح کی رسومات کی ادائیگی کے لیے موثر وقت نہیں ہے۔ صحت یاب ہوتے نظر آ رہے ہیں نیز خوراک کی طرف بھی خاص دھیان دیں گے۔ حکومتی افسران سے وابستہ کام کے حل کی اُمید کرنا بے کار ہوگا۔ آپ کا بات چیت کا لہجہ نرم اور محبت بھرا رہے گا۔ وہ افراد جو رہائش کی تبدیلی کے بارے میں سوچ رہے ہیں یا وہ افراد جو نئی سواری یا موبائیل خریدنا چاہتے ہیں تو ان کو چاہیے کہ اس حوالے سے کوئی بھی حتمی فیصلہ نہ لیں، وہ فیصلہ پریشانی کے سوا کچھ نہ دے گا۔

## 17 تا24فروری

اولاد جوان ہے یا قابو سے باہر ہے تو ان سے معاملہ کرتے وقت دھیان کریں، ورنہ بات بڑھ جائے گی اور بدمزگی میں اضافہ ہو گا۔ حکومتی عہدیداروں کو خوش رکھیں اور ان سے ملنا جلنا رکھیں، کیونکہ آپ کو ان سے اس ہفتہ میں کام پڑے گا۔ انعامی سکیمیں، میچ اور بانڈ وغیرہ میں اپنا وقت اور پیسہ ضائع نہ کریں، کیونکہ آپ کوئی بڑا انعام حاصل کرنے میں کامیاب نہ ہوسکیں گے۔ پرانے دوست سے ملاقات کے امکانات ہیں اور نئے دوست بھی بنائیں گے۔ شادی بیاہ میں شرکت کم رہے گی جس کی وجہ سے خاندان کے لوگ گرمی کھائیں گے۔ انشورنس کے اُمور میں آپ کی دلچسپی رہے گی اور آپ اپنی کئی قیمتی اشیاء کی انشورنش بھی کرواسکتے ہیں۔ سواری یا گھر خریدنے کے حوالے سے یہ وقت مناسب نہیں ہے۔

## 25 تا28فروری

رواں دنوں میں آپ کی توجہ علوم مخفی کی طرف زیادہ رہے گی، سیکھنے کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ بھی دور ہوجائے گی۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے، نیز ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ بھی حل نہ ہوسکیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو ان دنوں میں سفر ممکن نہیں ہے۔ حکومتی عہدیداروں اور قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ رشتے داروں اور یار دوستوں سے میل

جول کم رہے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں پہلے کی نسبت بہتری آئے گی۔ آپ کے اخراجات میں کمی آتی نظر آ رہی ہے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی اور تعلیم سے ہٹ کر جو کام کر رہے تھے ان پر توجہ کم دیں گے۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہوسکیں گے۔

| سعد تاریخیں | 3-21-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-14-15 |
| لکی نمبر | 4-6-9 |



## جوزا

| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | ک، ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |
| خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

### یکم تا 8 فروری

یہ ہفتہ نکاح، منگنی کے حوالے سے نحس ہے۔ آپ عدالتی معاملات میں التواء پیدا کرنے کی کوشش کریں، فائدہ میں رہیں گے۔ اس عرصہ میں آپ زیادہ تر نرم مزاجی کا مظاہر کریں اور معاملات کو پیار سے حل کرنے کی کوشش کریں گے۔ والدہ کا مزاج خوشگوار رہے گا۔ اخراجات کو پورا کرنے میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ شریک حیات سے وابستہ خواہشات پوری نہ ہوسکیں گی۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو رواں دنوں میں نقصان کا سامنا کرنا پڑے گا۔ صحت میں بہتری آئے گی۔ آپ کی اکثر اُمیدیں پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں، لیکن اس کے لیے آپ کو لوگوں کے ساتھ اپنے معاملات بہتر رکھنے ہوں گے۔

### 9تا 16فروری

علوم مخفی کی گہرائیوں میں داخل ہونے کے لیے کوشاں رہیں گے۔ سیر وتفریح کی خواہش میں شدت پیدا ہوگی نیز امکانات قوی ہیں کہ آپ سیر و تفریح کے لیے جائیں۔ ظاہری اور خفیہ دشمن آپ کے خلاف سازشیں کرتے نظر آ رہے ہیں۔ اخراجات پر قابو نہ پاسکیں گے۔ چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ مل بیٹھ کر کھائیں پیئں گے۔ کسی پریشانی یا مسئلہ کے حل کے لیے ان سے ضرور رابطہ کریں۔ انشاء اللہ یہ آپ کا مسئلہ یا پریشانی دور کردیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ پیار ومحبت میں اضافہ ہو گا۔ طالب علموں کا بھی تعلیم کی طرف رجحان بڑھے گا۔

### 17 تا 24فروری

کسی ذاتی کام کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت مناسب نہیں ہے۔ انٹر لیول اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کو چاہیے کہ تعلیم کی طرف بھرپور توجہ دیں۔ امتحان نزدیک ہے یا ہورہے ہیں تو خیالی پلاؤ پکانے کی بجائے پڑھائی کی طرف توجہ دیں۔ کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے کاروباری حوالے سے یہ وقت بہتر ہے، ان کے کام میں بہتری آئے گی۔ مال اور اشیاء کی لین دین کے حوالے سے بھی بہتر وقت ہے۔ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں گے۔ نکاح، منگنی وغیرہ اگر اس عرصے میں ہوتی ہے تو وہ کامیاب ثابت ہوگی۔ رواں دنوں میں آپ اپنی عقل کا استعمال ضرورت کے مطابق کرتے نظر نہیں آ رہے، مثلاً گھریلو مسائل کا فیصلہ وغیرہ۔

### 25 تا28فروری

آپ کی توجہ مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گی۔ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں گے۔ زمین و جائیداد اور گاڑی وغیرہ کی خرید وفروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اندرون یا بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی یہ خواہش اس عرصے میں عملی شکل اختیار کرتی نظر آ رہی ہے۔ نیز اس سلسلے میں چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کی طرف سے بھی مدد ملے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو یہ فائدہ مند نہ رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ آتی نظر آ رہی ہے۔ شراکتی اکاؤنٹ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہو جائے گا۔ ساس ہیں تو آپ کے تعلقات اپنی بہو کے ساتھ بہتر نہ رہیں گے۔

| سعد تاریخیں | 1-5-14-15-24-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-10-17 |
| لکی نمبر | 1-7-3 |



## سرطان

| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح، ھ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی، ہیرا، مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

### یکم تا 8 فروری

غیر ضروری اخراجات میں کمی آئے گی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اس سے بھی فائدہ ہوگا۔ خواہشات کو پورا کرنے کے لیے کوششیں کریں گے لیکن کامیابی نہ مل سکے گی۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن ہے۔ یہ سفر کاروبار کے سلسلے میں بھی ہوسکتا ہے اور اس سفر سے آپ کو فائدہ بھی ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنے ساتھ کام کرنے والے افراد کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ گھریلو معاملات پر اپنی توجہ رکھیں، کیونکہ معاملات خراب ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ معاشرے میں عزت و وقار رکھنے والے لوگوں سے وابستہ کام حل ہوجائیں گے۔

## 9 تا 16 فروری

کسی سے رقم قرض کے طور پر لیتے ہیں یا کوئی اور اشیاء اُدھار پر لینے کی کوشش کرتے ہیں تو آپ کا کام آسانی سے حل ہو جائے گا۔ گھریلو معاملات بھی ٹھنڈے رہیں گے۔ اپنا وقت خاندان کے لوگوں کے ساتھ گزارنا پسند کریں گے۔ طالب علموں کا تعلیم کی طرف دھیان نظر نہیں آتا۔ انعامی سکیمیں، جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو نقصان ہی ہو گا۔ اُمیدوں وخواہشات کو پورا کرنے کے لیے آپ کوئی محنت کرتے نظر نہیں آتے۔ وہ افراد جو ذاتی کاروبار کا آغاز کرنا چاہتے ہیں ان کے لیے یہ وقت بہترین ہے۔ ملازمت پیشہ افراد اگر کہیں اور ہاتھ پاؤں مارتے ہیں تو اپنے مالی حالات میں بہتری لا سکتے ہیں۔

## 17 تا 24 فروری

آپ کے غیر اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ جس کی وجہ سے آپ کو مالی پریشانی کا سامنا ہوگا۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو فیصلہ آپ کے مخالف ہوگا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ پہلے چند دنوں میں اگر آپ کی کوئی شے گم ہوئی تھی یا کسی کو دی تھی تو وہ واپس مل جائے گی۔ وراثتی جائیداد کا فیصلہ التواء کا شکار ہے تو اس عرصے میں بھی حل کی کوئی صورت نظر نہیں آ رہی ہے۔ آپ کو چاہیے کہ اپنا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر رکھیں، ورنہ لڑائی جھگڑا ہو سکتا ہے۔ وہ افراد جو دوسری شادی کے خواہش مند ہیں ان کے لیے اس عرصے میں رشتے آئیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔

## 25 تا 28 فروری

شراکتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں اگر کسی مسئلے کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو وہ پریشانیاں دور ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ آپ کے لوگوں کے ساتھ انڈرسٹینڈنگ میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ اپنے دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔ قرضہ لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی کوششیں رنگ لاتی نظر آ رہی ہیں اور آپ کو اپنے مقصد میں بھی کامیابی مل جائے گی۔ انعامی سکیمیں، میچ، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔

| سعد تاریخیں | 3-21-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-12-19-20 |
| لکی نمبر | 2-5-9 |




| عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
|---|---|
| منسوبی کوکب | شمس |
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت'مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار'منگل'بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا'سبز'سرخ |

## یکم تا 8 فروری

آسان ذرائع سے پیسے کمانے کی خواہش رواں دنوں میں پوری نہ ہو سکے گی۔ اس حوالے سے اگر آپ کوشش کرتے ہیں تو آپ کو نقصان کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ عمرہ کے سلسلے میں بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو اپنی کوششیں جاری رکھیں، سفر ممکن ہے۔ ہمسایوں کے ساتھ آپ کی بول چال بند رہے گی۔ زیورات، سواری یا کسی قیمتی شے کی خرید وفروخت کرتے ہیں تو وہ چیز یا قیمت اُمید کے مطابق مل جائے گی۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے یہ عرصہ پریشان کن گزرے گا۔ محنت بھی کریں گے لیکن اُمید کے مطابق فائدہ حاصل نہ کر پائیں گے۔ اندرون ملک سفر کے دوران سامان چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں بھی خرچ کریں گے۔

## 9 تا 16 فروری

خاندان کے لوگوں اور شریک حیات سے مختلف باتوں پر اختلاف رہے گا۔ ذہن پر دباؤ رہے گا اور ذہن مختلف خیالات کا مرکز بنا رہے گا۔ کاروباری افراد کے لیے یہ وقت انتہائی کڑا ثابت ہوگا۔ اس دوران آپ کی جمع پونجی بھی استعمال ہوتی نظر آتی ہے۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ آپ اپنی عبادات کی ادائیگی کا خاص خیال رکھیں گے۔ اولاد کو گھومانے پھیرانے کے لیے لے کر جائیں گے۔ سواری یا جائیداد کی فروخت کے لیے مناسب وقت نہیں ہے۔ ممکن ہے کہ آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کی جائے۔ اُمیدوں کو پورا کرنے کے لیے محنت کرتے دکھائی دے رہے ہیں۔

## 17 تا 24 فروری

اس عرصہ میں آپ کے اخراجات آپ کی آمدنی اور جمع پونجی کو ختم کرنے میں لگے ہوں گے۔ آمدن کے حصول میں آپ کو دشواریاں پیش آئیں گی۔ آپ کا رجحان اعلیٰ تعلیم کے حصول کی طرف رہے گا۔ اس سلسلے میں آپ دوسروں سے رابطے کریں گے۔ اساتذہ آپ کے ساتھ شفقت سے پیش آئیں گے۔ خواہشات پوری کرنے کے لیے ضرورت سے زائد اخراجات کرنے پڑیں گے۔ شریک کار کے ساتھ اپنے معاملات کو بہتر انداز میں چلانے کا موقع ملے گا۔ شادی شدہ لوگوں کے تعلقات شریک حیات سے بہتر ہو جائیں گے۔ ذاتی سواری کے حصول میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اگر پرانی سواری بیچ کر نئی لینا چاہتے ہیں تو اس میں گھاٹا پڑ جائے گا۔

## 25 تا 28 فروری

صحت کے حوالے سے اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو یہ پریشانی دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے

گی۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں اگر کسی مسئلہ کا سامنا ہے تو کوشش کرنے سے وہ پریشانی دور ہو جائے گی۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ آپ کا رویہ پیار محبت والا رہے گا۔ آپ کا اپنے یار دوستوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا رہے گا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔ مقدمہ وغیرہ جیسے قانونی نوعیت کے مسئلہ کا شکار ہیں تو اس کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہو گا۔

| سعد تاریخیں | 1-9-10-19-20-24-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-14-15 |
| لکی نمبر | 2-4-7 |



## سنبلہ

| عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | پ، غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

### یکم تا 8 فروری

رواں دنوں میں شریک حیات اور ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو اس سلسلے میں بہن بھائیوں سے بھی رابطہ کریں۔ قرضہ مل جائے گا یا بہتر مشورہ ملنے کے امکانات بھی ہیں۔ اس عرصہ میں وراثتی جائیداد کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہو سکے گا۔ ملازمین سے وابستہ کام ضرورت کے مطابق حل ہو جائیں گے۔ رواں عرصہ میں سواری اور زمین کی خرید و فروخت کرنا نقصان دہ رہے گا۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ ان کو نئے آرڈر بھی ملیں گے۔ بینکوں سے وابستہ کام میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔

### 9 تا 16 فروری

ظاہری اور خفیہ دشمن آپ کے خلاف سازشیں کرتے نظر آتے ہیں، نیز ان میں سے چند ایک کو یہ عملی شکل بھی دیں گے۔ آپ کے پاس موقع ہے کہ گھریلو معاملات کو قابو میں کریں۔ اور معاملات کو سلجھانے کی کوشش کریں۔ قرض دی ہوئی رقم اگر مقررہ وقت پر نہیں ملی تو اب آپ کوشش کریں تو رقم واپس ملنے کی توقع ہے۔ اندرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے مسائل کا باعث بنتا نظر آتا ہے۔ کاروباری افراد کی بھی کام میں مصروفیت بڑھے گی۔ گاہکوں کا آنا جانا رہے گا۔ جسمانی بیماری کا شکار ہوتے نظر آتے ہیں۔ آپ کو اکثر برے خواب آئیں گے۔ سفید چنے بطور صدقہ کسی ضرورت مند کو دے دیں۔

### 17 تا 24 فروری

یہ عرصہ غیر ضروری اخراجات میں اضافے کو ظاہر کر رہا ہے۔ دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ پرندے اور جانور رکھنے کا شوق اجاگر ہو گا۔ کاروباری افراد کو کام میں نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔ اپنی عزت و شہرت کا خود خیال رکھیں۔ لوگوں کی وجہ سے بدنام نہ ہوں۔ انعامی سکیمیں کھیلنے والے افراد رواں دنوں میں انعام حاصل کرتے نظر آ رہے ہیں۔ یار دوستوں اور رشتے داروں کی مدد درکار رہے تو وہ آپ کے کام آتے نظر آ رہے ہیں۔ رواں دنوں میں مختلف قسم کی پریشانیوں میں گرفتار رہیں گے۔ سواری یا مکان کی خرید و فروخت کے لیے مناسب وقت نہیں ہے۔

### 25 تا 28 فروری

ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں اگر کسی پریشانی کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو وہ مسئلہ آپ کی خواہش کے مطابق حل ہوتا نظر آ رہا ہے۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ کاروباری حضرات کو کام میں چھوٹی موٹی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ انعامی سکیمیں، میچ، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس میں اُمید کے مطابق فائدہ نہ ہو سکے گا۔ یار دوستوں اور بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ ملنا جلنا کم رہے گا۔ آپ کے تعلقات ساس اور شریک حیات کے ساتھ بہتر رہیں گے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا، نیز مال رفاعی کاموں میں خرچ کرتے نظر نہیں آ رہے۔ عمرہ یا زیارت کے لیے جانا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں ہے۔ قانونی نوعیت کے در پیش مسائل حل نہ ہو سکیں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 3-21-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-10-17 |
| لکی نمبر | 1-9-0 |



## میزان

| عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ت، ط |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

### یکم تا 8 فروری

اس ہفتے کے آغاز سے ہی آپ کے تعلقات اپنے چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ خراب رہیں گے۔ تعلقات میں خرابی میں جتنا ہاتھ ان کا ہو گا اُتنا آپ کا بھی ہو گا۔ وہ افراد جو بیرون ملک جانے کی کوشش کر رہے ہیں یا خواہش مند ہیں اُن کو چاہیے کہ اپنی کوششیں تیز کر دیں، کیونکہ ان کی یہ خواہش عملی شکل اختیار کرتی نظر آ رہی ہے۔ وہ افراد جنہوں نے قرضہ لے رکھا ہے ادائیگی نہ کرنے کی وجہ سے

مشکلات کا سامنا ہوگا۔ غیر ضروری اخراجات کو قابو کرنے میں کامیاب رہیں گے۔ طالب علم غیر نصابی سرگرمیوں اور کھیل کود میں بھی دلچسپی رکھیں گے۔ وہ افراد جو بلڈ پریشر اور شوگر کے مریض ہیں ان کو چاہیے کہ پرہیزی خوراک لیں۔

## 9 تا 16 فروری

سفر کرنے کے لیے بہتر وقت ہے۔ نیز تجارت کے سلسلے میں سفر کرنا مالی فائدہ لاتا نظر آ رہا ہے۔ صحت خراب ہے تو علاج جاری رکھیں، ورنہ بیماری طوالت اختیار کر جائے گی۔ انداز گفتگو میں سختی کا عنصر شامل رہے گا۔ انعامی سکیمیں، جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو کوئی خاص فائدہ حاصل نہ کر سکیں گے۔ اُمیدوں اور خواہشات کو پورا کرنے کے لیے سخت محنت کرنا ہوگی۔ عبادات کی ادائیگی کا خاص خیال رکھیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بڑھے گی۔ یار دوستوں کے ساتھ گھومنے پھرنے کا پلان بنائیں گے لیکن کسی وجہ سے آپ جا نہ پائیں گے۔

## 17 تا 24 فروری

خفیہ دشمنوں کی طرف سے کافی تنگی ملے گی۔ بیرون ملک سفر کے حوالے سے آپ کو مسائل کا سامنا ہوگا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ نیز اسی حوالے سے والدہ کا تعاون بھی ملے گا۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ بھی اچھا وقت گزرے گا اور باہم سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ وہ ملازمت پیشہ افراد جو بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں یا ترقی کے خواہش مند ہیں ان کی یہ خواہش پوری نہ ہو سکے گی۔ رواں دنوں میں آپ کو ہائی بلڈ پریشر رہے گا۔ اس کی وجہ ذہنی پریشانی ہوگی۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے یہ بہتر وقت ہے۔ شریک کار کی طرف سے بھی مالی فائدہ ملتا نظر آ رہا ہے۔

## 25 تا 28 فروری

انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ ان کو اپنے بڑے بہن بھائیوں سے تعلیم کے سلسلے میں بہتر مشورہ بھی ملتا نظر آ رہا ہے۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ اولاد اور شریک حیات کے درمیان ان بن تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔ قرضہ لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو وہ ملتا نظر نہیں آ رہا ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ اُمید کے مطابق نہ ہو سکے گا۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ ضرورت کے مطابق نہ ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 1-9-10-14-15-24-28 |
| --- | --- |
| نحس تاریخیں | 12-19-20 |
| لکی نمبر | 9-7-8 |




| عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
| --- | --- |
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ژ، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم تا 8 فروری

یہ ہفتہ آپ کی زندگی میں گھریلو مسائل کے اضافے کو لے کر آ رہا ہے۔ شریک حیات کے ساتھ اس بات پر تلخی پیدا ہوگی کہ آپ کا گھر یا سواری اچھی اور بڑی کیوں نہیں۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ ان کی طرف سے آپ کو اچھی خبریں ملیں گی۔ وہ افراد جو بیرون ملک مزدوری کے لیے جانا چاہتے ہیں ان کے معاملات بہتر انداز میں طے ہوں گے۔ رواں دنوں میں آپ تفریح کے پلان بنائیں گے، لیکن جا نہ پائیں گے۔ مالی معاملات کو بہتر کرنے کے منصوبے بنائیں گے اور آسان ذرائع سے آمدن حاصل کرنے کی کوشش کریں گے، لیکن کوئی خاص کامیابی نہ مل سکے گی۔ ننھیالی رشتے داروں سے ملنا جلنا ہوگا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو ان سے بھی رابطہ کریں، مدد ملتی نظر آ رہی ہے۔

## 9 تا 16 فروری

ملازمت پیشہ افراد کو کام کے حوالے سے کسی قسم کی پریشانی کی کوئی بات نہیں ہے۔ آپ کے ساتھ کام کرنے والے لوگ آپ کے خلاف سازشیں کرنے کی کوشش کریں گے۔ لیکن آپ ان سے مقابلے کی پوزیشن میں رہیں گے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو فائدہ حاصل کرنے کے لیے سخت محنت کرنا پڑے گی۔ صحت اور خوراک پر خاص توجہ دیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ ذہنی پریشانی کا شکار بھی رہیں گے۔ اخراجات بے قابو ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ سواری یا جائیداد کی فروخت کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ آپ کو اُمید کے مطابق قیمت نہ ملے گی، نیز اس بات کے امکانات بھی ہیں کہ وہ شخص آپ کے ساتھ بے ایمانی کی کوشش کرے۔

## 17 تا 24 فروری

کاروباری افراد کے لیے یہ عرصہ کام کے حوالے سے پریشانی لے کر آ رہا ہے۔ انہیں کاروبار میں نقصان کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اگر آپ قرضہ لے کر بھی کاروبار میں پیسے لگاتے ہیں تو وہ ضائع ہی ہوں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ انعام حاصل کرنے میں کامیاب رہیں گے۔ جس کی وجہ سے آپ کے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ یار دوستوں کے ساتھ ملنا جلنا کم رہے گا۔ رواں دنوں میں آپ کو گھریلو سکون میسر رہے گا۔ علاوہ ازیں والدہ بھی آپ سے خوش رہیں گی۔ آپ کی اولاد بھی مختلف کاموں میں آپ کا ہاتھ بٹائے گی اور آپ کی پریشانیوں کو کم کرنے کی کوشش کرے گی۔ آپ کی اکثر خواہشات پوری

ہوتی نظر آ رہی ہیں۔

## 25 تا 28 فروری

اندرون ملک سفر کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو سفر ممکن اور آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ نیز بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ ملازمین سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ ذاتی اور شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو اس دوران کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔ حکومتی اداروں اور عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام کے حل میں چند ایک مشکلات کا سامنا ہوگا۔ لیکن اگر آپ اپنی کوشش کو جاری رکھیں تو کام حل ہو جائیں گے۔ صحت کے حوالے سے پریشانی کا سامنا ہے تو صحت میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔

| سعد تاریخیں | 3-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-14-15 |
| لکی نمبر | 2-5-9 |

# قوس



| عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، پنا، روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، ہلکا زرد |

## یکم تا 8 فروری

آپ کو بچوں کی طرف سے سکون ملے گا اور اس کے علاوہ آسان ذرائع سے روپے بھی حاصل ہوں گے۔ دعوت وغیرہ پر جانے کا اتفاق ہوگا اور اس وجہ سے بھی لوگوں سے تعلقات میں اضافہ ہوگا۔ ذاتی سواری کے استعمال میں احتیاط کریں۔ دوران استعمال حادثہ کا امکان ہے۔ اس کی وجہ سے آپ کو اور سواری دونوں کو نقصان پہنچ سکتا ہے۔ خفیہ دشمن آپ کو نقصان پہنچانے کی ناکام کوشش کریں گے جو کہ اُلٹا آپ کو فائدہ دے گی۔ آپ اپنی خواہشات کو پورا کرنے کی کوشش کریں گے، لیکن کوششیں ناکامیاب ثابت ہوں گی۔ کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ آپ تفریحی اُمور انجام دینے کی طرف مائل رہیں گے۔

## 9 تا 16 فروری

شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ غیر ضروری سفر کرنے سے گریز کریں، کیونکہ دوران سفر آپ کو مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اُمیدوں کو عملی شکل دینے کے لیے بہترین وقت ہے۔ آپ کے پاس ایسے مواقع آئیں گے کہ آپ اپنی اُمیدوں کو سچ کی شکل دے دیں۔ چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ آپ کو برے خواب آئیں گے۔ دال صدقے کے طور پر دیں۔ شراکتی بنیادوں پر کیئے گئے کام آپ کے لیے فائدہ مند ثابت ہوں گے۔ قانونی معاملات کا شکار ہیں تو جتنا ہو سکے ان سے بچیں کیونکہ یہ آپ کو پریشانی کے سوا کچھ نہ دیں گے۔ یار دوستوں کے ساتھ کھانے پینے کے لیے جائیں گے۔

## 17 تا 24 فروری

یہ دن کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے پریشانی لے کر آ رہے ہیں۔ کاروبار میں بہتری لانے کے لیے آپ کی کوششیں بھی کارآمد ثابت نہ ہو پائیں گی۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو اپنے شریک کار کی طرف سے بھی منفی رویے کا سامنا رہے گا۔ گھریلو حالات بہتر رکھنے کے لیے قرضہ لینا چاہتے ہیں تو ملتا نظر آ رہا ہے۔ چھوٹے بہن بھائیوں کا رویہ آپ کے ساتھ بہتر رہے گا۔ ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ بھی حل ہو جائیں گے۔ خاندانی زمینیں یا جائداد کا فیصلہ اگر مل بیٹھ کر کیا گیا تو یہ آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو ان کا فیصلہ آپ کی مخالفت میں آئے گا۔

## 25 تا 28 فروری

قانونی نوعیت کے درپیش مسائل ہیں تو کوشش کریں وہ آسانی سے حل ہو جائیں گے۔ اس سلسلے میں بہن بھائیوں سے مدد لینا بھی فائدہ مند رہے گا۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ ضرورت کے عین مطابق رہے گا۔ جس کی وجہ سے آپ کے لوگوں سے وابستہ اکثر کام حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ قرضہ لینے کی کوششیں کر رہے ہیں تو آپ کی کوششیں رنگ لاتی نظر نہیں آ رہی ہیں۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات بہتر ہو جائیں گے۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو وہ حل ہوتا نظر نہیں آ رہا اور اگر ہو بھی گیا تو اس کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہوگا۔ آپ کو صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔ ورنہ پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔

| سعد تاریخیں | 1-5-14-15-19-20-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-17 |
| لکی نمبر | 7-8-1 |

# جدی



| عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ، ج، گ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، سفید، سبز |

## یکم تا 8 فروری

وہ لوگ جو ملٹی نیشنل فرموں کے ساتھ منسلک ہیں ان کو اس ہفتہ فوائد کا حصول ہوگا۔ آسان ذرائع سے آمدنی حاصل کرنے والوں کو اس ہفتہ میں حسب منشاء فائدہ نہ ہو سکے گا۔ اس عرصہ میں آپ کی توجہ ادھر اُدھر سے ہٹ کر گھر کے معاملات پر مبذول ہو جائے گی اور آپ کو اپنے گھر وقت دینا پڑے گا۔ جہاں کہیں گھر میں کوئی سرگرمی نہ تھی وہاں ایک دم بہت سے کام شروع ہو جائیں گے۔ آپ کے اخراجات کام کی چیزوں میں کم اور بے کار کی چیزوں میں زیادہ ہوں گے۔ سیر و تفریح اور کھیل کود کے پلان بنائیں گے لیکن عملی شکل نہ دے پائیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طلبہ کو تعلیمی حوالے سے اپنے دوستوں اور بڑے بہن بھائیوں سے مدد درکار ہے تو وہ آپ کی مدد ضرور کریں گے اور اس حوالے سے بہتر راہنمائی اور مشورے بھی دیں گے۔

## 9تا 16فروری

مالی معاملات میں اونچ نیچ آتی رہے گی۔ قرضہ لینے کی کوششیں کر رہے ہیں تو وہ ملنے کی اُمید ہے۔ کاروباری افراد کے کام میں تیزی رہے گی، لیکن وہ بہت زیادہ فائدہ حاصل نہ کر پائیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو فائدہ حاصل نہ کر پائیں گے۔ افسرانِ اعلیٰ سے وابستہ کام کے حل کے لیے بہترین وقت ہے یہ آپ کے کام آسان سے حل کر دیں گے۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو پاتے نظر آ رہے ہیں۔ قانونی معاملات کا شکار ہیں تو ان کا فیصلہ رواں دنوں میں آپ کے لیے خوشی کا باعث رہے گا۔ بیماری کا شکار ہیں تو طوالت اختیار کر لے گی۔ آپ کا انداز گفتگو تلخ رہے گا۔

## 17تا24فروری

ذہنی پریشانی کا شکار تھے تو وہ دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ جسمانی بیماری دور ہوتی نظر نہیں آ رہی۔ اس کی ایک وجہ پرہیز نہ کرنا بھی ہوگا۔ گھریلو حالات بہتر رہیں گے۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا بھی ہوگا۔ اپنے سے کم درجے کے ملازمین کی وجہ سے آپ کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ وراثتی اُمور کا فیصلہ رواں دنوں میں ہوتا نظر نہیں آتا۔ لڑائی جھگڑے جیسے کاموں سے دور رہیں، آپ کو چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ اگر قانونی کاروائی ہوئی تو وہ بھی آپ کے خلاف ہوگی۔ آپ کے غیر ضروری اخراجات میں کمی آئے گی اور مالی حالات بہتر رہیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر رہے گا۔ جس کی وجہ سے آپ کے اکثر کام حل ہو جائیں گے۔

## 25تا28فروری

آپ کے اخراجات میں کمی آتی نظر آ رہی ہے۔ جس کی وجہ سے آپ اپنے مالی حالات میں بہتری محسوس کریں گے۔ اگر کوئی شخص آپ کا مقروض ہے تو وہ رقم یا اشیاء واپس مل سکتی ہیں۔ کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ کاروبار سے حاصل ہونے والی آمدن میں بھی اضافہ ہوگا۔ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں یا تھے تو اس بیماری کی وجہ سے دوبارہ پریشانی کا سامنا ہوگا۔ آپ کی اپنے شریک حیات کے ساتھ تھوڑی بہت اَن بَن ہوگی۔ اندرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ آپ کی اُمید کے مطابق نہ ہوگا۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔

| سعد تاریخیں | 3-21 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-12-19-20 |
| لکی نمبر | 3-4-1 |




| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا18 فروری |
|---|---|
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |

| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
|---|---|
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8 فروری

اس ہفتہ میں آپ کو روپے پیسے کے مسائل کا سامنا رہے گا۔ وہ لوگ جنہوں نے بینکوں سے قرضہ لینے کے لیے اپلائی کیا ہوا ہے ان کو اسی دوران پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کے تعلقات چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ بہتر رہیں گے اور آپ کو ان کے ساتھ وقت گزارنے کا موقع ملے گا۔ سسرالی رشتے داروں کی وجہ سے آپ کے گھر کا ماحول خراب رہے گا۔ والدہ کا مزاج سرد مہری کا حامل رہے گا اور ان سے لگائی ہوئی توقعات پوری نہ ہو پائیں گی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ تلخ رہے گا، جس کی وجہ سے آپ کے اکثر کام حل نہ ہو سکیں گے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو نئے آرڈر ملیں گے، لیکن محنت پوری طرح نہ کرنے کی وجہ سے بہتر فائدہ حاصل نہ کر پائیں گے۔

## 9تا 16فروری

گھریلو معاملات خراب رہیں گے نیز کسی بھی شخص کو اپنے نجی اور ذاتی معاملات میں دخل اندازی نہ کرنے دیں۔ معاملات میں مزید خرابی پیدا ہوگی۔ کاروباری افراد کو کام کے حوالے سے پریشانی کا سامنا رہے گا۔ انعامی سکیمیں کھیلتے ہیں تو مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ سفر کے حوالے سے موثر وقت ہے نیز اللہ کی مہربانی سے آپ اپنے مقصد میں کامیابی ملے گی اور کام آسانی سے حل ہو جائیں گے۔ عمر میں بڑے لوگوں کے ساتھ آپ کا رویہ درست نہ ہوگا۔ ڈرائیونگ کرتے وقت یا لڑائی جھگڑا کرتے وقت آپ کو چوٹ لگنے کا خدشہ ہے۔ ہمسایوں اور رشتے داروں سے میل جول زیادہ رہے گا۔

## 17تا24فروری

رواں دنوں میں شریک حیات کے

ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ یہ وقت منگنی یا نکاح کرنے کے لیے بھی سعد نہیں ہے۔ آپ کی چند ایک خواہشات اور تمنائیں پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ انعامی سکیمیں یا لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو خاص انعام حاصل نہ کر سکیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر رہے گا اور لوگ آپ سے متاثر بھی ہوں گے۔ رواں دنوں میں آپ اپنی ذات پر زیادہ توجہ دیں گے۔ یار دوستوں سے ملنا جلنا ہوگا۔ سیر و تفریح کے پلان بنائیں گے۔ لیکن جا نہ پائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو یہ وقت بہتر نہیں ہے۔ صحت کے حوالے سے احتیاط کریں۔ مالی حالات بہتر رہیں گے۔

## 25 تا 28 فروری

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کے فضول اخراجات میں کمی ہوگی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، لاٹری، بیج وغیرہ ہیں تو یہ آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی ہے تو اب تعلقات استوار ہوں گے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چھوٹے موٹے مسائل کا سامنا رہے گا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کا فیصلہ پوری طرح آپ کے حق میں ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی ہو گی، لیکن جلد صلح بھی ہو جائے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کاموں کے حل میں پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ساس ہیں تو بہو کے ساتھ تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔

| سعد تاریخیں | 5-9-10-19-20-24 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-12 |
| لکی نمبر | 1-7-8 |




| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مشتری، نیپچون |

| منسوبی حروف | ج، د |
|---|---|
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج' مرجان' مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل' جمعرات' جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن' لال' نارنجی |

## یکم تا 8 فروری

وہ افراد جنہوں نے کسی کو قرضہ دے رکھا ہے ان کو وہ رقم یا چیز واپس ملتی نظر آ رہی ہے۔ معاشرے میں عزت و مقام رکھنے والے لوگوں سے ملنا جلنا ہوگا اور ان کی وجہ سے آپ کے کئی ایک کام بھی ہو جائیں گے۔ بینکوں سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو تلخ رہے گا۔ اندرون شہر پیدل سفر کریں گے۔ خوراک کی طرف بھی آپ خاص توجہ رکھیں گے۔ گھر کی تزئین و آرائش کی طرف آپ کوئی خاص توجہ نہ دیں گے۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے کام کے حوالے سے یہ مناسب وقت ہے۔ ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔

## 9 تا 16 فروری

اعلیٰ افسران اور صاحب حیثیت لوگوں سے آپ کسی مدد کے منتظر ہیں تو وہ آپ کے کام ضرور آئیں گے۔ سفر کرنے سے گریز کریں کیونکہ سفر کے دوران آپ کو پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ غیر ضروری اخراجات میں بھی کافی حد تک قابو پا لیں گے۔ صحت میں خرابی آئے گی۔ ڈاکٹر سے رجوع کریں جلد صحت یاب ہو جائیں گے۔ انٹر یا اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علم جن کو نتائج کا انتظار ہے ان کے لیے خوشخبری ہے کہ ان کے نتائج بہتر آئیں گے۔ لوگوں کے ساتھ بات چیت زیادہ کریں گے اور نئے دوست بھی بنائیں گے۔

## 17 تا 24 فروری

وہ افراد جو شراکتی کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں ان کو چاہیے کہ کسی سعد وقت کا انتظار کریں۔ رواں دنوں میں آپ دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔ ان کی طرف سے حملہ سازش ہوتا ہے تو آپ اس کا منہ توڑ جواب دینے کی حالت میں ہیں۔ کسی ذہنی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور آپ اپنے اندر خوش مزاجی محسوس کریں گے۔ سواری خریدنا یا بیچنا آپ کے لیے نقصان دے رہے گا۔ میٹرک میں زیر تعلیم طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنے سے کم درجے کے ملازمین کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کرتے نظر آ رہے ہیں۔

## 25 تا 28 فروری

بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی ہے تو اب تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے، لیکن چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تھوڑی بہت اَن بَن رہے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ ہوتا نظر نہیں آ رہا ہے۔ آپ کی خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا، لیکن مسائل جلد حل ہو جائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں آپ کو ملتا نظر آ رہا ہے۔ نیز اس سلسلے میں اپنے یار دوستوں اور بہن بھائیوں سے رابطہ کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو آپ کو کامیابی نہ مل سکے گی۔ سیر و تفریح کے پلان بنائیں گے لیکن جا نہ سکیں گے۔

| سعد تاریخیں | 21-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-10-17 |
| لکی نمبر | 5-3-8 |

☆☆☆

# تسخیرات و عملیات کی روحانی دنیا

تحریر: حکیم محمد نعیم الحسن، مانگا منڈی۔

السلام علیکم قارئین کرام راہنمائے عملیات کے لیے خاص اعمال لے کر حاضر خدمت ہوں اور دعا گو ہوں آپ تمام دوستوں کو کامیابی و کامرانی نصیب ہو۔ تمام پڑھنے والوں کے لیے 100 فی صد مجرب اعمال لے کر حاضر ہوں۔ اصل مقصد کی طرف آتا ہوں۔

## روحانی قوت بیدار کرنے کا عمل:۔

ہر عامل کے لیے ضروری ہے کہ ہمزاد موکل کے اعمال اور حاضرات کے اعمال کرنے سے پہلے اپنے اندر روحانی قوت بیدار کرنے کی جدوجہد کرے۔ اس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ روزانہ 505 مرتبہ اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ دفعہ پڑھیں۔ انشاء اللہ ان اسماء مبارکہ سے عامل کے اندر زبردست روحانی قوت بیدار ہوگی اور حاضرات و تسخیرات کے عملیات اس ورد کے بعد انشاء اللہ 100% کامیابی سے ہمکنار ہوں گے۔ یہ عمل قیصر احمد بی اے کی کتاب سے نقل کیا ہے۔ یہ عمل ان کا اپنا نہیں ہے۔ یہ عمل کرشمات حاضرات موکل برہان ہمزات سے ہے۔ عمل حاضر ہے۔

یا هادی یا خبیر یا متین یا علام الغیوب

## جن کو مسخر کرنے کا روحانی عمل:۔

اس عمل کو نصف رات کے وقت مسجد میں جا کر تنہائی میں بیٹھ کر کریں۔ چالیس دنوں میں اس عمل کو تین ہزار ایک سو پچاسی (3185) مرتبہ پڑھیں۔ اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ عمل روزانہ وقت مقررہ پر جگہ بھی ایک ہو عمل با حصار۔ آیت الکرسی چاروں قل شریف حصار کر کے پڑھیں۔ پرہیز جلالی و جمالی گوشت ہمہ قسم کا مچھلی انڈا کچا پیاز، لہسن، بدبودار اشیاء، جماع سے کریں۔ عمل کے آخری دن تین جنات ہوں گے۔ ان سے مطیع و مسخر ہونے کے لیے سرکار دو عالم ﷺ کی قسم دے۔ جس کام کا حکم کریں گے بجالائیں گے۔ ناجائز کام ہرگز نہ لیں ورنہ نقصان ہوگا۔ پڑھنے والی عمل عبارت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم عزمت علیکم واقسمت علیکم یا عند الصمد الرحمن یا عبد الواحد حاضر شو حاضر شو بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

آپ دوستوں سے التماس ہے کہ عمل کو بغیر اجازت ہرگز نہ کریں۔ اجازت و راہنمائی جناب بانی ادارہ خالد اسحاق راٹھور صاحب سے طلب کریں۔

## عمل تسخیر سنگدل محبوب کے لیے:۔

یہ عمل میرے سینے کا راز ہے۔ جو آج علم پھیلانے کے مشن سے عیاں کر دیا۔ عوام کی امانت ہے۔ اس عمل کو آپ با آسانی تسخیر الحب کے لیے کر سکتے ہیں۔ اپنے روٹھے دوست، روٹھی ہوئی بیوی کو حاضر کرنا یا سنگدل محبوب کو تابعدار کرنا۔ اس عمل سے بیوی، دوست، سنگدل معشوق بلا واسطہ حاضر کر سکتے ہیں۔ اس عمل سے محبوب کو بے قرار کر کے حاضر کرنا۔ عمل کو نو چندی جمعرات یا نو چندی منگل سے شروع کریں۔ اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ کے ساتھ عمل کی پڑھائی کریں۔ عمل با حصار کر کے پھر گیارہ یوم تک عمل پڑھنا ہے اور بعد پڑھائی نقش پر دم کر کے باندھ لیں۔ نقش زعفران گلاب کی سیاہی سے تیار کریں۔

تمام لوازمات کے ساتھ باوضو ہو کر کریں۔ دائرہ کھینچ لیں۔ پھر شروع کریں۔ عمل جائز حلال طریقہ سے کریں۔ ورنہ نقصان کے خود ذمہ دار ہیں۔ عمل یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یاجبرائیل

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یاعزرائیل | ١٨ | ١١ | ١٦ | یااسرافیل |
| حمعسق | ١٣ | ١٥ | ١٧ | کهیعص |
| | ١٤ | ١٩ | ١٢ | |

یامیکائیل

بسم اللہ الرحمن الرحیم یحبونهم یا جبرائیل حرا ک کعب اللہ یا میکائیل مارک، والذین امنو یا اسرافیل اترک اسد اللہ یا جبرائیل فلاں بن فلاں حاضر کرو۔

☆☆☆

قسط نمبر:۔3

# تسخیر جنات

مصنف کتاب:۔ مولوی سید علی۔

## باب چہارم

**بیان تاریخ ہائے نحس متعلقہ بروج معہ دائرہ تثلیث و اسمائے ثانی سیارگان و اسمائے موکلان معہ سمت اور ایام**

## بیان تاریخ ہائے نحس متعلق بروج

رسالہ ہذا کے اس باب میں میں ان تاریخ ہائے نحس کا تذکرہ کرنا ضروری سمجھتا ہوں جو بروج (طالع انسانی) سے تعلق رکھتی ہیں اور ان تاریخوں میں صاحب طالع کو کوئی کام نہ کرنا چاہیے ورنہ کسی عنوان سے انجام بہتر نہ ہوگا۔

**حمل:۔**

اس طالع کے انسان کے حق میں تیسری اور چھٹی، گیارہویں اور اٹھائیسویں تاریخ قطعاً نحس ہے۔ اس کو ان تواریخ میں کوئی کار جدید نہ کرنا چاہیے۔

**ثور:۔**

اس طالع والے انسان کے لیے چوبیسویں، پچیسویں اور اٹھائیسویں تاریخیں نحس ہیں۔ اس کو ان تاریخوں میں کوئی نیا کام نہ کرنا چاہیے۔

**جوزا:۔**

اس طالع کے انسان کے حق میں چوتھی، بارہویں، تیرہویں اور سترہویں تاریخیں ہر کام کے لیے نحس ہیں۔ ایسے آدمی کو ان تاریخوں میں کوئی نیا کام نہ کرنا چاہیے۔

## سرطان:۔

اس طالع والے انسان کے حق میں بارہویں، سترہویں، اٹھارویں اور بائیسویں تاریخیں ہر ماہ کی مفید نہیں ہیں جو کوئی کارجدید ان تاریخوں میں کرے گا۔ انجام بہتر نہ ہوگا۔

## اسد:۔

اس طالع کے انسان کے حق میں چھٹی، تیرہویں، سولہویں اکیسویں اور چھبیسویں تاریخیں ہر ماہ کی نحس ہیں۔ کبھی کارجدید بہتر صورت اختیار نہ کرے گا۔

## سنبلہ:۔

اس طالع کے انسان کے لیے دوسری اور چوتھی، ساتویں، آٹھویں اور پہلی تاریخیں ہر ماہ کی نحس ہیں۔ یہ تاریخیں اس کے حق میں کبھی بہتر ثابت نہ ہوں گی۔ لہذا ان تاریخوں کی نحوست سے پرہیز کرے اور کوئی کارجدید نہ کرے۔

## میزان:۔

تاریخیں پہلی، ساتویں اور آٹھویں ایسے طالع والے انسان کے لیے نحس ہیں۔ ان تاریخوں میں ہر کارجدید کی ابتداء نقصان کا باعث ہوتی ہے۔

## عقرب:۔

ایسے طالع والے انسانوں کے لیے تاریخ نویں، سترہویں، بائیسویں، تیئیسویں اور اٹھائیسویں نحس ہیں کوئی کام نہ کرے ورنہ انجام بہتر نہ ہوگا۔

## قوس:۔

اس طالع والے انسانوں کے حق میں ساتویں، تیرہویں، پندرہویں، چوبیسویں اور اٹھائیسویں تاریخیں ہر ماہ کی قطعاً موافق نہ آئیں گی۔ لہذا صاحب طالع کو ان تواریخ میں کوئی کارجدید نہ کرنا چاہیے۔

## جدی:۔



اس طالع والے انسان کے لیے سترہویں، بائیسویں، چوبیسویں اور اٹھائیسویں تاریخیں قطعاً نحس ہیں۔ اس کو ان تواریخ میں کوئی کارجدید نہ کرنا چاہیے۔

## دلو:۔

پہلی، بارہویں، سترہویں اور تئیسویں کی تاریخیں ایسے طالع والے انسان کے لیے نحس ہیں۔

## حوت:۔

اٹھائیسویں، انتیسویں اور تئیسویں تاریخیں ایسے طالع والے انسانوں کے لیے نحس ہیں۔

## تفصیل دائرہ تثلیث:۔

تثلیث وتربیع وغیرہ کے بارے میں عاملین کامگاریوں رقمطراز ہیں کہ عامل کو اس کیفیت سے بھی پوری طرح آگاہ ہونا چاہیے۔ اس لیے کہ اس دائرے کی واقفیت سے ستاروں کی چال اور ایک دوسرے سے محبت اور نفرت نیز تفاوت بروج وغیرہ کا پتہ بہ آسانی چلتا ہے اور عمل خوانی وغیرہ میں ان سیارگان کی طرف سے کوئی بات دریافت طلب باقی نہیں رہتی۔ عاملین نے سیارگان کے باہمی ان فاصلوں کو حسب ذیل ناموں سے منسوب کیا ہے۔ جو درج ذیل ہیں۔

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ |
|---|---|---|---|---|---|
| تثلیث | تربیع | مقابلہ | تسدیس | ساقط | مقارنہ |

## مثال:۔

اس دائرے کی مثال اس طور پر ہے کہ اگر ستارہ مشتری ایک

برج میں ہے اور ستارہ زہرہ، مشتری سے تیسرے درجے میں اس برج کے یا پھر دوسرے یا پانچویں یا نویں برجوں میں سے کسی برج میں ہوگا تو اس کو تثلیث کہتے ہیں۔

## تربیع:۔

اسی طرح سے اگر ایک ستارہ جو ایک دوسرے سے چوتھے میں ہو تربیع ہے۔

## تسدیس:۔

اور ایک دوسرے سے چھٹے میں ہے تو تسدیس ہے اور اگر ساتویں میں ہے تو مقابلہ ہے اور ایک سے دوسرے میں ہو تو مقارنہ ہے اور آٹھویں سے بارہویں میں ہو تو ساقط ہے۔ اس کا دائرہ آپ آگے ملاحظہ فرمایئے۔ یہ حساب بابت کنندہ کرانے لوح وغیرہ کے خصوصاً کام میں آتا ہے اگر ضرورت سمجھی تو چند نسخے اس کے بھی پیش کروں گا۔

## دائرہ تثلیث

| تثلیث | تربیع | مقابلہ |
|---|---|---|
| طالع ۱ سے طالع ۹ تک | طالع ۴ سے طالع ۱۰ تک | طالع سات |
| تسدیس | ساقط | مقارنہ |
| طالع ۶ تا ۱۲ مقابلہ سے | طالع ۸ تا ۱۲ مقابلہ سے | طالع ۲۔۱ |

## اسمائے ثانی سیارگان معہ صفات:۔

میں اس جگہ پر سیارگان کے اسمائے ثانی کا ذکر کرنا بھی اس لیے ضروری سمجھتا ہوں کہ یہ نام ستاروں کے سب کام کے لیے مجرب ہیں۔ خصوصاً عداوت اور بغض کے پیدا کرانے میں بھی کام آتے ہیں اور کار نیک و تسخیر وغیرہ کی عمل خوانی میں بھی ان سے مدد لی جاتی ہے۔ بغض و عداوت کا طریقہ یہ ہے کہ ان کو لکھ کر یہودی، نصرانی یا مجوسی کی قبر میں دفن کرے اثر آن واحد میں ظاہر ہوگا۔ یہ معلوم ہونا چاہیے کہ ستاروں کے یہ نام ایک روحانی ہیں اور دوسرے جسمانی۔ اب کار نیک و عمل تسخیر میں ان کی مخالفت کو روکنے اور ان سے امداد حاصل کرنے کا طریقہ ہے کہ پہلے ان کی زکوٰۃ ادا کرے سو اس کا طریقہ یہ ہے کہ ہر ایک نام کو بموجب خاکہ ہذا 3125 لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر نذر دریا کرے اور چالیسویں روز جب کہ تعداد سوا لاکھ کی پوری ہو رہی ہو ستاروں کی اغذیہ کا سامان مہیا کرے اور ستاروں کے موکلین متعلقہ کی نذر دے کر معہ گولیوں کے ان کو نذر آب کرے اب گویا نحوست سیارگان کے اثرات کے حائل ہونے کا خطرہ جاتا رہا پھر کار متعلقہ کو انجام دے انشاء اللہ انجام بخیر ہوگا۔ اسمائے سیارگان یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| زحل | بدھاس طوسی خروش میوش درنوش طاعبش وزدش طاہنطروش۔ |
| مشتری | ذھاہوش درماش ہنطش مطش اذرش ہمپطش فردش دہنداش و غدلوش ھاذیغیش عندوش ہیمراش اور درعوش ہید یعنیش مہراش دہند عاشق۔ |
| شمس | بنولوش متدلاش دہنقاش دہنعاش اطمیعاش فعتوش عادیش طسمعادیش۔ |
| زہرہ | ادھرش دہطارش ایاش شہورش عنفاش انفاش۔ |
| عطارد | تزہوناش امیراش ہطش شاہبش ذرانیش ملبش دہوش ملعودیش انش۔ |
| قمر | غذلوش ھاذلیش مردنوش ہیطاش طیمارش راناہنش میانوش زغانوش۔ |

## اسمائے موکلات ایام ہفتہ:۔

عامل کو ایام ہفتہ کے موکلین خصوصی سے بھی آگاہ ہونا چاہیے لہذا معلوم ہو کہ امام غزالی نے کتاب سر المضون و جواہر المکنون میں لکھا ہے کہ عامل کو چاہیے کہ وہ ساتوں دنوں کے موکلوں کو بھی دریافت کرے کہ یکشنبہ کا موکل کون ہے اور دوشنبہ وغیرہ کا موکل کون ہے اور ان کے اسماء کیا ہیں۔ اس سلسلہ میں یہ بتانا ضروری ہے کہ جس روز عمل شروع کرنے پر ارادہ تو اس روز کے موکل کی شیرینی پر نذر کرے اور موکل کا نام با ادب لیوے اور ان سے استعانت اور امداد چاہے تاکہ مقصد دلی کے حاصل ہونے میں دیر نہ ہو بعد نذر و التجائے امداد وغیرہ کے عمل خوانی شروع کرے۔ معلوم ہونا چاہیے کہ ہر ایک دن میں دو فرشتہ موکل ہیں ایک علوی سماوی، دوسرا سفلی ارضی۔

**چنانچہ اسماء ان کے یہ ہیں جو بہ لحاظ یوم تحریر کیے جارہے ہیں۔**

بہ روز یکشنبہ — ملک علوی روفیائیل اور ملک سفلی ابوعبداللہ مذہب ہے۔

بہ روز دوشنبہ — ملک علوی جبرائیل اور جبرائیل کا خادم شمکائیل اور ملک سفلی ارضی ابوعبداللہ الحارث ہے۔

بہ روز سہ شنبہ — ملک علوی سلکائیل اور ملک سفلی ارضی الاحمر ہے۔

بہ روز چہار شنبہ — ملک علوی میکائیل اور میکائیل کا ایک خادم نوائیل ہے اور ملک سفلی کے دو نام ہیں ایک دوبعر اور دوسرا یرقان ہے۔

بہ روز پنجشنبہ ملک علوی صوفیائیل اور ملک سفلی السید شمھودس

بہ روز جمعہ ملک علوی عینائیل ملک سفلی عبد الرحمن لقب اس کا ابیض ہے۔

بہ روز شنبہ ملک علوی حصفیائیل۔ ملک سفلی ابونوح میمون السجان

## تذکرہ موکلین ہر چہار سمت

عامل کو قبل شروع عمل یہ بھی دریافت کرنا ضروری ہے کہ مغرب و مشرق اور جنوب وشمار کے کون کون سے موکلین ہیں۔ اس لیے کہ عامل جس وقت کہ جس رخ پر بیٹھ کر عمل کرے گا اگر اس سمت کے موکل سے آگاہ نہ ہوگا تو زکوۃ بھی نہ ادا کرسکے گا اور نہ استمداد ہی حاصل ہوسکے گی۔ لہذا اسمائے موکلات معہ سمت حسب ذیل ہیں۔

مشرق مشرق کا موکل دنیائیل ہے اور اعوان ان کے درحمائیل اور حموقائیل اور سمعیائیل ہیں۔

مغرب مغرب کا موکل دردیائیل ہے اور اعوان جبریقیل اور قصمائیل اور شویائیل ہیں۔

قبلہ موکل قبلہ کا انیائیل ہے اور اعوان فرغوئیل اور طاحیل داللول ہیں۔

جنوب جنوب کا موکل صرفائیل ہے اور اعوان ان کے قمیائیل اور مرحبائیل اور حومکائیل ہیں۔

شمال موکل سمت شمال کا اسیائیل ہے اور اعوان فرعزئیل اور طائیل ہیں۔

# باب پنجم

## تذکرہ اسمائے حسنیٰ وخواص حروف تہجی

سب سے پہلے میں اسمائے حسنیٰ کا تذکرہ کرنا اس لیے بہتر سمجھتا ہوں کہ مبتدی حضرات کو ذہن نشین کرادوں کہ یہی اسم ہائے مبارکہ تمام عالمین کی روح رواں ہیں اور انہیں سے ہر کائنات کا نظام مرتب ومزین ہے۔ عملیاتی دنیا میں یہی اسماء پاک جواس خالق جزو وکل کے ہیں۔ جس نے سارے جہاں کو ایک لفظ کن سے پیدا کیا۔ جس کی ذات وحدہ لاشریک لہ ہے اور جس کے قبضہ قدرت میں سب کچھ ہے۔ یہی اسماء مبارکہ کلید عملیات ہیں۔ بغیر ان کے ورد کے عامل اس دنیا سے پر یشہ برابر بھی کچھ حاصل نہیں کرسکتا چاہے جس قدر بھی دماغ سوزی کرے اور یہی اسمائے پاک عامل کے محافظ جان بھی ہیں بشرطیکہ اس نے قبل شروع عمل ان اسمائے مبارکہ کی باضابطہ زکوۃ ادا کردی ہو۔ اس لیے بہتر ہے کہ عامل سب سے پہلے اس طرف متوجہ ہو اور عمل شروع کرنے سے پہلے ان اسماء مبارکہ کی زکوۃ ادا کرے کہ تاثیر عمل جلد ظاہر ہوگی اور عامل رجعت سے بھی محفوظ رہے گا۔

طریقے زکوۃ اسمائے حسنیٰ کے بہت ہیں لیکن سب سے سہل اور آسان طریقہ یہ ہے کہ ہر روز اسماء مبارکہ۔ ۹۹ بار ۹۹ روز تک بلاناغہ بہ خلوص نیت بہ تعیین وقت اور مقام بعد سلگانے بخورات پڑھے اور ہر اسم مبارک کے پہلے لفظ "یا" کا اضافہ کرے۔ درمیان ورد پرہیز جلالی اور جمالی کا پابند رہے۔

## اسمائے حسنیٰ

**الف** **اللہ** اعداد ۶۶۔ بمعنی خدا۔ خاصیت جلالی۔ ورد ۱۰۰ بار۔
نتائج۔ موودت۔ طباع۔ گرم۔ بخور۔ عود سیاہ۔۔۔۔
برج عمل۔ منازل شرطین۔ کوکب، زحل۔ جن نیو بوش
موکل، اسرافیل۔

**ب** **باقی** اعداد، ۱۱۳، بمعنی ہمیشہ سے ہے۔ خاصیت جمالی۔
ورد ۱۰۰ بار، نتائج محبت، طباع، رطب۔ بخور، شکر۔
برج جوزا۔ منزل بطمین کوکب، مشتری۔ جن، ردلوش۔
موکل، جبرائیل۔

**ج جامع** اعداد، ۱۱۴، بمعنی جمع کرنے والا۔ خاصیت، مشترک ورد ۲۰۰ بار نتائج، محبت۔ طبائع، یابس۔ بخور، دار چینی۔ برج، سرطان۔ منزل ثریا۔ کوکب، مریخ۔ جن، نونوش۔ موکل۔ کلکائیل۔

**د دیان** اعداد، ۶۵۔ بمعنی، معاف کرنیوالا۔ خاصیت، جلالی۔ ورد، ۲۷ بار۔ نتائج، عداوت۔ طباع گرم بارد۔ بخور، صندل سفید۔ برج، ثور۔ منزل، مقعہ۔ کوکب، شمس۔ جن، ہوبش۔۔ موکل، دردائیل۔

**ہ ہادی** اعداد، ۲۰۔ بمعنی راہ دکھانے والا۔ خاصیت، جمالی۔ ورد، ۱۰۰ بار۔ نتائج، عداوت۔ طبائع، گرم۔ بخور صندل سفید۔ برج، حمل۔ منزل، مقعہ۔ کوکب زہرہ۔ جن، ہویش۔ موکل، دریائیل۔

**و ولی** اعداد، ۴۶۔ بمعنی، مددگار۔ خاصیت، جمالی۔ ورد، ۲۰۰، نتائج، محبت۔ طباع، رطب۔ بخور، کافور۔ برج، جوزا۔ منزل، مقعہ۔ کوکب، عطارد۔ جن، یوبوش۔ موکل اقمائیل۔

**ذ ذکی** اعداد، ۳۷، بمعنی پاک کرنے والے۔ خاصیت، مشترک۔ ورد، ۱۷ بار۔ نتائج، محبت۔ طباع، خشک۔ بخور، شہد۔ برج، سرطان۔ منزل، زاغ۔ کوکب، قمر۔ جن، یوبوش۔ موکل، شرقائیل۔

**ح حق** اعداد، ۱۰۸۔ بمعنی خداوند سزادار۔ خاصیت، مشترک۔ ورد، ۳۰۰ بار۔ نتائج، بغض۔ طباع، تر۔ بخور، زعفران۔ برج، جدی۔ منزل، نثرہ۔ کوکب، زحل۔ جن، کایوش۔ موکل، مکفیل۔

**ط طاہر** اعداد، ۲۱۵۔ بمعنی پاک کرنیوالا۔ خاصیت، جلالی۔ ورد، ۴۷ بار۔ نتائج، عقد شہوت۔ طباع، گرم۔ بخور، مشک۔ برج حمل۔ منزل، طرفہ۔ کوکب، مشتری۔ جن، عبوش۔ موکل، تنکفیل۔

**ی یٰسین** اعداد، ۱۳۰۔ بمعنی، بزرگ۔ خاصیت، جمالی۔ ورد، ۱۰۰۰۔ نتائج، فتح رجل۔ طباع، تر۔ بخور، گل سرخ۔ برج، میزان۔ منزل، علبیہ۔ کوکب، مریخ۔ جن، بدیوش، موکل، اسمائیل۔

**ک کافی** اعدا، ۱۱۱۔ بمعنی، تحقیقات کرنے والا۔ خاصیت، جمالی نتائج، محبت۔ طباع، خشک۔ بخور، گل سفید۔ برج عقرب۔ منزل، زہرہ۔ کوکب، شمس۔ جن، مہوش۔ موکل، پراکاکائیل۔ ورد، ۲۰۰۔

**ل لطیف** اعداد، ۱۲۹۔ بمعنی، باریک بین۔ خاصیت، جمالی نتائج، جدائی۔ ورد، ۲۷۔ طباع، بارد، بخور، پوست، غیب۔ برج، ثور۔ منزل، عرقہ۔ کوکب، زہرہ۔ جن، قدنوش۔ موکل، تردوائیل۔

**م ملک** اعداد، ۹۰۔ بمعنی بادشاہ حقیقی۔ خاصیت، جلالی۔ تعداد ورد، ۹۰۔ نتائج، محبت۔ طباع، گرم۔ بخور، آبی۔ برج، اسد۔ منزل، اعوار۔ کوکب، عطارد۔ جن، عدیوش۔ موکل، رویائیل۔

**ن نور** اعداد، ۲۵۶۔ بمعنی، روشن کرنیوالا۔ خاصیت، جلالی۔ تعداد ورد، ۲۷۔ نتائج، بغض۔ طباع، تر۔ بخور، سنبل۔ برج، میزان۔ منزل، ساک۔ کوکب، قمر۔ جن، کیسوش۔ موکل، جولائیل۔

**س سمیع** اعداد، ۱۸۰۔ بمعنی، سننے والا۔ خاصیت، مشترک۔ تعداد ورد ۵۰۰۔ نتائج، عقد شہوت۔ طباع، خشک۔ بخور، خوشبو سے مرکب۔ برج، قوس۔ منزل، غفرا۔ کوکب، زحل۔ جن، خیوش۔ موکل، ہموائیل۔

**ع علی** اعداد، ۱۱۰۔ بمعنی، بلند مرتبہ، خاصیت، جلالی۔ ورد ۲۰۰۔ نتائج، تونگری۔ طباع، سرد۔ بخور، فلفل سفید۔ برج، سنبلہ۔ منزل، ربانا۔ کوکب، مشتری۔ جن، فینوس۔ موکل، سرحمائیل۔

**ف فتاح** اعداد، ۴۷۹۔ بمعنی کھولنے والا۔ خاصیت، جمالی۔ ورد، ۲۷ بار۔ نتائج، عداوت۔ طباع، گرم۔ بخور، جوز۔ برج، اسد۔ منزل، اکلیل۔ کوکب، مریخ۔ جن، یعطیوس۔ موکل، ہمائیل۔

**ص صمد** اعداد، ۱۳۴۔ بمعنی، بے پرواہ۔ خاصیت، جلالی۔ ورد، ۲۰۰ بار۔ نتائج، الفت۔ طباع، تر۔ بخور، زعفران۔ ورد، بالا۔ برج، میزان۔ منزل، قلب۔ کوکب، شمس۔ جن، فلایوس۔ موکل، عطرائیل۔

ق قادر اعداد، ۳۰۵۔ بمعنی، قدرت والا۔ خاصیت، مشترک۔ ورد، ۳۰۰ بار۔ نتائج، عقد شہوت۔ طباع، خشک۔ بخور، ترنج۔ برج، حوت۔ منزل، شعلہ۔ کوکب، زہرہ۔ جن، شمیوس۔ موکل، عطرائیل۔

ر رب اعداد، ۲۰۲۔ بمعنی، پروردگار۔ خاصیت، جلالی۔ ورد، ۴۷ بار۔ نتائج، موودت۔ طباع، سرد۔ بخور، گلاب۔ برج، سنبلہ۔ منزل، لابد۔ کوکب، عطارد۔ جن، مرھوش۔ موکل، امواکیل۔

ش شفیع اعداد، ۴۶۰۔ بمعنی، شفاعت قبول کرنے والا۔ خاصیت، جلالی۔ تعداد ورد، ۲۰۰۔ نتائج، عداوت۔ طباع، گرم۔ بخور، عود سفید۔ برج، عقرب۔ منزل، بدھ۔ کوکب، قمر۔ جن، تشویش۔ موکل، ہمرائیل۔

ت تواب اعداد، ۴۰۹۔ بمعنی، توبہ قبول کرنے والا۔ خاصیت، جمالی۔ تعداد ورد، ۳۰۰ بار۔ نتائج، عقد نوم۔ طباع، تر۔ بخور، عنبر۔ برج، دلو۔ منزل، مدائج۔ کوکب، زحل۔ جن، اہلیوش۔ موکل، عزرائیل۔

ث ثابت اعداد، ۹۰۳۔ بمعنی، قیوم۔ خاصیت، جلالی۔ تعداد ورد، ۴۰۰ بار۔ نتائج، بغض۔ طباع، خشک۔ بخور، عود سفید۔ برج، حوت۔ منزل، سعد بلغ۔ کوکب مشتری۔ جن، ثلحیوش۔ موکل، میکائیل۔

خ خالق اعداد، ۷۳۱۔ بمعنی، پیدا کرنے والا۔ خاصیت، مشترک۔ تعداد ورد، ۷۰۰۔ نتائج، محبت۔ طباع، سرد۔ بخور، بنفشہ۔ برج، جدی۔ منزل، سعد السعود۔ کوکب مریخ۔ جن، دلایوش۔ موکل، مہکائیل۔

ذ ذاکر اعداد، ۹۲۱۔ بمعنی، یاد کرنے والا۔ خاصیت، مشترک۔ ورد، ۷۹ بار۔ نتائج، البغض۔ طباع، گرم۔ بخور، ریحان۔ برج، قوس۔ منزل، ماقیہ۔ کوکب، شمس۔ جن، للکایوش۔ موکل، ہرطائیل۔

ض ضار اعداد، ۱۰۰۱۔ بمعنی، ضرر رساں۔ خاصیت، جلالی۔ ورد، ۴۷ بار۔ نتائج، بغض۔ طباع، گرم۔ بخور، گل ارغون۔ برج، دلو۔ منزل، مقدم۔ کوکب، زہرہ۔ جن، غایوش۔ موکل، عطکائیل۔

ظ ظاہر اعداد، ۱۱۰۶۔ بمعنی آشکارا۔ خاصیت، جلالی۔ ورد، ۴۵ بار۔ نتائج، عداوت۔ طباع، گرم وخشک۔ بخور، گل نسرین۔ برج، حوت۔ منزل، موخر۔ کوکب، عطارد۔ جن، عفوپوش۔ موکل، لوزائیل۔

غ غفور اعداد، ۱۲۸۶۔ بمعنی، بخشنے والا۔ خاصیت، جمالی۔ ورد، ۲۰۰ بار۔ نتائج، امراض صحت۔ طباع، خشک۔ بخور، قرنفل۔ برج، حوت۔ منزل، رسا۔ کوکب، قمر۔ جن، عرفویوش۔ موکل، لوخائیل۔

بعد اختتام اسمائے حسنہ، اس دائرے میں ان تمام باتوں اور اسمائے اجنہ سے بھی ہر کس وناکس کو روشناس کرایا جاچکا ہے۔ جس عنوان کے تحت یہ کتاب لکھی جارہی ہے۔ اسی ضمن میں بہتر معلوم ہوتا ہے کہ حروف نورانی اور حروف ظلمانی کا تذکرہ معہ دیگر کوائف ضروری کے بھی کردوں۔ جن کا تعلق آئندہ چل کر اس کتاب کے نفس مضمون سے ایک ضروری انداز میں پڑے گا اور جن سے واقف ہونا اس کتاب کے ناظرہ اور اس عمل کے شائق کے لیے ضروری ہے۔

## حروف نورانی اور ظلمانی کی تشریح

شائقین عملیات سے یہ بات بھی پوشیدہ نہ رہے کہ علمائے جفر وغیرہم نے ان اٹھائیس حروف تہجی کے دو حصے کرتے ہوئے ایک حصہ کو حروف نورانی اور دوسرے حصہ کو حروف ظلمانی قرار دیا ہے۔ پہلے حروف کو لیجیے کہ یہی حروف مقطعات قرآنی ہیں اور بہت بڑی فضیلت کے مالک ہیں۔ ان حروف مبارکہ کو اگر تقدم اور تاخر کرکے گردش دی جائے تو ان کو بلا کسی تکلف اور پس وپیش کے یہ جامع عبارت بنتی ہے۔

"صراط علی حق نمسکہ"

اور انہی حروف نورانی کو حروف عالیات بھی کہتے ہیں۔ مطلب عبارت متعلقہ سے صاف ظاہر ہے۔ یہ میرا ایمان ہے کہ اگر اس عبارت کو باقاعدہ کتابی صورت میں کچھ صفحات مقررہ اور قاعدہ مروجہ کے اندر گردش دی جائے تو پوری کتاب میں چودہ جگہ پر اسم اعظم آئے گا۔ اس کتاب کے کیا اوصاف ہوں گے۔ اپنی کوششوں سے جو مجھے معلوم ہوئے ہیں۔ تحریر کررہا ہوں۔

1۔ یہ کتاب اگر ویرانے میں لکھی جائے گی تو خلاق عالم بہ برکت اس کتاب کے اس جگہ ویران کو آبادی سے پر کردے گا۔

2۔ اور اگر قصبہ میں لکھی جائے گی تو گاؤں قصبہ، قصبہ، شہر کی صورت میں اور اگر شہر میں لکھی گئی تو وہ شہر مرکزیت اختیار کرلے گا۔

3۔ سب سے بڑی خصوصیت اس کتاب کی یہ ہے کہ جس گھر میں یہ کتاب ہوگی۔ ہر شب پنجشنبہ کو ارواح انبیاء اس کتاب کی زیارت کے لیے آیا کریں گی۔

**نوٹ:۔**

یہ کتاب قلمی ہوتی ہے۔ چھاپی نہیں جاتی لہذا آپ کہیں ناشر کو نہ پریشان کرنے لگیں۔

یہ سطور محض حروف نورانی کی اہمیت اور فضیلت کے باب میں ظاہر کیے گئے ہیں اور وہ حروف نورانی یہ ہیں۔

ا ل م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ن ق

اسی طرح سے دوسرے حصہ کے چودہ حروف۔ حروف ظلمانی کہے جاتے ہیں۔ جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

ب ج د و ز ف ش ت ث خ ذ ض ظ غ

ان دو اقسام حروف میں سے کوئی حرف ایسا نہیں ہے جو اسمائے حسنیٰ سے متعلق نہ ہو۔ پس جب ان کا تعلق اسمائے حسنیٰ سے ہے تو ان حروف کے تحت بہ لحاظ اسمائے مبارکہ حق تعالیٰ موکلین بھی ہیں۔ کواکب بھی اور اجنہ بھی۔ پس جاننا چاہیے کہ چودہ حروف نورانی۔ متعلقہ اسمائے الہیہ کے تحت بارہ موکلین، سات ستارے اور چودہ اجنہ ہیں۔ جو رات دن اپنے مالک کی حمد وثناء میں مصروف رہتے ہیں۔ پس اگر پرہیز جلالی اور جمالی کا لحاظ نیز قواعد اور ضوابط کی پوری پابندی کرتے سیارگان کی حرکت کو ملحوظ رکھ کر عامل صراط علی حق تمسکہ کا عمل چلہ کشی کے ساتھ بہ پابندی وقت اور مکان وغیرہ جیسا کہ تحریر کیا جاچکا ہے۔ اپنے طالع اور ستارہ نیز ایام وساعات سعد ونحس کا خیال رکھتے ہوئے کرے اور اس عمل میں پورا اتر جائے تو میرا یہ دعویٰ ہے کہ پھر اس کو عمل تسخیرات یا اور کسی دوسرے عمل کے کرنے کی ضرورت پیش نہ آئے گی۔ اس لیے کہ اس عمل کے عامل سے سات ستارے، چودہ اجنہ اور بارہ موکلین دوستی کا دم بھرنے لگیں گے۔ اس عمل کے عامل کے لیے سب سے ضروری شرائط یہ ہیں کہ زمانہ سن بلوغیت سے اس وقت تک جس وقت کہ اس کے دل میں اس عمل کے کرنے کا شوق پیدا ہوا ہو۔ نماز پنجگانہ میں سے کسی وقت کی نماز بغیر عذر شرعی کے قضا نہ کی ہو اور نہ اب قضا کر رہا ہو۔ صوم کے بجالانے کا بھی پابند ہو۔ زانی نہ ہو۔ کوئی فعل خلاف وضع فطری کا مرتکب نہ ہوا ہو۔ جھوٹا نہ ہو۔ حسد سے پرہیز رکھتا ہو۔ اشیاء حرام استعمال نہ کی ہو۔ متقی اور پرہیزگار ہو باوضو رہنے کی عادت ہو۔ حقوق والدین، اعزہ اور پڑوسی کی ادائیگی میں غفلت نہ برتی ہو۔ مستحق سائل کے سوال کو رد نہ کیا ہو۔ ناچ وگانا اور سینما بینی سے پرہیز رکھتا ہو۔ خوش غذا اور کثیر خوراک استعمال کرنے کا عادی نہ ہو۔ لباس شرعی استعمال کرتا ہو۔ تب ایسا شخص اس عمل کو کر کے اس سے فیض جائز حاصل کرسکتا ہے۔

جاری ہے۔۔۔

تحریر: امتیاز علی۔

# برج حوت

## خواتین اور ازدواجی زندگی

حوت بارہواں برج ہے۔ اس کے حاکم سیارے نیچون اور مشتری ہیں۔ عنصر پانی ہے۔ اس برج کا نشان مخالف سمتوں میں تیرتی مچھلیاں ہیں۔

اس برج کے حاکم سیارے دو ہیں۔ مشتری خوش قسمتی، صحت اور کامیابی کی علامت ہے۔ یہ ذہانت، علم اور خوشحالی کا سیارہ ہے۔ نیچون ایک شدید احساس ذمہ داری کی علامت ہے۔ یہ حقیقت سے فرار کی بھی علامت ہے لیکن فنون لطیفہ کا بھی اس سیارے سے گہرا تعلق ہے۔

حوت کا نشان دو مچھلیاں ہیں۔ ایک دوسرے کی مخالفت سمیت میں تیرتی مچھلیاں، اسی طرح حوت افراد کی شخصیت کے بھی دو روپ ہوتے ہیں۔ ان میں کسی بھی لمحے اپنے رویئے، نکتہ نظر اور اپنے آپ کو بدلنے کی حیرت انگیز صلاحیت ہوتی ہے۔ ان کے اندر چھپی دوسری شخصیت کبھی بھی ان پر غالب آسکتی ہے۔

**19 فروری تا 20 مارچ کے درمیان پیدا ہونے والوں کا برج**

یہ ذہنی، جسمانی اور جذباتی کسی قسم کی تبدیلی قبول نہیں کرتے۔ ایسی صورت میں یہ بے چینی محسوس کرنے لگتے ہیں۔ جس طرح مچھلی گہرے پانی کی بجائے اگر کنوئیں یا حوض میں تیر رہی ہو تو پریشان رہتی ہے۔ مچھلی کو کم پانی میں مقید کرنا گویا پرندے کو پنجرے میں بند کرنے کے مترادف ہے۔

پانی اس برج کا عنصر ہے۔ سرطان اور عقرب کی طرح حوت بھی خاموشی اور پراسراریت رکھتا ہے جیسے سمندر۔

برج حوت منطقہ البروج کا بارہواں اور آخری برج ہے۔ اس سے تعلق رکھنے والے افراد عموماً خوابوں کی دنیا میں رہنا پسند کرتے ہیں۔ حساس فطرت کے مالک اور ذہین ہوتے ہیں۔ مگر یہ کم گو اور شرمیلے بھی ہوتے ہیں۔ نہ یہ اپنی خوبیوں کا اظہار کرتے اور نہ دوسروں سے ان کا تذکرہ سننا پسند کرتے ہیں۔

انہیں ست الوجود اور کاہل سمجھا جاتا ہے۔ مگر یہ اپنی گھریلو اور دفتری ذمہ داریوں سے کبھی فرار نہیں چاہتے۔ انہیں ہمیشہ پوری کرتے ہیں۔ یہ خود کو صورت حال کے مطابق ڈھالنا جانتے ہیں۔ یہ دوسروں کی مدد کرتے ہیں اور یہ مدد کسی خاص مقصد یا خاص لوگوں کے لیے محدود نہیں ہوتی۔ یہ صرف مدد کے جذبے کے تحت ہر شخص سے ہمدردی رکھتے ہیں۔ بہت سے لوگ ان کی اس عادت اور نرم روئی سے ناجائز فائدہ اٹھاتے ہیں اور حوت افراد یہ جاننے کے باوجود بھی ان سے اختلاف نہیں کرتے۔

یہ مہربان، ہمدرد اور ذمہ دار ہوتے ہیں۔ اس لیے لوگ مشکل حالات میں انہی سے رجوع کرتے ہیں۔

حوت افراد آرٹسٹ فطرت رکھتے ہیں لیکن اس کے ساتھ ساتھ ان کے رویے میں شرم اور جھجک ہوتی ہے۔ یہ غیر حقیقت پسند بھی ہوتے ہیں۔ ان کے متعلق مشہور ہے کہ یہ دنیا کو رنگین شیشوں کی عینک لگا کر دیکھتے ہیں اور اسے پھولوں کی سیج سمجھتے ہیں۔

یہ ہمیشہ پر امید رہتے ہیں۔ بدترین حالات میں بھی ضبط کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑتے۔ انجانے اندیشے اور مستقبل کا خوف انہیں پریشان نہیں کرسکتا۔

یہ ماضی کی خوشگوار یادوں سے مسرور اور مستقبل سے بے خبر حال میں زندگی گزارتے ہیں۔

یہ خوابوں کی دنیا کے باسی ہوتے ہیں۔ چلتے پھرتے بھی خواب دیکھتے ہیں۔ لیکن یہ امکان ہر وقت موجود رہتا ہے کہ یہ اپنی تمام تر خامیوں کے باوجود سنہری کارنامے انجام دے کر شہرت اور کامیابی حاصل کرسکتے ہیں۔

یہ لڑائی جھگڑے سے بھاگتے ہیں ان کے مزاج میں ایک خاص قسم کا ٹھہراؤ اور دھیما پن ہوتا ہے۔ اگر کبھی لڑائی کا موقع آ بھی جائے تو یہ بحث و مباحثے یا جھگڑے کو بڑھانے کی بجائے مفاہمت کی راہ اختیار کرتے ہیں۔

یہ دوسروں سے ہمدردانہ اور مخلصانہ سلوک کرتے ہیں۔

ان میں زبردست تخلیقی صلاحیت ہوتی ہے۔ اگر یہ اپنی صلاحیتیں ایک جانب مرکوز کردیں تو بڑا نام پیدا کرتے ہیں۔ ادیب، شاعر، اداکار اور فلاسفر ثابت ہوتے ہیں۔

حوت افراد میں اکثر حس مزاح زیادہ ہوتی ہے۔ یہ اپنے اردگرد کے افراد کو ہنسانے کے ماہر ہوتے ہیں۔

محبت ان افراد کے لیے بہت اہمیت رکھتی ہے۔ یہ فلرٹ نہیں کرتے۔ کسی کو دھوکہ دینا، اس کے جذبات سے کھیلنا ان کے بس کی بات نہیں۔ یہ جس سے بھی محبت کریں ٹوٹ کر کرتے ہیں۔ محبت کو ایک مقدس فریضے کی طرح سمجھتے ہیں۔

محبت ان کی کمزوری سمجھی جاتی ہے۔ جب کوئی شاہرہ محبت پر ان کی طرف بڑھتا ہے تو یہ بغیر کسی مزاحمت کے اس کے ساتھ چل پڑتے ہیں اور جلد ہی خود کو ایسی محبت میں مبتلا پاتے ہیں۔ جسے پانے کی انہوں نے کبھی آرزو نہیں کی ہوتی۔

محبت میں یہ کبھی بہت خوش اور کبھی اداس اور مایوسی کا شکار ہوتے ہیں۔ یہ ضروری نہیں کہ ان کے موڈ کی تبدیلی کی کوئی وجہ ہو۔

دوسرے برجوں کے افراد میں ان کے تعلقات سرطان اور عقرب کے ساتھ بہت اچھے، جدی، دلو، حمل اور ثور کے ساتھ اچھے۔ قوس، سنبلہ اور جوزا کے ساتھ غیر یقینی اسد اور میزان کے ساتھ غیر جانبدارانہ رہتے ہیں۔

حوت افراد کی خوش قسمتی کا عدد 7 ہے۔ نیلے اور سبز رنگ کے تمام شیڈ اور سفید رنگ ان کے لیے موافق ہے۔

☆ زمرد ان کے لیے سعد پتھر ہے۔

**اس برج کی چند اہم شخصیات یہ ہیں۔**

☆ ڈاکٹر ہیوگو (نامور ادیب۔ ہنچ بیک آف نوٹرے ڈیم کا خالق)

☆ مائیکل اینجلو (نامور مصور)

☆ الزبتھ ٹیلر (مشہور اداکارہ)

☆ جیری لوئیس (نامور مزاحیہ اداکار)

☆ البرٹ آئن سٹائن (مشہور سائنس دان، نظریہ اضافیت دریافت کرنے والا)

☆ جارج واشنگٹن (امریکہ کا پہلا صدر)

☆ الیگزینڈر گراہم بل (ٹیلیفون کا موجد)

## حوت خواتین

حوت خواتین سحر انگیز شخصیت کی مالک ہوتی ہیں۔ ان کے حسن میں بلا کی کشش اور پراسراریت ہوتی ہے۔ آپ کسی حوت عورت کی آنکھوں کے جادو سے نہیں بچ سکتے۔ انہیں آنکھوں آنکھوں میں بات کرنے میں کمال حاصل ہوتا ہے۔

کسی حساس ریڈار کی مانند دوسرے کی قلبی کیفیت کا فوراً اندازہ لگا لیتی ہے۔

یہ متلون مزاج ہوتی ہے۔ اس کی زندگی میں سکوت نہیں ہوتا۔ پل میں تولہ پل میں ماشہ کے مصداق ان کا موڈ تیزی سے بدلتا ہے۔

یہ مفاد پرست، خود غرض یا لالچی نہیں ہوتی۔ بلکہ دوسروں کے لیے ایثار کرنے والی اور ان کے کام آنے والی ہوتی ہے۔ دوسروں کے جذبات سمجھنے کی اہلیت رکھتی ہے۔ دوسروں کی بے لوث خدمت کر کے اسے لطف محسوس ہوتا ہے۔

حوت عورت کو غصہ بہت کم آتا ہے اور آتا بھی ہے تو یہ اس کا اظہار کم ہی

کرتی ہے۔ اس کا غصہ برف کی مانند ہوتا ہے جو تھوڑی دیر میں پگھل جاتی ہے۔ لیکن اس کی محبت تیز اور چمکیلی دھوپ کی طرح ہوتی ہے جو زندگی کی علامت ہے۔

مشکل اور پیچیدہ حالات کا مقابلہ حوت عورت کے بس سے باہر ہوتا ہے۔ ایسے میں یہ فرار کی راہ اختیار کرتی ہے اور فرار کی یہ راہ عموماً نشہ آور اشیاء میں پوشیدہ ہوتی ہے۔

وہ مقابلے کی بجائے رنگین خواب دیکھنا پسند کرتی ہے۔ یہ کم گو اور آسانی سے گھلنے ملنے والی نہیں ہوتی۔ حالانکہ برج شناس ماہرین حوت عورت کو مشورہ دیتے ہیں کہ وہ لوگوں سے روابط بڑھائے اور متحرک رہے اور منفی سوچ کو ذہن سے نکالنے کی بھرپور کوشش کرے کیونکہ یہ حوت عورت کی بڑی خامیوں میں سے ایک ہے کہ وہ اپنے آپ پر یقین نہیں رکھتی اور اپنے نکتہ نظر کو غلط خیال کرتی ہے۔

حوت عورت اچھی بیوی ثابت ہوتی ہے۔ یہ وفادار اور حساس ہوتی ہے اور اپنے شریک حیات کو معاشی اور دیگر پریشانیوں سے بچانے کی پوری کوشش کرتی ہے لیکن اس میں ایک سے زائد شادیاں کرنے کا عموماً رجحان پایا جاتا ہے۔

کیونکہ اس کی فطرت میں گاہے بگاہے تبدیلی ہوتی رہتی ہے۔ جنہیں ان کا شوہر سمجھ نہیں پاتا اور غلط فہمی جنم لیتی ہے۔

یہ عالم نوجوانی میں شادی کرتی ہے اور جب اس کا شعور مکمل طور پر بیدار ہوتا ہے تو اسے یہ احساس ہونے لگتا ہے کہ اس کا انتخاب صحیح نہیں تھا۔

یہ جس کو چاہتی ہے تو اس کی روح تک میں سما جانے کی خواہش کرتی ہے۔ ایسے میں شریک حیات کی بے حسی اور جذباتی کمزوری سے اس سے علیحدگی پر مائل کرتی ہے۔

نامور اداکارہ الزبتھ ٹیلر اس برج سے تعلق رکھتی ہے اور اب تک ۸ شادیاں کرچکی ہے۔

علم فلکیات کے مطابق وہ حوت عورتوں کے اس گروہ سے تعلق رکھتی ہے جو غیر معمولی طور پر خوبصورت ہوتی ہیں۔ مگر ہمیشہ اپنے لیے نامناسب شریک حیات چنتی ہیں۔

محبت کے معاملے میں حوت عورت اکثر فریب دہی کا نشانہ بن جاتی ہے۔ وہ مرد کے ظاہر و باطن کو سمجھنے میں عموماً غلطی کرتی ہے اور نتیجہ گہرے صدمات کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے۔

حوت وعورت آرام دہ گھریلو ماحول پسند کرتی ہے۔ وہ اپنے گھر کو پر سکون بنانے کی خواہش مند ہوتی ہے۔

وہ گھریلو زندگی کے لیے مناسب رہتی ہے۔

ماہرین کہتے ہیں کہ حوت عورت کو ہمیشہ دوسروں کی ضرورتوں اور خواہشوں کا خیال ہی نہیں رکھنا چاہیے۔

اور اپنے مسائل کو نظر انداز نہیں کرنا چاہیے۔ بلکہ اسے ان معاملات میں تھوڑا سا خودغرض بننا چاہیے اور اپنی ذات سے بھی محبت کرنا چاہیے۔ اپنے دوستوں اور عزیزوں کے غم میں ہی پاگل نہیں ہونا چاہیے۔

حوت خواتین کے لیے کس برج کے افراد اچھے شریک حیات ثابت ہوں گے۔ اس بارے میں ماہرین کی آراء کی روشنی میں ایک مختصر جائزہ پیش خدمت ہے۔

## حوت عورت اور حوت مرد

یہ پارٹنرشپ بالعموم کامیاب ثابت ہوتی ہے۔

حوت مرد اور حوت عورت طبعاً محبت میں ایک دوسرے سے وفادار ہوتے ہیں۔ دونوں زیادہ عرصہ تک ایک دوسرے سے خفا نہیں رہ سکتے۔ ان کے درمیان گہرا جذباتی تعلق قائم ہوتا ہے۔

لیکن یہ دونوں ہی فیصلے کی قوت سے محروم ہوتے ہیں۔ اس شعبے میں کوئی تیسرا شخص ان کی مدد کرتا ہے۔

مجموعی طور پر دونوں اچھی زندگی بسر کرتے ہیں۔

## حوت عورت اور عقرب مرد

دونوں اچھے شریک حیات ثابت ہوتے ہیں۔

دونوں کا بنیادی عنصر پانی ہے۔

حوت عورت کا مزاج گھریلو قسم کا ہوتا ہے اور عقرب مرد اس بات کو پسند کرتا ہے۔ دونوں میں بہت کم جھگڑا ہوتا ہے۔ دونوں خوشگوار زندگی گزارتے ہیں۔

## حوت عورت اور سرطان مرد

یہ رفاقت کامیاب رہتی ہے۔

دونوں کا تعلق پانی سے ہے۔ دونوں موڈی ہوتے ہیں۔ سرطان مرد کا مزاج پل پل بدلتا رہتا ہے۔

اور حوت عورت بھی ایسی ہی ہوتی ہے۔ دونوں فنون لطیفہ سے دلچسپی رکھتے ہیں۔ زندگی کے بارے میں دونوں کا نظریہ یہ ہوتا ہے کہ زندگی محبت کے لیے ہوتی ہے۔ دونوں میں معمولی اختلافات تو ہوتے ہیں۔ مگر مجموعی طور پر یہ اچھے ہمسفر ثابت ہوتے ہیں۔

☆ ☆

# حب کا ایک زود اثر عمل

## (مجربات دامانیه)

تحریر: سائیں عبداللطیف دامانی، اسلام آباد۔

## تثلیث زہرہ مشتری

28 فروری 2018 بوقت 22 بجکر 25 منٹ پر ابتداء ہوگی۔ یکم مارچ 2018 بوقت 16 بجکر 57 منٹ پر مکمل ہوگی۔ 2 مارچ 2018 بوقت 11 بجکر 35 منٹ پر خاتمہ ہوگا۔

## حب کا ایک زود اثر عمل

اکثر لوگوں کا اصرار ہوتا ہے یا جن حضرات کے گاہے بگاہے مجھے فون آتے رہتے ہیں کہ جناب کوئی سفلی عمل بتادیں یا پھر ایسے عامل کا پتہ دے دیں جو سفلی عمل کا ماہر ہو۔ جس سے ہماری پریشانی دور ہوسکے۔ مجھے ایسے لوگوں پر ترس آتا ہے کہ ان لوگوں کو دین، مذہب اور ایمان کا ذرہ بھر احساس نہیں۔ یاد رکھیں کالے جادو میں شرک ہے اور نفی اسلام ہے۔ ہمیں اتنا کچھ معلوم ہونے کے باوجود بھی ہم اس طرح کے اعمال کی طرف بھاگتے ہیں۔ اکثر لوگوں کا کہنا ہے کہ سفلی اعمال میں اثرات جلد ظاہر ہوتے ہیں اور عمل کا اثر دنوں میں نہیں بلکہ گھنٹوں میں ہوجاتا ہے۔ جبکہ نوری عمل میں اثر اول تو ہوتا نہیں اگر ہوتا ہے تو ایک عرصہ لگ جاتا ہے۔ ظاہر ہے ایسی باتیں سن کر ایک انسان کا دل خون کے آنسو روئے گا۔ حقیقت یہ ہے کہ سفلی عمل کا اثر چند روزہ ہوتا ہے جب کہ نوری اعمال کا اثر دیرپا ہوتا ہے۔ میرا مشاہدہ ہے کہ اکثر عاملین اپنے اعمال کسی کو نہیں بتاتے بلکہ قبر میں چلے گئے ہیں۔ اپنے شاگرد تو کیا اپنی اولاد کو بھی نہیں بتا کر گئے۔ یہی وجہ ہے کہ آج بے یقینی کی کیفیت ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ آج کے عامل میں اکل حلال صدق مقال کی کمی ہے۔ اکثر قوائد عملیات سے واقف تک نہیں بہت سے ایسے لوگ ہیں۔ جن کا سرے سے کوئی استاد نہیں بس بازار سے خریدی گئی کتاب انکا سب کچھ ہے۔ علم الاعداد، ہندسہ، بروج وکواکب، طلوع وغروب، شرف وہبوط، رجعت واستقامت، عروج وزوال وغیرہ جیسی اساس سے عاملین کی ایک خاص تعداد ناواقف ہے۔ اسی طرح اعمال میں بخورات پرہیز، زکاۃ کا بڑا عمل دخل ہے۔ جن سے آج کا عامل دور بھاگتا ہے۔ ظاہر ہے پہلے عاملین یہ سب کچھ کرتے تھے اور پھر ہاتھوں پر سرسوں جما دکھادیتے۔

محترم قارئین! کسی دو ہستیوں کو بغیر دیکھے ایک دوسرے پر فریفتہ کردینا یا ان دونوں کے درمیان ایسی عداوت پیدا کردینا جن کی لوگ مثالیں دیتے ہیں۔ کیا اتنا آسان ہے، نہیں ہرگز نہیں۔ ایسے اعمال کے لیے جوئے شیر لانے کے مترادف محنت کی ضرورت ہوتی ہے۔

"حب کا ایک زود اثر عمل" تحریر کررہا ہوں جن حضرات کو پوری عمر روحانی وجفری اعمال سے شکوہ رہا ہو انشاء اللہ سب شکوے وشکایات دور ہوجائیں گی۔ اس سال 2018 زہرہ مشتری تثلیث 28 فروری 2018 کی مناسبت سے یہ خاص عمل آپ کی خدمت میں پیش کررہا ہوں۔ اس دوران 23 تکسیراتی کا پیاں سفید کاغذ پر تیار کریں دوران عمل ہر دو ستاروں کے بخورات برابر جلاتے رہیں۔ مکمل یکسوئی اور کامل تصور کے ساتھ قوائد عملیات کو مدنظر رکھتے ہوئے تکسیر کی نقل علیحدہ علیحدہ اتاریں۔ ایک تکسیر موم جامہ کرکے طالب بازو پر باندھے جس میں تمام تکسیر کے اعداد ونقش مربع آتشی بھی مرتب ہوگا دوسری تکسیر موم جامہ کرکے محبوب کے گھر، دہلیز، یا راہ گزر میں دفن کردیں جبکہ دیگر تکسیرات کی روزانہ ایک بتی بعد صلوۃ مغرب شہد اور خالص گھی میں جلائی جائیں۔ چراغ کا منہ مطلوب کی طرف ہو اور طالب کو چاہیے کہ چراغ کے سامنے بیٹھ کر درج ذیل عمل کرے:۔

یامقلب القلوب قلب قلب نام مطلوب معہ والدہ الحب نام طالب معہ والدہ بحق یاودو دیابدوح یابدوح یابدوح پڑھتا رہے۔

تصور مطلوب میں اس طرح ڈوبے گویا پاس کھڑا ہے اور درج ذیل عزیمت 313 بار پڑھے۔ انشاء اللہ اکیس یوم میں مطلوب چاہے ہزاروں کوس کے فاصلہ پر ہو ضرور حاضر ہوگا۔

طالب کو چاہیے کہ عمل کی معیاد پوری کرے چاہے دوران عمل ہی مطلوب کیوں نہ حاضر ہو۔ اس عمل میں تکسیر سے مدد لی جاتی ہے۔ مختصر ایک مثال سمجھا دیتا ہوں۔

| | |
|---|---|
| طالب | محمد بن سکینہ بیگم |
| مطلوب | بشریٰ بنت زبیدہ |

تکسیر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ طالب کے نام کا پہلا حرف اول تکسیر کی سطر کے آخر میں جبکہ مطلوب کے نام کا حرف اول تکسیر کی سطر کے شروع میں آئے گا۔ دیگر طالب و مطلوب کے ناموں کے حروف کو گردش دی جائے گی۔ مثلاً محمد اور بشریٰ کی تکسیر یوں ہوگی۔

ب ح م د ش ر ی م — سطر اول
ب ی ح ر م ش د م
ب د ی ش ح م ر م
ب ر د م ی ح ش م
ب ش ر ح د ی م م
ب م ش ی ر د ح م
ب ح م د ش ر ی م — سطر آخر

سطر آخر کو چھوڑ دینا ہے۔ باقی تمام تکسیر کی 23 نقول اتار لینی ہیں۔ اس طرح کل تکسیر کے اعداد حاصل کر کے ایک عدد نقش مربع آتشی طالب والی تکسیر کے نیچے تیار کرنا ہے۔

مثلاً کل تکسیر کے اعداد

2 کسر 898 = 4-3594 = 30-3624

چال نقش آتشی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

مثالی نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۰۵ | ۹۰۹ | ۹۱۳ | ۸۹۸ |
| ۹۱۱ | ۸۹۹ | ۹۰۴ | ۹۱۰ |
| ۹۰۰ | ۹۱۴ | ۹۰۷ | ۹۰۳ |
| ۹۰۸ | ۹۰۲ | ۹۰۱ | ۹۱۳ |

مثال میں صرف نام لیا گیا ہے۔ اس طرح اعداد بھی فرضی ہیں۔ طالب اور مطلوب کے پورے نام معہ والدہ لیں اور اعداد کی مکمل جانچ پڑتال کر کے نقش بھریں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ عمل خود تیار نہ کر سکیں تو ادارہ سے تیار کرائیں یا پھر مجھ سے پر رابطہ کریں۔

آخر میں ادارہ "راھنمائے عملیات" کی پوری ٹیم کی صحت سلامتی و روحانی ترقی کے لیے دعا کریں اور مجھ گنہگار سائیں عبداللطیف دامانی کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔

☆☆☆

قسط نمبر:4

# وطب نبوی بیماریاں اوران کا علاج

تحریر: ریحان اکرم

## ذیابیطس، خون صاف کرنے اور خارش و مہاسوں کا علاج

1. تقریباً 40 نیم کی پیتاں دھوکر دو کپ پانی میں جوش دیں جب ایک کپ رہ جائے تو یہ پانی چھان کر روزانہ صبح نہار منہ پئیں کم از کم 40 دن۔
2. نیم کی چھوٹی پیتاں ترجیحاً کونپلیں پیس کر اس کا عرق اور پسی ہوئی پیتاں مہاسوں اور دانوں پر روزانہ لگائیں۔
3. سات عدد کونپلیں یا نیم کی چھوٹی پیتاں ثابت اچھی طرح دھوکر پانی کے ساتھ چبا کر کھالیں یہ شوگر کا بھی بہترین علاج ہے۔ پانی روزانہ کم از کم بارہ گلاس پئیں۔
4. ایک کلو کریلے سکھا کر ان کو پیس لیں روزانہ صبح نہار منہ پاؤ چمچہ پانی کے ساتھ کم از کم تین ماہ تک کھائیں۔ یہ سفوف شوگر کے مریضوں کے لیے بھی اللہ کریم کی ایک نعمت عظمیٰ ہے یا روزانہ ایک چمچہ صبح وشام کریلوں کا عرق پئیں شوگر کنٹرول میں رہتی ہے۔ الحمد للہ یہی علاج موٹاپا کم کرنے کے لیے بھی ہے۔ بشرطیکہ اس کے ساتھ کھانا کم کھائیں۔
5. خالص شہد چہرے پر لگائیں۔ داغ دھبے مٹاتا ہے۔

## پیلو کے پھل سے علاج

حضرت جابر بن عبداللہؓ کہتے ہیں ہم لوگ آپؐ کے ساتھ پیلو کے پھل چن رہے تھے۔ آپؐ نے فرمایا:

"سیاہ رنگ کا پھل چن لو اس لیے کہ یہ سب سے عمدہ ہوتا ہے" (بخاری)

اگر پکا ہوا ہو تو یہ پھل میٹھا ہوتا ہے۔ پیلو (حکیم سے بھی مل جاتا ہے) معدہ کے لیے مقوی، ہاضمہ درس، بلغم کو خارج اور کمر کے درد کو دور کرتا ہے اگر اس کو پیس کر پیا جائے تو پیشاب لاتا ہے اور مثانہ کو صاف کرتا ہے۔ روزانہ تین تین دانے صبح وشام کھائیں۔ زیادہ سے زیادہ سات کھا سکتے ہیں۔

## چار چیزوں سے روزی بڑھتی ہے

1. روزانہ نماز تہجد کی ادائیگی، آذان فجر سے ایک گھنٹہ پہلے اٹھیں یہ نماز تہجد کا بہترین وقت ہے۔ حدیث نبویؐ ہے۔

"اس وقت مانگی جانے والی دعا بہت جلد قبول ہوتی ہے" (بخاری)

تہجد کی نماز کے بعد 41 بار یا کم از کم 10 بار سورہ فاتحہ پڑھ کر دعا مانگئے۔ انشاء اللہ العزیز ضرور جلد قبول ہوگی۔ پھر نماز فجر کی تیاری کریں۔

2. صبح بکثرت اللہ تعالیٰ سے مغفرت طلب کرنا۔
3. روزانہ صدقہ کرنا، چاہے ایک پیسہ ہی کیوں نہ ہو۔
4. صبح وشام اللہ تبارک وتعالیٰ کا بار بار ذکر کرنا مثلاً:

سبحان الله والحمد لله ولا اله الا الله والله اكبر ولا حول ولا قوة الا بالله

## چار چیزوں سے روزی گھٹتی ہے

1. صبح کی نماز کے بعد سونا (بغیر کسی شرعی عذر کے)

2. نماز سے غفلت (یا نماز جلدی جلدی پڑھنا)
3. دینی احکام میں سستی
4. امانت میں خیانت

## انجیر سے بواسیر اور دیگر امراض کا علاج

اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں انجیر کی قسم کھا کر اس کی اہمیت بیان کردی ہے۔(95:1) عمدہ قسم کی انجیر مثانہ اور گردہ کو صاف کرتی ہے اور زہر سے محفوظ رکھتی ہے۔اس میں تمام پھلوں سے زیادہ غذائیت پائی جاتی ہے۔(کھجور کے ساتھ نہ کھائیں۔کم از کم تین گھنٹے کا وقفہ کریں) انجیر کھانسی کا علاج اور پیشاب آور ہے جگر و تلی کے سدوں کو کھولتی ہے۔حلق سانس اور سینے کی نالی کو صاف کرتی ہے۔دل کے مریض روزانہ ایک انجیر ہر کھانے کے بعد کھائیں۔یہ بواسیر کو بھی ختم کرتی ہے۔

## بچوں کے گلے کی سوجن کا علاج

1. حضورؐ نے فرمایا:

"اے عورتو!تمہارے لیے افسوس کی بات ہے۔تم اپنی اولاد کو قتل نہ کیا کرو کسی بچے کے گلے میں سوجن یا سر میں درد ہو تو قسط ہندی کو پانی کے ساتھ رگڑ لو پھر اسے بچے کو چٹا دو" چنانچہ حضرت عائشہؓ نے انہی ہدایات کے مطابق (ایک) بچے کے لیے یہ نسخہ تیار کروایا اور وہ بچہ تندرست ہوگیا۔(مسلم)

2. ابلتے پانی میں ایک بڑا چمچہ شہد کا ملا کر نیم گرم صبح و شام پلائیں۔

3. مہندی کے پتے ابال کر چھان لیں دو ہفتے تک صبح و شام غرارے کریں۔

## خوشبو اور پھولوں سے علاج

1. عمدہ خوشبو روح کی غذا ہے۔خوشبو لگانا سنت بھی ہے۔دل و دماغ اور تمام اعضاء کو نفع پہنچاتی ہے دل کو فرحت ملتی ہے نفس خوش ہوتا ہے۔نبی کریمؐ نے فرمایا:

"ہر نوجوان پر جمعہ کے دن کا غسل کرنا ضروری ہے اور اگر اسے خوشبو میسر ہو تو لگائے"(بخاری)

2. حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کبھی خوشبو رد نہیں فرماتے تھے۔(بخاری) آپؐ نے فرمایا جس کسی کو خوشبو پیش کی جائے وہ اسے واپس نہ کرے۔(مسلم)

3. روح کی ایک اور اہم غذا ذکر اللہ ہے۔مثلاً تلاوت قرآن اور سبحان اللہ، الحمد للہ، اللہ اکبر بار بار لیٹے، بیٹھے اور چلتے پھرتے پڑھتے ہی رہیے۔

### 4. دیسی گلاب:

علاج کے لیے سب سے بہترین گلابی رنگ کا اور اس کے بعد لال رنگ کا دیسی گلاب ہوتا ہے۔ایک تازہ گلاب کی پتیاں گرائینڈر میں پانی کے ساتھ پیس کر (یا دانتوں سے باریک چبا کر) صبح نہار منہ کھانے سے دل، آنکھوں، جگر اور معدہ کے امراض، درد شقیقہ، قبض، درد سر سے آدمی محفوظ رہتا ہے۔خالص عرق گلاب آنکھ میں ڈالنے سے آنکھ کی بیماریاں ختم ہو جاتی ہیں۔گلاب کو پیس کر پیشانی پر لیپ کرنے سے سر کا درد جاتا رہتا ہے۔تین گلاب دھو کر دو گلاس پانی میں ابالیے جب ایک گلاس پانی رہ جائے تو ایک بڑا چمچ شہد ملا کر آدھے گلاس سے غرارے کریں اور آدھا گلاس پئیں خشک کھانسی اور گلے کی تمام بیماریوں اور قبض کے لیے مفید ہے۔گلاب کا لیپ بغلوں میں لگانے سے خارش اور بدبو ختم ہو جاتی ہے۔زخم پر خشک گلاب کا سفوف لگانے سے فائدہ ہوتا ہے۔اس کا عطر سونگھنے سے دل اور دماغ کو قوت حاصل ہوتی ہے۔خالص عرق گلاب میں گیارہ دانے کشمش رات کو بھگو دیں۔صبح نہار منہ کھانے

دعا گو رہنا چاہیے کہ وہ مسائل کا بہتر حل نکالے۔عملیاتی حوالے سے ذیل میں ایک عمل پیش کیا جا رہا ہے جو مندرجہ بالا مقاصد کے لیے مجرب و موثر ثابت ہوگا۔

راہنمائے عملیات کے تمام خریداروں کو اس عمل کو اپنی ذات کے لیے کرنے کی عام اجازت ہے۔ جو لوگ خود تیار نہ کر سکتے ہوں وہ قبل از وقت ادارہ سے رابطہ کر کے یہ عمل تیار کروا سکتے ہیں۔کوشش کریں کہ عین وقت پر رابطہ کرنے کی بجائے کچھ پہلے رابطہ کر لیں تا کہ تسلی سے کام کو مکمل کیا جا سکے۔

طالب و مطلوب کے ناموں کے اعداد میں درج ذیل اسماء الحسنیٰ کے اعداد جمع کریں اور حاصل جمع کے مطابق نقش مربع بادی چال سے تحریر کر دیں۔عمل کے جو کل اعداد حاصل ہوں اس تعداد کے مطابق روزانہ بعد از عشاء ان اسماء کا ورد کیا جائے اور مقصد و مطلوب کو ذہن میں رکھا جائے۔

اسماء الٰہی یہ ہیں:۔

''رافع۔مجیب۔روف۔ودود۔جامع۔مصور''

ذیل میں اس سلسلے میں ایک مختصر مثال تحریر ہے۔

نام طالب: خالد

نام مطلوب: رابعہ

کل اعداد بمعہ اعداد دو اسماء الحسنیٰ: 2075

ان اعداد کے مطابق نقش مربع مطابق چال بادی یوں ہوا۔

چال

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش

| ۵۲۱ | ۵۱۸ | ۵۱۱ | ۵۲۵ |
|---|---|---|---|
| ۵۱۲ | ۵۲۴ | ۵۲۲ | ۵۱۷ |
| ۵۲۷ | ۵۱۳ | ۵۱۶ | ۵۱۹ |
| ۵۱۵ | ۵۲۰ | ۵۲۶ | ۵۱۴ |

اس نقش/لوح کو گلے میں ڈال لیں اور مندرجہ بالا اسماء الحسنیٰ کو روزانہ سائل 2075 مرتبہ پڑھے۔انشاء اللہ مطلوب یا جو بھی مقصد ہوگا اس میں کامیاب ہوگا۔

# امراض رحم و حمل

اوج زہرہ کے حوالے سے ایک عمل تحریر کر رہا ہوں یہ صرف خواتین اور ان کے امراض خصوصی سے متعلق ہے۔رحم کی کوئی تکلیف ہو یا حمل کی حفاظت درکار ہو یا حمل ضائع ہو جاتا ہو تو وقت سعد پر درج ذیل طریق سے نقش تیار کر کے متعلقہ سائل کو دیں۔انشاء اللہ بہتری ہوگی۔زہرہ کو برج جوزا کے ۲۲ درجے پر اوج ہوتا ہے۔

حرف ''الف'' کے حوالے سے دو اسماء الٰہی ''اللہ'' اور ''آخر'' کو لیں گے۔ان کے علاوہ دو اور اسماء الٰہی ''خالق'' اور ''معبود'' بھی استعمال ہوں گے۔یہ دونوں اسماء الٰہی بالترتیب نسوانی امراض اور اولاد کے لئے مجرب ہیں۔ان سب کے اعداد لے لیں۔نقش نمبر ۱۰۳ بہ رفتار مخمس تحریر کریں۔اعداد ان تمام اسماء الٰہی کے یوں ہوئے۔

| اللہ | ۶۶ |
|---|---|
| آخر | ۸۰۱ |
| خالق | ۷۳۱ |
| معبود | ۳۳۶ |
| میزان | ۱۹۳۴ |

چال

| ۹ | ۲۱ | ۱۳ | ۵ | ۱۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۲۰ | ۷ | ۲۴ | ۱۱ |
| ۲۲ | ۱۴ | ۱ | ۱۸ | ۱۰ |
| ۱۶ | ۸ | ۲۵ | ۱۲ | ۴ |
| ۱۵ | ۲ | ۱۹ | ۶ | ۲۳ |

نقش

| ۳۸۳ | ۳۹۵ | ۳۸۷ | ۳۷۸ | ۳۹۱ |
|---|---|---|---|---|
| ۳۷۶ | ۳۹۴ | ۳۸۱ | ۳۹۸ | ۳۸۵ |
| ۳۹۶ | ۳۸۸ | ۳۷۴ | ۳۹۲ | ۳۸۴ |
| ۳۹۰ | ۳۸۲ | ۳۹۹ | ۳۸۶ | ۳۷۷ |
| ۳۸۹ | ۳۷۵ | ۳۹۳ | ۳۸۰ | ۳۹۷ |

زیادہ بہتر تو یہ ہے کہ اس نقش کو ہرن کی کھال پر تحریر کریں۔ بشرطیکہ مکمل یقین ہو کہ کھال ہرن کی ہے۔کسی خرگوش یا کتے کی نہیں۔دوسری صورت میں چاندی پر نقش کر کے گلے میں ڈال لیں بازو پر باندھ لیں یا کمر

پر۔اس کے ساتھ ساتھ اسماءالہیٰ کا ورد اپنے نام کے اعداد کے حساب سے روزانہ کریں۔انشاءاللہ حصول مراد ہوگی۔

رسول اللہ ﷺ کی حدیث ہے کہ دعا میں جلدی نہیں کرنی چاہیے۔دراصل اس سے مراد انسانی نفس کا دعا مانگنے سے جلد اکتا جانا ہے اور یہ خیال کرنا ہے کہ اللہ نے اس کی دعا سنی ہی نہیں یا متعلقہ عمل میں اثر نہیں ہے۔بس اس بات سے پرہیز کریں۔دعا تو اسی وقت مقبولیت حاصل کر لیتی ہے جب وہ کسی مخلص دل سے نکلتی ہے۔اس کے عملی طور پر ظہور میں آنے کا وقت ذات الہیٰ کی اپنی مرضی پر منحصر ہے۔آج دیتا ہے کل یا آخری جہاں میں۔آپ کا میرا کام مانگنا ہے (ذات الہیٰ سے) سوان دونوں جہانوں کے رب کے دربار میں عاجزی اور یقین محکم کے ساتھ حاضر رہیں۔باقی کام اس رب کا ہے۔

## ساعت عمل

بالحاظ اصول جس کوکب کا شرف یا اوج ہو اس کی ہی ساعت میں عمل تیار کرنا مفید ہوتا ہے تاہم اگر نجوم کی سمجھ ہو تو دیگر ساعتوں میں بھی کام کیا جا سکتا ہے۔تاہم متعلقہ کوکب کی ساعت میں کام کرنا آسان اور محفوظ راستہ ہے۔

## بخور و خوشبو

گلاب، نسرین، عود، عطر، چنبیلی، صندل سرخ، زعفران، مشک وغیرہ میں سے کچھ اشیاء اپنی مالی حالت یا عمل کی مناسبت سے دوران عمل بطور بخور جلاتے رہیں اور ان میں سے ہی کسی شے کا عطر لوح یا نقش جو بھی تیار کریں، اس کو لگائے یا ذاتی استعمال یا کپڑوں وغیرہ کو لگانے کے لیے کر سکتے ہیں۔

## سیاہی

کاغذ پر نقش تحریر کرنے کے لیے زعفران کو پانی یا آب زم زم میں ملا کر زعفرانی سیاہی بنالیں۔کوشش سے کسی قابل اعتماد فرد سے زعفران لیں، آج کل دو نمبر کا زعفران دکان داروں نے رکھا ہوتا ہے۔کبھی یہ سستا ہوتا تھا اب مہنگا ہونے کی وجہ سے فساد پیدا ہوگیا ہے۔

## ذکر

جو بھی نقش یا لوح تیار کریں اس کے ساتھ تحریر اسماء الحسنیٰ کا ذکر گیارہ تسبیحوں کی تعداد میں کم سے کم سات دن تکمیل نقش کے لیے کریں۔یہ صرف عمل کا ذکر ہے، عمومی ذکر کے لیے یہی ورد چالیس دن تک بھی کیا جا سکتا ہے۔

## صدقہ

زہرہ کے حوالے سے جن اشیاء کو بطور صدقہ دیا جانا چاہیے ان میں زردہ، چاول، چاروں مغز، سرخ رنگ کا کپڑا، چنے کی دل کا حلوہ، مادہ پرندہ یا جانور، کافور، ریشمی سرخ کپڑا، زعفران وغیرہ شامل ہیں۔عمل کی تیاری میں صدقات کا بندوبست کرنا امر لازم ہے۔

## نوٹ

کامیابی اور ناکامی اللہ کی مرضی پر ہے۔آپ کا میرا کام دستیاب وسائل اور معاملات کے ساتھ بہترین طریق پر کام کرتا ہے اور بس۔سو بعد از عمل اللہ تعالیٰ سے خلوص قلب کے ساتھ دعا کریں کہ وہ آپ کو اُس مقصد میں کامیاب کرے جس کے لیے آپ نے عمل تیار کیا ہے۔میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ راہنمائے عملیات کے تمام قارئین کی حاجتیں پوری کرے۔ آمین۔

☆☆☆

# جسمانی امراض کی سحری صحت

قسط نمبر: 11

(جواہراتی طلسمات اوران کے سحری اثرات)

## خسرہ (Measles)

خسرہ کا بیمار جب کھانستا یا باتیں کرتا ہے تو اس کے سانس کے ساتھ اس کے جراثومے خارج ہو کر مخاطب کی ناک یا گلے میں سانس کے ذریعہ داخل ہو کر تقریباً دس روز بعد اسے بھی خسرہ میں مبتلا کر دیتے ہیں۔ بنیادی طور پر یہ چھوٹے بچوں کی بیماری ہے۔ جس کا حملہ عام طور پر چھ ماہ کی عمر کے بعد ہوتا ہے۔ کیونکہ اس عمر تک بچے میں ماں سے حاصل ہونے والی قوت مدافعت موجود ہوتی ہے تاہم ڈبے کے دودھ پر پلنے والے بچوں کو اس عمر سے پہلے بھی خسرہ ہوسکتا ہے۔ خسرہ کا حملہ عام طور پر زندگی میں ایک بار ہوتا ہے۔ کیونکہ اس کے بعد قوت مدافعت پیدا ہو جاتی ہے۔ زکام سے کھانسی، گلے میں خرابی، بخار، زکام اور آواز بیٹھنے سے بیماری کا آغاز ہوتا ہے۔ دو دن کے بعد ہونٹوں اور کانوں کی اندر کی طرف سفید اور گلابی رنگ کے چھوٹے چھوٹے دانے نظر آتے ہیں۔ یہ دانے دو تین روز میں غائب ہو جاتے ہیں اور ان کی جگہ پورے جسم اور منہ کے اندر گہرے سرخ رنگ کے دانے ظاہر ہوتے ہیں۔ ان کی شروعات کانوں کے پیچھے اور پیشانی سے ہوتی ہے۔ پھر یہ پورے جسم پر پھیل جاتے ہیں۔ اس دوران بخار میں شدت ہو جاتی ہے۔ یہ دانے تین چار دن رکھنے کے بعد پہلے سیاہ پڑتے ہیں، پھر ان کے چھلکے اترتے ہیں اور یہ ختم ہو جاتے ہیں۔ دانوں کے ساتھ بخار بھی ختم ہو جاتا ہے۔ خسرہ سے دل، دماغ اور آنکھیں متاثر ہوتی ہیں۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان، سرخ کپڑا، سرخ دھاگہ اور کاپر کی انگوٹھی استعمال کریں۔

## حیض کی خرابیاں (Menstrual Disorders)

لڑکیوں میں بلوغت کی کئی علامات ہیں جن میں سے ایک ہر مہینے اندام نہانی سے خون کا آنا ہے۔ ہر لڑکی میں حیض کی آمد کی عمر مختلف ہوتی ہے لیکن گرم ممالک کی لڑکیوں میں یہ دن ذرا جلد آتا ہے۔ پاکستان میں حیض شروع ہونے کی اوسط عمر 12 تا 14 سال ہے اور یہ سلسلہ 45 تا 50 سال کی عمر تک چلتا ہے۔ ہر بالغ لڑکی کے پیٹ میں بیضہ دانی میں ہر ماہ ایک بیضہ (Egg) پیدا ہوتا ہے۔ نظام قدرت کے تحت جسم یہ توقع کرتا ہے کہ اس بیضہ سے بچہ بنے گا اس لیے بیضہ کی پیدائش سے قبل بیضہ دانی کی اندرونی جھلیاں نئی بنتی ہیں تا کہ استقرار حمل کے بعد بچہ نو ماہ تک رحم کی دیواروں کی خون کی نالیوں سے غذا حاصل کرتا رہے اور اگر اس ماہ حمل قرار نہ پائے تو یہ خون اندام نہانی کے راستے خارج ہو جاتا ہے۔ اسی عمل کو حیض یا ماہواری کہتے ہیں۔ ماہواری کے دو عرصوں کا درمیانی عرصہ ہر عورت میں مختلف ہوتا ہے۔ عام طور پر دو ماہواریوں کا درمیانی عرصہ 28 روز قرار دیا جاتا ہے اور پانچ سات دن خون ایک مخصوص مقدار میں خارج ہوتا رہتا ہے۔ ماہواری کا خون سرخ رنگ اور بے بو ہوتا ہے اور اس میں چھوٹی چھوٹی جھلیاں ہوتی ہیں۔ انہی جھلیوں کے اخراج کے وقت معمولی ساڈر بھی محسوس ہوتا ہے۔ بعض جسمانی تکالیف یا جذباتی صدمات کی وجہ سے ماہواری میں بے قاعدگیاں پیدا ہوسکتی ہیں جن میں دنوں اور خون کی کمی بیشی شامل ہے۔

### پتھروں سے علاج

سفید مروارید (موتی) 10 تا 12 رتی کافی ہے۔ زیادہ خون آنے کی صورت میں سرخ مرجان اضافی طور پر استعمال کریں۔

## دماغی امراض (Mental Diseases)

بعض اوقات پیدائش کے وقت کسی بچے کے دماغ کی نشوونما

مکمل نہیں ہوتی۔ یہ بچہ سست اور اپنے ماحول سے بے گانہ ہوتا ہے۔ اس قسم کے اکثر بچے شیر خواری ہی میں مرجاتے ہیں اور بڑے ہو جائیں تو پاگل ہو جاتے ہیں۔ بعض چلنے پھرنے اور کھانے پینے کے بھی قابل نہیں ہوتے۔ اس لیے ان کا علاج بھی رائیگاں جاتا ہے۔ اس کے علاوہ ماحول کے برے اثرات حساس بچوں کو دماغی امراض کی طرف لے جاتے ہیں۔ حد سے زیادہ سختی، نگرانی اور بھائی بہنوں کے درمیان عدم مساوات سے بچے میں جذباتی کشمکش پیدا ہوتی ہے۔ اگر اس مرحلہ پر بچے کا علاج نہ کیا جائے تو وہ مختلف دماغی امراض کا شکار ہو سکتا ہے۔ گھریلو پریشانیاں مالی بحران، کاروباری صدمات، جنسی ناکامیاں، بے روزگاری، کسی محبوب شخصیت کی موت کسی بھی جذباتی شخص کو دماغی بیماریوں کا شکار کرسکتی ہے۔ دماغی شریانوں کی خرابی، پرانے بخار، زہر باد، منشیات، سر کی چوٹیں، دل اور گردے کی بیماریاں، خون میں یورک ایسڈ کی کثرت، غدہ ورقیہ کی خرابی، خون کی کمی اور جسمانی کمزوری بھی دماغی امراض کا پیش خیمہ ثابت ہوتی ہے۔ دماغی امراض میں مراق (Mania) اور جنون (Schizopherenia) نمایاں ہیں۔ اول الذکر میں انسان ایک ہی خیال یا شے کی طرف توجہ مرکوز کئے رکھتا ہے اور اسے اردگرد کی بالکل پروا نہیں ہوتی جب کہ موخر الذکر میں انسان اپنے تصورات ہی میں یوں مگن ہوتا ہے کہ وہ انہیں بھی حقیقت سمجھنے لگتا ہے اور اس کی شخصیت دو حصوں میں بٹ جاتی ہے۔ دونوں بیماریوں میں مریض پریشان اور اداس رہتے ہیں۔ نیز انہیں عجیب وغریب آوازیں اور شکلیں تنگ کرتی ہیں جو کہ سراسر خیالی ہوتی ہیں۔

## پتھروں سے علاج

زمرد، حجر القمر اور لاجورد استعمال کریں۔ شدید بیماری کی صورت میں سرخ مرجان کا استعمال مفید رہتا ہے۔

## اسقاط حمل (Miscarriage)

بعض جوڑوں کے خلیوں میں تخلیقی خرابیاں ہوتی ہیں اور ان کا حمل ٹھیک طرح سے قرار نہیں ہوتا اور اگر قرار پا بھی جائے تو بچے جسمانی یا ذہنی طور پر معذور پیدا ہوتے ہیں۔ مزید برآں حمل کے دوران سوزش، بخار، ملیریا یا مخصوص وائرس سے ہونے والی سوزش اسقاط کا باعث ہوسکتی ہے۔ کونین اور سیسہ کے مرکبات جنین کے اخراج یا موت کی وجہ بن سکتے ہیں۔ بازاری قلعی اور سرمہ میں سیسہ کی آمیزش ہوتی ہے اس لیے کشتہ قلعہ کھانے والی عورت کا اسقاط ہونے کا خدشہ ہوتا ہے۔ نیند آور ادویہ، منشیات، تمباکو بالخصوص قوام والا، آتشک، ذیابطیس، بلڈ پریشر، غذا کی کمی بالخصوص وٹامن ای اور لحمیات کی کمی، کسی بیضہ دانی کی سوزش اور بے قاعدگیاں، غدودوں بالخصوص غدہ ورقیہ کی بیماریاں، ذہنی اور جسمانی صدمات اس کی دیگر اہم وجوہات ہیں۔ ابتدائی علامات میں درد، جریان خون، متلی، قے، کمزوری اور غشی کے دورے پڑ سکتے ہیں۔ نبض تیز، آنکھوں کے گرد اندھیرا اور پیٹ درد اہم علامات ہیں۔ پیٹ درد تیز لہروں کی صورت میں ہو تو اسقاط کے امکانات بڑھ جاتے ہیں۔ مریضہ کو فوراً بستر پر لٹا دیا جائے۔ اس کے بعد درد ختم کرنے کی دوا دی جاسکتی ہے اور علامات کی رو سے علاج کیا جاسکتا ہے۔ الٹرا ساؤنڈ بھی مفید ثابت ہوتا ہے کیونکہ اس سے پتہ چل جاتا ہے کہ اسقاط مکمل بھی ہوا یا نہیں۔ ورنہ کوئی جھلی وغیرہ رحم میں رہ کر تکلیف کا باعث ہو سکتی ہے۔

## پتھروں سے علاج

تکلیف کے دوران سرخ مرجان اور زمرد استعمال کریں۔

## سفر کی بیماری

## (Motion Sickness)

یہ بیماری سفر کے دوران ہوتی ہے۔ اس کی عمومی علامات میں سر چکرانا، سردرد، متلی اور قے شامل ہیں۔ ستارہ زحل فضا پر حکمرانی کرتا ہے۔ چنانچہ نقل وحمل کے تمام ذرائع اس سے متاثر ہوتے ہیں یہی ستارہ ٹریفک کے تمام حادثات کا ذمہ دار ہوتا ہے۔ درمیانی انگلی میں سٹیل کی انگوٹھی یا لوہے

کی انگوٹھی مفید و موثر ثابت ہوگی۔

## پتھروں سے علاج

نیلم 5 رتی تیسری انگلی میں پہنیں۔

# کن پیڑے (Mumps)

سکول جانے والی عمر کے بچوں میں کن پیڑے ایک عام بیماری ہے۔ یہ ایک سے دوسرے مریض کو سانس اور تھوک کے ذریعہ ہوسکتی ہے۔ مریض کے پاس جانے کے تقریباً 18 روز بعد بچے کو بخار، کمزوری، متلی اور گلے میں درد شروع ہو جاتا ہے۔ پھر کان کے سامنے اور پیچھے والے غدوم متورم ہو جاتے ہیں۔ بعض اوقات ٹھوڑی کے نیچے کے غدود میں بھی ورم آ جاتا ہے۔ خوراک نگلنا مشکل ہو جاتا ہے۔ تقریباً پچیس فیصد بچوں میں بیماری کے اثرات فوطوں پر ظاہر ہوتے ہیں اور وہاں درد کے ساتھ ورم ہو جاتا ہے۔ اس کیفیت کے بعد بچے میں اولاد پیدا کرنے کی صلاحیت ختم ہو جاتی ہے۔ بچوں کو ابتداء ہی میں جن بیماریوں سے بچاؤ کے ٹیکے لگوانے چاہئیں، ان میں کن پیڑوں کا ٹیکہ بھی شامل کیا جا سکتا ہے۔ طب جدید میں اس بیماری کا کوئی خاص علاج دریافت نہیں ہوا ہے۔ اس مرض میں آرام زیادہ ضروری ہے۔ عام جسمانی طاقت کا خیال رکھنا چاہیے۔ شہد، ماء الشعیر اور چاولوں کا پانی عمدہ غذائیں ہیں اور چوزے کا شوربہ بھی دیا جا سکتا ہے۔

## پتھروں سے علاج

سفید یا سرخ مرجان استعمال کریں۔

# قریب نظری (My opia)

اس مرض میں قریب کی اشیاء پر تو آنکھ صحیح جمتی ہے لیکن دور کی اشیاء کو دیکھتے ہوئے نظر دھندلا جاتی ہے۔ قریب نظری کی شدت کے کئی درجات ہیں۔ اس کی وجوہات کا ابھی تک پتہ نہیں چلایا جا سکا تاہم کئی افراد میں یہ موروثی طور پر بھی پائی جاتی ہے۔

## مضرات چشم

گردوغبار، دھواں، گرم سرد ہوا، زیادہ نمک، چمکدار اشیاء، غم، فکر، غصہ، منشیات، برفانی علاقہ، چت لیٹنا، بے خوابی، خوراک میں باقلہ، لہسن، پیاز، کرم کلہ، مسور، رائی، اجوائن، کاہو، افیون، سرکہ، کدو، شفتالو وغیرہ۔

## اشیاء مفید چشم

صاف پانی میں پیراکی، آنکھوں کو صاف رکھنا جب کہ کھانے میں شلغم، عرق، سونف، بادام، ملٹھی، مصری، مربلہ ہلیلہ اور آملہ مفید ہیں۔ جتنی چیزیں معدہ کو نقصان دیتی ہیں، وہی آنکھ کو بھی تکلیف دیتی ہیں تاہم شلغم اس اصول سے مستثنٰی ہے اور آنکھوں کے لیے از حد مفید ہے۔

## پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور سفید مروارید (موتی) استعمال کریں۔

# اعصابی درد (Neuralgia)

دانت کا درد اور سر درد اعصابی درد کی اقسام میں سے ہیں۔ اسی طرح آدھا سیسی درد اور لنگڑی کا درد بھی اعصابی درد کی مثالیں ہیں۔ یہ مرض اکثر متعدی اور کمزور کرنے والے امراض کے ہمراہ آتا ہے جن میں خون کی کمی، ذیابطیس، گنٹھیا، وجع المفاصل، ملیریا اور آتشک قابل ذکر ہیں چنانچہ متعلقہ مرض کا خاطر خواہ علاج اس درد کو کم کرنے میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ اعصابی دردوں کی متعدد اقسام کا تعلق جسمانی خرابیوں کی بجائے ذہنی امراض سے زیادہ ہوتا ہے۔

## پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور زمرد استعمال کریں۔

# اعصاب کی سوزش (Neuritis)

اس مرض میں اعصاب کے متعلقہ جسمانی حصوں میں کمزوری اور درد محسوس ہوتا ہے۔ بعض اوقات متعلقہ حصہ میں حس کی کمی محسوس ہوتی ہے۔ بعض اوقات عمل معکوس میں دقت محسوس ہوتی ہے نیز فالج اور پٹھوں کا ضیاع بھی ہوسکتا ہے۔ یہ ذیابطیس وجع المفاصل، بیری بیری، ملیریا، کوڑھ اور خناق کے بعد ظہور پذیر ہوسکتی ہے۔

## پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور زمرد استعمال کریں۔ شدید بیماری کی صورت میں حجر القمر اضافی طور پر استعمال کیا جاسکتا ہے۔

جاری ہے۔۔۔

☆☆☆

# علم نجوم کی روشنی میں آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

عبدالحئی راٹھور

## حمل



| عرصہ حکومت | 21مارچ تا20اپریل |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| خوش قسمت پتھر | مرجان،یاقوت |
|---|---|
| خوش قسمت دن | ہفتہ،اتوار،منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال،نارنجی،ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8مارچ

وہ افراد جونوکری کی تلاش میں ہیں جاری کوابھی صورت حال کے تحت کہا جا سکتا ہے کہ آپ کو اس مقصد میں کامیابی نہ مل سکے گی۔ آپ نوکری کے علاوہ کسی اور ذرائع سے آمدن حاصل کر کے گھریلو حالات بہتر رکھنے میں کامیاب رہیں گے۔ اپنے غیر ضروری اخراجات میں بھی کمی لائیں۔ اپنے دشمنوں سے خائف تھے یا دبے ہوئے تو اس ہفتے میں اللہ کی مدد سے اپنے دشمنوں کو مناسب جواب دینے کی پوزیشن میں ہوں گے اور ان پر غالب رہیں گے۔ وراثتی اُمور کا فیصلہ التواء کا شکار ہے تو اس کے حل کی کوئی صورت حال سامنے نہیں آئے گی اور معاملات اُلجھے رہیں گے۔ خط وکتابت اور نیٹ کا استعمال رواں دنوں میں کم رہے گا۔

### 9تا 16مارچ

رواں عرصے میں آپ اپنی عمر سے بڑھ کر باتیں کریں گے۔ لیکن یہ کام کرنا آپ کے لیے بہتر ثابت نہ ہو گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ شادی، نکاح اور منگنی کے لیے یہ وقت بہتر نہیں ہے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے یہ وقت سخت رہے گا۔ آپ کو چاہیے کہ کاروبار میں پیسہ سوچ سمجھ کر اور منصوبہ بندی کے مطابق لگائیں۔ گھریلو معاملات کو لے کر پریشانی ہے تو وہ دور ہو جائے گی۔ آپ کا اپنے بڑے، بہن بھائیوں اور یار دوستوں سے ملنا جلنا کم رہے گا۔ ان کے ساتھ اگر سیر وتفریح وغیرہ کا پلان تھا تو وہ عملی شکل اختیار نہ کر سکے گا۔ انعامی سکیمیں کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ کی اُمید ہے۔ وراثتی اُمور کا فیصلہ رواں عرصے میں ممکن ہے۔

### 17تا24مارچ

رواں دنوں میں آپ ذہنی پریشانی کا شکار رہیں گے۔ اکثر اوقات غصے اور لڑائی کی حالت میں

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہو گا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو ۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہوگا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ بِحَقِّ كٰهٰيٰعٰصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نَحُوْسَةِ الْكَوَاكِبِ وَرُجُوْعِهٖ وَ وَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِّ يَا اللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰاحِمِيْنَ۔

### عددی جدول

| حروف | عدد |
|---|---|
| ا'ی'ق'غ | ۱ |
| ب'پ'ک'گ'ر'ڑ | ۲ |
| ج'چ'ل'ش | ۳ |
| د'ڈ'م'ت'ٹ | ۴ |
| ھ'ن'ث | ۵ |
| و'س'خ | ۶ |
| ز'ژ'ع'ذ | ۷ |
| ح'ف'ض | ۸ |
| ط'ص'ظ | ۹ |

مثال

| اکبر | ا | ک | ب | ر | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | =۷ |

رہیں گے۔ بڑے، بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ ملنا جلنا ہوگا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام حاصل نہ کر پائیں گے۔ رواں دنوں میں خواہشات اور اُمیدوں کو پورا کرنے کے لیے کی جانے والی کوششوں کے بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ شریک کار کی طرف سے مالی بہتری کے لیے کوئی مدد نہ ملے گی۔ رواں عرصہ میں شریک حیات کے ساتھ اندرون ملک سفر ممکن ہے۔ یہ سفر ملازمت کے سلسلے میں بھی ہوسکتا ہے۔ اولاد کو آپ کی جس توجہ کی ضرورت ہے آپ کی طرف سے ذمہ داری پورے طور پر ادا نہ کی جائے گی۔

## 25تا31مارچ

کسی سے رقم یا اشیاء واپس لینی ہے تو نرم رویہ اختیار کریں آپ کو کامیابی ملے گی۔ خواہشات اور تمناء کی تکمیل نہ ہو سکے گی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو چھوٹا انعام نکلنے اور حاصل کرنے کی کوشش کریں۔ لالچ کے نتیجہ میں کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔ قانونی معاملات احسن طریقے سے حل ہو جائیں گے۔ اعلیٰ حکام سے وابستہ کام کے حل کے لیے آپ کو سخت محنت کرنا ہوگی۔ شریک حیات کے ساتھ معاملات میں خرابی آئے گی۔ مذہبی کاموں کی طرف رجحان بڑھے گا۔ طالب علم بھی پڑھائی کی طرف خاصی توجہ دیں گے۔ غیر ضروری اخراجات میں کمی آئے گی۔ بینکوں سے قرضہ لے رکھا ہے تو آپ کو رقم کی واپسی کے لیے تنگ کریں گے۔

| سعد تاریخیں | 9-14-23-27 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 4-11-12 |
| لکی نمبر | 5-6-7 |

# ثور



| عرصہ حکومت | 21اپریل تا20مئی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ب، و |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

## یکم تا 8مارچ

مال کے لین دین کے معاملات میں خاص طور پر محتاط رہیں۔ قانونی معاملات کسی بھی سمجھدار وکیل کے مشورے کے بغیر مت طے کریں۔ پیشہ وارانہ اُمور میں کسی قدر کامیابی کی توقع ہے۔ تاہم یہ صرف محنت اور مسلسل محنت کے باعث ہی ممکن ہے۔ اس عرصے کے دوران اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ ممکن ہے کہ یہ اخراجات اولاد اور شریک حیات پر ہوں۔ انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر نہ ہوگا۔ آپ کو چاہیے کہ ہر مسئلہ کو اس کے حساب سے حل کرنے کی کوشش کریں، تاکہ آپ کا کام بھی ہو جائے اور لوگوں کے ساتھ تعلقات بھی اپنی جگہ پر قائم رہیں۔ آپ کے ازدواجی معاملات تناؤ کا شکار رہیں گے اور ممکن ہے کہ اس کا بُرا اثر اولاد پر پڑے۔

## 9تا16مارچ

بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں ہے۔ مکان یا گاڑی وغیرہ خریدنا چاہتے ہیں تو یہ آپ کو اُمید کے مطابق ملتی نظر آ رہی ہے۔ رشتے داروں سے ملنا جلنا رہے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں پریشانی کا سامنا رہے گا۔ ممکن ہے کہ آپ کو نوکری میں تنزلی کا سامنا کرنا پڑے۔ شادی بیاہ اور منگنی کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔ رواں عرصے میں قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل نہ ہوسکیں گے۔ گھریلو حالات خوشگوار رہیں گے۔ ساس کے ساتھ بہتر تعلقات استوار ہوں گے۔ آپ کو چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ اپنی اشیاء کی حفاظت کریں، چوری ہونے کا خدشہ ہے۔

## 17تا24مارچ

رواں دنوں میں گھر یا سواری کی فروخت کرتے ہیں تو آپ کو اُمید کے مطابق قیمت نہ مل سکے گی۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ دن فائدہ لے کر آ رہے ہیں، لیکن شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو پریشانی کا سامنا ہوگا۔ جوئے وغیرہ کے ذریعے دولت کا حصول ممکن ہوگا۔ کسی کو اپنی عقل کے ذریعے دھوکہ دے کر فائدہ حاصل کر لیں گے۔ گھریلو معاملات خراب رہیں گے۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری نہ آ سکے گی۔ آپ کی یہ خواہش کہ آپ کی عزت و شہرت میں اضافہ ہو، پوری ہو جائے گی۔ اخراجات آمدنی سے زیادہ ہوں گے۔ قانونی معاملات آپ کے حق میں حل نہ ہوسکیں گے۔

## 25تا31مارچ

وہ افراد جو ملازمت تلاش کر رہے ہیں ان کو کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔ اشیاء کی خریداری کی لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ چند ایک خواہشات کی تکمیل ہونے کے امکانات ہیں۔ سفر کرنے کے لیے اچھا وقت ہے۔ پڑھائی اور عمرہ کے لیے بیرون ملک سفر کے لیے اپلائی کرتے ہیں تو کامیابی ملے گی۔ معاملات عشق و محبت کی طرف رجحان رہے گا۔ کاروباری افراد کو کام کے حوالے سے تنگی کا سامنا رہے گا۔ چھوٹی موٹی بیماری کا شکار ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ دشمن آپ پر حاوی رہیں گے۔ اور آپ ان کی سازشوں کا شکار ہوں گے۔ بانڈ، ریس سے مالی فائدہ ہوگا۔ شریک حیات سے چھوٹی چھوٹی باتوں پر تلخ کلامی ہوگی۔ وراثتی معاملات حل طلب ہیں تو اس کا فیصلہ آپ کی خواہش کے مطابق ہونے کی توقع ہے۔ ذہنی صلاحیت میں اضافہ ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 2-20-25-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-6-14 |
| لکی نمبر | 8-9-3 |

# جوزا



| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | ک، ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |
| خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

## یکم تا 8 مارچ

شریک حیات کے ساتھ پیار و محبت بڑھے گا۔ علاوہ ازیں شریک حیات کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ نئے شادی شدہ جوڑوں کو ایک دوسرے کو سمجھنے کے لیے یہ وقت مناسب ہے۔ خاندان اور عمر میں بڑے لوگوں کی اُمیدوں پر آپ پورا نہ اُتر سکیں گے۔ صحت کے حوالے سے لاپرواہی برتیں گے، جس کی وجہ سے آپ بیماری کا شکار ہو جائیں گے۔ اپنے اور اولاد کے کپڑوں کی خریداری کرتے نظر آ رہے ہیں۔ زمین و جائیداد اور دوسری قیمتی اشیاء کی خرید و فروخت کے حوالے سے یہ وقت مناسب نہیں ہے۔ دماغی بے چینی اور خوف کا شکار ہیں تو وہ دور ہو جائے گا۔ اس وقت ملازمین پر ضرورت سے زیادہ اعتبار صحیح نہیں ہے۔

## 9 تا 16 مارچ

انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ آپ کے قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ علاوہ ازیں اس سلسلے میں آپ کے اخراجات بھی ہوں گے، لیکن کوئی کام نہ بن سکے گا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو اس عرصہ میں کریں، سفر کے حوالے سے بہتر وقت ہے۔ بہن بھائیوں، رشتے داروں اور پرانے دوستوں سے ملنا جلنا رہے گا۔ صحت کے حوالے سے آپ کو اچانک پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کا رجحان کھانے پینے کی طرف زیادہ رہے گا۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ خوشگوار رہے گا۔ آپ کی اکثر خواہشات پوری ہوتی نظر نہیں آ رہی ہیں۔ آپ کے تعلقات اپنی بہو کے ساتھ خوشگوار رہیں گے۔ آپ کے غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو وہ ملتا نظر نہیں آ رہا۔

## 17 تا 24 مارچ

اس عرصہ میں آپ کے تعلقات اپنے دوستوں کے ساتھ بگڑ جائیں گے۔ اولاد کی طرف آپ اپنی خاص توجہ رکھیں اور یہ اپنے مسائل کو بیان کریں گے۔ ساتھ کام کرنے والے آپ کے خلاف مختلف حرکتیں کرتے رہیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم پر رہے گی لیکن اگر آپ کو تعلیم کے حوالے سے بہن بھائیوں سے مدد درکار ہے تو وہ نہ مل سکے گی۔ وہ افراد جو بیرون ملک سفر کے لیے کوشاں ہیں ان کو چاہیے کہ اپنی کوششوں کو جاری رکھیں۔ رواں دنوں میں بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ صحت میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ کھانے پینے کے معاملات میں احتیاط کریں۔

## 25 تا 31 مارچ

بہو کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ بیرون ملک تجارت کے حوالے سے نقصان دہ وقت ثابت ہوگا۔ عزت و شہرت میں اضافہ ہوگا۔ وہ لوگ جن کی ترقی رُکی ہوئی ہے۔ اس عرصے میں کوشش کریں بہتری کے امکانات ہیں۔ خفیہ دشمن آپ کی خواہشات کی تکمیل کی راہ میں رکاوٹ بنیں گے۔ دوسروں کو اپنی گفتگو سے متاثر کریں گے۔ مکان اور سواری کی لین دین کے دوران دستاویزات کی اچھی طرح جانچ پڑتال کر کے دستخط کریں۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے فائدہ ہوگا۔ شریک حیات کا مزاج بہتر رہے گا۔ شریک حیات کی پوری کوشش ہوگی کہ ساس کے ساتھ بنا کر رکھے۔ جنسی قوت اور جنسی خواہشات میں اضافہ ہوگا۔ اولاد سے وابستہ توقعات پوری نہ ہو سکیں گی۔

| سعد تاریخیں | 4-14-23-27 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-16 |
| لکی نمبر | 5-0-6 |



## سرطان

| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح، ھ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی، ہیرا، مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

## یکم تا 8مارچ

نوکری کی تلاش میں ہیں تو کوشش جاری رکھیں، مزید یہ کہ اس جگہ پر بھی ملازمت کے لیے ضرور کوشش کریں، جہاں خاندان کا کوئی فرد پہلے بھی نوکری کر رہا ہو۔ آپ کی یہ محنت اپنا ثمر ضرور دے گی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام کچھ لیے دیئے بغیر حل نہ ہو سکیں گے۔ ساس کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ خفیہ دشمن اور مخالف آپ کے خلاف سازشیں کرتے رہیں گے۔ شادی بیاہ اور دعوتوں میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔ آپ اپنے اُستاد اور پیر سے ملاقات کریں اور اپنے مسائل ان کو بیان کریں، بہتر مشورہ ملے گا۔ تجارت یا رہائش کے لیے اندرون ملک سفر کرنا حسب خواہش نتائج نہ لائے گا۔

## 9تا 16مارچ

انعامی سکیمیں لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کے مالی حالات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ وراثتی اُمور کا فیصلہ رواں عرصے میں ممکن نہیں ہے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری کی لہر پیدا ہو گی۔ اگر کام کی طرف بھرپور توجہ دیں تو فائدہ بھی ہو گا۔ نکاح اور شادی وغیرہ کرنے کے لیے یہ وقت نحس ہے۔ بہن بھائیوں اور یار دوستوں سے ملنا جلنا کم رہے گا۔ ان سے وابستہ کام بھی حل نہ ہو سکیں گے۔

## 17تا24مارچ

آپ کی آسان ذرائع سے پیسہ کمانے کی خواہش آپ کے ہاتھ میں موجود رقم بھی ضائع کروائے گی۔ وہ افراد جو قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر رہے ہیں ان کو رواں دنوں میں قرضہ مل جائے گا۔ تعلیمی حوالے سے بہن بھائیوں یا یار دوستوں کی مدد درکار ہے تو وہ آپ کی مدد ضرور کریں گے۔ سیر و تفریح کے پلان بنائیں گے۔ لیکن ایسی مشکلات آپ کے سامنے آ جائیں گی کہ آپ جا نہ سکیں گے۔ رواں دنوں میں آپ گھر والوں کے ساتھ وقت گزارنا زیادہ پسند کریں گے۔ ساس کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ تلخ رہے گا اور اسی وجہ سے آپ کے اکثر کام حل نہ ہو سکیں گے۔ صحت بہتر رہے گی اور کھانے پینے کی طرف دھیان رہے گا۔

## 25تا31مارچ

وہ لوگ جو اعلیٰ تعلیم حاصل کر رہے ہیں ان کے لیے اچھا وقت ہے۔ پڑھائی کی طرف خاص توجہ دیں گے اور خاصی محنت کریں گے جس کی بدولت بہتر نتائج کی توقع ہے۔ رواں دنوں میں کسی بھی شخص کو ادھار نہ دیں، واپس لینا مشکل ہو جائے گا۔ بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔ یہ عرصہ گھریلو ماحول میں بے چینی اور ناخوشگواری کی نشاندہی کر رہا ہے۔ کاروباری حوالے سے پریشان رہیں گے۔ قانونی معاملات کے حل کی کوشش کریں، بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔ مال رفاہی کاموں میں خرچ کریں گے۔ ویزے کے لیے اپلائی کرتے ہیں تو کامیابی ملے گی۔ مخالفین اور حکومتی افسران آپ کے اکثر کاموں میں رکاوٹ ڈالیں گے۔ گمشدہ چیز واپس ملنے کے امکانات ہیں۔ ساس کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ یار دوستوں سے وابستہ کام اور توقعات پوری نہ ہوں گی۔

| سعد تاریخیں | 2-20-25-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 4-11-12-18-19 |
| لکی نمبر | 7-81 |



# اسد

| عرصہ حکومت | 23جولائی تا23اگست |
|---|---|

| منسوبی کوکب | شمس |
|---|---|
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت'مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار'منگل'بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا'سبز'سرخ |

## یکم تا 8مارچ

معاشرے کے معززین آپ کی بات کو اچھے طریقے سے سمجھ کر آپ کی مدد کریں گے۔ سسرالی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ شریک کار اور شریک حیات آپ کی خواہشات اور کاموں کو پورا کرنے میں مددگار ثابت ہوں گے۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں تلخی رہے گی اور اس میں آپ کے انداز گفتگو کا ہاتھ بھی ہو گا۔ ڈرائیونگ کے دوران احتیاط کا مظاہرہ کرنا ہو گا، ورنہ دوسری صورت حادثہ ہے۔ مالی معاملات میں تنگی رہے گی۔ اولاد کی طرف توجہ رہے گی، اور ان کی بہتر پرورش کے لیے کوشاں رہیں گے۔

## 9تا 16مارچ

ملازمت کی تلاش میں ہیں تو رواں ہفتہ میں نوکری ملتی نظر نہیں آ رہی، نیز آپ اس سلسلے میں اندروں ملک سفر بھی کریں گے، لیکن کوئی کام نہ بن پائے گا۔ دماغی پریشانی ہے تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔ اس ہفتہ میں تعمیراتی کام کرنا سعد رہے گا۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو اُمیدوں کے مطابق فائدہ حاصل نہ ہو سکے گا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ آپ کی توجہ پڑھنے لکھنے کی طرف زیادہ رہے گی۔ علاوہ ازیں اس سلسلے میں اُستاد اور پیر سے ملاقات بھی کریں گے۔ صحت کے معاملات پر خاص طور سے توجہ دیں۔ والد کی طرف سے سختی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

## 17تا24مارچ

رواں دنوں میں آپ اپنی ذات پر خاص توجہ دیں گے۔ علاوہ ازیں ذہنی پریشانی کا سامنا بھی رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر

رہیں گے۔ ان کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ شریک کار کی طرف سے مالی مدد ملتی نظر بھی آ رہی ہے۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ توقعات اور کام حل نہ ہو سکیں گے۔ طالب علموں کو چاہیے کہ دوسرے کاموں کے ساتھ ساتھ تعلیم کی طرف بھی توجہ دیں۔ ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ سیر وتفریح اور شادی بیاہ کے سلسلے میں اندرون ملک سفر ممکن ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کے اپنے ساتھ کام کرنے والے لوگوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے، اور ان سے وابستہ کام بھی حل ہو جائیں گے۔

## 25تا31مارچ

کھیل کے شعبہ سے تعلق رکھنے والے لوگوں کی کارکردگی میں بہتری آئے گی۔ پھنسا ہوا قرض واپس مل جائے گا۔ وہ لوگ جن کا اپنے عاشق و معشوق کے ساتھ جھگڑا تھا رواں دنوں میں منانے کی کوشش کریں۔ آپسی تعلقات میں بہتری آئے گی۔ انعامی سکیمیں کھیلنے والے افراد رواں دنوں میں اچھا انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے اگر کوئی توقعات وابستہ کر رکھی ہیں تو وہ رواں دنوں میں بھی

پوری ہوتی نظر آتی ہیں۔ طالب علموں کے لیے اچھا وقت ثابت ہوگا۔ ان کی کارکردگی میں بہتری آئے گی، اور انہیں ان کی کارکردگی کا بہتر انعام بھی ملے گا۔ کاروباری افراد کے لیے مشکل وقت ثابت ہوگا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ ملازمین پر اعتبار نہ کریں۔ یہ بے ایمانی اور آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش میں رہیں گے۔ مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں گے۔

| سعد تاریخیں | 9-18-19-23-27 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-6-14 |
| لکی نمبر | 2-3-9 |



## سنبلہ

| عرصہ حکومت | 24اگست تا22ستمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | پ، غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

## یکم تا 8مارچ

رواں عرصہ میں آپ کو گھریلو سکون میسر رہے گا۔ وہ افراد جو رشتے کی تلاش میں ہیں ان کو چاہیے کہ ان دنوں میں اپنی کوشش کو جاری رکھیں بلکہ یوں کہوں گا کہ کوششوں کو تیز کر دیں، کیونکہ آپ کو اس عرصہ میں خوبصورت، مہذب اور مالی لحاظ سے بہتر شریک حیات ملنے کی توقع ہے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل ہوتے نظر نہیں آ رہے، نہ ہی کام کے حل کرانے میں آپ کوئی دلچسپی کا مظاہر کر رہے ہیں۔ وراثتی اُمور کا فیصلہ رواں دنوں میں ہوتا ہے تو وہ آپ کی خواہش کے مطابق نہ ہوگا۔ کاروبار کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ نئی سواری خریدنا چاہتے ہیں تو مناسب قیمتوں پر بہتر چیز مل جائے گی۔

## 9تا 16مارچ

وراثتی اُمور کا فیصلہ چاہتے ہیں تو وہ ممکن ہے۔ صحت کے حوالے سے آپ کو چند ایک پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ پوری طرح تعلیم پر نہ ہوگی۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کرتے نظر نہیں آ رہے۔ آپ کی چند ایک خواہشات عملی شکل اختیار کرتی نظر آ رہی ہیں۔ یار دوستوں سے ملنا جلنا رہے گا۔ نئے دوست بھی بنائیں گے اور پرانوں سے بھی ملاقات ہوگی۔ انعامی سکیمیں، میچ وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ اپنے داماد کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ آپ کی توجہ عورتوں سے وابستہ کاموں کی طرف زیادہ رہے گی۔ توجہ اپنے اصلی کام سے ہٹ کر دوسرے کاموں میں زیادہ رہے گی۔

## 17تا24مارچ

اندرون ملک سفر کرنا اس وقت آپ کے لیے مناسب نہیں ہے، کیونکہ دوران سفر آپ کا سامان کھونے یا حادثہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ مالی حالات بہتر رہیں گے، لیکن اس کے ساتھ ساتھ آپ

کے اخراجات میں اضافہ ہو گا۔ تعلیمی حوالے سے بڑے بہن بھائیوں کی اور دوستوں کی مدد درکار ہے تو وہ ضرورت پر ملتی رہے گی اور اگر تعلیمی حوالے سے کسی مشورے اور راہنمائی کی ضرورت ہے تو ان سے رابطہ کریں، حل مل جائے گا۔ وہ افراد جو مستقل بیماری کا شکار ہیں، ان کو رواں دنوں میں صحت کے حوالے سے خاص طور پر محتاط رہنا ہو گا۔ سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو اور مزاج خوشگوار رہے گا۔ قانونی معاملات کا فیصلہ رواں عرصہ میں ہوتا ہے تو وہ پوری طرح آپ کی خواہش کے مطابق نہ ہو گا۔

## 25 تا 31 مارچ

کاروبار میں بہتری آئے گی۔ کاروبار مزید بڑھے گا وہ افراد جو نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں یا کاروبار میں مزید پیسہ لگانا چاہتے ہیں وہ لوگ اس سلسلے میں ادارے سے ذاتی مشاورت لیں۔ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت سے منسلک لوگوں کے لیے بہترین وقت ثابت ہو گا۔ کچھ خفیہ دشمن آپ کو جسمانی طور پر نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ بیرون ملک سفر کے لیے کی گئی کوششوں کے بہتر نتائج رونما نہ ہوں گے۔ رشتے اور منگنی کے لیے موزوں وقت ہے۔ ملازمین اور اپنے سے کم درجے کے لوگ محتاط رہیں۔ آپ کے لیے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ خواہشات کی تکمیل ممکن ہے۔ بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ اچھا وقت گزرے گا۔ خریداری کے لیے جانا ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 2-20-25-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-16 |
| لکی نمبر | 4-8-0 |




| عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
|---|---|

| منسوبی کوکب | زہرہ |
|---|---|
| منسوبی حروف | ت، ر، ط |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

## یکم تا 8 مارچ

رواں عرصہ میں آپ کو گھریلو سکون میسر رہے گا۔ وہ افراد جو رشتے کی تلاش میں ہیں ان کو چاہیے کہ ان دنوں میں اپنی کوشش کو جاری رکھیں بلکہ یوں کہوں گا کہ کوششوں کو تیز کر دیں، کیونکہ آپ کو اس عرصہ میں خوبصورت، مہذب اور مالی لحاظ سے بہتر شریک حیات ملنے کی توقع ہے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل ہوتے نظر نہیں آ رہے، نہ ہی کام کے حل کرانے میں آپ کوئی دلچسپی کا مظاہر کر رہے ہیں۔ وراثتی اُمور کا فیصلہ رواں دنوں میں ہوتا ہے تو وہ آپ کی خواہش کے مطابق نہ ہو گا۔ کاروبار کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا فائدہ مند ثابت نہ ہو گا۔ نئی سواری خریدنا چاہتے ہیں تو مناسب قیمتوں پر بہتر چیز مل جائے گی۔

## 9 تا 16 مارچ

گھریلو زندگی قدرے پریشان کن رہے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو یہ وقت سعد ثابت نہ ہو گا۔ داماد کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ اشیاء کی خرید و فروخت کے حوالے سے یہ وقت فائدہ مند ثابت ہو گا۔ آپ کی توجہ انعامی سکیمیں کھیلنے کی طرف رہے گی، لیکن آپ کوئی بڑا انعام پکڑ نہ سکیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔ آپ حادثے کا شکار ہوتے نظر آ رہے ہیں اور اس سے زیادہ تر چوٹیں آپ کے بازوں پر لگیں گی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام ہیں تو وہ حل ہوتے نظر آ رہے ہیں لیکن آپ کو ان پر تھوڑے بہت اخراجات کرنے پڑیں گے۔ کاروبار میں بڑے بہن بھائیوں یا یار دوستوں کی مدد درکار ہو تو وہ ہر وقت آپ کا ہاتھ بٹانے کے لیے تیار رہیں گے۔

## 17 تا 24 مارچ

یہ وقت کچھ ایسا ہے جو ظاہر کر رہا ہے کہ آپ کو کامیابی دوسرے لوگوں کی بجائے ذاتی کاوش کی وجہ سے ملے گی۔ مالی معاملات کو کنٹرول کرنے اور خراب ہوتے گھریلو معاملات کو لے کر آپ پریشان رہیں گے۔ یہ عرصہ رشتے داروں اور ہمسایوں سے بہتر تعلقات کا اظہار کر رہا ہے۔ بچوں کے معاملات میں دلچسپی لیں گے۔ رواں دنوں میں آسان ذرائع سے آمدن حاصل کرتے نظر آ رہے ہیں۔ گاڑی چلاتے یا سڑک پار کرتے ہوئے دھیان کرنا چاہیے، راہ جاتے لڑائی مول لینے اور جان کو مشکل میں ڈالنے سے کچھ حاصل نہیں ہو گا۔ وہ افراد جو بیرون ملک سفر کے لیے کوششیں کر رہے ہیں ان کو رواں دنوں میں اسی حوالے سے کوئی نہ کوئی خوشخبری سننے کو ضرور ملے گی۔

## 25 تا 31 مارچ

وہ افراد جن کو صحت کے حوالے سے پریشانی کا سامنا ہے رواں دنوں میں صحت یاب ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ عشق و محبت کے معاملات میں بگاڑ پیدا ہو سکتا ہے۔ وہ لوگ جو بڑا قرضہ حاصل کرنے کی کوشش کر رہے ہیں انہیں اس عرصے میں قرضہ ملنا مشکل ہے۔ بڑے بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ جھگڑا ہو سکتا ہے۔ اچھا اور بہتر مشورہ دینے والے لوگ ملیں گے۔ بچوں کے حوالے سے گھر میں کافی پریشان کن ماحول رہے گا۔ انٹر لیول تک کے طالب علم پڑھائی پر پوری طرح توجہ نہ دے پائیں گے اور ان میں سستی کا عنصر موجود رہے گا۔ وراثتی معاملات کا حل نہ نکلے گا اور اگر نکلا بھی تو آپ کے حق میں نہ ہو گا۔ بیرون ملک لوگوں سے وابستہ اُمیدیں پوری نہ ہوں گی۔ سوچنے اور سمجھنے کی صلاحیت میں اضافہ ہو گا۔

| سعد تاریخیں | 9-14-23-27 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 11-12-18-19 |

| لکی نمبر | 1-5-7 |
|---|---|

# عقرب



| عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم تا 8 مارچ

آپ کے مالی حالات میں مزید بہتری آئے گی۔لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ آپ کے اخراجات میں بھی اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ وہ افراد جو رشتے کی تلاش میں ہیں ان کے پاس اچھے رشتے آئیں گے۔ آپ کی طرف سے انکار ہوسکتا ہے۔ مال کی لین دین کے دوران احتیاط کریں۔ممکن ہے آپ کے ساتھ دھوکا اور سازش کی جائے۔ آپ اپنی خواہشات کو پورا کرنے کے لیے کافی کوشش کریں گے۔لیکن پھر بھی آپ کو کوئی خاص کامیابی نہ مل پائے گی۔ دوران ڈرائیونگ اور پیدل چلتے وقت احتیاط کریں، حادثہ کا اندیشہ ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ انعام حاصل کرنے میں کامیاب رہیں گے۔

## 9 تا 16 مارچ

گھریلو معاملات تناؤ کا شکار رہیں گے۔علاوہ ازیں آپ کو خاندان کے دوسرے افراد کی وجہ سے پریشانی کا سامنا رہے گا۔ کاروبار کے فیصلے کرتے وقت کسی کے دباؤ کا شکار ہونا نقصان دے رہے گا۔ عبادت و رضاحت کی طرف رجحان ہوگا۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام ہیں تو ان کے حل میں آپ کے ننھیالی رشتے دار آپ کی مدد کریں گے۔ رواں عرصے میں آپ کے مخالف خفیہ سازشیں جاری رہیں گی۔ آپ کو چاہیے کہ اپنے دشمنوں اور مخالفوں کو کمزور نہ سمجھیں۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ انعامی سکیمیں، جوا وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اندرون ملک اور شہر سفر کرتے ہیں تو اپنے سامان کی حفاظت کریں، چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔

## 17 تا 24 مارچ

زیادہ کام کی وجہ سے صحت متاثر ہوسکتی ہے لہذا محتاط رہیں اور ضرورت کے مطابق کام کریں۔ اس عرصہ میں آپ کو اپنے ساتھ کام کرنے والے لوگوں اور ملازمین کے ساتھ بہت دھیان سے کام کرنا اور لینا پڑے گا۔ کیونکہ ان کی طرف سے آپ کو تعاون آسانی سے نہ مل سکے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ کام کے دوران لوگوں سے اُلجھنے کی صورت میں آپ کو جسمانی نقصان بھی پہنچ سکتا ہے اور خود بھاری سامان وغیرہ اٹھانے سے گریز کریں چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ اولاد کی طرف آپ کی زیادہ توجہ رہے گی اور اس وجہ سے یہ اپنے چھوٹے سے چھوٹے مسائل بھی آپ کو بیان کریں گے۔فضول اخراجات میں کمی آئے گی۔

## 25 تا 31 مارچ

ملازمین کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ بہت سی اُمیدیں اور خواہشات پوری ہوں گی۔ بیرون شہر تجارت کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ عشق و محبت کے معاملات پر توجہ دیں گے۔ گھریلو ذمہ داریوں کو پوری طرح انجام دے پائیں گے۔ کچھ لوگ بھی آپ کے گھریلو معاملات خراب کرنے کی کوشش کریں گے۔صحت اچھی رہے گی۔ یار دوست مددگار ثابت ہوں گے۔ دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔ شریک حیات یا جنس مخالف کی وجہ سے اخراجات ہوں گے۔ جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو بڑا انعام نکلنے کی توقع ہے۔ کھیل کے میدان میں کامیابی ملے گی۔ ملازمت پیشہ افراد نوکری میں درپیش پریشانیوں اور دباؤ سے نجات حاصل کریں گے۔

| سعد تاریخیں | 2-25-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-6-14 |
| لکی نمبر | 6-1-3 |

# قوس



| عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، پنا، روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، ہلکا زرد |

## یکم تا 8 مارچ

آپ کی توجہ زیادہ تر اپنی ذات پر رہے گی۔ جس کی وجہ سے آپ کے اپنے شریک حیات کے ساتھ تعلقات خراب ہوں گے۔ آپ اپنی خواہشات کو پورا کرنے کے لیے محنت کریں گے، اور اپنی زیادہ تر خواہشات کو پورا کرنے میں کامیاب بھی رہیں گے۔ اولاد کو آپ کی توجہ کی ضرورت ہے جو رواں دنوں میں ملتی نظر نہیں آ رہی۔ آپ کے فضول اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ یہ زیادہ تر اپنی ذات پر یا دوستوں پر ہوں گے۔ صحت بہتر رہے گی اور کھانے پینے کی طرف زیادہ رجحان رہے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔

## 9 تا 16 مارچ

آپ کو اپنی والدہ یا اُن کے خاندان سے مدد ملنے یا حسب خواہش راہنمائی ملنے کی توقع نہیں ہے۔

وہ افراد جو زراعت یا فنون لطیفہ سے منسلک ہیں، ان کے لیے یہ وقت نحس ثابت ہوگا۔ دوسری شادی کے خواہش مند ہیں یا پہلی کو طلاق دے کر دوسری شادی کرنا چاہتے ہیں ان کو اس عرصے میں رشتہ ملنے کی توقع رکھنی چاہیے۔ رواں دنوں میں دیگر مصروفیات کے ساتھ ساتھ سیر وتفریح کی طرف بھی دھیان رہے گا۔ یہ وقت دوسرے لوگوں کے ساتھ بلاوجہ کی بحث و تکرار لے کر آئے گا۔ کوشش کریں ہر فرد کے ساتھ بحث میں نہ پڑیں۔ مندرجہ بالا عرصے کے دوران اگر آپ حالت سفر میں خصوصاً اپنے شہر سے باہر گھوم پھر رہے ہیں تو حد درجہ محتاط رہیں۔

## 17 تا 24 مارچ

اجنبی لوگوں سے ملاقاتیں رہیں گی اور اس وجہ سے آپ کافی سکون محسوس کریں گے۔ خواہشات آسانی سے پوری ہوں گی۔ دوستوں اور بڑے بہن بھائیوں کا تعاون حاصل ہوگا۔ جس کی وجہ سے بہت سے معاملات چٹکی بجاتے ہی حل ہو جائیں گے۔ اس ہفتہ میں اخراجات بڑھ رہے ہیں اور زیادہ تر آسائشی اور آرائشی ضروریات پر روپیہ خرچ ہوگا۔ کسی دوسرے شہر کا سفر کرنا پڑے گا مگر اس وجہ سے کوئی خواہش پوری ہو جائے گی۔ اپنے ہم رتبہ اور ملنے والوں سے تعلقات بہتر رہیں گے۔ قانونی نوعیت کے مسائل کا فیصلہ رواں دنوں میں ہونا آپ کے لیے پریشانی کا باعث ہوگا۔ خط و کتابت اور کمپیوٹر کی طرف رجحان زیادہ رہے گا۔

## 25 تا 31 مارچ

کاروباری حوالے سے کوئی بڑی کامیابی مل سکتی ہے۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس مل جائے گا۔ آپ کے بچے آپ کی عادتوں کا تھوڑا بہت اثر لیں گے۔ موسیقی وغیرہ میں دلچسپی لیں گے اور ایسی چیزوں سے لطف اندوز ہوں گے۔ بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات زیادہ اچھے نہ ہوں گے۔ بیرون شہر جاتے وقت صحت کا خاص خیال رکھیں اور کھانا دیکھ کر کھائیں۔ ورنہ بیمار ہو سکتے ہیں۔

والد یا سسر کی وجہ سے مالی فائدہ ملنے کی توقع ہے۔ عزت و شہرت اور اعلیٰ مرتبہ کے حصول کے لیے سخت کوشاں رہیں گے اور اسی حوالے سے کافی حد تک مثبت اثرات دیکھنے کو ملیں گے۔ قیمتی اشیاء کی خرید و فروخت کے لیے موزوں وقت نہیں۔ سیر وتفریح کے لیے جائیں گے۔ افوائیں سننے کو ملیں گی اس لیے سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔

| | |
|---|---|
| سعد تاریخیں | 4-14-18-19-27 |
| نحس تاریخیں | 5-6-16 |
| لکی نمبر | 5-9-7 |

## جدی



| | |
|---|---|
| عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ، ج، گ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، سفید، سبز |

## یکم تا 8 مارچ

کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ عرصہ بہتری لے کر آ رہا ہے۔ وہ افراد جو کاروبار میں پیسہ لگانا چاہتے ہیں، ان کے لیے بھی یہ وقت بہتر ہے۔ ادویات کا استعمال ڈاکٹر کی رائے کے بغیر نہ کریں، ورنہ آپ کو مزید پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کو چاہیے کہ دوسرے کاموں کے علاوہ تعلیم کی طرف زیادہ توجہ دیں، کیونکہ فی الحال کوئی اور مسئلہ تعلیم سے زیادہ ضروری

نہیں۔ موسیقی کی طرف زیادہ رجحان رہے گا۔ اس کے علاوہ آپ عشق و محبت جیسے کاموں میں بھی زیادہ توجہ دیں گے۔ والد کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ ان سے اپنے مسائل بیان کریں، بہتر مشورہ ملنے کی اُمید ہے۔

## 9 تا 16 مارچ

رودادں عرصے میں خواتین و حضرات کے لیے سفر کے مواقع آئیں گے۔ کاروباری حوالے سے یہ بات ذہن میں رکھیں کہ اگر آپ شراکت پر کام کر رہے ہیں تو ذاتی حوالے سے سفر کی بجائے شریک کار کو سفر پر روانہ کریں۔ کاروباری مفادات کے حوالے سے یہ ایسا وقت ہے جب آپ ذاتی کاوش کی بجائے کسی دوسرے خصوصاً شریک حیات یا شریک کار وغیرہ کے کندھے پر رکھ کر بندوق چلائیں اور مفاد حاصل کریں۔ حکومتی اور صاحب حیثیت لوگوں سے محتاط رہیں۔ اپنے بچوں کی صحت و تندرستی کو لازمی مدِ نظر رکھیں۔ بچوں کے بیمار ہونے وغیرہ کا امکان ہے۔ خاندانی جائیداد اور ایسے دیگر معاملات آپ کے حق میں جاتے نظر آ رہے ہیں۔ اگر اس وقت وراثت یا کسی پرانی بڑی جائیداد یا رقم کی تقسیم کا مسئلہ ہے تو اس کو ٹالیں مت، مطلوبہ نتائج حاصل ہونے کے امکانات کافی ہیں۔

## 17 تا 24 مارچ

## تبدیلی شخصیت

ماراوئی علوم میں مانا جاتا ہے کہ انسان کے گرد مختلف روشنیوں کا ایک خاص ہالہ ہوتا ہے۔ جس کو اورا کا نام دیا جاتا ہے۔ گولڈن پکھراج یا اس سے ملتا جلتا رنگ جب پکھراج کا ہو تو یہ انسان کے اس روشنیوں کے سمندر میں مثبت تبدیلی اور شخصیت میں سکون و توازن لانے کا باعث ہوتا ہے۔ فطرتی طور پر مثبت حالات و واقعات انسانی زندگی میں پیش آنا شروع ہو جاتے ہیں۔

گولڈن پکھراج

گفتگو اور انداز میں تیزی رہے گی۔ جس کی وجہ سے بہت سارے معاملات طے کرنے میں آسانی ملے گی۔ جن لوگوں کے جائیداد کے تنازعات چل رہے ہیں وہ بھی شدت اختیار کر جائیں گے۔ گرد و نواح کے علاقوں میں سفر کا موقع ملے گا۔ آپ کے تعلقات بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ ٹھیک نہ رہیں گے۔ ان کی طرف سے بدتمیزی کا مظاہرہ ہونے کا بھی امکان ہے۔ دوران ڈرائیونگ حادثے کا امکان ہے۔ روپیہ پیسہ کے معاملات میں آسانی آنا شروع ہو جائے گی۔ جہاں پہلے صرف اپنے رعب سے معاملات کو حل کر رہے تھے وہاں اب حکمت اور پیار کا سہارا بھی لیں گے۔ لین دین کے معاملات میں لوگوں پر اعتبار مت کریں۔

## 25 تا 31 مارچ

ذرائع رسل و رسائل کے شعبے سے تعلق رکھنے والے لوگوں کے لیے یہ وقت اچھا ثابت ہوگا۔ زمین و جائیداد کے معاملات بہتر طریقے سے حل کر سکیں گے۔ عقل اور دانائی میں اضافہ ہوگا۔ جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام حاصل نہ کر سکیں گے۔ شریک حیات اور جنس مخالف کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہوں گے۔ گھریلو ماحول اور گھریلو معاملات خوشگوار رہیں گے۔ کرایہ داروں کو اپنے مالک مکان سے وابستہ مطالبات پورے نہ ہوں گے۔ حکام اعلیٰ آپ کے کاموں کے حل میں رکاوٹ کا باعث بنیں گے۔ اخراجات پر کافی حد تک قابو پائیں گے۔ دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔ کاروباری افراد اپنے منصوبوں کو مقررہ وقت پر حتمی شکل نہ دے سکیں گے۔

| سعد تاریخیں | 2-20-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 4-11-12-18-19 |
| لکی نمبر | 6-7-3 |




| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا 18 فروری |
|---|---|
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8 مارچ

اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بھرپور رہے گی۔ اس سلسلے میں یہ یار دوستوں سے بھی مدد لیں گے۔ رواں دنوں میں آپ کی توجہ علوم مخفی کی طرف زیادہ رہے گی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں پریشانی کا سامنا رہے گا۔ لیکن اگر وہ محنت زیادہ کریں تو کسی نہ کسی حد تک منافع کمانے میں کامیاب رہیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنے کے حوالے سے یہ وقت مناسب نہیں۔ شریک کار کی دولت سے آپ کو فائدہ ہوتا نظر نہیں آ رہا ہے۔ شادی، بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔ گھریلو سکون میسر رہے گا۔

## 9 تا 16 مارچ

ذاتی اور ذہنی دباؤ کا شکار رہیں گے۔ صحت کے حوالے سے اگر کافی دیر سے بیماری کا شکار ہیں تو ممکن ہے کہ آپ کے اوپر سحری اثرات ہوں، اس لیے اپنا روحانی علاج کروائیں۔ (اس سلسلے میں آپ ہمارے ادارے سے بھی رابطہ کر سکتے ہیں)۔ کاروبار میں چاہے شراکت ہو یا ذاتی، محنت اور جدوجہد کریں، فائدہ ہوگا۔ اپنی اولاد کے معاملات پر خصوصی توجہ دیں۔ سخت مزاج یا تشدد کے حامی والدین اپنے رویے کو تبدیل کریں اور اپنے غصے اور پریشانی کو اولاد پر ظاہر نہ کریں، پریشانی کا باعث بنیں گے۔ اپنے حلقہ احباب سے محتاط رہیں وہ آپ کے لیے مالی نقصان کی وجہ بن سکتے ہیں۔ شادی کے خواہش مند خواتین و حضرات کو اس عرصے میں رشتے ملنے کے امکانات ہیں۔ اگر عمر زیادہ ہے تو پھر رشتے میں زیادہ کیڑے نکالنے کی بجائے چھوٹی موٹی کمزوری کے ساتھ گزارہ کریں۔

## 17 تا 24 مارچ

خاندان والوں اور خصوصاً والدہ کا کردار آپ لوگوں کی زندگی میں اہم رہے گا۔ جو لوگ گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں ان کے لیے یہ ہفتہ مناسب رہے گا۔ جو فیصلہ بھی لیں وہ آپ کے حق میں بہتر رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ وہ افراد جنہوں نے بیرون ملک سفر کے لیے اپلائی کیا ہوا ہے انہیں اس حوالے سے کوئی نہ کوئی خوشخبری ضرور سننے کو ملے گی۔ حکومتی افسران سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ خاندانی زمین یا سواری کی فروخت کے لیے یہ وقت مناسب ہے۔ آپ کو حسب خواہش یا بہتر قیمت مل جائے گی۔ سیر و تفریح اور کھیل کود میں زیادہ دلچسپی لیں گے۔ دشمنوں کی وجہ سے رکاوٹوں کا سامنا رہے گا۔

## 25 تا 31 مارچ

شریک حیات کا مزاج کافی سخت رہے گا اور وہ جلد غصے میں آ جائے گا/گی۔ ساس کے ساتھ بھی تعلقات خراب ہوں گے۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے اچھے تعلقات رہیں گے اور آپ کے لیے مددگار ثابت ہوں گے۔ بیرون ملک یا عمرہ پر جانے کی کوششوں میں رکاوٹیں آئیں گی۔ آپ اپنے سوچنے سمجھنے کی صلاحیت کا بھرپور استعمال کریں گے۔ اور آپ کے کیے گئے فیصلے درست ثابت ہوں گے۔ سواری وغیرہ کی خرید و فروخت کے لیے بہتر وقت نہیں ہے۔ دوست وغیرہ مددگار ثابت ہوں گے۔ قانونی لڑائی جھگڑوں کے سلسلے میں آپ کے اخراجات ہوں گے۔ ملازمین اور اپنے سے کم درجے کے لوگوں سے وابستہ کام با آسانی پوری ہو جائیں گے۔ سامان کی خریداری کرنے کے لیے بازار جانا ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 4-9-18-19-23 |
|---|---|

| نحس تاریخیں | 5-6-11-12 |
|---|---|
| لکی نمبر | 4-6-7 |



# حوت

| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مشتری، نیپچون |
| منسوبی حروف | چ، د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، مرجان، مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن، لال، نارنجی |

## یکم تا 8مارچ

وہ افراد جنہوں نے کسی کو قرضہ دے رکھا ہے ان کو وہ رقم یا چیز واپس ملتی نظر آ رہی ہے۔ معاشرے میں عزت و مقام رکھنے والے لوگوں سے ملنا جلنا ہوگا اور ان کی وجہ سے آپ کے کئی ایک کام بھی ہو جائیں گے۔ بینکوں سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہوسکیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو تلخ رہے گا۔ اندرون شہر پیدل سفر کریں گے۔ خوراک کی طرف بھی آپ خاص توجہ رکھیں گے۔ گھر کی تزئین و آرائش کی طرف آپ کوئی خاص توجہ نہ دیں گے۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے کام کے حوالے سے یہ مناسب وقت ہے۔ ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔

## 9تا 16مارچ

آپ اپنے بچوں اور شریک حیات کے ساتھ گزارے ہوئے وقت میں خوب مزا لیں گے۔ ان کے ساتھ کھانے پینے کے لیے بھی جائیں گے۔ آپ کے فون کا بل بھی زیادہ آئے گا۔ کیونکہ آپ کی دیگر مصروفیات میں سے ایک مصروفیت دوسروں کے ساتھ رابطہ کرنا بھی ہوگی۔ آپ کے تعلقات اپنے رشتہ داروں کے ساتھ خراب رہیں گے۔ آپ کے خفیہ دشمن اس عرصے میں متحرک رہیں گے، اور آپ کو کسی نہ کسی طرح نقصان پہنچانے کی فکر میں لگے رہیں گے۔ اس ہفتہ میں جہاں آپ کو آمدنی ہو رہی ہوگی، وہاں آپ اخراجات کرنے سے بھی نہ چوکیں گے۔ خیرات، مذہبی معاملات اور اعلیٰ تعلیم کے حصول جیسے معاملات کو نمٹانے میں آسانی رہے گی۔ رتبے میں بڑے اور افسران آپ کے لیے آسانیاں پیدا کریں گے۔ آپ ان کی مدد لے کر اپنے معاملات کو حل کر پائیں گے۔ لوگوں کے ساتھ انداز گفتگو اچھے ماحول میں رہے گا۔

## 17 تا 24مارچ

وہ افراد جو بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں یا خواہش مند ہیں ان کی یہ خواہش رواں دنوں میں پوری نہ ہو سکے گی۔ دشمن آپ کے خلاف متحرک رہیں گے اور آپ کے راستہ میں رکاوٹیں ڈالتے رہیں گے۔ اس عرصہ میں آپ کو صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔ آپ کے غیر ضروری اخراجات میں کمی آئے گی۔ اس عرصہ میں آپ کو اپنے معاملات کو چلانے کے حوالے سے کوئی خاص کامیابی نہ مل سکے گی۔ جو بات آپ کے لیے زیادہ مسئلہ پیدا کرے گی وہ یہ ہوگی کہ آپ اپنی بات دوسروں کو سمجھا نہ پائیں گے۔ اس عرصہ میں آپ کو گھر سے سکون ملنا شروع ہوگا اور اپنا وقت گھر میں گزارنا زیادہ پسند کریں گے۔ اندرون ملک سفر کے حوالے سے یہ وقت مناسب ہے۔ سفر خوشگوار اور مقصد میں کامیابی ملے گی۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔

## 25 تا 31مارچ

اس عرصہ میں کوئی نیا دوست نہ بنائیں کیونکہ کوئی اچھا یار دوست ملنے کی توقع نہیں ہے۔ والد کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے اور والد سے متعلق خواہشات پوری ہوں گی۔ آپ کے اخراجات کا تناسب کافی بڑھا رہے گا۔ آپ کا مزاج اچھا رہے گا۔ اور اپنی ذات پر خاصی توجہ دیں گے۔ جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام ملنے کا امکان ہے۔ شادی بیاہ اور تقریبات میں شرکت کریں گے۔ وراثتی معاملات طے نہ پا سکیں گے۔ لوگوں سے وابستہ اُمیدیں اور خواہشات پوری ہونے کے امکانات ہیں۔ لیکن اس کے لیے آپ کو خود بھی ہاتھ پاؤں مارنے پڑیں گے۔ برے خواب آئیں گے۔ دشمن آپ کے لیے مسائل پیدا کرتے نظر آ رہے ہیں۔ دشمنوں سے مقابلے اور محفوظ رہنے کے لیے لوح تحفظ استعمال کریں۔ لوح ادارے سے حاصل کر سکتے ہیں۔ کاروباری افراد کے کام میں اضافہ ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 20-25 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-16 |
| لکی نمبر | 3-4-7 |

☆☆☆

## کشش کے لیے



وہ جو محسوس کرتے ہیں کہ جنس مخالف ان میں دلچسپی نہیں لیتی یا توجہ کی کمی ہے یا ان میں جذبیت، کشش یا دل کشی کے حوالے سے کمی پائی جاتی ہے تو اس مسئلہ کے حل کے لیے مون سٹون کا استعمال کریں۔ یہ مرد ہو یا عورت اس میں ایک خاص قسم کی کشش جذبی کیفیت پیدا کرتا ہے۔

مون سٹون

دور ہو جائے گی۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں ان کو ملازمت ملتی نظر نہیں آ رہی، لیکن اپنی کوششوں کو جاری رکھیں اور اللہ پر بھروسہ رکھیں۔

### 25تا30اپریل

ان دنوں میں مالی مشکلات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ غیر ضروری اخراجات اور ادھار مت دیں۔ یار دوستوں سے میل ملاقات رہے گی۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو اب معاملات میں بہتری کی توقع ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کے لیے یہ وقت کچھ مشکلات لے کر آ رہا ہے۔ مخالفین بھی آپ کے خلاف سرگرم رہیں گے۔ کرایہ پر مکان کی تلاش میں تو کوشش جاری رکھیں رواں دنوں میں امید کے مطابق مل جائے گا۔ وہ افراد جو سواری کی خریداری کا ارادہ کرکے بیٹھے ہیں۔ ان کو چاہیے کوشش کریں کامیابی کے امکانات ہیں۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ سخت رہے گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر رہے تھے تو رواں عرصے میں آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ کاروباری حضرات کو کام میں منافع حاصل ہوگا، لیکن ان کو اس کے لیے محنت زیادہ کرنا ہو گی۔ اعلیٰ درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف ضرورت کے مطابق نہ ہو گی۔

| سعد تاریخیں | 16-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 1-7-8-15-28 |
| لکی نمبر | 1-3-7 |

## دلو



| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا18 فروری |
|---|---|
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

### یکم تا 8 اپریل

اندرون ملک سفر کرنے کے حوالے سے یہ عرصہ مناسب نہیں ہے۔ آپ کو اپنے مقصد میں کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کا فیصلہ رواں دنوں میں ممکن ہے اور یہ فیصلہ آپ کی خواہش کے مطابق ہو گا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ اولاد پر نظر رکھیں، ممکن ہے کہ وہ کوئی ایسا قدم اٹھائیں جس کی وجہ سے ان کو اور آپ کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑے۔ آپ کے مالی حالات بہتر رہیں گے۔ کھانے پینے کی اشیاء کی طرف آپ کا رجحان زیادہ رہے گا۔ رواں دنوں میں آپ کی توجہ علوم مخفی کی طرف زیادہ رہے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام نامکمل رہیں گے۔

### 9تا 16اپریل

جہاں آپ کی رہائش ہے وہ جگہ آپ کے لیے تنگی معاش کا باعث بنے گی۔ حرکت میں برکت ہے۔ یعنی ہجرت کرنے سے ذرائع معاش کشادہ ہوں گے۔ خواہ چند روز ہی ہو۔ رواں دنوں میں روحانی اور مذہبی بحث کے ذریعے بدمزگی اور جھگڑا واقعہ ہو سکتا ہے۔ کاروبار یا کام کے حوالے سے آپ کے ذہن میں عمدہ اور اچھے خیالات آئیں گے اور کچھ خیالات کو آپ اپلائی بھی کر دیں گے۔ والدہ کی صحت کا خیال رکھیے گا۔ بیمار ہو سکتی ہیں۔ بلڈ پریشر بڑھ سکتا ہے۔ یہ حالات پڑھنے والا اگر طالب علم ہے چاہے وہ کسی بھی شعبہ کا ہو یہ بات ذہن میں ڈال لے کر بے توجہی اور لاپرواہی ویسے بھی بری ہوتی ہے اور اب حالات ہی ایسے ہیں کہ معمولی سی غلطی بھی تعلیمی سلسلے میں رکاوٹ اور مسائل لائے گی۔

### 17تا24اپریل

مالی خواہشات کو حاصل کرنے کے لیے انتہائی محنت کرتے ہوئے دکھائی دیں گے اور ممکن ہے کہ ان خواہشات کی تکمیل میں آپ کے قریبی رشتے دار بھی آپ کے لیے معاون ثابت ہوں۔ گھر کی زینت و آرائش پر پیسہ لگائیں گے۔ کچھ امیدوں و خواہشات کو ذہنی ٹینشن بنا لیں گے۔ کاروباری حالات کافی گرم رہیں گے۔ گاہکوں کا آنا جانا زیادہ ہو گا۔ اپنے تعلقات کا بخوبی استعمال کریں گے۔ اندرون ملک تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے ایک سعد وقت ہے۔ بہو کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ والد کے کاروبار میں ان کا ہاتھ بٹائیں گے۔ گھر میں اور گھر کے باہر بھی آپ کی عزت و شہرت بڑھے گی۔ لوگوں کو اپنی باتوں میں جلد گھیر لیں گے۔

### 25تا30اپریل

قانونی مسائل کا شکار ہیں تو ان کا فیصلہ اگر رواں دنوں میں آتا ہے تو وہ آپ کے لیے ناخوشگوار ہوگا۔ غیر ضروری اخراجات کی مد میں اضافہ ہوگا۔ وہ افراد جو اچھے رشتے کی تلاش میں ہیں ان کی محنت رنگ لاتی نظر نہیں آ رہی۔ کتابیں پڑھنے کا شوق اجاگر ہوگا۔ اندرون ملک سفر کے لیے موزوں وقت ہے۔ کام بھی باآسانی طے پا جائیں گے۔ عشق و محبت کے معاملات میں ناکامی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اولاد کے ساتھ کچھ ان بن ہونے کے امکانات ہیں۔ اعلیٰ افسران/ حکومتی اداروں سے وابستہ کام رواں دنوں میں حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ آپ کو اپنے خفیہ دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کی چند

ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ رشتے داروں اور یار دوستوں کے ساتھ ملنا جلنا رہے گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر رہے ہیں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔

| سعد تاریخیں | 1-5-15-19-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 2-7-8-29 |
| لکی نمبر | 6-0-1 |




| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مشتری، نیچون |
| منسوبی حروف | ج، د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، مرجان، مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن، لال، نارنجی |

## یکم تا 8 اپریل

ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ اگر کاروبار کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ بھی فائدہ مند رہے گا۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو ان دنوں میں پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ وراثتی اُمور کا فیصلہ التواء کا شکار تھا تو وہ ان دنوں میں حل ہو جائے گا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی تعلیم کی طرف کوئی خاص توجہ نہ ہو گی۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا ہو گا۔ مالی حوالے سے اس ہفتے میں پریشانی کا سامنا ہو گا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔

## 9 تا 16 اپریل

وہ لوگ جو علوم مخفی سے متعلق ہیں ان کے علم میں اضافہ ہو گا اور ایسے لوگوں کی مجلس ملے گی جو اس حوالے سے مستند ہوں گے۔ مالی معاملات میں بہتری آئے گی۔ یقیناً اچھا وقت ہے جو نئے مسائل کا حل لے کر آئے گا۔ آپ نے کئی ایک نیک تمنائیں اور خواہشات پوری ہوں گی۔ بینکوں سے وابستہ کام ہیں تو یہ دن ان کاموں کے حل کے لیے بہتر نہیں ہیں۔ ساس اور شریک حیات کے آپسی تعلقات میں خرابی آئے گی۔ ایک طرفہ فیصلہ مت کریں۔ یہ آپ کے لیے مزید پریشانی کا باعث بنے گا۔ اندرون ملک سفر، پیدل چلتے ہوئے اور دوران ڈرائیونگ احتیاط کریں، حادثہ کا اندیشہ ہے اور کوشش کریں کہ غیر ضروری سفر نہ کریں۔

## 17 تا 24 اپریل

مالی حالات خوشگوار رہیں گے۔ عبادات کی ادائیگی کی طرف خاص توجہ دیں گے۔ مال رفاعی کاموں میں بھی خرچ کریں گے۔ گھر کے اندر اور باہر آپ کی عزت و شہرت برقرار رہے گی۔ قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کی توقع کی جا سکتی ہے۔ ہمسایوں اور شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں ان کو چاہیے کہ سرکاری نوکری اور ملٹی نیشنل کمپنیوں میں نوکری کے لیے بھی ضرور اپلائی کریں۔ سواری یا مکان خریدنے کے خواہش پوری نہ ہو سکے گی۔ وراثتی معاملات میں مزید خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ انداز گفتگو میں بہتری آئے گی۔ لوگوں کو اپنی بات پر جلد قائل کر لیں گے۔

## 25 تا 30 اپریل

قیمتی اشیاء، سواری، مکان وغیرہ کی خرید و فروخت کے حوالے سے موزوں وقت نہیں ہے۔ مطلب کی قیمت ملنا بھی مشکل ہے۔ امیدیں بھی پوری ہونے کی توقع کم ہے۔ شریک حیات کے ساتھ ان بن ہونے کے امکانات ہیں۔ قرض دے رکھا ہے تو وہ واپس ملتا نظر نہیں آ رہا ہے۔ اپنے غیر ضروری اخراجات پر قابو پانے کی کوشش کریں۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اس سے فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی اور وہ آپ کے حکم کی تکمیل بھی کریں گے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ دور ہو جائے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 16-21 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-12-13 |
| لکی نمبر | 7-3-4 |

☆☆☆

# طویل اور مختصر دورانیہ کی خاص عملیاتی کلاسز

| | |
|---|---|
| بنیادی چلہ | ہر وہ فرد جو عامل بننے کا خواہش مند ہو اس کو یہ خصوصی چلہ کروایا جاتا ہے۔ اس کی برکت سے عامل ہر قسم کی رجعت اور بندش سے محفوظ رہتا ہے۔ عامل کا ذاتی تحفظ، آنے والے سائلین پر جو منفی اثرات اور حملے ہوتی ہے اس سے حفاظت۔ عاملین کی یہ شکایت کہ کسی نے ان کی روحانی قوت کو سلب کر لیا یا بندش کر دی ہے سے بچاؤ اور روحانی مدارج میں بڑھوتی کے لیے موثر ترین عمل ہے۔ (ایک کلاس۔ پانچ سو روپے) |
| عمل سات سلام | جسمانی امراض کے علاج کے لیے سات سلام کا عمل بہت زیادہ موثر مانا جاتا ہے۔ اس عمل کے ذریعے آپ کسی بھی جسمانی اور روحانی مرض کا علاج کامیابی سے کر سکتے ہیں۔ (ایک کلاس۔ فیس دو ہزار پانچ سو روپے) |
| عمل الحمد شریف | الحمد شریف کو سورۃ فاتحہ کا نام دینے کے علاوہ حمد، ام القرآن، سبع المثانی، کنز، اساس، مناجات، شفاء، دعا، کافیہ، واقیہ اور راقیہ کے ناموں سے پکارا جاتا ہے۔ یہ تمام نام اُن احکام اور اثرات کو ظاہر کرتے ہیں جو اس سورۃ کے تابع ہیں۔ اس سورۃ کو رزق سے لے کر صحت اور صحت سے لے کر سحر و جادو کے دفع کرنے میں موثر مانا جاتا ہے۔ (ایک کلاس۔ فیس ایک ہزار پانچ سو روپے) |
| عمل سورہ جن | جنات کی تسخیر اور جناتی چھڈشی اور جناتی علاج کے لیے سورہ جن کا عمل اپنے اندر خاص خصوصیات کا حامل ہے۔ اس سورۃ کا عامل جنات کی تسخیر سے لے کر مختلف مسائل کے حل کے لیے جناتی اعمال کا ماہر بن سکتا ہے۔ (ایک کلاس۔ فیس پانچ ہزار روپے) |
| چہل کاف | انسانی زندگی کے مختلف سمتوں میں روحانی عملیات کے لیے اس کو ایک خاص اہمیت حاصل ہے۔ موثر اور مجرب۔ (ایک کلاس۔ فیس دو ہزار پانچ سو روپے) |
| حزب البحر | تحفظ، کاٹ، جادو اور ایسے تمام امور میں استعمال ہونے والا غیر معمولی عمل۔ (ایک کلاس۔ فیس دو ہزار دو سو روپے) |
| عمل اللہ الصمد | ایسا عمل جس کے پُر تاثیر ہونے اور دنیا سے بے نیاز کر دینے کی تاثیر سے کوئی انکار نہیں کر سکتا۔ (ایک کلاس۔ دو ہزار روپے) |
| عمل بسم اللہ | زبان، ہاتھ اور نقوش میں تاثیر پیدا کرنے کے لیے ایک خاص چلہ۔ (ایک کلاس۔ فیس ایک ہزار چھ سو روپے) |
| کپڑا ناپنے کا عمل | سحر و جادو معلوم کرنے کا ایک خاص عمل جس میں کپڑا پڑھائی کرنے سے چھوٹا یا بڑا ہو جاتا ہے۔ (ایک کلاس۔ فیس پانچ ہزار روپے) |
| زکوۃ اصغر | عامل بننے کے لیے خاص منزل اور خاص زکوۃ۔ عمل میں تاثیر اور کامیابی کا خاص چلہ۔ (فیس پانچ ہزار پانچ سو روپے) |
| زکوۃ اکبر | میدان عملیات کی سب سے بڑی زکات اور سب سے طاقتور عامل بننے کا واحد اور آخری طریقہ۔ (فیس سات ہزار روپے) |

نوٹ:۔ بیرون شہر کے خواہشمند بذریعہ ڈاک بھی کورس کر سکتے ہیں۔ فرد کی عملیاتی امور کو سنبھالنے کے لیے تیاری کے حوالے سے تمام طلباء کو بنیادی چلہ کروایا جاتا ہے۔ داخلہ کے لیے دو عدد تصاویر شناختی کارڈ کی کاپی اور تعلیمی اسناد بمعہ داخلہ فارم جمع کروائیں۔

# دعاء طائر رومی

تحریر: عامل نذیر احمد، بلوچستان۔

از کتاب: حیات الحیوان۔

مصنف علامہ محمد بن موسیٰ بن عیسیٰ کمال الدین الامیری رحمۃ اللہ علیہ۔ مولد 742ھ۔ متوفی 808ھ ابن بشکوال نے احمد بن محمد عطار سے ان کے والد کے حوالے سے نقل کیا ہے۔

یہ قصہ احمد بن محمد کے والد کہتے ہیں کہ ہمارا ایک پڑوسی تھا۔ پس وہ بیس سال تک بلاد روم میں قید تھا۔ قید خانہ میں قید کی حالت میں رہا اور وہ اس بات سے بالکل مایوس ہو چکا تھا کہ وہ آزاد ہو کر اپنے اہل و اعیال کو دیکھ سکے۔ وہ شخص کہتا ہے کہ ایک رات میں اپنے اہل و اعیال کے لیے فکر مند ہو کر رو رہا تھا کہ اسی اثناء میں مجھے ایک پرندہ نظر آیا جو قید خانہ کی دیوار پر آ کر بیٹھ گیا تھا اور وہ پرندہ دعا پڑھ رہا تھا پس یہ دعا میں نے غور سے سن کر حفظ کر لی پھر میں نے تین رات تک مسلسل یہ دعا پڑھی۔ جب تیسری رات دعا پڑھنے کے بعد میں سو گیا۔ پس جب صبح کو بیدار ہوا خواب سے تو میں نے اپنے آپ کو اپنے مکان کی چھت پر پایا۔ وہ قیدی کہتا ہے کہ میں چھت سے نیچے اتر کر اپنے گھر والوں کی طرف گیا تو گھر والے میری حالت دیکھ کر گھبرا گئے اور پھر انہوں نے مجھے پہچان لیا تو وہ بہت مسرور ہوئے۔ پھر کچھ عرصہ بعد میں حج کے لیے گیا تو میں نے دوران طواف یہ دعا پڑھی تو ایک شخص نے میرے ہاتھ پر ہاتھ مارا اور کہنے لگا کہ یہ دعا تم نے کہاں سے سیکھی ہے کیونکہ یہ دعا تو صرف ایک پرندہ اڑتے ہوئے پڑھتا ہے۔ جو بلاد روم میں پایا جاتا ہے۔ پس میں نے اس بزرگ کو اپنا قصہ سنایا کہ میں بلاد روم میں قید تھا تو ایک پرندے سے میں نے اس دعا کو سیکھا اور پھر پڑھا تو میں رہا ہو گیا۔ پس اس بزرگ نے فرمایا کہ تو نے سچ کہا ہے۔ وہ قید میں رہنے والا شخص کہتا ہے کہ میں نے بزرگ سے اس کے نام کے متعلق سوال کیا تو انہوں نے فرمایا میں خضر علیہ السلام ہوں۔

اس دعاء کی برکت سے تمام غم و اندوہ دور ہو جاتے ہیں۔ قیدی قید سے رہا ہو جاتے ہیں۔ ہر مشکل و مصیبت کے وقت یہ دعا پڑھنی چاہیے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام غم و پریشانی دور ہو کر خوشی و مسرت ہو جاتے ہیں۔ دعا یہ ہے۔

اللھم انی اسألک یا من لا تراہ العیون ولا تخالطہ الظنون ولا یصفہ الواصفون ولا تغیرہ الحوادث ولا الدھور یعلم مثاقیل الجبال ومکائیل البحار وعدد قطر الامطار وعدد ورق الاشجار وعدد ما یظلم علیہ اللیل ویشرق علیہ النھار ولا تواری منہ سماء سماء والارض ارضا ولا جبل الا یعلم ما فی وقعرہ وسھلہ ولا بحر الا یعلم ما فی قعرہ وساحلہ اللھم انی اسألک ان تجعل خیر عملی اخرہ وخیر ایامی یوم القاک فیہ انک علی کل شیء قدیر۔

اللھم من عادانی فعادہ ومن کادنی فکدہ ومن بغی علی بھلکۃ فاھلکہ ومن ارادنی بسوء فخذہ واطفی عنی نار من اشب لی نارہ واکفنی ھم من ادخل علی ھمہ وادخلنی فی درعک الحصینۃ واسترنی بسترک الواقی یا من کفانی کل شیء اکفنی ما اھمنی من امر الدنیا والاخرہ وصدق قولی وفعلی بالتحقیق یا شفیق یا رفیق فرج عنی کل ضیق ولا تحملنی مالا اطیق انت الھی الحق الحقیق یا مشرق البرھان یا قوی الارکان یا من رحمتہ فی کل مکان وفی ھذا المکان یا من لا یخلو منہ مکان احرسنی بعینک التی لا تنام واکفنی فی کنفک الذی لا یرام انہ قد تیقن قلبی ان لا الہ الا انت وانی لا اھلک وانت معی یا رجائی فارحمنی بقدرتک علی یا عظیما یرجی لکل عظیم یا علیم یا حلیم انت بحاجتی علیم وعلی خلاصی قدیر وھو علیک یسیر فامنن علی بقضائھا یا اکرم الاکرمین ویا اجود الاجودین ویا اسرع الحاسبین یا رب العالمین ارحمنی وارحم جمیع المذنبین من امۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم انک علی کل شیء قدیر۔ اللھم استجب لنا کما استجبت برحمتک عجل علینا بفرج من عندک بجودک وکرمک وارتفاعک فی علو سمائک یا ارحم الراحمین انک علی ما تشاء قدیر وصلی اللہ علی سیدنا محمد خاتم النبیین وعلی الہ وصحبہ اجمعین۔

آخر میں مجھے اور راٹھور صاحبان کو اپنے دعاؤں میں یاد رکھنا۔

فقط والسلام خدا حافظ

تحریر: قاری محمد یوسف۔

# عمل شرف شمس

السلام علیکم قارئین کرام!

ماہنامہ راہنمائے عملیات کے لیے کچھ ذاتی اور محبوب عمل پیش کر رہا ہوں اور انشاء اللہ راہنمائے عملیات سے سچی اور پکی دوستی کے ساتھ ہمیشہ خدمت کرتا رہوں گا اور اللہ سے دعا ہے کہ ہمیں اس بات پر قائم رکھے اور مدد فرمائے ساتھ میں ادارے کے تمام ساتھی اور خاص الخاص خالد اسحٰق راٹھور اور ان کے اہل خانہ کو اللہ تبارک وتعالیٰ سلامتی کے ساتھ عزت اور صحت برقرار رکھے اور ادارے کو ترقی دے۔ آمین۔

## عمل شرف شمس

جیسا کہ شمس سیارہ حکومت، اقتدار، وجاہ، حشمت، ترقی وعروج، فیصلہ کرنے کی اہلیت اور روزی وروزگار بلند مرتبہ کے علاوہ مرد کے اندر اولاد کے جراثیم کم ہوں تو ان کو بھی پورا کرتا ہے اس کے علاوہ شادی شدہ خواتین کے لیے شوہر سے بھلائی لاتا ہے جس عورت کے پاس ہو اپنے شوہر کے لیے دعا کرنا قبولیت کا اثر رکھتی ہے۔ اسد برج والی عورتوں کے لیے صحت کا اول نمائندہ بن جاتا ہے آئیں اب عمل کی طرف چلتے ہیں۔ یہ جو عمل پیش کیا جارہا ہے یہ مرحوم حکیم سرفراز احمد زاہد کا ہے اور میرے معمولات میں سے بھی ہے۔

**آیت:** نصر من اللّٰہ وفتح قریب

**طالب:** محمد تنویر بن مبارک جان

**مقصد:** فتح ونصرت عروج وسربلندی منصب

اب ان تینوں کو بسط حرفی کر کے تکسیر کریں۔ جو حرف بنیں ان کے اعداد قمری نکالیں اور مربع نقش بھریں اور بیچ میں مثلث اس اسماء کی بھری جائے مالک الملک ذوالجلال والاکرام یہاں تکسیر نہیں بنا رہے صرف سمجھا رہے ہیں تکسیر کی آخری لائن میں سے حروف نورانی نکالیں اور پھر ان کی تکسیر کریں اب دونوں تکسیروں کے زمام کو امتزاج دے کر چھ چھ حرفوں کے جملے بنائیں اور نقش کے چاروں لکھیں۔ یہ عمل تیار ہو گیا اب شرف شمس یا کسی بھی نوچندی اتوار کو صبح کھلے میدان یا اونچی جگہ پر اکٹھے ہو جائیں۔




## نقش کے پشت پر یہ طلسم

ابرتا صبرتا صورتا صارتا



اللهم سخرت جميع خلقك كما سخرت

سليمان بن داود عليه السلام

وكفى باالله شهيدا محمد رسول الله

جہاں سے آپ شمس طلوع کا نظارہ کر سکیں اور سورہ شمس کی تلاوت کریں جب شمس مکمل ظاہر ہو جائے اللہ سے یہ دعا مانگیں کہ اے اللہ جس طرح تو شمس کو جہاں کا نور بخشا ہے اس طرح مجھے بھی روشن کر دے پھر گلے میں ڈالیں۔ روزانہ آیت کا ہزار مرتبہ ورد کریں۔ چالیس دن اور اسماء کا کھلا ورد کریں انشاء اللہ رفتہ رفتہ فتوحات کے دروازے کھلنا شروع ہو جائیں گے اور آخر میں حکیم صاحب کے لیے دعا مغفرت فرمائے اب مثال عمل ملاحظہ کیجیے۔

## روزی وروزگار کے لیے خصوصی عمل

یہ عمل شرف اوج، شمس، زہرہ اور قمر اس کے علاوہ ہر نو چندی اتوار کو صبح پہلی ساعت تیار کر سکتے ہیں انشاء اللہ بدبختی خوش بختی میں تبدیل ہو جائے گی۔

قارئین سے التماس ہے کہ جو شخص بھی یہ عمل تیار کرے آٹھ محتاجوں کو کھانا کھلائیں یا مالی امداد کریں۔

جس شخص کے حالات بہت خراب ہوں یا سرے سے ہی بیکار ہو کوئی کام دھندہ بھی نہ ہو تو اس کو چاہیے کہ یہ آیت 1287 مرتبہ 16 دن پڑھے پھر قدرت کا کرشمہ دیکھے۔

اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء وھو العزیز

جبرائیل — بسم اللہ الرحمن الرحیم — عزرائیل

(دائیں جانب: اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء وھو العزیز — بائیں جانب: اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء وھو العزیز)

| مالک الرزاق | المص | المر | الحی القیوم |
|---|---|---|---|
| ۲۷۵ | کبیر | ۴۳۴ | ۱۵۷ |
| ۲۲۸ | ۲۶۳ | اللہ الباسط | ۴۳۸ |
| الصمد | ۴۴۲ | ۲۲۴ | الحکم الواسع |

اسرافیل — وکفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ — میکائیل

اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء وھو العزیز

❁❁❁

# لوح شرف شمس
## کراماتِ جفر

**تحریر: محمد اسد اللہ سلیمانی، جھنگ۔**

ستارہ شمس جب برج حمل کے 19 درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف کی قوت حاصل ہو جاتی ہے۔ یہ وقت بہت ہی زیادہ پر اثر اور طاقتور ہوتا ہے۔ اس موقعہ پر شرف شمس کی خاص لوح مبارکہ پیش کر رہا ہوں۔ اس کے بے شمار فوائد ہیں۔ مثلاً سیاستدان، دوکاندار، سنار وغیرہ کے کاروبار میں اضافہ کے لیے موثر وقت ہے۔ شہرت، عظمت اور مقبولیت بے پناہ ملتی ہے اور رجوع خلق اور فتح و نصرت تیزی کے ساتھ حاصل ہوتی ہے۔ افسران، خاندان اور قوم میں مقبولیت و برتری حاصل ہوتی ہے اور مال و دولت و کشائش رزق میں فائدہ حاصل ہوتا۔ انشاء اللہ جو بھی کرے گا وہ خود بھی اثرات دیکھ لے گا۔

طریقہ یہ ہے کہ شرف شمس کے دن ساعت شمس میں خوشبودار بخور سلگائیں اور رجال الغیب پشت پر رکھیں۔ پھر گولڈن کاغذ پر یا تانبے، چاندی اور سونے پر بھی تیار کر سکتے ہیں۔ بہر حال لوح مبارکہ تیار کرنے کے بعد سورہ شمس 101 بار اول و آخر 110، 110 بار درود شریف کے ساتھ پڑھ کر دم کر دیں۔ اسی طرح 11 روز کرنا ہے۔ پہلے اور آخری روز نیاز تقسیم کر دیں اور وظیفہ روزانہ پڑھتے رہیں۔ 41 بار پورے لوازمات کے ساتھ باعمل عامل سے تیار کروائیں یا خود صاحب عمل سے سیکھ کر تیار کر لیں۔ لوح مبارکہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| عزیز ۹۲ | عزیز ۱۰۵ | عزیز ۱۰۲ | عزیز ۹۹ |
|---|---|---|---|
| عزیز ۱۰۳ | عزیز ۹۸ | عزیز ۹۳ | عزیز ۱۰۴ |
| عزیز ۹۷ | عزیز ۱۰۰ | عزیز ۱۰۷ | عزیز ۹۴ |
| عزیز ۲۰۴ | عزیز ۹۵ | عزیز ۹۶ | عزیز ۱۰۱ |

کفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ

(یہاں مقصد لکھیں)

❁❁❁

# دفع نحوست ورجعت

تحریر: شیخ عبدالخالق عباس، کراچی۔

قارئین محترم السلام علیکم! دعا ہے کہ اللہ پاک ہم سب کو سلامت رکھے اور اپنی امان دے آمین۔ میرے آج کا مضمون کا عنوان "دفع نحوست ورجعت" ہے۔ عملیات کی دنیا میں وہ لوگ ناکام ہوتے ہیں جو بغیر استاد کی راہنمائی کے عمل کرجاتے ہیں۔ جس سے وہ رجعت میں آجاتے ہیں نہ صرف وہ بلکہ تمام گھر والے بھی رجعت کا شکار ہوجاتے ہیں۔ آپ قارئین کو بتانا چاہتاہوں کہ رجعت کتنی خطرناک ہوتی ہے اور کیسے اور کیوں ہوتی ہے؟

رجعت کے لفظی معنی واپسی، لوٹنا، پلٹنا کو ظاہر کرتی ہے اور مزید وضاحت کرتاہوں۔

1۔ کسی استاد یا مرشد کی اجازت کے بغیر عمل کرنا یا پڑھنا۔

2۔ قرآن مجید کی سورہ یا آیت کو معکوس کرکے تباہی دشمن کے لیے ناجائز استعمال کرنا۔

3۔ اعمال جفری میں کسی غلطی کا ہوجانا یا موکلات کا غلط بن جانا۔

4۔ اعمال علوی یا سفلی میں الفاظ کو غلط یا بے ترتیب پڑھنا۔

5۔ کسی عمل کو اپنی مقرر مدت سے پہلے ہی ادھورا چھوڑنا۔

6۔ عمل کرنے سے پہلے حصار بھول جانا یعنی حصار نہ کرنا۔

اس کے علاوہ اور بھی بہت سارے شرائط ہوتے ہیں۔ جن کو مکمل نہ کرنے کی وجہ سے رجعت واقع ہوجاتی ہے۔

رجعت کے اثرات کی وجہ سے دماغ کمزور ہوجاتا ہے۔ نظر کمزور ہوجاتی ہے ہر کام میں رکاوٹ پیش آتی ہیں اور جسمانی اعضاء بے کار ہوجاتے ہیں۔ ہر کام میں نقصان ہوتا جاتا ہے۔ رزق میں ناکامی ہوجاتی ہے ہر کام میں بندش ہوجاتی ہے۔

خوشیاں غموں میں بدل جاتی ہیں، کام بگڑ جاتے ہیں، عزت و شہرت وقار کم ہونے لگتی ہے اور ایک بات یاد رکھیں بعض اوقات سیارگان کی نحوست کی وجہ سے بھی ایسے حالات پیدا ہوجاتے ہیں۔ کسی ماہر منجم سے زائچہ بنوا کر سیارگان کی پوزیشن معلوم کرسکتے ہیں۔

رجعت بہت خطرناک ہوتی ہے۔ لہذا عملیات سیکھنے والے شوقین سے میری اپیل ہے کہ کسی قابل ماہر عامل سے عملیات سیکھیں۔ جو کہ نحوست و رجعت سے واقف ہو اور اس کا علاج جانتے ہوں۔ آج کل ہر بندہ یا بندی عامل بننا چاہتے ہیں۔ مارکیٹ میں لاکھوں کتابیں عملیات کی موجود ہیں۔ کچھ مصنف ایسے ہیں جو کاپی کرکے تعویزات و عمل کی کتابیں لکھتے ہیں اور انہیں نحوست ورجعت کی اب، پ نہیں معلوم ہوگی ایسے ہی لوگوں کی وجہ سے لوگ رجعت میں آتے ہیں۔ خدارا بغیر اجازت والے عمل کبھی بھی تحریر نہ کریں وہ عمل جو آپ نے عامل حضرات سے نہیں کیے۔ بس اپنی کتابوں یا کسی بھی ماہنامہ میں تحریر دے دی۔ عامل بننا ہر کسی کی بات نہیں اور یہ سیکھنا اتنا آسان بھی نہیں اس میں بہت پیچیدہ مسائل اور مشکلات، پرہیز اور شرائط ہوتی ہیں۔ جس کا پابند ہونا لازمی ہے۔ میں نے رجعت کے بارے میں آپ محترم قارئین کو بتایا اس کا مطلب آپ سمجھ گئے ہوں گے۔ اس کا توڑ بھی بتاؤں گا اور عامل کی حفاظت کا عمل بھی۔ یہ عمل جو میرے استادوں کی راہنمائی میں محنت کے بعد حاصل ہوا انشاء اللہ جلد ہی میرے رب کی رحمت آئے گی اور تمام رجعت کے اثرات زائل ہوجائیں گے۔ سب سے پہلے رجعت کو دفع کرنے کے لیے صدقہ دیں۔ سوا کلو کا مرغا جو سیاہ رنگ کا ہو۔ نیت صدقہ اور رجعت نجات کی ہو۔ یہ عمل چاند کے شروع جمعرات کو کریں اور ہفتے کی صبح طلوع آفتاب کے آدھ گھنٹے بعد اپنے مکان کی چوکھٹ پر ذبح کردیں۔ اس کے تین حصے کریں۔ ایک حصہ دفنا دیں۔ دوسرا حصہ بلی، کتا وغیرہ کو۔ تیسرا حصہ سمندری مخلوق کو دیں۔ جب یہ صدقہ دیں ایک بات کا خیال رکھیں یہ تمام کام مغرب سے پہلے ہونے چاہئیں اور پھر گھر آکر غسل کریں غسل کے فوراً بعد سورہ فاتحہ سات بار، سورہ الناس تین بار، سورہ فلق تین بار، آیت الکرسی پانچ بار پڑھ کر اپنے او پر دم کریں اور پھر نماز فجر کے بعد ایک ختم کا انتظام کریں۔ ایک اہم بات اس عمل کے بعد آپ کوئی عمل بغیر اجازت نہیں کریں گے اور اگر کردگے تو خود اپنی موت کو دعوت دو گے۔ لہذا اس رجعت کے علاج کے لیے میں آپ سب کو بتاتا جارہاہوں۔

## ختم کے لیے ضروری اشیاء:۔

پانچ عدد مٹھائی پانچ رنگ کی ایک ایک ہو، دودھ ایک گلاس۔

پانچ عدد پھل پانچ قسم کے ایک ایک ہو۔

پانچ عدد گلاب۔
ایک عطر کی شیشی۔

### ختم کا طریقہ:۔

سب سے پہلے باوضو ہوجائیں اور لال رنگ کی چادر بچھائیں۔ اس پر یہ ختم کی اشیاء رکھیں۔

سورہ فاتحہ سات بار ہر قل کو تین بار پڑھیں۔ یہ ختم کا ثواب محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم اور دیگر بزرگوں کو دیں اور دعا کے بعد یہ کہیں۔

اب تک میں نے جو کچھ اعمال کیے اس کی نحوست ور جعت کے اثرات ختم فرمائیں اور الٰہی اپنے محبوب کے صدقے سے مجھ پر رحم فرمامیں آج کے اپنے تمام وظیفے کو ختم کرتا ہوں اور عمل کے روز اس یا بعد جو بھی غلطی ہوگئی یا کوتاہی ہوئی ہو اس کی معافی چاہتا ہوں مجھے اور میرے تمام اہل خانہ کو ہمیشہ کے لیے محفوظ رکھیں۔ الٰہی میری اس توبہ کو قبول فرما بے شک تو معاف کرنے والا ہے۔

یہ ختم تین جمعرات عصر اور مغرب کے درمیان کریں اور یہ تمام اشیاء بزرگوں میں تقسیم کریں اور نماز عشاء کے بعد دفع رجعت کے نوافل ادا کریں۔

استغفار اللہ ربی من کل ذنب وا توب الیہ کا ورد اپنا معمول بنا لیں کچھ ہی دنوں میں فرق محسوس کریں گے۔ دفع رجعت کے لیے خاص تعویذ پیش ہے۔ اس تعویذ سے رجعت کے اثرات تیزی سے ختم ہوتے ہیں اور صحت و سلامتی رہتی ہے اگر ایک عامل عملیات میں ماہر ہونا چاہتا ہے تو یہ تعویذ ضرور استعمال کریں اور اس کے سابقہ دفع رجعت کی دعا اور صدقہ خاص عمل کرتے رہیں گے تو کامیابی ہی کامیابی ملے گی۔ اس تعویذ کو عطارد تثلیث قمر یا کسی سعد وقت میں تیار کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ابجد | ھوزح | طیکل |
|---|---|---|
| ع | د | ل |
| ۲۹ | ٦۹ | ٦ |
| ۵ | ۳۱ | ٦۸ |

تین عدد نقش تیار کریں ہر نقش گیارہ دن استعمال کریں اس طرح 33 دن برابر اس نقش کو پینا ہے اس کے استعمال سے کچھ ہی دنوں میں فرق محسوس ہونا شروع ہوجائے گا۔

# اعمال چشتیہ

تحریر: فقیر محمد افضل چشتی، ڈی۔ جی خان۔

### نقش برائے حاجت:۔

یہ نقش ہر حاجت کے لیے ہے۔ رزق، نکاح، سفر، امتحان اور ہر حاجت کے لیے نوچندی جمعرات کو 9 گرام چاندی کے پتہ پر کندہ کروا کر جیب میں رکھیں یا گلے میں پہنیں ہر مقصد میں کامیاب ہوں گے۔

| نصر من اللہ فتحا کریم | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۹ | ۹ |
| ۹ | ۹ | ۹ |
| ۹ | ۹ | ۹ |

### عمل برائے رزق وحاجت:۔

یہ عمل رزق و حاجت کے لیے ہے۔ 9 عورتیں ہوں ہر عورت یا لڑکی اسی طریقے سے پڑھے۔ اس کے بعد کچھ میٹھا بنا کر تقسیم کریں۔

ایک تسبیح بسم اللہ 9 مرتبہ درود پاک ابراہیم 90 دفعہ سورہ کوثر لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پریشانیاں مصیبتاں دور فرما۔ 9 مرتبہ درود پاک ابراہیمی۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگئے۔ 1 دن کا عمل ہے۔

### عمل برائے حب:۔

یہ نقش حب کے لیے محبوب کو تابع وفرمانبردار کرنے کے لیے ہے۔ نوچندی جمعرات کو 3 عدد نقش لکھیں۔ ایک نقش گلے میں پہنے، دوسرے نقش کو بازوں پر باندھیں، تیسرا نقش پنکھے پر باندھیں۔ اس کے بعد عشاء کے بعد یہ عمل کریں۔ 9 دن کا عمل ہے۔

900 دفعہ حم عسق یا ودود پڑھیں۔

9 دن پڑھیں محبوب تابع ہوگا۔ پڑھ کر سوجائے۔ نقش یہ ہے۔

| حم عسق یا ودود | حم عسق یا ودود | حم عسق یا ودود |
|---|---|---|
| حم عسق یا ودود | حم عسق یا ودود | حم عسق یا ودود |
| حم عسق یا ودود | حم عسق یا ودود | حم عسق یا ودود |

# برج ثور

تحریر: سید عرفان، اسلام آباد۔

## مختصر منسوبات

| جنسی خواص | عنصری خواص | جسدی خواص |
|---|---|---|
| مونث | خاکی | ثابت |
| **حاکم کوکب** | **مخصوص دن** | **مخصوص حروف** |
| زہرہ | جمعہ، جمعرات، ہفتہ | ب، و |
| **جسم کا حصہ** | **مخصوص رنگ** | **مخصوص پتھر** |
| گردن | سفید، ہلکا نیلا | ہیرہ، نیلم |

### موزوں کھانے:۔

لوبیا، پھلیاں، اجوائن۔

### موزوں کھیل / شوق:۔

ڈانس، کھانا پکانا، پھولوں کی سجاوٹ، باغبانی، انٹیریئر ڈیزائن، موسیقی، گانا، لکڑی کا کام، نرم فرنیچر، کشتی۔

### موزوں جڑی بوٹیاں اور پودے:۔

بادام، خوبانی، لوبیا، پھلیاں، لونگ، گاؤزبان، فرن کا پودا، کرونڈ، انگور، چیری، پودینہ، گندم۔

### پیشہ:۔

زراعت، زمین، باغبانی، مویشیوں کی افزائش، تعمیرات، پراپرٹی ڈیلر، فنون لطیفہ، اعلیٰ انتظامی عہدے، بنک افسران، کیشیئر، خزانچی، قانون، تدریسی، میڈیسن، زیورات، اور خواتین سے متعلق اشیاء کی تجارت، مجسمہ سازی، سیلز مین، صحافت، سرمایہ کاری بڑے پیمانے پر، ادھار پر روپیہ دینے والے، گلے کے سرجن۔

## عام خصوصیات

تحمل مزاج، صابر، ارادے کا پکا، قابل بھروسہ، محبت کرنے والا، دوسروں کی ضرورت کو سمجھنے والا اور خوبصورتی کو پسند کرنے والا۔ ثور افراد ہر چیز کو حفاظت سے رکھتے ہیں۔ اس لیے کاروباری معاملات میں بھروسے والے سمجھے جاتے ہیں۔ ثور افراد ماحول کو صحیح رکھنے کی بھرپور کوشش کرتے ہیں۔

### موزوں حالات / منسوبات:۔

قیمتی اشیاء، دولت، بینک خصوصاً وہ جگہ جہاں روپیہ رکھا جائے، تجوری وغیرہ، ڈیری فارم، چراگاہیں، جانوروں کا کام کرنے والا، روپے کا لین دین کرنے والے، عاشق، انشورنس ایجنٹ، سیکورٹی کا کام اور کسی بھی قسم کی پیداوار۔

### موزوں اشیاء:۔

پرانا فرنیچر، جیولری، خوشبویات، چاندی کے برتن، پھول، موسیقی کے آلات۔

### محبت:۔

ثور افراد بہت وفادار اور خیال کرنے والے ہوتے ہیں۔ تبدیل نہیں ہوتے، بہت رومانٹک اور حساس ہوتے ہیں۔

## قسمت اور چانس

انعامی نمبروں کے موضوع پر بیرون ملک شائع ہونے والی ایک خاص کتاب کا ترجمہ کر کے شائع کیا گیا ہے' یہ کتاب ذاتی لکی کیلنڈر بنانے اور ذاتی حوالے سے انعام کے حصول کے لیے خاص اوقات' یعنی جس وقت انعام نکلنے کا زیادہ امکان ہو ذاتی لکی نمبر' نام کا عدد اور تاریخ وغیرہ کا نمبر معلوم کرنے کے حوالے سے ایک خاص کتاب' جس کو لکی' انعامی اور بانڈ نمبروں سے دلچسپی رکھنے والے ہر فرد کو لازماً پڑھنا اور استعمال میں لانا چاہیے۔ پورے سال کی قرعہ اندازیوں کے لیے استخراج شدہ انعامی آ کڑے' بنڈل اور خاص ڈبی اس کتاب میں بیان کر دیئے گئے ہیں۔ ساتھ ہی ایک جامع اور مجرب فارمولا/طریقہ کار تحریر کیا گیا ہے جس کی مدد سے کوئی بھی فرد اپنی خوش قسمتی کا نمبر' دن اور وقت وغیرہ کو خود معلوم کر سکتا ہے۔

### صحت کے معاملات:۔

ثور افراد کام آرام، ست روی اور مستقل مزاجی سے کرتے ہیں۔ اس وجہ سے ان کو کسی نئے کام کرانے کے لیے محنت کرنی پڑتی ہے۔ جس سے ان کی صحت متاثر ہوتی ہے۔

### مثبت خصوصیات

ثور افراد منکسر المزاج ہوتے ہیں۔ ارادے کے پکے ہوتے ہیں۔ ان کی شخصیت دیرپا ہوتی ہے۔ وہ ہر کام کو مکمل کرنے کے بعد ہی چھوڑتے ہیں۔ بے شک دوسرے افراد اس کام کو مشکل ہونے کی وجہ سے چھوڑ دیں۔ عملی سوچ کے حامل ہوتے ہیں، قابل بھروسہ، صبر کرنے والے، کام سے نہ گھبرانے والے، مضبوط ارادے والے، دھن کے پکے، محنتی جاگتے حواس والے، شفیق، خوش دل اور قابل بھروسہ ہوتے ہیں۔

ثور افراد جلد باز نہیں ہوتے، محبت کے معاملات میں بھی احتیاط کرتے ہیں۔ اپنے جذبات کو کنٹرول میں رکھتے ہیں۔ قابل بھروسہ ہوتے ہیں۔ ثور افراد رقص وسرور کے شوقین ہوتے ہیں۔

### منفی خصوصیات

ثور افراد اپنے بچاؤ کی بھرپور کوشش کرتے ہیں اور اس لیے ہر کام اتنی احتیاط سے کرتے ہیں کہ دوسرے ان کی وجہ سے تنگ ہو جاتے ہیں۔ یہ خاموش طبع ہوتے ہیں اور اپنی احتیاط کی وجہ سے دوسروں کو سست معلوم پڑتے ہیں۔ اس کے علاوہ بہت تیز مزاج، غصر کے تیز ہوتے ہیں۔ ہر چیز کو اپنی ملکیت بنانے کی خواہش ہوتی ہے۔ ثور افراد تبدیلی کو پسند نہیں کرتے۔ ان کو نئی چیز یا حالات کے مطابق خود کو ڈھالنے میں مشکل ہوتی ہے۔ اس طرح ان کے لیے کوئی نئی چیز، کام یا طریقہ معلوم کرنا مشکل ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ ان کی بری عادات میں سستی، ملکیت جتانا، خود فراموش غیر دلچسپ شخصیت کے مالک، کرخت مزاج، لالچی، ضدی، چھوٹی چھوٹی باتوں پر برا مان جانے والے، کمزور و لاغر ہوتے ہیں۔

یہ لوگ اپنے قریبی لوگوں کے ساتھ بھی احتیاط کرتے ہیں اور قریبی لوگوں پر اپنی ملکیت جھاڑتے ہیں۔

### بیماریاں

ثور افراد کو نفس کے مسائل، ٹینشن (Tension) اور گلے کے مسائل کا سامنا ہو سکتا ہے۔

آسائش پسند اور اچھے اور میٹھے کھانوں کے شوقین ہونے کی وجہ سے فربہ اندام ہو جاتے ہیں۔ ورزش مشکل سے کرتے ہیں۔ ان میں گلے، حلق اور ان سے متعلق بیماریاں عام ہیں۔

❁ ❁ ❁

## اتفاق ومحبت
مون سٹون

اگر باہم میاں بیوی میں اتفاق ومحبت اور الفت میں کمی ہو تو اس کا ایک آزمودہ اور آسان حل یہ ہے کہ شریک حیات کو مون سٹون کی انگوٹھی، لاکٹ یا کانوں کی بالیاں وغیرہ تحفہ کے طور پر دیں۔ میاں بیوی میں سے جس کی بھی خواہش ہو مون سٹون کے سحری اثرات کو استعمال میں لا سکتا ہے۔ اس حوالے سے سرخی مائل یا پیازی یا ایسی ہی ملتی جلتی رنگت والا مون سٹون یا سفید اور خوبصورت مون سٹون فائدہ مند رہے گا۔ گرم جوشی اور جذبات کو ابھارنے کے لیے سرخی یا پیازی مائل اور تعلقات میں ایک توازن اور تسلسل کے لیے نیلا یا ہلکا نیلا مون سٹون مفید رہے گا۔ تجربہ شرط ہے۔

# جسمانی امراض سے صحت

قسط نمبر:12

## (جواہراتی طلسمات اور ان کے سحری اثرات)

## آپٹک اٹروفی
## (Optic Atrophy)

آنکھ کو بیرونی طرف سے نقصان پہنچانے پر عصب چشم کو نقصان پہنچ سکتا ہے جس کے نتیجے میں نظر جزوی یا مکمل طور پر ختم ہوسکتی ہے۔ ان بیرونی عوامل میں آتشک کی انفیکشن، دماغی رسولی کا دباؤ، پچوٹیری گلینڈ کی رسولی، ادویاتی یا کیمیائی زہر وغیرہ شامل ہیں۔ کونین کی زیادہ خوراک لینے یا میتھائل الکوحل پینے سے بھی یہ مرض ہوسکتا ہے۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور سفید مروارید استعمال کریں۔ شدید بیماری کی صورت میں زمرد بطور اضافی پتھر استعمال کریں۔

## ہڈیوں کی سوزش (Osteitis)

پیراتھائی رائڈ گلینڈز کا ضرورت سے زیادہ کام کرنا اس مرض کا باعث بن سکتا ہے۔ زحل ہڈیوں اور جسم کے تمام خشک حصوں پر حکمران ہے اور وہی اس بیماری کو پیدا کرنے کا موجب ہے۔ ہڈیوں کی سوزش انتہائی تکلیف کا باعث ہوتی ہے۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور حجر القمر استعمال کریں۔

## التہاب العظم (Osteomyelitis)

جراثیم ہڈیوں تک براہ راست نہیں جا سکتے۔ زخم اگر گہرا لگے تو سوزش ہڈی تک چلی جاتی ہے۔ ہڈی کی بالائی تہہ سخت ہوجاتی ہے اور اگر اس میں خراش نہ ہو تو جراثیم اس میں داخل نہیں ہوسکتے۔ سوزش وہاں تک جانے کی دوسری صورت خون کا راستہ ہے۔ اگر کسی پرانی بیماری کی وجہ سے جسم میں زہر باد پھیل جائے تو اس سے ہڈی میں پھنسی پیدا ہو جاتی ہے جو کہ درد کا باعث ہوتی ہے۔ اس کے ساتھ سرخی، بخار اور حرکت سے تکلیف ہوتی ہے۔ بچوں میں یہ سوزش بڑوں کی نسبت شدید ہوتی ہے۔ معائنے پر بچہ شدید بیمار لگتا ہے اور ٹانگیں اکٹھی کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ ہڈی کے نواحی جوڑ میں بھی ورم آ کر پانی بھر جاتا ہے۔ درد، بخار اور سوجن کے بعد سوزش ایک جگہ جمع ہو کر پھوڑے کی شکل اختیار کر لیتی ہے۔ خون کے معائنے پر سفید دانوں کی تعداد میں اضافہ نظر آتا ہے۔ لیکن ایکسرے میں کوئی خاص تبدیلی محسوس نہیں ہوتی۔ تاہم خون کو کلچر کرنے سے جراثیم کی گردش اور موزوں اینٹی بائیوٹکس کا یقین کیا جا سکتا ہے۔ سرجری کا بنیادی اصول یہ ہے کہ جہاں پیپ پیدا ہو جائے تو اس جگہ پر چیرا کر دے اسے نکال دیا جائے چنانچہ پیپ کی موجودگی واضح ہوجائے تو آپریشن میں دیر نہ کی جائے ورنہ مرض مزمن ہو کر ہڈیوں کو تباہ کر دیتا ہے اور عضو کو کاٹنا پڑتا ہے۔

### پتھروں سے علاج

دائیں ہاتھ میں کالا کپڑا یا دھاگہ اور سٹیل کی انگوٹھی استعمال کریں۔ موسم سرما میں اس کا متبادل سرخ کپڑا، سرخ دھاگہ، کاپر کی انگوٹھی، سرخ مرجان اور دیگر سرخ رنگ کی اشیاء ہیں۔

## فالج (Paralysis)

جب جسم کا کوئی حصہ حرکت نہ کرے تو یہ فالج کی علامت ہے۔ فالج کسی ایک عضو تک محدود ہوسکتا ہے یا پورے جسم کو بھی متاثر کر سکتا ہے۔ چہرہ کے فالج کو لقوہ اور نصف بدن کے فالج کو ادھرنگ کا نام دیا جاتا ہے۔ جسم کی حرکات کا کنٹرول دماغ میں ہوتا ہے اور ہر حصہ کا کنٹرول جسم کے مختلف مقامات پر ہوتا ہے۔ اگر کسی حصہ کو جانے والی خون کی نالیاں بند ہو جائیں یا ٹوٹ جائیں تو دماغ کا وہ حصہ کام کرنا چھوڑ دیتا ہے۔ جس کے نتیجہ میں اس حصہ کو فالج ہو جاتا ہے۔ بچوں میں فالج متعدی بیماری کی صورت میں ہوتا ہے۔ پولیو ایک متعدی بیماری ہے جس کے جراثیم غلاظت کے ذریعہ بچوں کے پیٹ میں داخل ہو کر اعصاب پر اثر انداز ہوتے ہیں اور عام طور پر بچوں

کی ٹانگیں اور بازو اس کا نشانہ بنتے ہیں۔ بڑوں میں یہ مرض چالیس پچاس سال کی عمر کے بعد جا کر ہوتا ہے۔ بعض اوقات خون کی نالیوں کے اندر جم جاتا ہے۔ جس سے نالی بند ہو کر فالج کا باعث بنتی ہے اور اگر نالی مکمل طور پر بند ہو جائے تو فوراً موت واقع ہو جاتی ہے۔ نالی کی بندش کے علاوہ بعض اوقات اعصاب کو مفلوج کرنے کی صلاحیت رکھتی ہے۔ ان میں سنکھیا شنگرف، پارہ اور ہڑتال وغیرہ شامل ہیں۔ فالج کا تیسرا اہم سبب مغز کی بیماریاں، ریڑھ کی ہڈی کی تپ دق اور ریڑھ کی ہڈی کے مہروں کا گھسنا وغیرہ ہے۔ ان سے جسم کا سارا بوجھ اعصاب پر آ جاتا ہے جس سے ان میں فالج کے امکانات بڑھ جاتے ہیں۔ فالج اگر اعصابی کمزوری یا سوزش سے ہو تو وٹامن بی کا استعمال مفید ہوتا ہے۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور زمرد استعمال کریں۔ حجر القمر بطور اضافی پتھر استعمال کیا جا سکتا ہے۔

## بواسیر (Piles)

ہمارے نظام ہضم کو درست رکھنے کے لیے قدرت نے ہمارے معدے کے ساتھ چھ آنتیں لگا دی ہیں۔ معدہ غذا کا دو تہائی حصہ خود ہضم کر لیتا ہے۔ بقایا غذا سے مفید جوہر آنتوں کی مدد سے علیحدہ کئے جاتے ہیں۔ جو کہ جزو بدن بنتے ہیں۔ تمام آنتوں کی نالی ستائیس فٹ لمبی ہوتی ہے۔ اس نالی کے آخری حصے کو معائے مستقیم اور مقعد کہا جاتا ہے۔ یہاں سے غذا کا فضلہ خارج ہوتا ہے۔ خشک غذا کھانا، گرم سرد یا سرد خشک ملکوں میں رہائش رکھنا، پیشاب اور پسینہ کا زیادہ خارج ہونا، زیادہ بیٹھنا اور دماغی سوچ بچار سے ہماری آخری آنت کا پانی خشک ہو جاتا ہے جو کہ بواسیر کا باعث ہوتا ہے۔ اکثر بواسیر کی شکایت موروثی ہوتی ہے۔ موسمی پھلوں اور سبزیوں کا استعمال نہ کرنا اور دال، گوشت کا زیادہ استعمال کرنا بھی بواسیر کے پیدا کرنے کا سبب بن جاتا ہے۔ آخری آنت میں اٹھارہ انچ لمبی وریدیں ہوتی ہیں۔ یہ وریدیں خون کو دل کی طرف واپس بھیجتی رہتی ہیں۔ ان کے سہارے کے لیے عضلات بھی کم ہوتے ہیں جس کی وجہ سے یہ عموماً خون سے پھولی رہتی ہیں۔ جب کسی وجہ سے اس آنت پر دباؤ اور خراش رہنے لگتی ہے تو یہ اپنا خون پاخانہ کے راستے نچوڑنے پر مجبور ہو جاتی ہے۔ بواسیر کے مریضوں کو صبح وشام ہلکی پھلکی ورزش اور روزانہ تین چار کلومیٹر پیدل چلنا چاہیے۔ چٹ پٹے کھانے، بھنے ہوئے گوشت، کڑاہی تکہ اور مشینوں کی تیار کردہ خشک غذائیں بواسیر میں نقصان دہ ثابت ہوتی ہیں۔ کرم کلہ، پالک مولی، میتھی، سرسوں، خرفہ، باتھو، اور چولائی کا ساگ بکثرت استعمال کرنا چاہیے۔

### پتھروں سے علاج

سفید یا سرخ مرجان، ہمراہ حجر القمر استعمال کریں۔

## ذات الجنب (Pleurisy)

پھیپھڑوں کے اردگرد ایک کھلا سا تھیلا چڑھا ہوتا ہے۔ تپ دق، رسولیوں اور پھیپھڑوں میں خون کی بندش کی بنا پر جھلی کا یہ تھیلا متورم ہو جاتا ہے۔ جس کی تین اقسام ہیں۔

1۔ خشک سوزش (Dry Pleurisy)

2۔ تر سوزش (Wet Pleurisy)

3۔ پیپ دار سوزش (Empyema)

ذات الجنب یا پلوری کی اہم ترین علامت چھاتی میں درد ہے۔ درد کی وجہ سے چھاتی میں سانس کی حرکات محدود ہو جاتی ہیں۔ پلوری یک طرف بھی ہو سکتی ہے اور دو طرفہ بھی۔ یک طرفہ میں درد اس جانب ہوتا ہے جس جانب جھلی میں ورم ہو۔ تر سوزش یا پلوری کا آغاز خشک پلوری سے ہوتا ہے۔ اس میں پھیپھڑوں کی جھلیوں میں سوزش پیدا ہونے کے بعد وہاں رطوبت جمع ہو جاتی ہے۔ اس میں بھی چھاتی میں درد ہوتا ہے نیز کھانسی اور سانس لینے میں تکلیف محسوس ہوتی ہے۔ جب پھیپھڑوں کی سوزش بڑھ جائے تو ان کے اردگرد پیپ جمع ہو جاتی ہے اور پانی جمع ہو جاتا ہے۔ مریض کے جسم میں قوت مدافعت کی مسلسل کمی، زخم اور سوزش اس کا باعث ہوتے ہیں۔ پلوری کی علامات کے ساتھ ساتھ کبھی بخار میں زیادتی، کبھی ٹھنڈے پسینے، کپکپی، بھوک اور وزن میں کمی اور گھبراہٹ کی شکایت لاحق ہو جاتی ہیں۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور نیلم استعمال کریں۔ رات کو زمرد استعمال کیا جا سکتا ہے۔

## شریانوں کی سوزش (Phlebitis)

یہ خون کی شریانوں کی چھوٹی دیواروں کی جلن ہوتی ہے۔ یہ شریانوں کے اندر والوز (Valves) کی شکست و ریخت سے پیدا ہوتی ہے۔ جس سے خون ٹانگوں میں جمع ہو کر شدید درد کا باعث بنتا ہے۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور نیلم استعمال کریں۔

## نمونیہ (Pneumonia)

پھیپھڑوں کی سوزش کو نمونیہ کہتے ہیں۔ جراثیم کی مختلف اقسام پھیپھڑوں میں مختلف قسم کی سوزش کا موجب بنتی ہیں۔ اگر مریض میں قوت مدافعت کم ہو یا علاج میں تاخیر کردی جائے تو پھیپھڑے میں پیپ بھر جاتی ہے۔ جس کے بعد اگر سوزش ختم ہو بھی جائے تو سانس کی رکاوٹ موت کا پیش خیمہ ثابت ہوتی ہے۔ بے چینی کے بعد جسم میں درد، متلی، سردی کے ساتھ بخار، تکلیف دہ کھانسی، چھاتی میں شدید درد جو سانس لینے سے بڑھے، اس کی اہم علامات ہیں۔ مرض میں اضافے کے ساتھ بلغم کا رنگ بتدریج سرخ ہوتا چلا جاتا ہے۔ جس قدر جلد ممکن ہو نمونیہ کا علاج کرنا چاہیے۔ علاج میں پہلی اہمیت مریض کی غذا کو ہے۔ گرم، مقوی اور سیال غذائیں دی جائیں مثلاً یخنی، آش جو، شہد، قیمہ، خمیری روٹی اور پرندوں کا گوشت وغیرہ۔ علاج کا دوسرا اہم حصہ جراثیم کو ہلاک کرنا ہے تا کہ زہرباد پھیلنے کا خطرہ جاتا رہے۔ علاج کا تیسرا اہم حصہ بلغم کو نکالنا، درد کو آرام دینا اور سانس کی آمدورفت کو آسان بنانا ہے۔ اس مرحلہ پر خشک انجیر، یخنی اور نیم ابلا انڈہ مفید غذائیں ہیں۔ مریض کو زیادہ سے زیادہ آرام کرنے کا موقع دیں تا کہ اس کی صحت جلد از جلد بحال ہو سکے۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان اور زرد لاجورد استعمال کریں۔ بوقت ضرورت سفید مرجان اضافی طور پر استعمال کیا جا سکتا ہے۔

## پولیو (Polio)

پولیو ایک متعدی بیماری ہے جس کے جراثیم غلاظت کے ذریعہ بچوں کے پیٹ میں داخل ہو کر اعصاب پر اثر انداز ہو کر جسم کے کسی بھی حصہ کو مفلوج کر سکتے ہیں۔ عام طور پر بچوں کی ٹانگیں اور ہاتھ مفلوج ہوتے ہیں۔ یہ بیماری بچوں میں پولیو کہلاتی ہے جب کہ بڑوں میں اسے فالج کا نام دیا جاتا ہے جس کی دیگر وجوہات ہوتی ہیں۔ فالج پورے جسم کو بھی متاثر کرسکتا ہے۔ فالج اگر چھاتی کے عضلات کو متاثر کرے تو مریض سانس بند ہو جانے سے مر جاتا ہے۔

### پتھروں سے علاج

اس بیماری کے لیے ہلکا نیلا لاجورد استعمال کیا جاتا ہے۔ چونکہ یہ پتھر بہت ٹھنڈا ہوتا ہے اس لیے یہ بچوں میں 2 رتی اور بڑوں میں 5 رتی سے زیادہ نہیں ہونا چاہیے۔ بچے لاجورد کی بجائے سٹیل کا کڑا بھی پہن سکتے ہیں۔ جو کہ ان کے لیے مفید ہوگا۔ دائیں بازو پر 8 رتی کا گہرا سرخ مرجان اور بائیں ہاتھ کی پہلی انگلی پر کاپر کی انگوٹھی پہنیں۔

## چیچک (Small Pox)

چیچک ایک ایسی منفرد بیماری ہے جسے انسان نے اپنی تحقیق اور ترقی کی بدولت صفحہ ہستی سے ناپید کردیا ہے چنانچہ محض معلومات کی غرض سے اور اس خدشہ سے کہ یہ بیماری دوبارہ نہ پھوٹ پڑے، طب کی کتابوں میں اس کا ذکر کیا جاتا ہے۔ یہ بیماری مریضوں کو چھونے، ان کے قریب سانس لینے، ان کے آلودہ برتنوں اور کپڑوں کے استعمال کے علاوہ مکھیوں کے ذریعے پھیل سکتی ہے۔ مکھیاں زخموں پر بیٹھ کر یا مریض کے زخموں سے گرے ہوئے چھلکوں پر بیٹھ کر بیماری کے وائرس اپنے جراثیم کو لگا کر تندرست افراد تک پہنچانے کا ذریعہ بنتی ہے۔ بیماری کی ابتداء بخار سے ہوتی ہے جو کہ سردی کی وجہ سے بھی ہوسکتا ہے۔ پھر جسم میں درد ہوتا ہے جب کہ آنکھیں سرخ اور زبان پیلی ہو جاتی ہے اور اس مرحلہ پر جسم پر دانے نمودار ہوتے ہیں۔ یہ شروع میں سرخ دھبوں کی شکل میں ہوتے ہیں اور پھر یہ بڑھنے اور پھیلنے لگ جاتی ہے۔ دسویں روز تک تمام دانے پیپ سے بھر جاتے ہیں۔ پھر ان کا مرکز سیاہ پڑنے لگ جاتا ہے اور بتدریج مرکزی سیاہی چھلکے کی شکل اختیار کر لیتی ہے۔ دانے گول اور سارے جسم پر یکساں شکل کے ہوتے ہیں۔ یہ پھنسیاں گلے کے اندر منہ اور آنکھوں میں بھی نکلتی ہیں۔ زہرباد اور گلے کی رکاوٹ سے موت واقع ہوسکتی ہے۔ آنکھوں میں نکلنے والے دانے اندھا کر سکتے ہیں یا آنکھ میں پھولا ڈال دیتے ہیں۔ چہرہ مکمل طور پر داغ دار ہو جاتا ہے۔ ان عیوب کے علاوہ اندرونی طور پر صحت تقریباً 28 دنوں میں مکمل ہوتی ہے۔ چیچک سے بچاؤ کا ٹیکہ لگوانا بیماری نہ ہونے کی مکمل ضمانت ہے۔

### پتھروں سے علاج

سرخ مرجان، سرخ کپڑا، سرخ دھاگہ اور کاپر کی انگوٹھی استعمال کریں۔

جاری ہے۔۔۔

☆☆☆

تحریر: عامل حکیم ریاض احمد شہزاد، آزاد کشمیر۔

# شرف شمس

تمام سیارگان میں سے سیارہ شمس شہنشاہ کا درجہ رکھتا ہے۔ سب سے زیادہ طاقتور اور نورانی اثرات ڈالنے والا سیارہ ہے۔

عام حالت سے کئی گنا طاقت شرف کی حالت میں بڑھ جاتی ہے۔ اسی وجہ سے عاملین شرف کے اوقات کا شدت سے انتظار کرتے ہیں اور اس خاص وقت کو ضائع نہیں ہونے دیتے۔ اگر شرف کے دوران ایسے اعمال و تعویزات جو سیارہ شمس سے منسوب ہوتے ہیں۔ مثلاً اعمال جاہ و حشمت، خلقت میں عزیز ہونا، برتری اور ترقی، سربلندی، فتحیابی مرتبت تسخیر امراء، افسران، وزراء احکام اعلیٰ تیار کیے جائیں تو اثرات میں طاقتور ہوتے ہیں۔ نیز بیماریوں سے شفاء کے تعویذات سحر و جادو سے نجات اور دوسروں پر غالب ہونا، مقدمات میں کامیابی۔

تمام سیارگان کی شعاعیں زمین پر اثر انداز ہوتی ہیں۔ شرف کے دوران شعاعیں طاقت ور ہوتی ہیں۔ اس لیے اس خاص اوقات اعمال بھی طاقت ور ہوتے ہیں اور کامیابی بھی یقینی ہوتی ہے۔

**خاصیت:۔**

شمس کا عنصر آتشی برج (گھر) اسد عنصر آتشی ثابت برج حمل کے 19 درجہ پر جب پہنچتا ہے تو اس کو شرف کا درجہ حاصل ہوتا ہے۔

## اوقات شرف شمس

| | |
|---|---|
| ابتداء شرف شمس | 08-04-2018<br>02:22:48 |
| اختتام شرف شمس | 09-04-2018<br>02:47:40 |

اکثر عاملین اس خاص موقعہ پر فتح نامہ تیار کرتے ہیں اور شمس کے طلسمات بھی اگر لوح (پتری) ہو تو اس پر نقش کندہ کرتے ہیں۔ پتری کی دوسری جانب طلسمات اور عزیمت کندہ کرتے ہیں۔ اگر کاغذ پر نقش تیار کرنا ہو تو نقش کے نیچے عزیمت اور دوسری طرف (نقش کے پیچھے) طلسمات نقش لکھتے ہیں۔ بخورات اور خوشبو جو سیارہ شمس سے منسوب ہے وہ بھی استعمال کرتے ہیں۔ (منسوبی بخورات و عطر آپ ادارہ سے حاصل کر سکتے ہیں)۔

اس خاص موقعہ پر میں اپنا عمل خاص (فتح نامہ) پیش کر رہا ہوں۔

لوح فتح یابی (فتح مندی)۔

| | |
|---|---|
| نام سائل زمان وسیم بن بسمہ جبین | ۴۳۲ |
| آیت | ۱۳۰۲ |
| مقصد فتح مندی | ۵۹۲ |
| میزان | ۲۳۲۶ |

ان اعداد کو نقش مربع میں بادی چال سے پُر کریں گے۔

**نقش کو پُر کرنے کا طریقہ:۔**

مجموعہ اعداد ۲۳۲۶ سے ۳۰ نفی کریں گے اور ۴ پر تقسیم کریں اگر تقسیم کرنے سے کچھ باقی بچ جائے تو اس کو کسر میں ڈالیں گے، تاکہ نقش درست طریقے سے پُر ہو جائے اگر کسر میں نہ ڈالیں گے تو نقش درست نہ ہوگا۔ جب نقش درست طریقے سے پُر نہ ہوگا تو اثرات بھی نہ ہوں گے۔

**غور طلب بات:۔**

نقش کو پُر کرنے کے بعد پڑتال چیک کیا جاتا ہے کہ کیا یہ نقش درست پُر ہوا ہے یا کہ نہیں۔

**طریقہ:۔**

چاروں طرف سے اوپر سے نیچے تک اور دائیں سے بائیں جانب ہر خانے کے اعداد جمع کریں۔ اگر مجموعہ اعداد کے برابر میں یعنی جو مجموعہ اعداد کے اعداد ہیں وہی اعداد اس کے نقش میں آئیں تو یہ صحیح، درست پُر ہوا ہے۔ اگر نقش کے اعداد مجموعہ کے برابر نہیں ہیں تو سمجھ لیں کہ نقش پُر کرنے

میں کہیں غلطی ہوئی ہے۔اس لیے دوبارہ نقش درست طریقے سے پُر کریں اور چیک کریں۔یہ تحریر خاص کر نئے عاملین کے لیے ہے۔

جو عمل مثال میں پیش کر رہے ہیں اس نقش میں کسر نہیں ہے۔اب کسر کا اصول بھی سمجھ لیں۔

اگر باقی ایک بچے تو خانہ نمبر 13 میں مزید ایک عدد کا اضافہ ہوگا۔
اگر باقی دو بچے تو خانہ نمبر 9 میں مزید ایک عدد کا اضافہ کرنا ہوگا۔
اگر باقی تین بچے تو خانہ نمبر 5 میں مزید ایک عدد کا اضافہ کرنا ہوگا۔
اب نقش پُر کرتے ہیں۔ اس نقش کے اعداد 2326 خارج قسمت یہ ہے۔

چال نقش بادی

| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل

| ۵۷۸ | ۵۸۹ | ۵۷۵ | ۵۸۴ |
|---|---|---|---|
| ۵۸۳ | ۵۷۶ | ۵۸۶ | ۵۸۱ |
| ۵۸۸ | ۵۷۹ | ۵۸۵ | ۵۷۴ |
| ۵۷۷ | ۵۸۲ | ۵۸۰ | ۵۸۷ |

عزرائیل

میکائیل

یا الٰہی اپنے فضل و کرم سے امان وسیم بن بسمہ جبین بحق آیت معظم نصر من اللہ وفتح قریب۔بحق ایں نقش سے فتح مندی حاصل ہو۔العجل الساعۃ الوحا۔

شمس کا یہ شرف خوش قسمتی سے بروز اتوار کو ہو رہا ہے اور بروز سوموار تک رہے گا۔مگر اس کی دو ساعت بروز اتوار کی کارآمد ہوں گی۔وہ بھی دن کی کیونکہ سیارہ شمس کا تعلق دن سے ہے۔لاہور یا دیگر شہروں والے افراد طلوع وغروب آفتاب کے مطابق شمس کی ساعت نکالیں۔اگر کسی کو ساعت نکالنے کا طریقہ نہ آتا ہو۔ادارہ سے کتاب "ساعت حقیقی" منگوا سکتے ہیں۔کتاب میں اس کی ساعت نکلی ہوئی ہیں۔ساعت شمس میں یہی لوح تیار ہوگی اور بخور بھی اور خوشبو بھی شمس کی استعمال ہوگی۔

## سیارہ شمس کے بخور:۔

عود،صندل سرخ۔

## سیارہ شمس کی خوشبو:۔

عطر مشک،عطر عنبر۔

نقش یا لوح تیار کرتے وقت بخورات کو جلائیں۔خوشبو کو اپنے کپڑوں پر اور نقش یا لوح پر لگائیں۔نقش بنانا ہو تو گولڈن (سنہری) پیپر پر بنائیں۔جو با آسانی کسی بڑے بک سیلرز/اسٹیشنرز سے مل جائے گا۔

سیارہ شمس کی دھات سونا ہے۔سونا اس قدر مہنگا ہے کہ ہر کسی کی پہنچ سے دور ہے۔اگر سونے کی تختی پر بنائیں تو سونے پر سہاگہ والی بات ہے۔اگر سونے کی تختی پر نہیں بنا سکتے ہیں تو چاندی کی پتری پر کندہ کروا کر سونے کا پانی چڑھا لیں۔اگر اس کی بھی پہنچ نہیں تو سنہری کاغذ پر تیار کر لیں۔کسی چیز پر بھی بنائیں۔اثرات ضرور ہوں گے۔فرق صرف دیر،سویر کی ہے۔لوح کے اثرات جلد اور کاغذ پر دیر سے ہوں گے۔یہی فرق سمجھ لیں۔مگر ہوں گے ضرور۔اگر آپ نے تمام لوازمات کے ساتھ عمل کیا یا پھر کسی عامل یا ادارہ سے بنوائیں اور تمام لوازمات کے ساتھ۔

سیارہ شمس کے طلسمات جو لوح/نقش پر دوسری جانب لکھنے یا کندہ کرنے ہیں۔وہ یہ ہیں۔

| صورثا | صارثا | صیرثا | ابرثا |
|---|---|---|---|
| صـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ | | | |

عزیمت جو نقش کے نیچے لکھنی ہے۔وہ یہ ہے۔

اللھم سخرلی کما سخرت سلیمان بن داود علیہ السلام۔
وکفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ۔

## نوٹ:۔

عمل کے دوران سرخ رومال یا سرخ جائے نماز،یا سرخ کپڑا بچھائیں۔نقش تیار کرنے کے بعد یہی آیت 1302 بار پڑھ کر نقش/لوح پر دم کر دیں۔عمل کے دوسرے دن سے لے کر 40 دن تک روزانہ ایک وقت مقرر کر کے اگربتی جلا کر 1302 بار یہی آیت پڑھا کریں اور آخر میں لوح یا نقش پر دم کر دیں چالیس دن کے بعد کسی بھی وقت 101 بار پڑھتے رہا کریں۔انشاء اللہ ساری زندگی ان گنت فوائد حاصل ہوتے رہیں گے۔مگر عمل کا ذکر کسی کے ساتھ نہ کریں۔یہ شرط خاص ہے۔دعا گو۔

●●●

تحریر: سائیں عبداللطیف دامانی، اسلام آباد۔

# تسخیر موکل سورہ اخلاص

## تسخیر خلائق و تسخیر محبوب

اسمائے یا سورتوں کی دعوتیں ریاضت کی مشکل ترین صورتیں ہیں۔ یہ دراصل راہ سلوک کی منازل ہوتی ہیں مشائخین کاملین فرماتے ہیں کہ جس وقت سالک دعوت شروع کرتا ہے تو تمامی مسخرات ہر روز بلا ناغہ وقت معینہ پر حاضر ہوتے ہیں اور جب تک عامل پڑھتا رہتا ہے دائم الحال حاضر رہتے ہیں اور جب ختم کرتا ہے تو چلے جاتے ہیں اس لیے ایام دعوت میں تعین وقت کا ازحد پابند ہونا چاہیے۔ جب وقت معینہ میں فرق آتا ہے تو مسخرات کو آنے جانے میں تکلیف ہوتی ہے۔

سورہ قل ھو اللہ محبت کے لیے اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ یہ عمل عجیب ترین ہے۔ حل المشکلات کے ساتھ ساتھ فرحت قلبی بھی حاصل ہوتی ہے۔ مگر حیرت انگیز مناظر دیکھنے کو ملتے ہیں۔ جس سے نظر ہٹانے کو دل نہیں چاہتا مگر اس کی زکوۃ ضرور ادا کرنی چاہیے۔ جو شخص سورہ اخلاص کی دعوت کرنا چاہیے۔ اس کے لیے ضروری ہے کہ اکل حلال، صدق مقال، کم کھانا، کم سونا، نیت درست رکھنا، صدق دل سے پڑھنا، مرشد کے حکم کی تعمیل کرنا، گوشہ گزین رہنا، مرشد سے اجازت حاصل کرنا اور اس سے پہلے اخلاص قلب حاصل کرنی چاہیے اور غسل کرکے پاک وصاف ہو کر خلوت میں بیٹھے اور کسی سے کلام نہ کرے۔ جھوٹ نہ بولے۔ پرہیز جلالی و جمالی شرط ہے۔ گوشت، مچھلی، سرکہ، پیاز، لہسن وغیرہ سے پرہیز کریں۔ جماع نہ کریں۔

طریقہ زکات یہ ہے کہ سورہ اخلاص ایک ہزار مرتبہ ہر روز عروج ماہ میں بروز جمعرات شروع کرکے بعد نماز عشاء پڑھا کرے۔ اور صبح کی نماز کے بعد اکتالیس نقش سورہ اخلاص لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دیا کرے۔ اگر دریا نزدیک نہ ہو تو تالاب جہاں مچھلیاں ہوں، ڈال دیا کرے۔ بعد ۱۴ یوم عامل ہو جائے گا۔ اس عمل کو شروع کرتے ہی تین موکل عامل کی مدد کے لیے متعین ہو جاتے ہیں اور جب تک عامل کی ضرورت پوری نہ کردیں واپس نہیں جاتے اکثر اوقات تو موکل سامنے حاضر ہو کر یوں کہتے ہیں۔

السلام علیکم اے عبد صالح ورحمۃ اللہ وبرکاۃ ہم اس سورہ کے موکل ہیں۔ تم کہو تمہارا کیا مطلب ہے۔ اس وقت تم یہ جواب دو کہ میں یہ چاہتا ہوں کہ جس کام کا میں تمہیں حکم دوں تم فوراً اس کو بجالاؤ۔ اور اگر موکلین کو تابع کرنا ہے تو ان سے یہی کہے کہ میں چاہتا ہوں کہ تم کو جب یاد کروں حاضر ہو اور میرا جو کام بھی ہو انجام دو۔

جب ضرورت ہو تو ایک نقش لکھ کر اس کے نیچے طالب ومطلوب کا نام لکھ کر پھل دار درخت مثل انار وغیرہ کے ساتھ لٹکا دیں جیسے جیسے ہوا چلے گی مطلوب بے قرار ہوگا۔ نہایت ہی پر تاثیر نقش ہے اور کبھی خطا نہیں کرتا۔

آخر میں ادارہ راہنمائے عملیات کی پوری ٹیم کی صحت سلامتی و روحانی ترقی کے لیے دعا کریں اور مجھ گنہگار سائیں عبد الطیف دامانی کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔ دعا گو۔

❀❀❀

# جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب اور پنجاب کا آخری ضلع رحیم یار خان

تحریر: فضل محمود نقاش، ترنڈہ محمد پناہ۔

جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب کا اس مضمون کے جملہ مندرجات سے متفق ہونا ضروری نہیں ہے۔ یہ فضل محمود نقاش کی ذاتی رائے پر مشتمل تحریر ہے۔

پیارے قارئین کرام۔ پاکستان کا جنوب مشرقی صوبہ سندھ ہے۔ سندھ شمال میں (ماتھے آلو / ماتھیلو) یا پھر اسے سرے کے علاقہ میں صوبہ پنجاب کا آخری جنوبی ضلع رحیم یار خان ہے۔ جو پنجاب کا چونتیسواں ضلع ہے۔ اس ضلع کے شہر رحیم یار خان کو نوشہرہ کے نام سے 1751ء میں فضل الٰہی خان نے آباد کر کے بنیاد رکھی تھی۔ پھر اس نوشہرہ کا نام ریاست بہاولپور کے نواب سر صادق محمد خان عباسی چہارم نے اپنے متوفی بیٹے کے نام پر رحیم یار خان رکھ دیا۔ رحیم یار خان سے براستہ خانپور، لیاقت پور، احمد پور شرقیہ روڈ جو بہاولپور تک ہے۔ اسے شاہی روڈ کہتے ہیں۔ اسے نواب آف بہاولپور استعمال کرتے تھے۔ اب یہ عوامی سڑک ہے۔ جو لاہور تک استعمال ہوتی ہے۔

پیارے قارئین کرام! رحیم یار خان سے پہلے اس ضلع کی تحصیل خانپور اس علاقے کی نظامت سنبھالے ہوئے تھی۔ خانپور تحصیل کے شمال میں چاچڑاں شریف ہے۔ جو دریائے سندھ کے کنارے پر آباد ہے۔ یہاں کی ایک بڑی روحانی شخصیت خواجہ غلام فریدؒ کوریجہ تھی۔ جو کہ حضرت عمر فاروقؓ کے خاندان سے تھے۔ آپ کا خاندان ٹھٹھہ سندھ کے راستے خانپور ضلع رحیم یار خان میں آباد ہوئے تھے۔ حضرت خواجہ غلام فریدؒ وحدۃ الوجود مکتب فکر کے بڑے صوفی بزرگ اور شاعر گزرے ہیں۔ آپ کو ہفت کلام شاعر بھی کہتے ہیں۔ جیسے سندھ میں شاہ عبداللطیف بھٹائی، سچل سرمد اور بیدل بیکس جیسے بڑے شاعر صوفی بزرگ گزرے ہیں۔ حضرت خواجہ غلام فرید کوریجہؒ کے خاندان میں حضرت سلطان باہوؒ، حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ اور حضرت خواجہ نور محمد مہاروی چشتیاں شریف کے خاندانوں کے عملیات اور تعویذات کی قلمی کتب موجود ہیں۔ کتب کا جس میں کچھ حصہ گڑھی اختیار خان خانپور میں، آستانہ سانول کریم سائیں فرید آباد ظاہر پیر میں اور کتب زیادہ تر حصہ کوریجہ خاندان شیدانی شریف تحصیل لیاقت پور میں موجود ہیں۔ اس خاندان کی ایک نامور شخصیت بدھن سائیں خانپور میں مقیم ہے۔ باقی حضرات میں سے جناب جمال محمد سائیں، جناب کالے میاں سائیں اور سلطان محمود سائیں شیدانی شریف میں آباد ہیں۔

خواجہ غلام فریدؒ بہاولپور ریاست کے نوابوں کے پیر و مرشد تھے۔ آپ کی عملیاتی کتب میں ایک کتاب "اعمال فریدی" جو مجرب عملیات تعویذات اور نقوش کی معتبر کتاب ہے۔ یہ کتاب فریدی سلسلہ میں ان حضرات کے پاس صدری اور قلمی شکل میں محفوظ ہے۔ جو سلسلہ فریدیہ میں روحانی درجہ پر فائز ہیں۔ جو عامل اور بزرگ ایسا عمل ناجائز طور پر دے بیٹھتا ہے تو تباہی اور بربادی اس کا مقدر بن جاتی ہے۔ اس لیے ایسے عملیات کا نام فریدی حضرات بھول کر بھی نہیں لیتے۔ پکے اور سچے فریدی عامل سے کوئی سائل یا مرید غلط عمل یا تعویذ لینے کی جرأت بھی نہیں کرتا اور نہ ہی کر سکتا ہے۔

پیارے قارئین کرام! ضلع رحیم یار خان کی شمال مشرقی اور آخری تحصیل لیاقت پور جو پاکستان کے پہلے وزیر اعظم نواب خان لیاقت علی خان کے نام سے موسوم کی گئی۔ اس کا پہلا نام چوہدری تھا۔ لیاقت پور کا جنوبی حصہ صحرا یعنی چولستان پر مشتمل ہے۔ یہ روہیلوں اور مہروں کا علاقہ ہے۔ اس علاقہ کو روہی بھی کہتے ہیں۔ اسی روہی میں لیاقت پور کے مشرق میں اور احمد پور شرقیہ کے جنوب میں قلعہ دراوڑ ہے۔ جہاں خواجہ غلام فریدؒ کی ایک مسجد سنگ سفید سے بنی ہوئی ہے۔ چار صحابہ کرام کے مزارات بھی ہیں۔ بہاولپور کے نوابوں کی قبریں بھی اسی جگہ پر ہیں۔ ضلع رحیم یار خان اور بہاولپور خواجہ اجمیریؒ کے ہمسایہ علاقہ میں ہیں۔ اس علاقہ کی روہی جو کہ راجھستان کا حصہ ہے۔ یعنی بیکانیر اور جیسلمیر سے متصل ہے۔ راجھستان راجپوتوں کا علاقہ ہے۔ راجھستانی راجپوتوں کی ایک شاخ راٹھور ہے۔ جو جغرافیائی اور سیاسی حالات کے تحت پنجاب اور کشمیر کے علاقوں میں منتقل ہو گئے تھے۔

راجستھان کے شمال میں ہریانہ ہے۔ ہریانہ کے شمال میں پنجاب ہے۔ اس سے آگے ہماچل پردیس ہے۔ آخر میں کشمیر ہے۔ کشمیر کے آگے پہاڑی سلسلہ حد فاصل بنا کر تبت اور چین کا سد باب بناتا ہے۔ کشمیری یا لاہوری راٹھور خاندان دراصل راجھستانی راجوں کے پوت ہیں۔ یعنی راجپوت ہیں۔ جناب خالد اسحٰق

راٹھور صاحب دراصل راجپوت ہیں۔ آپ کا خاندان لاہور کے موچی دروازے کے قریب آباد تھا۔ لیکن آپ پھر گڑھی شاہو کے علاقے میں مقیم ہو گئے۔ گڑھی شاہو دراصل شاہو کی گڑھی یعنی شاہو کی رہائش گاہ تھی۔ جبکہ شاہو اس علاقے کا دھاڑل (سندھی زبان کے مطابق) غنڈہ (پنجابی زبان کے مطابق) یعنی بدمعاش (سرائیکی زبان کے مطابق) تھا۔ گویا کبھی لاہور کا یہ علاقہ گڑھی شاہو خوف و خطر کا علاقہ تھا۔ جب اس علاقے کی قسمت بدلی اور نیک لوگ اس علاقے میں پیدا ہو گئے یا پھر آباد ہو گئے تو اس علاقے میں جامعہ نعیمیہ کا دارالعلوم اس علاقے کی شان اور پہچان ہو گئی/ ہو گیا۔ اور ایک شناخت اس علاقے کی دفتر راہنمائے عملیات ہے۔ جو پورے پیارے پاکستان (P.P.P) میں ہے۔ آپ (P.P.P) سے مراد پاکستان پیپلز پارٹی نہ لیں اور اس دفتر کی شناخت جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب ہیں۔ جنہوں نے اپنے رسالہ راہنمائے عملیات میں لکھنے کی سب کو دعوت دی احقر العباد فضل محمود نقاش نے بھی ابتداء مضمون نویسی یا مضمون نگاری اسی رسالہ راہنمائے عملیات سے کی تھی۔ میری حوصلہ افزائی فرمائی بلکہ سب کی حوصلہ افزائی فرمائی اور سب کی راہنمائی فرمائی گویا آپ کی ذات (P.P.P) ہے۔ یعنی Patronize, Patronage, Patron کا مظہر ہے۔

آپ کا وجود مسعود علم نجوم کی دنیا میں اعلیٰ ارفع Premier، باکمال و کامل Perfact اور اقبال مند و بامراد Prosperous ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ کی ذات تمام قارئین کرام میں مقبول Popular ہے۔ کیونکہ آپ کا وجود اور ذات باکمال خوبیوں کا مجموعہ Paragon ہے اور آپ نے اپنی زندگی کا مقصد کمال کا حصول رکھا ہے۔ اسی وجہ سے آپ Perfectionist ہیں۔ یہی شرح (P.P.P) کی ہے۔

پیارے قارئین کرام! یہ فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش ضلع رحیم یار خان کی تحصیل لیاقت پور کے شہر ترنڈہ محمد پناہ میں واقع سدھو والی روڈ چونگی نمبر 5 کے علاقہ میں اپنے آشیانہ سے اٹھ کر ترنڈہ محمد پناہ بائی پاس پر آیا۔ صادق آباد سے آنے والی ایم نذیر بس F.S.D-6037 پر سوار ہو کر براستہ بہاولپور بادامی باغ لاہور اترا پھر ریلوے سٹیشن کے راستہ 24 فروری، 2018ء بروز ہفتہ کی شام کو جامعہ نعیمیہ کے سامنے اترا اور دفتر راہنمائے عملیات میں پہنچا۔ جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب اپنے دفتر میں اپنے دوستوں کی جلوت میں میر مجلس اور شمع محفل تھے۔ یہ فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش آپ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ کے دوستوں میں سے جامعہ نعیمیہ کے جناب مفتی قیصر شہزاد صاحب، جناب محمد وسیم عباس طاہری گڑھی شاہو، لاہور اور جناب حکیم سلیمان محمود انصاری صاحب گھوڑے شاہ لاہور سے ملاقات کی۔

یہ ناچیز فضل محمود نقاش ان حضرات سے مل کر بہت مسرور ہوا اور علمی لحاظ سے مستفید اور مستفیض ہوا۔ جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب علم اجرام فلکی / سیارگان سماوی کے علاوہ دیگر مخفی وسری علوم علم الجفر، علم الاعداد، علم الرمل اور علم فراست الید میں کامل مہارت رکھتے ہیں۔ بلکہ پورے پیارے پاکستان میں ایک محقق کی طرح ہیں۔ بلکہ ان علوم میں آپ کی ذات (وحدۃ الوجود) کی طرح ہیں۔ آپ اس لفظ / اصطلاح کو صوفیاء کے انداز میں نہ لیں بلکہ مجمع العلوم، جامع العلوم اور علامۃ العلوم کے انداز میں لیں۔ کیونکہ آپ اپنے ہم عصر و ہم زماں حضرات اور ماہرین علوم مخفی میں شمس الاساتذہ ہیں اور آپ سے مستفیض حضرات قمر الاساتذہ بن چکے ہیں۔ آپ کی ذات بابرکات استاذ الاساتذہ ہے کیونکہ اکثر حضرات جو اپنے آپ کو ماہر نجوم، جفر، رمل اور ماہر اعداد مانتے ہیں یا کہلواتے ہیں۔ آپ ان سب کے بلاواسطہ اور بالواسطہ استاد و راہنما اور رہبر ہیں۔ آپ نے اکثر کتب خود تحقیق کر کے تصنیف فرمائی ہیں۔

نجوم میں مغربی یونانی نجوم اور مشرقی ہندی نجوم میں فرق امتیازی قائم فرما کر در فاصل قائم فرمادی ہے۔ یہ آپ نے بڑا علمی کارنامہ سرانجام دیا ہے۔ آپ سے قبل جتنے ماہرین نجوم کی کتب کا مطالعہ کیا جاتا ہے۔ وہ سب حضرات یونانی و ہندی نجوم کو آپس میں اسقدر مخلوط کر دیتے ہیں کہ فرق امتیاز باقی نہیں رہتا۔ چنانچہ اس اختلاط سے مبدی حضرات نہ یونانی نجوم سیکھ سکتے ہیں اور نہ ہی ہندی نجوم سیکھ سکتے ہیں۔ اور نہ ہی ان دونوں حکایت فکر نجوم سے کوئی مبدی کما حقہ فائدہ تو اٹھا سکتا ہے۔ ایسی کتب میں جناب ڈاکٹر ماسٹر عبدالرحیم صاحب بہاولپوری کی کتب نجوم ہیں۔ البتہ ڈاکٹر ماسٹر عبدالرحیم صاحب نے جس انداز میں نجوم پیش کیا ہے۔ وہ طریقہ طالب علم نجوم کے لیے بالکل آسان ہے۔ بلکہ یہ علم نجوم کی بڑی خدمت کی ہے۔ یہ بھی قابل تعریف کارنامہ ہے۔ یہ سب کتب جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب کی لائبریری سے مل سکتی ہیں۔ جو کہ اس وقت بالکل نایاب ہیں۔ جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب قدیم کتب اور قدیم روحانی خاندانوں میں محفوظ روحانی کتب، عملیات کی کتب، اوراد کی کتب اور تعویذات کی کتب کو فلاح عامہ، رفاہ عامہ کے لیے حاصل کر کے اپنی لائبریری میں رکھنا چاہتے ہیں۔ تاکہ قارئین کرام رسالہ راہنمائے عملیات کے لیے کام آسکیں اور ہر شخص فائدہ اٹھا سکے۔ اس لیے احقر العباد فضل محمود نقاش نے ضلع رحیم یار خان میں موجود ایسی کتب کی نشاندہی کر دی ہے۔ قارئین کرام خود ان خاندانوں سے رابطہ کر سکتے ہیں اور ادارہ راہنمائے عملیات کے لیے بھی اپنی خدمات پیش کر سکتے ہیں۔ اگر فضل محمود نقاش کو کسی جگہ سے کتاب ملی تو ضرور ادارہ کی نذر کرے گا۔ خاص طور پر کتاب اعمال فریدی کے لیے کوشش کرے گا۔ یہ بڑی نایاب اور نادر کتاب ہے۔

پیارے قارئین کرام! یہ احقر العباد فقیر فضل محمود نقاش بھی ان حضرات میں شامل ہے۔ جن کو یہ معلوم نہ ہے کہ یونانی نجوم کہاں سے شروع ہوتا ہے اور کہاں ختم ہوتا ہے۔ ہندی نجوم کا اول کہاں سے ہے اور آخر کہاں پر ختم ہوتا ہے۔ یونانی نجوم اور ہندی نجوم کہاں پر ملتے ہیں اور کہاں پر آپس میں سے جدا ہوتے

ہیں۔ بلکہ یہ دونوں نجوم جدا جدا کیوں ہیں۔ دونوں نجوم کے قاعدے قواعد کیا کیا ہیں۔ دونوں نجوم کی افادیت کیا کیا ہے۔ ان دونوں نجوم کے استعمالات کیا کیا ہیں اور کہاں کہاں پر ہیں۔ اس ناچیز فضل محمود نقاش کو اس قدر علم نہ ہے کہ یہ دونوں نجوم کے مکاتب فکر کیونکر وجود میں آئے تھے۔ ان دونوں نجوم کے مکاتب فکر میں زیادہ درست کون سا ہے اور کم درست کون سا ہے۔ یا ان دونوں میں سے کونسا درست ہے اور کونسا غلط ہے۔ یا ان دونوں میں سے کونسا صحیح اور زیادہ درست جواب دیتا ہے۔ یا دونوں قاعدے صحیح اور درست ہیں۔ اور ان کے قواعد کے مواقع اور محل الگ الگ ہیں اور کیوں ہیں؟

جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب نے اپنی کتب نجوم میں بڑی اچھی وضاحت فرمائی ہے۔ بلکہ بالکل آسان اور سادہ طریقہ سے سمجھایا ہے۔ آپ کی کتب پڑھ کر دل خوش اور باغ و بہار ہو جاتا ہے۔ (باغ و بہار تحصیل خانپور ضلع رحیم یار خان میں ایک علاقہ کا نام ہے اور ایک کتاب کا نام بھی ہے) بلکہ دماغ کھل کر تیز ہو جاتا ہے۔ بے شک آپ کی کتب راہنمائے ماہرین اور راہنمائے عاملین ہے۔ بلکہ عامل حضرات کے لیے راہنمائے عملیات ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ آپ نے یونانی نجوم اور ہندی نجوم پر الگ الگ جنتریاں شائع فرماتے ہیں۔ چنانچہ جو حضرات یونانی نجوم کو درست جانتے ہیں۔ ان کے لیے خالد روحانی جنتری ہے اور جو حضرات ہندی نجوم کو درست مانتے ہیں ان کے لیے خالد ہندی جنتری ہے اور جو حضرات ان دونوں مکتب فکر نجوم کو درست مانتے ہیں ان کے لیے دونوں جنتریاں درست ہیں اور دونوں قسم کی جنتریاں ادارہ سے منگوا سکتے ہیں یا کسی بک ڈپو سے خرید سکتے ہیں۔

جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب نے یونانی اور ہندی نجوم پر جنتریاں شائع فرما کر بڑی علم دوستی اور علمی خدمت کی ہے۔ بے شک آپ اس کارنامے پر صدارتی ایوارڈ کے صحیح اور درست حقدار ہیں۔ آپ نے نجوم کی ابتداء پر اپنی اس محفل میں استفہامیہ انداز میں پوچھا تو حکیم سلیمان محمود انصاری صاحب نے جواب دیا البتہ جناب محمد وسیم عباس طاہری صاحب نے دانشمندانہ سکوت فرمایا۔ اس فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش نے عرض کیا کہ حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش سے قبل نجوم کے آثار (اجرام فلکی اور شمس و قمر) موجود تھے۔ حضرت آدم علیہ السلام نے اپنی اولاد کو ان تمام اجرام کے نام بتائے تھے۔ شمس و قمر کے نام بھی بتائے تھے۔ حتیٰ کہ دن اور رات کی زمانی و حکانی حالت بھی بتائی تھی۔ اس جواب پر جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب نے فرمایا کہ یہ فلکیات ہے۔ بے شک یہی بات درست ہے۔ جبکہ ابتداء میں فلکیات اور نجوم دونوں یکجا تھے اور یکجا پڑھائے جاتے تھے۔ جب اس علم نجوم میں تحقیق سے وسعت آئی تو فلکیات کو الگ کر دیا گیا اور نجوم کو الگ کر دیا گیا گویا سیارگان کے نام جاننا ان کے مقامات اور افلاک کو جاننا سیارگان کی مدت سیر یا رفتار سیارگان بمطابق درجہ، دقیقہ اور ثانیہ در بروج جاننا فلکیات کے زمرے میں آتا ہے۔ یہی کچھ جاننا علم نجوم کا پہلا حصہ ہے اور اولین ضرورت ہے ایسا جانے بغیر نجوم کا دوسرا حصہ جس میں سیارگان کے آثار اور اثرات یا دیگر احکامات کو نہیں جانا جا سکتا۔ نجوم کے علم میں علم الآثار اور علم الاخبار کے تحت فلکیات اور نجوم کو الگ الگ کرتے ہیں ابو معشر بلخی، عمر خیام اور ابو ریحان البیرونی کا حصہ ہے۔ مصر کے بطلیموس نے قدیم علم نجوم اور فلکیات کو اکٹھا کر کے یکجا کر دیا تھا۔ بطلیموس کی کتاب المجسطی دونوں حصوں پر مشتمل ہے۔ 13 جلدوں میں پائی جاتی ہے۔ آج کل فلکیات کو سائنس کا درجہ حاصل ہو گیا ہے۔ اگرچہ جغرافیہ بھی سائنس بنایا گیا ہے۔ فلکیات اور جغرافیہ زمانہ قدیم میں علم نجوم کا حصہ تھے۔

کرہ ارض پر دن اور رات، موسموں کا آنا جانا، موسموں کے مطابق دن اور رات کا چھوٹا بڑا ہونا۔ یا راتوں کا تاریک و روشن ہونا۔ شمس و قمر کا طلوع و غروب جاننا حتیٰ کہ نماز اور روزہ کے لیے فجر، ظہر، عصر، مغرب اور عشاء کے اوقات کا علم جاننا، رمضان شریف اور حج کے مہینے کا جاننا علم نجوم سے ہے۔ اسلام میں ایسا جاننا ضروری ہے۔ ایسا جاننے سے آدمی نہ کافر بنتا ہے اور نہ ہی مشرک ہو جاتا ہے۔ اور نہ ہی ایسا جاننے والا یہودی، عیسائی، صابی، مجوسی اور ہندو بن جاتا ہے۔ بلکہ مسلمان رہتا ہے۔ جو علماء اسلام نجوم کو پڑھنا اور جاننا کفر مانتے ہیں۔ اور اس پر احادیث مبارکہ لاتے ہیں۔ دراصل وہ ان احادیث مبارکہ کی تاویل غلط کرتے ہیں۔ جبکہ علماء کرام قرآن مجید میں موجود نجوم پر آیات کی تفسیر نہیں کر سکتے۔ حتیٰ کہ ترجمہ بھی لاعلمی کی بنیاد پر کر جاتے ہیں۔ ان آیات کا ترجمہ اور تفسیر اس وقت تک درست نہ ہوگی۔ جب تک عالم اور مفسر اصحاب علم نجوم اور علم فلکیات سے واقف نہ ہوں گے۔ یا کم از کم علم الارض اور علم جغرافیہ سے واقفیت رکھنا ان کے لیے از حد ضروری ہے۔ مہینوں اور سالوں کا علم، قمری سال اور شمسی سال کا علم بھی علم نجوم سے ہے۔ اسی نجوم کو حضرت ادریس علیہ السلام نے اپنی قوم کو سمجھایا تھا۔ جن کا اصل نام اخنوخ / حنوک تھا۔ آپ حضرت آدم علیہ السلام کی پشت میں چھٹے نمبر پر تھے۔ یعنی حضرت ادریس علیہ السلام بن یارد بن مہلائیل بن کنعان بن انوش بن شیث علیہ السلام بن آدم علیہ السلام کا شجرہ نسب رکھتے تھے۔ آپ کو ہرمس الہرامسہ کے نام سے یاد کیا ہے۔ یہ نام یونانیوں اور مصریوں نے رکھا تھا۔ یونانی ہرمس عاقل اور دانشمند آدمی کو کہتے تھے۔ بلکہ اس آدمی کے لیے بولتے تھے۔ جو کائنات پر غور و فکر کرتا تھا۔ اجرام فلکی پر غور و فکر کرتا تھا۔ قرآن مجید میں کائنات پر غور و فکر کرنے کی دعوت دی گئی ہے۔ بلکہ حکم فرمایا گیا ہے۔ کائنات پر غور و فکر کرنے والوں کو قرآن مجید میں اولوالالباب کا نام دیا گیا ہے۔ موجودہ زمانے میں ایسے افراد کو فلاسفر اور سائنس دان کا نام دیا جاتا ہے۔ یہ دونوں اہل عقل و دانش ہیں۔

پیارے قارئین کرام! جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب تاریخ پاک و ہند پر کافی عبور رکھتے ہیں۔ بلکہ مذاہب و مسالک پاک و ہند یعنی ہندو مت، بدھ مت، جین مت، سکھ مت اور اسلام پر سیر حاصل تنقیدی جائزہ رکھتے ہیں۔ آپ اسلام

کے فرقے سنی، شیعہ، اہل سنت، اہل حدیث یا بریلوی، دیوبندی مکاتب فکر اور اسلام سے خارج فرقے معتزلہ، قادیانی وغیرہ کی فکری اور فلاسفی سے واقف ہیں۔ آپ نے فلسفہ فطرت پسندی کے تحت قیامت کے عقیدہ پر اظہار خیال فرمایا کہ قیامت اچانک پکڑے گی۔ یا قیامت کے آثار پہلے پیدا ہوں گے یا قیامت بالکل نہ آئے گی۔ یا قیامت کا وقت کیا ہوگا۔ چنانچہ قیامت کے ہونے اور کب واقع ہونے پر جب آپ نے مختصر درس دیا تو تمام شامل مجلس حضرات نے غور سے سنا اور غور کیا۔ بلکہ آپ کی منطق کے مطابق تائید اور تصدیق کرنے پر مجبور ہو گئے۔ لیکن بعد میں آپ نے اصلاح فرمادی کہ قیامت ضرور آئے گی۔ قیامت کے دن کا انکار نہیں ہے۔ اسی موضوع کے تحت دجال اور حضرت عیسیٰؑ اور امام مہدی پر علمی بحث چل نکلی تو اس فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش نے علمی آداب کے تحت دست بستہ عرض کی کہ اہل سنت والجماعت اور سنیوں کے نزدیک حضرت امام مہدی سنی ہوگا۔ اور اہل تشیع فرماتے ہیں کہ آپ کا تعلق اہل تشیع سے ہوگا۔ یعنی محمد بن حسن عسکری امام مہدی بن کر واپس آئیں گے۔ یعنی سنیوں کو ابھی تک معلوم نہیں ہے۔ جبکہ اہل تشیع کو نام ونسب بھی معلوم ہے۔ اہل تشیع چونکہ اپنے مذہب اور مسلک کو حق اور سچ مانتے ہیں۔ اس لیے ان کے نزدیک قرب قیامت میں حضرت امام مہدی شیعت کو کرہ ارض پر پھیلا کر شیعت والا اسلام کو قائم فرمائیں گے۔ کرہ ارض پر ایران کا نام فارس تھا۔ پارس بھی کہا جاتا تھا۔ قدیم پارسی مجوسی تھے۔ 1925ء میں فارس کا نام ایران رکھا گیا کہ فارسی / پارسی قوم گویا قوم ہے اور اس خطہ کی اعلیٰ وارفع قوم ہے۔ اب ایران 1979ء سے اہل تشیع کا نمائندہ ملک ہے۔ اس ملک کا سرکاری مذہب شیعت ہے۔ اثناء عشری مذہب ومسلک ہے۔ ایرانیوں نے اپنے آئین میں لکھا ہے کہ ایران امام مہدی کا ملک ہے۔ جب ظاہر ہوں گے۔ یہ ملک ان کے حوالے کردیں گے۔ اس موضوع پر آپ نے ان دونوں فرقوں کے مابین تفریق کر کے ایسا لاجواب اور شافی جواب دیا۔ جس کو دل نے مانا اور دماغ نے تسلیم کیا۔ امام مہدی کے آنے یا نہ آنے کا ایک اظہار ایسا بھی محسوس ہوا جو علماء اہل حدیث کا مسلک ہے۔ اس بحث کا تعلق خاص وعام بالواسطہ اور بلاواسطہ تاریخ، جغرافیہ، مذہب اور نجوم وجفر سے بھی تھا۔ اہل تشیع کے نزدیک امام مہدی علم نجوم اور علم جفر بھی جانتے ہیں۔ اہل تشیع بالخصوص اثناء عشری اور اسماعیلی اس بات کا دعویٰ کرتے ہیں کہ نجوم اور جفر اولاد علیؓ جانتے تھے۔ حضرت علیؓ نے اپنی اولاد کو نجوم اور جفر سکھایا جو صدری طور پر سکھایا جاتا تھا۔ حضرت امام جعفر صادقؒ نے ان علوم کو عوام میں پھیلا دیا۔ بالخصوص علم جفر کی تعلیم عام کردی۔ مشہور کیمیادان جابر بن حیان نے نجوم، جفر اور علم کیمیا حضرت امام جعفر صادقؒ سے سیکھا تھا۔ جابر بن حیان کو اس بات کا علم بھی نہ تھا کہ آنے والے زمانوں میں لوگ مجھے علم کیمیا کا باوا آدم اور بانی کہیں گے۔ اس ساری بحث میں جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب فرقہ بندی اور فرقہ پسندی سے لاتعلق رہے اور بالکل بالاتر رہے۔ تمام مسالک ومشارب کے لیے جذب القلوب ہیں۔ صلح کل والوں کی طرح بات کرتے رہے۔ مگر آپ عقیدہ وحدۃ الادیان پر نہ تھے۔ بلکہ عین اسلام پر راسخ العقیدہ ہیں۔ آپ روح السلام اور تاریخ اسلام سے مکمل واقفیت رکھتے ہیں۔ آپ پکے اور سچے مسلمان ہیں۔ اور بالکل مظہر اسلام اور مسلمان نظر آتے ہیں۔ کیونکہ آج کل صلح کل اور وحدۃ الادیان والے حضرات عقائد میں کفر کی حد تک چلے جاتے ہیں۔

پیارے قارئین کرام! جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب نجوم، جفر، مذہب، تاریخ، جغرافیہ، اعداد اور لسانیت پر جب گفتگو فرمارہے تھے تو اس دوران حکیم سلیمان محمود انصاری صاحب بھی اپنے مطالعہ اور علم کے وفد پر جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب کے ساتھ تقریباً ہر موضوع پر ساتھ دیتے رہے۔ حکیم صاحب نے اپنے آپ کو کثیر المطالعہ ثابت کیا اور کرتے رہے۔ نجوم، جفر اور جغرافیہ کو یکجا کر کے جناب حکیم صاحب نے ایسے دریاؤں کا ذکر فرمایا کہ ان دریاؤں کے ملاپ کے باوجود ان کے پانی آپس میں نہیں ملتے۔ ان دریاؤں کے ذکر میں دریائے نیل، دریائے گنگا اور دریائے جمنا پر گفتگو فرمائی عرب کے دریاؤں کے ذکر میں اس فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش نے دجلہ وفرات کے بارے میں ذکر اور گنگا وجمنا کے ذکر کے ساتھ دریائے سندھ کا حوالہ دیا تو حکیم صاحب نے ان دریاؤں کا ذکر خارج از بحث فرمادیا۔ دراصل حکیم صاحب قرآن مجید کی آیات (مرج البحرین یلتقین۔ بینھما برزخ لا یبغین) کو موضوع سخن فرما کر تفسیر وتاویل فرمارہے تھے۔ دریاؤں کے الٹے اور سیدھے چلنے، شمالاً وجنوباً چلنے پر بحث فرمائی۔ اس فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش نے حکیم صاحب کی دریاؤں کے بارے میں سیل روانی یا سیل آبی گفتگو سے فائدہ اٹھایا۔ اپنی کم علمی کا اندازہ لگایا۔ مصر اور ہندوستان کی زمینوں کی سیر کرلی اور ان کی تہذیبوں کا چشم تصور سے نظارہ کرلیا۔ یہ سب کچھ حکیم صاحب کا انداز تکلم تھا یا پھر اپنی بات منوانے کا دلچسپ انداز تھا۔ حکیم صاحب اس مجلس پر اس طرح غالب رہے۔ جس طرح ٹیلی ویژن کی سکرین پر شرمیلا فاروقی اور فردوس عاشق اعوان ٹاک شو یا ٹیبل ٹاک میں غالب رہتی ہیں۔ اسی طرح حکیم صاحب مجلس میں ہم لوگوں پر غالب رہے۔

جناب حکیم صاحب دراصل ان دریاؤں کا ذکر فرما کر سریانی زبان، عبرانی زبان اور سنسکرت زبان کا ذکر کرنا چاہتے تھے۔ حاصل خلاصہ اور خلاصہ بحث یہ فرمانا چاہتے تھے کہ سریانی زبان عبرانی زبان سے زیادہ قدیم ہے اور ان دونوں زبانوں سے زیادہ قدیم زبان سنسکرت ہے۔ سریانی زبان اور عبرانی زبان حضرت نوح علیہ السلام سے قبل بولی جاتی تھی۔ جو کہ طوفان نوح کے بعد تباہ وبرباد ہوگئیں۔ حضرت ادریس علیہ السلام کی زبان کے متعلق بتایا کہ وہ عبرانی تھی یا سریانی تھی۔ اس بارے میں جناب حکیم صاحب کو درست یاد نہ تھا۔ یا آپ یہ بتانا چاہتے تھے کہ حضرت ادریسؑ کی پدری زبان کون سی تھی اور مادری زبان کون سی تھی۔ علاقائی زبان کیا تھی۔ مذہبی والہامی زبان کونسی تھی۔ یعنی ہر صورت میں سریانی یا عبرانی تھی۔

جبکہ نوح علیہ السلام کی زبان کے بارے میں یاد نہیں رہا کہ حکیم صاحب نے کیا فرمایا تھا کہ آپ کی زبان بھی سریانی تھی یا عبرانی تھی۔ عبرانی اور سریانی زبانوں کی قدرمت ثابت ہوئی یا نہ ہوئی۔ شاید لاہور کے علاقہ گھوڑے شاہ کا آدمی ایسا ہی عالم، فاضل اور ذہین وفطین ہوگا اور جناب حکیم صاحب عقل کل تھے۔ البتہ سنسکرت کی قدامت ثابت کردی۔ لیکن یہ نہ بتایا کہ یہ زبان کیسے وجود میں آئی تھی۔ البتہ آرامی زبان کا ذکر فرمادیا لیکن یہ نہ بتایا کہ آرامی زبان کا ذکر کیوں فرمادیا۔ یہ آرامی عبرانی وسریانی کے لیے تھی یا سنسکرت کے لیے تھی۔ بہرحال اس ذکر کی حد تک احقر العباد فضل نقاش اعادہ اصل مضمون واصل موضوع چاہتا تھا مگر اپنا سوال دوبارہ نہ دہرا سکا۔ اس لیے کہ وقت کم ہوتا جارہا تھا۔

جناب خالد اسحق راٹھور صاحب اپنے دوست جناب حکیم سلیمان محمود انصاری کو حیرت سے دیکھ رہے تھے۔ حکیم صاحب تمام گفتگو ایسے یقین محکم کے ساتھ فرمارہے تھے کہ جو کچھ فرمارہے ہیں۔ وہ بالکل درست اور صحیح ہے۔ حکیم صاحب کے سامنے یا ان کی نظر میں فضل محمود نقاش تو بالکل اجہل اور مجہول تھا۔ حکیم سلیمان محمود انصاری صاحب مرعوب کررہے تھے۔ یا احقر العباد فضل محمود نقاش واقعی مرعوب ہورہا تھا کیونکہ جناب حکیم صاحب ہر علمی میدان کے گھوڑے کے شاہ سوار تھے۔ جبکہ فضل محمود نقاش اپنی عقل سے پیدل تھا۔ دوسروں کی عقل سے شاید ایسا نہ ہو۔ حکیم صاحب جب جناب خالد اسحق راٹھور صاحب کی طرف روئے سخن کیا تو دیگر حضرات کو ذرا سوچنے کا موقع ملا۔ سریانی، عبرانی اور سنسکرت زبانوں میں سے کونسی زبان قدیم ہے۔ یا ان کا زمانہ کب کب تھا۔ حضرت ادریس علیہ السلام جو نجوم، رمل، فلکیات اور ریاضی میں مہارت رکھتے تھے۔ آپ پر جو صحیفے اترے تھے وہ عبرانی زبان میں تھے۔ وہ آج بھی ایتھوپیا / حبشہ میں محفوظ ہیں۔ آپ نے مصر میں دریائے نیل کے کنارے انیف شہر کی طرف، عراق کے علاقہ کوفہ سے ہجرت فرمائی تھی۔ آپ فن خطاطی کے لیے قلم بنایا تھا۔ آپ کے زمانے میں عبرانی کے علاوہ 72 زبانیں لوگ بولتے تھے۔ جن کو آپ اچھی طرح جانتے اور سمجھتے تھے۔ آپ کی بیوی کا نام ہدانتہ تھا۔ جن سے ود، سواع، یغوث، یعوق اور نسر پانچ بیٹے



تھے۔ جن کو حضرت نوح علیہ السلام کے زمانہ تک لوگوں نے متبرک مان کر پوجنا شروع کردیا تھا۔

حضرت نوح علیہ السلام کی قوم ان پانچ افراد (بھائیوں) کو بالکل معصوم سمجھتے تھے۔ کیونکہ حضرت ادریس علیہ السلام کے بیٹے تھے۔ آل ادریس سمجھ کر گمراہ ہوگئے تھے۔ اس قوم کو جتنا سمجھایا گیا، نہ سمجھے اپنی ضد پر قائم رہے۔ آخر حضرت نوح علیہ السلام کے زمانہ میں طوفان نوح آیا۔ تمام لوگ غرق آب ہوگئے۔ پھر آپ کی نسل آپ کے تین بیٹوں سے چلی۔ جن کا نام سام، حام اور یافث تھا۔ چوتھا بیٹا یام یا کنعان تھا وہ بھی غرق آب ہوگیا تھا۔ جو لوگ بچے تھے وہ کشتی نوح کی وجہ سے بچے تھے۔ جن سے باقی نسل چلی تھی۔ چنانچہ سام سے عرب لوگ ہیں۔ حام سے مصری اور افریقی ہیں۔ یافث سے شمالی لوگ ہیں۔ جن میں تاتار ومنگول وغیرہ ہیں۔ آرامی زبان تو آرام والوں کی ہے۔ جو ارم بن سام بن نوح کی اولاد ہے۔ ان میں عبرانی زبان محفوظ رہی (حضرت نوح علیہ السلام بن لامک بن متوشلخ بن ادریس علیہ السلام دوسرے آدم علیہ السلام کہلاتے ہیں)۔ اسی عبرانی زبان میں حضرت ابراہیم علیہ السلام پر صحیفے اترے تھے۔ آپ بھی عبرانی زبان بولتے تھے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر تورات بھی عبرانی زبان میں اتری تھی۔ چنانچہ جب یہودیوں کو بابل عراق کا بادشاہ بخت نصر نے قید کرلیا تو ان کو یہ عبرانی زبان بھول گئی تھی۔ سریانی ملک شام کی زبان ہے۔ ملک شام کو سیریا کہا جاتا ہے۔ اس لیے اسے سیریانی بھی کہا جاتا ہے۔ سریانی زبان عیسائیوں کی زبان تھی جو عرب میں کوفہ کے نزدیک حیرہ میں آباد تھے۔ حیرہ میں عیسائی حکومت نعمان بن منذر کی تھی۔ بے شک سریانی عیسائیوں کی اور شام کی زبان تھی۔ لیکن یہ زبان دراصل حضرت ادریس علیہ السلام کی زبان بھی تھی۔ آپ ادرین سوم کے لقب سے مشہور تھے۔ تورات میں آپ کا نام حنوک ہے۔ یعنی عبرانی زبان میں یہی نام درج ہے۔ گویا عبرانی اور سریانی قدیم زبانیں ہیں۔ یا پھر عبرانی یہود کی زبان ہے اور سریانی نصریٰ کی زبان ہے۔ جبکہ سنسکرت زبان ہندوستان کے قدیم باشندوں کے ساتھ مغربی جملہ آور اقوام آریا کے میل جول سے وجود میں آئی۔ سنسکرت ہندوستان کی اعلیٰ نسل برہمن اور آریا نسل کی زبان تھی۔ جسے ہندوستان کی ادنیٰ قوم شودر کو سننا منع تھا بلکہ قابل تعزیر تھا۔ آریا اقوام 2500 قبل مسیح تا 1500 قبل مسیح تک آئے۔ ان سے ساہیوال پنجاب میں ہڑپہ تہذیب اور سندھ میں لاڑکانہ وموروکے درمیان مومن جو دڑو کی تہذیب ہے۔ جو بعد میں وادی سندھ کی تہذیب کہلائی۔ پھر آریا کا دوسرا دور 1500 قبل مسیح تا 700 قبل مسیح ہے۔ اس دور میں سنسکرت نے وجود پایا جس طرح اردو کا وجود بنا اسی طرح سنسکرت وجود میں آئی۔ اس کے بعد سوچنا ہے کہ اب کونسی زبان قدیم ہے؟

پیارے قارئین کرام! عبرانی اور سریانی زبانیں مصر، صحرا سینا، فلسطین، اردن اور شام ولبنان کے علاقوں میں وجود میں آئیں۔ عبرانی زبان میں 22

حروف تھے۔عبرانی حروف (اب ج د ھ و ز ح ط ی ک ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت )اس ترتیب کے ساتھ تھے۔ جبکہ سریانی زبان میں 29 حروف تھے۔جن کی ترتیب (اب ت ث ج ح خ د ذ ر ز س ش ص ض ط ظ ع غ ف ق ک ل م ن و ہ ء ی )اس طرح نہ تھی۔ یہ ترتیب ابن مقلہ نے بنائی تھی۔ جو بغداد کا خطاط تھا۔عربی قاعدہ میں یہی ترتیب پڑھائی جاتی ہے۔حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں جو عربی تھی وہ ضبطی تھی اور عبرانی قبطی تھی۔ جبکہ سریانی دراصل الگ زبان تھی۔ جو حیرہ، دومۃ الجندل اور تبوک کے علاقہ میں تھی۔ یا شام کے علاقہ انباد سے تعلق رکھتی تھی۔ اسلام کی پہلی جنگ احد میں حضرت محمد ﷺ نے کفار سے (یہود و نصریٰ) مسلمانوں کو عبرانی اور سریانی زبانوں کی تعلیم دلوائی تھی۔ جو قیدی پر آئے تھے۔ فدیہ میں پڑھایا تھا۔ یہ قیدی کوئی قرآن و حدیث کی تعلیم نہ دیتے تھے۔ بلکہ زبان دانی عبرانی و سریانی قاعدہ کے حروف، صرف و نحو اور ریاضی کی تعلیم دی تھی۔ جو یہودی ریاضی دان ہوتا تھا وہ بڑا عالم اور رعب والا ہوتا تھا۔ یہی عالم حساب کتاب کے علاوہ روحانی عامل بھی ہوتا تھا۔ جادو میں بھی یہودی بڑے ماہر تھے۔ یہودی کالے علم میں بڑے بدنام تھے۔ لوگ ان سے ڈرتے تھے۔ چونکہ عملیات اور تعویذات کا علم یہود میں بھی تھا۔ انہوں نے عبرانی میں عربی حروف شامل کر کے عبرانی اور سریانی زبانوں کے حروف کا تفاوت ختم کردیا۔ اب عملیات کی زبان میں عبرانی ترتیب قمری ترتیب کہلاتی ہے۔ تمام علم جفر اور تعویذات و عملیات اسی ترتیب سے کیے جاتے ہیں۔ جبکہ سریانی ترتیب جو ابن مقلہ کی ترتیب ہے، اسے شمسی ترتیب کہتے ہیں۔ اس عملیات کم از کم کیے جاتے ہیں۔ قمری ترتیب کو جمالی ترتیب اور شمسی ترتیب کو جلالی ترتیب کہا جاتا ہے۔ عملیات اور جفر میں جو ترتیب ہے وہ عبرانی ہے۔ عربوں نے اسے سریانی اور یمن کی حمری اور مسند سے مکمل کیا تھا۔ کیونکہ عربوں کے قبائل کے الگ الگ لہجے بھی تھے۔ یہ احقر العباد فقیر فضل محمود نقاش انہیں باتوں کو سوچ رہا تھا کہ جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب نے فرمایا کہ اب گپ شپ کافی ہوچکی ہے۔ کوئی کام کی بات کرتے ہیں۔ اس فقیر ناچیز کو فرمایا کہ آپ رسالہ راہنمائے عملیات میں ضرور لکھیں لیکن آپ کوئی کتاب لکھیں۔ میں نے عرض کیا کہ علم الاعداد پر کتاب لکھنا چاہتا ہوں مگر اسے علم نجوم میں تحویل کرنا چاہتا ہوں۔ یہ ایک عجیب تصور تھا یا پھر یہ ایک انقلابی قدم تھا۔ اس بارے میں جناب محمد وسیم عباس طاہری صاحب گڑھی شاہو لاہور والے صاحب جو کافی دیر سے خاموش بیٹھے تھے۔ جن کی خاموشی دانش مندانہ اور مدبرانہ تھی۔ اس موضوع پر بولے کہ یہ ایک اچھا قدم ہے۔ ایسا ہونا چاہیے۔ علم الاعداد جناب وسیم عباس طاہری صاحب کا پسندیدہ موضوع تھا۔ اسی موضوع پر جاب حکیم سلیمان محمود انصاری صاحب گویا ہوئے کہ کتاب کا آغاز یا سبق اول کا عنوان (ابتدائے عدد) ہو۔ اس عنوان کے تحت ذرا وضاحت چاہی تو فرمایا کہ حضرت آدم علیہ السلام کے دو بیٹے ہابیل اور قابیل تھے۔ ہابیل قتل ہوگیا۔ اور قابیل کی نسل آگے نہ چلی تھی۔ نسل صرف تیسرے بیٹے شیث علیہ السلام کی چلی تھی۔ پوچھا گیا کہ کیا قابیل قاتل کو پھانسی پر چڑھا دیا گیا تھا۔ بولے کہ نہیں۔ البتہ ان کی نسل نہیں تھی۔ گویا کہ وہ لاولد مر گیا تھا۔ جبکہ علماء کرام اور مذہبیات میں ہے کہ قابیل کی نسل جو شرک میں مبتلا ہوگئی تھی۔ اسی قوم یا اولاد قابیل میں حضرت شیث علیہ السلام مبعوث ہوئے تھے۔ قابیل کی نسل میں عورتیں زیادہ خوبصورت ہوتی تھیں۔ جبکہ حضرت شیث علیہ السلام کی نسل میں مرد زیادہ خوبصورت ہوتے تھے۔ قابیل اور شیث علیہ السلام کی اولاد نے آپس میں شادیاں کیں تھیں۔ حضرت شیث علیہ السلام کا بیٹا انوش ہے۔ جو وارث انبیاء ٹھہرا تھا۔

حکیم صاحب کے ان ارشادات پر جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب مصلحتاً خاموش رہے۔ باقی حضرات بھی خاموشی میں عافیت سمجھی کیونکہ جناب حکیم صاحب جو بھی فرماتے تھے۔ وہ حرف آخر ہوتا تھا۔ بلکہ ان کا ماحصل مطالعہ کتب تھا۔ بلکہ حوالہ کتب بھی ساتھ ساتھ دیتے جاتے تھے۔ کسی صاحب کو مجال نہ تھی کہ بیچ میں بولے بلکہ بولنا طوالت گفتگو کا باعث بن سکتی تھی۔ جناب حکیم صاحب کے ارشادات ختم ہوئے تو جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب نے نقوش پر کتاب لکھنے کا مشورہ دیا۔ کیونکہ آپ کے علم میں بالواسطہ یا بلاواسطہ یہ خبر پہنچ چکی تھی کہ ضلع رحیم یار خان اور انکی چاروں تحصیلوں میں حضرت خواجہ غلام فرید کوریجہؒ کی کتب اصل اور نقل شدہ مختلف خانوادوں اور خاندانوں تک پہنچ چکی ہیں۔ صادق آباد ضلع رحیم یار خان میں منٹھار کا علاقہ، ماچھی گوٹھ، بھونگ، روشن بھینٹ کے علاوہ شہر کے اندر کچھ حکماء کے خاندانوں میں خواجہ صاحب کی کتب موجود ہیں۔ رحیم یار خان شہر میں سو میار کا ور دڑی جمال کے علاقوں میں کچھ کتب موجود ہیں۔ کوٹسمابہ، سچہ، شیخ واہن اور فتح پور پنجابیاں کے علاقہ میں یعنی خسرو بختیار اور شہاب الدین کے علاقوں میں ابھی تک نایاب کتب موجود ہیں۔ خانپور تحصیل میں گڑھی اختیار خان، فرید آباد شریف اور چاچڑاں شریف تو مخفی علوم کے خزانوں کے گڑھ ہیں۔ تحصیل لیاقت پور میں صرف شیدانی شریف کتب مخفی اور عملیات کی کتب کا بڑا خزانہ ہے۔ شیدانی شریف کے کتب خانہ سے ایک پاگل آدمی نے کتابیں نکال کر جلا ڈالی تھیں۔ شیدانی شریف میں سلسلہ چشتیہ کے بزرگان کی کتب عملیات، اوراد، وظائف اور تعویذات محفوظ ہیں۔ میرے والد ماجد حاجی غلام محمد صاحب نے سجادگان چاچڑاں شریف گڑھی اختیار خان، شیدانی شریف اور فرید آباد شریف سے خدمت گزاری کر کے کچھ نہ کچھ فائدہ اٹھایا تھا۔ میرے والد صاحب فرید آباد شریف کے مرید تھے۔ اور بہت منظور نظر مرید تھے۔ چنانچہ فرید آباد شریف کے آستان سے بہت کچھ حاصل کیا تھا۔ فرید آباد شریف سے کتاب اعمال فریدی مولوی خورشید احمد صاحب موضع موہل والے (خورشید [illegible] مدرسہ چوک طاہر [illegible] لے گئے تھے۔ پھر یہ کتاب غائب ہوگئی۔ اصل کتاب کی فوٹو اسٹیٹ اور قلمی نسخے مختلف جگہوں پر موجود ہیں۔ اگر چہ اب یہ کتاب نایاب ضرور ہے۔ مگر خاص خاص گھرانوں میں نقل شدہ قلمی نسخے

موجود ہیں۔ ایک معتبر نسخہ حکیم اللہ بچایا صاحب تواں کوٹ کے پاس محفوظ تھا۔ اور دوسرا قلمی نسخہ مولوی عبدالمجید صاحب تھکل آرائیں فرید آباد شریف والے کے پاس تھا۔ اس آدمی کے پاس اکثر قلمی نسخے موجود تھے۔ کیونکہ یہ آدمی خطاط تھا۔ ہر کتاب کے دو نسخے تیار کرتا تھا۔ ایک اپنے لیے محفوظ کر لیتا تھا۔ یہ آدمی بہت عقل مند اور ہوشیار تھا۔ بہت سے بزرگوں کو اس آدمی کے آگے پیچھے پھرتے دیکھا ہے۔ وجہ صرف وہی خواجہ غلام فرید کوریجہ کی کتب ہیں۔

خواجہ غلام فرید کوریجہ کا ایک دیوان فرید بھی ہے۔ جن میں صنف سخن کافی ہے۔ ان کافیوں کو گلوکار گاتے ہیں۔ مشہور گلوکار پٹھانے خاں کی شہرت بھی خواجہ صاحب کی کافی گانے سے ہوئی۔ عابدہ پروین سندھ سے اور ملتان کی زاہدہ پروین اور ثریا ملتانی نے کافیاں گا کر نام پیدا کیا۔ دیوان فرید دراصل تصوف کی کتاب ہے۔ اس کی مختلف شرحیں ہو چکی ہیں۔ خواجہ صاحب کی کچھ کتابیں بہاولپور کی سنٹرل لائبریری میں مل جاتی ہے۔ یہ بہاولپور کی بڑی لائبریری ہے۔ جس سے خاص و عام استفادہ حاصل کر رہے ہیں۔

پیارے قارئین کرام! جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب نے اس احقر العباد فقیر فضل محمود نقاش کو حکم دیا اور فرمائش بھی کی کہ آپ نقوش پر کتاب لکھیں۔ جن میں مثلث، مربع، مخمس وغیرہ کی چالیں لکھیں۔ پھر ان کی مختلف چالیں لکھیں۔ ہر چال کے ہر خانہ کی الگ الگ خواص اور منسوبات لکھیں۔ چال کو بمطابق سیارگان منسوب کریں۔ یا نقوش کو سیارگان سے منسوب کریں۔ مثلث کے بارے میں تحقیق کریں کہ یہ زحل سے منسوب ہے یا قمر سے منسوب ہے۔ نقش دہ در دہ اور نقش صد در صد شامل کتاب ہونا چاہیے۔ نقوش کی اقسام اور اشکال میں ذوالکتابت اور خالی البطن بھی شامل کتاب کرنے کا حکم فرمایا۔ ایک کتاب کا نسخہ 12 جون، 2012ء کو ادارہ راہنمائے عملیات کو بھجوایا تھا۔ اس کی آج تک خبر نہ ہے کہ وہ نسخہ / مسودہ کہاں گیا۔ کیوں نہ شائع ہوا۔ اس کے بارے میں ادارہ راہنمائے عملیات زیادہ بہتر بلکہ بہترین جانتا ہے کہ وہ نسخہ ناقابل اشاعت تھا۔ یا ضائع ہو گیا ہے۔ حالانکہ کچھ حصہ شائع ہوا تھا۔ باقی کتابی شکل میں شائع کرنے کا وعدہ کیا گیا تھا۔ یہ مسودہ / نسخہ بھی جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب کے حکم اور فرمائش پر لکھا گیا تھا۔ اب دوبارہ فرمائش کی گئی ہے۔ بلکہ حکم فرمایا گیا ہے۔ اس فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش نے وعدہ کیا ہے کہ کتاب ضرور لکھیں گے۔ کتاب لکھنے میں جناب حکیم سلیمان محمود انصاری صاحب سے نقش مربع کی چال کے لیے شطرنج کی چال پوچھی آپ نے فراخ دلی سے سمجھا دیا کہ شطرنج کے ہشت در ہشت خانوں میں توپچی اسپ (گھوڑا) فیل (ہاتھی) وزیر، بادشاہ پھر معکوس انداز میں فیل، اسپ اور توپچی ہوتا ہے۔ توپچی سے آگے گھوڑا اڑھائی گھر چلتا ہے۔ ہاتھی رخ کی سمت چلتا ہے۔ بادشاہ وزیر خاموش ہوتے ہیں۔ البتہ نقش مربع میں صرف اسپ و فیل قابل ذکر ہوتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | ۱ |
| | ۲ اسپ | | |
| ۳ فیل | | | |
| | | ۴ | |

جناب حکیم صاحب نے اپنی حکمت سے اس فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش کو سمجھایا۔ شطرنج (شط + رنج) مجموعہ ہے۔ دجلہ و فرات خلیج فارس کے قریب ملتے ہیں تو وہاں وہ شط العرب کہلاتے ہیں۔ شطرنج کے کھلاڑی ہمیشہ رنج اٹھاتے ہیں۔ البتہ شطرنج کا کھلاڑی شاطر کہلاتا ہے۔ شاطر بڑا چال باز ہوتا ہے۔ وہ اپنی چال سے دوسرے کو مات دیکر رنج پہنچاتا ہے۔ جناب حکیم صاحب نے اس ناچیز فضل محمود نقاش کے لیے ایک دواء عطاء فرمائی۔ میرے ادراک میں وہ معجون ادرک تھا۔ یا پھر لعوق تھا یا گلقند تھا یا جوارش تھی نہ جانے کیا تھا۔ بہر حال بڑا مفید تھا۔ بلند فشار الدم / ہائی بلڈ پریشر کی شکایت اس وقت اسی مجلس میں ہو رہی تھی۔ دوا کھاتے ہی طبیعت خوشگوار، خوش بہار اور اعتدال پر آ گئی۔ کیونکہ اس وقت خون دماغ پر چڑھ رہا تھا۔ بلکہ خون آنکھوں میں اتر رہا تھا۔ شاید حکیم صاحب مردم شناس تھے اور نبض شناس تھے۔ موقع محل دیکھ کر دوا دے دی اور مجھے سنبھال لیا ورنہ مجھے کچھ ہونے والا تھا۔ یا ہو جانا تھا یا ہو جاتا۔ جب میری طبیعت سنبھل گئی تو جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب نے مفتی قیصر شہزاد صاحب جامعہ نعیمیہ سے اراضی کے رہن کے مسئلہ کے بارے میں کچھ پوچھا تو مفتی صاحب نے مرہون اور مرتہن کے بارے میں درست مسئلہ سمجھا دیا۔ مجلس اختتام پذیر ہوئی تو جناب محمد وسیم عباس طاہری گڑھی شاہو لاہور نے اس احقر العباد فقیر فضل محمود نقاش کو نصیحت فرمائی کہ آپ مضمون لکھتے وقت مضمون کو پھیلا دیتے ہو۔ پھر آپ اس کو سمیٹ نہیں سکتے۔ یقیناً یہ میری کمزوری ہے۔ یا بیماری ہے۔ یا پھر عادت ہے۔ اگر عادت ہے تو یہ ناقابل علاج ہے۔ اس لیے کہ عادت مرتے دم تک جاتی ہے۔ اگر بیماری ہے تو اس کا علاج ضرور جناب حکیم سلیمان محمود انصاری گھوڑے شاہ لاہور کے پاس ہوگا۔ (واللہ اعلم بالصواب)۔

●●●

# زائچہ جات

| نام رپورٹ | رپورٹ میں زیر بحث موضوع |
|---|---|
| بچے کا نام، برج، ستارہ اور صدقہ | نومولود کو نحس کواکبی اثرات سے محفوظ رکھنے۔ طالع، قمری، شمسی برج و ستارہ اور بچہ کی صحت و سعادت کے لیے ضروری صدقات کا بیان شامل رپورٹ ہے۔ (فیس 500 روپے) |
| خوش قسمتی کا پتھر | کون سا خاص پتھر آپ کے لیے صحت، تحفظ سحر و جادو، شادی، نوکری، ترقی، کاروبار، محبت، خوش قسمتی، فائدہ، خوش بختی لائے گا۔ (فیس 500 روپے) |
| وقتی زائچہ | ایک وقت میں انسانی زندگی سے متعلق کسی ایک معاملہ (مثلاً شادی، کاروبار، اولاد، سیاسی مستقبل وغیرہ) پر تفصیلی روشنی ڈالی جائے گی۔ (فیس 1000 روپے) |
| 23 اُمور کی رپورٹ | زندگی کے 23 اہم امور پر یہ نجومی رپورٹ پیدائشی زائچہ کی روشنی میں تیار کی جاتی ہے۔<br>1۔ مزاج و کردار 2۔ زندگی میں خوشیاں اور تکمیل خواہشات 3۔ محبت اور رومانس 4۔ مشاغل 5۔ صحت 6۔ مالی حالت 7۔ طریق زندگی 8۔ کیریئر 9۔ روزگار 10۔ خوش قسمتی کا پتھر 11۔ خوش قسمتی کی دھات 12۔ خوش قسمتی کا دن 13۔ خوش قسمتی کا رنگ 14۔ آپ کا برج 15۔ آپ کا کوکب 16۔ اسم الٰہی برائے ذکر 17۔ زائچہ پیدائش 18۔ شرف و ہبوط کواکب 19۔ خوش قسمتی کا عدد 20۔ خصوصی صدقات 21۔ قمری برج /کوکب اور اس کے اثرات 22۔ شمسی برج /کوکب اور اس کے اثرات 23۔ طالع برج /کوکب اور اس کے اثرات۔ (فیس 2000 روپے) |
| سالانہ زائچہ | آپ کے آنے والے ماہ و سال آپ کے لیے کیا لے کر آ رہے ہیں؟ آپ کو کن حالات اور واقعات سے واسطہ پڑ سکتا ہے؟ یہ سب کچھ جاننے کے لیے یہ رپورٹ آپ کے لیے حد درجہ مفید ثابت ہوگی۔ یوں کسی بھی ایک خاص عرصہ کے اندر ہونے والی ہر ممکنہ تبدیلی، بہتری اور خرابی سے آپ آگاہ ہو سکیں گے۔ (فیس 2500 روپے) |
| مہورت | کوئی کام کب شروع کریں۔؟ مثلاً نئی دوکان یا کاروبار شروع کرنے کا وقت، نئے مکان کی بنیاد رکھنے کا وقت، شادی یا نکاح کا وقت، ڈلیوری کا وقت اور بالکل اس طرح آپ کی دلچسپی کے کسی بھی کام کا وقت۔ (فیس 2000 روپے) |
| شادی/شراکت ٹھیک ہے یا غلط | یہ دیکھنے کے لیے کہ آپ جس سے شادی کرنے جا رہے ہیں یا باہم مل کر کوئی کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے۔ اس سے شادی یا شراکت ٹھیک رہے گی یا نہیں۔ (فیس 2000 روپے) |

نوٹ: نمونہ کی رپورٹ آپ دفتر آ کر دیکھ سکتے ہیں۔

# لکی نمبرز

| Rs.750/- | | |
|---|---|---|
| | 4 | |
| 2 | 5 | 8 |
| | 7 | |
| 876 | 892 | 767 |
| 732 | 912 | 738 |
| 242 | 781 | 671 |



| Rs.15000/- | | |
|---|---|---|
| | 3 | |
| 0 | 8 | 2 |
| | 9 | |
| 942 | 818 | 887 |
| 389 | 891 | 246 |
| 290 | 081 | 124 |

## حصول کامیابی

لوح مشتری مالی ومعاشی مسائل کے حل کے لیے
موثر روحانی طریقہ

## روزانہ لکی نمبرز

| تاریخ | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نمبر | 241 | 785 | 615 | 691 | 258 | 128 | 839 | 562 |
| تاریخ | 5 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| نمبر | 534 | 321 | 902 | 821 | 452 | 091 | 256 | 372 |
| تاریخ | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 |
| نمبر | 276 | 986 | 687 | 562 | 900 | 892 | 781 | 765 |
| تاریخ | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | عبدالیاسر لاہور 0348-4387683 | |
| نمبر | 763 | 325 | 891 | 762 | 478 | 871 | | |

# آئیں دماغ لڑائیں

تحریر: عبدالباسط راٹھور

## Rs.15000/-

22462196826500110337
4618316518250121361
179247269175133497
87262986183646747
6988285792911422
687114372212564
56825719433721
2517381476193
768129524713
45932576284
9535734813
588317394
47248134
2963947
269342
86376
5914
515
66
3

بانڈ نمبروں کا کورس جاری ہے

## Rs.750/-

65462196883509935669
2918316572859938236
219247239145932159
31262953159535365
4388258465588892
727174312147782
99882743352561
9871927687727
868129456599
55932492259
1535642475
688216623
57137385
3841124
235236
58759
4635
198
18
9

دیکھیں کون سے مفرد اور مرکب اعداد مکرر آرہے ہیں

بانڈ نمبروں پر کتب کی لسٹ صفحہ 56 پر دیکھیں

| 68 | 59 | 50 | 41 | 32 | 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 10 | 11 | 92 | 83 | 74 | 65 | 56 | 47 | 38 | 29 | 20 | 11 |
| 97 | 88 | 79 | 70 | 61 | 52 | 43 | 34 | 25 | 16 | 7 | 7 |
| 78 | 69 | 60 | 51 | 42 | 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 | 6 |
| 73 | 64 | 55 | 46 | 37 | 28 | 19 | 10 | 1 | 1 | 1 | 1 |
| 93 | 84 | 75 | 66 | 57 | 48 | 39 | 30 | 21 | 12 | 3 | 3 |
| 63 | 54 | 45 | 36 | 27 | 18 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 |
| 72 | 63 | 54 | 45 | 36 | 27 | 18 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 |
| 80 | 71 | 62 | 53 | 44 | 35 | 26 | 17 | 8 | 8 | 8 | 8 |
| 72 | 63 | 54 | 45 | 36 | 27 | 18 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 |
| 55 | 46 | 37 | 28 | 19 | 10 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 |
| 42 | 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 |
| 42 | 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 |
| 39 | 30 | 21 | 12 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 |
| 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 21 | 12 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 |
| 34 | 25 | 16 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 | 7 |
| 18 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 |
| 18 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 |
| 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 |

1116 945 792 657 531 432 333
252 198 171 144 135

| 42 | 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 68 | 59 | 50 | 41 | 32 | 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 64 | 55 | 46 | 37 | 28 | 19 | 10 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 |
| 87 | 78 | 69 | 60 | 51 | 42 | 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 |
| 94 | 85 | 76 | 67 | 58 | 49 | 40 | 31 | 22 | 13 | 4 | 4 |
| 83 | 74 | 65 | 56 | 47 | 38 | 29 | 20 | 11 | 2 | 2 | 2 |
| 59 | 50 | 41 | 32 | 23 | 14 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 | 5 |
| 63 | 54 | 45 | 36 | 27 | 18 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 | 9 |
| 57 | 48 | 39 | 30 | 21 | 12 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 |
| 55 | 46 | 37 | 28 | 19 | 10 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 |
| 55 | 46 | 37 | 28 | 19 | 10 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 |
| 48 | 39 | 30 | 21 | 12 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 |
| 48 | 39 | 30 | 21 | 12 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 |
| 33 | 24 | 15 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 | 6 |
| 40 | 31 | 22 | 13 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4 |
| 26 | 17 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 | 8 |
| 30 | 21 | 12 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 |
| 19 | 10 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 |
| 11 | 2 | 2 | 2 | 2 | 2 | 2 | 2 | 2 | 2 | 2 | 2 |
| 12 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 |
| 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 | 3 |

997 817 655 511 385 277 187
142 115 88 79 79

### طریقہ کار

جدول کی اہرامی جمع جو آخری سطر میں حاصل ہوتی ہے یہ اور اس سے اوپر کی سطر کے دو اعداد ملا کر جو اہرامی مثلث بنتی ہے جس کو دائرہ سے ظاہر کیا گیا ہے، وہ بہت اہم ہے۔ یہ تین اعداد جہاں اہرامی مثلث بناتے ہیں وہ بھی اہم ہوتے ہیں۔ مندرجہ مثلث میں ان میں سے کسی عدد سے بننے والی مثلث تین ایسے اعداد کی نشاندہی کرتی ہے جن کی خاص اہمیت ہو۔ اہرامی مثلث کے نیچے جو دوسرا ٹیبل بنایا گیا ہے اس کی بست سطر (اوپر سے نیچے) اور آخری سطر دائیں سے بائیں حد درجہ اہم نمبر لیے ہوئے ہوتی ہیں۔ ہمیں توقع ہے کہ ان کو اگر آپ مسلسل اپنے استعمال میں رکھیں تو ان کو زیادہ بہتر طریقے سے سمجھ بھی سکیں گے اور فائدہ بھی اٹھا سکیں گے۔

# کرشماتی نمبر

تحریر: معصوم علی سعید، اسلام آباد۔

## 750

| صفحہ | 1-4 |
|---|---|
| کلوز | 2-3-6 |
| سنٹر | 7-8-9 |
| آکڑے | 17-97-69-75 |
| بنڈل | 075-475-368-967 |

## 15000

| صفحہ | 1-6 |
|---|---|
| کلوز | 1-4-9 |
| سنٹر | 0-5-9 |
| آکڑے | 15-32-67-89 |
| بنڈل | 236-457-579-859 |

# مقدر سکندر کا

ہر برج کے لیے متوقع انعامی نمبر کے ساتھ ہی آکڑہ اور صفحہ نمبر دیا گیا ہے اس کو متعلقہ دن کسی بھی برج وستارے کا مالک فرد استعمال کرسکتا ہے

| تاریخ | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت | آکڑہ | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 81 | 77 | 63 | 11 | 77 | 23 | 31 | 03 | 01 | 75 | 73 | 99 | 14 | 4 |
| 2 | 68 | 97 | 74 | 30 | 97 | 52 | 90 | 22 | 75 | 56 | 77 | 40 | 78 | 8 |
| 3 | 40 | 45 | 43 | 90 | 78 | 92 | 58 | 85 | 35 | 96 | 52 | 90 | 04 | 2 |
| 4 | 94 | 51 | 32 | 26 | 40 | 50 | 78 | 36 | 31 | 46 | 70 | 06 | 60 | 4 |
| 5 | 32 | 27 | 28 | 28 | 64 | 44 | 36 | 36 | 33 | 24 | 34 | 40 | 26 | 2 |
| 6 | 63 | 56 | 01 | 17 | 77 | 53 | 69 | 57 | 92 | 85 | 83 | 05 | 58 | 4 |
| 7 | 40 | 60 | 74 | 90 | 53 | 68 | 78 | 66 | 60 | 12 | 03 | 92 | 96 | 7 |
| 8 | 06 | 34 | 42 | 14 | 03 | 90 | 46 | 06 | 94 | 14 | 85 | 26 | 60 | 4 |
| 9 | 50 | 96 | 78 | 50 | 73 | 54 | 18 | 06 | 60 | 94 | 19 | 90 | 88 | 7 |
| 10 | 89 | 79 | 47 | 11 | 20 | 19 | 63 | 43 | 51 | 31 | 74 | 51 | 78 | 8 |
| 11 | 36 | 27 | 34 | 94 | 80 | 08 | 02 | 66 | 89 | 00 | 18 | 36 | 90 | 2 |
| 12 | 11 | 24 | 41 | 29 | 73 | 49 | 61 | 85 | 24 | 33 | 19 | 09 | 58 | 4 |
| 13 | 32 | 04 | 54 | 98 | 21 | 60 | 66 | 82 | 68 | 52 | 75 | 56 | 68 | 4 |
| 14 | 70 | 90 | 06 | 90 | 51 | 78 | 82 | 62 | 50 | 18 | 33 | 54 | 84 | 8 |
| 15 | 36 | 14 | 16 | 04 | 27 | 00 | 92 | 08 | 94 | 84 | 85 | 08 | 68 | 4 |
| 16 | 34 | 72 | 02 | 46 | 01 | 10 | 98 | 86 | 96 | 30 | 55 | 38 | 68 | 4 |
| 17 | 91 | 21 | 69 | 09 | 78 | 65 | 17 | 37 | 69 | 45 | 80 | 53 | 34 | 6 |
| 18 | 30 | 27 | 12 | 40 | 08 | 14 | 72 | 48 | 45 | 34 | 94 | 82 | 06 | 4 |
| 19 | 87 | 24 | 77 | 93 | 97 | 61 | 41 | 89 | 83 | 53 | 71 | 45 | 26 | 2 |
| 20 | 43 | 97 | 79 | 67 | 06 | 77 | 79 | 63 | 77 | 45 | 72 | 25 | 30 | 6 |
| 21 | 79 | 94 | 91 | 71 | 91 | 97 | 99 | 79 | 56 | 93 | 37 | 93 | 80 | 4 |
| 22 | 62 | 56 | 96 | 68 | 57 | 98 | 40 | 92 | 18 | 94 | 03 | 42 | 26 | 2 |
| 23 | 36 | 60 | 64 | 24 | 93 | 08 | 72 | 36 | 54 | 32 | 43 | 84 | 06 | 4 |
| 24 | 99 | 25 | 13 | 61 | 14 | 61 | 53 | 37 | 71 | 05 | 56 | 89 | 84 | 8 |
| 25 | 55 | 66 | 47 | 15 | 03 | 13 | 83 | 55 | 90 | 41 | 53 | 65 | 86 | 7 |
| 26 | 65 | 33 | 69 | 65 | 54 | 31 | 17 | 65 | 65 | 35 | 36 | 95 | 30 | 6 |
| 27 | 18 | 31 | 20 | 52 | 24 | 54 | 80 | 72 | 77 | 42 | 14 | 62 | 46 | 7 |
| 28 | 57 | 38 | 55 | 83 | 07 | 23 | 35 | 99 | 78 | 75 | 93 | 07 | 50 | 2 |
| 29 | 67 | 16 | 71 | 83 | 92 | 67 | 51 | 39 | 43 | 61 | 22 | 73 | 74 | 8 |
| 30 | 45 | 18 | 25 | 45 | 59 | 87 | 37 | 81 | 40 | 03 | 17 | 91 | 48 | 9 |

# Mega T20
# Zee Max
# Lotto 123

0346-4387683 عبدالباسط راٹھور

| تاریخ | وقت 12 بجے دوپہر تک | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 748 | 729 | 41 | 55 | 87 | 21 | 13 | 5 | 1 |
| 2 | 610 | 056 | 84 | 11 | 65 | 44 | 17 | 1 | 4 |
| 3 | 823 | 972 | 44 | 86 | 92 | 04 | 29 | 6 | 4 |
| 4 | 159 | 085 | 77 | 89 | 49 | 37 | 94 | 9 | 7 |
| 5 | 690 | 019 | 15 | 70 | 92 | 35 | 38 | 0 | 5 |
| 6 | 260 | 087 | 67 | 02 | 06 | 27 | 60 | 2 | 7 |
| 7 | 192 | 099 | 95 | 22 | 66 | 15 | 14 | 2 | 5 |
| 8 | 580 | 470 | 90 | 53 | 37 | 50 | 19 | 3 | 0 |
| 9 | 093 | 459 | 79 | 11 | 33 | 59 | 28 | 1 | 9 |
| 10 | 592 | 955 | 07 | 64 | 06 | 27 | 18 | 4 | 7 |
| 11 | 352 | 479 | 15 | 30 | 66 | 15 | 72 | 0 | 5 |
| 12 | 212 | 763 | 43 | 18 | 30 | 43 | 70 | 8 | 3 |
| 13 | 184 | 927 | 11 | 34 | 82 | 71 | 92 | 4 | 1 |
| 14 | 982 | 467 | 75 | 78 | 86 | 75 | 14 | 8 | 5 |
| 15 | 456 | 670 | 50 | 77 | 97 | 50 | 39 | 7 | 0 |
| 16 | 747 | 104 | 04 | 72 | 98 | 04 | 93 | 2 | 4 |
| 17 | 073 | 085 | 37 | 93 | 41 | 17 | 38 | 3 | 7 |
| 18 | 584 | 108 | 84 | 95 | 65 | 64 | 71 | 5 | 4 |
| 19 | 305 | 824 | 76 | 74 | 24 | 96 | 15 | 4 | 6 |
| 20 | 389 | 860 | 68 | 36 | 68 | 48 | 35 | 6 | 8 |
| 21 | 887 | 121 | 85 | 45 | 57 | 85 | 56 | 5 | 5 |
| 22 | 692 | 279 | 99 | 74 | 08 | 99 | 00 | 4 | 9 |
| 23 | 602 | 175 | 87 | 26 | 26 | 67 | 10 | 6 | 7 |
| 24 | 476 | 569 | 45 | 28 | 96 | 25 | 54 | 8 | 5 |
| 25 | 504 | 789 | 09 | 26 | 66 | 49 | 28 | 6 | 9 |
| 26 | 104 | 660 | 52 | 29 | 77 | 52 | 73 | 9 | 2 |
| 27 | 109 | 533 | 29 | 19 | 37 | 69 | 06 | 9 | 9 |
| 28 | 942 | 999 | 11 | 90 | 68 | 11 | 50 | 0 | 1 |
| 29 | 198 | 011 | 99 | 06 | 82 | 19 | 96 | 6 | 9 |
| 30 | 454 | 599 | 91 | 18 | 78 | 31 | 10 | 8 | 1 |

0346-4387683 عبدالباسط راٹھور

| تاریخ | وقت 4 بجے شام تک | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 564 | 972 | 36 | 64 | 60 | 56 | 20 | 6 | 2 |
| 2 | 378 | 450 | 78 | 78 | 54 | 38 | 00 | 8 | 0 |
| 3 | 231 | 683 | 85 | 81 | 43 | 65 | 33 | 5 | 3 |
| 4 | 815 | 313 | 34 | 40 | 89 | 54 | 09 | 4 | 3 |
| 5 | 146 | 590 | 87 | 71 | 66 | 87 | 76 | 7 | 0 |
| 6 | 817 | 401 | 89 | 67 | 21 | 49 | 11 | 9 | 1 |
| 7 | 602 | 548 | 31 | 77 | 20 | 91 | 60 | 1 | 8 |
| 8 | 679 | 361 | 51 | 29 | 97 | 71 | 00 | 1 | 1 |
| 9 | 548 | 832 | 43 | 73 | 64 | 03 | 9 | 3 | 2 |
| 10 | 389 | 697 | 83 | 89 | 81 | 63 | 66 | 3 | 7 |
| 11 | 660 | 682 | 33 | 35 | 26 | 93 | 41 | 3 | 2 |
| 12 | 305 | 171 | 67 | 05 | 35 | 47 | 50 | 7 | 1 |
| 13 | 011 | 659 | 84 | 86 | 31 | 64 | 56 | 4 | 9 |
| 14 | 805 | 091 | 10 | 30 | 19 | 50 | 34 | 0 | 1 |
| 15 | 538 | 246 | 73 | 13 | 18 | 33 | 03 | 3 | 6 |
| 16 | 870 | 790 | 94 | 20 | 82 | 74 | 27 | 4 | 0 |
| 17 | 674 | 974 | 00 | 24 | 34 | 40 | 39 | 0 | 4 |
| 18 | 888 | 136 | 54 | 38 | 64 | 14 | 49 | 4 | 6 |
| 19 | 627 | 667 | 55 | 27 | 79 | 15 | 64 | 5 | 7 |
| 20 | 027 | 801 | 90 | 52 | 05 | 30 | 40 | 0 | 1 |
| 21 | 081 | 617 | 34 | 06 | 49 | 94 | 74 | 4 | 7 |
| 22 | 643 | 653 | 78 | 18 | 57 | 38 | 92 | 8 | 3 |
| 23 | 286 | 002 | 75 | 11 | 78 | 55 | 83 | 5 | 2 |
| 24 | 400 | 560 | 24 | 50 | 44 | 44 | 89 | 4 | 0 |
| 25 | 433 | 113 | 49 | 33 | 93 | 49 | 78 | 9 | 3 |
| 26 | 090 | 196 | 03 | 65 | 32 | 23 | 27 | 3 | 6 |
| 27 | 717 | 255 | 29 | 67 | 07 | 49 | 62 | 9 | 5 |
| 28 | 544 | 512 | 33 | 19 | 52 | 33 | 57 | 3 | 2 |
| 29 | 508 | 620 | 26 | 08 | 84 | 66 | 89 | 6 | 0 |
| 30 | 882 | 314 | 38 | 82 | 14 | 78 | 99 | 8 | 4 |

0346-4387683 عبدالباسط راٹھور

| تاریخ | وقت 8 بجے رات تک | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 184 | 845 | 23 | 07 | 25 | 84 | 02 | 2 | 5 |
| 2 | 958 | 567 | 11 | 31 | 67 | 58 | 51 | 6 | 7 |
| 3 | 039 | 562 | 80 | 84 | 22 | 39 | 69 | 9 | 2 |
| 4 | 970 | 324 | 74 | 02 | 84 | 70 | 52 | 2 | 4 |
| 5 | 417 | 717 | 59 | 91 | 37 | 17 | 81 | 1 | 7 |
| 6 | 010 | 267 | 79 | 59 | 27 | 10 | 84 | 4 | 7 |
| 7 | 662 | 437 | 59 | 15 | 97 | 62 | 70 | 0 | 7 |
| 8 | 208 | 985 | 97 | 25 | 45 | 08 | 60 | 0 | 5 |
| 9 | 090 | 423 | 89 | 73 | 23 | 90 | 18 | 8 | 3 |
| 10 | 162 | 037 | 69 | 73 | 77 | 62 | 98 | 8 | 7 |
| 11 | 893 | 670 | 12 | 76 | 30 | 93 | 61 | 1 | 0 |
| 12 | 530 | 248 | 34 | 50 | 48 | 30 | 40 | 0 | 8 |
| 13 | 733 | 173 | 15 | 63 | 13 | 33 | 93 | 3 | 3 |
| 14 | 612 | 805 | 65 | 21 | 45 | 12 | 66 | 6 | 5 |
| 15 | 721 | 258 | 28 | 00 | 58 | 21 | 85 | 5 | 8 |
| 16 | 337 | 643 | 17 | 33 | 83 | 37 | 03 | 3 | 3 |
| 17 | 629 | 476 | 92 | 32 | 16 | 29 | 07 | 7 | 6 |
| 18 | 230 | 554 | 10 | 98 | 34 | 30 | 88 | 8 | 4 |
| 19 | 539 | 949 | 49 | 65 | 69 | 39 | 55 | 5 | 9 |
| 20 | 256 | 025 | 67 | 75 | 45 | 56 | 30 | 0 | 5 |
| 21 | 198 | 179 | 55 | 79 | 79 | 98 | 14 | 4 | 9 |
| 22 | 810 | 113 | 23 | 91 | 33 | 10 | 66 | 6 | 3 |
| 23 | 463 | 108 | 92 | 80 | 48 | 63 | 75 | 5 | 8 |
| 24 | 986 | 734 | 50 | 34 | 74 | 86 | 24 | 4 | 4 |
| 25 | 689 | 055 | 75 | 43 | 75 | 89 | 53 | 3 | 5 |
| 26 | 562 | 501 | 51 | 87 | 01 | 62 | 92 | 2 | 1 |
| 27 | 634 | 691 | 99 | 95 | 71 | 34 | 70 | 0 | 1 |
| 28 | 549 | 428 | 30 | 98 | 08 | 49 | 73 | 3 | 8 |
| 29 | 200 | 284 | 14 | 70 | 24 | 00 | 30 | 0 | 4 |
| 30 | 125 | 105 | 67 | 15 | 25 | 25 | 85 | 5 | 5 |

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور

# مہورت

سعد وقت پر کام کی ابتداء کر کے یقینی کامیابی کا حصول، اللہ کے فضل سے

## کون سا کام کب کریں؟ علم نجوم کی روشنی میں مکمل راہنمائی

### رشتہ/منگنی/تیل مہندی/نکاح/شادی

| تاریخ ابتداء | وقت ابتدا | تا | تاریخ اختتام | وقت اختتام |
|---|---|---|---|---|
| 13 اپریل | صبح 08:13 | تا | 13 اپریل | دوپہر 02:15 |
| 18 اپریل | صبح 01:35 | تا | 18 اپریل | دوپہر 12:44 |
| 25 اپریل | صبح 08:07 | تا | 25 اپریل | دوپہر 01:47 |
| 26 اپریل | صبح 06:50 | تا | 26 اپریل | شام 06:22 |

### دوسری یا تیسری شادی

| تاریخ ابتداء | وقت ابتدا | تا | تاریخ اختتام | وقت اختتام |
|---|---|---|---|---|
| 08 اپریل | رات 07:42 | تا | 09 اپریل | صبح 02:17 |
| 10 اپریل | شام 05:23 | تا | 10 اپریل | رات 11:48 |
| 12 اپریل | صبح 00:50 | تا | 12 اپریل | صبح 07:06 |
| 15 اپریل | شام 06:17 | تا | 15 اپریل | رات 11:50 |

### طلاق/علیحدگی/خلع

| تاریخ ابتداء | وقت ابتدا | تا | تاریخ اختتام | وقت اختتام |
|---|---|---|---|---|
| 22 اپریل | صبح 08:36 | تا | 22 اپریل | دوپہر 02:18 |

### زچگی/جنسی علاج/کمزوری/بچوں کی پیدائش

| تاریخ ابتداء | وقت ابتدا | تا | تاریخ اختتام | وقت اختتام |
|---|---|---|---|---|
| 06 اپریل | صبح 02:30 | تا | 06 اپریل | صبح 08:53 |
| 09 اپریل | صبح 02:17 | تا | 09 اپریل | صبح 08:52 |
| 12 اپریل | صبح 00:50 | تا | 12 اپریل | صبح 07:06 |
| 15 اپریل | رات 11:50 | تا | 16 اپریل | صبح 05:22 |
| 17 اپریل | صبح 03:46 | تا | 17 اپریل | صبح 09:14 |
| 20 اپریل | دوپہر 01:31 | تا | 20 اپریل | شام 06:51 |
| 24 اپریل | دوپہر 03:58 | تا | 24 اپریل | رات 09:17 |

### تعلیم کی ابتدا/نیا کورس/ابتدائی سبق/داخلہ سکول کالج

| تاریخ ابتداء | وقت ابتدا | تا | تاریخ اختتام | وقت اختتام |
|---|---|---|---|---|
| 01 اپریل | دوپہر 02:09 | تا | 01 اپریل | رات 07:49 |
| 15 اپریل | دوپہر 12:45 | تا | 15 اپریل | شام 06:17 |
| 18 اپریل | صبح 01:35 | تا | 18 اپریل | دوپہر 12:44 |
| 18 اپریل | شام 06:22 | تا | 18 اپریل | رات 11:59 |
| 22 اپریل | رات 08:00 | تا | 23 اپریل | صبح 01:42 |
| 28 اپریل | رات 10:17 | تا | 29 اپریل | صبح 04:18 |

**125** کے قریب مختلف کام کرنے کے سعد اوقات کار جن کی مدد سے ماہرین نجوم، پیر صاحبان، عامل حضرات اور علوم مخفی سے منسلک دیگر افراد اپنی ذات کے ساتھ ساتھ اپنے حلقہ کے لوگوں کی زیادہ بہتر راہنمائی کر سکتے ہیں

### ملازم رکھیں (مرد)

| تاریخ ابتداء | وقت ابتدا | تا | تاریخ اختتام | وقت اختتام |
|---|---|---|---|---|
| 01 اپریل | دوپہر 02:09 | تا | 01 اپریل | رات 07:49 |
| 17 اپریل | صبح 03:46 | تا | 18 اپریل | صبح 07:07 |
| 24 اپریل | دوپہر 03:58 | تا | 25 اپریل | صبح 08:07 |
| 25 اپریل | رات 07:28 | تا | 26 اپریل | صبح 06:50 |
| 28 اپریل | رات 10:17 | تا | 29 اپریل | صبح 04:18 |

### ملازم رکھیں (عورت)

| تاریخ ابتداء | وقت ابتدا | تا | تاریخ اختتام | وقت اختتام |
|---|---|---|---|---|
| 14 اپریل | صبح 08:14 | تا | 14 اپریل | دوپہر 02:00 |

### کوئی بھی سعد کام شروع کرنے

| تاریخ ابتداء | وقت ابتدا | تا | تاریخ اختتام | وقت اختتام |
|---|---|---|---|---|
| 12 اپریل | صبح 00:50 | تا | 12 اپریل | صبح 07:06 |
| 19 اپریل | صبح 05:34 | تا | 19 اپریل | شام 04:13 |
| 19 اپریل | رات 09:32 | تا | 20 اپریل | صبح 02:52 |
| 25 اپریل | صبح 08:07 | تا | 25 اپریل | دوپہر 01:47 |

### تجارت/نیا کام/کاروبار/سودا

| تاریخ ابتداء | وقت ابتدا | تا | تاریخ اختتام | وقت اختتام |
|---|---|---|---|---|
| 06 اپریل | صبح 02:30 | تا | 06 اپریل | صبح 08:53 |
| 10 اپریل | رات 11:48 | تا | 11 اپریل | دوپہر 12:24 |
| 12 اپریل | رات 07:43 | تا | 13 اپریل | صبح 02:02 |
| 16 اپریل | صبح 10:58 | تا | 17 اپریل | صبح 09:14 |
| 18 اپریل | رات 11:59 | تا | 19 اپریل | صبح 05:34 |
| 19 اپریل | رات 09:32 | تا | 20 اپریل | صبح 02:52 |

## خالد روحانی جنتری ...... مئی 2018 / شعبان 1439 / بیساکھ 2075

| دن | مئی | شعبان | بیساکھ | ثور | سعد / نحس | روزانہ نمبر | امور قمر: برج | ابتداء | منزل | ابتداء | لاہور طلوع | لاہور غروب | کراچی طلوع | کراچی غروب | پشاور طلوع | پشاور غروب | کوئٹہ طلوع | کوئٹہ غروب | راولپنڈی طلوع | راولپنڈی غروب | ملتان طلوع | ملتان غروب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | 1 | 14 | 18 | 12 | ن | 5 | قوس | 20:19 | شولہ | 04:01 | 05:18 | 18:42 | 05:55 | 19:03 | 05:25 | 18:57 | 05:49 | 19:10 | 05:21 | 18:50 | 05:33 | 18:52 |
| بدھ | 2 | 15 | 19 | 13 | س | 6 | | | نعائم | 04:33 | 05:17 | 18:43 | 05:54 | 19:04 | 05:24 | 18:58 | 05:48 | 19:10 | 05:20 | 18:51 | 05:32 | 18:53 |
| جمعرات | 3 | 16 | 20 | 14 | ن | 7 | | | بلدہ | 05:35 | 05:16 | 18:44 | 05:54 | 19:04 | 05:23 | 18:59 | 05:48 | 19:11 | 05:19 | 18:52 | 05:31 | 18:53 |
| جمعہ | 4 | 17 | 21 | 15 | م | 8 | جدی | 07:06 | ذابح | 07:06 | 05:15 | 18:44 | 05:53 | 19:05 | 05:22 | 19:00 | 05:47 | 19:12 | 05:18 | 18:52 | 05:30 | 18:54 |
| ہفتہ | 5 | 18 | 22 | 16 | س | 9 | | | بلعہ | 08:59 | 05:14 | 18:45 | 05:52 | 19:05 | 05:21 | 19:00 | 05:46 | 19:12 | 05:17 | 18:53 | 05:29 | 18:55 |
| اتوار | 6 | 19 | 23 | 17 | س | 1 | دلو | 19:48 | سعود | 11:04 | 05:13 | 18:46 | 05:52 | 19:06 | 05:20 | 19:01 | 05:45 | 19:13 | 05:16 | 18:54 | 05:28 | 18:55 |
| پیر | 7 | 20 | 24 | 18 | ن | 2 | | | اخبیہ | 13:12 | 05:12 | 18:46 | 05:51 | 19:06 | 05:19 | 19:02 | 05:44 | 19:14 | 05:15 | 18:55 | 05:27 | 18:56 |
| منگل | 8 | 21 | 25 | 19 | ن | 3 | | | مقدم | 15:07 | 05:12 | 18:47 | 05:50 | 19:07 | 05:18 | 19:03 | 05:43 | 19:14 | 05:14 | 18:55 | 05:27 | 18:57 |
| بدھ | 9 | 22 | 26 | 20 | س | 4 | حوت | 08:10 | موخر | 16:37 | 05:11 | 18:48 | 05:50 | 19:07 | 05:17 | 19:04 | 05:43 | 19:15 | 05:13 | 18:56 | 05:26 | 18:57 |
| جمعرات | 10 | 23 | 27 | 21 | س | 5 | | | رشا | 17:29 | 05:10 | 18:49 | 05:49 | 19:08 | 05:17 | 19:04 | 05:42 | 19:16 | 05:12 | 18:57 | 05:25 | 18:58 |
| جمعہ | 11 | 24 | 28 | 22 | س | 6 | حمل | 17:40 | شرطین | 17:40 | 05:10 | 18:49 | 05:48 | 19:08 | 05:16 | 19:05 | 05:41 | 19:16 | 05:11 | 18:58 | 05:24 | 18:59 |
| ہفتہ | 12 | 25 | 29 | 23 | ن | 7 | | | بطین | 17:06 | 05:09 | 18:50 | 05:48 | 19:09 | 05:15 | 19:06 | 05:41 | 19:17 | 05:11 | 18:58 | 05:24 | 18:59 |
| اتوار | 13 | 26 | 30 | 24 | ن | 8 | ثور | 23:15 | ثریا | 15:48 | 05:08 | 18:51 | 05:47 | 19:09 | 05:14 | 19:07 | 05:40 | 19:18 | 05:10 | 18:59 | 05:23 | 19:00 |
| پیر | 14 | 27 | 31 | 25 | س | 9 | | | دبران | 13:55 | 05:07 | 18:51 | 05:47 | 19:10 | 05:13 | 19:07 | 05:39 | 19:18 | 05:09 | 19:00 | 05:22 | 19:01 |
| منگل | 15 | 28 | جیٹھ | 26 | س | 1 | | | ہقعہ | 11:31 | 05:06 | 18:52 | 05:46 | 19:11 | 05:13 | 19:08 | 05:39 | 19:19 | 05:08 | 19:01 | 05:22 | 19:01 |
| بدھ | 16 | 29 | 2 | 27 | س | 2 | جوزا | 01:43 | ہنعہ | 08:46 | 05:06 | 18:53 | 05:46 | 19:11 | 05:12 | 19:09 | 05:36 | 19:20 | 05:08 | 19:01 | 05:21 | 19:02 |
| جمعرات | 17 | رمضان | 3 | 28 | س | 3 | | | ذراع | 05:48 | 05:05 | 18:53 | 05:45 | 19:12 | 05:11 | 19:10 | 05:37 | 19:20 | 05:07 | 19:02 | 05:20 | 19:02 |
| جمعہ | 18 | 2 | 4 | 29 | س | 4 | سرطان | 02:47 | نثرہ<br>طرفہ | 02:47<br>23:50 | 05:05 | 18:54 | 05:45 | 19:12 | 05:10 | 19:10 | 05:37 | 19:21 | 05:06 | 19:03 | 05:20 | 19:03 |
| ہفتہ | 19 | 3 | 5 | 30 | ن | 5 | | | جبہہ | 21:02 | 05:04 | 18:55 | 05:44 | 19:13 | 05:10 | 19:11 | 05:36 | 19:22 | 05:06 | 19:03 | 05:19 | 19:04 |
| اتوار | 20 | 4 | 6 | 31 | س | 6 | اسد | 04:10 | زبرہ | 18:31 | 05:03 | 18:55 | 05:44 | 19:13 | 05:09 | 19:12 | 05:36 | 19:22 | 05:05 | 19:04 | 05:19 | 19:04 |
| پیر | 21 | 5 | 7 | جوزا | ن | 7 | | | صرفہ | 16:19 | 05:03 | 18:56 | 05:43 | 19:14 | 05:09 | 19:12 | 05:35 | 19:23 | 05:04 | 19:05 | 05:18 | 19:05 |
| منگل | 22 | 6 | 8 | 2 | ن | 8 | سنبلہ | 07:02 | عوا | 14:28 | 05:02 | 18:57 | 05:43 | 19:14 | 05:08 | 19:13 | 05:35 | 19:23 | 05:04 | 19:06 | 05:18 | 19:06 |
| بدھ | 23 | 7 | 9 | 3 | س | 9 | | | سماک | 12:58 | 05:02 | 18:57 | 05:43 | 19:15 | 05:07 | 19:14 | 05:34 | 19:24 | 05:03 | 19:06 | 05:17 | 19:06 |
| جمعرات | 24 | 8 | 10 | 4 | س | 1 | میزان | 11:51 | غفرہ | 11:51 | 05:01 | 18:58 | 05:42 | 19:15 | 05:07 | 19:15 | 05:34 | 19:25 | 05:03 | 19:07 | 05:17 | 19:07 |
| جمعہ | 25 | 9 | 11 | 5 | س | 2 | | | زبانہ | 11:06 | 05:01 | 18:58 | 05:42 | 19:16 | 05:06 | 19:15 | 05:33 | 19:25 | 05:02 | 19:08 | 05:16 | 19:07 |
| ہفتہ | 26 | 10 | 12 | 6 | س | 3 | عقرب | 18:39 | اکلیل | 10:41 | 05:01 | 18:59 | 05:42 | 19:16 | 05:06 | 19:16 | 05:33 | 19:26 | 05:02 | 19:08 | 05:16 | 19:08 |
| اتوار | 27 | 11 | 13 | 7 | س | 4 | | | قلب | 10:40 | 05:00 | 19:00 | 05:41 | 19:17 | 05:06 | 19:16 | 05:33 | 19:26 | 05:01 | 19:09 | 05:16 | 19:09 |
| پیر | 28 | 12 | 14 | 8 | ن | 5 | | | شولہ | 11:02 | 05:00 | 19:00 | 05:41 | 19:17 | 05:05 | 19:17 | 05:32 | 19:27 | 05:01 | 19:10 | 05:15 | 19:09 |
| منگل | 29 | 13 | 15 | 9 | س | 6 | قوس | 03:28 | نعائم | 11:47 | 04:59 | 19:01 | 05:41 | 19:18 | 05:05 | 19:18 | 05:32 | 19:28 | 05:01 | 19:10 | 05:15 | 19:10 |
| بدھ | 30 | 14 | 16 | 10 | س | 7 | | | بلدہ | 12:54 | 04:59 | 19:01 | 05:41 | 19:18 | 05:04 | 19:19 | 05:32 | 19:28 | 05:00 | 19:11 | 05:15 | 19:10 |
| جمعرات | 31 | 15 | 17 | 11 | ن | 8 | جدی | 14:26 | ذابح | 14:26 | 04:59 | 19:02 | 05:40 | 19:19 | 05:04 | 19:19 | 05:31 | 19:29 | 05:00 | 19:11 | 05:14 | 19:11 |

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور

# کون سی نظرات موثر ہیں کون سی نہیں؟

اس مضمون کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ نقوش وعملیات تیار کرنے والے عامل یا عام لوگ جن کو نجوم وعملیات کی معمولی سمجھ ہے یا بالکل نہیں ہے اس مضمون کی مدد سے صرف ایسے وقت میں نقش یا اعمال تیار کریں جو موثر ثابت ہوں اور ان کا وقت، رقم اور محنت ضائع نہ ہو۔ بہت سے لوگ بلا علم ہر نظر کی ظاہری سعادت ونحوست پر اعمال تحریر کر دیتے ہیں جو کہ فائدہ مند ثابت نہیں ہوتے۔ سو راہنمائے عملیات کے قارئین کی خصوصی راہنمائی کے لیے ہر ماہ یہ مضمون تحریر کیا جاتا ہے۔ تاکہ کوئی بھی کوابکی نظر ہو آپ اس مضمون سے زیادہ سے زیادہ بہتر اور قوت اور طریق سے عمل تیار کر سکیں۔ یہ ایسے ہی ہے کہ زہرہ اور مشتری کی باہم سعد نظر کو ہر مسئلہ کا حل مانا جاتا ہے۔ لیکن اگر بلحاظ زائچہ بہ وقت اور نظر بلحاظ حساب قوی نہ ہو تو عمومی بیان کردہ احکامات کبھی پیدا نہ ہوں گے۔ اللہ آپ کو کامیابی عطا فرمائے۔

| کوابکی نظر | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر | احکام نظر......یعنی نقش، تعویذ وعمل تیار کریں یا نہ؟ |
|---|---|---|---|---|
| **مئی** | | | | |
| شمس مقابلہ مشتری | 08-05-18 07:45 | 09-05-18 05:40 | 10-05-18 03:35 | عملیاتی حوالے سے اعمال نحس کے لیے یہ نظر چالیس تا پچاس فی صد تک کام کرتی ہے۔ سو اس وقت ایسے کام کریں۔ |
| عطارد تربیع مریخ | 11-05-18 20:04 | 12-05-18 18:31 | 13-05-18 16:12 | نظر گو ذاتی حوالے سے نحس ہے۔ تاہم فی الحال اثرات کے حوالے سے اعمال نحس کے لیے موثر نہیں۔ صبر کریں۔ |
| عطارد تثلیث زحل | 18-05-18 08:08 | 18-05-18 21:49 | 19-05-18 11:21 | بلحاظ نظر سعد وقت ہے۔ تاہم اعمال سعد میں محنت اور خرچ کے علاوہ کچھ حاصل نہ ہوگا۔ وقتی لحاظ سے کمزور اور بے فائدہ عمل ثابت ہوگا۔ |
| شمس تثلیث مریخ | 22-05-18 16:38 | 24-05-18 07:40 | 25-05-18 22:02 | یہ کوابکی حالت چالیس تا پچاس فی صد تک سعد اعمال میں کامیابی کی مظہر ہے۔ بہت ضروری نہ ہو تو اگلے کسی وقت عمل کر لیں۔ |
| عطارد مقابلہ مشتری | 22-05-18 22:50 | 23-05-18 10:54 | 23-05-18 22:53 | گو نظر نحس ہے لیکن بلحاظ اثرات قوی نہیں ہے۔ اس لیے جو بھی عمل تیار کریں۔ اس کے حوالے سے زیادہ خوش امیدی کا شکار نہ ہوں۔ |
| زہرہ مقابلہ زحل | 25-05-18 16:24 | 26-05-18 11:41 | 27-05-18 06:58 | اعمال نحس کے لیے یہ وقت بہت زیادہ موثر نہیں ہے۔ ہاں ایک حد تک یا جزوی کامیابی ہو سکتی ہے۔ |

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور۔

# شرف مریخ

## شرف مریخ کے حوالے سے موثر ترین روحانی و عملیاتی اعمال کا بیان

مریخ دائرۃ البروج میں حرکت کرتے ہوئے اپنے شرفی برج میں داخل ہو چکا ہے۔اوج و سعادت سے بھرا یہ نجومی و عملیاتی وقت سال 2018 میں دوبارہ نہیں ملے گا۔سو وہ جو شرف مریخ کی طاقت سے فائدہ اٹھانے کے خواہش مند ہیں اس موقع کو ضائع نہ کریں۔

**09 مئی 2018 رات 03 بجکر 13 منٹ 44 سیکنڈ تا 10 مئی 2018 کو صبح 11 بجکر 38 منٹ 51 سیکنڈ ہے**

سطور ذیل میں بالترتیب اُن نقوش والواح کو بیان کیا جا رہا ہے جو ادارہ ''راہنمائے عملیات'' طویل عرصے سے تیار کر رہا ہے اور ان کی موثریت مسلمہ امر ہے۔راہنمائے عملیات کے ہر قاری کے لیے ان الواح کے بیان کا مقصد یہ ہے کہ اگر وہ اس سعد گھڑی سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں تو پھر ان نقوش والواح کو خود تیار کر لیں اور اگر اُن کو عملیات کی سمجھ نہیں تو ادارہ ''راہنمائے عملیات'' سے ان الواح و نقوش کو حاصل کر سکتے ہیں۔

### لوح شرف مریخ

زمانہ قدیم سے زائچے میں مردانگی، طاقت، تحفظ اور قوت کے عامل کی حیثیت رکھنے والا مریخ جب حالت اوج یا اوج میں ہوتا ہے تو درج ذیل امورات میں موثر مانا جاتا ہے۔

### لوحِ شرف مریخ

دشمن سے حفاظت، انسانی ذہن کو طاقت اور ہمت دینے مخالفین پر غلبہ حاصل کرنے، دشمنوں کو شکست دینے، اِن کی تکلیفوں سے محفوظ رکھنے، مقدمہ یا لڑائی میں کامیابی، صحت، سحری و آسیبی امراض سے بچاؤ، تحفظ اور قوت جسمانی جیسے فوائد حاصل کرنے کے لیے یہ لوح استعمال ہوتی ہے۔اس سے آپ ایک خاص قسم کا روحانی تحفظ حاصل کریں گے۔مختلف مردانہ امراض، مسائل اور ازدواجی و جسمانی امراض کے حل، مردانہ طاقت، صحت، جسمانی حالت کی بہتری کے ساتھ ساتھ آسیب اور سحر وغیرہ سے بچاؤ کے لیے یہ ایک لاجواب لوح ہے۔

شرف یا اوج کسی بھی کوکب کا ہو، اثرات تو اس کے متعلقہ کوکب کے حوالے سے ہوتے ہیں لیکن اس کی موثریت اپنی جگہ اہم اور مستند خیال کی جاتی ہے۔کوکب کا شرف یا اوج میں ہونا اس کے تحت تیار کردہ عملیات کو اثر انداز اور کامیاب بنا دیتا ہے۔اس حوالے سے جو نقش تیار کیا جاتا ہے ذیل میں بمعہ چال دیا جا رہا ہے۔

چال لوح مریخ بادی

| ١١ | ٨ | ١ | ١۴ |
|---|---|---|---|

| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش مریخ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یاخافض یا سمیع یا غفور

یاجبار یا فتاح

| ۳۵۷۲ | ۳۵۶۸ | ۳۵۶۱ | ۳۵۷۵ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۶۲ | ۳۵۷۴ | ۳۵۷۳ | ۳۵۶۷ |
| ۳۵۷۷ | ۳۵۶۳ | ۳۵۶۶ | ۳۵۷۰ |
| ۳۵۶۵ | ۳۵۷۱ | ۳۵۷۶ | ۳۵۶۴ |

یاجبار یا فتاح

وہ جو عملیات کی سمجھ رکھتے ہیں خود یہ نقش تیار کرلیں اور جو ادارے سے طلب کرنا چاہئیں، ہدیہ ارسال کرکے اس نقش ولوح سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

# لوح مریخ برائے اپاؤ رجعت ونحوست مریخ

مریخ کی رجعت ونحوست اپنے اندر ایسا اثر رکھتی ہے جس کو ہر صاحب علم مانتا اور سمجھتا ہے۔ سطور ذیل میں اس حوالے سے واقع ہونے والے اثرات کا بیان ہے تاکہ ہر فرد سمجھ سکے کہ کیا وہ تو نہیں مریخ کی رجعت و نحوست کا شکار ہے۔

جب مریخ زائچہ میں رجعت/نحوست کا شکار ہو تو فرد بلاوجہ بات بے بات لڑائی جھگڑا اور دنگا فساد پر آمادہ رہتا ہے اور یوں کسی نہ کسی مسئلہ میں اُلجھ کر اپنی زندگی کو آگے لے جانے کی بجائے پیچھے کی طرف لے جاتا ہے۔ وہ تمام لوگ جو انجینئرنگ، فوج، پولیس یا ایسے دیگر اداروں سے منسلک ہیں۔ مریخ کی رجعت/نحوست سے محفوظ رہنا ہی ان کے لیے بہتر ہے ورگرنہ ان کے کام یا متعلقہ شعبے میں ترقی ممکن نہیں۔ وہ جو جسمانی کھیل کھیلنے کے شوقین ہیں یا جسمانی کھیلوں کے مقابلوں میں حصہ لینا چاہتے ہیں اور کامیابی حاصل کرنا چاہتے ہیں ان کے لیے بھی مریخ کا رجعت/نحوست سے پاک ہونا نہایت ضروری ہے ورگرنہ کامیابی کا حصول ممکن نہ ہوگا۔ سو ایسے تمام کام جن میں اوزار، آگ، ہمت، طاقت اور محنت کا عمل دخل ہو وہاں مریخ کا نحوست اور رجعت سے پاک ہونا ہی کامیابی دلا سکتا ہے۔ سو اس حوالے سے ادارے کی تیار کردہ خصوصی لوح رفع رجعت/نحوست مریخ حاصل کریں تاکہ معاملات میں آسودگی پیدا ہو۔

اس حوالے سے نقش تیار کرنا نسبتاً مشکل کام ہے کیونکہ اس قسم کے نقش میں صرف شرفی یا اوجی طاقت ہی نہیں مدنظر رکھی جاتی بلکہ دیگر نجومی کلیات کو مدنظر رکھنا ضروری ہوتا ہے۔ اور اس کے ساتھ ساتھ عملیاتی سمجھ بوجھ بھی بہت ضروری ہے جو کہ اوسط درجے کے عامل یا نجومی کے بس میں نہیں۔

سطور ذیل قارئین راہنمائے عملیات کے لیے وہ خاص نقش بمعہ چال تحریر ہے۔ جو مہارت رکھتے ہیں تیار کر سکتے ہیں۔

چال لوح مریخ بادی

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش مریخ (رجعت ونحوست)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا جلیل یا جبار یا نافع

یا بدیع یا رافع

| ۲۳۴ | ۲۳۱ | ۲۲۳ | ۲۳۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۴ | ۲۳۶ | ۲۳۵ | ۲۳۰ |
| ۲۳۹ | ۲۲۵ | ۲۲۹ | ۲۳۲ |
| ۲۲۸ | ۲۳۳ | ۲۳۸ | ۲۲۶ |

یا بدیع یا رافع

# سہ جہتی طلسم مریخ

یہ طلسم بنیادی طور پر تین الگ الگ امورات کی بنیاد پر بنایا گیا ہے۔ اس لیے اس کو ''سہ جہتی طلسم'' کا نام دیا گیا ہے۔ یہ طلسم تین امورات پر مشتمل ہے:

1- پہلا حصہ قدیم ترین عددی نقش پر مشتمل ہے، جو قدیم اقوام نے

عددی حوالے سے مریخ سے منسوب کیا ہے۔اس کی درست تاریخ یا زمانہ نامعلوم ہے۔

2- دوسرا حصہ ایک خاص طلسماتی شکل ہے جو نامعلوم زمانوں سے مریخ سے منسوب ہے اور اس کے طلسم کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

3- تیسرا حصہ اُن اسماء الحسنیٰ پر مشتمل ہے جو اس نقش کے چہار اطراف شامل کیے گئے ہیں۔ یہ اسماء مریخ سے متعلق معاملات کے حل کے حوالے سے لیے گئے ہیں۔

اِن تینوں امورات نے مل کر اس سہہ جہتی طلسم مریخ کو ایک ایسا شاہکار بنا دیا جو غیر معمولی روحانی، عملیاتی، طلسماتی اور اسلامی قوتوں کو لیے ہوئے ہے۔

نقش مریخ (سہہ جہتی مریخ )

یا اللہ یاقابض یاجباریا قہاریاباری یا متین

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۲۴ | ۷ | ۲۰ | ۳ |
| ۴ | ۱۲ | ۲۵ | ۸ | ۱۶ |
| ۱۷ | ۵ | ۱۳ | ۲۱ | ۹ |
| ۱۰ | ۱۸ | ۱ | ۱۴ | ۲۲ |
| ۲۳ | ۶ | ۱۹ | ۲ | ۱۵ |

یا اللہ یا قیوم یاقوی یامنتقم یاخافض یاباسط

یا اللہ یا قیوم یاقوی یامنتقم یاخافض یاباسط

طلسم مریخ جو مندر بالا نقش کی پشت پر بنے گا۔



یہ سہہ جہتی طلسم مریخ کن کن کاموں میں موثر ہے اس کا بیان ذیل میں دیا گیا ہے۔

مریخ سے منسوب یہ طلسم اُن لوگوں کے لیے بہت فائدہ مند ہے جو کسی کمزوری کا شکار ہیں۔ یہ کمزوری جسمانی بھی ہوسکتی ہے اور ذہنی ونفسیاتی بھی۔ وہ لوگ جو کمزور جسم وصحت کے مالک ہوں اِن کو یہ طلسم لازم استعمال کرنا چاہیے۔ اسی طرح یہ طلسم جسمانی وحیوانی وجنسی قوت کے حصول میں معاون ومددگار ہوتا ہے۔ وہ لوگ جو ذہنی اور نفسیاتی امراض کا شکار رہتے ہیں یا معاشرتی دباؤ کے باعث پریشان رہتے ہیں یا کسی مقابلہ میں شامل ہورہے ہیں تو بھی یہ طلسم مفید اثرات لائے گا۔ چاہے یہ تقریری مقابلہ ہو یا جسمانی یا کھیل کود سے متعلق اس طلسم کی کرشماتی قوتوں سے صرف نظر نہیں کیا جاسکتا۔ جہاں بھی غلبہ حاصل کرنے یا غلبہ ومقابلہ کا مسئلہ ہو اس طلسم کے استعمال سے فوائد کا حصول ہوسکتا ہے۔ اسی طرح جہاں تشدد اور بے قابو لوگوں سے سامنا ہوسکتا ہے یا جان کا خوف ہو یا لڑائی جھگڑے جیسے مسائل ہوں تو طلسم مریخ سے فائدہ نہ اُٹھانا اپنے پر ظلم کرنے کے مترادف ہے۔ خون خرابا، بدمزگی، خوف، سحر، جادو اور ایسے دوسرے معاملات کے لیے بھی طلسم حیرت انگیز نتائج لاتا ہے۔ ردسحر اور حفاظت کے حوالے سے یہ طلسم بچے، بوڑھے، مرد، عورت ہر ایک کے لیے یکساں مفید ہے۔ تفرقہ بازی میں کامیابی اور دوسروں پر غلبہ حاصل کرنے جیسے تمام اُمور پر یہ حکمران وموثر ہے۔

## نقش مریخ نورانی

راہنمائے عملیات میں حروف نورانی کے حوالے سے مختلف کواکب سے متعلق نقوش دیئے گئے تھے، جن کو قارئین کی ایک بڑی تعداد نے پسند بھی کیا اور استعمال بھی اور اِن کی موثریت کی تعریف بھی کی۔ سوز یر بحث عمل بحوالہ مریخ ذیل میں دیا جارہا ہے۔

اس حوالے سے ذیل میں تیارشدہ نقش پیش کیا گیا ہے۔ اس کے ساتھ

# پُراعتماد گفتگو



ہر انسان کے لیے اس کو لاحق تکلیف ہی سب سے زیادہ دردناک ہوتی ہے۔ وہ جن کی زبان فر فر چلتی ہے شاید ان کے لیے یہ بات اہم نہ ہو لیکن جن پر کسی دوسرے سے بات کرنا یا اپنا مطلب بیان کرنا عذاب بن جاتا ہے ان کو اس تکلیف سے نجات کا راستہ ایک صورت میں مل سکتا ہے اور وہ ہے کامیابی اور دولت کے کوکب سے منسوب جواہر ''پکھراج''۔ لیکن صرف وہ پکھراج اس مرض میں مفید رہے گا جو اپنے اندر نیلے رنگ کی شعائیں لیے ہوئے ہو۔ یعنی نیلا رنگ کھلا کھلا اور دیکھنے میں خوبصورت ہو، بند قسم کا مفید نہ ہے۔ بے رنگ یا دیگر رنگ کا پکھراج اس مقصد کے لیے کام نہ کرے گا۔ نیلا پکھراج

ساتھ کوکب سے منسوب تکسیر نورانی بھی دی گئی ہے۔ تا کہ آپ اگر کسی فرد کو اس کے مسئلے کے حل کے مطابق تکسیر زعفران سے لکھ کر استعمال کے لیے دینا چاہیں تو ایسا کرنے میں آسانی رہے۔ یعنی محبت، بیماری یا سحر وغیرہ کے مسائل میں فرد کو یہ پینے کے لیے دی جاسکتی ہے۔ اس کے علاوہ اس تکسیر کو فلیتہ وغیرہ بنانے کے کام بھی لایا جاسکتا ہے، جو کہ سحر، رد نظر اور ضرورت کے دیگر کاموں میں استعمال ہوسکتا ہے۔ دراصل یہ عامل کی ذہانت اور سائل کے مسئلہ پر کہ اس کو کس طرح اور کس طور استعمال کیا جائے۔ سو ہر فرد اپنی اپنی سمجھ اور ضرورت کے مطابق اِن نقوش اور تکسیر وغیرہ کو استعمال کر سکتا ہے۔ سو سب سے پہلے مریخ سے منسوب نقش مریخ نورانی اور پھر تکسیر مریخ نورانی دی جارہی ہے۔

## تکسیر مریخ

ذیل میں مریخ کے نقش اور چال کے فوراً بعد اس کی تکسیر دیکھیں ؛

چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

نقش

| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یااللہ | ط ی ک ل | | | | یااللہ |
| ط | ۷۰۸۶ | ۷۰۷۲ | ۷۰۷۹ | ۷۰۸۳ | ط |
| ی | ۷۰۷۸ | ۷۰۸۴ | ۷۰۸۵ | ۷۰۷۳ | ی |
| ک | ۷۰۸۱ | ۷۰۷۷ | ۷۰۷۴ | ۷۰۸۸ | ک |
| ل | ۷۰۷۵ | ۷۰۸۷ | ۷۰۸۲ | ۷۰۷۶ | ل |
| یااللہ | ط ی ک ل | | | | یااللہ |

## تکسیر مریخ

اطل ی م ک ص ل ر ط ک ی ھ ک ی ل ع ط ط ی ہ ک س ل ح ط ق ی ن ک
ک ان ط ی ل ق ی ط م ح ک ل ص س ل ک ر ہ ط ی ک ط ی ط ھ ع ک ل ی
ی ک ل ا ک ن ع ط ھ ی ط ل ی ق ط ی ک ط ی م ط ح ہ ک ر ل ک ص ل س
س ی ل ک ص ل ک ا ل ک ر ن ک ع ہ ط ح ھ ط ی م ط ی ل ط ی ک ق ی ط
ط س ی ی ق ل ک ک ی ص ط ل ل ک ی اط ل م ک ی ر ط ن ھ ک ح ع ط ہ
ہ ط ط س ع ی ح ی ک ق ھ ل ن ک ط ک ر ی ی ص ک ط م ل ل ل ط ک ا ی
ی ہ اط ک ط ط س ل ع ل ی ل ح م ی ط ک ک ق ص ھ ی ل ی ن ر ک ک ط
ط ی ک ہ ک ا ر ط ن ک ی ط ل ط ی س ھ ل ص ع ق ل ک ی ک ل ط ح ی م
م ط ی ی ح ک ط ہ ل ک ک ا ی ر ک ط ل ن ق ک ع ی ص ط ل ل ھ ط س ی
ی م س ط ط ی ھ ی ل ح ل ک ط ط ص ہ ی ل ع ک ک ک ق ان ی ل ر ط ک
ک ی ط م ر س ل ط ی ط ن ی اھ ق ی ک ل ک ح ک ل ع ک ل ط ی ط ہ ص
ص ک ہ ی ط ط ی م ط ر ل س ک ل ع ط ل ی ک ط ح ن ک ی ل ا ک ھ ی ق
ق ص ی ک ھ ہ ک ی اط ل ط ی ی ک م ن ط ح ر ط ل ک س ی ک ل ل ط ع
ع ق ط ص ل ی ل ک ک ھ ی ہ س ک ک ی ل اط ط ر ل ح ط ط ی ن ی م ک
ک ع م ق ی ط ن ص ی ل ط ی ط ل ح ک ل ک ر ھ ط ی ط ہ اس ل ک ی ک
ک ک ی ع ک م ل ق س ی اط ہ ن ط ص ی ی ط ل ھ ط ر ی ک ط ل ل ک ح
ح ک ک ک ل ی ل ع ط ک ک م ی ل ر ق ط س ھ ی ل اط ط ی ہ ی ن ص ط
ط ح ص ک ن ک ی ک ہ ل ی ی ط ل ط ع اط ل ک ی ک ھ م س ی ط ل ق ر
ر ط ق ح ل ص ط ک ی ن س ک م ی ھ ک ک ہ ی ل ک ی ل ی ط ط ا ل ع ط
ط ر ع ط ل ق اح ط ل ط ص ی ط ل ک ی ی ک ن ل س ی ک ہ م ک ی ک ھ
ھ ط ک ر ی ع ک ط م ل ہ ق ک ا ی ح س ط ل ل ن ط ک ص ی ی ی ط ک ل
ل ھ ک ط ط ک ی ر ی ی ع ص ک ک ط ط م ن ل ل ہ ل ق ط ک س اح ی
ی ل ح ھ ا ک س ط ک ط ط ک ق ی ل ر ہ ی ل ی ل ی ن ع م ص ط ک ط ک
ک ی ط ل ک ت ط ھ ص ام ک ع س ن ط ی ک ل ط ی ط ل ک ی ق ہ ی ر ل
ل ک ر ی ی ط ہ ل ق ک ی ح ک ط ل ھ ط ص ی اط م ل ک ک ع ی س ط ن
ن ل ط ک س ر ی ی ع ی ک ط ک ہ ل ل م ق ط ک ا ی ی ح ص ک ط ط ھ ل
ل ن ھ ل ط ط ط ک ک س ص ر ح ی ی ی ع ا ی ک ک ط ط ق ک م ہ ل ل
ل ل ل ن ہ ھ م ل ک ط ق ط ط ط ط ک ک ک س ی ص ا ر ع ح ی ی ی ی
ی ل ی ل ی ل ی ن ح ہ ع ھ ر م ال ص ک ی ط س ق ک ط ک ط ک ط

ط ی ک ل ط ی ک ل ط ی ک ل ط ی ک ن ق ح س ہ ط ع ی ھ ک ر ص م ل ا
ا ط ل ی م ک ص ل ر ط ک ی ھ ک ی ل ع ط ط ی ہ ک س ل ح ط ق ی ن ک

## ساعت عمل

بالحاظ اصول جس کوکب کا شرف یا اوج ہو اس کی ہی ساعت میں عمل تیار کرنا مفید ہوتا ہے تاہم اگر نجوم کی سمجھ ہو تو دیگر ساعتوں میں بھی کام کیا جا سکتا ہے۔ لیکن متعلقہ کوکب کی ساعت میں کام کرنا آسان اور محفوظ راستہ ہے۔

## بخور و خوشبو

گلاب، مولسری، لوبان، گوگل، سندرس اور عود وغیرہ میں سے کچھ اشیاء اپنی مالی حالت یا عمل کی مناسبت سے دوران عمل بطور بخور جلاتے رہیں اور ان میں سے ہی کسی شے کا عطر لوح یا نقش جو بھی تیار کریں، اس کو لگانے یا ذاتی استعمال یا کپڑوں وغیرہ کو لگانے کے لیے کر سکتے ہیں۔

## سیاہی

کاغذ پر نقش تحریر کرنے کے لیے زعفران کو پانی یا آب زم زم میں ملا کر زعفرانی سیاہی بنالیں۔ کوشش سے کسی قابل اعتماد فرد سے زعفران لیں، آج کل دو نمبر کا زعفران دکان داروں نے رکھا ہوتا ہے۔ کبھی یہ سستا ہوتا تھا اب مہنگا ہونے کی وجہ سے فساد پیدا ہو گیا ہے۔

## ذکر

جو بھی نقش یا لوح تیار کریں اس کے ساتھ تحریر اسماء الحسنیٰ کا ذکر گیارہ تسبیحوں کی تعداد میں کم سے کم سات دن تکمیل نقش کے لیے کریں۔ یہ صرف عمل کا ذکر ہے، عمومی ذکر کے لیے یہی ورد چالیس دن تک بھی کیا جا سکتا ہے۔

## صدقہ

مریخ کے حوالے سے جن اشیاء کو بطور صدقہ دیا جانا چاہیے ان میں سرخ گوشت، سرسوں کا تیل، دال مسور، ذبح کیا جانور (مذکر) سرخ لوبیا، سرخ مرجان اور سرخ رنگ کا کپڑا وغیرہ شامل ہیں۔ عمل کی تیاری میں صدقات کا بندوبست کرنا امر لازم ہے۔

## نوٹ

کامیابی اور ناکامی اللہ کی مرضی پر منحصر ہے۔ آپ کا، میرا کام دستیاب وسائل اور معاملات کے ساتھ بہترین طریق پر کام کرنا ہے اور بس۔ سو بعد از عمل اللہ تعالیٰ سے خلوص قلب کے ساتھ دعا کریں کہ وہ آپ کو اُس مقصد میں کامیاب کرے جس کے لیے آپ نے عمل تیار کیا ہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ راہنمائے عملیات کے تمام قارئین کی حاجتیں پوری کرے۔ آمین۔

☆☆☆

# اوج زہرہ

تحریر: عامل حکیم ریاض احمد شہزاد، آزاد کشمیر۔

## حب کا چلتا جادو عمل

قارئین کرام! ایک زبردست حب کا عمل محبت کے متلاشیوں کے لیے ایک تحفہ سے کم نہیں۔ اس کی قدر کریں اور اپنے جائز کام اس عمل کے ذریعے حل کروائیں۔

تسخیری فارمولا آپ کے ہاتھ میں دے دیا گیا ہے۔ غور وخوض کے بعد اس عمل کو اپنی عقل وفہم سے اپنے مسائل کو حل کرنے کی کوشش کریں۔

صرف جائز کام اس عمل سے لیں شرف واوج زہرہ کا وقت محبت و تسخیر کا بہترین وقت ہوتا ہے۔ عاملین اس وقت کا شدت سے انتظار کرتے ہیں اور اس وقت کو ضائع نہیں جانے دیتے۔ محبت کے متلاشی افراد جن جن کو اپنے کام حل کروانا ہوتے ہیں، وہ بھی اس وقت کا انتظار کرتے ہیں۔ بے شمار ایسے ایسے مسائل ہیں وہ حل نہیں ہوتے اور ان مسائل کا تعلق تسخیر سے ہوتا ہے۔ تسخیر کے متعلق ہر کوئی نہیں سمجھتا کہ تسخیر کیا چیز ہے۔

تسخیر کے معنی ہیں۔ مسخر کرنا، کسی کو اپنے تابع کرنا، تاکہ وہ آپ کا جائز کام کر سکے۔ شرف واوج زہرہ میں محبت وتسخیر کے کام بذریعہ عملیات کرنا کامیابی کا ضامن بنتے ہیں۔ چونکہ یہ وقت خاص ہوتا ہے۔ اس میں ستارہ کی طاقت کئی گنا بڑھ جاتی ہے۔ اس لیے اس وقت میں تیار کردہ عمل بھی طاقت ور بنتا ہے۔ ستارہ زہرہ حسن وخوبصورتی میں تمام سیارگان سے زیادہ ہے اور جنس میں مونث ہے محبت ورومانس میں بھی آگے ہے۔

یہی وجہ اکثر عاملین ستارہ زہرہ کی ساعت میں محبت کے عملیات، شادی کے معاملات کے متعلق عملیات، تعویذات تیار کرتے ہیں۔ خاص کر کسی عورت کی تسخیر جو جائز صورتوں میں ہو۔ مثلاً من پسند شادی، یا پھر گھریلو ناچاقیاں جیسے معاملات میں عمل تیار کرنا مناسب ہوتا ہے۔

## مجرب عمل برائے حاضری مطلوب

| | | |
|---|---|---|
| طالب | عامر محمود بن نورین کوثر | ۱۵۰۳ |
| مطلوب | شبانہ منظور بنت شگفتہ رحیم | ۳۰۶۹ |
| مقصد | آئے | ۱۱ |
| آیت نمبر | ۱۶۵ سورہ البقرہ | ۱۴۹۳ |
| | محبت | ۴۵۰ |
| | میزان | ۶۵۲۶ |

**طریقہ عمل:۔**

نقش آتشی چال مربع میں پُر کیا جائے گا۔

چال نقش آتشی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اس نقش کو چار جز سے پر کیا جائے گا۔

۱۔ پہلے ۱ تا ۴ خانوں میں آیت کے اعداد آئیں گے۔

۲۔ ۵ تا ۸ قانون محبت کے اعداد پر کیے جائیں گے۔

۳۔ ۹ تا ۱۲ خانوں میں مطلوب مع والدہ کے اعداد پر کیے جائیں گے۔

۴۔ خانہ نمبر ۱۳ تا ۱۶ میں مقصد کے اعداد پر کیے جائیں گے۔

مثالی نقش

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۹۳ | ۷ | ۳۰۷۳ | ۴۵۶ |
| ۳۰۷۵ | ۴۵۴ | ۱۴۹۵ | ۵ |
| ۴۵۲ | ۳۰۶۹ | ۱۱ | ۱۴۹۷ |
| ۹ | ۱۴۹۹ | ۴۵۰ | ۳۰۷۱ |

اسرافیل — کھیعص — عزرائیل — حمعسق

میکائیل

یا الٰہی شبانہ منظور بنت شگفتہ رحیم کو محمود بن نورین کوثر سے جلد ملا

دے۔ وہ جلد آئے۔ بحق آیت پاک یحبونہم کحب اللہ والذین امنوا اشد حبا للہ بحق ایں نقش العجل الساعتہ الوحا۔

## نقوش کی تعداد:۔

ایک نقش کو تہہ کر کے خوشبو لگا کر اپنے پاس دائیں بازو پر باندھیں۔ دوسرے کو تہہ کر کے پھل دار درخت کے ساتھ باندھیں۔ تیسرے کو فلیتہ بنا کر خانہ مطلوب کے گھر کی طرف کر کے جلائیں۔ یہ سب کام خاموشی تنہا پاک صاف جگہ پر کریں۔ عمل کا راز کسی پر ظاہر نہ ہونے دیں۔

جو مشاہدات ہوں خواب میں اشارہ ملے تو اس کا بھی کسی سے تعبیر نہ پوچھیں۔ بلکہ وقت کا انتظار کریں اکثر ایسا ہوتا ہے کہ موکلات کسی نہ کسی طریقے سے رکاوٹ ڈالنے کی کوشش کرتے ہیں۔ تا کہ وہ کام نہ کر سکیں۔ کمال راز داری خاموشی سے یہ سب کام کریں۔ کام ہونے تک عمل راز میں رہے۔

نقش بالا کو اپنے پاس رکھیں اس کے علاوہ جو دوسرے دو نقوش لکھنے ہیں۔ ان نقوش میں اضلاع اور موکلات خدام حروف مقطعات، بسم اللہ مکمل نہ لکھیں۔ بلکہ ان کے اعداد لکھیں۔

مثلاً دوسرے دو نقوش اس طرح لکھیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

۲۴۶

| ۴۵۶ | ۳۰۷۳ | ۷ | ۱۴۹۳ |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۴۹۵ | ۴۵۴ | ۳۰۷۵ |
| ۱۴۹۷ | ۱۱ | ۳۰۶۹ | ۴۵۲ |
| ۳۰۷۱ | ۴۵۰ | ۱۴۹۹ | ۹ |

۱۱۱

۴۱۔ ۱۵۰۳۔ ۱۰۔ ۳۰۶۹۔ ۱۱

ایک کو فلیتہ بنا کر عطر سہاگ میں تر کر کے جلائیں۔ دوسرے کو بھی عطر زہرہ کی خوشبو لگا کر پھل دار درخت کے ساتھ باندھیں۔

یہ سب کام سیارہ زہرہ کی ساعت میں کریں۔ جلانا اور باندھنا۔

## سمجھنے والی خاص بات:۔

اگر آپ کسی عامل سے نقوش تیار کرواتے ہیں اور آپ کے پاس نقوش بعد میں پہنچتے ہیں۔ تو آپ ان سے ساعت کی معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ یا کہ پھر خود ساعت نکالیں۔ یا پھر ادارہ سے کتاب ساعت حقیقی منگوا سکتے ہیں۔

عمل کے دوران اور پڑھائی کے دوران سیارہ زہرہ کے بخورات جلائیں۔

## سیارہ زہرہ کے بخورات:۔

صندل سفید، کافور، شنگرف، زعفران، عنبر، مشک۔

بخور جو بھی میسر ہو سکے، ایک بھی مل جائے کافی ہے۔ خاص کر صندل سفید ضرور جلائیں اور اگر بتی بھی جلائیں۔

## پڑھائی:۔

روزانہ ایک وقت مقرر کر کے تا مقصد تک۔

## آیت مبارکہ:۔

313 بار پڑھیں اور مطلوب کا تصور رکھیں کہ ابھی حاضر ہوتا ہے۔ اس آیت سے میری محبت اس کے دل پر ثبت ہو چکی ہے۔

آیت کو پڑھنے سے پہلے اس طرح پڑھیں الحب اپنا نام معہ والدہ علی احب نام مطلوب معہ والدہ بحق آیت مبارکہ پڑھیں۔ صرف شروع میں یہ عبارت پڑھیں۔ ہر بار عبارت پڑھنے کی ضرورت نہیں۔ صرف آیت کافی ہے۔ مزید معلومات ادارہ سے حاصل کریں۔

خدا ہم سب کا حافظ و ناصر ہو۔ آمین ثم آمین۔

# علم نجوم کی روشنی میں آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

عبدالحئی راٹھور

## حمل



| عرصہ حکومت | 21مارچ تا20اپریل |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| خوش قسمت پتھر | مرجان،یاقوت |
|---|---|
| خوش قسمت دن | ہفتہ،اتوار،منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال،نارنجی،ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8مئی

آپ کے مختلف لوگوں کے بارے میں قائم نظریات میں تبدیلی رونما ہوسکتی ہے۔انٹرنیٹ اور اس قسم کے دیگر ذرائع رسل سے آپ فائدہ اٹھانے میں کامیاب رہیں گے۔یہ وقت اولاد کی طرف سے خوشی لے کر آئے گا۔پیشہ ورانہ اُمور میں لاپرواہی اور غیر ذمہ دارانہ رویے کو کسی بھی صورت میں داخل نہ ہونے دیں۔کیونکہ ان حرکتوں کی وجہ سے آپ کے خلاف سخت ایکشن لیا جاسکتا ہے۔خوراک اور صحت کے معاملات کا خاص طور پر خیال رکھیں۔خوراک کے سسٹم میں کوئی بڑی تبدیلی نہ کریں۔موٹے ہیں تو پتلے ہونے کے لیے کوشاں نہ ہوں اور اگر پتلے یا کمزور ہیں تو موٹے ہونے کے لیے غیر ضروری ادویات اور خوراک کا استعمال نہ کریں۔

### 9تا 16مئی

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔بہن بھائیوں،رشتے داروں اور یار دوستوں سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ان سے وابستہ کام ہیں تو یہ آسانی سے حل ہو جائیں گے۔آپ کے اخراجات میں اضافہ ہوگا اور اس کا سبب کافی حد تک آپ خود ہی ہوں گے۔حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہے یا ان کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہے تو وہ مسئلہ حل ہوجائے گا۔آپ کا رجحان انعامی سکیموں کی طرف تو رہے گا لیکن آپ کو اس سے کوئی خاص فائدہ حاصل نہ ہو سکے گا۔صحت میں بہتری آئے گی اور کھانے پینے کی طرف توجہ رہے گی۔قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو ممکن نہیں ہے۔

### 17تا24مئی

بہو کے ساتھ تعلقات خراب ہیں تو اس میں بھی بہتری آئے گی۔آپ کی چند ایک

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہو گا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہوگا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔حسب گنجائش صدقہ دیں۔

يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ بِحَقِ كٓهٰيٰعٓصٓ وَ بِحَقِ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نُحُوْسَةِ الْكَوَاكِبِ وَ رُجُوْعِهٖ وَ وَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِ يَا اللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ صَلَى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِينَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ۔

### عددی جدول

| حروف | عدد |
|---|---|
| ا،ی،ق،غ | ۱ |
| ب،پ،ک،گ،ر،ڑ | ۲ |
| ج،چ،ل،ش | ۳ |
| د،ڈ،م،ت،ٹ | ۴ |
| ھ،ن،ث | ۵ |
| و،س،خ | ۶ |
| ز،ژ،ع،ذ | ۷ |
| ح،ف،ض | ۸ |
| ط،ص،ظ | ۹ |

### مثال

اکبر ا ک ب ر

۱ ۲ ۲ ۲ =۷

خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں سے وابستہ اگر کوئی غلط فہمی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات دوبارہ استوار ہوں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گی۔ سیر وتفریح کے پروگرام بنائیں گے، لیکن ان کو بھی عملی شکل دینے میں کامیاب نہ ہو سکیں گے۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں بگاڑ پیدا ہوتا نظر آ رہا ہے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ آپ کے اندازِ گفتگو اچھا ہوگا۔

## 25 تا 31 مئی

عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو کوشش کریں، تھوڑا وقت لگے گا لیکن آخر کار معاملات حل ہو جائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی خواہش پوری ہوتی نظر آ رہی ہے۔ داماد کے ساتھ تعلقات میں تھوڑی بہت خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ ملنا جلنا کم رہے گا۔ آپ کے انداز گفتگو میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہوتا نظر آ رہا ہے اور اس کا فیصلہ کافی حد تک آپ کے حق میں ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 2-3-7-8-17-21-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-25 |
| لکی نمبر | 3-7-9 |




| عرصہ حکومت | 21 اپریل تا 20 مئی |
|---|---|

| منسوبی کوکب | زہرہ |
|---|---|
| منسوبی حروف | ب، و |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

## یکم تا 8 مئی

خاندان کے اندر افراد خانہ کے ساتھ حالات کو بہتر بنانے اور گھر کو پُرسکون جگہ بنانے کے لیے کام کرنا مناسب ہوگا۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام کے حوالے سے ناکامی کا سامنے ہوگا۔ اس کے پیش نظر آپ کو چاہیے کہ کوئی نئی اسکیم بنائیں، تاکہ مزید ناکامی سے بچ سکیں۔ روزگار کی تلاش میں ہیں تو اس کے لیے سخت محنت کرنا ہوگی، تاہم کی گئی محنت اپنا ثمر بھی دے گی۔ اولاد سے متعلق معاملات توجہ طلب ہوں گے اس لیے بہتر ہے کہ بچوں کی مناسب راہنمائی کے لیے اپنی مصروفیات میں سے وقت نکال کر ان کی طرف دھیان دیں۔ آپ اپنے پاؤں محبت اور رومانس جیسے کاموں میں سے نکال لیں گے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل ہونے کے امکانات نظر نہیں آ رہے۔

## 9 تا 16 مئی

بانڈ، جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ رواں عرصے میں آپ سیر وتفریح اور شادی بیاہ میں شرکت کریں گے۔ مالی حوالے سے درپیش چند ایک مشکلات دور ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ کاروبار کے سلسلے میں آپ اندرون ملک اور شہر سفر کرنا پڑے گا۔ خاندان میں عمر میں بڑے لوگوں کے ساتھ آپ کی نہ بن سکے گی۔ کسی مستقل نوعیت کی بیماری کا شکار ہیں تو صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔ دوران سفر اپنی طرف سے حفاظتی انتظامات پورے رکھیں، پریشانیوں کا سامنا ہو سکتا ہے۔ وہ حضرات جو انتخاب پیشہ اور نوکری کی وجہ سے پریشان ہیں ان کا مسئلہ کافی حد تک حل ہوتا نظر آ رہا ہے۔ لیکن اس کے لیے ان کو اپنے جاننے والوں سے رابطہ میں رہنا ہوگا۔ شراکتی کاروبار میں مسئلہ ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔

## 17 تا 24 مئی

وہ ملازمت پیشہ افراد جن کی ترقی کی فائل کافی دیر سے رُکی ہوئی ہے، رواں عرصے میں اُس پر دوبارہ نظر ثانی کی جائے گی، اور ترقی کے امکانات زیادہ ہو جائیں۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک مسائل کا سامنا ہوگا۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ آپ کی توجہ اپنی ذات پر زیادہ رہے گی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ سفارش کے بغیر حل نہ ہو سکیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو اس سلسلے میں اپنے بہن بھائیوں اور حکومتی اور غیر سرکاری ادارے سے لینے کی کوشش کریں آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔

## 25 تا 31 مئی

عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ خفیہ دشمنوں کی وجہ سے اگر کسی مسئلہ کا شکار ہیں تو وہ مسئلہ حل ہو جائے گا اور ان کی طرف سے بھی مزید کسی پریشانی کا سامنا نہ ہوگا۔ وہ افراد جو رشتے کی تلاش میں ہیں ان کا کام ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کا رجحان مذہبی کام کی طرف کم رہے گا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل نہ ہو سکیں گے۔ انٹرلیول تک کے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔

| سعد تاریخیں | 13-19-23 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 7-8-26 |

| لکی نمبر | 4-0-1 |
|---|---|

# جوزا



| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | ک، ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |
| خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

## یکم تا 8 مئی

نوکری کی تلاش میں یا اگر ملازمت کر رہے ہیں تو دفتر والوں کے کام کے سلسلے میں اندرون ملک سفر ممکن ہے۔ علاوہ ازیں بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ملنے ملانے کے لیے اندرون شہر بھی سفر ہو گا۔ قانونی نوعیت کے کسی بھی کام کے حوالے سے کسی لائق وکیل سے مشورہ ضرور لیں۔ مذہبی زیارتیں رواں دنوں میں کم رہیں گی۔ کسی نئی جگہ پر بھی جائیں گے تو آپ لوگوں کی نظر میں عزت کا مقام بہت جلد حاصل کر لیں گے۔ انعامی سکیمیں اور لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام حاصل کرتے نظر آ رہے ہیں۔ (نمبروں کے سلسلے میں آپ ہمارے ادارے کی کتب سے مستفید ہو سکتے ہیں)۔

## 9 تا 16 مئی

بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو رواں عرصے میں ممکن ہے، نیز جس کام کے سلسلے میں سفر کر رہے ہیں وہ مقصد حل ہو جائے گا۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل ہو جائیں گے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے یہ وقت سخت ثابت ہوگا ان کو چاہیے کہ جو بھی فیصلہ لیں اس کو دونوں رُخ سے دیکھ کر اور سوچ سمجھ کر لیں۔ سسر کے ساتھ تعلقات میں

خرابی آئے گی۔ اُستاد اور پیر کی خدمت میں حاضری کریں گے۔ آپ کو نئی باتیں سیکھنے کو ملیں گی۔ رواں دنوں میں آپ کی توجہ اپنی ذات اور دنیاوی زندگی کی طرف زیادہ رہے گی۔

## 17 تا 24 مئی

سیر و تفریح کے پلان بنائیں گے اور جائیں گے بھی۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ رواں عرصے میں حل نہ ہو سکیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اس سے فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ آپ کی اکثر خواہشات پوری نہ ہو سکیں گی۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ مسئلہ حل ہو جائے گا نیز کاروبار میں بہتری آئے گی۔ کاروبار کے سلسلے میں بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن ہے۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔ محفلوں اور تقریبات میں شرکت کریں گے۔

## 25 تا 31 مئی

یار دوستوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ بھی کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ نیز آپ کا نوکری کے سلسلے میں اندرون ملک سفر بھی ممکن ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو نہ مل سکے گا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ خفیہ دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ بہن بھائیوں سے وابستہ کام با آسانی حل ہو جائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 7-8-17-21-25 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 2-3-10-30 |

| لکی نمبر | 8-3-7 |
|---|---|

# سرطان



| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح، ھ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی، ہیرا، مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

## یکم تا 8 مئی

وہ افراد جو کرایہ داروں کی تلاش میں ہیں ان کو بھی بہتر کرایہ دار مل جائیں گے۔ ملازمین پر ضرورت سے زیادہ اعتبار نہ کریں۔ وہ آپ کو چکر بھی دینے کی کوشش کریں گے۔ ہمسایوں کے ساتھ منہ ماری ہو گی۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے یا نوکری کے سلسلے میں بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو یہ وقت مناسب ہے اپنا ویزہ اپلائی کر دیں۔ تعلیمی حوالے سے یا قانونی نوعیت کے معاملات میں اگر آپ اپنے بہن بھائیوں سے مدد مانگتے ہیں تو وہ آپ کی مدد ضرور کریں گے۔ مکان یا سواری کی خرید و فروخت کے لیے اچھا وقت ہے۔ معاملات آپ کی خواہشات کے مطابق طے پا جائیں گے۔ مالی معاملات در پیش پریشانی میں کمی آئے گی۔

## 9 تا 16 مئی

بیرون ملک سفر کا ارادہ بنا رہے ہیں تو رواں دنوں میں سفر کرنا مناسب نہیں اس سفر کو کسی اور وقت پر ملتوی کر دیں۔ آپ کے غیر ضروری اخراجات قابو میں آتے نظر آ رہے ہیں۔ رواں عرصے میں آپ کے لیے اندرون ملک سفر ممکن ہے۔ سفر فائدہ مند رہے گا۔ اعلیٰ درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کو تعلیم کے حوالے سے

چند ایک پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ رشتے داروں اور بہن بھائیوں سے ملنا جلنا رہے گا۔ ذہنی پریشانیوں کا شکار ہیں تو رواں دنوں میں سکون نصیب ہوگا۔ بینکوں سے وابستہ معاملات اور کاموں میں پریشانی کا سامنا ہوگا۔ مالی معاملات کے دوران ہوشیار رہیں، آپ کے ساتھ دھوکہ کا امکان ہے۔ آپ کا رجحان فنون لطیفہ اور خط وکتابت کی طرف زیادہ رہے گا۔

## 17 تا 24 مئی

قرضہ لینا چاہتے ہیں یا لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی محنت رنگ لاتی نظر آ رہی ہے۔ نیز اس سلسلے میں اپنے خاندان کے لوگوں سے بھی رابطہ ضرور کریں، ان کی طرف سے بھی کسی نہ کسی طرح کی مدد مل جائے گی۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف ضرورت کے مطابق رہے گی۔ نیز اگر نتائج کو لے کر پریشان ہیں تو آپ کے نتائج بہتر آئیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ تلخ رہے گا۔ مالی حالات میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام با آسانی حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چھوٹی موٹی پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔

## 25 تا 31 مئی

آپ کے مالی حالات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ کاروباری حضرات کے کام میں خاص طور پر بہتری آئے گی اور ان کو منافع بھی ہوگا۔ لیکن اس کے لیے انہیں اکثر موقعوں پر اپنے غصے کو قابو میں رکھنا ہوگا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو فائدہ ہوگا لیکن اُمید کے مطابق نہیں۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اولاد کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ نیز اگر اولاد جوان ہے تو ان کی وجہ سے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت ہوگی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ سخت رہے گا۔

| سعد تاریخیں | 13-19-23 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-12-25 |
| لکی نمبر | 0-2-5 |



# اسد

| عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
|---|---|
| منسوبی کوکب | شمس |
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت' مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار' منگل' بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا' سبز' سرخ |

## یکم تا 8 مئی

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ اس کی وجہ آپ کا شریک حیات کی ہر چھوٹی سے چھوٹی بات میں نقص نکالنا ہوگی۔ پرانے یار دوستوں سے ملنے کا اتفاق ہوگا۔ خواہشات کو حقیقت کی شکل دینے کے لیے خاصی محنت کرتے نظر آ رہے ہیں۔ سواری کی خرید وفروخت کے حوالے سے مناسب وقت نہیں ہے۔ ساتھ کام کرنے والوں کے ساتھ آپ کی کھٹ پٹ ہوگی۔ وہ آپ کے حسب خواہش کام نہ کریں گے۔ اس عرصہ میں زیادہ تر آپ جلد بازی کا مظاہرہ کریں گے۔ دوسروں سے آپ کی توقعات زیادہ رہیں گی۔ معاشرے میں اپنی پوزیشن اور روزگار کے حوالے سے سنجیدہ اور مستحکم رویہ رہے گا۔ کاروباری افراد کے کام میں تیزی رہے گی۔

## 9 تا 16 مئی

غیر ضروری اخراجات کی مد میں کمی آئے گی۔ دشمنوں اور مخالفوں کی سازشوں کا بھرپور طریقہ سے جواب دیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ بہتر وقت گزرے گا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ حاصل نہ ہو سکے گا۔ آپ کا رویہ میں خوش مزاجی کا عنصر شامل رہے گا۔ لوگوں سے گفتگو بہت سلیقہ سے کریں گے۔ وراثتی اُمور کا فیصلہ ان دنوں میں ہونا آپ کے لیے نقصان دہ رہے گا۔ دوستوں اور رشتے داروں سے میل جول رہے گا۔ سیر وتفریح کے پلان بنائیں گے لیکن اچانک کسی مسئلہ کی وجہ سے منصوبہ کو عملی شکل نہ دے پائیں گے۔ آپ کے اپنی ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔

## 17 تا 24 مئی

کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں نسبتاً بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ کاروبار سے ہونے والے منافع میں بھی اضافہ ہوگا۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اگر ان سے وابستہ کوئی کام ہیں تو ان سے نرمی سے پیش آئیں، آپ کا کام ہو جائے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ آپ کی اُمید کے مطابق حل نہ ہو سکیں گے۔ خاندانی یا ذاتی زمین ہے تو اس سے حاصل ہونے والی آمدن میں کمی واقع ہوگی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش سے وہ حل ہو جائیں گے۔ معاشرے میں آپ کی عزت میں بہتری آئے گی۔

## 25 تا 31 مئی

بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے تھے تو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ نیز اس سلسلے میں آپ کے گھر والے بھی آپ کے لیے مددگار ثابت ہوں گے۔ والدہ کے ساتھ ناراضگی تھی تو تعلقات میں اب بہتری آئے گی۔ کاروباری حضرات کو کام میں پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی

کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ اپنے غصے کو قابو میں نہ رکھنے کی وجہ سے آپ کا مسائل سے سامنا ہوگا۔ نیز آپ ذہنی پریشانی کا شکار بھی ہو سکتے ہیں۔ قانونی نوعیت کے کام درپیش ہیں تو کوشش کریں، حل ہو جائیں گے۔ انٹرلیول اور اس سے کم لیول کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف رہے گی۔ گاڑی موٹر سائیکل وغیرہ خریدنے کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو کوشش کریں کامیابی ملے گی۔

| سعد تاریخیں | 2-3-12-17-21-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 7-8-26 |
| لکی نمبر | 3-0-9 |



## سنبلہ

| عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | پ، غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

### یکم تا 8مئی

اپنے کھانے پینے کے معاملات پر کنٹرول رکھیں۔ مالی لحاظ سے یہ عرصہ فائدہ مند ہوسکتا ہے۔ اس کے علاوہ اچانک دولت کا حصول بھی ممکن ہے۔ اخراجات میں کمی آئے گی۔ بانڈ، ریس، لاٹری وغیرہ جیسی چیزوں کی طرف بھی کافی دھیان رہے گا۔ والدہ کی صحت کا خیال رکھیں۔ قریبی رشتے داروں یا ہمسایوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو میرا مشورہ ہے کہ فی الحال وہ کاروبار میں مزید پیسہ نہ لگائیں، کیونکہ ابھی پیسہ لگانا، پیسہ ضائع کرنے والا ہی کام ہے۔ موسیقی وغیرہ سے لطف اندوز ہوں گے۔ دوسرے لوگوں کی توجہ کا مرکز بنیں گے۔

### 9تا 16مئی

صحت میں بہتری رہے گی۔ ساتھ ہی خوراک کی طرف بھی توجہ دیں گے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ زمین یا سواری وغیرہ خریدنے کے لیے یہ وقت آپ کے لیے فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کی ترقی کے امکانات رواں عرصے میں کافی ہیں، لیکن اس کے لیے ان کو خود بھی ہاتھ پاؤں چلانے ہوں گے۔ رواں دنوں میں آپ خوف کا شکار رہیں گے۔ اکثر اوقات رات کو سوتے میں برے خواب بھی آئیں گے۔ معاشرے میں اور اُٹھنے بیٹھنے والوں میں آپ کی عزت اور مقام پہلے کی طرح برقرار رہے گا۔

### 17تا24مئی

آپ کے مالی حالات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ پریشانی بھی دور ہو جائے گی۔ اُستاد اور روحانی بزرگ سے ملاقات کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ کاروبار سے وابستہ افراد تجارت کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو یہ آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی، نیز ان سے ملنا جلنا بھی کم رہے گا۔ ملازمین سے وابستہ کام کے حل میں دشواری کا سامنا کرنا پڑے گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کو ملتا نظر نہیں آ رہا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل ہیں تو کوشش کریں ان کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوگا۔

### 25تا31مئی

یار دوستوں اور بہن بھائیوں سے ملاقات کریں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، سفر ممکن ہے۔ اگر آپ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو آپ کی صحت میں بہتری آئے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، آپ کو کامیابی ملے گی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ ضرورت کے مطابق نہ ہوگا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ سیر وتفریح کے لیے کم ہی جائیں گے۔ قریبی رشتے داروں سے ملنا جلنا رہے گا۔ کسی مقدمے کا شکار ہیں تو کوشش کریں وہ مقدمہ حل ہو جائے گا۔ دشمنوں کو لے کر پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ان سے مقابلہ کی پوزیشن میں ہوں گے۔

| سعد تاریخیں | 13-19-23 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 2-3-10-30 |
| لکی نمبر | 4-1-2 |



## میزان

| عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ت، ط |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

### یکم تا 8مئی

اپنے کھانے پینے کے معاملات پر کنٹرول رکھیں۔ مالی لحاظ سے یہ عرصہ فائدہ مند ہوسکتا ہے۔ اس کے علاوہ اچانک دولت کا حصول بھی ممکن ہے۔ غیر ضروری اخراجات میں کمی آئے گی۔ بانڈ، ریس، لاٹری وغیرہ جیسی چیزوں کی طرف بھی کافی دھیان رہے گا۔ والدہ کی صحت کا خیال رکھیں۔ قریبی رشتے داروں یا ہمسایوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو میرا مشورہ ہے کہ فی الحال وہ کاروبار میں مزید پیسہ نہ لگائیں، کیونکہ ابھی پیسہ لگانا، پیسہ ضائع کرنے والا ہی

کام ہے۔ موسیقی وغیرہ سے لطف اندوز ہوں گے۔ دوسرے لوگوں کی توجہ کا مرکز بنیں گے۔

### 9تا 16مئی

دشمنوں کو لے کر پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ رشتے کی تلاش میں ہیں تو رواں دنوں میں اچھا رشتہ ملتا نظر آ رہا ہے۔ بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو رواں دنوں میں کوشش کریں، آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے اور آپ کے لیے یہ سفر فائدہ مند بھی ثابت ہوگا۔ ننھیالی رشتے داروں سے میل جول کم رہے گا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، میچ وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ یار دوستوں سے ملاقات کریں گے اور ان کے ساتھ تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ دوران سفر احتیاط کریں اور اپنے سامان کی حفاظت کریں، چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ زمین وجائیداد کی خرید وفروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔

### 17تا24مئی

انعامی سکیمیں، لاٹری، جوا، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اس میں فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ آپ کی توجہ اپنی ذات پر زیادہ رہے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، آپ کو ملتا نظر آ رہا ہے۔ نیز اس سلسلے میں اپنے بہن بھائیوں سے بھی رجوع کریں۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک مسائل کا سامنا ہوگا۔ آپ کو اپنی خواہشات کی تکمیل میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہو جائے گا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔

### 25تا31مئی

خواہشات کی تکمیل کے لیے کوشش کریں پوری ہونے کے امکانات ہیں۔ لوگوں کے ساتھ اندازِ گفتگو میں بہتری آئے گی۔ جس کی وجہ سے آپ کے ان سے درپیش کام بھی باآسانی حل ہو جائیں گے۔ اگر آپ کو مالی حوالے سے پریشانی کا سامنا تھا تو وہ پریشانی بھی کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو اس عرصہ میں نہ مل سکے گا۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ شراکتی اکاونٹ کا مسئلہ ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔ انعامی سکیمیں کھیلنا آپ کے لیے نقصان دے رہے گا۔ سیر وتفریح کے پروگرام بنائیں گے، لیکن جا نہ سکیں گے۔

| | |
|---|---|
| سعد تاریخیں | 2-3-7-8-17-21-30 |
| نحس تاریخیں | 5-12 |
| لکی نمبر | 7-8-0 |

## عقرب



| | |
|---|---|
| عرصہ حکومت | 24اکتوبر تا22نومبر |
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

### یکم تا 8مئی

رواں دنوں میں لوگوں سے اپنے کام کروانے میں آپ کو زیادہ مشکلات پیش نہیں آئیں گی۔ رواں دنوں میں کوئی بھی پوزیشن کاروباری حضرات کے لیے بہت بہتر ہے۔ ان کو اپنے کام سے فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ گھریلو معاملات میں تھوڑا تناؤ رہے گا۔ سواری خریدنا چاہتے ہیں تو اس کام کے لیے یہ وقت بہتر نہیں ہے۔ نہ ہی آپ کو اپنی اُمید کے مطابق چیز مل سکے گی۔ اولاد آپ کی عزت میں اضافہ کا باعث بنے گی۔ شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت رہے گی۔ بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ معاملات میں خرابی آئے گی۔ ان سے وابستہ کام بھی حل نہ ہو سکیں گے۔

### 9تا 16مئی

قرضہ لینا چاہتے ہیں کوشش کریں ان دنوں آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ کام حل ہو جائیں گے۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ تلخ رہے گا۔ صحت میں بہتری آئے گی علاوہ ازیں ہسپتال میں داخل ہیں تو ان کی طرف سے آپ کو چھٹی مل جائے گی۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی، ان سے اور چند ایک پرانے دوستوں سے بھی ملنا جلنا ہو گا۔

### 17تا24مئی

ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اگر خاندان کے دوسرے لوگوں سے ناراضگی ہے تو وہ بھی دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ ذاتی کاروبار کرنے والے حضرات کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی، ان کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ لڑائی جھگڑے جیسے کاموں سے دور رہیں، آپ کو چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ صحت کے حوالے سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ آپ کے اخراجات میں کمی آئے گی۔

### 25تا31مئی

ملازمت پیشہ افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ پریشانی کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام ہیں تو

حل ہو جائیں گے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں تیزی آئے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ معاشرے اور دوسرے لوگوں کی نظر میں آپ کی عزت برقرار رہے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہوسکیں گے۔ لڑائی وغیرہ ہوتی ہے تو آپ مخالفوں پر حاوی رہیں گے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مندر ہے گا۔ زمین کی خرید وفروخت کے حوالے سے موزوں وقت نہیں ہے۔

| سعد تاریخیں | 19-23 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 7-8-26 |
| لکی نمبر | 0-1-5 |



## قوس

| عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج' پنا' روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعرات' اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا' ہلکا زرد |

### یکم تا 8 مئی

سواری کی خریداری کے لیے اچھا وقت ہے۔ بیرون ملک سفر کے خواہش مند لوگوں کے لیے یہ وقت بہتر ہے ان کو چاہیے کہ ویزے کے لیے اپلائی کر دیں۔ رواں دنوں میں گھریلو حالات خوشگوار رہیں گے اور سکون بھی میسر رہے گا۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل نہ ہوسکیں گے۔ وہ ملازمت پیشہ افراد جن کو ترقی ملنے کے امکانات ہیں، یہ خوشخبری ان کو رواں عرصے میں نہ ملے سکے گی۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں گے۔ والدہ کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ کاروبار کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا فائدہ مند ثابت نہ ہوگا، بہتر ہے اس کو اگلے وقت پر ملتوی کر دیں۔

### 9 تا 16 مئی

اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو رواں دنوں میں کریں، آپ کے لیے فائدہ مندر ہے گا۔ یہ سفر شریک حیات کے ساتھ بھی ممکن ہے۔ مکان یا سواری لینا چاہتے ہیں تو یہ عرصہ آپ کے لیے سعد نہیں ہے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آئے گی اور اس سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا مفید رہے گا۔ رواں دنوں میں آپ اپنی زندگی میں پریشانیوں کو اپنے اوپر حاوی رکھیں گی۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ رشتے داروں اور ہمسائیوں سے ملنا جلنا رہے گا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے اور ان کی طرف سے بہتر مشورہ بھی ملے گا۔

### 17 تا 24 مئی

ملازمت سے وابستہ افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ مسئلہ حل ہوتا نظر آ رہا ہے۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ یار دوستوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی ہو گا۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں کم خرچ کریں گے۔ قانونی نوعیت جیسے مسائل کا شکار ہیں تو اس کا فیصلہ اگر اس عرصے میں ہوتا ہے تو وہ آپ کے لیے بہتر ثابت نہ ہو گا۔ اخراجات میں اضافہ ہو گا' سیر و تفریح کے کافی پلان بنائیں گے۔ لیکن چند ایک دفعہ ہی جا سکیں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ اعلی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔

### 25 تا 31 مئی

مالی معاملات بھی بہتری کی امید ہے۔ دشمنوں سے کوئی خطرہ نہیں، آپ دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔ قانونی نوعیت یا مقدمہ وغیرہ جیسے مسائل ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہوسکیں گے۔ داماد کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ آتی رہے گی۔ لڑائی جھگڑے جیسے کاموں سے دور رہنا آپ کے لیے بہتر ثابت ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ اندرون ملک سفر کے بارے میں سوچ رہیں ہیں تو سفر ممکن نہیں ہے۔ مذہبی کاموں میں خاصی دلچسپی لیں گے۔ خواہشات کو حقیقی شکل دینے کے لیے خاص محنت کرنا پڑے گی۔ قوی امکانات ہیں کہ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہو جائیں۔

| سعد تاریخیں | 7-8-12-21-25 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-26 |
| لکی نمبر | 3-6-8 |



## جدی

| عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ' ج' گ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم' ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعہ' ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا' سفید' سبز |

### یکم تا 8 مئی

وہ افراد جو قرضہ لینا چاہتے ہیں ان کو چاہیے کہ رواں دنوں میں کوشش کریں، کامیابی ملے گی۔ اس عرصہ میں بیرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے موزوں نہیں ہے۔ ذہنی پریشانی کا شکار ہیں تو وہ دور ہو جائے گی۔ صحت بہتر رہے گی، اور کھانے پینے کے معاملات کی طرف زیادہ توجہ دیں گے۔ خط و کتابت

اور کمپیوٹر کا استعمال زیادہ کریں گے۔ چھوٹے بہن بھائیوں یا قریبی رشتے داروں کے ذمے کوئی کام لگایا ہے تو وہ حل ہو جائے گا۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں کم خرچ کریں گے۔ رواں دنوں میں زبان کا بے جا استعمال آپ کے لیے پریشانی لا رہا ہے۔

## 9 تا 16 مئی

آپ کے مالی حالات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ رواں دنوں میں مال کی لین دین کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ وراثتی اُمور کا فیصلہ رواں عرصے میں ممکن نہیں۔ ملازمت کی تلاش میں ہیں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ اندرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ عمرہ کے لیے بیرون ملک سفر ممکن ہے۔ آپ کو اپنے خفیہ دشمنوں کی وجہ سے پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔ آپ کے غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ علوم مخفی کی طرف آپ کی دلچسپی زیادہ رہے گی۔ ساس کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔

## 17 تا 24 مئی

ذاتی کاروبار کرنے والے افراد کے کام میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے، لیکن شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں کوئی تبدیلی نہ آئے گی۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اولاد اور شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ یار دوستوں سے ملنا جلنا کم رہے گا۔ زمین و جائیداد وغیرہ کی خرید و فروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت نہ ہو گا۔ معاشرے میں اور لوگوں کی نظر میں آپ کی عزت پہلے کی طرح برقرار رہے گی۔

## 25 تا 31 مئی

قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں ملتا نظر آ رہا ہے۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں آپ کے کام ہو جائیں گے۔ چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ انعامی سکیمیں لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے آپ کو فائدہ نہ ہو گا۔ کسی خطرناک بیماری شکار ہیں تو آپ کی صحت میں بہتری آئے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو اپنے کاروبار میں چند ایک مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔ سیر و تفریح کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو اس عرصے میں ممکن نہیں۔ مکان کرائے پر دے رکھا ہے تو کرایہ دار کرایہ دینے پر تنگ کرتے نظر آ رہے ہیں۔

| | |
|---|---|
| سعد تاریخیں | 13-23 |
| نحس تاریخیں | 5-12-25 |
| لکی نمبر | 4-5-7 |




| | |
|---|---|
| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا 18 فروری |
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8 مئی

شریک حیات کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ دونوں سیرو تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر رہے گا۔ آپ کے مالی حالات بہتر رہیں گے۔ ساس کے ساتھ ناراضگی پیدا ہو گی۔ انعامی سکیمیں یا لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے بڑا انعام حاصل نہ کر پائیں گے۔ آپ اپنی خواہشات اور اُمیدوں کو پورا کرنے کے لیے بھرپور محنت کریں گے، لیکن چند ایک خواہشات ہی پوری ہو سکیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو وہ ملتا نظر نہیں آ رہا۔ مالیاتی لین دین کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ بینکوں سے وابستہ کام پورے ہو جائیں گے۔ اولاد کے ساتھ وقت گزاریں گے۔

## 9 تا 16 مئی

یار دوستوں سے ملنا جلنا رہے گا ان کے ساتھ سیر و تفریح کے پلان بنائیں گے اور جائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کی اکثر خواہشات اور تمنائیں رواں عرصے میں پوری نہ ہو سکیں گی۔ آپ کی توجہ اپنی ذات پر زیادہ رہے گی۔ صحت میں بہتری آئے گی۔ مالی مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ شراکتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ اولاد کی صحت کے حوالے سے پریشانی ہے تو وہ دور ہو جائے گی۔ اندورن ملک سفر کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔

## 17 تا 24 مئی

ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ خاندانی یا ذاتی زمینیں ہیں تو اس سے فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔

## 25 تا 31 مئی

حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی

مسائل ہیں تو وہ حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ کاروباری حضرات کے کام میں بہتری آئے گی۔ شراکتی اُمور تصفیہ طلب ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل ہوتے نظر نہیں آ رہے ہیں۔ دشمنوں سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو ان دنوں میں سفر ممکن ہے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ والدہ کے ساتھ تعلقات میں ان بن رہے گی۔ ملازمین سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل ہوتے نظر نہیں آ رہے ہیں۔

| سعد تاریخیں | 2-3-12-17-25-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-26 |
| لکی نمبر | 3-8-0 |




| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مشتری، نیچون |
| منسوبی حروف | چ، د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، مرجان، مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن، لال، نارنجی |

## یکم تا 8 مئی

ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ رواں دنوں میں دور ہو جائے گی۔ اس عرصہ میں آپ اپنی ذات پر خاص توجہ دیں گے۔ خفیہ دشمنوں کی طرف سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ صحت بہتر رہے گی۔ ذہنی پریشانی تھی تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔ شریک کار سے وابستہ اُمیدیں پوری نہ ہو سکیں گی۔ ننھیالی رشتے داروں سے ملنا جلنا ہوگا۔ ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائے گا۔ رواں دنوں میں آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ اندرون ملک سفر کرتے ہیں تو آپ کو اپنے مقصد میں اُمید کے مطابق کامیابی نہ مل سکے گی۔

## 9 تا 16 مئی

انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ ملازمت سے منسلک افراد کو نوکری کے حوالے سے کام کا دباؤ اور تناؤ پیدا ہوگا۔ آپ کے فضول اخراجات قابو میں آتے نظر آ رہے ہیں۔ مخالفوں اور دشمنوں سے خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں۔ آپ ان سے مقابلے کی پوزیشن میں ہیں۔ آپ کی توجہ اپنی ذات پر کم رہے گی۔ اپنی اشیاء کی حفاظت کریں، گم ہونے یا چوری کیے جانے کا اندیشہ ہے۔ رواں عرصے میں دال کا صدقہ دیں دے تو آپ کے لیے بہتر ہے۔

## 17 تا 24 مئی

قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر رہے ہیں تو رواں عرصے میں اپنی کوشش کو جاری رکھیں، آپ کا کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں ہے۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہو جائے گا۔ بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو رواں عرصے میں فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ آپ کے اخراجات قابو میں آتے نظر آ رہے ہیں۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ سخت رہے گا، جس کی وجہ سے اکثر کام حل نہ ہو سکیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو اپنی کوشش کو جاری رکھیں۔ آپ کا کامیابی مل جائے گی۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔

## 25 تا 31 مئی

آپ کے مالی حالات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں بھی خرچ کریں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام ہیں تو کوشش کرنے سے حل ہو جائیں گے۔ اس عرصے میں آپ کو چند ایک مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کو اپنے خفیہ دشمنوں سے محتاط رہنا ہوگا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے۔ آپ کے اندازِ گفتگو میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 13-19 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 2-3-10-30 |
| لکی نمبر | 4-1-0 |

☆☆☆

# جواہرات اور تسبیحاں

ادارہ راہنمائے عملیات اصل جواہرات اور اصل پتھروں کی تسبیحاں ایک طویل عرصہ سے فراہم کر رہا ہے۔ یہ دراصل ادارہ راہنمائے عملیات پر اعتماد کی وجہ ہی ہے کہ ملک عزیز کے کونے کونے سے لوگ جواہرات اور تسبیحاں گھر بیٹھے طلب کرتے ہیں اور ادارہ بھی ان کے اعتماد پر پورا اترتا ہے۔ سو آپ بھی اصل جواہر و پتھر مناسب قیمت پر دفتر آ کر یا بذریعہ ڈاک طلب کر سکتے ہیں۔ جواہرات کی مزید تفصیل آپ ہماری ویب سائٹ پر بھی دیکھ سکتے ہیں۔

ذیل میں جواہرات کی کم سے کم قیمت دی گئی ہے۔ آپ ہمارے سے چاہے سستا سے سستا پتھر خریدیں یہ یقین رکھیں کہ ہوگا وہ اصل۔ جواہر کے اصل ہونے کی ہماری گارنٹی ہے۔ جو لوگ خود نہیں آ سکتے وہ ہماری ویب سائٹ پر پتھروں کی تصویر اور قیمت دیکھ سکتے ہیں۔
آپ ادارہ سے اپنے پسندیدہ پتھر کی انگوٹھی یا لاکٹ وغیرہ بھی بنوا سکتے ہیں۔

## جواہرات

| نام پتھر | قیمت | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | پیری ڈاٹ | 1100 | بلڈسٹون | 1500 |
| عقیق | 500 | نیلم | 2600 | مقناطیس | 1500 |
| لاجورد | 550 | لہسنیا | 900 | مانک | 3000 |
| مرجان | 1600 | ٹائیگر | 900 | سنگ یشیب | 4000 |
| فیروزہ | 2400 | گارنٹ | 950 | سنگ حدید | 1250 |
| مون سٹون | 1200 | موتی | 2000 | زہر مہرہ | 1000 |
| ریمبو مون سٹون | 3600 | فونکس/جیڈ | 1500 | ترملین | 2200 |
| اوپل | 2200 | زبرجد | 1500 | اونیکس | 1400 |
| زمرد | 4200 | دانہ فرہنگ | 1500 | کنزائٹ | 4000 |
| یاقوت | 2600 | کوارڈز | 2000 | جیسپر | 1200 |
| سنہلا پکھراج | 950 | روز کوارڈز | 1500 | لیبروڈرائٹ | 2100 |
| پکھراج | 2500 | ایمے تھیسٹ (کٹیلا) | 2000 | | |
| سنگ مریم | 800 | موئے نجف | 1100 | | |
| ایکوامرین | 3200 | درنجف | 750 | | |
| گاؤمیدک | 1600 | سنگ موسی | 3000 | | |

پتھروں کے اصل ہونے کی گارنٹی ہے

## جواہراتی تسبیحاں

ذیل میں مختلف جواہرات سے بنی تسبیحوں کا ذکر ہے۔ خیال رہے یہ سب اصل ہیں کوئی بھی تسبیح ان میں سے نقلی نہیں ہے۔ یہ کم سے کم قیمت ہے۔

| تسبیحات | قیمت 33 دانے | قیمت 99 دانے |
|---|---|---|
| عقیق یمنی لال | 1200 | 3000 |
| عقیق سلیمانی | 1500 | 4400 |
| عقیق لال کٹنگ والی | 5000 | --- |
| عقیق کالا | 2000 | 4000 |
| عقیق سبز سلیمانی | 7500 | --- |
| موتی | 1650 | 4000 |
| صدف | 2800 | 8000 |
| ٹائیگر | 2000 | 3000 |
| لاجورد | 2200 | 6500 |
| جیڈ | 2750 | 4000 |
| دانہ فرہنگ | 2500 | 4000 |
| سنگ یشیب | 16,000 | --- |
| گارنٹ | 12,500 | --- |
| پیری ڈاٹ | 15,500 | --- |
| چاندی اللہ و محمد کندہ | 8500 | --- |

فون نمبرز: 0300-8442060 | 0321-4753240 | 0300-4783518 | 042-36293245 | 042-36374864

# اوج زہرہ

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور

اوج زہرہ کے حوالے سے سطور ذیل میں بالترتیب اُن نقوش والواح کو بیان کیا جارہا ہے جو ادارہ "راہنمائے عملیات" طویل عرصے سے تیار کر رہا ہے اور اِن کی موثریت مسلمہ امر ہے۔ راہنمائے عملیات کے ہر قاری کے لیے اِن الواح کے بیان کا مقصد یہ ہے کہ اگر وہ اس سعد گھڑی سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں تو پھر اِن نقوش والواح کو خود تیار کرلیں اور اگر اُن کو عملیات کی سمجھ نہیں تو ادارہ ''راہنمائے عملیات،، سے اِن الواح ونقوش کو حاصل کر سکتے ہیں۔

## لوح شرف واوج زہرہ

زمانہ قدیم سے زائچے میں جنس، پیار، محبت، الفت، آسودگی، خوبصورتی اور حسن کے حوالے سے طاقت ورترین عامل کی حیثیت رکھنے والا زہرہ جب حالت شرف یا اوج میں ہوتا ہے تو درج ذیل امورات میں موثر مانا جاتا ہے۔

## لوحِ اوج زہرہ/محبت

عوام وخواتین میں مقبولیت، تسخیر محبوب، میاں بیوی میں اتفاق، محبت اور گھریلو سکون، رجوع خلقت، شادی، حسن، خوبصورتی اور کشش پیدا کرنے کے لیی با کمال لوح ہے۔ وہ مرد اور خواتین جو حسن اور خوبصورتی کے مسائل کا شکار ہوں وہ بھی اس لوح سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ پیار محبت اور الفت کا مجرب خزانہ۔ خاندان میں باہم پیار اور اتفاق اور بہن، بھائیوں کے درمیان الفت، محبت اور قلبی کشش پیدا کرنے کے لیے بھی موثر ہے۔

**12 مئی 2018 صبح 06 بجکر 11 منٹ 15 سیکنڈ تا 13 مئی 2018 کو رات 02 بجکر 08 منٹ 22 سیکنڈ ہے**

## لوحِ اوج زہرہ

شرف یا اوج کسی بھی کوکب کا ہو، اثرات تو اس کے متعلقہ کوکب کے حوالے سے ہوتے ہیں لیکن اس کی موثریت اپنی جگہ اہم اور مستند خیال کی جاتی ہے۔ کوکب کا شرف یا اوج میں ہونا اس کے تحت تیار کردہ عملیات کو اثر انداز اور کامیاب بنا دیتا ہے۔ اس حوالے سے جو نقش تیار کیا جاتا ہے ذیل میں بمعہ چال دیا جارہا ہے۔

### چال زہرہ بادی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١١ | ٨ | ١ | ١٤ |
| ٢ | ١٣ | ١٢ | ٧ |
| ١٦ | ٣ | ٦ | ٩ |
| ٥ | ١٠ | ١٥ | ٤ |

### نقش زہرہ

یامصور یاعظیم یاباری

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۵۱ | ۷۴۸ | ۷۴۰ | ۷۵۴ |
| ۷۴۱ | ۷۵۳ | ۷۵۲ | ۷۴۷ |
| ۷۵۶ | ۷۴۲ | ۷۴۶ | ۷۴۹ |
| ۷۴۵ | ۷۵۰ | ۷۵۵ | ۷۴۳ |

یااللہ یارشید

وہ جو عملیات کی سمجھ رکھتے ہیں خود یہ نقش تیار کر لیں اور جو ادارے سے طلب کرنا چاہئیں وہ ہدیہ ارسال کر کے اس نقش ولوح سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

## لوح زہرہ برائے اپاؤ

## رجعت ونحوست زہرہ

زہرہ کی رجعت ونحوست اپنے اندر ایسا اثر رکھتی ہے کہ ہر صاحب علم اِن کو مانتا اور سمجھتا ہے۔ سطور ذیل میں اس حوالے سے واقع ہونے والے اثرات کا بیان ہے تا کہ ہر فرد سمجھ سکے کہ کیا وہ تونہیں زحل کی رجعت ونحوست کا شکار ہے۔

زہرہ کی رجعت/نحوست فرد کی زندگی میں خوشیوں اور آسانیوں کی کمی کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ عشق ومحبت کے متوالوں کے لیے یا وہ جوڑے جو ازدواجی زندگی کی سچی خوشیوں سے محروم رہتے ہیں درحقیقت کہیں نہ کہیں زہرہ کی رجعت/نحوست ان کو متاثر کر رہی ہوتی ہے۔ وہ لوگ جو شوبز/میڈیا، بیوٹی پارلر، بوتیک اور فیشن کی دنیا سے منسلک ہیں۔ اگر ان کے زائچہ میں زہرہ رجعت/نحوست سے پاک نہ ہوتو وہ عوامی پذیرائی حاصل نہیں کر پاتے ہیں۔ ایسے افراد جو آسان ذرائع سے روپیہ حاصل کرنے کے خواہش مند ہیں یا وہ جو ریس، لاٹری، سٹاک مارکیٹ وغیرہ جیسے اُمور سے وابستہ ہیں اور فائدے کی بجائے نقصان اُٹھاتے ہیں تو ان کو اس بات کو سمجھ لینا چاہیے کہ زہرہ ان کے پیدائشی زائچہ میں رجعت/نحوست کا شکار ہے۔ سو اپنی زندگی میں خوشیاں اور آسانیاں لانے اور معاملات کار میں روانی کے لیے یہ لوح حاصل کریں اور معاملات زندگی میں آسانیوں کے حصول کو یقینی بنائیں۔

اس حوالے سے نقش تیار کرنا نسبتاً مشکل کام ہے کیونکہ اس قسم کے نقش میں صرف شرفی یا اوجی طاقت ہی نہیں مدنظر رکھی جاتی بلکہ دیگر نجومی کلیات کو مدنظر رکھنا ضروری ہوتا ہے۔ اور اس کے ساتھ ساتھ عملیاتی سمجھ بوجھ بھی بہت ضروری ہے جو کہ اوسط درجے کے عامل یا نجومی کے بس میں نہیں۔

سطور ذیل قارئین راہنمائے عملیات کے لیے وہ خاص نقش بمعہ چال تحریر ہے۔ جو مہارت رکھتے ہیں تیار کر سکتے ہیں۔

## نقش زہرہ (رجعت ونحوست)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

یالطیف یاودود

یاواسع یافتاح یامالک الملک

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۰ | ۳۳۷ | ۳۳۰ | ۳۴۳ |
| ۳۳۱ | ۳۴۲ | ۳۴۱ | ۳۳۶ |
| ۳۴۵ | ۳۳۲ | ۳۳۵ | ۳۳۸ |
| ۳۳۴ | ۳۳۹ | ۳۴۴ | ۳۳۳ |

یالطیف یاودود

## نقش زہرہ نورانی

راہنمائے عملیات میں حروف نورانی کے حوالے سے مختلف کواکب سے متعلق نقوش دیئے گئے تھے، جن کو قارئین کی ایک بڑی تعداد نے پسند بھی کیا اور استعمال بھی اور ان کی موثریت کی تعریف بھی کی۔ سو زیر بحث عمل بحوالہ زہرہ ذیل میں دیا جارہا ہے۔

اس حوالے سے ذیل میں تیار شدہ نقوش پیش کیے جارہے ہیں، اس کے ساتھ ساتھ زہرہ سے منسوب تکسیر نورانی بھی دی گئی ہے، تا کہ آپ اپنے لیے یا کسی فرد کو اس کے مسئلے کے حل کے مطابق تکسیر زعفران سے لکھ کر استعمال کے لیے دینا چاہیں تو ایسا کرنے میں آسانی رہے۔ یعنی محبت، بیماری یا سحر وغیرہ کے مسائل میں فرد کو یہ پینے کے لیے دی جاسکتی ہے۔ اس کے علاوہ اس تکسیر کو فتیلہ وغیرہ بنانے کے کام بھی لایا جاسکتا ہے، جو کہ سحر، رد نظر اور ضرورت کے دیگر کاموں میں استعمال ہوسکتا ہے۔ دراصل یہ عامل کی ذہانت اور سائل کے مسئلہ پر کہ اس کو کس طرح اور کس طور استعمال کیا جائے۔ سو ہر فرد اپنی اپنی سمجھ اور ضرورت کے مطابق اِن نقوش اور تکسیر وغیرہ کو استعمال کر سکتا ہے۔ سو سب سے پہلے زحل سے منسوب تکسیر زہرہ نورانی دی جارہی ہے اور اس کے بعد نقش زہرہ نورانی دیا جارہا ہے۔

### تکسیر زہرہ

اف ل ص م ق ص ر ر ف ک ص ھ ق ی ر ع ف ط ص ہ ق س ر ح ف ق ص ن ق
ق ان ف ص ل ق ص ف م ح ق ر ص س ر ق ر ہ ف ص ک ط ص ف ھ ع ق ر ی
ی ق ر اق ن ع ف ھ ص ف ل ص ق ط ص ک ف ص م ف ح ہ ق ر ق ص ر س

س ی ر ق ص ر ق ا ر ق ر ن ق ع ہ ف ح ھ ف ص م ف ص ل ف ص ک ق ص ط
ط س ص ی ق ر ک ق ص ص ف ر ل ق ص اف ر م ق ص ر ف ن ھ ق ح ع ف ہ
ہ ط ف س ع ص ح ی ق ق ھ ر ن ک ف ق ر ص ص ص ق ف م ر ر ل ف ق ا ص
ص ہ ا ط ق ف ف س ل ع ر ص ر ح م ی ف ق ق ص ھ ص ر ص ن ر ک ق ف
ف ص ق ہ ک ا ر ط ن ق ص ف ر ف ص س ھ ل ص ع ق ر ق ص ق ر ف ح ی م
م ف ی ص ح ق ف ہ ر ک ق ا ص ر ق ط ر ن ق ق ع ص ص ف ل ر ھ ف س ص
ص م س ف ف ی ھ ص ر ح ل ق ف ف ص ہ ص ر ع ک ق ق ق ا ن ص ر ر ط ق
ق ص ط م ر س ر ف ص ف ن ی ا ہ ق ص ق ر ق ح ک ل ع ق ر ف ص ف ہ ص
ص ق ہ ص ف ط ص م ف ر ر س ق ر ع ف ل ص ک ف ح ن ق ی ر ا ق ھ ص ق
ق ص س ق ھ ہ ق ص اف ر ط ی ص ق م ن ف ح ر ف ر ک س ص ق ل ر ف ع
ع ق ف ص ر ص ل ق ق ھ ص ہ س ق ک ص ر اف ف ر ر ح ط ف ی ن ص م ق
ق ع م ق ص ف ن ص ی ر ف ص ط ل ح ق ر ق ر ھ ف ص ف ہ ا س ر ق ص ک
ک ق ص ع ق م ر ق س ص اف ہ ن ف ص ص ی ف ر ھ ف ر ص ق ط ر ل ق ح
ح ک ق ق ل ص ر ع ط ق ق م ص ر ر ق ف س ھ ص ر اف ف ی ہ ص ن ص ف
ف ح ص ک ن ق ص ق ہ ل ی ص ف ر ف ع ا ط ر ق ص ق ھ م س ص ف ر ق ر
ف ق ح ر ص ف ک ص ن س ق م ص ھ ق ق ہ ص ل ق ی ر ص ط ف ا ر ع ف
ف ر ع ف ر ق ا ح ف ر ط ص ص ف ر ک ی ص ق ن ل س ص ق ہ م ق ص ق ھ
ھ ف ق ر ص ع ق ف م ر ہ ق ق ا ص ح س ف ل ر ن ط ق ص ص ص ی ف ک ر
ر ھ ک ف ف ق ی ر ص ص ص ع ص ق ق ف ط م ن ر ر ہ ل ق ف ق س ا ح ص
ص ر ح ھ ا ک س ف ق ف ف ق ق ی ل ر ہ ص ر ص ر ص ن ع م ص ط ق ف ق
ق ص ف ر ق ح ط ھ ص ا م ک ع س ن ف ص ق ر ف ص ف ر ق ص ق ہ ی ر ل
ل ق ر ص ی ف ہ ر ق ق ص ح ق ط ر ھ ت ص ص اف م ر ک ق ع ص س ف ن
ن ل ف ق س ر ص ص ع ی ق ف ک ہ ر ر م ق ف ق ا ص ص ح ص ق ف ط ھ ر
ر ن ھ ل ط ف ف ق ق س ص ر ح ص ص ص ص ع ا ی ق ف ف ق ک م ہ ر ر
ر ر ن ہ ھ م ل ک ط ق ف ف ف ق ق ق س ی ص ا ر ع ح ص ص ص ص
ص ر ص ر ص ن ح ہ ع ھ ر م ا ل ص ک ی ط س ق ق ف ق ف ق ف
ف ص ق ر ف ص ق ر ف ص ق ن ق ح س ہ ط ع ی ھ ک ر ص م ل ا
اف ل ص م ق ص ر ر ف ک ص ھ ق ی ر ع ف ط ص ہ ق س ر ح ف ق ص ن ق

## چال ونقش زہرہ

ذیل میں زہرہ کے نقش وچال کے فوراً بعد اس کی تکسیر دیکھیں۔

چال

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | فصقر | | | | یا اللہ |
| ف | ۸۳۸۱۷ | ۸۳۴۱۷ | ۸۲۷۱۷ | ۱۷۹۴۱ | ف |
| ص | ۸۲۸۱۷ | ۸۴۰۱۷ | ۸۳۹۱۷ | ۸۳۳۱۷ | ص |

| ق | ۸۴۳۱۷ | ۸۲۹۱۷ | ۸۳۲۱۷ | ۸۳۶۱۷ | ق |
|---|---|---|---|---|---|
| ر | ۸۳۱۱۷ | ۸۳۷۱۷ | ۸۴۲۱۷ | ۸۳۰۱۷ | ر |
| یا اللہ | فصقر | | | | یا اللہ |

# امراض رحم وحمل

اوج زہرہ کے حوالے سے ایک عمل تحریر کر رہا ہوں یہ صرف خواتین اور ان کے امراض خصوصی سے متعلق ہے۔ رحم کی کوئی تکلیف ہو یا حمل کی حفاظت درکار ہو یا حمل ضائع ہوجاتا ہو تو وقت سعد پر درج ذیل طریق سے نقش تیار کر کے متعلقہ سائل کو دیں۔ انشاء اللہ بہتری ہوگی۔ زہرہ کو برج جوزا کے ۲۲ درجے پر اوج ہوتا ہے۔

حرف ''الف،، کے حوالے سے دو اسماء الٰہی ''اللہ،، اور ''آخر،، کو لیں گے۔ ان کے علاوہ دو اور اسماء الٰہی ''خالق،، اور ''معبود،، بھی استعمال ہوں گے۔ یہ دونوں اسماء الٰہی بالترتیب نسوانی امراض اور اولاد کے لئے مجرب ہیں۔ ان سب کے اعداد لے لیں۔ نقش نمبر ۱۰۳ بہ رفتار مخمس تحریر کریں۔ اعداد ان تمام اسماء الٰہی کے یوں ہوئے۔

| | |
|---|---|
| اللہ | ۶۶ |
| آخر | ۸۰۱ |
| خالق | ۷۳۱ |
| معبود | ۳۳۶ |
| میزان | ۱۹۳۴ |

چال

| ۹ | ۲۱ | ۱۳ | ۵ | ۱۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۲۰ | ۷ | ۲۴ | ۱۱ |
| ۲۲ | ۱۴ | ۱ | ۱۸ | ۱۰ |
| ۱۶ | ۸ | ۲۵ | ۱۲ | ۴ |
| ۱۵ | ۲ | ۱۹ | ۶ | ۲۳ |

نقش

| ۳۸۳ | ۳۹۵ | ۳۸۷ | ۳۷۸ | ۳۹۱ |
|---|---|---|---|---|
| ۳۷۶ | ۳۹۴ | ۳۸۱ | ۳۹۸ | ۳۸۵ |
| ۳۹۶ | ۳۸۸ | ۳۷۴ | ۳۹۲ | ۳۸۴ |

| ۳۹۰ | ۳۸۲ | ۳۹۹ | ۳۸۶ | ۳۷۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۳۸۹ | ۳۷۵ | ۳۹۳ | ۳۸۰ | ۳۹۷ |

زیادہ بہتر تو یہ ہے کہ اس نقش کو ہرن کی کھال پر تحریر کریں۔ بشرطیکہ مکمل یقین ہو کہ کھال ہرن کی ہے۔ کسی خرگوش یا کتے کی نہیں۔ دوسری صورت میں چاندی پر نقش کر کے گلے میں ڈال لیں بازو پر باندھ لیں یا کمر پر۔ اس کے ساتھ ساتھ اسماء الٰہی کا ورد اپنے نام کے اعداد کے حساب سے روزانہ کریں۔ انشاء اللہ حصول مراد ہوگی۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث ہے کہ دعا میں جلدی نہیں کرنی چاہیے۔ دراصل اس سے مراد انسانی نفس کا دعا مانگنے سے جلد اکتا جانا ہے اور یہ خیال کرنا ہے کہ اللہ نے اس کی دعا سنی ہی نہیں یا متعلقہ عمل میں اثر نہیں ہے۔ بس اس بات سے پرہیز کریں۔ دعا تو اسی وقت مقبولیت حاصل کر لیتی ہے جب وہ کسی مخلص دل سے نکلتی ہے۔ اس کے عملی طور پر ظہور میں آنے کا وقت ذات الٰہی کی اپنی مرضی پر منحصر ہے۔ آج دیتا ہے، کل یا آخری جہاں میں۔ آپ کا میرا کام مانگنا ہے (ذات الٰہی سے) سوان دونوں جہانوں کے رب کے دربار میں عاجزی اور یقین محکم کے ساتھ حاضر رہیں۔ باقی کام اس رب کا ہے۔

## ساعت عمل

بالحاظ اصول جس کوکب کا شرف یا اوج ہو اس کی ہی ساعت میں عمل تیار کرنا مفید ہوتا ہے تاہم اگر نجوم کی سمجھ ہو تو دیگر ساعتوں میں بھی کام کیا جا سکتا ہے۔ تاہم متعلقہ کوکب کی ساعت میں کام کرنا آسان اور محفوظ راستہ ہے۔

## بخور و خوشبو

گلاب، نسرین، عود، عطر، چنبیلی، صندل سرخ، زعفران، مشک وغیرہ میں سے کچھ اشیاء اپنی مالی حالت یا عمل کی مناسبت سے دوران عمل بطور بخور جلاتے رہیں اور ان میں سے ہی کسی شے کا عطر لوح یا نقش جو بھی تیار کریں، اس کو لگائے یا ذاتی استعمال یا کپڑوں وغیرہ کو لگانے کے لیے کر سکتے ہیں۔

## سیاہی

کاغذ پر نقش تحریر کرنے کے لیے زعفران کو پانی یا آب زم زم میں ملا کر زعفرانی سیاہی بنا لیں۔ کوشش سے کسی قابل اعتماد فرد سے زعفران لیں، آج کل دو نمبر کا زعفران دکان داروں نے رکھا ہوتا ہے۔ کبھی یہ سستا ہوتا تھا اب مہنگا ہونے کی وجہ سے فساد پیدا ہو گیا ہے۔

## ذکر

جو بھی نقش یا لوح تیار کریں اس کے ساتھ تحریر اسماء الحسنیٰ کا ذکر گیارہ تسبیحوں کی تعداد میں کم سے کم سات دن تکمیل نقش کے لیے کریں۔ یہ صرف عمل کا ذکر ہے، عمومی ذکر کے لیے یہی ورد چالیس دن تک بھی کیا جا سکتا ہے۔

## صدقہ

زہرہ کے حوالے سے جن اشیاء کو بطور صدقہ دیا جانا چاہیے ان میں زردہ، چاول، چاروں مغز، سرخ رنگ کا کپڑا، چنے کی دل کا حلوہ، مادہ پرندہ یا جانور، کافور، ریشمی سرخ کپڑا، زعفران وغیرہ شامل ہیں۔ عمل کی تیاری میں صدقات کا بندوبست کرنا امر لازم ہے۔

**نوٹ:** کامیابی اور ناکامی اللہ کی مرضی پر ہے۔ آپ کا میرا کام دستیاب وسائل اور معاملات کے ساتھ بہترین طریق پر کام کرتا ہے اور بس۔ سو بعد از عمل اللہ تعالیٰ سے خلوص قلب کے ساتھ دعا کریں کہ وہ آپ کو اُس مقصد میں کامیاب کرے جس کے لیے آپ نے عمل تیار کیا ہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ راہنمائے عملیات کے تمام قارئین کی حاجتیں پوری کرے۔ آمین۔

❁❁❁

# قاعدہ اربعہ عناصر اور عربی حروف

تحریر: فضل محمود نقاش، ترنڈہ محمد پناہ۔

حروف کی باہمی دوستی، دشمنی یا موافقت و ناموافقت جاننے کا اربعہ عنصری قاعدہ جو عاملین حضرات کا عملیات وتعویذات میں اور ماہرین اعداد کا اعداد اور حروف کے چناؤ میں مدد دینے والے چند قواعد۔

پیارے قارئین کرام! السلام علیکم۔ اس احقر العباد فقیر فضل محمود نقاش سے مہمند ایجنسی کے جناب سعد اللہ خان پٹھان نے افغانستان کی سرحد کے قریب سے فون پر پوچھا (نخاس صاحب) آپ مجھے حروف کی دوستی ودشمنی کا قاعدہ سمجھائیں۔ نخاس صاحب دراصل نقاش صاحب کا پشتو لہجہ ہے۔ کیونکہ پختون لوگ پشاور کو پخاور بولتے ہیں۔ جناب سعد اللہ خان صاحب کو علم جفر سے زیادہ اس کی دوسری شاخ علم الاعداد سے شغف زیادہ معلوم ہورہا تھا۔ چنانچہ آپ علم الجفر کی زبان میں علم الاعداد کے لہجے میں سمجھنا چاہتے تھے۔ چونکہ سعد اللہ خاں صاحب 28 جنوری، 1968ء بروز اتوار بوقت 15 بجے پشاور میں پیدا ہوئے تھے۔ چنانچہ وہ کچھ اپنے برج کے تحت زحل کی سعادت ونحوست کے بارے میں جاننا چاہتے تھے۔ علم الاعداد میں اعداد (802) کی ماہیت، خاصیت اوران کی سعادت ونحوست کے بارے میں بھی کچھ جاننا چاہتے تھے۔ خان صاحب کو بتایا کہ آپ کا پیدائشی برج سرطان ہے۔ جس کا 0 درجہ طلوع تھا۔ جس کا حاکم قمر برج جدی کے 10 درجہ 2 دقیقہ 24 ثانیہ سے آگے سفر کر چکا تھا اور زحل، برج حمل کے 7 درجہ 46 دقیقہ 48 ثانیہ طے کر چکا تھا۔ باقی رہا عدد (8،6) کی سعادت یا نحوست تو جاننا چاہیے کہ یہ قمر اور زحل سے منسوب تو ہیں مگر عدد (6) اسم محمد اور اسم علی کا عدد ہے۔ جبکہ عدد (8) اسم احمد اور اسم محمود کا عدد ہے۔ کوئی بدباطن، بدبخت اور یہودی ان اعداد کو منحوس قرار دے گا۔ اس کے بعد خان صاحب سارا علم نجوم اور علم اعداد پڑھنا اور جاننا چاہتے تھے۔ گویا آپ بذریعہ موبائل فون سب کچھ سیکھنا چاہتے تھے۔ انہوں نے مجھے فارغ البال سمجھ لیا تھا۔ یا بالکل نکما آدمی سمجھ لیا تھا کہ مجھے دنیا جہان کا کوئی کام نہیں ہے۔ ماسوائے سعد اللہ خان کو علم الاعداد والجفر سکھانے اور سمجھانے کے اور وہ بھی بذریعہ موبائل فون۔ گویا میں نے علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی کا درس دینا شروع کر دیا ہو۔

جناب سعد اللہ خاں صاحب میری مصروفیت یا دن بھر کی تھکاوٹ کا مطلق خیال نہ کیا بلکہ مغرب ہوتے ہی ان کا فون آجاتا تھا۔ پھر بلا وقف درس شروع ہوجاتا تھا۔ ایک شام کو میں بہاولپور سے گھر آیا اور تھکاوٹ سے نیند آگئی اس دوران خان صاحب کا فون آیا جسے میں نہ سن سکا تو خان صاحب کو ناگوار گزری اور ناراض ہوکر ایک میسج بھیج دیا کہ (نقاش صاحب آپ کا دل چھوٹا ہے) اس کے بعد واقعی میرا دل خان صاحب کے لیے چھوٹا ہوگیا۔ کیونکہ مجھے ان کا یہ فقرہ میرے دل کو اچھا نہیں لگا۔ یا یہ فقرہ میرے دل سے بڑا تھا۔ اور اس فقرے کے مقابل میرا دل واقعی چھوٹا تھا۔ اب چھوٹے دل سے سب قارئین کرام کے لیے لکھ رہا ہوں۔ تاکہ دل بڑا ہوجائے۔ شاید سب کو فائدہ ہو یا میری اصلاح ہو سکے۔

پیارے قارئین کرام! علم الجفر میں عربی قاعدہ میں 28 حروف کام آتے ہیں۔ یہ عربی حروف عبرانی حروف کی ترتیب پر کام آتے ہیں۔ جوکہ بالکل قدیم قاعدہ ہے۔ عبرانی قوم اور یہودی لوگ اسی قاعدہ پر عملیات اور نقوش یا تعویذات تیار کرتے تھے۔ ان حروف کا قاعدہ اربعہ عنصری یوں تحریر کیا جاتا ہے۔ جسے جمل کبیر قمری بھی کہا جاتا ہے۔ جس سے استخراج اعداد کیے جاتے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتشی حروف | ا | ه | ط | م | ف | ش | ذ |
| | ۱ | ۵ | ۹ | ۴۰ | ۸۰ | ۳۰۰ | ۷۰۰ |
| بادی حروف | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
| | ۲ | ۶ | ۱۰ | ۵۰ | ۹۰ | ۴۰۰ | ۸۰۰ |
| آبی حروف | ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ |
| | ۳ | ۷ | ۲۰ | ۶۰ | ۱۰۰ | ۵۰۰ | ۹۰۰ |
| خاکی حروف | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |
| | ۴ | ۸ | ۳۰ | ۷۰ | ۲۰۰ | ۶۰۰ | ۱۰۰۰ |

اس جدول میں اربعہ عنصری حروفی تقسیم ظاہر کی گئی ہے۔ جس سے حروف کی دوستی یا دشمنی دریافت کی جاتی ہے۔ چنانچہ آتشی حروف کے بادی حروف دوست ہیں۔ آبی حروف مخالف ہیں اور خاکی حروف نہ دوست ہیں اور نہ دشمن ہیں۔ یا دوست بھی ہیں اور دشمن بھی ہیں۔ یعنی یہ مساوی اور مصادق حروف ہیں۔ یہی تین حالتیں ہوتی ہیں۔ بادی حروف کے آتشی حروف دوست ہیں۔ خاکی حروف دشمن ہیں۔ آبی حروف دوست ودشمن کے لحاظ سے مساوی ہیں۔ آبی حروف کے آتشی حروف دشمن ہیں۔ خاکی حروف دوست ہیں۔ بادی حروف مساوی ومصادق ہیں۔ خاکی حروف کے آبی حروف

دوست ہیں۔ بادی حروف دشمن ہیں۔ خاکی کے آتشی حروف برابر ومصادق ہیں۔
چنانچہ جاننا چاہیے کہ برابر، مساوی اور مصادق مترادف الفاظ ہیں۔ نہ دوست اور نہ دشمن یا دوست بھی اور دشمن بھی مراد لیے جاتے ہیں۔ یا مراد لیے جاسکتے ہیں۔ یعنی مصادق/مساوی حروف اگر دوست ہیں تو یہ کبھی دشمن بن سکتے ہیں اور اگر دشمن ہیں تو یہ کبھی دوست بن سکتے ہیں۔ یعنی کہ یہ نہ مستقل دوست ہیں اور نہ مستقل دشمن ہیں۔ حالات وواقعات کے تحت دوستی یا دشمنی کا عنصر پایا جاتا ہے۔ چنانچہ آپ کے لیے حروف کی اربعہ عنصری دوستی دشمنی کا تصور اس طرح ہے کہ حرف (ا) کا حرف (ب) دوست ہے اور حرف (ج) دشمن ہے اور حرف (د) مصادق ہے۔ اور اگر ان کو الٹ کر دیکھیں تو حرف (د) کا حرف (ج) دوست ہے۔ حرف (ب) دشمن ہے۔ اور حرف (ا) مساوی ومصادق ہے۔ گویا حروف (ا،ب) باہم دوست ہیں اور حروف (ج،د) باہم دوست ہیں۔ اسی دوستی میں یہ حروف ابجد شمار ہوتے ہیں۔ حروف (ا،ج) باہم دشمن ہیں اور حروف (ب،د) باہم دشمن ہیں۔ حروف (ا،د) اور حروف (ب،ج) باہم مصادق ہیں۔ اسی قاعدہ پر باقی حروف کو قیاس فرمالیں۔ عام طور پر عامل حضرات اسی قاعدہ پر شادی ونکاح کے لیے عمل کرتے ہیں۔

## حروف کی دوستی ودشمنی جاننے کا دوسرا قاعدہ:۔

اس قاعدہ میں حروف کی دوستی ودشمنی کی اساس حروف کی سیارگان سے منسوبی پر ہے اور قدیم فلکیات کے مطابق ہے۔ جدید فلکیات میں یہ قاعدہ غلط ہے یا قابل اصلاح ہے۔ قدیم فلکیات میں مرکز کائنات زمین (ارض) ہے۔ جس کے گرد کواکب کی گردش یہ جدول کے مطابق سمجھی جاتی تھی۔ چنانچہ اس تصور کائنات کے مطابق جدول مرتب کیا گیا تھا۔ جدید فلکیات میں ارض کی جگہ شمس کو مرکز رکھا گیا ہے۔ مگر قمر کواکب کی فہرست سے خارج ہے۔ کیونکہ سیارچہ تسلیم کیا گیا ہے۔ قمر زمین کے گرد گھومتا ہے۔ باقی کواکب سورج کے گرد گھومتے ہیں۔ یہی اصلاح ہوگی۔

| عناصراورکواکب | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتشی حروف | ا | ھ | ط | م | ف | ش | ذ |
| بادی حروف | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
| آبی حروف | ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ |
| خاکی حروف | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |

زحل کے حروف سے زہرہ اور عطارد کے حروف دوستی رکھتے ہیں۔ مریخ، شمس اور قمر کے حروف دشمن ہیں۔ مشتری کے حروف مساوی ہیں۔ یعنی نہ دوست ہیں اور نہ دشمن ہیں۔
مشتری کے حروف سے شمس، مریخ اور قمر کے حروف دوستی رکھتے ہیں۔ زہرہ اور عطارد کے حروف دشمن ہیں۔ زحل کے حروف مساوی ہیں۔
مریخ کے حروف سے مشتری، شمس اور قمر کے حروف دوست ہیں۔ صرف عطارد کے حروف دشمن خاص ہیں۔ جبکہ زحل اور زہرہ کے حروف مساوی ومصادق ہیں۔
شمس کے حروف سے مشتری، مریخ اور قمر کے حروف دوستی رکھتے ہیں۔ زحل اور زہرہ کے حروف دشمن ہیں۔ صرف عطارد کے حروف مساوی ہیں۔
زہرہ کے حروف سے زحل اور عطارد کے حروف دوستی رکھتے ہیں۔ شمس و قمر کے حروف دشمنی رکھتے ہیں۔ مشتری اور مریخ کے حروف مساوی ومصادق۔
عطارد کے حروف سے شمس اور زہرہ کے حروف کی دوستی ہے۔ قمر کے حروف دشمنی خاص رکھتے ہیں۔ زحل، مشتری اور مریخ کے حروف مساوی اور مصادق ہیں۔
قمر کے حروف سے شمس اور عطارد کے حروف دوست ہیں۔ جبکہ زحل، مشتری، مریخ اور زہرہ کے حروف مساوی اور مصادق حروف ہیں۔ ان کا کوئی حرف یا حروف دشمن نہیں ہیں۔
اگر آپ اس قاعدہ حروف منسوب کواکب کو زائچہ کے بیوت سے منسوب کرکے دیکھا جائے تو یہ قاعدہ بطریق احسن وبخوبی سمجھ میں آتا ہے۔

## حروف کی دوستی ودشمنی جاننے کا تیسرا قاعدہ:۔

آپ اس قاعدہ کو زائچہ کے یمین وبسار طریقے سے دیکھ سکتے ہیں۔ یعنی طالع سے وتد الارض کی سمت سے اور طالع سے وتد السماء کی سمت سے دیکھ سکتے ہیں۔ دونوں طرح سے مساوی ہے۔

| عناصراورزائچہ | طالع | مقارنہ | تسدیس | تربیع | تثلیث | ساقط | مقابلہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | ٠٠ | ٣٠ | ٦٠ | ٩٠ | ١٢٠ | ١٥٠ | ١٨٠ |
| آتشی حروف | ا | ھ | ط | م | ف | ش | ذ |
| بادی حروف | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
| آبی حروف | ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ |
| خاکی حروف | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |

آپ اس قاعدہ کو اس طرح استعمال کریں کہ حرف (ا) جو کہ طالع لکھا گیا ہے۔ اس سے اگلا حرف (ھ) مقارنہ کے تحت ہے۔ طالع کا حرف مقارنہ کے حرف کو نہیں دیکھ سکتا۔ یا نہیں دیکھ رہا ہے۔ گویا یہ دونوں حروف باہم دوستی یا دشمنی کے تحت مساوی ہیں۔ دوستی ہے یا دشمنی ہے کوئی پتہ نہیں چل رہا کہ یہ باہم دوست ہیں یا دشمن ہیں۔ تسدیس کے حروف طالع کے حروف سے بظاہر دوست ہیں۔ مگر باطن اس میں دشمنی موجود ہے۔ طالع کے حروف سے تربیع کے حروف دشمنی رکھتے ہیں۔ دوستی کے بارے میں کم سوچا جائے۔ طالع کے حروف سے تثلیث کے حروف کامل دوستی رکھتے ہیں۔ دشمنی کے بارے میں بالکل نہ سوچا جائے۔ طالع کے حروف سے ساقط کے حروف دوستی در پردہ یا خفیہ رکھتے ہیں۔ یہ اظہار دوستی کرنے سے قاصر ہیں۔ بامر مجبوری دشمنی کا اظہار کرسکتے ہیں۔ دیگر صورت یہ لاتعلق حروف ہوتے ہیں۔ تابع بھی ہوسکتے ہیں۔ بے فیضی دوستی اور بے ضرر دشمنی ہوتی ہے۔

طالع کے حروف سے مقابلہ کے حروف مد مقابل کے حروف ہیں۔ ہم جنس کے لیے باعث دشمنی اور مخالفت ہے۔ جبکہ جنس مخالف کے لیے باعث دوستی و کشش ہے اور موافقت ہے۔ اگر اربعہ عنصری قاعدہ سے دیکھیں تو تربیع بالکل دشمن عنصر ہے اور مقابلہ بالکل موافق عنصر کا ہوتا ہے۔ یعنی آتشی کا بادی ہے۔ بادی کا آتشی ہے۔ آبی کا خاکی ہے اور خاکی کا آبی عنصر ہوتا ہے۔ بلحاظ عنصر طالع عنصر مقابلہ سے مکمل موافقت ہوتی ہے۔ چنانچہ یہ قاعدہ مرد اور عورت کے لیے بالکل موزوں ہے اور عورت کا مرد کے لیے بالکل درست قاعدہ ہے۔

## حروف کی دوستی و دشمنی جاننے کا چوتھا قاعدہ:۔

اربعہ عناصر سے منسوب بروج کے لحاظ سے چار حروف اور چار بروج کا فاصلہ ہے۔ اس قاعدہ میں بروج کے در پردہ کواکب چھپے ہوئے ہیں۔ جن سے حروف منسوب کیے گئے ہیں۔

| آتشی حروف | حمل | اسد | قوس | ا | ہ | ط | م | ف | ش | ذ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بادی حروف | جوزا | میزان | دلو | ب | و | ی | ن | ص | ت | ض |
| آبی حروف | سرطان | عقرب | حوت | ج | ز | ک | س | ق | ث | ظ |
| خاکی حروف | ثور | سنبلہ | جدی | د | ح | ل | ع | ر | خ | غ |

چنانچہ آتشی حروف مریخ، شمس اور مشتری کے تابع ہیں۔ بادی حروف عطارد، زہرہ اور زحل کے تابع ہیں۔ آبی حروف قمر، مریخ اور مشتری کے تابع ہیں۔ خاکی حروف زہرہ، عطارد اور زحل کے تابع ہیں۔ آتشی حروف برہمن کی طرح ہیں۔ بادی حروف کھشتری کی طرح ہیں۔ آبی حروف ویش کی طرح ہیں۔ اور خاکی حروف شودر کی طرح ہیں۔ آتشی اور بادی حروف اعلیٰ ہیں۔ جبکہ آبی اور خاکی حروف ادنیٰ ہیں۔ اس قاعدہ میں اعلیٰ عناصر آتش اور آب ہو گئے۔ ان میں آتش اعلیٰ اور آب ادنیٰ ہو گیا۔ اسی طرح باد اور خاک ادنیٰ ہو گئے۔ ان میں باد اعلیٰ اور خاک ادنیٰ ہو گئے۔ حالانکہ آتش و باد اعلیٰ عناصر اور لطیف عناصر ہیں۔ جبکہ آب و خاک ادنیٰ عناصر اور کثیف عناصر ہیں۔ جدید سائنسی دور میں آتش کو عنصر شمار نہیں کرتے بلکہ یہ ایک قوت ہے۔ جس سے حرارت اور روشنی پیدا ہوتی ہے۔ آتش اپنی گرمی و حرارت باد، آب اور خاک میں منتقل کر کے گرم کر دیتی ہے۔ اور آب اپنی سردی و برودت باد، آب اور خاک میں منتقل کر دیتی ہے۔ باد گرم ہو جائے تو اس میں آب کم ہو جاتی ہے اور اگر سرد ہو جائے تو اس میں آب زیادہ ہو جاتی ہے۔ اسی طرح خاک گرم ہو جائے تو اس میں آب کم ہو کر خشکی آ جاتی ہے اور اگر سرد ہو جائے تو اس میں آب زیادہ ہو کر تری آ جاتی ہے۔

آتشی حروف اور آبی حروف میں شمس و قمر کا فرق ہے۔ آتشی حروف شمسی ہیں اور آبی حروف قمری ہیں۔ باقی باد و خاک ایک جیسے ہیں۔ اس قاعدہ کو سمجھنے کے لیے نجوم سے واقفیت کا ہونا ضروری ہے۔ ورنہ یہ بات سمجھ میں نہ آئے گی۔ اس قاعدہ میں حروف کو بروج کے تابع کر کے دوستی و دشمنی یا مساوی کی نظر سے دیکھا جائے گا۔ آتشی حروف میں برج حمل، بادی حروف میں برج میزان، آبی حروف میں برج و سرطان اور خاکی حروف میں برج جدی کو بڑی اہمیت ہے۔ برج حمل مشرق سے ہے۔ شمس کو شرف ہے۔ برج میزان کو مغرب سے نسبت ہے۔ اس میں زحل کو شرف ہے۔ برج سرطان شمال سے ہے۔ اس میں مشتری کو شرف ہے اور برج جدی کو جنوب سے منسوب کیا جاتا ہے۔ اس میں مریخ کو شرف حاصل ہوتا ہے۔ آپ اس بات کو اس طرح سمجھنے کی کوشش کریں کہ شرف اشراف کے چاروں اوتادوں میں حروف کس طرح منسوب کریں۔ اوتاد منقلب بروج پر مشتمل ہیں۔ ان شرف پانے والے کواکب شمس سے مابعد ہیں۔ یعنی شمس، مریخ، مشتری اور زحل وغیرہ اوتادوں کے حاکم مریخ، قمر، زہرہ اور زحل ہیں۔ جبکہ اوتادوں میں شرف شمس، مریخ، مشتری اور زحل کو ہوتے ہیں۔ ہفت کواکب میں صرف عطارد بچ جاتا ہے۔ قمر اور زہرہ تحت الشمس کواکب ہیں۔ یہ اوتادوں میں شرف نہیں پاتے۔ انقلابی بروج/منقلب بروج میں بڑی قوت موجود ہوتی ہے۔

چنانچہ آتشی حروف نقطہ اعتدال ربیع برج حمل سے شروع ہوتے ہیں۔ بادی حروف اعتدال خریف برج میزان سے شروع ہوتے ہیں۔ آبی حروف انقلاب صیفی برج سرطان سے شروع ہوتے ہیں اور خاکی حروف انقلاب شتائی برج جدی سے شروع ہوتے ہیں۔ چنانچہ عربی کے 28 حروف میں چار الف (۱۱۱۱) موجود ہیں۔ جو کہ (ا، ی، ق، غ) کی شکل میں ہیں۔ لیکن علم الاعداد والے مفرد عدد میں لیتے ہیں۔ اس لیے چار الف یا چار ایک شمار کرتے ہیں۔ یہ چار الف یا چار ایک چاروں موسموں کے مطابق ہیں۔ چاروں اخلاط اور چاروں طبقات کے مطابق ہیں۔ آپ ان چاروں حروف (ا ی ق غ) کو دیکھیں تو پہلا حرف آتشی ہے۔ دوسرا حروف بادی ہے۔ تیسرا حرف آبی ہے اور چوتھا حرف خاکی ہے۔ اور یہ چاروں حروف عدد ایک کے ماتحت ہیں۔ دیکھیے ذیل کے جدول میں۔

| آتشی حروف | مشرق | حمل مریخ | شمس | ا۱ | ہ۵ | ط۹ | م۴ | ف۸ | ش۳ | ذ۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بادی حروف | مغرب | میزان زہرہ | زحل | ب۲ | و۶ | ی۱ | ن۵ | ص۹ | ت۴ | ض۸ |
| آبی حروف | شمال | سرطان قمر | مشتری | ج۳ | ز۷ | ک۲ | س۶ | ق۱ | ث۵ | ظ۹ |
| خاکی حروف | جنوب | جدی زحل | مریخ | د۴ | ح۸ | ل۳ | ع۷ | ر۲ | خ۶ | غ۱ |

برج حمل کا مالک مریخ ہے اور برج جدی کا مالک زحل سے برج میزان اور برج سرطان کے حاکم شرف اوتادی بروج میں نہیں ہوتے۔ برج حمل کا حاکم مریخ برج جدی میں شرف پاتا ہے اور برج جدی کا حاکم زحل برج میزان میں شرف پاتا ہے۔ صرف سرطان بچ جاتا ہے جس میں مشتری کو شرف ہوتا ہے۔ چنانچہ اگر آپ عدد ایک کو شمس سے منسوب کر دیں تو ایک کا عدد برج حمل میں شرف پائے گا۔ برج میزان میں ہبوط کی حالت میں ہے۔ برج سرطان میں اوج ہوتا ہے۔ اور برج جدی میں حضیض ہوتا ہے۔ زحل جدی میں حاکم ہے۔ حمل میں ہبوط ہے۔ سرطان میں وبال ہے اور میزان میں شرف ہے۔ مشتری حمل میں حضیض ہے۔ میزان میں اوج ہے۔ سرطان میں شرف ہے۔ اور جدی میں ہبوط ہے۔ مریخ حمل

کا حاکم ہے۔ میزان میں وبال ہے۔ سرطان میں ہبوط ہے اور جدی میں شرف ہے۔اس طرح چاروں الف (اااا) کی حالت سمجھ میں آ گئی ہوگی۔

اس طرح آپ دیکھیں گے کہ آتش میں (۲،۶) کا عدد نہیں ہے۔ باد میں (۳،۷) نہیں ہے۔ آب میں (۴،۸) نہیں ہے اور خاک میں (۵،۹) کے اعداد نہیں ہیں۔ اور اگر حرف (الف) کے اعداد جمل کبیر یعنی ابجد قمری میں لیں تو اس کے اعداد (111) بنتے ہیں۔ جن کا استنطاق عدد تین (۳) ہے۔ جو کہ منقلب ثابت اور ذوجسدین کی طرف اشارہ ہے۔ یا پھر اسے موافق، مخالف اور مصادق کی علامت سمجھا جائے۔ جسے آپ دوست، دشمن اور منافق کہہ سکتے ہیں۔ آپ اس مذکورہ قاعدہ کو درج ذیل جدول کے مطابق دیکھنے کی کوشش نہ کریں۔ کیونکہ اس میں حروف کا اربعہ عنصری قاعدہ موجود نہ ہے۔ البتہ یہ علم الاعداد یعنی حروف کے مفرد اعداد کا جدول ہے۔ جس کا اربعہ عنصری قاعدہ سے کوئی تعلق واسطہ نہ ہے۔

| جدول علم الاعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتشی الف = الف | ا | ب | ج | د | ه | و | ز | ح | ط |
| بادی الف = یاء | ی | ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص |
| آبی الف = قاف | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ |
| خاکی الف = غین | غ | | | | | | | | |

پیارے قارئین کرام! عامل جفار حضرات یا ماہرین علم الاعداد اور ماہرین حروف اس طرح کام کرتے ہیں کہ کسی دو افراد کے درمیان دوستی یا دشمنی کو دیکھنا چاہتے ہیں تو نام کے سرحروف کو دیکھتے ہیں کہ سرحرف کس عنصر سے تعلق رکھتے ہیں۔ چنانچہ اربعہ عنصری قاعدہ کے مطابق وہ موافقت یا نفی لغت کا حکم لگاتے ہیں۔ جیسا کہ سعد اللہ کا سرحرف (س) اور فضل محمود کا سرحرف (ف) کو دیکھیں تو آبی اور آتشی عناصر استخراج ہوتے ہیں۔ حکم لگایا گیا کہ دوستی نہ ہے، دشمنی ہے۔ یا سعد اللہ کے لیے فضل محمود موافق نہ ہے۔ بلکہ مخالف ہے۔ یہ قاعدہ اکثر اوقات مفید اور کار آمد ثابت نہیں ہوتا۔ چنانچہ پھر جفار حضرات ناموں کے اعداد جمل کبیر کے مطابق استخراج کر کے چار پر (اربعہ عناصر) پر الگ الگ تقسیم کر کے دیکھتے ہیں۔ ان کے عناصر کے درمیان موافقت ہے یا مخالفت ہے، یا مصادقت ہے۔ اگر اسی قاعدہ میں کچھ فرق نظر آئے یا سائل اتفاق نہ کر رہا ہو تو نام فریقین معہ نام والدہ کے اعداد قمری جمل، کبیر استخراج کر کے چہار گانہ (اربعہ عنصری) پر تقسیم کر کے اربعہ عنصری قاعدہ پر عمل کیا جاتا ہے۔ خاص طور شادی بیاہ کے لیے مرد اور عورت کی موافقت اور ناموافقت کو اسی قاعدہ سے دیکھا جاتا ہے بہت قلیل وقتوں میں دو مردوں کی موافقت یا عدم موافقت دیکھی جاتی ہے۔ عورتوں کی باہمی موافقت یا ناموافقت کے لیے بہت کم پوچھا جاتا ہے۔ لیکن یہ قاعدے اس حد تک ناقص اور نامکمل ہیں۔ کیونکہ بسا اوقات جواب حالات حاضرہ کے مطابق نہیں ہوتے۔ عامل جفار اور ماہر اعداد بتاتا ہے کہ ان دو کے درمیان موافقت نہ ہے۔ جبکہ حالات حاضرہ کے مطابق وہ دو مذکورہ و یا سوال علیھان کے درمیان کافی موافقت ہوتی ہے۔ اور بعض اوقات موافقت بتائی جاتی ہے جبکہ حالات برعکس اور مفکر میں ہوتے ہیں۔

چنانچہ اس مضمون میں چہار گانہ کا قاعدہ بھی بتایا گیا ہے۔ پھر دوسرا قاعدہ ہفت گانہ بھی بتایا گیا ہے۔ لیکن ان دونوں قواعد کے ساتھ بالغ قاعدہ یہ ہے کہ نام فریقین کو الگ الگ اعداد جمل کبیر قمری میں تحویل کر کے اٹھائیس (28) گانہ کرو / تقسیم کرو۔ یہ قاعدہ چہار گانہ اربعہ عنصری اور ہفت گانہ ہفت کواکب کے امتزاج سے ہے۔ جس میں 28 منازل قمری بھی شمار ہو جاتے ہیں۔ جو بارہ بروج کے اندر ہیں۔ اس قاعدہ میں عنصر کے لیے موافق یا مخالف عنصر کا حروف چننا زیادہ آسان اور مفید ہوتا ہے۔ بلکہ بالکل صحیح اور درست ہوتا ہے۔ چنانچہ مرد و فریق (فریقین) کے اعداد کو 28 پر تقسیم کر کے دیکھیں۔ باقی ماندہ اعداد کو حروف کے مرتبہ پر رکھ کر پھر اربعہ عنصری انداز میں موافقت یا ناموافقت کا حکم لگایا جائے۔ اگر دونوں فریقین کے باقی ماندہ اعداد کے حروف آتشی ہیں تو محبت شدید ہوگی۔ چنانچہ جب باہم لڑیں گے تو شدت کے ساتھ لڑیں گے۔ اگر وہ اپنی انانیت پر قائم ہو گئے تو جدائی بھی جلد ہو جاتی ہے اور اگر فریقین کے باقی ماندہ حروف بادی ہیں تو وہ اپنی محبت یا عداوت پر قائم نہیں رہ سکتے۔ گاہے صلح اور گاہے فساد ہوگا۔ ان دونوں کا محاورہ کے طور پر گویا کوئی دین ایمان نہیں ہوتا۔ یعنی وہ اپنی بات پر قائم نہیں رہ سکتے۔ فساد کے بعد جلد صلح کر لیتے ہیں۔ کسی ثالث کی ضرورت نہیں پڑتی۔ اگر دونوں فریقین کے باقی ماندہ حروف آبی ہیں تو ان کے درمیان پیار و محبت بدرجہ اتم ہوتی ہے۔ مثالی محبت ہوتی ہے۔ یہ فساد کو بالکل برا جانتے اور مانتے ہیں۔ بہت کم ان کے درمیان فساد ہوتا ہے۔ اگر ہوتا ہے تو بدخواہ اور بدگو کی بدگمانی سے ایسا ہوتا ہے۔ ورنہ نہیں ہوتا۔ اور اگر دونوں فریقین کے باقی ماندہ حروف خاکی ہوں تو وہ آپس میں گویا لڑنا جھگڑنا نہیں جانتے اور ان دونوں کو کبھی پیار و محبت کرتے یا پیش آتے لوگ کبھی نہیں دیکھتے۔ اگر آپ 28 گانہ قاعدہ پر عمل کریں تو حروف الف (ا) آتشی کے لیے موزوں حرف صاد (ص) بادی ہے۔ ماہرین اعداد کہتے ہیں کہ عدد ایک اور عدد نو میں محبت کامل ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

| آتشی حروف مع عدد مرتبہ | ا ۱ | ہ ۵ | ط ۹ | م ۱۳ | ف ۱۷ | ش ۲۱ | ذ ۲۵ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بادی حروف مع عدد مرتبہ | ب ۲ | و ۶ | ی ۱۰ | ن ۱۴ | ص ۱۸ | ت ۲۲ | ض ۲۶ |
| آبی حروف مع عدد مرتبہ | ج ۳ | ز ۷ | ک ۱۱ | س ۱۵ | ق ۱۹ | ث ۲۳ | ظ ۲۷ |
| خاکی حروف مع عدد مرتبہ | د ۴ | ح ۸ | ل ۱۲ | ع ۱۶ | ر ۲۰ | خ ۲۴ | غ ۲۸ |

نوٹ:۔ تمام قارئین کرام کی خدمت میں درخواست ہے کہ اس مضمون کی جہاں جہاں اصلاح کی ضرورت ہے۔ اصلاح فرما دیں شکریہ۔

# لوح مریخ زہرہ

تحریر: قاری محمد یوسف

## لوح مریخ

مریخ جو کہ قوت کا نمائندہ ہے ہمت وجرات، قوت، بہادری فتح یابی قوموں کی انجام دہی پر حکمران ہے۔ مریخ کو بڑا بھائی یا عاشق بھی کہا جاتا ہے جس کی زائچے میں کمزور یا متاثرہ ہو مختلف قسم کی خرابیاں لاتا ہے مثلاً بے صبری، جلد بازی، مرگی، جنون، پاگل پن، ہڈیوں کی بیماریاں، گھنٹیا، چوٹیں، حادثے، یا آگ سے نقصان، ہمت کا فقدان، سحر انگیزی، آسیب، نظر بد، وغیرہ ہیں۔ مریخ کی خرابیاں دور کرنے کیلئے عاملین جفر نقوش و الواح وغیرہ سے علاج کرتے ہیں۔ اب ہم یہاں مریخ سے منسوب ایک لوح پیش کر رہے ہیں جو مریخ کی خرابیوں کو دور کرنے کے علاوہ دیگر کاموں میں بھی معاون و مددگار ثابت ہوگی۔

مثلاً قانونی معاملات یادشمن داری ہو انشاء اللہ یہ فتحیابی لائے گی۔

شرف مریخ 09 مئی 2018 کو ہوگا اس میں مریخ کی ساعتیں کام کی ہونگی اس میں آپ یہ لوح تیار کر سکتے ہیں

بخور قرنفل، لونگ، لال مرچ، تانبے پر یا جھلی اگر دستیاب نہ ہو تو سرخ کاغذ پر تیار کرلیں پھر نوچندی منگل کو صبح 41 مرتبہ ورد کریں 90 روپے کی مٹھائی تقسیم کرکے استعمال کریں۔

۷۸۶

قولہ الحق — یا فتاح یا عزیز

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳ | ۴۹۲ | ۳۱۴ | ۳۴۳ |
| ۴۹۳ | مِنَ اللہ | نَصر | ۳۱۳ |
| ۳۴۱ | قریب | وَفتح | ۱۵۵ |
| ۳۱۵ | ۳۴۲ | ۱۵۴ | ۴۹۱ |

یا فتاح یا عزیز

### چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

پشت پر یہ لکھیں

یا قوی یا متین یا منتقم یا جبار یا قہار یا اللہ یا واحد بامر اللہ الملائکہ الاعوان یا عزرائیل یا سمسائیل ابی محرز الاحمر برائے فتح و نصرت ومدد ایں لوح مبارکہ حامل لوح ہذا فلاں بن فلاں بحق العجل الساعۃ الوحا۔

## لوح زہرہ شمسی

تسخیر خلق، تسخیر محبوب، تسخیر زن، کاروباری ترقی، حلقہ احباب میں وسعت، آمدن عزت وشہرت میں اضافہ، سیلز مین شپ اور ہر طرح کی نسوانی امراض سے شفا، انعامی اسکیموں میں کامیابی کے لیے یہ لوح بے بہا تحفہ۔

۷۸۶

قولہ الحق — اللہ الرحمٰن الرحیم المالک النافع

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ق | ۱۸۹۶ | ۱۱۳۵ | ۱۶۱۳ | ۱۷۰۸ | ۶۹۵ | ک |
| ۱۷۰۵ | ۶۹۲ | ۳۰۳ | ۲۹۷ | ۱۹۰۰ | ۱۱۳۲ | ۱۶۱۷ |
| ۱۸۹۷ | ۱۱۳۶ | ۲۶۱۴ | ۱۷۰۲ | جامع | ۳۰۱ | ۳۰۱ |
| ۶۹۳ | ۳۰۵ | ۲۹۸ | اللہ | ۱۱۳۳ | ۱۶۱۱ | ۱۷۰۶ |
| ۱۱۳۰ | ۱۶۱۵ | وہاب | ۶۹۷ | ۳۰۲ | ۳۰۲ | ۱۸۹۸ |
| ۳۰۶ | ۲۹۹ | ۱۸۹۵ | ۱۱۳۴ | ۱۶۱۲ | ۱۷۰۷ | ۳۹۳ |
| ودود | ۱۷۰۳ | ۶۹۸ | ۳۰۳ | ۲۹۶ | ۱۸۹۹ | سلام |

اللہ الرفیع الباسط الواسع الغنی

اللہ الرحمٰن الرحیم المالک النافع

مافی الارض جمیعا ما الفت بین قلوبھم ولکن اللہ الف بینھم انہ عزیز حکیم وانہ لحب الخیر لشدید سخر لی خلقا جمیعا ایں لوح مبارکہ حامل لوح ہذا فلاں بن فلاں بحق العجل الساعۃ۔

❀❀❀

تحریر: سید عرفان، اسلام آباد۔

# برج جوزا

## مختصر منسوبات

| جنسی خواص | عنصری خواص | جسدی خواص |
|---|---|---|
| مذکر | بادی | ذوجسدی |
| **حاکم کوکب** | **مخصوص دن** | **مخصوص حروف** |
| عطارد | بدھ، منگل، جمعرات | ک، ق |
| **جسم کا حصہ** | **مخصوص رنگ** | **مخصوص پتھر** |
| بازو | سبز، پیلا، نسبتی | زمرد، پکھراج |

### موزوں کھانے:۔

گوبھی، سلاد۔

### موزوں کھیل/شوق:۔

فنکار، ذہنی کھیل جیسا کہ شطرنج وغیرہ، میل جول، لکھاری، سفر کرنا، باتونی۔

### موزوں جڑی بوٹیاں اور پودے:۔

گاجر، سویا، لہسن، ملٹھی، شہتوت، اجوائین، انار۔

### پیشہ:۔

استاد، لیکچرار، خطیب، براڈ کاسٹر، پبلسٹی، سیلز مین، تعلقات عامہ، صحافت، ایڈورٹائزنگ، تدریس، لکھاری، شاعر، پیغام رسانی، نقل، سٹاک بروکر، تحقیق کا کام، جعل ساز، چور، دستکاری، سیاحت، سفارت کار، ہواباز، حساب کتاب سے متعلق پیشے، مجسمہ ساز، انجینیئر، ترجمہ وتشریح وغیرہ۔

## عام خصوصیات

باتونی، خوش مزاج، حالات سے سمجھوتا کرنے والا، ملن سار، گانے اور پڑھنے والا، شاعر، استاد، ہر کام کرنے والا، معلومات جمع کرنے والا، ایسا فرد جو بہت چرب زبان ہو جس سے باتوں میں کوئی نہ جیت سکے۔ کھوجی طبیعت والا ایک ہی کام لگاتار کرنے سے گھبرانے والا۔

### موزوں حالات/منسوبات:۔

تعلیمی ادارے، لکھنے پڑھنے کی اشیاء (کاپیاں، کتابیں وغیرہ) کھیل کود کے میدان یا کمرے، چھوٹے بچوں کی تعلیم کے ادارے، گھڑیاں، ہیئر ڈریسر، تعلیم سے متعلق لوگ، ذرائع پیغام رسانی، ذرائع نقل وحمل، ذرائع ترسیل، ٹرانسپورٹ وغیرہ۔

### موزوں اشیاء:۔

ڈائریکٹری، کمپیوٹر، میگزین، اخبار، ریڈیو، ٹیلی فون، ٹی وی۔

### صحت:۔

یہ بے چین طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔ ان کو آرام کی ضرورت

ہوتی ہے۔ تاکہ یہ صحیح کام کر سکیں کیونکہ تھکا ہوا ذہن اچھا کام سرانجام نہیں دے سکتا۔

**محبت کے معاملات:۔**

جوزا لوگ دوہری شخصیت کے مالک ہوتے ہیں اور ہر وقت موڈ بدلتا ہے اس کے باوجود یہ خوش دل، دل بہلانے والے اور رومان پسند شریک حیات ہوتے ہیں۔

## مثبت خصوصیات

خوشگوار شخصیت کے مالک، حاضر جواب اور ہر طرح کی صورت حال میں سمجھوتے کرنے والے، ہر وقت بولنے کی عادت ہوتی ہے۔ خیالات کا اظہار اچھی طرح سے کر سکنے والے، دوسروں کو اپنی بات اچھے طریقے سے سمجھا سکتے ہیں۔ ہنر مند ہوتے ہیں اور یہ ہر طرح کا کام کر سکتے ہیں جب تک یہ بور نہ ہو جائیں یا ان کو زبردستی یا ڈانٹ کر روک نہ دیا جائے، یہ لوگ ہرفن مولا، دانشور، دلفریب، منطقی، چست، حاضر جواب، خوش حال، باتونی، خوش گفتار ہوتے ہیں ان کے پاس معلومات کا خزانہ ہوتا ہے۔

یہ لوگ اپنے میل جول کی عادت اور پر جوش طبیعت کی وجہ سے مشہور ہیں۔ کیونکہ جوزا افراد اپنے خیالات اور جذبات کا اظہار اچھی طرح سے کر سکتے ہیں۔ لہذا جب کسی کو پسند کرتے ہیں تو اس کا اظہار اچھی طرح کرتے ہیں اور بور نہیں کرتے نہ ہونے دیتے ہیں کیونکہ یہ تبدیلی پسند کرتے ہیں۔

## منفی خصوصیات

یہ متلون مزاج ہوتے ہیں کام کے معاملے میں روپے اور کام کے معیار میں تناسب نہیں رکھ سکتے۔ غیر متقل مزاجی کی وجہ سے ان کے اوپر بھروسہ نہیں کیا جاسکتا۔ کیونکہ مزاج بدل جاتا ہے۔ یہ چیزوں اور حالات کو اوپر اوپر سے دیکھتے ہیں کیونکہ ان میں فیصلہ کرنے کی صلاحیت کم ہوتی ہے۔ کنفیوز ہوتے ہیں ان کی ایک اور بہت بری بات یہ کہ یہ بہت چالاک اور عیار ہوتے ہیں۔ بہت زبان دراز اور بدتمیز ہوتے ہیں۔ بے مقصد گفتگو کرتے ہیں۔ یہ لوگ جلد بدل جاتے ہیں۔ کھوجی طبیعت کے مالک ہوتے ہیں۔ اوچھے مذاق کرتے ہیں۔

اپنی ہر وقت تبدیلی چاہنے کی عادت کی وجہ سے جوزا افراد فلرٹ ہوتے ہیں۔ ناقابل اعتبار ہوتے ہیں اور اکثر وفادار نہیں ہوتے۔

## بیماریاں

ان کو دماغ سے متعلق بیماریاں، سردی لگنا، نزلہ، زکام اور سانس سے متعلق بیماریاں ہوسکتی ہیں۔

یہ لوگ اپنی عادات کی وجہ سے آرام، خوراک اور سکون کو چھوڑ دیتے ہیں جس کی وجہ سے بیمار ہوجاتے ہیں۔ ان میں سردی اور نزلہ کی بیماری عام ہے۔ ٹینشن کے مسائل کا بھی سامنا ہوسکتا ہے۔

❁❁❁

قسط نمبر:۔5

مصنف کتاب:۔ مولوی سید علی۔

# تسخیر جنات

## تسخیر اجنہ

تسخیر اجنہ کے شائقین پر یہ بات میں اچھی طرح واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ عمل چاہے جیسا بھی ہو اس کی چلہ کشی میں عامل کو محنت کثیرہ سے دو چار ہونا پڑتا ہے۔ اپنے نفس پر عامل کا قبضہ ایسا ہونا چاہیے کہ وہ اس کو جب اور جس طرف چاہے موڑ دے اور ایسا کرتے وقت وہ کسی کی گرانی محسوس نہ کرے یعنی اپنے نفس پر اس کا قبضہ حاکمانہ ہو وہ نفس کا غلام نہ ہو لہذا اس بات کو شائق کبھی فراموش نہ کرے عمل تسخیر اجنہ ایک بہت سخت اور اہم عمل ہے۔ اس لیے کہ جلالی ہے آتش اور خاک کا مقابلہ ہوگا۔ آگ خاک سے قوی تر ہے۔

جنات کی تخلیق آتش اور انسان کی بنیاد خاک سے ہے۔ خاکی آتشی پر غالب آنا چاہتا ہے۔ مقابلہ آسان نہ ہوگا۔ بہت زوردار سمجھیے آتشی خاکی کی محکومی سے گریز کرنے کے لیے کیا کچھ جتن نہ کرے گا اور عملیاتی اکھاڑے میں آسانی سے اپنی بیٹھ لگانے کے لیے تیار نہ ہوگا۔ مگر چونکہ خلاق عالم نے انسان کو اشرف المخلوقات کا درجہ عطا فرمایا ہے اور کچھ دعائیں اور اپنے اسماء ایسے تعلیم فرمائے ہیں۔ جن کے ذریعے سے یہی خاکی انسان بالآخر آتشی مخلوق پر غالب آجاتا ہے لیکن وہی انسان جو اس کا اہل ہو اس لیے اگر آپ نفس امارہ کے محکوم ہیں یا نحیف جثہ اور کمزور دل کے مالک ہیں یا تارک صلوٰۃ ہیں یا انتقامی جذبات کے زیر اثر ہیں یا ناجائز خواہشات آپ کے ذہن میں پرورش پا رہی ہیں یا طمع سے چھٹکارا حاصل نہیں کر سکتے یا نام و نمود کی خواہش ہے یا غرور سدراہ ہے یا کمزوری قلب کی شکایت ہے یا ان شعبدہ جات کا جو دوران عمل آپ کے ملاحظہ میں آئیں گے۔ مثلاً آپ دیکھیں گے کہ دریا کا پانی ٹھاٹھیں مارتا ہوا آپ کی طرف بڑھ رہا ہے اور اب آپ پانی کے آگے خوف نہ کھائیں، ورد میں مصروف رہیں، پانی ناف تک پہنچا تو جہ نہ دی، سینے تک آیا خیال نہ کیا، ورد جاری گردن تک پہنچا اور آپ اب ڈوبے کی حد تک دوڑے اگر خوف سے چیخ نکل گئی، قہقہے کی آواز بلند ہوئی پانی وہیں غائب عمل ناقص اور آپ کا قلب الٹ گیا اگر حصار کے اندر رہے پاگل بن گئے ورنہ جان سے ہاتھ دھونا پڑا یا پھر دوران عمل خوانی آپ دیکھیں گے کہ ایک خونخوار اور خوفناک شکل آپ کے پیارے پیارے عزیزوں کو پکڑ کر زدوکوب کرتی ہوئی آپ کے سامنے لا رہی ہے وہ روتے ہیں چیختے ہیں، چلاتے ہیں، آپ کو مدد کے لیے پکارتے ہیں، آپ کے ضعیف والدین آپ کی وفا شعار بیوی، آپ کا اطاعت گزار بھائی، آپ کی پیاری اولاد اور آپ کے دوست واحباب جن کی دوستی پر آپ کو فخر تھا، مارے جا رہے ہیں، کسی کو ذبح کیا جا رہا ہے، کسی کی ٹانگ پکڑ کر چیر ڈالا وغیرہ وغیرہ کا نظارہ جو انتہائی رنج دہ ہوگا۔ آپ برداشت نہیں کر سکتے تو آپ برائے مہربانی عمل تسخیر اجنہ نہ کیجیے اور اگر یہ نقائص جو سلسلہ نمبر 10 تک تحریر کیے گئے ہیں۔ آپ میں نہیں ہیں اور آپ شعبدہ جات کا نظارہ صمیم قلب سے کر سکتے ہیں تو بسم اللہ عملیات تسخیر ذیل پر عمل کیجیے۔ پروردگار عالم آپ کو کامیاب کرے گا۔

چند نکات اور ظاہر کروں، عمل تسخیر بالا خانہ یا مقام و مکان غصبی میں نہ کیجیے گا۔ مسجد کو اولیت دیجیے گا۔ جب سارے نمازی چلے جائیں اور

کوئی مخل ہونیوالا نہ ہو۔ ورنہ مکان خالی بہتر ہوگا۔ دوسرا یہ کہ حصار کے اندر بیٹھ کر عمل کیجیے گا۔ جب تک ورد تمام نہ ہو لاکھ آپ کو بلائے جائیں خبر بد کا حوالہ دیا جائے، کہنے والا آپ کے دوستوں یا عزیزوں ہی کی شکل کا کیوں نہ نظر آتا ہو نہ اس کی کسی بات کا جواب دیجیے اور نہ حصار سے باہر تشریف لائیے۔ اس لیے کہ اس کی حقیقت کچھ نہ ہوگی اور یہ سب محض ایک شعبدہ ہوگا ثالثاً جو عجائب وغرائب آپ ملاحظہ فرمائیں اس کا تذکرہ کسی سے نہ کریں۔ خلوت نشینی اختیار کریں۔ بات چیت اولاً نہ ہو تو اچھا ہے ورنہ حسب ضرورت بہت مختصر جواب دیں۔ دوران عمل خوانی جملہ باتوں کا پرہیز کریں۔ اپنی غذا

اکتالیس بار کرے اور اسی طرح سے ایک وقت و مقام اور مصلے مقررہ پر چالیس روز تک کرتا رہے دوران ورد وسوسوں شیطانی یا غلبۂ خوف دامنگیر ہو تو اسی آب دم شدہ کو سر یعنی دماغ اور سینہ کان اور آنکھ کندھوں پر تھوڑا تھوڑا مل لے اور دو گھونٹ پی لے۔ انشاء اللہ حدت عمل کہ جلالی ہے کم ہو جائے اور ہمہ اقسام کا خوف جاتا رہے اور جب ایسی صورت پیدا ہو یہی عمل کرتا رہے اور ورد جاری رہے۔ دوران ورد بخور کے سلگانے میں کمی نہ کرے، برابر سلگاتا رہے کہ بموجب خوشنودی موکلان ہوگا۔ کچھ دن کی عمل خوانی کے بعد عامل عجائب وغرائب ملاحظہ کرے گا۔ لیکن خوف کھانے کی ضرورت نہیں ہے۔

**آپ کے پاس بھی قدیم کتب اور رسائل موجود ہوں تو آپ بھی انہیں ماہنامہ "راہنمائے عملیات" میں شائع کرواسکتے ہیں۔**

صرف جو کی روٹی اور نمک قرار دیں۔ وہ بھی اتنی کہ غلبہ ریاح نہ ہو اور نہ وظیفہ خوانی میں کسی قسم کی تکلیف یا تساہلی کا باعث ہو سکے۔ لباس بلا سلا ہوا گر ایک ہو تو بہتر ہے ورنہ دو سہی لیکن ہو بغیر سلا۔ عمل کی ابتداء نو چندی جمعرات سے ہو۔ ساعت ستارہ ہائے مشتری، زہرہ، قمر اور عطارد میں سے کسی ستارہ کی بھی ہو۔ عامل کو چاہیے کہ زکوٰۃ حروف تہجی کی ادا کرنے کے بعد پورے قواعد و ضوابط مندرجہ کتاب ہذا کی از اول تا آخر پابندی کرتے ہوئے عمل شروع کرے۔ عامل کو چاہیے کہ قبل آغاز عمل کلام پاک سے سورہ جن کو معہ اعراب کے صحت کیساتھ اس قدر یاد کر لے کہ اس کا حافظ ہو جاوے جب روانی کے ساتھ یہ مبارک سورہ اس کو یاد ہو جاوے اور کلام پاک کو دیکھ کر پڑھنے کی حاجت جاتی رہے پھر بھی اپنے مزید اطمینان کے لیے کسی عربی داں عالم کے روبرو بیٹھ کر اس کو سنا کر تصدیق صحت آیہ مذکورہ کر لیوے۔ جب کلی طور پر مطمئن ہو جاوے تب اس کو چاہیے کہ عمل شروع کرنے کے روز سب سے پہلے ایک پاک و طاہر برتن میں پاک پانی بغیر استعمال شدہ لے کر اس پانی پر آیت الکرسی ۳ بار ھم فیھا خالدون تک اور چاروں قل تین تین بار معہ درود، اول و آخر تین تین بار پڑھ کر دم کرے اور اس پانی پر دم کر کے اندر حصار اپنے پاس رکھ لے بموجب شرائط مندرجہ کتاب ہذا جو اوراق ماسبق میں بیان کیے گئے ہیں۔

سورہ جن کی تلاوت زبانی کمال صحت اور توجہ قلبی کے ساتھ

اس لیے کہ عامل اندر حصار کے ہے اور حصار کے اندر اجنہ یا موکلین کا داخلہ غیر ممکن ہے جس سے کہ وہ خوب آگاہ ہیں۔ اگر اجنہ جن کی آمد شروع ہو چکی ہوگی حصار کے اندر داخل ہوں گے تو جل کر راکھ ہو جاویں گے۔ انتالیسویں دن وقت عمل سے تا اختتام اور چالیسواں دن وقت عمل کا سخت ترین وقت ہوگا۔ اس منزل پر عامل کو قطعی طور پر نڈر اور کمال محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ آندھی، پانی طوفان، بادوباراں و عجائبات کا بہت زور ہوگا۔ لیکن خوف کھانے کی جگہ نہیں ہے کہ یہ سب شعبدہ ہوگا۔ اصلیت کچھ نہ ہوگی۔ چالیسویں دن وقت ابتدائے عمل سے مقام عمل عامل کو میدان کی صورت میں نظر آئے گا۔ اولاً سقہ چھڑکاؤ کرتا اور جاروب کش جھاڑو دینا، فرآش فرش بچھاتا اور دیگر خادمین کرسی وغیرہ سلیقے سے رکھتے ہوئے نظر آئیں۔ جس کے درمیان میں ایک خوبصورت تخت جواہر نگار کو کہ آج تک عامل نے ایسا حسین وقیمتی تخت نہ دیکھا ہوگا۔ بچھا ہوا دیکھے گا۔ تھوڑی دیر کے بعد جنوں کی آمد شروع ہو جائے گی۔ جو حسب مراتب قرینہ بہ قرینہ کرسیوں پر بیٹھتے ہوئے نظر آئیں گے۔ تھوڑی دیر میں ساری خالی کرسیاں بھر جائیں گی کہ معاشور و غل اور ہٹو بچو کے درمیان ایک جوان رعنا جو نہایت خوبصورت ہوگا برآمد ہوگا، یہ وزیر ہوگا۔ جب یہ مسند وزارت پر بیٹھ جائے گا تو اس مرتبہ چند خادمان عصا بردار کے جلو میں ایک بہت خوبصورت اور پروقار ہستی لباس فاخرہ زیب جسم اور تاج شاہانہ جو نہایت بیش قیمت جواہرات سے مزین

کا پھل بھی دیں گے۔

**مئی 15** شریک کار کی وجہ سے نقصان کا سامنا کرنا پڑے گا، معاملات کو اپنے ہاتھوں میں رکھیں تاکہ حالات بگڑتے چلے نہ جائیں۔ گھریلو ماحول ناخوشگوار رہے گا، والدہ یا ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔

**مئی 16** شام کے وقت روپے کے لین دین میں آسانی رہے گی اور مدد مل جائے گی۔ خواتین سے خاص طور پر اجنبی خواتین سے نہ تو الجھیں اور نہ ہی اُن کے معاملات میں دخل دیں' ایسا کرنا آپ کو مسائل کا شکار کرسکتا ہے۔

**مئی 17** دوپہر کے وقت روپے کے لین دین کے معاملات پر دوسروں پر زیادہ اعتبا[ر] مالی نقصان کا باعث ہوسکتا ہے۔ شام کے وقت آپ تفریح میں کھل کر حصہ لیں گے۔ کسی نئے کام کو شروع کرنا باعث نقصان ہوگا۔

**مئی 18** حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل نہ ہوسکیں گے اور کوئی بھی کوشش کارگر ہوتی دکھائی نہیں دیتی۔ الیکٹرانکس کی اشیاء سے احتیاط برتیں، حادثے کا شکار ہوسکتے ہیں۔ طبیعت میں بے چینی کا عنصر غالب رہے گا اور آپ کوئی بھی فیصلہ نہ لے پائیں گے۔

**مئی 19** ضرورت سے زیادہ پُر اُمیدی کا مظاہرہ کریں گے جس کی وجہ سے دوسروں کی باتوں میں جلد آجائیں گے اور اپنا نقصان کروا لیں گے۔ احتیاط سے کام لیں۔

**مئی 20** بہن بھائیوں کو سمجھنے کی کوشش کریں، ورنہ آپ کی بدولت پورے گھر کا ماحول متاثر ہوگا۔ اخراجات اور آمدن میں توازن پیدا کرنے کی کوشش کریں۔

**مئی 21** خواہشات اور احساسات پر قابو نہ رکھ سکیں گے اور اسی کا دشمن فائدہ اٹھائیں گے۔ جتنا ہوسکے خود پر قابو رکھنے کی کوشش کریں۔ بڑے بھائی کے ساتھ ناچاقی ہوگی اور گھریلو ماحول بھی اثرانداز ہوگا۔

**مئی 22** روحانیت سے بڑھتی ہوئی دلچسپی آپ کو مذہب کے قریب لائے گی اور بہت سے علوم جاننے کی جستجو ہوگی۔ قانونی معاملات حل ہوجائیں گے اور کاروبار میں منافع ہوگا۔

**مئی 23** شریک حیات کے باعث اخراجات میں اضافہ ہوگا، دیکھ بھال کے خرچ کریں۔ شادی بیاہ کی بات چل نکلے گی اور پسند کی شادی کی بھی توقع ہے۔ وراثتی جائیداد سے متعلق معاملات خوش اسلوبی سے حل ہونے لگیں گے، بزرگوں کے ساتھ معاونت سے کام لیں۔

**مئی 24** تجربہ کار افرد سے مشاورت فائدہ دے گی۔ اُن کی باتوں کو رد نہ کریں۔ معاملات زندگی میں کچھ مشکلات اور التواء کا سامنا کرنا پڑے گا مگر بہتر ہے کہ ہمت سے کام لیا جائے اور جلد بازی میں کوئی قدم نہ اٹھائیں۔

**مئی 25** بہت سے نئے لوگوں سے ملنے اور تعلقات استوار کرنے کے مواقع ملیں گے جو کہ مستقبل میں آپ کے لیے فائدہ مند ثابت ہوں گے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ بگڑے ہوئے تعلقات بہتر ہونے لگیں گے۔ صحت اچھی رہے گی۔

**مئی 26** تجارت کے آغاز کے لیے آج کا دن موزوں ہے۔ آپ کی ذہانت اور صلاحیتوں کے بل بوتے پر ترقی یا مراعات حاصل ہوں گی۔ مذہب کی طرف رجحان رہے گا اور آپ اچھے کاموں میں خرچ کرنا چاہیں گے۔

**مئی 27** خیالوں کی دنیا سے باہر آئیں اور حقیقی زندگی کے تلخ حقائق کو سامنے رکھتے ہوئے اپنے کاموں کو پورا کرنے کی حکمت عملی بنائیں۔ اپنی حیثیت سے اونچی چھلانگ لگانے کی کوشش کئے کرائے پر پانی پھیر دے گی۔

**مئی 28** آج کا دن مالی لحاظ سے بالکل بھی مناسب نہیں۔ فضول خرچی سے اجتناب کریں اور لین دین کے معاملات دیکھ بھال کر انجام دیں۔ دوسروں کے معاملات سے دور رہیں، ورنہ آپ پھنس سکتے ہیں۔

**مئی 29** خواتین کی وجہ سے آپ کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ بہتر ہے اُن کی باتوں میں نہ آئیں۔ پیسے کا حصول اتنا آسان نظر نہیں آتا، نمبرز اور ریس جیسی چیزوں میں رسک نہ لیں۔ بزرگ آج کے دن آپ کے لیے اہم اور مددگار ثابت ہوں گے۔

**مئی 30** آج کے دن آپ کو محنت اور صبر کا پھل ضرور ملے گا اور جس ترقی کے آپ منتظر تھے آج حاصل کرلیں گے۔ خاندانی جائیداد سے متعلق معاملات حل ہوجائیں گے اور آپ کو آپ کا حصہ ضرور ملے گا۔ اولاد کی طرف سے خوشی حاصل گی اور اگر اولاد جوان ہے تو آپ کا سہارا بنے گی۔

**مئی 31** آج کے دن کو تبدیلیوں بھرا پائیں گے۔ بات چیت کرنے اور لکھنے پڑھنے کے تمام معاملات میں لاپرواہی بڑے مسئلہ سے دوچار کردے گی لہذا یہ مناسب رہے گا کہ تحریر وتقریر کے معاملات دھیان سے طے کیے جائیں۔ خاص طور پر شام کے وقت کسی بھی دستاویز کو حتمی شکل دینا بعد کے مسائل کو آواز دینے کے مترادف ہوگا۔

## کالا جادو، بدنظری

سرخ مرجان کا تعلق مریخ کے ساتھ ہے اور اس کا شمار ان جواہرات میں کیا جاتا ہے جو اپنے اندر کالے جادو، بدنظری، سحری اثرات وغیرہ کے خاتمہ کی طاقت رکھتا ہے۔ سوایسے تمام مرد وخواتین اور بچے جن کو جلد نظر لگ جاتی ہے یا اثرات یا جادو وغیرہ سے متاثر ہوتے ہیں ان کو سرخ مرجان کا استعمال کرنا چاہیے۔ مرجان

# راٹھور پبلشرز

| کتاب | قیمت |
|---|---|
| راہنمائے عملیات (ماھنامہ) | 60 |
| زرسالانہ بذریعہ (راہنمائے عملیات) | 850 |
| خالد روحانی جنتری (سالانہ) | 250 |
| خالد ہندی جنتری (سالانہ) | 250 |
| 10 سالہ جنتری (2001 تا 2010) | 250 |
| ہندی نجوم بمعہ (20 سالہ ہندی تقویم 2001 تا 2020) | 300 |
| راہنمائے علم نجوم (حصہ اول) | 400 |
| راہنمائے علم نجوم (حصہ دوم) | 300 |
| آپ کا برج | 300 |
| راٹھور تسویۃ البیوت (لگن سارنی، پوری دنیا کی) | 2500 |
| راٹھور 60 سالہ تقویم (1940 تا 2000) | 3000 |
| راٹھور 50 سالہ تقویم (2001 تا 2050) | 2500 |
| راٹھور وقتی نجوم | 300 |
| احکام النجوم (وقتی نجوم) | 300 |
| کتاب الرمل، کواکب، بروج وساعات | 250 |
| عملیات اسمائے ربی | 350 |
| روحانی مشورے | 250 |
| تسخیر موکلات وحاضرات | 300 |
| علم الحروف | 300 |

| کتاب | قیمت |
|---|---|
| راہنمائے عملیات | 300 |
| مفتاح الرموز واسرار الکنوز | 300 |
| السحر الاحمر | 350 |
| السحر العجیب فی جلب الحبیب (1) | 500 |
| السحر العجیب فی جلب الحبیب (2) | 450 |
| السحر العجیب فی جلب الحبیب (3) | 350 |
| سحر بارنوخ | 350 |
| مجربات خالد | 300 |
| اُصول وقواعد عملیات | 400 |
| مسائل کا روحانی حل | 250 |
| آسان عملیات | 300 |
| شفائے امراض | 250 |
| خاص نمبر (سحر، جادو، محبت، عداوت) | 350 |
| طلسمات زہرہ (عملیات تسخیر) | 350 |
| بحر الغرائب (ترجمہ) | 400 |
| اعمال شفق رامپوری | 350 |
| حروف نورانی | 400 |
| غایت الحکیم | 400 |
| الشجرۃ النعمانیۃ | 400 |
| اقوال امرضیۃ فی معرفۃ الاعمال الرملیۃ | 250 |
| بانڈ ریس اور لاٹری کے نمبر | 350 |
| قسمت اور چانس | 300 |
| صفحہ، آکڑہ اور بنڈل (حصہ اول) (نیا ترمیم شدہ ایڈیشن) | 400 |

| کتاب | قیمت |
|---|---|
| بانڈ روٹینیں | 350 |
| صفحہ، آکڑہ اور بنڈل 2018 | 350 |
| اسباق دست شناسی | 250 |
| راہنمائے تل شناسی | 250 |
| ساعات حقیقی | 250 |
| کتب ابن عربی | 300 |
| ذائقے | 250 |
| خزینہ اعداد | 300 |
| مستحصلہ قادر الکلام | 250 |
| اسرار حیات | 300 |
| علم النفس | 300 |
| کتابی کورس علم عملیات (حصہ اول، دوم) | 800 |
| کتابی کورس علم عملیات (حصہ سوم وچہارم) آخری حصہ | 1000 |
| کتابی کورس انعامی نمبرز کرکٹ میچ فگر اور ریس (مکمل) | 900 |
| کتابی کورس علم تسخیر حاضرات موکلات وجنات (مکمل) | 900 |
| طلسمی جواہرات | 450 |
| جواہر الماعہ | 500 |
| اعمال مخفیہ، تسخیر، ہمزاد اور حاضرات | 300 |
| راہنمائے علم نجوم ودست شناسی | 450 |
| راہنمائے علم الجواہر | 2000 |
| سیف بسم اللہ | 390 |

**850 روپے** میں گھر بیٹھے 12 ماہ تک راہنمائے عملیات کا شمارہ بذریعہ رجسٹرڈ ڈاک حاصل کریں۔

# عملیاتی وطلسماتی انگوٹھیاں

| | |
|---|---|
| انگوٹھی عدد 9 | معاملات زندگی میں عمومی تکمیلیت اور متفرق مسائل کے حل کے لیے زیادہ استعمال ہوتی ہے۔ مختلف کاموں کو باخیر انجام دینے اور معاملات میں عمومی کامیابی کے لیے۔ |
| برکاتی انگوٹھی | کاروبار اور تجارت میں اضافے، رزق میں برکت، حصول روزگار، حصول اولاد، تسخیر و رجوع خلقت، شادی، محبت، صحت، خصوصی امراض، ردسحر، جادو، مقدمے میں کامیابی وغیرہ کے لئے استعمال میں لائی جاتی ہے۔ |
| انگوٹھی مریخ | جنسی قوت، صحت، توانائی، جسمانی، حیوانی تحفظ، خاتمہ بیرونی اثرات اور ردسحر کے لیے اس کو بہت دفعہ تجربے کے بعد زوداثر پایا گیا ہے۔ |
| عددی طلسمی انگوٹھیاں | یہ تاریخ پیدائش کے مفرد عدد کے حوالے سے زیادہ موثر ہیں۔ نام کے حساب سے بھی مفید۔ |
| خاتم سلیمان (انگوٹھی) | متفرق معاملات ومسائل کے حل کے لیے موثر ہے۔ |

# زائچہ جات، حالات زندگی

| | |
|---|---|
| بچے کا نام وصدقہ | نام استخراج کرنے کے علاوہ بچہ کا صدقہ، برج اور ستارہ کا بیان۔ |
| خوش قسمتی کا پتھر | خوش قسمتی کا پتھر کون سا ہے؟ کس پتھر کا استعمال آپ کے لیے موزوں ہے؟ حصول صحت، ردسحر اور دیگر مسائل کے حل کے لیے موزوں پتھر کا انتخاب۔ |
| وقتی زائچہ | مستقبل کے حوالے سے کسی ایک خاص معاملے یا امر کا ہر پہلو سے جائزہ لینے کے لیے زائچہ سوال بنایا جاتا ہے۔ اس معاملے سے متعلق تمام سوالوں کے جواب اس زائچے سے دیئے جائیں گے۔ جن کے پاس پیدائشی کوائف نہ ہوں وہ بھی رجوع کر سکتے ہیں۔ |
| ساڑھ ستی | ساڑھ ستی کا دورانیہ جو زندگی میں تین بار آسکتا ہے کے بیان کے ساتھ ساتھ اس سے بچاؤ کے اقدامات پریشانیوں سے نجات پانے کے لیے۔ |

ماہنامہ

# راہنمائے عملیات

لاہور

June 2018 Rs.60/-

ازقلم: خالد اسحاق راٹھور

## تدریس عملیات

عملیات کے طلباء کی مکمل راہنمائی

راٹھور پبلشرز
راٹھور مینشن، 11/2، محمد نگر، گڑھی شاہو لاہور

عملیات کی تعلیم دینے والوں کے لیے خصوصی تحریر

لکی نمبرز

نقش اولاد نرینہ

تسخیر جنات

مداح وقداح

برج سرطان

شب برات دن بارات

تھیما منڈی اور علم نجوم

# مسائل کا نورانی حل

| | |
|---|---|
| لوحِ شرف قمر | روزمرہ زندگی سے متعلق کسی بھی معاملہ کے فوری روحانی حل کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔ |
| لوحِ شرف شمس | عزت، شہرت، کامیابی، حکومت، سیاست، حصول عہدہ، اعلی پوزیشن، نوکری میں استحکام اور ترقی، اولادِ نرینہ، سرکاری نوکری |
| لوحِ شرف عطارد | تعلیم، حافظہ اور زبان دانی، کاروبار تجارت اور رزق، نوکری، دماغی امراض، اندرون و بیرون ملک سفر |
| لوحِ شرف زہرہ | عوام و خواتین میں مقبولیت، تسخیر محبوب، رجوع خلقت، شادی، خوبصورتی اور کشش پیدا کرنے کے لیے |
| لوحِ شرف مریخ | مخالفین پر غلبہ، دشمنوں کو شکست، مقدمہ یا لڑائی میں کامیابی، سحری و آسیبی امراض سے بچاؤ، تحفظ صحت، قوت جسمانی اور مردانہ حیوانی طاقت۔ |
| لوح شرف مشتری | مال و دولت، تجارت و کاروبار میں اضافہ، جائیداد، انعامی بانڈ، لاٹری، خاتمہ غربت مالی۔ |
| لوحِ شرف زحل | جب چلتے کام رکنے لگ جائیں اور کام ہوتے ہوتے رہ جائیں تو آپ کو اس لوح کی ضرورت ہے۔ مختلف قسم کی ناکامیوں اور پریشانیوں سے تحفظ کے لیے۔ وراثتی جائیداد کا مسئلہ |
| لوح خوش قسمتی | جب مسائل کا کوئی حل نظر نہ آئے تو عمومی خوش قسمتی کے لیے واحد علاج، بہترین مثبت اثرات۔ |
| لوح بدنظری | بچہ کا ایک دم دودھ یا پڑھائی چھوڑ دینا، کاموں نوکری کا اچانک خاتمہ یا خرابی، چلتے کاروبار کی بندش، اچانک بیماری کا جکڑ لینا، بھوک کا خاتمہ، مرتبہ سے بلاوجہ گرنا۔ |
| زعفرانی نقوش | بیماری چاہے کوئی بھی ہو اور کتنی پرانی یا موذی کیوں نہ ہو، ایک کورس اپنا اثر دیکھائے گا۔ |
| طلسم تسخیر و حاجت | رزق، دولت، شادی، تسخیر مطلوب، تسخیر خلق، حصول عہدہ، انعامی بانڈ، تسخیر دشمن، حصول اولاد، صحت، جادو سحر سے حفاظت، حفظ و امان یا کسی بھی مطلب و مقصد کے لیے حاصل کر سکتے ہیں۔ |
| لوح نورانی و کبیر | حروف نورانی کی یہ لوح نوکری، روزگار، بزنس، اولاد، سفر، خوش قسمتی، صحت تندرستی، تعلیم حافظہ عقل و دانش، روحانیات، ردسحر، تحفظ یا جو بھی کوئی اور نیک مقصد ہو اس کے لیے موثر۔ |
| لوح زچگی | زچہ و بچہ کی حفاظت، ان کو سحر، جادو، ٹونا اور ہر قسم کے سحری اور جسمانی نقائص اور اثرات سے حفاظت۔ |

# ماھنامہ راہنمائے عملیات لاہور


**سرپرست**

خالد اسحاق راٹھور، ایم اے ہسٹری

**ایڈیٹر**

عبدالباسط راٹھور

**سب ایڈیٹر**

عبدالحی راٹھور

**قیمت**

راہنمائے عملیات -/60 فی شمارہ

راہنمائے عملیات (12 شمارہ) -/850 زرسالانہ

راہنمائے عملیات (12 شمارہ) -/55 ڈالرز زرسالانہ (بیرون ملک)

| | |
|---|---|
| خالد روحانی جنتری | 250/- |
| خالد ہندی جنتری | 250/- |





**ویب سائٹ**

www.khalidrathore.com

**ای میل**

kirathor@yahoo.com

**فیس بک**

Rehnuma-e-amliyat

Eastern Artist

**دفتری اوقات کار**

صبح 11:00 تا شام 06:00 تک

تعطیل اتوار و دیگر حکومتی اعلانات کے مطابق

**فون نمبرز**

0300-8442060
0321-4753240
0300-4783518
042-36293245
042-36374864

**ترسیل زر:**

آن لائن بنک اکاونٹ

A/C # 05570017139203
Khalid Ishaq Rathore, Habib Bank Limited, Allama Iqbal Road, Lahore, Pakistan.

**بیرون ملک**

Western Union, Xpress money, Ria

**منی آرڈر**

خالد اسحاق راٹھور، راٹھور مینشن، مکان نمبر 2، گلی نمبر 11، محمد نگر، گڑھی شاہو، لاہور، پاکستان۔

**ایزی پیسہ**

عبدالباسط راٹھور

Account & Phone No.
03464387683

عبدالحی راٹھور

Account & Phone No.
03464387682

**موبی کیش**

Account & Phone No.
03008442060


## فہرست مضامین




ناشر۔ شائستہ خالد راٹھور
پرنٹر۔ الامین ٹریڈرز لاہور
جلد 22 شمارہ 4

خالد اسحق راٹھور، مکان نمبر 2، گلی نمبر 11، محمد نگر، گڑھی شاہو، لاہور

# طویل اور مختصر دورانیہ کی خاص عملیاتی کلاسز

| | |
|---|---|
| بنیادی چلہ | ہر وہ فرد جو عامل بننے کا خواہش مند ہو اس کو یہ خصوصی چلہ کروایا جاتا ہے۔اس کی برکت سے عامل ہر قسم کی رجعت اور بندش سے محفوظ رہتا ہے۔ عامل کا ذاتی تحفظ، آنے والے سائلین پر جو منفی اثرات اور جکڑ ہوتی ہے اس سے حفاظت۔ عاملین کی یہ شکایت کہ کسی نے ان کی روحانی قوت کو سلب کر لیا یا بندش کر دی ہے سے بچاؤ اور روحانی مدارج میں بڑھوتی کے لیے موثر ترین عمل ہے۔ (ایک کلاس۔ پانچ سو روپے) |
| عمل سات سلام | جسمانی امراض کے علاج کے لیے سات سلام کا عمل بہت زیادہ موثر مانا جاتا ہے۔اس عمل کے ذریعے آپ کسی بھی جسمانی اور روحانی مرض کا علاج کامیابی سے کر سکتے ہیں۔ (ایک کلاس۔فیس دو ہزار پانچ سو روپے) |
| عمل الحمد شریف | الحمد شریف کو سورۃ فاتحہ کا نام دینے کے علاوہ حمد، ام القرآن، سبع المثانی، کنز، اساس، مناجات، شفاء، دعا، کافیہ، دافیہ اور راقیہ کے ناموں سے پکارا جاتا ہے۔ یہ تمام نام اُن احکام اور اثرات کو ظاہر کرتے ہیں جو اس سورۃ کے تابع ہیں۔اس سورۃ کو رزق سے لے کر صحت اور صحت سے لے کر سحر و جادو کے دفع کرنے میں موثر مانا جاتا ہے۔ (ایک کلاس۔فیس ایک ہزار پانچ سو روپے) |
| عمل سورہ جن | جنات کی تسخیر اور جناتی چلہ کشی اور جناتی علاج کے لیے سورہ جن کا عمل اپنے اندر خاص خصوصیات کا حامل ہے۔اس سورۃ کا عامل جنات کی تسخیر سے لے کر مختلف مسائل کے حل کے لیے جناتی اعمال کا ماہر بن سکتا ہے۔ (ایک کلاس۔فیس پانچ ہزار روپے) |
| چہل کاف | انسانی زندگی کے مختلف سمتوں میں روحانی عملیات کے لیے اس کو ایک خاص اہمیت حاصل ہے۔ موثر اور مجرب۔ (ایک کلاس۔فیس دو ہزار پانچ سو روپے) |
| حزب البحر | تحفظ، کاٹ، جادو اور ایسے تمام امور میں استعمال ہونے والا غیر معمولی عمل۔ (ایک کلاس۔فیس دو ہزار دو سو روپے) |
| عمل اللہ الصمد | ایسا عمل جس کے پُر تاثیر ہونے اور دنیا سے بے نیاز کر دینے کی تاثیر سے کوئی انکار نہیں کر سکتا۔ (ایک کلاس۔دو ہزار روپے) |
| عمل بسم اللہ | زبان، ہاتھ اور نقوش میں تاثیر پیدا کرنے کے لیے ایک خاص چلہ۔ (ایک کلاس۔فیس ایک ہزار چھ سو روپے) |
| کپڑا ناپنے کا عمل | سحر و جادو معلوم کرنے کا ایک خاص عمل جس میں کپڑا پڑھائی کرنے سے چھوٹا یا بڑا ہو جاتا ہے۔ (ایک کلاس۔فیس پانچ ہزار روپے) |
| زکوۃ اصغر | عامل بننے کے لیے خاص منزل اور خاص زکوۃ۔ عمل میں تاثیر اور کامیابی کا خاص چلہ۔ (فیس پانچ ہزار پانچ سو روپے) |
| زکوۃ اکبر | میدان عملیات کی سب سے بڑی زکات اور سب سے طاقتور عامل بننے کا واحد اور آخری طریقہ۔ (فیس سات ہزار روپے) |

نوٹ:۔ بیرون شہر کے خواہشمند بذریعہ ڈاک بھی کورس کر سکتے ہیں۔فردی عملیاتی امور کو سنبھالنے کے لیے تیاری کے حوالے سے تمام طلباء کو بنیادی چلہ کروایا جاتا ہے۔ داخلہ کے لیے دو عدد تصاویر شناختی کارڈ کی کاپی اور تعلیمی اسناد بمعہ داخلہ فارم جمع کروائیں۔

# محبان رسول صلی اللہ علیہ وسلم

## حضرت عبداللہ بن حذافہ سہمی رضی اللہ عنہ

**ان صفحات کو ان محبان رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے مخصوص کیا گیا جن کی زندگی نبی اکرم ﷺ کی خدمت اور اسلام کی سر بلندی کے لیے بسر ہوئی۔**

ہماری اس کہانی کا ہیرو اصحاب رسول ﷺ میں سے وہ شخص ہے جس کا نام عبداللہ بن حذافہ سہمی ہے۔ ممکن تھا کہ تاریخ اس شخص کی طرف بھی کوئی توجہ نہ کرتی، لیکن اسلام نے آپ کو دو ہم عصر اور اپنے وقت کے عظیم بادشاہوں ---بادشاہ ایران کسریٰ اور بادشاہ روم قیصر سے ملاقات کا موقع فراہم کر دیا اور ان سے ملاقات ایک تاریخی داستان بن گئی۔

نبی کریم ﷺ نے اپنے کچھ صحابہ کے ذریعہ سے شاہان عجم کے پاس دعوتی خطوط ارسال فرمائے اور ان کو اسلام کی دعوت دینے کا ارادہ کیا۔

یہ مہم ایک پُر خطر سفر تھا جس پر روانہ ہونا موت کے منہ میں جانے کے اور اس سے زندہ سلامت واپس آنا نیا جنم پانے کے مترادف تھا۔ لہذا آپ ﷺ نے صحابہ کرام کو مشورہ کے لیے جمع کیا اور ان کے سامنے خطبہ دینے کے لیے کھڑے ہوئے۔ حمد و ثنا کے بعد فرمایا ''میں تم سے کچھ لوگوں کو شاہان عجم کے یہاں سفارت پر بھیجنا چاہتا ہوں۔ تم لوگ اس میں مجھ سے اختلاف نہ کرنا جیسا کہ بنی اسرائیل نے عیسیٰ علیہ السلام سے اختلاف کیا تھا''۔

جواب میں صحابہ کرامؓ نے عرض کیا کہ اللہ کے رسول ﷺ ہم کو جہاں چاہیں بھیج دیں۔ ہم آپ ﷺ کا ہر پیغام خوشی خوشی پہنچانے کے لیے تیار ہیں۔

رسول اللہ ﷺ نے ملوک عرب اور شاہان عجم کے پاس اپنے خطوط پہنچانے کے لیے چھ صحابہ کو طلب فرمایا۔ ان میں سے ایک جناب عبداللہ ابن حذافہ سہمیؓ تھے۔ انہیں بادشاہ ایران کسریٰ کے یہاں پیغام پہنچانے کے لیے منتخب کیا گیا۔(۱)

بیوی بچوں سے رخصت ہوئے اور اونٹنی پر تن تنہا اپنی منزل مقصود کا رخ کیا، وہ راستے کے نشیب و فراز کو طے کرتے اور مصائب سفر کو برداشت کرتے ہوئے ایران پہنچے تو درباریوں سے کسریٰ کے ساتھ ملاقات کی خواہش کا اظہار کیا اور ان کو اس خط سے بھی آگاہ کر دیا جسے وہ بادشاہ کے لیے لے کر آئے تھے۔ خبر ملتے ہی کسریٰ نے اپنے دربار کی تزئین و آرائش کا حکم دیا اور اپنے تمام بڑے افسروں کو دربار میں طلب کیا۔ تیاریاں مکمل ہوئیں تو جناب عبداللہ بن حذافہؓ کو دربار میں طلب کیا۔ اس وقت ان کے جسم پر ہلکا سا کمبل اور معمولی سی عبا تھی اور ان کے حلیہ سے بدوی عربوں کی سادگی کا اظہار ہو رہا تھا۔ لیکن ان کا سر بہت بڑا اور قد کافی لمبا تھا اور ان کے سینے میں عظمت اسلام اور دل میں عزت اسلام کی آتش جوالہ شعلہ زن تھی۔ کسریٰ نے ایک درباری کو اشارہ کیا کہ وہ خط ان سے لے لے، مگر آپ نے کہا کہ نہیں! رسول اللہ ﷺ کا حکم ہے کہ میں یہ خط اپنے ہاتھ سے آپ کے حوالہ کروں اور میں رسول اللہ ﷺ کے حکم کی خلاف ورزی نہیں کر سکتا۔ کسریٰ نے درباریوں سے کہا کہ چھوڑ دو، اس کو میرے پاس آنے دو۔ لہذا آپؓ نے خط کسریٰ کے حوالے کیا۔ اس نے اپنے عرب سیکرٹری کو بلایا (جو حیرہ کا باشندہ تھا) اور اسے اپنے سامنے خط کھولنے اور اس کو پڑھنے کا حکم دیا۔ اس نے خط کھول کر پڑھنا شروع کیا۔

''اللہ رحمان و رحیم کے نام سے۔ محمد رسول اللہ ﷺ کی طرف سے شاہ ایران کسریٰ کو سلامتی ہو اس پر جو ہدایت کی پیروی کرے......''(۲)

خط کا اتنا حصہ سنتے ہی اس کے سینے میں غیظ و غضب کی آگ بھڑک اٹھی، اس کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا اور گردن کی رگیں تن گئیں۔ کیونکہ رسول اللہ ﷺ نے خط کا آغاز اپنے نام سے کیا تھا۔ اس نے سیکرٹری کے ہاتھ سے خط جھپٹ لیا اور اس کے مندرجات کو جانے بغیر اسے پرزہ پرزہ کرتے ہوئے چیخ اُٹھا ''میرا غلام اور مجھے اس طرح خط لکھ رہا ہے؟''۔ پھر اس نے

> **حضرت عبداللہ بن حذافہ سہمی رضی اللہ عنہ**
>
> **حضرت عمرؓ نے آپ کے بارے میں فرمایا کہ ''ہر مسلمان پر یہ حق ہے کہ وہ عبداللہ بن حذافہؓ کے سر کو بوسہ دے اور یہ حق سب سے پہلے میں ادا کر رہا ہوں''۔ اور پھر انہوں نے جناب عبداللہ بن حذافہؓ کے سر کا بوسہ لیا۔**

جناب عبداللہ بن حذافہؓ کو دربار سے نکال باہر کرنے کا حکم دیا۔ دربار سے نکلے تو انہیں اگلے حالات کا کچھ پتہ نہیں تھا کہ اب کیا معاملہ پیش آئے گا۔ پھر انہوں نے اپنے دل میں کہا ''اللہ کی قسم! رسول اللہ ﷺ کا خط پہنچانے کے بعد اب میرا جو بھی حشر ہو مجھے اس کی قطعی کوئی پرواہ نہیں''۔

کسریٰ کا غصہ فرو ہوا تو اس نے جناب عبداللہؓ کو دوبارہ اپنے سامنے پیش کیے جانے کا حکم دیا لیکن وہ ہر طرح کی تلاش کے بعد بھی نہیں ملے۔

جناب عبداللہؓ جناب رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو انہوں نے واقعات کی مکمل روداد آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے گوش گزار کر دی۔ پوری سرگذشت سن کر آپ ﷺ نے صرف اتنا فرمایا مزق اللہ ملکہ ''اللہ تعالیٰ اس کی سلطنت کو پارہ پارہ کردے''(۳)

ادھر کسریٰ نے اپنے یمن کے گورنر باذان کو لکھا کہ اس شخص کے پاس جس نے حجاز میں نبوت کا دعوی کیا ہے، اپنے دو قوی اور بہادر آدمیوں و بھیجو اور انہیں حکم دو کہ اسے پکڑ لائیں اور میرے سامنے پیش کریں۔ حسب حکم باذان نے اپنے دو بہترین آدمی رسول اللہ ﷺ کی طرف روانہ کیے اور آپؐ کے لیے ایک خط بھی بھیجا جس میں لکھا کہ ''آپ بلا تاخیر ان کے ساتھ کسریٰ کے سامنے پیش ہونے کے لیے چلے آئیں''۔ ساتھ ہی انہیں ہر طرح کی معلومات کے لیے بھی کہا۔

وہ دونوں تیزی سے طائف پہنچے۔ ایک تجارتی قافلے نے انہیں بتایا کہ محمد ﷺ یثرب میں ہیں۔ اس کے بعد تاجر خوش خوش مکہ پہنچے اور قریش کو خوش خبری دیتے ہوئے کہا کہ ''یہ بات تمہارے لیے بڑی خوش کن اور مسرت انگیز ہے کہ ''کسریٰ'' محمد (ﷺ) کے درپے آزار ہو گیا ہے اور اس نے تمہیں اس کے شر سے بچا لیا ہے۔ ادھر ان دونوں نے مدینہ پہنچ کر باذان کا خط آپ ﷺ کے حوالے کرتے ہوئے ساتھ چلنے کا پیغام دے دیا۔ اور ان کی بات ماننے پر کسریٰ سے رعایت دلوانے کا بھی کہا۔ یہ بھی کہا کہ انکار کی صورت میں کسریٰ آپ اور آپ کی پوری قوم کو تباہ و برباد کرنے کی طاقت رکھتا ہے۔

آپ ﷺ نے یہ باتیں سن کر مسکراتے ہوئے فرمایا کہ ''آج تو تم لوگ اپنی قیام گاہ پر واپس جاؤ، کل پھر آنا''۔ دوسرے دن انہوں نے حاضر ہو کر پھر پوچھا کہ ''کیا آپ ﷺ نے ہمارے ساتھ چلنے اور کسریٰ سے ملنے کے لیے خود کو تیار کر لیا ہے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ آج کے بعد تم کسریٰ سے نہیں مل سکو گے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کے بیٹے ''شیرویہ'' کو فلاں مہینے کی فلاں رات اس کے اوپر مسلط کر کے اسے ہلاک کر دیا ہے''۔

دہشت و حیرانی کے آثار ان کے چہروں پر نمایاں تھے اور وہ ٹکٹکی باندھ کر آپ ﷺ کی طرف دیکھنے لگے۔ پھر بولے جانتے ہیں آپ یہ کیا کہہ رہے ہیں؟ کیا یہ بات ہم باذان کو لکھ دیں؟'' ہاں، اور اس کو یہ بھی لکھ دینا کہ میرا دین کسریٰ کی سلطنت کے آخری حدود تک پہنچے گا اور اسے یہ بھی لکھ دو کہ اگر تم اسلام قبول کر لو تو میں تمہارا یہ سارا زیر حکومت علاقہ تمہارے سپرد کر کے تم کو تمہاری قوم کا حکمراں بنا دوں گا'' آپ ﷺ نے جواب دیا۔

وہ دونوں واپس پہنچے اور باذان کو خبر دی، اور وہ اس بارے میں سوچنے لگا۔ چند روز بعد ''شیرویہ'' کا خط باذان کے پاس پہنچا، جس میں اس نے لکھا تھا کہ ''میں نے کسریٰ کو قتل کر دیا ہے۔ میں نے اس کو اپنی قوم کے انتقام میں قتل کیا ہے۔ اس نے ہماری قوم کے اشراف کو قتل کرنا، ان کی عورتوں کو کنیز بنانا اور ان کے اموال کو غصب کرنا اپنا شیوہ بنا لیا تھا۔ جب میرا یہ خط تمہارے پاس پہنچے تو اپنے پاس موجود تمام لوگوں سے میری اطاعت و فرمانبرداری کا عہد لے لو''۔

باذان نے اس خط کو پڑھتے ہی ایک طرف پھینک کر اپنے دخول اسلام کا اعلان کر دیا اور اس کے ساتھ ہی یمن میں رہنے والے سارے ایرانیوں نے اسلام قبول کر لیا۔(۴)

قیصر روم سے ملاقات کی کہانی ملاحظہ کریں۔

امیر المومنین جناب عمر فاروقؓ نے ۱۳ھ میں رومیوں سے جنگ کرنے کے لیے ایک فوج روانہ کی جس میں جناب عبداللہ بن حذافہؓ بھی شامل تھے۔ رومی فوج کو ہدایت تھی کہ اگر کسی مسلم سپاہی کو گرفتار کرنے میں کامیاب ہو

جائیں تو اسے قتل نہ کریں بلکہ زندہ اس کے سامنے پیش کریں۔ اللہ کی مرضی! اتفاق سے جناب عبداللہ بن حذافہؓ رومی فوجیوں کے ہاتھوں گرفتار ہو گئے، اور بادشاہ کے سامنے پیش کرتے ہوئے کہا کہ ''یہ شخص محمد ﷺ کے ان اصحاب میں سے ہے جنہوں نے بالکل آغاز دعوت کے زمانے میں ان کی پکار پر لبیک کہا تھا۔ ہم اس کو گرفتار کرنے میں کامیاب ہو گئے اور حسب حکم آپ کے سامنے پیش کر رہے ہیں''۔

قیصر انہیں دیر تک بغور دیکھتا رہا۔ پھر ان سے کہنے لگا ''میں تمہارے سامنے ایک بات پیش کر رہا ہوں''۔ ''وہ کیا بات ہے؟'' آپؓ نے پوچھا۔ ''تم نصرانیت قبول کرلو۔ اگر تم نے میری بات مان لی تو میں تمہیں رہا کر دوں گا اور تمہارے ساتھ عزت و تکریم کا بہترین سلوک کروں گا''۔

آپؓ نے اس کی پیش کش کو پائے نفرت و حقارت سے ٹھکرا دیا اور حد درجہ حزم و تحمل کا مظاہرہ کرتے ہوئے جواب دیا ''یہ ناممکن ہے۔ موت مجھے تمہاری اس پیش کش سے ہزاروں گنا زیادہ محبوب ہے''۔

قیصر نے انہیں بارہا شیشے میں اتارنے کی کوشش کی، لیکن ناکام رہا۔ آپؓ نے اس کی ہر پیش کش ٹھکرا دی اور کسی دھمکی سے مرعوب نہ ہوئے۔

پھر قیصر نے انہیں ٹکٹکی پر باندھنے کا حکم دیا۔ حکم کی تعمیل ہوئی۔ جلاد سے رومی زبان میں کہا کہ ''اس کے دونوں ہاتھوں کے آس پاس تیر چلاؤ (وہ اس وقت بھی انہیں نصرانیت قبول کرنے کی دعوت دے رہا تھا)، مگر انہوں نے انکار کر دیا۔ پھر اس نے جلاد کو ان کے پاؤں کے ارد گرد تیر مارنے کا حکم دیا۔ (اس دوران میں بھی وہ انہیں اپنا دین چھوڑنے کی دعوت دیتا رہا، لیکن انہوں نے پھر بھی انکار کیا) تب قیصر نے جلاد کو رک جانے کا اشارہ کیا اور تختہ دار سے نیچے اتار دیا گیا۔ پھر ایک بڑی سے دیگ میں تیل ڈلوایا اور اسے آگ پر رکھوا دیا۔ جب تیل کھولنے لگا تو اس نے مسلم قیدیوں میں سے دو آدمیوں کو بلوایا اور ان میں سے ایک کو کھولتے ہوئے تیل میں ڈلوایا۔ اس میں پڑتے ہی اس کے بدن کا گوشت الگ ہو گیا اور ہڈیاں نظر آنے لگیں۔ قیصر نے جناب عبداللہ بن حذافہؓ کی طرف رخ کرتے ہوئے پھر ان کو نصرانیت قبول کرنے کی دعوت دی۔ مگر انہوں نے پہلے سے بھی زیادہ سختی کے ساتھ اس کی دعوت کو رد کر دیا۔

مایوسی پر انہیں بھی اسی دیگ میں ڈالنے کا حکم دیا جس میں ان کے دونوں ساتھیوں کو ڈالا گیا۔ جب انہیں کشاں کشاں دیگ کی طرف لے جایا جا رہا تھا، ان کی آنکھیں اشک آلود ہو گئیں۔ سپاہیوں نے قیصر سے کہا کہ یہ رو رہا ہے۔ قیصر سمجھا کہ اب ان کی ہمت جواب دے گئی ہے۔ اس نے سپاہیوں سے کہا کہ اسے میرے پاس لاؤ۔ جب آپؓ اس کے پاس پہنچے تو اس نے پھر اس خواہش کا اعادہ کیا کہ وہ نصرانیت اختیار کر لیں، مگر جب انہوں نے انکار کر دیا تو اس نے دریافت کیا کہ پھر تم رو کیوں رہے تھے؟

''میرے دل میں یہ خیال آیا کہ عبداللہؓ! اس وقت تم اس دیگ میں ڈال دیئے جاؤ گے اور تمہاری جان نکل جائے گی، حالانکہ میری خواہش تھی کہ کاش میرے بدن میں اتنی ہی جانیں ہوتیں جتنے بال ہیں اور وہ تمام جانیں ایک ایک کر کے اللہ کے دین کے لیے اس دیگ میں ڈالی جاتیں۔ اسی خیال پر مجھے رونا آ گیا''۔ جناب عبداللہؓ نے جواب دیا۔

''اچھا کیا تم میرے سر کو بوسہ دے سکتے ہو؟'' ہرقل نے پوچھا۔ ''اگر تم ایسا کرو تو میں تم کو رہا کر دوں گا''۔

''اور میرے دوسرے تمام مسلمان ساتھیوں کو بھی؟'' جناب عبداللہؓ نے سوال کیا۔

''ہاں، دوسرے تمام مسلمان قیدیوں کو بھی تمہارے ساتھ رہا کر دیا جائے گا''۔ قیصر نے جواب دیا۔

جناب عبداللہ بن حذافہؓ کہتے ہیں کہ میں نے دل میں سوچا کہ یہ اللہ کا ایک دشمن ہے، اگر میں اس کے سر کو بوسہ دے دوں تو یہ اس کے بدلہ میں مجھے اور تمام مسلمان قیدیوں کو رہا کر دے گا۔ ایسا کر لینے میں میرا کیا نقصان ہے؟''

پھر انہوں نے قریب جا کر اس کے سر کا بوسہ لے لیا اور ہرقل نے اپنے آدمیوں سے کہا کہ تمام مسلمان قیدی جمع کر کے عبداللہ بن حذافہؓ کے حوالے کر دیے جائیں اور اس کے حکم کی تعمیل کی گئی۔

جناب عبداللہ بن حذافہؓ خلیفہ کی خدمت میں پہنچے تو انہوں نے اپنی یہ سرگذشت ان کو سنائی۔ جس کو سن کر وہ بہت خوش ہوئے اور قیدیوں کو دیکھا تو فرمایا کہ ''ہر مسلمان پر یہ حق ہے کہ وہ عبداللہ بن حذافہؓ کے سر کو بوسہ دے اور یہ حق سب سے پہلے میں ادا کر رہا ہوں''۔ اور پھر انہوں نے جناب عبداللہ بن حذافہؓ کے سر کا بوسہ لیا۔

حوالہ جات
(۱) و (۳) صحیح بخاری، کتاب المغازی، حدیث ۴۴۲۴ (۲) سیرت النبیؐ مولفہ امام ابن کثیر ۲: ۳۵۴، ۳۵۵ (۴) فتح الباری بہ حوالہ الرحیق المختوم صفحہ ۴۸۲ و ۴۸۳ / رحمت اللعالمین جلد ۱ صفحہ ۲۲۶ و ۲۲۷۔





از: عبدالباسط راٹھور

# دنیا ستاروں کی روشنی میں

## ملکی اور بین الاقوامی حالات ■ سٹاک مارکیٹ کا جائزہ

## پاکستان

ملک کی سیاسی صورتحال میں تناؤ اور تنقید میں اضافہ ہوتا ہوا نظر آتا ہے۔ سیاسی جوڑ توڑ اور الزام تراشیوں میں ایک دوسرے کی ذاتیات پر بھی کیچڑ اچھالا جائے گا۔ ملک میں لاقانونیت بڑھے گی۔ عدلیہ اور قانون نافذ کرنے والے اداروں کی کارکردگی سے عوام غیر مطمئن رہے گی۔

ہمسایہ ممالک کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے پر زور دیا جائے گا۔ البتہ انڈیا کے ساتھ تناؤ اور سرحدی خلاف ورزیوں کے واقعات میں اضافے کی توقع ہے۔ ایران اور افغانستان کی طرف سے بھی سرحدی خلاف ورزیوں کے واقعات پیش آسکتے ہیں۔ خطرناک ہتھیاروں کی دوڑ میں پاکستان کو مزید کامیابیاں ملتی ہوئی نظر آتی ہیں۔




ملک میں صحت کے مسائل میں اضافہ ہوگا۔ حادثات کی شرح بڑھے گی۔ نیز وبائی امراض اور جلدی امراض بھی بڑھنے کی توقع ہے۔ بے روزگاری کی شرح میں بھی نسبتاً اضافہ ہوگا۔ ملک میں اعلیٰ تعلیم کا حصول کمزور اور غریب طبقے کے لیے ناممکن ہوتا جائے گا۔ آئندہ آنے والے وقت میں اعلیٰ تعلیم کا حصول مزید مہنگا اور ناممکن ہوتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔

فصلوں کی پیداوار بہتر بنانے اور جدید ٹیکنالوجی سے فائدہ اٹھانے کے لیے ہر ممکن اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ پانی کے مسائل حل ہونے کی بجائے مزید خراب اور ابتر صورتحال اختیار کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔

**نواز شریف** صاحب کے لیے جاری وقت مشکلات اور کمزور فیصلوں کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ قانونی مشکلات مزید بڑھتی ہوئی معلوم ہوتی ہیں۔ البتہ عوامی مقبولیت میں بہتری کی توقع ہے۔ جہاں ان کے سیاسی حریف ان پر الزامات اور تنقید کی بوچھاڑ کرتے تو نظر آئیں وہاں نواز شریف صاحب بھی مزید سختی سے مقابلہ کی پوزیشن میں بڑھتے نظر آتے ہیں۔

**عمران خان صاحب** کے لیے مقبولیت کے حوالے سے قدرے بہتر وقت ہے۔ ان کے ساتھ چلنے والوں میں مزید اہم شخصیات کی شمولیت متوقع ہے۔ البتہ اس عرصے میں انہیں اپنی گفتگو کے دوران زیادہ محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ ورنہ جذباتی انداز میں ایسی گفتگو یا بیانات دے سکتے ہیں جس کی بعد میں تردید یا وضاحت کرنی پڑ جائے۔

**آصف علی زرداری** صاحب اس ماہ کے آخری عشرے سے کافی زیادہ متحرک اور بہتر حکمت عملی کے ساتھ میدان سیاست میں نظر آئیں گے۔ سندھ کے علاوہ دوسرے صوبوں میں بھی اپنی سیاسی ہلچل بڑھانے پر زور دیں گے۔

## اسٹاک مارکیٹ

پہلا عشرہ قدرے مندی کے رجحان کو ظاہر کر رہا ہے۔ آخری دو عشروں میں اونچ نیچ کے ساتھ قدرے بہتری دیکھنے کو ملے گی۔

### مالیاتی ادارے

یکم تا 13 تاریخ کا عرصہ اونچ نیچ کے ساتھ مندی کے رجحان کو ظاہر کر رہا ہے۔ اس کے بعد قدرے بہتری دیکھنے کو ملے گی۔

### آئل اینڈ گیس سیکٹر

اس ماہ اونچ نیچ کے ساتھ ملا جلا رجحان رہے گا۔ البتہ آخری

عشرے میں قدرے تیزی کی توقع ہے۔

**ٹیلی کام سیکٹر**

اونچ نیچ کے ساتھ قدرے مندی کا رجحان رہے گا۔ خصوصاً آخری ہفتے میں۔

**ٹیلی کام سیکٹر**

پہلے دو ہفتے قدرے تیزی کے رجحان کو ظاہر کر رہے ہیں۔ اس کے بعد قدرے ملا جلا رجحان رہے گا۔

**سیمنٹ سیکٹر**

مجموعی طور پر ملا جلا رجحان رہے گا۔ البتہ آخری ہفتے میں مندی کا رجحان بڑھے گا۔

**فوڈ سیکٹر**

پہلے عشرے میں قدرے تیزی دیکھنے کو ملے گی۔ آخری دو عشروں میں ملا جلا رجحان رہے گا۔

# بین الاقوامی حالات

**امریکہ**

دوسرے ممالک کے ساتھ تنازعات بڑھتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ معاشی حوالے سے بھی اچھا وقت نہیں۔ اسٹاک مارکیٹ میں بھی قدرے مندی کا رجحان رہے گا۔ دوسرے ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات خراب ہونے کی توقع ہے۔ البتہ دوست ممالک کے ساتھ تعلقات بہتر ہونے اور تجارتی سرگرمیاں بڑھنے کی توقع ہے۔ ملک میں اسٹریٹ کرائم کی شرح میں اضافہ ہوگا۔ بے روزگاری کی شرح میں بھی اضافے کی توقع ہے۔

**برطانیہ**

اسٹاک مارکیٹ میں اُتار چڑھاؤ کے ساتھ مندی کا رجحان رہے گا۔ عوام حکومتی اقدامات سے قدرے غیر مطمئن نظر آئے گی۔ دوسرے ممالک کے ساتھ تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔ ملک میں بے روزگاری کی شرح کو کم کرنے کے لیے ہر ممکن اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ جس کے مثبت نتائج آئیں گے۔

**چین**

حکومت کے لیے جاری وقت مشکلات میں اضافے کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ امریکہ کے ساتھ جاری سرد جنگ مزید بڑھنے کی توقع ہے۔ چین کے ملک اور ملک سے باہر جاری بڑے منصوبوں میں التواء کا عنصر آتا ہوا نظر آئے گا۔ ملک میں طب کے شعبے پر بھی خصوصی توجہ دی جائے گی۔ اسٹریٹ



کرائم کی شرح میں کمی آئے گی۔ فصلوں کی پیداوار بہتر بنانے اور ٹیکنالوجی میں جدت لانے کے حوالے سے بھی کافی کام ہوگا۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ بھی کشیدگی پیدا ہو سکتی ہے۔

**انڈیا**

حکومتی کارکردگی سے عوام قدرے غیر مطمئن رہے گی۔ حکومت کے خلاف تنقید اور احتجاجوں میں بھی اضافہ ہوتا ہوا نظر آئے گا۔ ملک میں صحت کے مسائل بڑھتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ فصلوں کی پیداوار میں بہتری آئے گی۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات استوار کرنے کی کوشش کی جائے گی۔ البتہ دشمن ممالک کے ساتھ کشیدگی پیدا ہو سکتی ہے۔

**ایران**

ایران کے خلاف ہونے والی بین الاقوامی سازشوں میں اضافہ ہوتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ ملک کے اندر بھی انتشار کی فضاء بحال ہوتی دکھائی دے گی۔ فصلوں کی پیداوار اُمید کے مطابق ہوتی نظر نہیں آتی۔ دوست ممالک کے ساتھ تجارت بڑھانے پر زور دیا جائے گا۔ ملک میں صحت کے مسائل اور بے روزگاری کی شرح میں اضافہ ہوگا۔

**افغانستان**

ملک کے اندر سیکورٹی کی صورتحال قدرے غیر تسلی بخش رہے گی۔ ملک میں جرائم پیشہ عناصر کافی متحرک نظر آئیں گے۔ ملک میں حکومت اور طالبان کے درمیان ہونے والے تصادم کے واقعات میں اضافہ ہوگا۔ نیز امریکی افواج کی کاروائیوں میں بھی تیزی آتی ہوئی نظر آئے گی۔ ملک میں صحت کے مسائل بڑھتے اور وبائی امراض پھیلنے کی بھی توقع ہے۔

تحریر: عبدالباسط راٹھور

# اس ماہ کے خاص عملیاتی، روحانی وظائف و اعمال

## نظرات کواکب پر مضامین کا ایک خاص سلسلہ

### مخالفین کے درمیان الفت کے لیے

#### شمس تسدیس یورانس

| | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 22-06-18 | 23-06-18 | 24-06-18 |
| وقت | 08:51 | 10:58 | 13:04 |

اگر دو گروہ یا لوگ آپس میں لڑ پڑیں اور ان کے لیے درمیان صلح کرانی مقصود ہو تو درج ذیل عمل کے ذریعے حصول مقصد کر سکتے ہیں۔ ناراض بہن بھائیوں، میاں و بیوی، رشتے داروں اور دوستوں کے درمیان صلح اور تعلقات میں بہتری کے حوالے سے تیار کر سکتے ہیں۔

**آیت عمل:** "والف بین قلوبهم لو انفقت مافی الارض جمیعا ماالفت بین قلوبهم ولکن الله الف بینهم انه عزیز حکیم" (سورۃ الانفال)

خاکی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۳۲ | ۹۳۵ | ۹۳۹ | ۹۲۵ |
| ۹۳۸ | ۹۲۶ | ۹۳۱ | ۹۳۶ |
| ۹۲۷ | ۹۴۱ | ۹۳۳ | ۹۳۰ |
| ۹۳۴ | ۹۲۹ | ۹۲۸ | ۹۴۰ |

**والف بین قلوبهم لو انفقت مافی الارض جمیعا ماالفت بین قلوبهم ولکن الله الف بینهم انه عزیز حکیم**

جن دو اشخاص کو ملانا مقصود ہو تو ان کی تصویر کی پشت پر یہ عمل زعفران سے تحریر کر کے آپس میں سرخ دھاگے سے باندھ دیں۔ دھاگہ باندھتے ہوئے یہ ورد 101 دفعہ کریں۔ ورد کو 40 دن تک روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنا لیں۔ تصویر کو تقریباً ایک فٹ گڑھا کھود کر اس طرح دفنائیں کہ اس کے اوپر اور نیچے کوئی بھاری پتھر یا اینٹ رکھ دیں۔

صدقہ: جس دن تصویر کو دفنائیں۔ اس دن شرینی پکا کر بانٹیں۔

بخور: دوران عمل حب اگربتی اور عطر تسخیر و محبت سلگائیں۔

### خوبصورت اولاد کے لیے

#### شرف قمر

| | ابتداء شرف قمر | اختتام شرف قمر |
|---|---|---|
| تاریخ | 10-06-18 | 10-06-18 |
| وقت | 12:33:25 | 14:17:53 |

حصول اولاد ہر شادی شدہ جوڑے کی خواہش ہوتی ہے اور ہر شخص چاہتا ہے کہ اس کی اولاد خوبصورت اور نیک ہو۔ حصول اولاد کے حوالے سے چند مجرب اعمال پہلے پیش کیے جا چکے ہیں۔ البتہ اس دفعہ جو عمل پیش کیا جا رہا ہے۔ وہ حصول اولاد کے ساتھ ساتھ خوبصورتی کا پہلو بھی اپنے ساتھ لیے ہوئے ہے۔

**آیت عمل:** "لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم" (سورہ التین، 4)

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم**

| ۴۷۱ | ۴۶۸ | ۴۶۰ | ۴۷۴ |
|---|---|---|---|
| ۴۶۱ | ۴۷۳ | ۴۷۲ | ۴۶۷ |
| ۴۷۶ | ۴۶۲ | ۴۶۶ | ۴۶۹ |
| ۴۶۵ | ۴۷۰ | ۴۷۵ | ۴۶۳ |

**لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم**

آبی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم**

| ۴۷۴ | ۴۶۰ | ۴۶۸ | ۴۷۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۶۷ | ۴۷۲ | ۴۷۳ | ۴۶۱ |
| ۴۶۹ | ۴۶۶ | ۴۶۲ | ۴۷۶ |
| ۴۶۳ | ۴۷۵ | ۴۷۰ | ۴۶۵ |

**لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم**

ایک عدد نقش بادی چال سے تیار کریں اور 3 عدد نقش آبی چال سے بادی چال سے تیار کیے گئے نقش کو کمرہ میں ایسی جگہ لٹکائیں جہاں وہ ہوا سے ہلتا رہے اور نظروں کے سامنے ہو۔ آبی چال سے تیار کیے گئے نقوش میاں بیوی کو پینے کے لیے دیں۔ ایک نقش 7 دن استعمال کرائیں۔ نیز درج بالا آیت عمل کا ورد اپنا معمول بنالیں۔

**بخور:۔** بخور نورانی کا استعمال کریں۔

**صدقہ:۔** دیسی مرغ ذبح کروا کر صدقہ دیں۔

# رکے ہوئے کاروبار کی بڑھوتری

## عطارد تثلیث مشتری

| اختتام نظر | تکمیل نظر | ابتداء نظر | |
|---|---|---|---|
| 20-06-18 | 20-06-18 | 19-06-18 | تاریخ |
| 13:08 | 00:43 | 12:26 | وقت |

حلال رزق کے حصول اور مالی تنگی سے نجات کے لیے نہایت موثر عمل ہے۔ اگر کسی شخص کا کاروبار ایک سطح پر جا کر رک گیا ہے اور اس میں آگے بڑھنے کے مواقع موجود ہونے کے باوجود کوئی سبب پیدا نہیں ہو رہا تو اس عمل کو ایک دفعہ ضرور آزمائیں۔ اللہ تعالیٰ کے بابرکت ناموں سے آپ کو ضرور فائدہ ہوگا۔

## اسماء الحسنیٰ

**یا اللہ یا واسع یا واجد یا غنی یا وھاب یا علی**

آبی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا واسع یا واجد یا غنی یا وھاب یا علی**

| ۳۵۳ | ۳۵۰ | ۳۴۲ | ۳۵۶ |
|---|---|---|---|
| ۳۴۳ | ۳۵۵ | ۳۵۴ | ۳۴۹ |
| ۳۵۸ | ۳۴۴ | ۳۴۸ | ۳۵۱ |
| ۳۴۷ | ۳۵۲ | ۳۵۷ | ۳۴۵ |

**یا اللہ یا واسع یا واجد یا غنی یا وھاب یا علی**

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا واسع یا واجد یا غنی یا وھاب یا علی**

| ۳۵۶ | ۳۴۲ | ۳۵۰ | ۳۵۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۴۹ | ۳۵۴ | ۳۵۵ | ۳۴۳ |
| ۳۵۱ | ۳۴۸ | ۳۴۴ | ۳۵۸ |
| ۳۴۵ | ۳۵۷ | ۳۵۲ | ۳۴۷ |

**یا اللہ یا واسع یا واجد یا غنی یا وھاب یا علی**

دو عدد نقش بادی چال سے تیار کریں اور تین عدد نقش آبی چال سے۔ آبی چال سے تیار کیے گئے نقوش کو 21 دن پئیں، یعنی ہر نقش 7 دن۔ پینے والے نقوش ختم ہونے کے بعد جو پہلی جمعرات آئے اس دن بادی چال سے تیار کیے گئے نقش کو گلے میں ڈال لیں اور دوسرا نقش دکان میں لٹکائیں۔ خیال رہے کہ دکان میں نقش فریم کر کے نہ لگائیں بلکہ اس طرح لٹکائیں کہ ہوا سے ہلتا رہے۔ انشاءاللہ کاروبار میں بڑھوتری ہوگی۔

**صدقہ:۔** زردہ پکا کر تقسیم کریں۔

**بخور:۔** لوبان اور مشک کی اگربتی سلگائیں۔

## خالد روحانی جنتری...... جون 2018 / رمضان 1439 / جیٹھ 2075

| ماہانہ تقویم | | | | | | | امور قمر | | | | لاہور | | کراچی | | پشاور | | کوئٹہ | | راولپنڈی | | ملتان | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | جون | رمضان | جیٹھ | جوزا | سعد/نحس | روزانہ نمبر | برج | ابتداء | منزل | ابتداء | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب |
| جمعہ | 1 | 16 | 18 | 12 | ن | 9 | | | بلعہ | 16:17 | 04:59 | 19:03 | 05:40 | 19:19 | 05:04 | 19:20 | 05:31 | 19:29 | 05:00 | 19:12 | 05:14 | 19:11 |
| ہفتہ | 2 | 17 | 19 | 13 | م | 1 | | | سعود | 18:22 | 04:58 | 19:03 | 05:40 | 19:20 | 05:03 | 19:20 | 05:31 | 19:30 | 04:59 | 19:13 | 05:14 | 19:12 |
| اتوار | 3 | 18 | 20 | 14 | س | 2 | دلو | 03:06 | اخبیہ | 20:33 | 04:58 | 19:04 | 05:40 | 19:20 | 05:03 | 19:21 | 05:31 | 19:30 | 04:59 | 19:13 | 05:14 | 19:12 |
| پیر | 4 | 19 | 21 | 15 | ن | 3 | | | مقدم | 22:38 | 04:58 | 19:04 | 05:40 | 19:21 | 05:03 | 19:21 | 05:31 | 19:31 | 04:59 | 19:14 | 05:14 | 19:13 |
| منگل | 5 | 20 | 22 | 16 | ن | 4 | حوت | 15:53 | | | 04:58 | 19:05 | 05:40 | 19:21 | 05:03 | 19:22 | 05:30 | 19:31 | 04:59 | 19:14 | 05:13 | 19:13 |
| بدھ | 6 | 21 | 23 | 17 | ن | 5 | | | موخر | 00:27 | 04:58 | 19:05 | 05:40 | 19:21 | 05:03 | 19:23 | 05:30 | 19:32 | 04:58 | 19:15 | 05:13 | 19:14 |
| جمعرات | 7 | 22 | 24 | 18 | س | 6 | | | رشا | 01:44 | 04:57 | 19:06 | 05:40 | 19:22 | 05:02 | 19:23 | 05:30 | 19:32 | 04:58 | 19:15 | 05:13 | 19:14 |
| جمعہ | 8 | 23 | 25 | 19 | س | 7 | حمل | 02:25 | شرطین | 02:25 | 04:57 | 19:06 | 05:40 | 19:22 | 05:02 | 19:24 | 05:30 | 19:33 | 04:58 | 19:16 | 05:13 | 19:15 |
| ہفتہ | 9 | 24 | 26 | 20 | ن | 8 | | | بطین | 02:21 | 04:57 | 19:07 | 05:40 | 19:23 | 05:02 | 19:24 | 05:30 | 19:33 | 04:58 | 19:16 | 05:13 | 19:15 |
| اتوار | 10 | 25 | 27 | 21 | ن | 9 | ثور | 09:03 | ثریا | 01:30 | 04:57 | 19:07 | 05:40 | 19:23 | 05:02 | 19:24 | 05:30 | 19:33 | 04:58 | 19:17 | 05:13 | 19:16 |
| | | | | | | | | | دبران | 23:55 | | | | | | | | | | | | |
| پیر | 11 | 26 | 28 | 22 | س | 1 | | | ہقعہ | 21:40 | 04:57 | 19:07 | 05:40 | 19:23 | 05:02 | 19:25 | 05:30 | 19:34 | 04:58 | 19:17 | 05:13 | 19:16 |
| منگل | 12 | 27 | 29 | 23 | س | 2 | جوزا | 11:52 | ہنعہ | 18:54 | 04:57 | 19:08 | 05:40 | 19:24 | 05:02 | 19:25 | 05:30 | 19:34 | 04:58 | 19:18 | 05:13 | 19:16 |
| بدھ | 13 | 28 | 30 | 24 | س | 3 | | | ذراعہ | 15:43 | 04:57 | 19:08 | 05:40 | 19:24 | 05:02 | 19:26 | 05:30 | 19:35 | 04:58 | 19:18 | 05:13 | 19:17 |
| جمعرات | 14 | 29 | 31 | 25 | س | 4 | سرطان | 12:19 | نثرہ | 12:19 | 04:57 | 19:08 | 05:40 | 19:24 | 05:02 | 19:26 | 05:30 | 19:35 | 04:58 | 19:18 | 05:13 | 19:17 |
| جمعہ | 15 | 30 | ہاڑ | 26 | س | 5 | | | طرفہ | 08:51 | 04:57 | 19:09 | 05:40 | 19:25 | 05:02 | 19:26 | 05:30 | 19:35 | 04:58 | 19:19 | 05:13 | 19:18 |
| ہفتہ | 16 | شوال | 2 | 27 | س | 6 | اسد | 12:20 | جبہ | 05:25 | 04:57 | 19:09 | 05:40 | 19:25 | 05:02 | 19:27 | 05:30 | 19:36 | 04:58 | 19:19 | 05:13 | 19:18 |
| اتوار | 17 | 2 | 3 | 28 | ن | 7 | | | زبرہ | 02:14 | 04:57 | 19:09 | 05:40 | 19:25 | 05:02 | 19:27 | 05:30 | 19:36 | 04:58 | 19:19 | 05:13 | 19:18 |
| | | | | | | | | | صرفہ | 23:21 | | | | | | | | | | | | |
| پیر | 18 | 3 | 4 | 29 | ن | 8 | سنبلہ | 13:40 | عوا | 20:54 | 04:58 | 19:10 | 05:40 | 19:26 | 05:02 | 19:27 | 05:30 | 19:36 | 04:58 | 19:20 | 05:13 | 19:18 |
| منگل | 19 | 4 | 5 | 30 | س | 9 | | | سماک | 18:55 | 04:58 | 19:10 | 05:40 | 19:26 | 05:03 | 19:28 | 05:31 | 19:37 | 04:58 | 19:20 | 05:14 | 19:19 |
| بدھ | 20 | 5 | 6 | 31 | ن | 1 | میزان | 17:29 | غفرہ | 17:29 | 04:58 | 19:10 | 05:41 | 19:26 | 05:03 | 19:28 | 05:31 | 19:37 | 04:58 | 19:20 | 05:14 | 19:19 |
| جمعرات | 21 | 6 | 7 | سرطان | ن | 2 | | | زبانہ | 16:34 | 04:58 | 19:11 | 05:41 | 19:26 | 05:03 | 19:28 | 05:31 | 19:37 | 04:59 | 19:20 | 05:14 | 19:19 |
| جمعہ | 22 | 7 | 8 | 2 | س | 3 | | | اکلیل | 16:11 | 04:58 | 19:11 | 05:41 | 19:27 | 05:03 | 19:28 | 05:31 | 19:37 | 04:59 | 19:21 | 05:14 | 19:19 |
| ہفتہ | 23 | 8 | 9 | 3 | ن | 4 | عقرب | 00:10 | قلب | 16:17 | 04:59 | 19:11 | 05:41 | 19:27 | 05:03 | 19:29 | 05:32 | 19:37 | 04:59 | 19:21 | 05:14 | 19:20 |
| اتوار | 24 | 9 | 10 | 4 | س | 5 | | | شولہ | 16:52 | 04:59 | 19:11 | 05:42 | 19:27 | 05:04 | 19:29 | 05:32 | 19:38 | 04:59 | 19:21 | 05:15 | 19:20 |
| پیر | 25 | 10 | 11 | 5 | س | 6 | قوس | 09:29 | نعائم | 17:51 | 04:59 | 19:11 | 05:42 | 19:27 | 05:04 | 19:29 | 05:32 | 19:38 | 05:00 | 19:21 | 05:15 | 19:20 |
| منگل | 26 | 11 | 12 | 6 | س | 7 | | | بلدہ | 19:11 | 05:00 | 19:11 | 05:42 | 19:27 | 05:04 | 19:29 | 05:32 | 19:38 | 05:00 | 19:21 | 05:15 | 19:20 |
| بدھ | 27 | 12 | 13 | 7 | س | 8 | جدی | 20:52 | ذابح | 20:52 | 05:00 | 19:11 | 05:42 | 19:27 | 05:05 | 19:29 | 05:33 | 19:38 | 05:00 | 19:21 | 05:15 | 19:20 |
| جمعرات | 28 | 13 | 14 | 8 | ن | 9 | | | بلعہ | 22:47 | 05:00 | 19:12 | 05:43 | 19:27 | 05:05 | 19:29 | 05:33 | 19:38 | 05:01 | 19:21 | 05:16 | 19:20 |
| جمعہ | 29 | 14 | 15 | 9 | س | 1 | | | | | 05:01 | 19:12 | 05:43 | 19:28 | 05:05 | 19:29 | 05:33 | 19:38 | 05:01 | 19:21 | 05:16 | 19:20 |
| ہفتہ | 30 | 15 | 16 | 10 | ن | 2 | دلو | 09:36 | سعود | 00:52 | 05:01 | 19:12 | 05:43 | 19:28 | 05:04 | 19:29 | 05:34 | 19:38 | 05:01 | 19:21 | 05:16 | 19:20 |

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور

# کون سی نظرات موثر ہیں کون سی نہیں؟

اس مضمون کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ نقوش و عملیات تیار کرنے والے عامل یا عام لوگ جن کو نجوم و عملیات کی معمولی سمجھ ہے یا بالکل نہیں ہے اس مضمون کی مدد سے صرف ایسے وقت میں نقش یا اعمال تیار کریں جو موثر ثابت ہوں اور ان کا وقت، رقم اور محنت ضائع نہ ہو۔ بہت سے لوگ بلاعلم ہر نظر کی ظاہری سعادت و نحوست پر اعمال تحریر کر دیتے ہیں جو کہ فائدہ مند ثابت نہیں ہوتے۔ سو راہنمائے عملیات کے قارئین کی خصوصی راہنمائی کے لیے ہر ماہ یہ مضمون تحریر کیا جاتا ہے۔ تاکہ کوئی بھی کواکبی نظر ہو آپ اس مضمون سے زیادہ سے زیادہ بہتر اور قوت اور طریق سے عمل تیار کر سکیں۔ یہ ایسے ہی ہے کہ زہرہ اور مشتری کی باہم سعد نظر کو ہر مسئلہ کا حل مانا جاتا ہے۔ لیکن اگر بلحاظ زائچہ بہ وقت اور نظر بلحاظ حساب قوی نہ ہو تو عمومی بیان کردہ احکامات کبھی پیدا نہ ہوں گے۔ اللہ آپ کو کامیابی عطا فرمائے۔

## جون

| کواکبی نظر | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر | احکام نظر......یعنی نقش، تعویذ و عمل تیار کریں یا نہ؟ |
|---|---|---|---|---|
| زہرہ تثلیث مشتری | 01-06-18 00:52 | 01-06-18 19:29 | 02-06-18 14:09 | بلحاظ کواکب اور نظر صرف سعادت دیکھنے کو ملتی ہے تاہم بلحاظ زائچہ و کواکبی پوزیشن درحقیقت ایسا نہیں ہے۔ کامیابی کا تناسب کچھ زیادہ نہ ہوگا۔ |
| عطارد تثلیث مریخ | 01-06-18 06:24 | 01-06-18 19:14 | 02-06-18 07:57 | یہ کواکبی حالت چالیس تا پچاس فی صد تک، سعد اعمال میں کامیابی کی مظہر ہے۔ بہت ضروری نہ ہو تو اگلے کسی وقت عمل کر لیں۔ |
| عطارد قران شمس | 05-06-18 11:45 | 06-06-18 07:02 | 07-06-18 02:19 | بلحاظ نظر ایسا وقت ہے جب کواکبی حالت کامیابی کے لیے زیادہ موثر نہیں۔ |
| عطارد مقابلہ زحل | 15-06-18 19:20 | 16-06-18 06:47 | 16-06-18 18:21 | نحس نظر ہے اور اس وقت تیار کردہ اعمال نحس و نقوش نحس ساٹھ تا پینسٹھ فی صد سے زیادہ نتائج نہ لائیں گے۔ اثرات وقتی ہوں گے۔ |
| عطارد تثلیث مشتری | 19-06-18 12:26 | 20-06-18 00:43 | 20-06-18 13:08 | نظری اعتبار سے سعد و طاقت ور وقت ہے۔ تاہم حقیقی اعتبار سے زائچہ وقت سعد اعمال کے موثر نہ ہونے کا مظہر ہے۔ عمل کو کسی اور وقت کے لیے موخر کر دیں۔ |
| زہرہ مقابلہ مریخ | 20-06-18 23:51 | 21-06-18 21:55 | 22-06-18 19:47 | یہ نظر ایسے اعمال کے لیے مجرب ہے جن میں کسی کو نقصان یا تکلیف پہنچانا مقصود ہے۔ جاری کواکبی حالات میں یہ نظر ستر تا اسی فی صد تک کامیابی لائے گی۔ |
| زہرہ تربیع مشتری | 25-06-18 02:15 | 25-06-18 22:20 | 26-06-18 18:28 | نظر تو نحس ہے لیکن جاری صورت حال میں جزوی کامیابی ہوگی مکمل کامیابی کا امکان نہیں۔ |
| شمس مقابلہ زحل | 26-26-18 19:07 | 27-06-18 18:29 | 28-06-18 17:51 | نحس اعمال کا اثر مکمل طور پر واقع نہ ہوگا۔ تاہم چالیس تا پچاس فی صد تک ناقص اُمور کے اعمال کامیاب رہیں گے۔ |

# جسمانی امراض کا صحت سے

آخری قسط

## (جواہراتی طلسمات اور ان کے سحری اثرات)

## تپ دق (Tuberculosis)

متعدی بیماریوں میں سب سے زیادہ ہونے والی بیماری تپ دق ہے۔ یہ ایک جراثیمی سوزش ہے جو بیماریوں سے تندرست افراد کو جراثیم کے ذریعہ لگ جاتی ہے۔ مریض کو سانس، کھانسی اور چھینک کے ذریعہ جراثیم گردونواح میں پھیل جاتے ہیں وہ لوگ جن کی قوت مدافعت کم ہو، وہ اس ماحول میں سانس لیں تو جراثیم ان کی سانس کی نالیوں میں داخل ہو کر وہاں سوزش کر دیتے ہیں۔ تپ دق جسم کے کسی حصہ کو متاثر کر سکتی ہے مثلاً ہڈیاں، جلد، گردے، آنتیں لیکن مشہور قسم پھیپھڑوں کی دق ہے۔ کھانسی، بلغم، گلا بیٹھنا، وزن میں کمی، بھوک میں کمی، مسلسل کمزوری، رات کو پسینے اور بخار اس کی اہم علامات ہیں۔ بیماری بڑھنے پر بلغم کی مقدار میں اضافہ کے ساتھ خون بھی آنے لگتا ہے۔ احتیاطی تدابیر احتیاط کر کے اس جان لیوا مرض سے چھٹکارا حاصل کیا جا سکتا ہے۔ رہائشی کمروں میں ہوا اور روشنی کا معقول انتظام ہونا چاہیے۔ کمزوری اور بیماری کے دنوں میں بند کمروں اور بھیڑ بھاڑ سے پرہیز کریں۔ غذا میں دودھ، تازہ سبزیاں، مچھلی اور زیتون کا تیل استعمال کریں۔ چھوٹے بچوں کو تپ دق سے بچاؤ کے لیے بی سی جی کا ٹیکہ ضرور لگوائیں۔

**پتھروں سے علاج**

سرخ مرجان اور نیلم استعمال کریں۔ شدید صورتوں میں سفید مروارید بطور اضافی علاج استعمال کیا جا سکتا ہے۔

## تپ محرکہ (Typhoid)

ٹائی فائیڈ کے جراثیم گندے ہاتھوں، مکھیوں اور مٹھائیوں کے ذریعہ تندرست افراد کے جسم میں داخل ہو کر اسے دو ہفتوں میں بیمار کر دیتے ہیں۔ ابتداء ناگہانی طور پر کمزوری، متلی اور بخار سے ہوتی ہے۔ جسم میں درد ہوتا ہے اور بچوں میں اسہال بھی ہو سکتے ہیں۔ نبض کی رفتار بخار سے متناسب ہونے کی بجائے کمزور ہوتی ہے۔ ایک ہفتے بعد کمر اور پیٹ پر گلابی دانے نمودار ہوتے ہیں جسے موتی جھرہ کہتے ہیں۔ اس مرحلے پر تلی بڑھ جاتی ہے۔ گلا خراب ہو جاتا ہے اور پیٹ کی سوزش بڑھ کر آنت پھٹ کر موت کا باعث بن سکتی ہے۔ مریض کی نبض کا فوری کمزور ہونا اور چہرے پر زردی اور پسینے اس بات کی علامت ہیں کہ آنت میں سوراخ ہو کر پیٹ کے اندر جریان خون ہو رہا ہے۔ مزید برآں نمونیہ، دل کی بیماریاں، جوڑوں میں تکلیف، ہڈیوں میں سوزش، پتہ کی سوزش اور خون کی نالیوں کی بندش ایسی پیچیدگیاں ہیں جو بخار ٹوٹنے کے بعد بھی اپنے اثرات دکھاتی رہی ہیں۔ ٹائی فائیڈ کے مریض کو ہر حالت میں بستر پر رکھا جائے۔ غذا میں ٹھوس کی بجائے سیال اشیاء زیادہ دیں لیکن اس میں تیزابی مشروبات اور کھٹی چیزیں شامل نہ ہوں۔ غذا زود ہضم، مقوی اور کم سے کم پھوک والی ہو چنانچہ نیم ابلا انڈہ، جو کا پانی، یخنی اور میٹھے پھلوں کا جوس مفید ہے۔ دلیہ اور ساگودانہ بھی پکا کر دے سکتے ہیں اور اس کے ساتھ ساتھ کمزوری دور کرنے کے لیے وٹامن بی اور سی کافی مقدار میں دیں۔

**پتھروں سے علاج**

زمرد، لاجورد اور حجر القمر استعمال کریں۔

## کالی کھانسی

## (Whooping Gough)

پانچ سال تک کی عمر کے بچوں میں شدید ترین متعدی بیماری کالی کھانسی ہے۔ جب یہ بیماری کسی ایک بچے کو ہو جائے تو اس کے قریب آنے والوں کو سات سے چودہ دن کے اندر سانس کی نالیوں میں شدید قسم کی سوزش اور کھانسی شروع ہو جاتی ہے۔ کھانستے کھانستے بچے کی سانس الٹ جاتی ہے۔ ایک دن میں درجنوں دورے پڑ سکتے ہیں جس کی وجہ سے کھایا پیا قے کی صورت میں نکل آتا ہے۔ دودھ پیتے بچوں کے لیے دودھ پینا ایک مسئلہ بن جاتا ہے۔ اس کے نتیجے میں کمزوری، نمونیا، دماغ میں جریان خون اور آنکھوں میں خون بہنے کی تکالیف ہو سکتی ہیں۔ بیماری عام طور پر 21 دن رہتی

ہے۔ طب جدید میں اس کا حتمی علاج نہیں ہے۔ کھانسی کے سیرپ دے کر مرض کی شدت کو کم کیا جاسکتا ہے۔ بچوں کو وبا کے دنوں میں بھیڑ بھاڑ میں نہ جانے دیں۔ بچوں کو کالی کھانسی سے بچاؤ کے ٹیکے اب حکومت کی طرف سے مفت لگتے ہیں۔ یہ ٹیکہ اسی فیصد بچوں کو بیماری سے محفوظ کردیتا ہے۔ اس لیے بچوں کو شروع ہی میں یہ لگوالینا چاہیے۔

**پتھروں سے علاج**

سرخ مرجان، سرخ کپڑا، سرخ دھاگہ اور کاپر کی انگوٹھی استعمال کریں۔

☆☆☆

## امراض اور رنگ

ہر رنگ مخصوص مطلوبہ شعاعوں کے حامل ہوتے ہیں جن کی بدولت انسان بیماری سے صحت یابی کی طرف قدم بڑھاتا ہے۔ اس لیے مختلف امراض کے ضمن میں مختلف رنگوں کے استعمال کا ذکر فائدہ سے خالی نہ ہوگا۔

## مختلف اعضائے جسم پر رنگوں کا اثر

کوئی رنگ جسم کے ایک عضو کے لیے مفید ہوتا ہے جب کہ دوسرے عضو کے لیے نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے اس لیے یہ جاننا ضروری ہے کہ جسکے کس عضو کے لیے کون سا رنگ مناسب ہوتا ہے جس کی تفصیل ذیل میں رقم کی جارہی ہے۔

1۔ سر اور دماغ: بنفشی رنگ
2۔ گردن اور حلق: نیلا یا گہرا نیلا رنگ
3۔ پیٹ: پیازی رنگ
4۔ معدہ، جگر اور آنت: سرخ، آسمانی، زرد اور بنفشی۔
5۔ پوشیدہ اعضاء: زرد رنگ
6۔ اعضائے بطن زیریں: سبز یا زردی مائل سبز یا نیلاہٹ مائل سبز۔
7۔ اعضائے تناسل: سرخی اور نارنجی رنگ۔

## امراض میں رنگوں کا استعمال

ذیل میں مختلف امراض میں متعلقہ رنگوں کے استعمال پر روشنی ڈالی گئی ہے۔

1۔ پھوڑا: آغاز میں سرخ اور زرد رنگ۔ درمیانی مرحلہ میں۔۔۔ارغونی رنگ۔ شدید صورت حال میں۔۔۔سفید اور نیلا رنگ۔
2۔ دورے کا بخار: سردی لگنے پر۔۔۔آسمانی رنگ۔ بخار کی شدت میں۔۔۔زرد رنگ۔
3۔ بندش حیض: زرد اور سرخ رنگ۔
4۔ قلت خون: سرخ یا ارغوانی رنگ۔ شدید بیماری کی صورت میں۔۔بنفشی رنگ۔
5۔ وہم و فکر: آسمانی رنگ۔
6۔ آواز بند ہونا: سفید اور زرد رنگ۔ شدید بیماری کی صورت میں۔۔۔گہرا نیلا رنگ۔
7۔ مرگی: آسمانی رنگ۔
8۔ نزلہ: گہرا نیلا رنگ۔ شدید بیماری کی صورت میں۔۔۔ارغوانی رنگ۔
9۔ سرطان: سبز رنگ یا نیلا رنگ۔
10۔ ہیضہ: آسمانی رنگ یا سبز رنگ۔
11۔ درد قولنج: آسمانی رنگ۔
12۔ قبض: زرد رنگ۔
13۔ سل: زرد اور سفید یا ارغوانی رنگ۔ شدید بیماری کی

صورت میں۔۔۔سبز یا نیلا رنگ۔

14۔ طاعون: آسمانی رنگ یا سبز رنگ۔

15۔ نمونیا: ہلکا یا گہرا آسمانی رنگ یا سفید رنگ۔شدید بیماری کی صورت میں۔۔۔۔گہرا آسمانی رنگ۔

16۔ زہر: آسمانی رنگ۔

17۔ خارش: آسمانی رنگ۔

18۔ گنٹھیا: سفید یا آسمانی رنگ۔ شدید بیماری کی صورت میں۔۔سبز رنگ۔

19۔ کساح: بنفشی یا آسمانی رنگ۔

20۔ عرق النساء: سفید اور ہلکا آسمانی رنگ۔

21۔ جراثیمی امراض: آغاز میں سرخ اور زرد رنگ۔ بعد میں۔۔۔ارغوانی رنگ۔ بخار کی شدت میں۔۔۔آسمانی رنگ۔ پیپ کے اخراج کے لیے۔۔۔سبز رنگ۔آخری درجہ میں۔۔۔سفید اور آسمانی رنگ۔ نقاہت بعد از مرض کے لیے۔۔۔سرخ رنگ۔

22۔ تپ محرقہ: آسمانی رنگ۔ قبض کی صورت میں۔۔۔ زرد رنگ۔

23۔ پیشاب کی بندش: اودا رنگ۔ شدید بیماری کی صورت میں۔۔۔سبز اور زرد رنگ۔

24۔ بول فی الفراش: سبز اور ارغوانی رنگ۔

25۔ شکایات رحم: سفید رنگ۔

26۔ اسقاط حمل: سفید اور آسمانی رنگ۔

27۔ دوران سر: آسمانی رنگ۔

28۔ قے: آسمانی رنگ۔

29۔ زرد بخار: سفید اور گہرا نیلا رنگ۔ شدید بیماری کی صورت میں۔۔۔ارغوانی رنگ۔

30۔ مسے: زرد اور آسمانی رنگ۔شدید سخت مسوں کی صورت میں۔۔۔سرخ رنگ۔

31۔ کالی کھانسی: سبز رنگ۔

32۔ پیٹ کے کیڑے: ارغوانی اور زرد رنگ۔ شدید بیماری کی صورت میں آسمانی اور زرد رنگ۔

33۔ ضرب الشمس: آسمانی رنگ۔

34۔ سنگ رہنی: زرد اور آسمانی رنگ۔

35۔ تلی کا بڑھنا: زرد رنگ۔

36۔ نیند کی زیادتی: زرد رنگ۔

37۔ روہے: ہلکا اودا رنگ۔

38۔ خراش حلق: آسمانی رنگ۔

39۔ دانت درد: اودا اور آسمانی رنگ۔

40۔ ذات الجنب: سفید اور آسمانی رنگ۔ شدید بیماری کی صورت میں۔۔۔آسمانی رنگ۔

41۔ گردن کے امراض: گہرا نیلا رنگ۔

42۔ فالج: زرد اور سفید رنگ۔

43۔ موٹاپا: زرد رنگ۔

44۔ اختلاج قلب: آسمانی رنگ۔

45۔ یرقان: آسمانی رنگ۔

46۔ امراض گردہ: آسمانی اور زرد رنگ۔

47۔ انفلوئنزا: سبز رنگ۔

48۔ اختناق الرحم: سفید اور آسمانی رنگ۔

49۔ بالوں کی سفیدی: آسمانی رنگ۔

50۔ بخار: آسمانی رنگ۔

51۔ ملیریا: زرد اور آسمانی رنگ۔

52۔ نارفارسی: آسمانی رنگ۔شدید بیماری کی صورت میں۔۔۔سبز رنگ۔

53۔ چہرہ کا ورم: آسمانی رنگ۔

54۔ احتلام: آسمانی رنگ۔

55۔ استسقاء: زرد اور سرخ رنگ۔

56۔ اسہال: آسمانی رنگ۔

57۔ پیچش: زرد اور آسمانی رنگ۔ شدید بیماری کی صورت میں۔۔سبز رنگ۔

58۔ بہرہ پن: زرد رنگ اور آسمانی رنگ۔

59۔ ذیابطیس: زرد، سفید اور آسمانی رنگ۔

60۔ مرض سبز: سرخ یا ارغوانی رنگ۔ شدید بیماری کی صورت میں۔۔بنفشی رنگ۔

☆☆ ☆☆ ☆☆

# جواہرات اور تسبیحاں

ادارہ راہنمائے عملیات اصل جواہرات اور اصل پتھروں کی تسبیحاں ایک طویل عرصہ سے فراہم کررہا ہے۔ یہ دراصل ادارہ راہنمائے عملیات پر اعتماد کی وجہ ہی ہے کہ ملک عزیز کے کونے کونے سے لوگ جواہرات اور تسبیحاں گھر بیٹھے طلب کرتے ہیں اور ادارہ بھی ان کے اعتماد پر پورا اترتا ہے۔ سو آپ بھی اصل جواہر و پتھر مناسب قیمت پر دفتر آ کر یا بذریعہ ڈاک طلب کر سکتے ہیں۔ جواہرات کی مزید تفصیل آپ ہماری ویب سائٹ پر بھی دیکھ سکتے ہیں۔

ذیل میں جواہرات کی کم سے کم قیمت دی گئی ہے۔ آپ ہمارے سے چاہے سستا سے سستا پتھر خریدیں یہ یقین رکھیں کہ ہوگا وہ اصل۔ جواہر کے اصل ہونے کی ہماری گارنٹی ہے۔ جو لوگ خود نہیں آ سکتے وہ ہماری ویب سائٹ پر پتھروں کی تصویر اور قیمت دیکھ سکتے ہیں۔

آپ ادارہ سے اپنے پسندیدہ پتھر کی انگوٹھی یا لاکٹ وغیرہ بھی بنوا سکتے ہیں۔

## جواہرات

| نام پتھر | قیمت | پیری ڈاٹ | 1100 | بلڈ سٹون | 1500 |
|---|---|---|---|---|---|
| عقیق | 500 | نیلم | 2600 | مقناطیس | 1500 |
| لاجورد | 550 | لہسنیا | 900 | مانک | 3000 |
| مرجان | 1600 | ٹائیگر | 900 | سنگ یشب | 4000 |
| فیروزہ | 2400 | گارنٹ | 950 | سنگ حدید | 1250 |
| مون سٹون | 1200 | موتی | 2000 | زہر مہرہ | 1000 |
| ریمبو مون سٹون | 3600 | فونکس/ جیڈ | 1500 | ترملین | 2200 |
| اوپل | 2200 | زبرجد | 1500 | اونیکس | 1400 |
| زمرد | 4200 | دانہ فرہنگ | 1500 | کنزائٹ | 4000 |
| یاقوت | 2600 | کوارڈز | 2000 | جیسپر | 1200 |
| سنہلا پکھراج | 950 | روز کوارڈز | 1500 | لیبروڈرائٹ | 2100 |
| پکھراج | 2500 | ایمے تھیسٹ (کٹیلا) | 2000 | | |
| سنگ مریم | 800 | موئے نجف | 1100 | | |
| ایکوامرین | 3200 | در نجف | 750 | | |
| گاؤمیدک | 1600 | سنگ موسیٰ | 3000 | | |

پتھروں کے اصل ہونے کی گارنٹی ہے

## جواہراتی تسبیحاں

ذیل میں مختلف جواہرات سے بنی تسبیحوں کا ذکر ہے۔ خیال رہے یہ سب اصل ہیں کوئی بھی تسبیح ان میں سے نقلی نہیں ہے۔ یہ کم سے کم قیمت ہے۔

| تسبیحات | قیمت 33 دانے | قیمت 99 دانے |
|---|---|---|
| عقیق یمنی لال | 1200 | 3000 |
| عقیق سلیمانی | 1500 | 4400 |
| عقیق لال کٹنگ والی | 5000 | --- |
| عقیق کالا | 2000 | 4000 |
| عقیق سبز سلیمانی | 7500 | --- |
| موتی | 1650 | 4000 |
| صدف | 2800 | 8000 |
| ٹائیگر | 2000 | 3000 |
| لاجورد | 2200 | 6500 |
| جیڈ | 2750 | 4000 |
| دانہ فرہنگ | 2500 | 4000 |
| سنگ یشب | 16,000 | --- |
| گارنٹ | 12,500 | --- |
| پیری ڈاٹ | 15,500 | --- |
| چاندی اللہ و محمد کندہ | 8500 | --- |

فون نمبرز: 0300-8442060 | 0321-4753240 | 0300-4783518 | 042-36293245 | 042-36374864

# علم نجوم کی روشنی میں آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

عبدالحیٰ راٹھور

## حمل



| عرصہ حکومت | 21مارچ تا20اپریل |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| خوش قسمت پتھر | مرجان، یاقوت |
|---|---|
| خوش قسمت دن | ہفتہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8 جون

عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو کوشش کریں، تھوڑا وقت لگے گا لیکن آخرکار معاملات حل ہو جائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی خواہش پوری ہوتی نظر آ رہی ہے۔ ادھار یا قرضہ لینا چاہتے ہیں تو رواں دنوں میں ملنا مشکل ہے۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی دور ہو جائے گی۔ اولاد کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جانا ہوگا۔ لوگوں سے گفتگو کے دوران احتیاط کریں۔ آپ ایسے الفاظ کا استعمال کرتے نظر آ رہے ہیں جس سے معاملات خراب ہوں۔ داماد کے ساتھ تعلقات میں تھوڑی بہت خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ ملنا جلنا کم رہے گا۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہوتا نظر آ رہا ہے، اور اس کا فیصلہ کافی حد تک آپ کے حق میں ہوگا۔

### 9 تا 16 جون

کسی سے رقم یا اشیاء واپس لینی ہے تو نرم رویہ اختیار کریں آپ کو کامیابی ملے گی۔ خواہشات اور تمناء کی تکمیل نہ ہو سکے گی۔ قانونی معاملات احسن طریقے سے حل ہو جائیں گے۔ اعلیٰ حکام سے وابستہ کام کے حل کے لیے آپ کو سخت محنت کرنا ہوگی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبرز کھیلنے والے افراد کا ان دنوں میں انعام نکلنے کی امید ہے۔ شریک حیات کے ساتھ معاملات میں خرابی آئے گی۔ مذہبی کاموں کی طرف رجحان بڑھے گا۔ طالب علم بھی پڑھائی کی طرف خاصی توجہ دیں گے۔ غیر ضروری اخراجات میں کمی آئے گی۔ بینکوں سے قضہ لے رکھا ہے تو آپ کو رقم کی واپسی کے لیے تنگ کریں گے۔

### 17 تا 24 جون

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہو گا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو ۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہوگا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنا لیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نَحُوْسَةِ الْكَوَاكِبِ وَرُجُوْعِهٖ وَ وَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِّ يَا اللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

عددی جدول

| حروف | عدد |
|---|---|
| ا،ی،ق،غ | ۱ |
| ب،پ،ک،گ،ر،ڑ | ۲ |
| ج،چ،ل،ش | ۳ |
| د،ڈ،م،ت،ٹ | ۴ |
| ھ،ن،ث | ۵ |
| و،س،خ | ۶ |
| ز،ژ،ع،ذ | ۷ |
| ح،ف،ض | ۸ |
| ط،ص،ظ | ۹ |

مثال

اکبر ا ک ب ر

۱ ۲ ۲ ۲ =۷

آپ کے ذہن پر غصہ سوار رہے گا اور آپ اکثر فیصلے یا کام جلد بازی میں کریں گے۔ امتحانی نتائج کو لے کر پریشانی کی کوئی بات نہیں، انشاء اللہ بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ بانڈ، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے کوئی خاص فائدہ حاصل نہ کر سکیں گے۔ وراثتی مکان یا جائداد کا مسئلہ چلا آ رہا ہے تو حل نہ ہو سکے گا۔ بیماری طوالت اختیار کر گئی تھی تو اب صحت میں بہتری کے اُمید پیدا ہوتی نظر آ رہی ہے۔ رشتے کی تلاش میں ہیں تو رواں دنوں میں اچھا رشتہ ملتا نظر نہیں آ رہا۔ مذہبی کاموں کی طرف توجہ رہے گی۔ نیز ان دنوں میں آپ دوسروں کو بھی تبلیغ کرتے نظر آ رہے ہیں۔ مالی مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ان دنوں میں امیدیں پوری ہوتی نظر نہیں آ رہیں۔ تعلیم کے سلسلے میں بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو کوشش جاری رکھیں کام بنتا نظر آ رہا ہے۔ عمر میں بڑے لوگوں سے تعلقات میں بہتری آئے گی۔ ان سے وابستہ کام بھی با آسانی حل ہو پائیں۔

## 25 تا 30 جون

اُمیدوں و خواہشات کے پورے ہونے کی کوئی توقع نہیں ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام کے حوالے سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اندرون ملک سفر کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ خفیہ دشمنوں کو لے کر پریشانی کی کوئی بات نہیں ہے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو مالی فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ بہو کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ آپ اپنا مال رفاہی کاموں میں خرچ کریں گے کاروباری افراد کے روزگار میں بھی اضافہ ہوگا۔ قانونی معاملات کو حل کروانے کے لیے کی گئی کوششوں کے بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ آپ کا رجحان خط و کتابت کی طرف کم رہے گا۔ آپ اکثر کام کرنے کا پلان بنائیں گے لیکن ان کو عملی شکل نہ دے پائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 4-13-17-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 1-2-21-22-28 |

| لکی نمبر | 5-3-0 |
|---|---|



# ثور

| عرصہ حکومت | 21 اپریل تا 20 مئی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ب، و |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

## یکم تا 8 جون

عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ آپ کے شریک حیات کو آپ کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ خفیہ دشمنوں کی وجہ سے اگر کسی مسئلہ کا شکار ہیں تو وہ مسئلہ حل ہو جائے گا اور ان کی طرف سے بھی مزید کسی پریشانی کا سامنا نہ ہوگا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کا رجحان مذہبی کام کی طرف پہلے کی نسبت کم رہے گا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل نہ ہو سکیں گے۔ انٹر لیول تک کے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف پہلے کی نسبت زیادہ رہے گی۔

## 9 تا 16 جون

وہ افراد جو ملازمت تلاش کر رہے ہیں ان کو کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔ اشیاء کی خریداری کی لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ چند ایک خواہشات کی تکمیل ہونے کے امکانات ہیں۔ سفر کرنے کے لیے اچھا وقت ہے۔ پڑھائی اور عمرہ کے لیے بیرون ملک سفر کے لیے اپلائی کرتے ہیں تو کامیابی ملے گی۔ معاملات عشق و محبت کی طرف رجحان رہے گا۔ کاروباری افراد کو کام کے حوالے سے تنگی کا سامنا رہے گا۔ چھوٹی موٹی بیماری کا شکار ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ دشمن آپ پر حاوی رہیں گے۔ اور آپ ان کی سازشوں کا شکار ہوں گے۔ بانڈ، ریس سے مالی فائدہ ہوگا۔ شریک حیات سے چھوٹی چھوٹی باتوں پر تلخ کلامی ہوگی۔ وراثتی معاملات حل طلب ہیں تو اس کا فیصلہ آپ کی خواہش کے مطابق ہونے کی توقع ہے۔ ذہنی صلاحیت میں اضافہ ہوگا۔

## 17 تا 24 جون

ساتھ کام کرنے والے اور دشمن آپ کے لیے پریشانی کا باعث بنتے نظر آ رہے ہیں۔ منگنی اور نکاح کی رسومات کی ادائیگی کے لے موزوں وقت نہیں ہے۔ اندرون ملک سفر کے لیے جانا ہوگا۔ انٹر لیول تک کے طالب علموں کی کارکردگی متاثر کن نہ ہوگی۔ کسی کو ادھار دے رکھا ہے تو رواں دنوں میں مطالبہ کرنے پر واپس ملنے کے امکانات ہیں۔ قانونی۔۔۔۔۔ انعامی سکیمیں، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے مالی فائدے کی امید بھی ہے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ نیز ان کے ساتھ گھومنے پھرنے کا پروگرام بھی بنائیں گے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو ان کو تھوڑا بہت کھلائیں پلائیں آپ کا مسئلہ حل ہو جائے گا۔

## 25 تا 30 جون

انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے مالی فائدہ حاصل ہونے کی کوئی توقع نہیں ہے۔ گھریلو معاملات میں بہتری آئے گی۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔ مالی معاملات کو لے کر تھوڑی بہت پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ لوگوں کے ساتھ انداز گفتگو تلخ رہے گا۔ قرضہ لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو وہ ملنے کی توقع

ہے۔ وہ افراد جو بیرون ملک جانے کی کوشش کر رہے ہیں ان کو چاہیے کہ اپنی کوششیں تیز کر دیں، اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے ان کو خوشخبری ملے گی۔ اولاد کے ساتھ معاملات میں خرابی آئے گی۔ شادی بیاہ اور تفریحی جگہوں پر جانے کے لیے مناسب وقت نہیں ہے نیز آپ کی لوگوں کے ساتھ گرما گرمی بھی ہوگی، سو مزاج پر قابو رکھنے کی کوشش کریں۔

| سعد تاریخیں | 10-15-19 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 4-23 |
| لکی نمبر | 0-6-1 |



## جوزا

| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | ک، ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |
| خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

### یکم تا 8 جون

آپ کے تعلقات اپنے بہن بھائیوں کے ساتھ اچھے رہیں گے۔ یار دوستوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ بھی کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ نیز آپ کا نوکری کے سلسلے میں اندرون ملک سفر بھی ممکن ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو نہ مل سکے گا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ آپ کو اپنے خفیہ دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔

### 9 تا 16 جون

بہو کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ بیرون ملک تجارت کے حوالے سے نقصان دہ وقت ثابت ہوگا۔ عزت و شہرت میں اضافہ ہوگا۔ وہ لوگ جن کی ترقی رُکی ہوئی ہے۔ اس عرصے میں کوشش کریں بہتری کے امکانات ہیں۔ خفیہ دشمن آپ کی خواہشات کی تکمیل کی راہ میں رکاوٹ بنیں گے۔ دوسروں کو اپنی گفتگو سے متاثر کریں گے۔ مکان اور سواری کی لین دین کے دوران دستاویزات کی اچھی طرح جانچ پڑتال کر کے دستخط کریں۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے فائدہ ہوگا۔ شریک حیات کا مزاج بہتر رہے گا۔ شریک حیات کی پوری کوشش ہوگی کہ ساس کے ساتھ بنا کر رکھے۔ جنسی قوت اور جنسی خواہشات میں اضافہ ہوگا۔ اولاد سے وابستہ توقعات پوری نہ ہو سکیں گی۔

### 17 تا 24 جون

شریک حیات کے ساتھ اچھا وقت گزرے گا۔ شراکتی کاروبار شروع کرنے کے لیے موزوں وقت ہے۔ انعامی سکیمیں کھیلنے کے لیے بہتر وقت ہی کامیابی کی امید نہیں ہے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام باآسانی طے پا جائیں گے۔ اپنی ذات پر خاصی توجہ دیں گے۔ قرضہ دے رکھا ہے تو رقم واپسی ملتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کا رجحان خط و کتابت اور فنون لطیفہ کی طرف بڑھے گا۔ امیدوں اور خواہشات کو عملی شکل دینے کے لیے موزوں وقت ہے لیکن اس کے لیے آپ کو محنت بہت زیادہ کرنا ہوگی۔ قانونی معاملات میں آپ کے دخل اندازی سے آپ کو پریشانی کے سوا کچھ حاصل نہ ہو گا۔ گھریلو حالات بہتر رہیں گے اور گھریلو سکون میسر آئے گا۔

### 25 تا 30 جون

ذہنی پریشانی کا شکار رہیں گے۔ گھریلو معاملات بھی خراب رہیں گے۔ وہ افراد جو اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے لیے یا نوکری کے سلسلے میں بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں ان کو کامیابی ملنے کی کوئی توقع نہیں ہے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ یار دوستوں کے ساتھ ملنا جلنا رہے گا۔ سیر و تفریح کریں گے۔ سواری یا جائیداد کی فروخت کرتے ہیں تو اُمید کے مطابق رقم ملنا مشکل ہے۔ آپ کا مزاج سخت رہے گا۔ گھر کی تزئین و آرائش کے حوالے سے پلان بنا رکھے ہیں تو ان کو عملی شکل دے پائیں گے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل ہونے کی توقع کی جا سکتی ہے۔ رشتے داروں سے ملنا جلنا رہے گا۔

| سعد تاریخیں | 4-13-17-21-22 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-7-26 |
| لکی نمبر | 4-8-0 |



## سرطان

| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح، ھ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی، ہیرا، مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

### یکم تا 8 جون

آپ کے مالی حالات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ کاروباری حضرات کے کام میں خاص طور پر بہتری آئے گی اور ان کو منافع بھی ہوگا۔ لیکن اس کے لیے انہیں اکثر موقعوں پر اپنے غصے کو قابو میں رکھنا ہوگا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو فائدہ ہو گا لیکن اُمید کے مطابق نہیں۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو چند ایک پریشانیوں کا سامنا

کرنا پڑے گا۔ اولاد کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ نیز اگر اولاد جوان ہے تو ان کی وجہ سے مالی حالات میں پہلے کی نسبت بہتری آئے گی۔ شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت ہوگی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ سخت رہے گا۔

## 9 تا 16 جون

وہ لوگ جو اعلیٰ تعلیم حاصل کر رہے ہیں ان کے لیے اچھا وقت ہے۔ پڑھائی کی طرف خاص توجہ دیں گے اور خاصی محنت کریں گے جس کی بدولت بہتر نتائج کی توقع ہے۔ رواں دنوں میں کسی بھی شخص کو ادھار نہ دیں، واپس لینا مشکل ہو جائے گا۔ بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔ یہ عرصہ گھریلو ماحول میں بے چینی اور ناخوشگواری کی نشاندہی کر رہا ہے۔ کاروباری حوالے سے پریشان رہیں گے۔ قانونی معاملات کے حل کی کوشش کریں، بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔ مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں گے۔ ویزے کے لیے اپلائی کرتے ہیں تو کامیابی ملے گی۔ مخالفین اور حکومتی افسران آپ کے اکثر کاموں میں رکاوٹ ڈالیں گے۔ گمشدہ چیز واپس ملنے کے امکانات ہیں۔ ساس کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ یار دوستوں سے وابستہ کام اور توقعات پوری نہ ہوں گی۔

## 17 تا 24 جون

کرائے داروں کو مالک مکان کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں۔ ان کا سبب بنتا نظر آ رہا ہے۔ بیماری میں مبتلا افراد صحت یاب ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ کسی شخص کو ادھار یا قرض نہ دیں، رقم کا واپس ملنا آسان نہ ہوگا۔ مالی حالات بہتر رہیں گے۔ انعامی سکیمیں کھیلتے ہیں تو نقصان کے علاوہ کچھ حاصل نہ ہوگا۔ ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ بیرون ملک سفر کرنے کے لیے سعد وقت ہے۔ رواں دنوں میں کیا گیا سفر خوشگوار ثابت ہوگا اور اگر کسی خاص مقصد کے لیے سفر کرتے ہیں تو وہ مقصد بھی ضرور پورا ہوگا۔ چھوٹے بہن، بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ ملنا جلنا رہے گا۔

## 25 تا 30 جون

چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں کسی قسم کی مشکلات کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا تو دور ہو جائے گی۔ کاروباری افراد کے کام میں بہتری آئے گی، نیز گاہکوں کا آنا جانا رہے گا۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں۔ علوم مخفی کے حوالے سے آپ کی دلچسپی میں اضافہ ہوگا۔ اندرون ملک سفر کرنا موزوں نہیں۔ سفر کے دوران اور بعد میں کسی نہ کسی قسم کی پریشانی رہے گی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام نکلنے کی توقع ہے، لیکن بکیہ آپ کے پیسے دبانے کی کوشش کرے گا۔ عدالت میں کیس چل رہا ہے تو اس کا فیصلہ آپ کے حق میں ہو گا۔

| سعد تاریخیں | 10-15-19 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 1-2-9-21-22-28 |
| لکی نمبر | 1-6-7 |




| عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
|---|---|
| منسوبی کوکب | شمس |
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت' مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار' منگل' بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا' سبز' سرخ |

## یکم تا 8 جون

بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے تھے تو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ نیز اس سلسلے میں آپ کے گھر والے بھی آپ کے لیے مددگار ثابت ہوں گے۔ والدہ کے ساتھ ناراضگی تھی تو تعلقات میں اب بہتری آئے گی۔ کاروباری حضرات کو کام میں پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ اپنے غصے کو قابو میں نہ رکھنے کی وجہ سے آپ کا مسائل سے سامنا ہوگا۔ نیز آپ ذہنی پریشانی کا شکار بھی ہو سکتے ہیں۔ قانونی نوعیت کے کام درپیش ہیں تو کوشش کریں، حل ہو جائیں گے۔ انٹرلیول اور اس سے کم لیول کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف رہے گی۔ گاڑی موٹر سائیکل وغیرہ خریدنے کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو کوشش کریں کامیابی ملے گی۔

## 9 تا 16 جون

کھیل کے شعبہ سے تعلق رکھنے والے لوگوں کی کارکردگی میں بہتری آئے گی۔ پھنسا ہوا قرض واپس مل جائے گا۔ وہ لوگ جن کا اپنے عاشق و معشوق کے ساتھ جھگڑا تھا رواں دنوں میں منانے کی کوشش کریں۔ آپسی تعلقات میں بہتری آئے گی۔ انعامی سکیمیں کھیلنے والے افراد رواں دنوں میں اچھا انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے اگر کوئی توقعات وابستہ کر رکھی ہیں تو وہ رواں دنوں میں بھی پوری ہوتی نظر آتی ہیں۔ طالب علموں کے لیے اچھا وقت ثابت ہوگا۔ ان کی کارکردگی میں بہتری آئے گی، اور انہیں ان کی کارکردگی کا بہتر انعام بھی ملے گا۔ کاروباری افراد کے لیے مشکل وقت ثابت ہوگا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ ملازمین پر اعتبار نہ کریں۔ یہ بے ایمانی اور آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش میں رہیں گے۔ مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں گے۔

## 17 تا 24 جون

یار دوستوں سے میل جول بڑھے گا اور چند ایک پرانے دوستوں سے بھی ملاقاتیں

کریں گے۔ اندرون ملک سفر کام کے سلسلے میں جاتے ہیں تو کام بنتا نظر نہیں آتا۔ ہمسایوں کے ساتھ آپ کو بول چال بند رہے گی۔ ماموں اور خالہ یا ان کے بچوں سے ملاقات ہو گی۔ مزدوری کرنے والے افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ کاروباری افراد کے کام میں مندی رہے گی۔ نیز سرمایہ کاری کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ سواری اور مکان کی خرید و فروخت کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ انعامی سکیمیں بانڈ نمبر وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام نکلنے کی امید ہے۔ بہو کے ساتھ خوشگوار وقت گزرے گا۔ اگر کوئی آپسی ناراضگی ہے تو وہ بھی دور ہو جانے کے امکانات ہیں۔ نکاح یا منگنی کی رسومات کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔

## 25 تا 30 جون

مالی تنگی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ جس کی وجہ سے شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ خواہشات کے پورے ہونے کی توقع کرنا بے کار ثابت ہو گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، ملنے کی اُمید ہے۔ جس شخص سے قرضہ لینا ہے اس کی باتوں کو برداشت کریں، جتنا ہو سکے کم بولیں، کیونکہ آپ کے منہ سے ایسے الفاظ نکلیں گے کہ آپ کے اکثر ہوتے ہوئے کام رُک جائیں گے۔ طالب علموں کی تعلیم کی طرف توجہ بڑھے گی نیز ان کی سبق یاد کرنے اور تعلیم سے متعلق دوسرے کاموں کو کرنے کی صلاحیت میں بھی اضافہ ہو گا۔ ذہنی پریشانی کا شکار ہیں تو وہ دور ہو جائے گی۔

| سعد تاریخیں | 9-13-17-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 4-23 |
| لکی نمبر | 6-8-9 |



# سنبلہ

| عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
|---|---|

| منسوبی کوکب | عطارد |
|---|---|
| منسوبی حروف | پ، غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

## یکم تا 8 جون

آپ کے تعلقات اپنے چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ بہتر رہیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، سفر ممکن ہے۔ اگر آپ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو آپ کی صحت میں بہتری آئے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، آپ کو کامیابی ملے گی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ ضرورت کے مطابق نہ ہو گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل ہو جائیں گے۔ آپ کو اپنے دشمنوں سے خطرہ نہیں ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ سیر و تفریح کے لیے کم ہی جائیں گے۔ قریبی رشتے داروں سے ملنا جلنا رہے گا۔ کسی مقدمے کا شکار ہیں تو کوشش کریں وہ مقدمہ حل ہو جائے گا۔

## 9 تا 16 جون

کاروبار میں بہتری آئے گی۔ کاروبار مزید بڑھے گا وہ افراد جو نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں یا کاروبار میں مزید پیسہ لگانا چاہتے ہیں وہ لوگ اس سلسلے میں ادارے سے ذاتی مشاورت لیں۔ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت سے منسلک لوگوں کے لیے بہترین وقت ثابت ہو گا۔ کچھ خفیہ دشمن آپ کو جسمانی طور پر نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ بیرون ملک سفر کے لیے کی گئی کوششوں کے بہتر نتائج رونما نہ ہوں گے۔ رشتے اور منگنی کے لیے موزوں وقت ہے۔ ملازمین اور اپنے سے کم درجے کے لوگ محتاط رہیں۔ آپ کے لیے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ خواہشات کی تکمیل ممکن ہے۔ بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ اچھا وقت گزرے گا۔ خریداری کے لیے جانا ہو گا۔

## 17 تا 24 جون

قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل ہونے کی توقع نہیں ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کے لیے وقت پریشانیاں لے کر آ رہا ہے۔ مکان، سواری کی خرید و فروخت کے لیے اچھا وقت ہے۔ ان دنوں میں عرصہ گزار سے نہ حل ہوئے کام بھی حل ہونے کی امید ہے۔ وہ طالب علم جو بیرون ملک جانا چاہتے ہیں۔ ان کا کام بنتا نظر نہیں آ رہا۔ ملازمین پر غیر ضروری اعتبار کرنا آپ کے لیے نقصان دہ ثابت ہو گا۔ مالی معاملات میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ادھار دی ہوئی رقم واپس ملنے کے امکانات نظر نہیں آ رہے۔ وراثتی معاملات بھی آپ کے لیے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ یار دوستوں سے میل جول زیادہ ہو گا۔ پچھلے کچھ دنوں میں اگر کوئی چیز گم ہوئی تھی وہ واپس مل جائے گی۔

## 25 تا 30 جون

چوٹ لگنے کا خدشہ ہے۔ سامان کے معاملے میں احتیاط برتیں، چوری یا گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ گھر کی مرمت پر اخراجات ہوں گے۔ قرضہ لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو وہ ملنے کی توقع کی جا سکتی ہے۔ گھریلو معاملات بہتر رہیں گے۔ حکومتی افسران کے پاس مسائل کے حل کے لیے جاتے ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ ذہنی پریشانی کا شکار رہیں گے لیکن کسی قسم کا خوف وغیرہ تھا تو وہ ختم ہو جائے گا۔ منگنی یا نکاح کی رسومات کی ادائیگی کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ عزت و وقار میں کمی آتی نظر آ رہی ہے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بڑھے گی۔ ٹیسٹ یا امتحان کے نتائج بھی بہتر آئیں گے۔

| سعد تاریخیں | 10-15-19 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-7-26 |
| لکی نمبر | 6-5-2 |

# میزان



| عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ت، ط |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

## یکم تا 8 جون

لوگوں کے ساتھ اندازِ گفتگو میں پہلے کی نسبت بہتری آئے گی۔ جس کی وجہ سے آپ کے ان سے درپیش کام بھی باآسانی حل ہو جائیں گے۔ اگر آپ کو مالی حوالے سے پریشانی کا سامنا تھا تو وہ پریشانی بھی کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ آپ کے اپنے بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو اس عرصہ میں نہ مل سکے گا۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں پہلے کی نسبت بہتری آئے گی۔ شراکتی اکاونٹ کا مسئلہ ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔ انعامی سکیمیں کھیلنا آپ کے لیے نقصان دے رہے گا۔ سیر و تفریح کے پروگرام بنائیں گے، لیکن جا نہ سکیں گے۔ آپ کے تعلقات اپنی ساس کے ساتھ بہتر نہ رہیں گے۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔

## 9 تا 16 جون

وہ افراد جن کو صحت کے حوالے سے پریشانی کا سامنا ہے رواں دنوں میں صحت یاب ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ عشق و محبت کے معاملات میں بگاڑ پیدا ہو سکتا ہے۔ وہ لوگ جو بڑا قرضہ حاصل کرنے کی کوشش کر رہے ہیں انہیں اس عرصے میں قرضہ ملنا مشکل ہے۔ بڑے بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ جھگڑا ہو سکتا ہے۔ اچھا اور بہتر مشورہ دینے والے لوگ ملیں گے۔ بچوں کے حوالے سے گھر میں کافی پریشان کن ماحول رہے گا۔ انٹرلیول تک کے طالب علم پڑھائی پر پوری طرح توجہ نہ دے پائیں گے اور ان میں سستی کا عنصر موجود رہے گا۔ وراثتی معاملات کا حل نہ نکلے گا اور اگر نکلا بھی تو آپ کے حق میں نہ ہوگا۔ بیرون ملک لوگوں سے وابستہ اُمیدیں پوری نہ ہوں گی۔ سوچنے اور سمجھنے کی صلاحیت میں اضافہ ہوگا۔

## 17 تا 24 جون

اپنی ذات کی طرف کوئی خاص توجہ نہ دیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ کچھ ان بن ہوتی نظر آ رہی ہے۔ سیر و تفریح کا پلان بنائیں گے لیکن جانا نہ ہو سکے گا۔ کاروبار کا آغاز کرنے کے لیے موثر تاریخیں نہیں۔ اگر کاروبار کی شروعات کی گئی تو فائدہ کم اور نقصان زیادہ ہوگا۔ اندرون یا بیرون ملک کام کے سلسلے میں سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کے حل کے لیے اچھا وقت ہے۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں۔ ان کا سبب بنتا نظر آ رہا ہے۔ عبادات کی طرف رجحان بڑھے گا۔ مالی معاملات کے حوالے سے دشواری کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ہمسایوں سے میل ملاقات ہوگی۔ دشمنوں سے مقابلے کی پوزیشن میں رہیں گے۔

## 25 تا 30 جون

غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ بیرون ملک سفر کرنے کی خواہش پوری نہ ہو سکے گی۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں ان کو چاہیے کہ اپنی کوششوں کو جاری رکھیں، کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ خواہشات کو پورا کرنے کے لیے کافی محنت کریں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو کوئی انعام نہ نکلے گے۔ شریک حیات کے ساتھ خوشگوار وقت گزرے گا۔ لڑائی جھگڑے جیسے کاموں سے دور رہیں گے۔ قانونی معاملات کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوتا نظر نہیں آتا۔ ان دنوں میں کوشش یہی کریں گے قانونی معاملات سے دور رہیں اور ان کو آگے ملتوی کرنے کی کوشش کریں۔ یار دوستوں اور رشتے داروں سے میل جول رہے گا۔

| سعد تاریخیں | 4-13-17-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 1-2-9-28 |
| لکی نمبر | 4-8-9 |

# عقرب



| عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم تا 8 جون

ملازمت پیشہ افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ پریشانی کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام ہیں تو حل ہو جائیں گے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ معاشرے اور دوسرے لوگوں کی نظر میں آپ کی عزت برقرار رہے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کے تعلقات اپنی ساس کے ساتھ خراب رہیں گے۔ لڑائی وغیرہ ہوتی ہے تو آپ مخالفوں پر حاوی رہیں گے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔

## 9 تا 16 جون

ملازمین کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ بہت سی اُمیدیں اور خواہشات پوری ہوں گی۔ بیرون شہر تجارت کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ عشق ومحبت کے معاملات پر توجہ دیں گے۔ گھریلو ذمہ داریوں کو پوری طرح انجام دے پائیں گے۔ کچھ لوگ بھی آپ کے گھریلو معاملات خراب کرنے کی کوشش کریں گے۔ صحت اچھی رہے گی۔ یار دوست مددگار ثابت ہوں گے۔ دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔ شریک حیات یا جنس مخالف کی وجہ سے اخراجات ہوں گے۔ جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو بڑا انعام نکلنے کی توقع ہے۔ کھیل کے میدان میں کامیابی ملے گی۔ ملازمت پیشہ افراد نوکری میں درپیش پریشانیوں اور دباؤ سے نجات حاصل کریں گے۔

## 17 تا 24 جون

شریک حیات کے ساتھ کچھ ان بن ہوتی نظر آرہی ہے۔ اندرون ملک سفر کے لیے جانا ہوگا۔ خفیہ دشمن اور مخالف آپ کو نقصان پہنچانے اور آپ کے کاموں میں رکاوٹ بنتے نظر آرہے ہیں۔ گھریلو حالات خراب رہیں گے۔ انعامی سکیمیں کھیلنے والے افراد کو مشورہ ہے کہ ان دنوں مت کھیلیں، نقصان کا سامنا کرنا پڑے گا۔ خواہشات کی تکمیل میں مشکلات کا سامنا رہے گا۔ اعلیٰ افسران سے کام نکلوانے کے لیے آپ کو کافی تگ ودو کرنی پڑے گی۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی کارکردگی بہتر رہے گی۔ مالی حالات بہتر رہیں گے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ اخراجات میں اضافہ بھی ہوگا۔ یار دوستوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا ہوگا۔ عبادات کی طرف رجحان زیادہ رہے گا اور سکون بھی میسر آئے گا۔ شراکتی بنیادوں پر کرنے والے کاموں میں کامیابی کی امید نہیں ہے۔

## 25 تا 30 جون

اُمیدوں کے پورے ہونے کی کوئی توقع نظر نہیں آرہی نہ ہی آپ اس کے لیے کوئی کوشش کرتے دکھائی دیتے ہیں۔ کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ وہ افراد جو نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں ان کے پاس سعد وقت ہے۔ کسی سے رقم لینی ہے تو وہ شخص آپ کے پیسے دبا کر بیٹھا رہے گا اور واپس نہ کرے گا۔ آپ کی توجہ عشق ومحبت جیسے کاموں کی طرف زیادہ رہے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو مالی فائدہ ملنے کی توقع ہے۔ گھر کے بڑے بزرگوں کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ ڈرائیونگ کرتے وقت اور سڑک پر پیدل چلتے ہوئے احتیاط کریں، حادثہ کا خدشہ ہے۔ علوم مخفی میں دلچسپی بڑھے گی نیز جواہرات پہننے کا شوق چڑھے گا۔ (قیمتی اور نایاب جواہرات آپ ہمارے ادارے سے حاصل کرسکتے ہیں)۔

| سعد تاریخیں | 15-19 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 4-23 |
| لکی نمبر | 6-0-1 |





# قوس

| عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج' پنا' روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعرات' اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا' ہلکا زرد |

## یکم تا 8 جون

آپ کو اپنے دشمنوں سے کوئی خطرہ نہیں آپ اپنے دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔ آپ کے اخراجات بھی قابو میں آتے نظر آرہے ہیں۔ قانونی نوعیت یا مقدمہ وغیرہ جیسے مسائل ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف رہے گا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہوسکیں گے۔ آپ کی اپنے داماد کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ آتی رہے گی۔ آپ کو اپنی خواہشات کو پورا کرنے کے لیے زیادہ محنت کرنا پڑے گی۔ لڑائی جھگڑے جیسے کاموں سے دور رہنا آپ کے لیے بہتر ثابت ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ اندرون ملک سفر کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو سفر ممکن نہیں ہے۔

## 9 تا 16 جون

کاروباری حوالے سے کوئی بڑی کامیابی مل سکتی ہے۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس مل جائے گا۔ آپ کے بچے آپ کی عادتوں کو تھوڑا بہت اثر لیں گے۔ موسیقی وغیرہ میں دلچسپی لیں اور ایسی چیزوں سے لطف اندوز ہوں گے۔ بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات زیادہ اچھے نہ ہوں گے۔ بیرون شہر جاتے وقت صحت کا خاص خیال رکھیں اور کھانا دیکھ کر کھائیں۔ ورنہ بیمار ہوسکتے ہیں۔

والد یا سسر کی وجہ سے مالی فائدہ ملنے کی توقع ہے۔ عزت وشہرت اور اعلیٰ مرتبہ کے حصول کے لیے سخت کوشاں رہیں گے اور اسی حوالے سے کافی حد تک مثبت اثرات دیکھنے کو ملیں گے۔ قیمتی اشیاء کی خرید و فروخت کے لیے موزوں وقت نہیں۔ سیر وتفریح کے لیے جائیں گے۔ افوائیں سننے کو ملیں گی اس لیے سوچ سمجھ کر قدم اٹھائیں۔

## 17 تا 24 جون

خواہشات کی تکمیل ہوتی نظر نہیں آرہی ہے۔ یار دوستوں کے ساتھ میل جول کم رکھیں۔ آپس میں تلخ کلامی ہونے کے امکانات ہیں۔ ان دنوں میں اپنی ذات پر خاصی توجہ دینے کی ضرورت ہیں۔ ساتھ کام کرنے والے افراد آپ کے لیے پریشانیاں پیدا کرتے نظر آرہے ہیں۔ کاروباری افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ گھر کی تزئین و آرائش کی طرف رجحان رہے گا۔ حکومتی افسران سے وابستہ اگر کوئی مسائل ہیں تو وہ ان دنوں میں حل ہو جائیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ اچھا وقت گزرے گا۔ وہ افراد جو رشتے کی تلاش میں ہیں۔ ان کو وہ بہتر رشتہ ملتا نظر آرہا ہے۔

## 25 تا 30 جون

کاروبار کے سلسلے میں یا کسی بھی اور کام کے سلسلے میں سفر کرنا موزوں ثابت نہ ہوگا۔ دوران سفر اور اس کے بعد بھی آپ کسی نہ کسی پریشانی میں گھرے رہیں گے۔ گھریلو معاملات میں بہتری آئے گی۔ گھر کی مرمت اور تزئین وآرائش کی طرف توجہ دیں گے۔ موسیقی اور نغمے سننے میں دلچسپی لیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے لیے کوشاں رہیں گے۔ وہ طالب علم جنہوں نے امتحان یا ٹیسٹ وغیرہ دے رکھے ہیں، ان کے نتائج بھی بہتر آئیں گے۔ یار دوستوں کے ساتھ سیر وتفریح اور کھانے پینے کے لیے جائیں گے۔ کاروباری افراد کے کام میں بہتری کی کوئی اُمید نہیں، یہ عرصہ ان کے لیے مشکل ثابت ہو گا۔

| سعد تاریخیں | 4-9-17-21-22 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-7-23 |
| لکی نمبر | 9-8-2 |



# جدی

| عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ، ج، گ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، سفید، سبز |

## یکم تا 8 جون

آپ کے اپنے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں ملتا نظر آرہا ہے۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں آپ کے کام ہو جائیں گے۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آرہی ہیں۔ انعامی سکیمیں لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے آپ کو فائدہ نہ ہوگا۔ کسی خطرناک بیماری شکار ہیں تو آپ کی صحت میں بہتری آئے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو اپنے کاروبار میں چند ایک مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔ سیر وتفریح کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو اس عرصے میں ممکن نہیں۔

## 9 تا 16 جون

ذرائع رسل ورسائل کے شعبے سے تعلق رکھنے والے لوگوں کے لیے یہ وقت اچھا ثابت ہوگا۔ زمین و جائیداد کے معاملات بہتر طریقے سے حل کر سکیں گے۔ عقل اور دانائی میں اضافہ ہوگا۔ جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام حاصل نہ کر سکیں گے۔ شریک حیات اور جنس مخالف کے ساتھ بہتر تعلقات قائم ہوں گے۔ گھریلو ماحول اور گھریلو معاملات خوشگوار رہیں گے۔ کرایہ داروں کو اپنے مالک مکان سے وابستہ مطالبات پورے نہ ہوں گے۔ حکام اعلیٰ آپ کے کاموں کے حل میں رکاوٹ کا باعث بنیں گے۔ اخراجات پر کافی حد تک قابو پائیں گے۔ دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔ کاروباری افراد اپنے منصوبوں کو مقررہ وقت پر حتمی شکل نہ دے سکیں گے۔

## 17 تا 24 جون

ان مین زیادہ گفتگو سے گریز کریں، کیونکہ لوگوں کو آپ کے الفاظ کی وجہ سے تکلیف ہوگی۔ ان دنوں میں مالی مشکلات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ شریک کار/ شراکتی کاروبار سے وابستہ مسائل کو مل بیٹھ کر حل کرنے کے اچھا وقت ہے۔ عشق و محبت جیسے کاموں سے دور رہیں۔ بدنامی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ قانونی مسائل کا شکار ہیں تو کوشش کرنے پر یہ مسائل حل ہو سکتے ہیں۔ وہ افراد جو ملٹی نیشنل فرموں اور کمپنیوں میں نوکری حاصل کرنے کی کوششیں کررہے ہیں، ان کو کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ انٹرلیول اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کا دھیان تعلیم کی طرف کم رہے گا۔ دشمنوں کی طرف سے کسی قسم کی پریشانی کا اندیشہ نہیں۔ کتابیں، اخبار پڑھنے کا شوق اجاگر ہوگا۔

## 25 تا 30 جون

وہ افراد جو بیرون ملک سفر کے لیے کوششیں کررہے ہیں ان کو چاہیے کہ صبر کریں، کیونکہ رواں دنوں میں سفر کرنا موزوں نہیں، حادثہ کا خدشہ ہے۔ مالی تنگی کا شکار رہیں گے۔ وراثتی معاملات کو مل بیٹھ کر حل کرنے کی کوشش کریں فیصلہ آپ کے حق میں بہتر ثابت ہوگا۔ بُرے خیالات یا خواب آرہے تھے تو وہ بھی آنا ختم ہو جائیں گے۔ خط و کتابت اور کمپیوٹر کے استعمال پر آپ کا رجحان زیادہ رہے گا۔ صحت

کے حوالے سے احتیاط کریں، صحت میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو پالیں گے۔ خفیہ دشمنوں سے کسی قسم کا خطرہ نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| سعد تاریخیں | 10-19 |
| نحس تاریخیں | 1-2-9-21-22-28 |
| لکی نمبر | 1-4-0 |

# دلو



| | |
|---|---|
| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا 18 فروری |
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8 جون

حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی مسائل ہیں تو وہ حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ کاروباری حضرات کے کاموں میں بہتری آئے گی۔ شراکتی اُمور تصفیہ طلب ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل ہوتے نظر نہیں آ رہے ہیں۔ آپ کو اپنے دشمنوں سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو ان دنوں میں سفر ممکن ہے۔ آپ کے اپنے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ والدہ کے ساتھ تعلقات میں ان بن رہے گی۔ ملازمین سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل ہوتے نظر نہیں آ رہے ہیں۔

## 9 تا 16 جون

شریک حیات کا مزاج کافی سخت رہے گا اور وہ جلد غصے میں آ جائے گا/گی۔ ساس کے ساتھ بھی تعلقات خراب ہوں گے۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے اچھے تعلقات رہیں گے اور آپ کے لیے مددگار ثابت ہوں گے۔ بیرون ملک یا عمرہ پر جانے کی کوششوں میں رکاوٹیں آئیں گی۔ آپ اپنے سوچنے سمجھنے کی صلاحیت کا بھرپور استعمال کریں گے۔ اور آپ کے کئے گئے فیصلے درست ثابت ہوں گے۔ سواری وغیرہ کی خرید و خروخت کے لیے بہتر وقت نہیں ہے۔ دوست وغیرہ مددگار ثابت ہوں گے۔ قانونی لڑائی جھگڑوں کے سلسلے میں آپ کے اخراجات ہوں گے۔ ملازمین اور اپنے سے کم درجے کے لوگوں سے وابستہ کام باآسانی پوری ہو جائیں گے۔ سامان کی خریداری کرنے کے لیے بازار جانا ہوگا۔

## 17 تا 24 جون

اپنی ذات کی طرف کوئی خاص توجہ دیتے نظر نہیں آ رہے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو ان دنوں میں مندی دیکھنے میں آئے گی۔ وہ طالب علم جو تعلیم کے حصول کے لیے بیرون ملک جانا چاہ رہے ہیں ان کا کام بنتا نظر نہیں آ رہا۔ پرانے یار دوستوں سے ملنے کا اتفاق ہوگا۔ ان کو اپنی پریشانیاں بیان کریں۔ قوی امکانات ہیں آپ کی مدد کریں گے۔ قرض دی ہوئی رقم واپسی کا مطالبہ کرنے میں ان دونوں میں ملنے کی امید ہے۔ انعامی سکیمیں کھیلتے میں تو ان سے انعام حاصل کر سکیں گے۔ گھریلو معاملات میں اونچ نیچ رہے گی۔ مالک مکان سے مکان کی مرمت یا کرایہ کا مسئلہ چل رہا ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔

## 25 تا 30 جون

وراثتی معاملات مزید اُلجھنیں اختیار کر جائیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام نکلنے کی اُمید نہیں ہے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ انداز گفتگو میں بہتری آئے گی۔ لوگوں کو اپنی بات پر جلد قائل کر لیں گے۔ منگنی، نکاح کرنے کے لیے سعد وقت ہے۔ عشق و محبت جیسے کاموں سے دور رہیں، یہ آپ کے لیے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ بہن بھائیوں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ سفر کرنے کے لیے موزوں وقت ہے۔ وہ افراد جو مستقل بیماری کا شکار ہیں ان کو چاہیے کہ صحت کے حوالے سے احتیاط برتیں۔ معاشرے میں آپ کی عزت اور مقام برقرار رہے گا۔ حکومتی افسران سے وابستہ کام کے حل کے لیے تھوڑی محنت کرنا ہوگی، کام حل ہو جائیں گے۔

| | |
|---|---|
| سعد تاریخیں | 9-13-21-22-26 |
| نحس تاریخیں | 1-2-23-28 |
| لکی نمبر | 4-3-7 |



# حوت

| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مشتری، نیپچون |
| منسوبی حروف | چ، د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، مرجان، مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن، لال، نارنجی |

## یکم تا 8 جون

آپ کے مالی حالات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں بھی خرچ کریں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام ہیں تو کوشش کرنے سے حل ہو جائیں گے۔ اس عرصے میں آپ کو چند ایک مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کو اپنے خفیہ دشمنوں سے محتاط رہنا ہوگا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کی اپنی ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات مستحکم رہیں گے۔ آپ کے اندازِ گفتگو میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔

## 9 تا 16 جون

اس عرصہ میں کوئی نیا دوست نہ بنائیں کیونکہ کوئی اچھا یار دوست ملنے کی توقع نہیں ہے۔ والد کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے اور والد سے متعلق خواہشات پوری ہوں گی۔ آپ کے اخراجات کا تناسب کافی بڑھا رہے گا۔ آپ کا مزاج اچھا رہے گا۔ اور اپنی ذات پر خاصی توجہ دیں گے۔ جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام ملنے کا امکان ہے۔ شادی بیاہ اور تقریبات میں شرکت کریں گے۔ وراثتی معاملات طے نہ پا سکیں گے۔ لوگوں سے وابستہ اُمیدیں اور خواہشات پوری ہونے کے امکانات ہیں۔ لیکن اس کے لیے آپ کو خود بھی ہاتھ پاؤں مارنے پڑیں گے۔ برے خواب آئیں گے۔ دشمن آپ کے لیے مسائل پیدا کرتے نظر آ رہے ہیں۔ دشمنوں سے مقابلے اور محفوظ رہنے کے لیے لوح تحفظ استعمال کریں۔ لوح ادارے سے حاصل کر سکتے ہیں۔ کاروباری افراد کے کام میں اضافہ ہوگا۔

## 17 تا 24 جون

بہن بھائیوں کے ساتھ کچھ ان بن ہوتی نظر آ رہی ہے۔ قانونی معاملات اور وراثتی معاملات مزید پیچیدگیاں لیتے نظر آئیں گے۔ اگر قانونی مقدمات کا حل نکلا بھی تو آپ کے لیے بہتر نہ ہوگا۔ اولاد کے معاملات توجہ طلب رہیں گے۔ ان دنوں میں سیر و تفریح کے لیے جانا ہوگا۔ کاروبار سے وابستہ افراد کا کام چلتا رہے گا، لیکن ان کے لیے بہتر ہے کہ نئی سکیمیں بنائیں جس کے ذریعے ان کی دکانداری بڑھے گی۔ خاندان کے لوگوں سے ملنا جلنا ہوگا۔ منگنی اور نکاح کی رسومات کی ادائیگی کے لیے اچھا وقت ہے۔ یہ وقت آپ کے غیر ضروری اخراجات میں اضافہ کو ظاہر کر رہا ہے۔ بیرون ملک سفر کے امکانات نہیں ہیں۔ خواہشات کی تکمیل کے لیے کافی محنت کرنا ہوگی۔ بازاری کھانا کھانے سے گریز کریں۔ اس عرصہ میں آپ کو صحت کے حوالے سے خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کے راستہ مین ان کے ساتھ کام کرنے والے افراد رکاوٹیں ڈالتے نظر آ رہے ہیں۔

## 25 تا 30 جون

منگنی یا نکاح کرنے کے لیے سعد وقت نہیں ہے۔ وہ افراد جو شراکتی کاروبار کا آغاز کرنا چاہتے ہیں ان کو چاہیے کہ اس حوالے سے کوئی بھی بڑا اقدم نہ لیں۔ کیونکہ شریک کار کی نیت صاف نہیں لگتی۔ سیر و تفریح کے لیے جانا ہوگا۔ یہ پروگرام آپ یار دوستوں یا رشتے داروں کے ساتھ بنائیں گے۔ قانونی نوعیت کے مسائل کا شکار ہیں تو اس حوالے سے بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں گے۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ صحت میں بہتری آئے گی۔ خفیہ دشمن آپ کے خلاف سازشوں میں مصروف رہیں گے اور آپ کو نقصان پہنچاتے نظر آ رہے ہیں۔

| سعد تاریخیں | 10-15 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-7-26 |
| لکی نمبر | 0-5-6 |

☆☆☆

# نقش اولادِ نرینہ

(تحریر: شیخ عبدالخالق عباس، کراچی۔)

قارئین محترم کو السلام علیکم! آج آپ کے لیے ایک خاص مضمون کے ساتھ حاضر خدمت ہوا ہوں۔ انشاء اللہ آپ کو فیض حاصل ہوگا اور معلومات بھی۔ بہت عرصے سے میرے دوست اصرار کر رہے تھے کہ آپ اولادِ نرینہ جیسے اہم موضوع پر کچھ تحریر کریں لہٰذا ان کی فرمائش پر اپنی تحقیق پیش کر رہا ہوں جس سے الحمدللہ فائدہ حاصل ہوگا۔ اولاد ایک بہت بڑی نعمت خداوندی ہے اولاد نہ ہونے کے تین اہم اسباب ہوتے ہیں۔

1۔ مرد و عورت میں پوشیدہ کمزوری۔

2۔ جناتی اثرات۔

3۔ جادو و بندش جن کی وجہ سے اولاد پیدا نہیں ہوتی۔

الحمدللہ قرآن مجید کے پاک کلام میں موت کے سوائے ہر چیز کا علاج و حل موجود ہے۔ بس ضرورت ہے غور و فکر کی، میں نے کافی ریسرچ کرنے کے بعد اس کے تینوں پہلوؤں کو سمجھ کر لوگوں کا علاج کیا اور کافی کامیابی ملی اور آج تھوڑا بہت تین اہم اسباب کے متعلق گہرائی سے بتاؤں گا۔

**مرد:۔**

1۔ مردانہ امراض آج کل بہت عام ہو گئے ہیں۔ اس کی بڑی وجہ دین سے دوری ہے۔ لوگ دین سے دور اور شیطان کے نزدیک ہو گئے ہیں۔ انٹرنیٹ، موبائل فون نے شیطان کا کام آسان کر دیا ہے۔ بے حیائی اور فحاشی پھیلتی جا رہی ہے۔ جس کا انجام یہی ہوتا ہے کہ مردانہ کمزوری۔

2۔ مریخ کا زائچہ میں کمزور ہونا یا نحوست میں ہونا جنسی امراض پیدا کرنے کا اشارہ دیتا ہے۔

3۔ اگر مرد پر جنات کے اثرات ہوں یا جنات جسم میں قبضہ جما ن ہو کر بیٹھا ہو، مرد کی مردانہ قوت ختم ہو جاتی ہے یا کمزور اور منی میں اولاد پیدا ہونے کے جراثیم بالکل صفر ہو جاتے ہیں اور ایسے مرد کی شادی ہو جائے تو یہ جناتی اثرات عورت کو منتقل ہو جاتے ہیں۔ ہم بستری کے دوران رحم میں آ جاتے ہیں اور پھر عورت بھی بانجھ ہو جاتی ہے۔

4۔ کوئی مرد کی مردانہ قوت کی جادو سے بندش کروا دیتا ہے اور اس کا توڑ اگر جلد نہ ہو تو مرد بانجھ ہو جاتا ہے۔

**عورت:۔**

1۔ وہ خواتین جن کی اولاد نرینہ پیدا نہیں ہوتی اور کبھی لڑکیاں پیدا ہو کر مر جاتی ہیں، انہیں عقیمہ کہتے ہیں۔

2۔ عورت کو ام الصبیان ہو تو تب بھی اولاد پیدا ہو نہیں ہوتی۔

3۔ جس طرح مرد پر جادو کے اثرات ہوتے ہیں اور اس کی مردانہ قوت کی بندش کروائی جاتی ہے اسی طرح عورت کی کوکھ کی بھی بندش کروائی جاتی ہے۔

4۔ جنات اگر عورت پر ہوں تو اس کو لیکوریا ہو جاتا ہے، ماہواری بند ہو جاتی ہے کئی کئی مہینوں تک ماہواری نہیں ہوتی جسم پر کالے دھبے پڑ جاتے ہیں اور پیشاب میں سخت جلن پیدا ہو جاتی ہے۔

# لوح شرف مریخ

دشمن سے حفاظت' انسانی ذہن کو طاقت اور ہمت دینے' مخالفین پر غلبہ حاصل کرنے' دشمنوں کو شکست دینے، اِن کی تکلیفوں سے محفوظ رہنے، مقدمہ یا لڑائی میں کامیابی' صحت' سحری وآسیبی امراض سے بچاؤ' تحفظ اور قوت جسمانی جیسے فوائد حاصل کرنے کے لیے لوحِ شرف مریخ استعمال ہوتی ہے۔ اس کے استعمال سے آپ ایک خاص قسم کا روحانی تحفظ حاصل کریں گے۔ مختلف مردانہ امراض، مسائل اور ازدواجی و جسمانی مسائل کے حل' مردانہ طاقت' صحت' جسمانی حالت کی بہتری کے ساتھ ساتھ آسیب اور سحر وغیرہ سے بچاؤ کے لیے لوحِ شرف مریخ لاجواب ہے۔ کالا جادو ہو یا کالے جادو سے آپ متاثر ہوں یہ لوح آپ کو کالے جادو سے نجات دے گی' کسی بھی قسم کا کالا جادو ہو اس سے تحفظ اور کالے جادو کے اثرات کا خاتمہ ہوتا ہے۔

5۔ نظر بد سے بھی بندش لگائی جاتی ہے لہذا اگر نظر بد اتاری نہیں گئی تو سخت امراض میں مبتلا کر دیتی ہے۔ اس علاج کو کرنے سے پہلے عامل مریض کی مکمل تشخیص کرے۔

اگر خالی مرض ہے تو تب بھی اور اگر جادو یا جنات ہوں تب بھی میرا عمل کام آئے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس نقش سے وہ خواتین جو بانجھ ہوگئی اور جن کے ہاں لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں ان کے لیے بھی ہے۔ انشاء اللہ فائدہ حاصل ہوگا۔ عقیدہ لازم کرنا ہے اور اپنے خاندان کے قیمتی نسخے اور عملیات آپ کو ہدیہ کر رہا ہوں۔ اس نقش کو عروج ماہ پہلی ساعت زہرہ جمعے کے دن میں 61 عدد تیار کریں۔ ایک گلے میں ڈالیں اور بقیہ حیض سے فارغ ہونے کے بعد عورت نہار منہ پئیں اور نیت یہ کرے کہ اللہ میرے گھر اولاد نرینہ پیدا فرما اور میں اس کا نام محمد رکھوں گی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ولوان قرانا سیرت بہ الجبال او قطعت بہ

الارض او کلم بہ الموتی بل للہ الامر جمیعا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | حمعسق | | ۲۱۴۸ | | کھیعص | |
| | ۳۱۴۹ | | ۳۱۴ | | ۲۱۴۷ | |
| یامحمد | | ۱۲۳۲ | | ۲۱۴ | | یامحمد |
| | | ۲۱۴ | | ۲۱۳۴ | | |
| | ۱۱۳۹ | | ۲۱۴ | | ۲۱۳۷ | |
| ###ھیما | | | ۲۱۳۸ | ★الم | | |
| رب لا تذرنی فردا وانت خیر الوارثین | | | | | | |

یہ نقش عورت کے لیے اور عورت ہر نماز کے بعد رب لا تذرنی فردا وانت خیر الوارثین 41 بار اور سورہ رحمن تین بار پڑھ کر دعا مانگے اولاد کے لیے 60 یوم تک لازمی حیض کے وقت نہیں پڑھنا۔

**مرد کے لیے:**

بسم اللہ الرحمن الرحیم یا حی یا قیوم صلی اللہ علی محمد والہ اجمعین الھی بحرمۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللھم اعط ذکر ذریۃ بحق یا اللہ یا وارث یا حی یا قیوم یا احد یا صمد بحق سلام قولا من رب رحیم۔

اس نقش کو مریخ تسدیس زہرہ میں 90 عدد تیار کریں 90 دنوں تک صبح نہار منہ اور رات کو پلائیں انشاء اللہ عقل حیران ہوجائے گی۔ اللہ کے کرم سے اولاد نرینہ پیدا ہوجائے گی۔ مجھے اور ادارے کے تمام لوگوں کا اپنی خاص دعاؤں میں یاد رکھنا۔ شکریہ۔

★★★

# خوشبویات

## بخور، عطر، اگربتیاں، مومی خوشبویں، بخوردان

عام طور پر عملیات سے متعلق بخور و عطر وغیرہ زیادہ قیمتی ہونے کی وجہ سے بہت سے لوگوں کی پہنچ سے دور رہتے ہیں۔ کسی چھوٹے عمل یا وظیفہ یا زکات وغیرہ جیسے امور پر خرچہ اس قدر ہوتا ہے کہ بہت سے لوگ سوچتے ہیں کہ یہ خرچہ کس طرح پورا ہوگا۔ خاص کر طالب علموں کو زیادہ ایسے مسائل ہوتے ہیں۔ ان مسائل کو دیکھتے ہوئے ادارہ راہنمائے عملیات۔ نے اپنے سال ہا سال کے تجربہ کی بنیاد پر مختلف بخور، عطر، اگربتیاں اور مومی خوشبویں وغیرہ انتہائی کم قیمت میں فراہم کرنے کا بندوبست کیا ہے۔ آپ بھی ان کم قیمت عطریات، بخورات اور اگربتیوں سے مستفید ہو سکتے ہیں۔

خیال رہے یہ کم قیمت ضرور ہیں لیکن موثر ہیں۔ کم قیمت ہونے کا مطلب ان کا بے مقصد اور غیر موثر ہونا ہرگز نہیں۔ یہ عملی لحاظ سے آپ کی تمام ضرورتیں پوری کریں گی اور آپ خودان کی موثریت کے قائل ہوں گے۔

## کواکبی بخور

مختلف کواکب کی نظرات یا شرف و اوج کے دوران عاملین نے جو اعمال تیار کرنے ہوتے ہیں، ان کے لئے ہر کوکب سے متعلق خاص بخور درکار ہوتا ہے۔ آپ ادارہ سے کواکبی بخور انتہائی مناسب قیمت پر حاصل کر سکتے ہیں۔

| نام بخور | قیمت 1/4 تولہ |
|---|---|
| قمر | 275 |
| شمس | 275 |
| عطارد | 275 |
| زہرہ | 275 |
| مریخ | 275 |
| مشتری | 275 |
| زحل | 275 |

## بخورات (عملیاتی)

ایک عامل نے متفرق اعمال سرانجام دینے ہوتے ہیں۔ ادارہ نے کوشش کر کے مختلف اعمال کیلئے خاص بخورات ترتیب دیئے ہیں۔ جو آپ اپنے عملیات میں مکمل اعتماد سے استعمال کر سکتے ہیں۔

| قسم بخور | قیمت فی تولہ |
|---|---|
| بخور اعمال سعد (عام) | 300 |
| بخور سعد اعمال (خاص) | 850 |
| بخور نحس اعمال | 400 |
| بخور رد سحر و جادو | 650 |
| بخور نورانی | 1500 |
| بخور العرب | 250 |
| بخور الہند | 250 |
| بخور | 225 |

## بخوردان

بخورات کو استعمال کرنے یعنی جلانے کیلئے روایتی طور پر کوئلہ کا سہارا لیا جاتا ہے۔ تاہم بخوردان کی مدد سے آپ کو کوئلہ وغیرہ جلانے جیسا مشکل کام نہیں کرنا پڑے گا، کیونکہ یہ بخوردان بجلی سے چلتے ہیں اور سوئچ آن کرنے کے بعد آپ کی پریشانی ختم۔ آپ ان کو UPS پر بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

| قسم بخوردان | قیمت |
|---|---|
| بخوردان (لکڑی) | 800 |
| بخوردان سادہ | 1500 |
| بخوردان فینسی | 2500 |
| بخوردان برائے عطر | 2200 |

## مومی خوشبویں

یہ عموماً کپڑوں یا جسم پر لگائی جاتی ہے ان کی خوشبو جہاں بہت سستی ہے، وہاں کافی وقت تک قائم رہتی ہے۔ عام استعمال کیلئے بھی مفید ہیں۔

| قسم خوشبو | قیمت |
|---|---|
| مشک | 75 |
| عنبر | 75 |
| عنبر خاص | 200 |

**850 روپے**

میں گھر بیٹھے 12 ماہ تک راہنمائے عملیات کا شمارہ بذریعہ رجسٹرڈ ڈاک حاصل کریں۔

| فون نمبرز | 0300-8442060 | 0321-4753240 | 0300-4783518 | 042-36293245 | 042-36374864 |
|---|---|---|---|---|---|

# اگربتیاں

ہمارے ہاں گھر میں اگربتی جلانے کی روایت ہے۔ ذیل میں مختلف خوشبوؤں کی اگربتیاں دی گئی ہیں۔ ان کو آپ عملیاتی اور عام گھریلو دونوں مقاصد کیلئے استعمال کر سکتے ہیں۔

| نام اگربتی | تعداد | قیمت |
|---|---|---|
| صندل | ایک درجن | 60 |
| بخور | ایک درجن | 60 |
| غلاف کعبہ | ایک درجن | 60 |
| عود | ایک درجن | 60 |
| گلاب | ایک درجن | 60 |
| موتیا | ایک درجن | 60 |
| دربار | ایک درجن | 60 |
| لوبان | ایک درجن | 60 |
| مشک | ایک درجن | 60 |
| عنبر | ایک درجن | 60 |
| کیوڑہ | ایک درجن | 60 |

# خاص اگربتیاں

عاملین کی روزمرہ ضرورتوں اور عام لوگوں کے مختلف معاملات کے حل کیلئے یہ اگربتیاں خصوصی طور پر تیار کی گئی ہیں۔ ایک طرف یہ سستی اور استعمال میں سادہ ہیں اور دوسری طرف اپنی تاثیر اور افادیت میں موثر ہیں۔

| نام اگربتی | تعداد | قیمت |
|---|---|---|
| حب وسعادت | ایک درجن | 300 |
| بغض ونحوست | ایک درجن | 300 |
| شان اگربتی عملیاتی، روحانی وموکلاتی | ایک عدد | 475 |
| ردسحر وجادو | ایک درجن | 250 |

# عطریات

خوشبو کا استعمال سنت نبویؐ ہے۔ ذیل میں دیئے گئے عطر آپ عام گھریلو استعمال اور عملیاتی مقاصد میں بھی کر سکتے ہیں۔ یہ عطر ہر طرح کے ممنوع اجزاء سے پاک ہے۔

| نام عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| عطر گلاب | 200 | 370 | 750 |
| عطر روحِ گلاب | 200 | 370 | 750 |
| عطر مشک | 300 | 570 | 1100 |
| عطر عنبر | 350 | 670 | 1300 |
| عطر مشک عنبر مکس | 330 | 630 | 1200 |
| عطر چنبیلی | 200 | 370 | 750 |
| عطر صندل | 200 | 370 | 750 |
| عطر رات کی رانی | 200 | 370 | 750 |
| عطر موتیا | 200 | 370 | 750 |
| عطر خس | 300 | 570 | 1100 |
| عطر گل | 2000 | 3900 | 7800 |
| عطر زعفران | 300 | 570 | 1100 |
| عطر عود ہندی | 750 | 1400 | 2800 |
| عطر عود | 1200 | 2300 | 4500 |
| عطر دھن عود | 1600 | 3000 | 5900 |
| عطر نرگس | 350 | 670 | 1300 |
| عطر نسرین | 500 | 950 | 1800 |
| عطر کرنا | 500 | 950 | 1800 |
| عطر غلاف کعبہ | 500 | 950 | 1800 |
| عطر حجر اسود | 500 | 950 | 1800 |
| عطر زمزم | 350 | 670 | 1300 |
| عطر مکہ | 350 | 670 | 1300 |
| عطر بخور | 300 | 570 | 1100 |
| عطر اصیل | 300 | 570 | 1100 |
| مخلوط العرب | 250 | 480 | 950 |
| عطر شمامہ | 550 | 1000 | 2000 |
| عطر سلطان | 260 | 500 | 1000 |
| عطر مجموعہ | 350 | 650 | 1300 |
| عطر کیوڑہ | 300 | 570 | 1100 |

# خاص عطریات

مختلف اعمال روحانی کے مطابق عاملین کو خاص روحانی عطر درکار ہوتے ہیں۔ آپ کسی بھی عمل کے لیے حسب ضرورت یہ خاص عطریات استعمال کر سکتے ہیں۔

| نام عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| عطر اعمال سعد | 300 | 570 | 1100 |
| عطر اعمال نحس | 300 | 570 | 1100 |
| عطر سبعہ کواکب | 500 | 950 | 1800 |
| عطر تسخیر ورجوع | 500 | 1000 | 2000 |
| عطر نورانی | 350 | 670 | 1300 |
| عطر ردسحر وجادو | 350 | 670 | 1300 |

# کواکبی عطر

عاملین کو مختلف کواکب کے خاص اوقات اور نظرات وغیرہ کے اعمال میں کواکبی عطر درکار ہوتے ہیں۔ کواکبی عطر اور بخور دونوں عاملین اور شائقین عملیات کیلئے پیش کر دیئے ہیں۔

| عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| قمر | 230 | 400 | 800 |
| شمس | 230 | 400 | 800 |
| عطارد | 230 | 400 | 800 |
| زہرہ | 230 | 400 | 800 |
| مریخ | 230 | 400 | 800 |
| مشتری | 230 | 400 | 800 |
| زحل | 230 | 400 | 800 |

خالد اسحاق راٹھور، راٹھور مینشن، مکان نمبر 2، گلی نمبر 11، محمد نگر، گڑھی شاہو، لاہور، پاکستان۔

# تھیما منڈی اور علم نجوم کے بنیادی تصورات

تحریر: سید عرفان، اسلام آباد

علم نجوم انتہائی قدیم علم جس پر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش سے قبل بھی کئی صدیوں سے تحقیق ہو رہی تھی۔ یہ علم حکمران اپنے خاندان اور اپنی حکومت کی سلامتی اور امور حکومت مناسب طریقے سے چلانے کیلئے استعمال کرتے تھے اور کواکب کی چال کے مطابق فیصلے کرتے۔ اس کام کیلئے حکومت کے ملازم ماہر نجوم رات کو کواکب کی چال کا مطالعہ کرتے اور صبح اپنے مشاہدے کی رپورٹ بنا کر پیش کرتے۔ اس کی اہمیت کی وجہ سے اس پر تحقیق کا کام مختلف ادوار میں ہوتا رہا وقت کے ساتھ یہ علم ہر اس قوم کے استعمال میں رہا جس نے علم وتہذیب میں ترقی کی۔ اگر ہم اقوام کی تواریخ پر توجہ دیں تو معلوم ہوگا کہ مصر، رومی، ایرانی تہذیب کے عروج اور مسلمانوں کے عروج کے ادوار میں باقی علوم کے ساتھ ساتھ علم نجوم پر بہت کام ہوا۔ مسلمانوں کے خلافت عباسیہ کے دور حکومت میں دور بغداد علم کا گہوارا بنا اور وہاں علم نجوم پر کافی تحقیق ہوئی خصوصاً آٹھویں اور نویں صدی میں، لیکن پھر اس علم کی طرف توجہ کم ہوگئی۔ اس کے بعد اس علم کا مرکز سپین میں بنا اور زمانہ قدیم کی کافی کتب وہاں جمع کی گئیں۔ موجودہ دور میں جنس تحقیق پر کام ہو رہا ہے۔ اس کا زیادہ تر حصہ موجودہ یورپ سے آیا ہے کیونکہ تاتاری دور میں علم وادب سے متعلق بہت بڑا سرمایہ ضائع ہوگیا۔ صدیوں سے کی گئی بہت ساری تحقیق اگلے زمانوں تک نہ پہنچ سکی۔ اس وقت صاحب علم لوگ چن چن کر مار دیئے گئے۔ علم نجوم سے متعلق انتہائی پیش قیمت کتب تباہ ہو گئیں اور یہ علم بھی وقت کے ساتھ بہت محدود ہوتا گیا۔ اس کے بعد اس علم کی ترقی پر کام نہ ہوسکا۔ پچھلی چند صدیوں سے اس علم پر پھر سے توجہ دی جانے لگی ہے۔ تحقیق کے ادارے قائم ہوئے اور خاص طور پر زمانہ قدیم کی بچی کچی تحقیقات کو جمع کرکے ان کا ترجمہ کیا جا رہا ہے۔ اس کام کے سلسلے میں جرمنی کے رابرٹ شمڈ (Robert Schmidt)، انگلینڈ کے نکولس کیمپئین (Nickolus Campion) اور امریکہ کے رابرٹ ہینڈ (Robert Hand) کے نام قابل ذکر ہیں۔

ہرمس ٹرسمیگسٹس (Herms Trismegistus) (پہلی صدی قبل مسیح)، اسلیپی اس (Asclepius) (پہلی صدی قبل مسیح)، نچسپو اور پسٹوریس (Nechespo & Psetosiris) (پہلی صدی قبل مسیح)، ٹائیمیس (Timaeus) (پہلی صدی قبل مسیح)، ٹیوسر (Teucer) (پہلی صدی قبل مسیح)، تھراسیلس (Thirasilus) (پہلی صدی قبل عیسوی)، مارکس میلینیس (Marus Malinius) (پہلی صدی قبل عیسوی)، اینٹی اوکس (Antiocus) (پہلی صدی قبل عیسوی)، سٹروڈیمس (Citrodameus)، کلوڈییس پٹولومی (Claudius Ptolomy) (دوسری صدی قبل عیسوی)، ویٹییس ویلنز (Vattius Valens) (دوسری صدی قبل عیسوی)، پورفیری (Porphyry) (تیسری صدی قبل عیسوی)، فرمیکس میٹرنس (Firmicus Maternus) (چوتھی صدی قبل عیسوی)، ریٹوریس (Rhetorius) (چھٹی یا ساتھویں صدی قبل عیسوی)، اپنے اپنے دور کے چند مشہور محققین اور ماہر علم نجوم گزرے ہیں۔ جن کا ذکر صرف تعارف کے طور پر کیا جا رہا ہے۔

ان تمام محققین نے اپنی تصانیف میں علم نجوم کے بارے میں تحقیق اور اس کے مختلف پہلوؤں پر تفصیل سے روشنی ڈالی ہے جو کہ آج تک مستند معلومات کا ذریعہ ہیں۔ اپنی ان کتب میں انہوں نے یہ فرض کیا ہے کہ ان کی کتب پڑھنے والے علم نجوم اور اس کی بنیادی تعریفوں اور تصورات سے واقفیت رکھتے ہوں گے۔ ان تمام محققین میں اینٹی اوکس پہلا فرد تھا۔ جس نے علم نجوم کے بنیادی خواص اور تعریفوں پر کام کیا جن کو انتہائی مستند مانا جاتا ہے۔ افسوس ناک بات یہ ہے کہ اینٹی اوکس کے کام کو محفوظ نہیں رکھا جا سکا اور بہت قدیم ہونے کی وجہ سے اس کی تحقیق اب باقی نہیں رہی۔ البتہ اینٹی اوکس کے بعد آنے والے محققین نے

اینٹی اوکس کے کام کے سے کچھ نمونے اپنی تصانیف میں استعمال کیئے ہیں یا اس کے بتائے ہوئے تصورات کو دوبارہ لکھا ہے۔ جن میں ذیل میں دیئے گئے محققین کا کام بہت اہم ہے:

(۱) اینٹی اوکس کی کتب کا خلاصہ لکھا گیا تھا۔ جس میں اینٹی اوکس کی کتاب نمبر۲ کا کافی مواد موجود ہے۔

(۲) پورفیری نے تیسری صدی عیسوی میں اپنی کتاب میں اینٹی اوکس کی بتائی ہوئی بہت ساری تعاریفوں کو شامل کیا ہے۔

(۳) ریتوریس (چھٹی یا ساتویں صدی عیسوی) نے اپنی کتاب کمپنڈیم میں اینٹی اوکس کی بتائی ہوئی بہت ساری معلومات کو دوبارہ لکھا ہے۔

اینٹی اوکس کی طرف سے دیا گیا ایک تصور بنیادی اہمیت کا اس لئے حامل ہے کیونکہ یہ تصور علم نجوم کے بہت سارے تصورات کی وضاحت کرتا ہے اور ثابت کرتا ہے کہ علم نجوم کا ہر، اصول اور پہلو مقصدیت سے بھرپور اور منطقی ہے۔ یہ ایک سائنس کی طرح مضبوط بنیادوں پر مربوط ہے۔ اینٹی اوکس نے کائنات کی تخلیق کے وقت کا ایک خیالی زائچہ بنایا اور اس کو تھیما منڈی (Thema Mundi) کے نام سے منسوب کیا جاتا ہے۔ لاطانی زبان میں اس کو کس موجینیسس کہتے ہیں جس کے معنی ہیں کائنات کی تخلیق یا دنیا کی پیدائش ۔ وہ ماہر نجوم جو اس تصور کو تسلیم کرتے تھے۔ وہ کائنات کی تخلیق پر اور اس بات پر کہ یہ کوئی ساکن چیز نہیں ہے۔ یقین رکھتے تھے۔ ان کیلئے یہ علم خدا سے رابطے کا ذریعہ تھا۔ اینٹی اوکس نے اپنی مطبوعات میں کائنات کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ یہ عظیم کائنات اپنے آپ سے بڑی ہستی کا عکس ہے۔ جس کی خواہش سے ترتیب قائم ہے۔ اس کائنات میں وہی ہے جو اس ہستی سے آتا ہے اور کوئی چیز مردہ نہیں ہے۔ کیونکہ یہ اس ہستی کی خواہش ہے کہ جب تک یہ کائنات ہے یہ زندہ رہے۔ اینٹی اوکس نے اس ہستی کو فادر کے نام سے منسوب کیا۔

رابرٹ ھمنڈ نے ۲۰۱۰ میں اینٹی اوکس کے بچے کچے کام کا ترجمہ کیا ہے۔ جو اس نے ڈیفینیشن اینڈ فاونڈیشن ( Definitions And Foundations) کے نام سے کتاب کی شکل میں شائع کی ہے۔

فرمیکس میٹرنس کے مطابق تھیما منڈی کے تصور کو بروج کی حکمران جاننے، حکمران کی وجوہات اور ان کے درمیان نظرات کو سمجھانے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔ سکندر اعظم کی وفات کے بعد دور میں کواکب کے منسوبات تھیما منڈی کے ذریعے معلوم کرنے کی کافی کوشش کی گئی۔ اس سے بروج کی حکمرانی، سعد اور نحس کوکب، زائچے کے سعد اور نحس گھر اور اس کے علاوہ بھی بہت سی بنیادی عقائد کو سمجھا جا سکتا ہے۔ تھیما منڈی میں کواکب کی ترتیب جس طرح سے رکھی گئی تھی وہ آپ ذیل میں دگئی تصویر (شکل نمبر 1) میں دیکھ سکتے ہیں۔

شکل نمبر۱:



شکل نمبر۲:



تھیما منڈی سرطان سے شروع ہوتا ہے اور قمر کو اس کا حاکم بنایا گیا، شمس کو اسد میں، عطارد کو سنبلہ میں، زہرہ کو میزان میں، مریخ کو عقرب میں، مشتری کو قوس میں اور زحل کو جدی میں رکھا گیا ہے۔ ایک مفروضہ یہ بھی ہے کہ تمام کواکب پندرہ درجے کے زاویے پر تھے۔ عین ممکن ہے کہ اس کا مقصد معاملات کو سادہ اور شفاف رکھنے کی کوشش ہو۔ لیکن اس کے بارے میں مکمل یقین کے ساتھ کچھ نہیں کہا جا سکتا ہے۔ اس تھیما منڈی میں تمام عموی کواکب کو جن بروج میں دکھایا گیا، کواکب ان بروج کے حاکم کہلانے لگے۔

اب پہلا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ تھیما منڈی سرطان کو پہلے گھر میں کیوں رکھا گیا ہے۔ کوئی اور بروج کیوں نہیں رکھا گیا؟ بدقسمتی سے اس بارے میں زیادہ معلومات نہیں مل سکیں۔ البتہ دو محققین کے نظریات اس سلسلے میں کچھ روشنی ڈالتے

ہیں۔

بیروسس جو تین صدی قبل مسیح کا محقق ہے کا ماننا تھا کہ جب تمام کواکب سرطان میں قران کی حالت میں آئیں گے تو یہ دنیا آگ سے تباہ ہو جائے گی اور تمام کواکب جدی میں قران کی حالت میں آئیں گے تو یہ دنیا پانی سے تباہ ہو جائے گی۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ کرہ عرض کے شمالی حصے میں سرطان سال کے سب سے گرم حصے میں آتا ہے۔ جب کہ جدی سال کے سب سے سرد وقت میں آتا ہے۔

اسی وجہ سے نیرین یعنی شمس اور قمر کو شروع میں رکھا گیا ہے اور باقی تمام کواکب اس کے بعد آتے ہیں۔ شائد اس وقت تک کواکب اور بروج کی جنس کے متعلق کام مکمل ہو چکا تھا۔ اسی لئے قمر جو کہ مؤنث ہے۔ سرطان میں رکھا گیا جو کہ خود بھی جنسی لحاظ سے مؤنث ہے اور شمس کو اسد میں رکھا گیا۔

دوسرے نظریے کا تعلق مصر سے تھا۔ وہاں موسم گرما میں ایک ساکن کوکب، سیریس کی وجہ سے ہر سال دریائے نیل میں سیلاب آتا تھا۔ جو کہ مصری سال کے شروع ہونے کی نشاندہی کرتا تھا۔ سیریس رات کا سب سے روشن ستارہ ہوتا تھا۔ سورج کے طلوع ہونے سے پہلے اور جولائی میں نظر آتا تھا۔ جس وقت شمس اسد میں ہوتا ہے۔ اس لئے قمر کو سرطان میں اور شمس کو اسد میں رکھا گیا۔ اس تھیوری سے سرطان کو پہلے اور شمس کو بعد میں رکھنے کی وجہ بھی سمجھ آتی ہے۔

دوسرا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کواکب کی ترتیب اس طرح کیوں رکھی گئی ہے؟ اس کی وجو ہات کچھ اس طرح ہیں کہ زمانہ قدیم میں نجوم کی حرکت کو آسمان میں دیکھا جاتا تھا۔ علم نجوم کے ماہر ساری ساری رات کواکب کی چال اور آسمان میں ان کے راستوں کا مطالع کرتے تھے اور ان سے نہ صرف علم نجوم پر تحقیق کرتے بلکہ زائچہ سازی بھی کرتے۔ ان کے مشاہدات بعد میں جدید سائنس نے درست قرار دیئے۔ لہٰذا اپنے مشاہدات کی بنیاد پر کواکب کو ان کے شمس سے فاصلے اور ان کی رفتار کے مطابق ترتیب دی گئی۔ ان ماہر نجوم کے مشاہدے کے مطابق عطارد شمس کے قریب ترین کوکب تھا اور یہ کسی بھی حالات میں شمس سے ایک برج سے زیادہ دوری پر نہیں رہتا۔ چنانچہ شمس کے بعد پہلے برج (سنبلہ) میں عطارد کو رکھا گیا۔ شمس کی طرح عطارد بھی ایک سال میں دنیا کے گرد چکر لگاتا ہے۔ عطارد کے بعد شمس کے قریب ترین سیارہ زہرہ ہے جو کہ شمس سے دو بروج سے زیادہ دور نہیں ہوتا۔ اسی لئے اس کو شمس (اسد سے دو برج دور میزان میں رکھا گیا۔ اس کے بعد سب سے قریب نظر آنے والا کوکب مریخ ہے، جس کو اگلے برج یعنی عقرب میں رکھ



دیا گیا۔ اسی طرح مریخ کے بعد قریب ترین کوکب (مشتری) کو اگلے برج قوس میں اور آخری کوکب زحل کو جدی کا حاکم بنایا گیا (شکل نمبر ا میں دیکھیں)۔ اس طرح سے زائچے میں کواکب کی تقسیم کو مکمل بنا دیا گیا۔ اب اس عکس کو دیکھیں تو زحل دلو کا حاکم بنتا ہے اور مشتری حوت کا اور اسی طریقے سے مریخ، زہرہ اور عطارد بالترتیب حمل، ثور اور جوزا کے حاکم بن جاتے ہیں اور زائچے کے تمام بروج اور ان کے حاکم کوکب ترتیب سے آجاتے ہیں (شکل نمبر ۲)۔

تھیما منڈی میں زحل شمس سے دور ترین کوکب ہے اور علم نجوم میں سب سے ٹھنڈا کوکب مانا جاتا ہے۔ جبکہ شمس پورے نظام شمسی کے لئے روشنی اور حرارت کا سرچشمہ ہے۔ لہٰذا سائنسی اور منطقی طور پر بھی اس کو شمس سے دور ہونا ثابت ہوتا ہے اور اسی لئے اس کو زائچے میں شمس کے بالکل مخالف دکھایا گیا ہے۔ مشہور محقق اور ماہر علم نجوم پٹولمی کے مطابق دونوں نیرین کو سال کے گرم ترین اور روشن ترین حصے میں رکھا گیا ہے۔ جس وقت دن کا دورانیہ سال میں سب سے لمبا ہوتا ہے۔ جب کہ زحل کو سال کے سرد ترین حصے میں جس وقت دن کا دورانیہ سال میں سب سے کم ہوتا ہے۔

یہ سمجھنا کہ یہ کواکب کی ترتیب اور ان کے بروج سے تعلقات کی واحد وجہ ہے تو شائد یہ غلط ہوگا۔ لیکن اس بات سے ہمیں کواکب اور بروج کے تعلق سے متعلق بہت اہم معاملات حاصل ہوتی ہیں۔ اس سے ہمیں یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ زمانہ قدیم میں علم نجوم میں موسموں کے اوقات کو کتنی اہمیت دی جاتی تھی۔

## سعد اور نحس کوکب:

تھیما منڈی سعد اور نحس کواکب کے بارے میں بھی اہم کردار ادا کرتا ہے۔ آپ شکل نمبر ۲ پر غور کریں۔ آسانی اور اپنی بات سمجھانے کے لئے ہم نے شکل نمبر ۲ میں دیئے گئے زائچے کو تھوڑا سا گھما دیا ہے اور آپ اس کو شکل نمبر ۳ میں دیکھ سکتے ہیں۔ ہم نے زائچے کو ایک عمودی لائن سے دو حصوں میں تقسیم کر دیا ہے۔ اس تقسیم کے بعد ہر حصے میں دونوں نیرین میں سے ایک کوکب آتا ہے۔ ایک میں قمر اور ایک میں شمس۔ اسی طرح ہر حصے میں نیرین کے علاوہ کوکب ایک ایک برج کا مالک ہے۔ اب اس تقسم کے بعد نظرات کے ذریعے سعد اور نحس کواکب کی ترتیب بنائی گئی۔

عطارد شمس سے دوسرے گھر میں ہے اور اس کی شمس کے ساتھ نظر نہیں بنتی۔ یہی حالت قمر اور عطارد کے درمیان بھی ہے۔ اس لئے عطارد کو غیر جانبدار

کوکب بھی کہا جاتا ہے۔ زہرہ دونوں حصوں میں (شمس اور قمر کے ساتھ بالترتیب میزان اور ثور) تسدیس کی نظر بنا رہی ہے۔ جب کہ مریخ تربیع کی نظر بنا رہا ہے۔ (شمس اور عقرب کی نظر اور قمر اور حمل کی نظر)۔ اس لئے زہرہ کو سعد اور مریخ کو مشکل کوکب مانا جاتا ہے۔ شکل نمبر۳ کے مزید مطالعے سے معلوم ہوگا کہ مشتری قوس میں شمس کے ساتھ اور حوت میں قمر کے ساتھ تثلیث کی نظر قائم کر رہا ہے۔ جیسا کہ آپ جانتے ہیں کہ تثلیث کی نظر سب سے سعد نظر ہے اسی لئے مشتری کو سعد ترین کوکب تسلیم کیا جاتا ہے۔ زحل دلو میں شمس سے اور جدی میں قمر سے مقابلے کی نظر بنا رہا ہے۔ اس وجہ سے اس کو نحس کوکب قرار دیا گیا۔

شکل نمبر۳:



## بروج کے حاکم اور مہمان کوکب (کواکب کی طاقت):

بالا میں دی گئی بحث سے آپ کو بروج کی حکمرانی کے بارے میں معلومات فراہم کی گئی۔ اب کچھ بات کوکب طاقت کی ہوجائے۔ کواکب ہر وقت حرکت میں رہتے ہیں اور اس حرکت کے دوران وہ دوسرے برج میں بھی جاتے ہیں۔ جن کے حاکم دوسرے کوکب ہیں۔ جب ایک کوکب کسی ایسے برج میں جاتا ہے جس کا مالک کوئی دوسرا کوکب ہو تو وہ کوکب مہمان کوکب کہلاتا ہے اور حاکم کوکب میزبان کوکب اپنے گھر میں طاقتور ہوتا ہے، اس کی مثال ایسے ہے کہ جب ایک فرد اپنے گھر میں ہوتا ہے تو وہ گھر کی تمام اشیاء کو استعمال کرسکتا ہے اور کیونکہ اس کا اپنا گھر ہوتا ہے تو اس کو گھر کی تمام چیزوں اور ان کی موجودگی کے بارے میں علم ہوتا ہے۔ لہٰذا وہ اپنی مرضی کرنے کیلئے آزاد ہوتا ہے اور طاقتور کہلاتا ہے۔ یہ زائچے میں بہتری لاتا ہے۔ جب کہ مہمان اپنے میزبان کا پابند ہوتا ہے۔ اگر میزبان اچھا اور قریبی ہے تو مہمان کو کافی آزادی ہوسکتی ہے۔ اسی طرح اگر میزبان خوش ہے تو وہ اپنے مہمان کو بھی خوش رکھے گا اور میزبان پریشان ہے تو اس کا اثر اس کی میزبانی پر بھی پڑے گا۔ اس بات سے یہ اُصول سامنے آتا ہے کہ کوکب کسی دوسرے برج کے مقابلے میں اپنے برج میں خوش یا طاقتور ہوتا ہے اور دوسری بات یہ کہ اگر کوکب کسی دوسرے کے برج میں مہمان ہے تو اس کی صحت پر میزبان کی حالت کا اثر پڑے گا۔

## کواکب کے منسوبات:

تھیما منڈی سے ہمیں کواکب کے منسوبات کے بارے میں بھی معلومات حاصل ہوتی ہیں۔ منسوبات کی تفاصیل کو بعد میں مکمل ہوئیں۔ لیکن تھیما منڈی سے صرف بنیادی منسوبات ہی سامنے آتے ہیں۔ اس سلسلے میں ریتوریئس کا ماڈل کافی مشہور ہے۔ اس کے بعد پلاٹو نے اس پر کام کیا۔ بیسویں صدی کے اواخر میں رابرٹ شمڈ نے ریتوریئس کے ماڈل کا ترجمہ کیا اور اس میں کچھ تبدیلیاں کیں گویا کہ یہ ماڈل بھی مکمل نہیں تھا۔ لہٰذا اس میں مزید کچھ تبدیلی کے بعد یہ کافی بہتر ہوگیا۔ اس ماڈل کا خلاصہ کچھ یوں ہے۔

شمس اپنی روشنی دوسروں کو دیتا ہے۔ یہ دینے والا بن گیا۔ (اس کے منسوبات میں بادشاہ اور صاحب حیثیت لوگ جو دوسروں پر خرچ کرتے ہیں شامل ہیں)۔ قمر شمس کی روشنی وصول کرتا ہے۔ وصول کرنے والا بن گیا۔ (قمر گھر اور گھر کی خواتین کو ظاہر کرتی ہے)۔ زحل کیونکہ ان دونوں کے مقابلے کے بروج میں آتا ہے تو خارج اور مسترد کرنا اس کے منسوبات میں شامل ہوگیا۔ عطارد کیونکہ شمس اور قمر دونوں سے کوئی نظر نہیں بنا رہا۔ عدم استحکام سنبلہ سے اور بحث جوزا سے۔ اس کی حکومت میں ہیں۔ منسوب کردیئے گئے۔ مشتری جو کہ عطارد کے مقابلے کے بروج کا حاکم ہے اور دونوں نیرین سے تثلیث کی نظر بناتا ہے۔ حوت میں استحکام اور قوس میں مثبت پسندی اور اعادہ سے منسوب ہے۔ زہرہ، میزان اور ثور کی حاکم ہے۔ میزان میں یہ معاملات کو سلجھانے اور ثور میں لوگوں کو اکٹھا رکھنے سے منسوب ہے۔ زہرہ کے مخالف میں مریخ، عقرب اور حمل کا مالک ہے۔ لہٰذا یہ عقرب میں علیحدگی اور حمل میں جھگڑے سے منسوب ہوگیا۔

جیسا کہ میں دوران مضمون بھی ذکر کرچکا ہوں کہ اس قدیم دور میں اس علم کو سائنس کے طور پر تسلیم کیا جاتا تھا۔ کچھ ماہر نجوم اس علم کو کائنات اور اس کے خالق کے بارے میں تحقیق کرنے میں جذباتی اور فلسفیانہ پہلو بھی دیکھتے تھے۔ تھیما منڈی اس محنت کی ایک مثال جس کی تاریخ بہت طویل ہے۔ بالا میں دیئے گئے بنیادی ضوابط کے علاوہ بھی کافی سارے اصولوں کی وضاحت اور ان کی پشت پر کی گئی تحقیق کے بارے میں اہم معلومات فراہم کرتا ہے۔ جس میں قابل ذکر شرف و ہبوط، کواکب کی آپس کی دوستی یا دشمنی اور کواکب کی عنصری اور ماہیتی تقسیم جیسے موضوعات بھی شامل ہیں۔ لیکن وقت کی کمی اور بحث کو مختصر رکھنے کے لئے ان تفاصیل سے اجتناب کیا گیا ہے۔ اُمید ہے کہ اس سے متعلق مزید معلومات آئندہ پیش کرسکوں گا۔ اس مضمون کا مقصد آپ قارئین کو علم نجوم کے ایک تاریخی اور اہم بنیادی اصول سے تعارف کرانے کی کوشش کرنا مقصود تھا۔ اُمید کرتا ہوں کہ میں اپنی اس محنت سے آپ کی معلومات میں کچھ اضافے کا باعث بن سکا ہوں۔ شکریہ۔

# تسخیرِ جنات

آخری قسط

مصنف کتاب :۔ مولوی سید علی۔

## باب ہفتم متفرقات

اس مختصر رسالہ میں مختصراً میں نے تسخیر اجنہ کے عمل کو شائقین کے شوق کا لحاظ رکھتے ہوئے جو موثر اور آسان بھی ہیں تحریر کردیے ہیں۔ ہر ایک عمل اپنی جگہ پر مجرب ہے اگر شائقین کے ذوق کی تسکین نہ ہوئی ہو تو وہ بڑی بڑی عملیات کی اور دوسری کتابوں کی سیر فرمائیں غنچہ مراد ہاتھ آیگا لیکن اس قدر ضرور عرض کروں گا کہ وہ اس مختصر رسالہ میں مندرجہ ہدایات کو ملاحظہ کرنے اور اس پر عمل کرنے کے لیے اس رسالہ کو اپنے پاس ضرور رکھیں۔ اس لیے کہ آپ کو یکجائی طور پر اتنی جامع اور مفصل ہدایات جو میرے نزدیک اس چلہ کشی کے لیے انتہائی ضروری ہیں کسی دوسری کتاب میں نہیں ملیں گی۔ ناشر کے اصرار پر کہ بہت سے شائقین ایسے بھی ہیں کہ وہ خسوف وکسوف کے بابتہ بھی معلومات بہم پہنچانا چاہتے ہیں۔ لہذا ان کی اس خواہش کی بھی تکمیل ہونی چاہیے لہذا جب اصرار نے شدت اختیار کی تو ہر دو عنوان کے بابتہ اختصاراً معلومات کو سپرد قلم کر رہا ہوں۔ بشرط حیات اس کے متعلق اگر حالات کے اجازت دیے تو ایک علیحدہ کتاب لکھوں گا۔

## بیان خسوف یعنی چاند گرہن

ان ساری باتوں سے قطع نظر کرتے ہوئے کہ علماء علم نجوم کی آراء کہ چاند گرہن میں کب اور کیسے آتا ہے نیز دوسرے سیارگان اور بروج پر اس کا کیا اثر ہوتا ہے صرف اس بات پر اس جگہ اکتفا کرتا ہوں کہ اس گرہن کا عالم سفلی اور اس کے ساکنین پر کیا اثر ہوتا مہینوں کا لحاظ رکھتے ہوئے تحریر کر رہا ہوں اور فی الحال اسی کی ضرورت ہے۔ اگر محرم کے مہینے میں چاند گرہن ہو تو اس بات کی علامت ہے کہ خلقت میں خصومت اور لڑائی بہت زیادہ ہو۔ دوسرے مغرب میں کسی بڑے آدمی کا انتقال ہو۔ میوہ جات کی پیدائش کم ہو۔ اشیاء صرف وخوردنی گراں ہوں۔ جلدی امراض مثل خارش وغیرہ کا زور ہو اور اگر ماہ صفر میں چاند گرہن ہو تو بارش بہت کم ہوگی اور دلیل ہے کہ بیماری کا غلبہ ہو۔ گیاہ بہت زیادہ پیدا ہو۔ البتہ خلائق آخر سال میں خوش رہے گی اور بیچ بلاد جبل کے میوہ جات زیادہ ہوں گے اور اگر ماہ ربیع الاول میں چاند گرہن ہو تو بیماری بہت زیادہ ہو۔ شہروں میں خرابی واقع ہونے کا امکان ہو اور کشش وکوشش خلق میں بہت ہو۔ مرض یرقان کی کثرت ہو۔ بیچ بلاد جبل کے مٹھائی میں کیڑے بہت پڑیں اور اگر ربیع الثانی میں چاند گرہن واقع ہو تو غلہ اس سال بہت زیادہ پیدا ہو اور علامت ہے اس بات کی کہ کوہساروں میں بارش بہت زیادہ ہو۔

تمام دنیاوی ملکوں میں سامان صرف وخورنی کی ازرانی ہو۔ زیادتی نعمت اور خیر وبرکت کے اسباب پیدا ہوں اور مغرب کے بادشاہ غالب رہیں اور اگر چاند گرہن ماہ جمادی الاول میں ہو تو برف باری زیادہ ہوگی اور بہت زیادہ خونریزی کی بھی علامت ظاہر کرتا ہے اور اگر چاند گرہن ماہ جمادی الثانی میں ہو تو غلہ کے زیادہ پیدا ہونے کی خبر ہے لیکن حوالی کوفہ میں قحط سالی کی علامت ہے اور بلائے عظیم کا نزول بادشاہ بابل پر ہے اور اگر رجب میں چاند گرہن ہو تو علامت ہے اس باست کی کہ غلہ گراں ہوگا اور وبا وطاعون ایسے

امراض کی مغربی ممالک میں کثرت ہو زیادہ حد تک مشرقی ممالک محفوظ رہیں گے۔ نیز مغربی ممالک کو قحط کا بھی سامنا کرنا پڑے گا۔ درد چشم سے امان رہے گی اور اگر ماہ شعبان میں چاند گرہن ہو تو علامت ہے اس بات کی کہ خلائق میں دوستی بہت پیدا ہوگی۔ جنگ وجدل کا بازار سرد ہوگا۔ لیکن کسی ملک کا کوئی بڑا امیر مارا جاوے گا۔ چیزیں مہنگی ہوں گی اور اکثر ممالک مغربی میں قحط عظیم پڑنے کی خبر دیتا ہے اور اگر ماہ رمضان المبارک میں چاند گرہن ہو تو علامت ہے اس بات کی کہ غلہ کم پیدا ہوا اور مفلسی کا دور دورہ ہوا اور بیچ بلاد جبل کے برف باری اور ٹھنڈک زیادہ ہوگی جس سے اموات انسانی اور حیوانی پہاڑی ممالک میں زیادہ ہوں گی۔ انسانوں میں بچوں کی موت زیادہ ہوگی اور ملک فارس میں حشرات الارض اور درندے زیادہ پیدا ہوں گے اور اگر چاند گرہن ماہ شوال میں واقع ہوا تو خستگی اور رنج کے اسباب خلق میں بہت زیادہ پیدا ہوں گے اور زیادتی بلا فتنہ وفساد اور اضطراب خلق میں زیادہ پیدا ہوگا اور اگر چاند گرہن ماہ ذیقعد میں واقع ہوا تو ہوا بہت تیز وتند چلے گی اور دلیل ہے دفینوں اور معدنیات کے پیدا ہونے کی نیز دشمن ممالک پر فتح پانے کی اس ملک کے جو حملہ آور نہ ہوا اور صرف مدافعانہ جنگ کرتا رہا ہوا اور اگر چاند گرہن ذی الحجہ کے مہینے میں واقع ہو تو علامت ہے اس بات کی کہ غلہ اس سال ہر دو فصلوں میں بہت زیادہ پیدا ہوگا اور پورا سال اس عنوان کے تحت مسرت وانبساط میں گزرے گا۔ اب میں یہاں سے بیان الکسوف یعنی سورج گرہن کا شروع کرتا ہوں جو اسی سلسلہ کی دوسری کڑی ہے۔

## بیان الکسوف یعنی سورج گرہن

جس طرح چاند گرہن کے اثرات عالم سفلی پر اثر انداز ہوتے ہیں۔ بالکل اسی طرح سورج گرہن کے اثرات کو بھی نمایاں طور پر قبول کرتا ہے۔ جس کا اختصاراً تذکرہ ضبط تحریر میں لایا جارہا ہے۔ اگر سورج گرہن ماہ محرم میں واقع ہو تو ارزانی ہوگی۔ لیکن حادثات بیماری سے زیادہ ہوں گے۔ زمین زلزلہ کی آمد سے تھرانے لگے گی۔ لیکن نشان سلامتی اہل شہر ہے اور اگر ماہ صفر میں سورج گرہن واقع ہو تو برص زیادہ ہو۔ خلقت اناج کی کمی کی وجہ سے بھوکی مرے۔ مغربی ممالک میں جنگ وجدل ہوگی اور اگر ماہ ربیع الاول میں سورج گرہن بڑے تو اختلافات صلح صفائی سے بدل جائیں۔ گائے، بیل اور بکریوں وغیرہ کی تعداد میں کمی ہوگی۔ اونٹوں میں وبا کی کثرت ہوگی۔ بیچ جنگل کے مگر آخری سال میں فروانی ہوگی اور اگر ماہ ربیع الآخر میں سورج گرہن واقع ہوا ہے تو علامت ہے اس بات کی کہ خلقت میں اختلافات پیدا ہوا اور بعضے بعضوں پر خروج کریں گے۔ مار پیٹ لڑائی دنگا اور فتنہ وفساد زیادہ ہوگا۔ جرائم کی رفتار بڑھ جائے گی قتل کی وارداتیں زیادہ ہوں گی اور اگر ماہ جمادی الاول میں سورج گرہن ہو تو دلیل ہے اس بات کی کہ اس سال رزق وروزی میں فراخی پیدا ہوا اور سربراہ مملکت کی شفقت اور اس کا احسان اس ملک کے باشندوں پر ہوگا اور اگر سورج گرہن ماہ جمادی الآخر میں واقع ہو تو دلیل ہے اس امر کی کہ ملک مصر میں جنگ وجدال اور فتنہ وفساد کی آگ بھڑکے اور کرانی بلاد مغرب میں واقع ہو لیکن سال آخر میں اور اگر سورج گرہن ماہ رجب میں واقع ہو تو دلیل ہے اس امر کی کہ بہ نسبت اموات کے پیدائش میں اضافہ ہو اور کوہستانی علاقوں میں برشگال کی بہت زیادتی ہو جو تقریباً تباہی کی منزل میں داخل کردے لیکن اس کے ناقص اثرات سے مشرقی ممالک وبلاد فارس محفوظ رہیں گے اور اگر ماہ شعبان میں سورج گرہن واقع ہو تو علامت ہے اس بات کی کہ سال کے آخری حصہ میں پہاڑی ملکوں میں اموات بکثرت واقع ہوں گی بقیہ ممالک میں آفات سماوی سے خلقت خدا کی محفوظ رہے گی اور اگر ماہ رمضان میں سورج گرہن واقع ہوا تو دلیل ہے۔

اس امر کی کہ اہل عرب اہل روم اور یہودی ممالک پر برتری حاصل کریں گے لیکن پہلے غلبہ روم کا ہوگا جو عارضی ہوگا اور اگر ماہ شوال میں سورج گرہن لگا تو علامت ہے اس بات کی کہ ہندوستان میں اندرون ملک رنجش اور کش مکش زیادہ ہوگی۔ حکومت اور عوام کے مقابلے میں حکومت کو سرنگوں ہونا پڑے گا بیرونی ممالک سے اس کے تعلقات اچھے رہیں گے۔ ناقدری ہوگی اور تمام سال اس پر گراں گزرے گا اموات اور جرائم کی رفتار میں زیادہ اضافہ ہونا چاہیے۔ بلاد مشرق میں چارے یعنی گھاس کی زیادتی ہوگی مویشیوں کی پیدائش میں اضافہ ہوگا اور اگر ماہ ذیقعدہ میں سورج گرہن ہو تو علامت اس بات کی ہے کہ اس سال عالموں میں فتور جاری رہے گا اور آخر سال میں بیماری کا بہت زور ہوگا۔ ہوا بہت چلے گی اور زراعت میں کچھ نقصان ہوگا۔ امیروں، سرداروں اور بھائیوں میں سختی اور نقصان خیز لڑائیاں ہوں گی۔ حق تعالیٰ برائیوں سے محفوظ رکھے اور اگر ذی الحجہ کے مہینے میں سورج گرہن واقع ہو تو دلیل اس امر کی ہے کہ باران رحمت الٰہی بہت اچھا رہے گا اور سال بھی بہت ہنسی خوشی سے گزرے گا خلقت شادمان رہے گی۔ البتہ ہوائے تند کی کثرت رہے گی۔ لیکن نقصان رساں نہ ہوگی۔ مغربی ممالک میں میووں کی کمی ہوگی۔ نیز انہیں اطراف میں گندم اور جو کے بھاؤ تیز رہنے کی امید ہے۔

واللہ اعلم بالصواب۔

تمت بالخیر

از قلم: ماسٹر فضل محمود نقاش، ترنڈہ محمد پناہ

# مداح و قداح

پیارے قارئین کرام! اسلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ یہ فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش جناب خالد الحق راٹھور صاحب کا نہ مداح ہے اور نہ قداح ہے۔ مداح خواں وہ آدمی ہوتا ہے جو کسی کی تعریف پڑھتا ہے۔ تعریف کرتا ہے۔ اگر میں مداح ہونے کا اقرار کروں تو کچھ لوگ مجھے خواہ مخواہ کا خوشامدی تصور کریں گے۔ اور قداح اس لیے نہیں ہوں کہ میں جناب خالد الحق راٹھور صاحب کی علمیت اور قابلیت کا قائل ہوں۔ چونکہ آپ ایک ادارے کے مالک ہیں۔ جو آپ کا ذریعہ معاش ہے۔ اور علمی خدمت کا ذریعہ بھی ہے چنانچہ جو شخص آپ کی ذات سے یا آپ کے ادارہ سے کسی وجہ سے ناخوش ہے یا آپ کی علمیت وقابلیت کا منکر ہے تو وہ قداح ہے۔ فی الحال مداحت اور قداحت کی صفات فضل محمود نقاش اپنے اندر رکھتا ہے۔ تا کہ کوئی قاری مضمون دوسرا یا تیسرا آدمی ناراض نہ ہو جائے۔ خود جناب خالد الحق راٹھور صاحب بھی ناراض نہ ہوں۔ کیونکہ یہ رمز تحریر ہے۔ حالانکہ جناب خالد الحق راٹھور صاحب سے یہ احقر العباد ماسٹر فضل محمود نقاش احترام رکھتا ہے۔ کیونکہ آپ کی ذات اس فقیر احقر العباد کا تعارف اپنے رسالہ راہنمائے عملیات سے سب سے پہلے کرایا تھا۔

پیارے قارئین کرام! متاثر ہونا۔ دو معانی رکھتا ہے۔ عام طور پر لوگوں میں اسے مثبت معنی دیئے جاتے ہیں کہ جب کوئی ایسے بولے کہ جناب میں آپ سے بڑا متاثر ہوا ہوں۔ دوسرا آدمی پھولے نہیں سماتا۔ تیسرا آدمی تجسس میں پڑ جاتا ہے۔ متاثر ہونا کیا ہوتا ہے۔ جب کہ کسی آدمی کے اخلاق، عظمت یا قابلیت دیکھ یا سن کر اچھا تاثر لینا اسے بھی متاثر ہونا کہتے ہیں۔ اور اس کا دوسرا منفی معنی یہ ہے کہ کسی کی بداخلاقی سے یا کسی دیگر عمل سے متاثر ہونا۔ یا جیسا کہ متاثرین سیلاب اور متاثرین زلزلہ ہوتے ہیں۔ اس منفی معنی میں کسی کی ذات کو نقصان پہنچتا ہے۔ گویا کہ کوئی بھی آدمی دو طریقے سے متاثر ہوتا ہے۔ اس لیے متاثر ہونا ذو معنی لفظ قرار پاتا ہے۔ آپ کیا تاثر لے رہے ہیں۔ یا آپ کیا تاثر دے رہے ہیں۔ آپ کا کیا تاثر ہے۔ یا آپ اپنے تاثرات بیان کریں۔ چنانچہ اس بات کو سمجھنے کے لیے ہم دو قارئین کرام کے تاثرات آپ تک پہنچاتے ہیں۔ تا کہ آپ اچھی طرح سمجھ جائیں۔ رسالہ راہنمائے عملیات شمارہ اپریل 2018ء صفحہ نمبر 40 تا 42 پر جناب خالد الحق راٹھور صاحب کی ذات پر چند سطور ماسٹر فضل محمود نقاش کی قلم سے پیش بحضور قارئین کرام ہوئیں تھیں۔ اس مضمون کو اکثر قارئین کرام نے غور سے پڑھا بلکہ بار بار پڑھا کسی نے فون پر کتاب اعمال فریدی کی تلاش میں مدد کے لیے معلومات لیں اور کچھ حضرات نے مضمون پر اپنے تاثرات پیش کرتے ہوئے تبصرہ کیا۔ چنانچہ گوجرانوالہ سیالکوٹ روڈ پر جگنا محلّہ سے ایک شیعہ عالم فاضل جناب محمد کاظم ترابی صاحب اس مضمون کو پڑھ کر بہت متاثر ہوئے۔ آپ اس احقر العباد فقیر فضل محمود نقاش کے غریب خانہ پر ترنڈہ محمد پناہ میں 24 اپریل کو تشریف لائے۔ اور شرف عزت بخشا۔ آپ جناب خالد الحق راٹھور صاحب سے بہت اچھے متاثر تھے۔ آپ حجرات و جواہرات کے بارے میں تفصیل سے معلومات رکھتے تھے۔ جانچ و پرکھ رکھتے تھے۔ چنانچہ آپ کے پاس حجریات کے اعتبار سے تمام نگینے محفوظ با قمری تھے۔ یعنی چاندی میں جڑے ہوئے تھے۔ پھر میں نے جناب کاظم ترابی صاحب سے باری باری تمام نگینوں کے بارے میں پوچھا تو آپ نے سب کچھ بتا دیا۔ ان کے نام اور ان خواص سب کچھ ایک تجربہ کار ماہر حجریات اور ماہر عملیات کی طرح بتا دیا۔ فرمایا کہ یہ سرخ مرجان ہے۔ یہ خون کی جملہ بیماریوں کا علاج ہے۔ فشار الدم والوں کے لیے تو خاص طور پر مجرب موثر ہے۔ پھر فرمایا یہ گارنٹ ہے۔ خرابی جگر اور خون میں شامل فاسد اور زہریلے مادوں کے اخراج کے لیے بڑا سریع الاثر پتھر ہے۔ اس کے بعد حجر القمر / مون سٹون دکھایا کہ اس کی تاثیر یہ ہے کہ مرد خواہ انتہا درجہ کا بدصورت اور کریہہ ہو۔ اگر حجر القمر اس کے جسم کے ساتھ چسپاں حالت میں ہے تو عورت کو مجال نہیں ہے کہ آنکھ بچا کر ادھر اُدھر دیکھ سکے۔ بس دم دم دیدم + دم نہ کشیدم والا معاملہ ہو جاتا ہے۔ عورت خواہ حسن و جمال میں قلو پطرہ یا مونا لیزا کیوں نہ ہو۔ وہ اس مرد پر ہزار جان سے نثار ہو جائے گی۔ گویا مرد تسخیر خلائق اور تسخیر مستورات و عورات ہو جاتا ہے۔ اگر عورت کے پاس ہے تو مرد اس عورت کا دم بھریں گے اور جان نثاری کریں گے۔ بلڈ سٹون کے بارے میں فرمایا کہ اس پتھر کی تاثیر یہ ہے کہ اگر یہ کسی کے پاس

ہوتو اس آدمی میں مخصوص جوش، جذبہ اور طاقت آجاتی ہے۔ سستی کو بھگا کر چستی لاتا ہے۔ ایک اور پتھر کے متعلق بتایا کہ یہ پکھراج کی خاص قسم سنہلا ہے۔ تسخیر زر، مال و دولت میں مجرب المجرب ہے۔ فرمانے لگے کہ اکثر مرد حضرات عورتوں کی طرح چاہے جانے کی خواہش قلبی رکھتے ہیں۔ اور محبوب بننے کی خواہش رکھتے ہیں۔ چنانچہ اوپل کے بارے میں فرمایا کہ یہ محبّ، محبت اور محبوب کے عملیات کے لیے اور محبت کے جذبات کے لیے اوپل سریع الاثر ہے۔ اس کے علاوہ ایسی انگوٹھیاں دکھائیں جس پر ہیرا، یاقوت، زمرد، نیلم وغیرہ جڑے تھے۔ عقیق زرد، سلیمانی، اناری اور کالے عقیق کی الگ الگ انگوٹھیاں تھیں۔ لاجورد، مرجان اور فیروزہ کی الگ الگ انگوٹھی تھی۔ فیرزوہ والی انگوٹھی کی شان اور ڈھال بڑی خوبصورت تھی۔ ان کے خواص بھی الگ تھے۔ پھر جناب کاظم ترابی صاحب نے ایک طلسم دکھایا جو کہ سنگ یشیب پر کندہ تھا۔ فرمایا یہ عاملوں کے خطیر رقم میں دستیاب ہوتا ہے۔ مگر ہمارے آبائی وطن سکردو میں باآسانی ملتا ہے۔ بلکہ سڑکوں پر پایا ملتا ہے۔ موتی، درنجف اور موئے نجف دکھاتے ہوئے فرمایا کہ آج کل جعل ساز لوگ ہمارے اہل تشیع کو بالخصوص لوٹ رہے ہیں۔ بلور کو مخصوص انداز میں تراش کر درنجف اور موئے نجف بنا کر بیچ رہے ہیں۔ عقیدت مند حضرات تو آنکھیں بند کر کے منہ مانگے داموں میں خرید لیتے ہیں۔ اس دوران مجھے فرمانے لگے۔ میں قیمتی حجرات / نگینوں کی خرید میں نو لاکھ روپے خرچ کر چکا ہوں۔ اس فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش نے دل میں سوچا کہ جناب کاظم ترابی صاحب نے ان قیمتی پتھروں کو اپنی جان کی حفاظت کے لیے خریدا ہوگا۔ مگر اب جناب کاظم ترابی صاحب کی جان ان پتھروں کی حفاظت کرتی رہے گی۔ کیونکہ قیمتی پتھر جس انداز میں جڑے ہوئے تھے اور تراشے ہوئے تھے وہ نوادرات سے کم نہ تھے۔ اور قابل دید تھے۔

پیارے قارئین کرام! میں نے جناب کاظم ترابی صاحب سے پوچھا کہ یہ قیمتی پتھر کہاں کہاں سے لائے ہو۔ تو فرمانے لگے کہ اس میں ایک میرے دوست کا ساتھ تھا۔ جو میرے استاد بھی ٹھہرے تھے۔ انہوں نے آخری زمانے میں مجھے کافی مالی نقصان بھی پہنچا گئے۔ ان کی باتوں سے معلوم ہوا کہ وہ صاحب کرہ ارض سے کہیں باہر چلے گئے ہیں۔ یعنی فوت ہوئے ہوں گے۔ یا انتقال فرما گئے ہوں گے۔ ان قیمتی پتھروں کے بارے میں فرمایا کہ ان میں اکثر قیمتی پتھر جناب خالد اسحق راٹھور صاحب کے پاس دستیاب ہیں۔ اور آپ کے ادارہ راہنمائے عملیات سے خریدے گئے ہیں اور کچھ بیرون ممالک سفر کے دوران خریدے تھے اور کچھ عراق و ایران کی زیارات کے دوران ایران سے خریدیں تھیں۔ جناب راٹھور صاحب کو ان حجرات کے بارے میں کافی شناسائی اور پرکھ ہے۔ یعنی اصلی اور نقلی حجرات کے بارے میں خوب جانتے ہیں۔ میں جناب کاظم ترابی صاحب کی حجرات / قیمتی پتھروں کے حصول میں جو جدو جہد کی تھی۔ سنتا رہا اور خود حجر / پتھر بن گیا۔ سوچ رہا تھا۔ یہ شخص کسی بادشاہ سے کم نظر نہیں آرہا۔ جن کے کپڑوں اور تاج میں قیمتی جواہرات جڑے ہوتے تھے۔ اسی سوچ میں گم تھا کہ اس دوران انہوں نے کسی عامل باعمل یا

بے عمل کا حجراتی نقش دکھایا جو نقش مثلث کے انداز میں وضع تھا اور انگوٹھی کی شکل میں تھا۔

| پکھراج | مرجان | موتی |
|---|---|---|
| نیلم | ہیرا | زرقون |
| روبی یاقوت | لہسنیا | زمرد |

جب اس کے پہننے کے بارے میں پوچھا گیا تو فرمایا کہ اسے شمسی انگشت میں پہنیں اور نیلم کے خانہ کو ناخن کی پور کی طرف کر لیں۔ گویا کہ یہ طلسم زحل ہوگیا اور زحل کی ساڑھ ستی، ڈھایا اور نظراتی یا ادواری نحوست کو ٹالنے، دفع کرنے یا زحل کی خاص نحوست سے بچانے کے لیے ہوگیا۔ شمسی انگشت فراست الید / پامسٹری والے حجرات چھنگلی انگلی کے ساتھ والی کو کہتے ہیں۔ عربی زبان میں اس کا نام بنصر ہے۔ اس مقام پر میں نے عرض کیا کہ زحل کی انگلی تو ہاتھ کی درمیانی انگلی کو کہتے ہیں۔ شہادت کی انگلی مشتری سے منسوب کی جاتی ہے اور انگوٹھا مریخ کی علامت ہے۔ جب کہ چھنگلی انگلی عطارد ہے۔ انگوٹھے کے نیچے ابھرا ہوا گوشت زہرہ سے اور اس سے نیچے دوسرا بھرا ہوا گوشت قمر سے ہے۔ گویا یہ طلسم عطارد، قمر اور زہرہ کے متعلق نہ ہے۔ یا ان میں جو جواہرات جڑے ہوئے تھے۔ وہ ان کواکب کے مطابق نہ تھے۔ یہ طلسم حمل، سرطان، میزان اور جدی کے چاروں منقلب اوتادوں کے مطابق تھا۔ جس میں شمس، مریخ، مشتری اور زحل شرف پاتے ہیں۔ اگر نیلم کے خانہ کو انگلی کی نوک یا ناخن کی طرف کرنے سے یہ انگوٹھی زحل کی بن جاتی ہے۔ تو مرجان مریخ سے ہوگا۔ باقی دو زرقون اور لہسنیا شمس اور مشتری کے ہو جائیں گے۔ نیلم والی انگوٹھی جو تین نگینوں سے بنائی گئی تھی وہ جناب جام مہتاب صاحب اوباڑہ کے ہاتھ میں دیکھی تھی۔ ان طلسماتی انگوٹھیوں کو اس طرح پہنا جا سکتا ہے کہ مریخ کی انگوٹھی کو انگوٹھے میں پہنا جائے۔ مشتری کی انگوٹھی کو شہادت کی انگلی میں، شمس کی انگوٹھی کو چھنگلیا اور درمیانی انگلی کے درمیان والی انگلی میں پہنا جائے۔ قمر اور زہرہ کے طلسمات کو چھنگلی انگلی (جس کو سرائیکی میں چیچی کہا جاتا ہے) میں پہنا جائے۔ چونکہ خود عطارد ذوجسدین ہے۔ اس لیے یہ قمر اور زہرہ کے طلسمات کے لیے موزوں انگلی ہے۔ اس طلسم کی اربعہ عنصری تقسیم اس طرح ہے، جس طرح نقش مثلث کی ہوتی ہے۔ ترتیب یا سمت بدلنے سے نقش کی تاثیر بدل جاتی ہے۔ نیلم کی سمت لینے سے طلسم چال آتشی، بادی، آبی اور خاکی بھی ہوگئی ہے۔ جو کہ علم الاعداد کے مطابق بھی ہے یا علم نجوم کے نو گرہوں / اجرام کے مطابق بھی نیلم نقش کی باقی چالیں اس طرح وضع کی جائیں گی۔

| یاقوت | نیلم | پکھراج |
|---|---|---|
| لہسنیا | ہیرا | مرجان |
| زمرد | زرقون | موتی |

| زمرد | لہسنیا | یاقوت |
|---|---|---|
| زرقون | ہیرا | نیلم |
| موتی | مرجان | پکھراج |

| موتی | زرقون | زمرد |
|---|---|---|
| مرجان | ہیرا | لہسنیا |
| پکھراج | نیلم | یاقوت |

اس طلسم میں ہیرا مرکزی نگینہ ہے۔ جیسا کہ شمس کو مرکزیت ہے۔ مرجان، نیلم، لہسنیا اور زرقون کو اوتادی حیثیت حاصل ہے۔ یاقوت، پکھراج، موتی اور زمرد مائل اوتادی اور زائل اوتادی حیثیت میں ہیں۔ گویا یہ طلسم شمس، قمر، راس،

ذنب، عطارد، زہرہ، مریخ، مشتری اور زحل کے لیے ہے۔ یا شمس، مریخ، مشتری، زحل، زہرہ، عطارد، قمر، راس، اور ذنب کے مطابق ہے۔ یا پھر طلسم شمس، عطارد، زہرہ (قمر، راس، ذنب) مریخ، مشتری اور زحل کے مطابق ہے۔ جناب کاظم ترابی صاحب فرمارہے تھے کہ یہ نو نگینے جواہرات حجرات میں سب سے زیادہ طاقتور اور درجہ اول کے سمجھے جاتے ہیں۔ یہ طلسم موجودہ زمانے کے نہایت ذہین اور فطین عامل جفار ونجم کی ذہنی اختراع ہے۔ اس طلسم سے عامل نے جہاں سائل کو فائدہ پہنچانے کی کوشش کی ہے۔ وہاں اپنی ذات کو بھی فائدہ پہنچایا ہے۔

پیارے قارئین کرام! جناب کاظم ترابی صاحب نے راہنمائے عملیات اپریل 2018ء میں جو باتیں اہل تشیع کے بارے میں درج تھیں۔ ان پر تبصرہ فرمایا اہل تشیع کے بارے میں بہت کچھ علمی اور فقہی باتیں ہوئیں تھیں جو شامل مضمون نہیں کی جاری ہیں۔ کیونکہ وہ نفس مضمون کے مطابق نہ ہیں۔ البتہ جناب کاظم ترابی صاحب سے کتب اربعہ اور نہج البلاغہ کی تمام جلدیں مطالعہ کے لیے مانگی تھیں۔ جن کا وعدہ فرما کر گئے تھے۔ جناب کاظم ترابی صاحب نے ضلع رحیم یار خان کی اہم روحانی شخصیت حضرت خواجہ غلام فرید رحمت اللہ علیہ کے سلسلہ کے بارے میں مزید معلومات لیں اور حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمت اللہ علیہ کے بارے میں سوال پوچھا کہ کیا علماء دیوبند آپ کی ذات کے بارے میں کیا کہتے ہیں۔ کیا یہ حضرات آپ کو مانتے ہیں۔ میں نے عرض کیا کہ دیوبندی اکثر سلسلہ چشتیہ میں داخل ہیں۔ حکیم الامت حضرت اشرف علی تھانوی صاحب بھی سلسلہ چشتیہ میں خلافت رکھتے تھے۔ عملیات کی معتبر کتب اعمال قرآنی، نقش سلیمانی اور حرز سلیمانی آپ کی طرف منسوب ہیں۔ سلسلہ چشتیہ ہندوستان متحدہ کا سب سے بڑا سلسلہ ہے۔ دین اسلام میں بڑی خدمات کا سلسلہ ہے۔ اسی لیے حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمت اللہ علیہ کو سلطان الہند کہتے ہیں۔ اور آپ ہی کو خواجہ غریب نواز بھی کہتے ہیں۔ یہ روحانی سلسلے حضرت خواجہ حسن بصری رحمت اللہ علیہ کی نسبت سے حضرت علی رضی اللہ عنہ امام الاولیاء تک پہنچتے ہیں۔ جبکہ اہل تشیع روحانیت میں اثناء عشری ہیں۔ روحانیت اور علم باطنی کے بارے میں ارشاد گرامایا کہ (اول العلم معرفۃ الجبار) پھر اس کی شرح فرمادی۔ جناب کاظم ترابی صاحب جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب کی تعریف فرماتے ہوئے ان کے علم نجوم، علم جفر اور دیگر علوم میں رسالہ راہنمائے عملیات کی تعریف فرمائی۔ مزید یہ فرمایا کہ کاغذ رسالہ کا اچھا نہیں ہے۔ البتہ مضامین معیاری ہوتے ہیں۔ جب کہ اس احقر العباد فضل محمود نقاش کو نصیحت فرمائی کہ آپ کا ایک صفحہ رسالہ آئینہ قسمت میں پرائز بانڈ کے سلسلہ میں چھپ رہا ہے۔ پہلے یہ صفحہ آپ کے نام پر براہ راست تھا۔ اب یہ زنجانی برادران میں سے سید منصور علی زنجانی صاحب کی تصویر کے ساتھ چھپ رہا ہے۔ آپ (مجھے مخاطب ہو کر فرمایا) اس نمبر الوجی سلسلہ سے توبہ کریں۔ آپ نے اس روحانی رسالہ میں غلط بنیاد ڈالی تھی۔ پھر باقی لوگ بھی آگئے۔ اب یہ رسالہ صرف پرچی جوا والوں کے لیے ہو گیا ہے۔ صرف یہی لوگ خریدتے ہیں۔ اس بات پر ماسٹر فضل محمود نقاش بہت نادم ہوا۔ بتایا گیا کہ



میں نے اس سلسلے کی بنیاد ضرور ڈالی تھی۔ مگر اب اس سلسلہ سے کنارہ کش ہو گیا ہوں۔ اس سلسلہ کو اب زنجانی برادران خود چلا رہے ہیں۔ جناب کاظم ترابی صاحب عالمی مجلس ادیان پاکستان کے رکن خاص ہیں۔ اس مقام پر میں عرض کیا کہ کیا پاکستان، افغانستان اور ایران باہم مل کر (عظیم عجم) بنالیں۔ ایک بڑے رقبے کے ساتھ بڑی معاشی اور عسکری قوت کے ساتھ ابھریں۔ تو جواب میں فرمایا ایرانی اپنے آپ کو شاہی خاندان کی قوم سمجھتی ہے۔ ایرانی نسلی تفاخر میں ڈوبی ہوئی قوم ہے۔ وہ ایسا نہیں کرے گی۔ اپنے آپ کو آریا قوم سمجھتی ہے۔ آریا قوم یعنی پارس کی قوم عربوں پر بھی فوقیت دیتی رہی ہے۔ ایران سے مراد آریا قوم کی سرزمین ہے۔ ایران زمانہ ماضی میں افغانستان اور پاکستان کی سرزمین پر بھی حاکم رہا ہے۔ شمال میں بھی کافی علاقے زیر قبضہ رہے ہیں۔

پیارے قارئین کرام! عاصم موبائیل سنٹر نہر بازار سمندری ضلع فیصل آباد سے جناب محمد ندیم اشرف صاحب نے ماسٹر احقر العباد فضل محمود نقاش سے احتجاج کیا ہے۔ انہوں نے رسالہ راہنمائے عملیات شمارہ اپریل 2018ء صفحہ نمبر 41 کے دوسرے کالم میں لفظ اپریل 2018ء کے عین نیچے علم فراست الید (پامسٹری یعنی ہاتھ کی ریکھا) کے بارے میں لکھا ہے کہ جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب مخفی و سری علوم (علم الجفر، علم الاعداد، علم الرمل اور علم فراست الید میں کامل مہارت رکھتے ہیں۔) چونکہ جناب محمد ندیم اشرف صاحب علم فراست الید (پامسٹری) میں خاص شغف رکھتے ہیں۔ ماضی میں اس فقیر احقر العباد ماسٹر فضل محمود نقاش نے جناب محمد ایاز نزل صاحب (رسالہ تحفہ روحانیت) کے دفتر ملتان میں موصوف جناب محمد ندیم اشرف صاحب کی سفارش کی تھی کہ ان کا مضمون پامسٹری پر اپنے رسالہ تحفہ روحانیات میں شائع فرمادیں انہوں نے سفارش مان کر انکاری سے اقراری ہو گئے۔ پھر مضمون شائع ہو گیا۔ رسالہ تحفہ روحانیات میں اس فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش کے مضامین بھی شائع ہوتے رہے ہیں۔ تو کسی مضمون میں جناب ندیم اشرف صاحب کے بارے میں ذکر ہو گیا۔ چنانچہ اس فقیر احقر العباد ماسٹر فضل محمود نقاش کی قلم سے ایک فقرہ میں کوئی ایک لفظ جناب محمد ندیم اشرف صاحب کی شان میں لکھا گیا۔ جو ذومعنی انداز میں تھا اس مضمون کے پڑھنے کے بعد جناب ندیم اشرف صاحب بہت

ناراض ہوئے۔ جواب طلبی فرمائی۔ معذرت بھی کی مگر غصہ کم نہ ہوا۔ پھر اپنے دوستوں سے گوشمالی کرائی۔ چنانچہ جناب ندیم اشرف صاحب کے مداح خواہوں نے اس لفظ پر میری بہت مٹی پلید کی تھی۔ حالانکہ ان کے پاس میرے فون نمبرز نہیں تھے۔ صاف ظاہر ہے کہ میرے نمبرز دیئے گئے تھے۔ اور احتجاج کرایا گیا تھا۔ آپ کے مداحوں نے نہال، طلال، دانیال کی طرح جلال کی زبان سے مجھے مخاطب ہوتے رہے۔ اس مرتبہ اب صاحب موصوف کو لفظ فراست الید پر اعتراض ہوا ہے۔ گویا کہ جناب ندیم اشرف کی نگاہ میں جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب پامسٹری (فراست الید) میں کمال نہیں رکھتے۔ خود کو بڑا با کمال اور ماہر مانتے اور خود کو تسلیم کرتے ہیں۔ بلکہ تسلیم کروانا چاہتے ہیں۔ لیکن کچھ حضرات کا خیال ہے کہ جناب ندیم اشرف صاحب بشیر احمد نامی ایک ماہر پامسٹ کی کتب سے مضامین لکھتے تھے۔ اور ان کی کتب سے استفادہ فرماتے تھے۔ یہ بات ان کے کسی حاسد نے کہی ہوگی۔ البتہ مجھے حسد نہ ہے۔ کیونکہ میں پامسٹری میں متعلق جاہل اور لاعلم ہوں۔ جو لوگ پاسٹ کو نجومی یا نجوم کو پاسٹ بولتے ہیں وہ بالکل غلط بولتے ہیں۔ دونوں الگ الگ ماہر ہوتے ہیں۔ جناب ندیم اشرف صاحب نے اس فقیر احقر العباد ماسٹر فضل محمود نقاش سے علم نجوم کی روح سے پوچھا ہے کہ مجھے پامسٹری کے ذریعے عزت، شہرت اور دولت کب ملے گی۔ موصوف کی تاریخ پیدائش (3 اگست 1974ء بروز ہفتہ) سے اسی سوال کے مطابق موصوف کے 21 مزید سوالات ہیں۔ جس سے پورا معاشرتی علوم کا پرچہ امتحانی بن جاتا ہے۔

جناب محمد ندیم اشرف صاحب نے انہیں سوالات کے تحت کراچی میں جناب لیاقت منجم صاحب اور جناب سید انور فراز صاحب سے رجوع فرمایا۔ ٹھٹھہ جنگ شاہی کے ماسٹر شوکت علی بروہی مرحوم صاحب سے رابطہ فرمایا تھا۔ جناب منجم ماہر فلکیات غلام رضا عسکری اعوان صاحب نواب شاہ سے اپنا زائچہ بنوایا۔ رحیم یار خاں کے جناب رفعت شیخ صاحب کے سامنے اپنا سوال رکھا۔ ملتان کے محترم ایاز زحل صاحب کی خدمت میں یہی سوال رکھا۔ جناب رشید منجم صاحب مرحوم اسلام آباد کی خدمت میں بھی یہی سوال دہرایا گیا۔ ان حضرات میں سے جو حضرات ہندی نجوم پر عمل کرتے تھے۔ انہوں نے موصوف کا طالع وقتی میزان بنایا اور جو یونانی نجوم کی طرف مائل ہیں۔ انہوں نے طالع وقتی عقرب بنایا ہے۔ البتہ ان کی درجات میں فرق ضرور ہے۔ موصوف نے اپنی پیدائش 13 تا 14 بجے درمیان بتاتے ہیں۔ اس لیے تمام حضرات نے درمیانی وقت مختلف چاہے۔ درمیانی وقت 13 بجے، 13 بجکر 30 منٹ یا مکمل 14 بجے لینے سے طالع وقتی کے درجات یونانی عقرب میں 18 یا 24 وغیرہ لیئے ہیں۔ اس طرح ادوار سیارگان میں فرق آگیا ہے۔ جناب سید انور فراز صاحب اور غلام رضا عسکری اعوان صاحب موصوف صاحب کو ہندی زائچہ بنا کر بڑی تفصیل سے زائچہ کے احکامات لگا کر سمجھائے ہیں۔ مگر موصوف کو سمجھ میں نہ آئی ہے یا وہ جس طرح چاہتے ہیں۔ اس طرح کے جوابات نہیں دیئے گئے۔ موصوف چاہتے ہیں کہ تسخیر عوام ہو جائے بڑے بڑے مکانات ہوں۔ اعلیٰ قسم کے لوگ آ کر قدم بوس ہوں۔ لکھ پتی اور کروڑ پتی بن جاؤں۔ بہت شہرت ہو بہت زیادہ مال و زر ہو۔ بیرون ممالک میں آمد و رفت ہو۔ پامسٹری کے علم و فن میں شہرہ آفاق ہو جاؤں چنانچہ یہ سوال اس فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش کے سامنے رکھ دیا۔ اسے آپ میرے لیے امتحان سمجھ لیں۔ آپ کا سوال کچھ اس انداز کا تھا کہ فن دست شناسی اور روحانیت میں مقامی سطح پر عزت، شہرت مل سکتی ہے یا نہیں اگر مل سکتی ہے تو کب تک؟ دولت کے لحاظ سے سنہری دور کب شروع ہوگا اور کتنا عرصہ رہے گا؟ عزت و شہرت کے لحاظ سے سنہری دور کب ہوگا۔ اور کتنا عرصہ رہے گا۔ کیا بڑھاپے میں دولت، عزت و شہرت کے ساتھ زندگی بسر ہوگی یا نہ؟ ان سوالات کے جوابات اس احقر العباد ماسٹر فضل محمود نقاش نے بھی دیئے تھے۔ آپ نے انہیں سوالات کے تحت ماضی میں رابطہ کیا تھا۔ ان کے جوابات بھی دیئے تھے۔ مگر صاحب کی دلی تسلی نہ ہوئی تھی۔ چونکہ میرے پاس کمپیوٹر زائچے کی سہولت میسر نہ تھی۔ اس لیے کچھ سوالات کے جوابات دینے سے قاصر تھا۔ خاص طور پر ادوار سیارگان میں مشکل پڑتی تھی۔ اپنی قلبی تسلی کے لیے یا پامسٹری کے مطابق جوابات کو اپنے دست کی ریکھاؤں سے اخذ کر کے نجوم کے مطابق مطابقت پیدا کرنے کے لیے مختلف منجم حضرات سے رابطہ کیا۔ جو رسالہ راہنمائے عملیات، تحفہ روحانیات، رسالہ آئینہ قسمت وغیرہ میں لکھ رہے تھے۔ یا صاحب ادارہ حضرات تھے۔ مضامین نگاروں میں سے جناب ندیم اشرف صاحب کو جناب سید انور فراز صاحب اور جناب غلام رضا عسکری اعوان صاحب نے ہندی نجوم اور منجم لہری کے قواعد کے مطابق زائچے بنا کر احکامات لگا دیئے۔ باقی حضرات نے یونانی قواعد سے اور گرین وچ رصدگاہ کے نجوم سے جوابات دیئے۔ تو جناب ندیم اشرف صاحب عجیب کش مکش میں مبتلا ہو گئے۔ جو زائچہ اس فقیر احقر العباد نے بنا کر دیا۔ اس میں ادوار سیارگان استخراج کر کے دیئے تھے۔ اور جو احکامات لگائے تھے۔ اگر دیکھا جائے تو سب محترم منجم حضرات نے درست احکامات لگائے تھے۔

میری طرف سے ایک حل یہ تھا کہ ندیم اشرف صاحب اپنی جائے پیدائش کے عرض بلد اور طول بلد سے ہجرت کر لے تو سب کچھ مل سکتا ہے۔ چنانچہ لاہور کی طرف ہجرت کرنے کی تجویز دی تھی۔ جس پر عمل نہ کیا گیا۔ نتیجہ وہی ڈھاک کے تین پات والا ہوا۔ یہ صاحب چاہتے ہیں کہ سمندری میں سمندر جتنا مال و زر مل جائے۔ جو کہ محض خواب و خیال بات ہے۔ یا پھر ناجائز ذرائع استعمال کرے تو یہ خواب اور خیال پورے ہو سکتے ہیں۔ مگر آپ نے اس پر عمل نہ کیا یا عمل نہ کر سکے۔ پیارے قارئین کے لیے۔ اس فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش نے جناب ندیم اشرف صاحب سے عرض کیا کہ یہ بندہ تو نجوم و فلکیات میں بالکل جاہل ہے۔ نجوم کے قواعد سے نابلد ہے۔ نجوم اور جفر کے رسالوں سے کچھ سوجھ بوجھ پڑی ہے۔ آپ کے فن دست شناسی میں کیا آپ کے ۲۲ سوالات کے جوابات حل نہیں ہیں۔ تو فرمایا کیوں نہیں ہیں اگر پوچھیں کہ آپ کا انگوٹھا کیا کہتا ہے؟ ان کی پوریں، گرہیں کیا کہتی ہیں؟ آپ کی انگلیاں کیا کہتی ہیں؟ آپ کے ناخن کیا کہتے ہیں؟ آپ کا ہاتھ کس قسم کا ہے؟ آپ کے سوالات تو فلاسفروں کی طرح ہیں۔ آپ کی کس انگلی کا ابھار نمایاں ہے۔ ابھار مشتری اور ابھار زحل دونوں مل کر کیا کہتے ہیں؟ ابھار شمس اور ابھار عطارد کیا کیا کہتے

ہیں؟ آپ کا خط حیات آپکی زندگی کو کس طرح بسر کرتا بتاتا ہے اور کتنی بتاتا ہے؟ ابھار زہرہ کیا کہتا ہے؟ قوت حیات کتنی ہے؟ عرصہ حیات کتنا اچھا ہے؟ خط تقدیر کس انگلی کی طرف رجوع کرتا ہے؟ خط قلب وخط دماغ کیا کیا بتاتے ہیں؟ کیا آپ کے ہاتھ میں خط شہرت ہے یا نہ ہے؟ خطوط گہرے ہیں یا ہلکے ہیں؟ جوش نما ہیں یا نہ ہیں؟ شکستہ ہیں یا نہ ہیں؟ ان خطوط پر کوئی مربع، مثلث یا مزید کوئی ریکھا/خط تو نہیں نکلتا؟ آپ کے ہاتھ میں جو کچھ لکھا ہوا ہے۔ وہی آپ کو ملے گا۔ آپ کے ہاتھ کو تاریخ پیدائش عیسوی، بکرمی یا ہجری قمری کی ضرورت نہیں ہے۔ نہ وقت پیدائش اور مقام پیدائش کی ضرورت ہے اور نہ آپ کے نام اور آپکی والدہ کے نام کی ضرورت ہے۔ آپ کے ہاتھ میں آپ کے سب سوالوں کے جوابات ہیں۔ عرصہ ابتداء تا انتہا موجود ہے۔ بچپن، جوانی اور بڑھاپے کے ادوار بھی موجود ہیں۔ آپ خواہ مخواہ نجومیوں کے پیچھے پھر رہے ہیں۔ اگر یہ بات درست نہ ہے۔ ہاتھ کی لکیروں میں درج بالا سوالات کے جوابات نہیں مل سکتے۔ محض اجمالی اور مجموعی طور پر کیا جاسکتا ہے کہ یہ آدمی امیر ہوگا یا غریب ہوگا۔ شہرت ملے گی یا نہ ملے گی۔ بچپن، جوانی اور بڑھاپا کیسے گزرے گا۔ اولادیں کتنی ہوں گی۔ شادیاں کتنی ہوں گی۔ اگر ان سوالوں کے جوابات پامسٹری دیتی ہے۔ تو نجوم بالکل غلط علم ہے۔ کیونکہ یہ جنتری کا محتاج ہے۔ جنتری سیارگان کی محتاج ہے۔ اگر رصدگاہ سے رفتار سیارگان میں فرق پڑجائے تو سارا زائچہ غلط ہوجاتا طالع وقتی اور درجات کے فرق سے سارا حساب غلط ہوجاتا ہے۔ طالع شمسی اور طالع قمری کے الگ حسابات ہیں۔ جب کہ پامسٹری ایسے جھنجھٹ سے پاک وصاف ہے۔ پامسٹری یعنی دست شناسی میں ایک اور اہم بات ہے کہ مرد حضرات ہاتھ دکھائیں یا نہ دکھائیں خواتین ضرور ہاتھ دکھاتی ہیں۔ اگر انہیں زائچہ بنا کر سمجھائیں تو انہیں کچھ سمجھ میں نہیں آتا جب تک ان کا ہاتھ پکڑ کر یہ نہ بتائیں کہ آپ کا ہاتھ بہت نرم اور خوبصورت ہے۔ آپ کے ہاتھ میں امیری ہے۔ بہت اچھے اور اعلیٰ آدمی سے شادی ہوگی۔ بہت مال دار ہوجاؤ گی۔ یہ سوال اکثر امیر گھرانے کی عورتیں اپنی بچیوں کے لیے پوچھتی ہیں۔ جن کی شادی کے لیے خاص طور متفکر ہوتی ہیں۔ مگر رشتہ نہیں آرہا ہوتا یا۔ پھر وہ کسی امیرزادے کو پھسا رکھا ہوتا ہے۔ ان کو ڈر ہوتا ہے کہ کہیں یہ لڑکا بھاگ تو نہ جائے گا۔ ہر دو صورت میں وہ امیر خاتون اپنی بیٹی کے لیے ایسے سوالات کرتی ہیں اور اپنی بچی کا ہاتھ بھی دکھاتی ہیں۔ زائچہ پر اعتبار اور اعتماد کم کرتی ہیں۔ چنانچہ دست شناسی سے اپنی بچی کا ہاتھ دکھاتے ہوئے یہ سوال بھی کیا جاتا ہے کہ خاوند ہر وقت آپ کی خدمت داری کرتا رہے گا۔ غلام بن کر زندگی گزارے گا؟ ساس اور نندیں بھی منہ دیکھ کر جیتی رہیں گی؟ چنانچہ جب نجومی ایسی عورت کو خراب وقت کی خبر سناتا ہے تو نجومی اسے بڑا برا لگتا ہے۔ بلکہ جھوٹا لگتا ہے۔ اگر کوئی عورت کسی ایسے خراب وقت کا شکار ہوجائے۔ جس پر زحل کی نحوست یا ساڑھ ستی یا کسی دیگر وجہ سے نحوست کے اثرات پڑنے لگیں۔ باقی دیگر سیارگان کی نحوست آجائے۔ تو نجومی کی یہ بات اس عورت کو سمجھ میں نہیں آتی۔ البتہ جفار ایسی عورت کو جلدی اپنا شکار بنا لیتا ہے۔ بولتا ہے کہ تم واقعی امیر اور سردار عورت تھی مگر آپ کے دشمنوں اور حاسدوں نے آپ پر کالا جادو کردیا ہے۔ آپ پر بندش کردی گئی ہے۔ پھر اس کا حل نورانی علم سے کرتا ہے۔ جب اس میں ناکام ہوجاتا ہے۔ تو خود کالے علم سے کام کرانے کی دعوت دے دیتا ہے۔ یا پھر کسی کالے علم والے عامل کا در دکھاتا ہے۔ جہاں عورت اپنی ذاتی دولت (عصمت) دے کر کام کراتی ہے۔ اس طرح عورت ساری زندگی کے لیے برباد ہوجاتی ہے۔ بلکہ ''سرعام'' ذلیل وخوار ہوجاتی ہے۔ اور کچھ خواتین کو ''سرعام'' والے سرعام رسوا کردیتے ہیں۔ کہتے ہیں کہ ہمارا پروگرام اچھا ہے۔ بے شک پروگرام اچھا ہے۔ مگر اصلاح کا انداز غیر اسلامی ہے۔ اسی طرح اگر جناب محمد ندیم اشرف صاحب پامسٹری (دست شناسی) کو روحانیت سمجھتے ہیں یا روحانیت کی شاخ سمجھتے ہیں۔ تو آپ روحانیت کو نہیں سمجھتے۔ نہ پامسٹری روحانیت کا حصہ ہے۔ اور نہ روحانیت پامسٹری کا حصہ ہے۔ اگر ندیم اشرف صاحب ایسا سمجھتے ہیں تو جاننا چاہے۔ کہ آپ گمراہ ہیں۔ یا مخصوص فکر کے تحت بدراہ ہوچکے ہیں۔ اگر تمام پامسٹ حضرات روحانی بزرگ ہیں تو ایسے بزرگوں سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتا ہوں۔ پامسٹری/دست شناسی علم قیافہ کا حصہ ہے۔ جس طرح علم الاعداد علم الجفر کا حصہ ہے۔ جب کہ علم نجوم ایک بنیادی علم ہے۔ علم جفر، علم اعداد، علم رمل اور علم پامسٹری میں منسوبات علم نجوم کے مطابق ہیں۔ ماشاءاللہ جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب علم نجوم میں ماہر اور یکتا اور لاثانی ہیں۔ لیکن لاثانی سرکار نہیں ہیں۔ یہ لاثانی سرکار بریلویت کے مسلک کا لباس پہن کر اس زمانہ کے غلام احمد قادیانی ہیں۔ جب کہ جناب خالد اسحٰق راٹھور صاحب پکے اور سچے مواحد مسلمان ہیں۔

پیارے قارئین کرام! جناب محمد ندیم اشرف صاحب نے فرمایا ہے کہ کوئی ایسا عمل بتائیں جس سے غیبی مالی فتوحات اور تسخیر خلائق بے تحاشہ ملے۔ اس سوال کے بارے میں جناب سید انور فراز صاحب کے متعلق فرمایا کہ وہ فرماتے ہیں کہ کوئی ایسا عمل نہیں ہے۔ جس سے تسخیر خلائق ہو اور تسخیر مال وزر ہو۔ حالات اس وقت بدلتے ہیں۔ جب آدمی کے زائچہ جات پیدائشی کے سیارے بدل کر سعد حالت میں آجاتے ہیں۔ رجعت سے استقامت میں آتے ہیں۔ وبال، زوال، حضیض، ہبوط، سقوط، غروب اور خانہ دشمن سے نکل کر طالع، عروج، اوج شرف، طلوع اور خانہ دوست میں آتے ہیں۔ یا نحس ومنحوس سیارگان کی بجائے سعد ومسعود سیارگان سے قران کرتے ہیں۔ تثلیث وتسدیس بناتے ہیں۔ تربیع ومقابلہ میں نہیں ہوتے۔ تب عزت وشہرت ملتی ہے۔ مال ودولت ملتی ہے۔ یاد رکھیے یہ عقیدہ نمرود کے زمانہ میں آذر کا تھا۔ جس کے خلاف حضرت ابراہیم علیہ السلام آواز حق بلند فرمائی۔ عرب و فارس کی اقوام میں صحابی اور مجوسی اقوام کا یہی نظریہ وعقیدہ تھا۔ مجوسی خیر کے لیے یزدان کو خدا مانتے تھے۔ جن کا حاکم مشتری تھا۔ شر کے لیے ہرمن خدا تھا۔ جس کا حاکم زحل تھا۔ اسی لیے منجم حضرات آج بھی سعادت ونحوست کے لیے یا امارت و غربت کے لیے زائچہ میں مشتری اور زحل کو خاص طور پر دیکھتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ علماء اسلام نے کسی مسلمان کو نجومی کے پاس جانے سے منع کرتے ہیں۔ کیونکہ ایسے

عقائد کی وجہ سے مسلمان کے کافر ہو جانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ ہندوستان میں نجوم مذہب میں شامل ہے۔ ہندو جنم کنڈلی کے مطابق زندگی گزارتا ہے۔ ہندو سیارگان کے ساتھ ساتھ چلتا رہتا ہے۔ اس طرح وہ کبھی خوشحال نظر آتا ہے تو کبھی بدحال نظر آتا ہے۔ بے شک جناب سید انور فراز صاحب ہندی نجوم پر یقین رکھتے ہیں۔ مگر آپ کا عقیدہ مندرجہ بالا مذکورہ بات کے مطابق ہرگز نہ ہوگا۔ بات سمجھانے میں یا بات سمجھنے میں جناب محمد ندیم اشرف صاحب کو غلط فہمی ہوتی ہوگی۔ جناب سید انور فراز صاحب قرآن مجید کی کسی سورت یا آیت مبارکہ یا اسم الٰہی کی تاثیر سے انکاری نہ ہوں گے۔ کیونکہ خود شارح اعظم حضرت محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے بھوک و افلاس یا تنگ دستی کو دور کرنے کے قرآن مجید کی سورہ پڑھنے کا حکم فرمایا ہے۔ کشائش رزق کے لیے اولیاء کرام کے بہت سے عملیات منقول ہیں۔ سلسلہ چشتیہ، قادریہ، نقشبندیہ، سہروردیہ اور خواجگان اور اویسہ میں کشائش رزق اور افزائش رزق کے لیے اورا دو وظائف موجود ہیں۔ ان سلاسل کے لوگ وظائف پر مداومت کر کے امیر کبیر ہوئے ہیں اور کچھ حضرات نے تعویذات و نقوش کی برکت سے مالا مال ہوتے رہے ہیں۔ اگر تعویذات پر اعتراض کیا جائے تو اوراد و وظائف پر اعتراض کرنا صحابہ کرام کے عمل اور اولیاء کرام کے عمل پر اعتراض بنتا ہے۔ یہ سب منتر نہیں ہوتے تھے۔ بلکہ قرآن مجید کی سورتیں اور آیات ہوتی تھیں یا اسماء الحسنٰی میں سے چند اسماء الحسنٰی ہوتے تھے۔ بعض جعلی پیر یا بے عمل پیر تسخیر اور فتوحات کے لیے ایک اور راستہ نکالتے رہے ہیں۔ وہ یہ کہ خود بزرگوں والی شکل اختیار کر کے اپنی نظریں جھکا کر قلب پر مرکوز رکھتے تھے۔ اپنے مریدین کو دکھاوے کے لیے الگ کمرہ یا حجرہ میں مقیم ہو جاتے (آپ اس سے حجرہ مقیم شاہ شہر یا علاقہ مراد نہ لیں) پھر باہر پیر صاحب کا خلیفہ اپنے پیر امرشد کی کرامات، ولایات اور کرشمات میں غلو کر کے بیان کرنا شروع کر دیتا۔ عورتوں میں اسے پہنچی ہوئی سرکار (خدا رسیدہ پیر) بیان کرتا۔ ان سے من کی مرادیں پوری کرانے کی ترغیب دیتا تھا۔ اس طرح پیر خود نہ اڑتا تھا۔ بلکہ اسے اس کا خلیفہ پر لگا کر اڑاتا تھا۔ پیر کو کافی بھاری بوہل یعنی نذرانہ دلاتا تھا۔ بعد میں خلیفہ ان نذرانوں میں برابر کا شریک ہو کر مساری الحصہ تقسیم کر کے لیتا تھا۔ یہ مسخرات اور فتوحات کا آسان ترین طریقہ کار ہوا کرتا تھا۔ چونکہ عورت شیطان کا جال ہے۔ خود عورت حرص و ہوس اور حسد یا عناد و فساد کا شکار ہے۔ عورت ایسے خلیفوں کی ترغیب میں جلد آجاتی ہے۔ عورت بھی مال و زر کی طلب گار ہے۔ دوسرے کی خوشحالی سے حسد کر کے بدحالی و بربادی کی خواہاں رہتی ہے۔ یا دو میاں بیوی کا پیار ایک آنکھ بھاتا تو ان کے درمیان بغض و عناد یا فساد ڈالنے کے لیے تعویذات لیتی پھرتی ہے۔ یا کرتی پھرتی ہے۔ چنانچہ ہوس کی شکار عورت کبھی خلیفہ کی ہوس کا شکار ہو جاتی ہے اور کبھی جعلی پیر کی ہوس کا شکار ہو جاتی ہے۔ اس ترغیب پر کہ اس طریقہ کار سے عمل سریع الاثر ہو جاتا ہے۔ پھر یہی عورتیں یا ایجنٹ عورتیں ایسے عاملوں کی ایسی بے پر کی اڑاتیں ہیں کہ وہ پیر آناً فاناً علاقوں میں مشہور ہو جاتا ہے۔ شہرت بھی مل جاتی ہے۔ عزت بھی ملنا شروع ہو جاتی ہے۔ اور مال و دولت بھی ملنا شروع ہو جاتا ہے۔ کچھ لوگ اس کو بھی روحانیت اور بزرگی کہتے ہیں۔ یا فتوحات و مسخرات بھی اسی قاعدہ و عمل کے ذریعہ حاصل کرتے ہیں۔ بعض عامل حضرات تسخیر خلائق میں عورتوں کو مسخر کر کے ان سے دونوں کام لیتے ہیں۔ مال و دولت بھی بٹورتے ہیں اور اپنی ہوس بھی پوری کرتے ہیں۔ مسخرات کے عمل سے عورتیں ہر دو عمل کے لیے تیار ہو جاتی ہیں۔ جناب محمد ندیم اشرف صاحب کے زائچہ پیدائش میں یہ بات عیاں کھڑی ہے کہ آپ کی ذات بیوکات میں جنس ثانی اور جنس ثالث کی طرف رجحان ہے۔ طالع عقرب سے تسخیر مستورات و خواتین با آسانی ہوسکتی ہے۔ پامسٹری بھی اسی طالع کے تابع ہے۔

پیارے قارئین کرام! یہ فقیر احقر العباد فضل محمود نقاش نہ تو ماہر نجوم ہے اور نہ ہی ماہر عملیات ہے۔ البتہ سلسلہ روحانیت میں سلسلہ چشتیہ کے بزرگ خواجہ غلام فرید رحمت اللہ علیہ کوٹ مٹھن والی سرکار کے سلسلہ فریدیہ سے تعلق ہے۔ فرید آباد شریف میں سانول کریم سائیں کے خانوادہ میں جناب عبدالرسول سائیں سے دست بیعت کی تھی۔ میرے والد ماجد حاجی غلام محمد صاحب مرحوم کو فیض اسی آستان سے ملا تھا۔ عملیات کی دنیا میں عزت اور شہرت اس احقر العباد فضل محمود نقاش کو کچھ وراثت میں ملی ہے اور کچھ خود کمانے کی کوشش کی ہے۔ چونکہ یہ فقیر اپنے والد کی طرح پورا با عمل تو نہ ہو سکا۔ البتہ نام اور کام کو باقی رکھا ہوا ہے۔ اگرچہ روحانیت تو نہیں ہے۔ البتہ عملیات کا علم و فن ضرور جانتا ہوں۔ ایک سیدھا سادہ سکول ماسٹر ہوں۔ سکول ماسٹر کے انداز میں بود و باش رکھتا ہوں۔ ترندہ محمد پناہ میں ادنیٰ لوگوں کی طرح رہائش رکھتا ہوں۔ اساتذہ کرام کی از حد عزت کرتا ہوں۔ میرا عقیدہ اس طرح ہے کہ مشرق، شمال اور جنوب کی طرف آدمی بیٹھے ہوں اور قبلہ و کعبہ کی طرف جگہ خالی ہو۔ منہ میں ایسی تھوک آجائے جس کو گرانا یعنی تھوکنا پڑ جائے۔ تو اس کو نگلنا کراہت کا عمل ہے۔ جو باعث نفرت ہو سکتا ہے۔ آدمی اور انسانوں کی تکریم کی وجہ سے قبلہ رخ تھوکنا مباح سمجھتا ہوں۔ زمین پر تھوکنے سے منہ کسی سمت ضرور ہو جاتا ہے۔ البتہ آسمان کی طرف منہ کر کے نہیں تھوکنا کیونکہ آسمانی پر تھوکنا منہ کی طرف آتا ہے۔ یعنی صاحب علم و عالم و فن پر اعتراض کرنا یا اس کی شان کم کرنا آسمان پر تھوکنے کے مترادف ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

☆☆☆

# برج سرطان

تحریر: سید عرفان، اسلام آباد۔

## مختصر منسوبات

| جنسی خواص | عنصری خواص | جسدی خواص |
|---|---|---|
| مونث | آبی | منقلب |
| **حاکم کوکب** | **مخصوص دن** | **مخصوص حروف** |
| قمر | پیر، منگل، جمعہ | ح، ہ |
| **جسم کا حصہ** | **مخصوص رنگ** | **مخصوص پتھر** |
| معدہ | سفید، پستی، پیلا | موتی، ہیرا، مرجان |

### موزوں کھانے:۔

دودھ، کھیر، شیرینی۔

### موزوں کھیل / شوق:۔

کھانا پکانا، جہاز رانی، سلائی، پانی سے متعلق کھیل، ایسے کھیل / معمے جن میں یادداشت کا استعمال ہو۔

### موزوں جڑی بوٹیاں اور پودے:۔

گوبھی، زیتون، سلاد، کدو، شلجم، مشروم۔

### پیشہ:۔

زمین کی خرید وفروخت، نرسنگ۔

ڈاکٹر خصوصاً بچوں کے، نرسنگ، ادویہ سازی، ہوٹل، بیکری، ڈیری فارمنگ، تجارت، نوادرات، آثار قدیمہ، سماجی بہبود، باغبانی، پودوں سے متعلق کام، تصنیف وتالیف، تعلیم وتدریس، مشروبات، مچھلی کا کام، ملاح، شہد کا کام، اور فارمہ، مصوری، شاعری، موسیقی، آرٹ، گھریلو ضرورت کی اشیاء فرنیچر، آرائش کا سامان وغیرہ، جانوروں کی پرورش۔

## عام خصوصیات

برج سرطان کے افراد حساس، رحم دل، ہمدرد اور مہربان ہوتے ہیں۔ یہ اپنے گھر اور خاندان کے لوگوں کی پرورش صحت یابی اور نگہداشت کا بہت خیال کرتے ہیں اور ان کے لیے بہت نرم گوشہ رکھتے ہیں۔ اپنے قریبی لوگوں کی حفاظت کرتے ہیں۔ اگرچہ باہر سے صحت مند لگتے ہیں۔ لیکن نرم دل ہوتے ہیں، وجدان کے حامل ہوتے ہیں۔ تخیلی خیالات رکھتے ہیں۔ حاضر دماغ ہوتے ہیں اور جانتے ہیں کہ کب دوسروں سے رابطہ رکھنا ہے اور کب نہیں۔ احتیاط پسند اور دفاعی طبیعت کے حامل ہوتے ہیں۔

### موزوں حالات / منسوبات:۔

مائع اشیاء، پانی، دریا سمندر اور پانی سے متعلق اشیاء، انسانوں اور جانوروں کے شیر خوار بچے، شراب خانے، فلاحی ادارے، لیبارٹری، ہوٹل، بچوں کے ڈاکٹر، ملازم، گھریلو ملازم، جائیداد کی خرید وفروخت کرنے والے۔

### موزوں اشیاء:۔

کشمش، پکانے کے برتن، باغبانی کے آلات، گھر میں استعمال کے آلات، تیرنے کا سامان، تحفے، گملوں میں لگے پودے۔

### صحت:۔

سرطان افراد بہت حساس ہوتے ہیں اس لیے وہ چھوٹی چھوٹی باتوں کی ٹینشن لیتے ہیں اور اس کا اثر ان کی صحت پر آتا ہے۔

## محبت کے معاملات:۔

محبت میں یہ دل وجان سے چاہتے ہیں۔ سچے دل سے پیار کرتے ہیں اور کبھی فلرٹ نہیں کرتے۔

## مثبت خصوصیات

گھر اور خاندان کا خیال رکھنے والے رحمدل اور شفیق انسان وجدانی کے حامل افراد ہوتے ہیں۔ گھر اور اس کی افراد کی حد درجہ حفاظت کرتے ہیں۔ جذبات ان کی زندگی میں بہت اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ اگرچہ حساس اور اندر سے ڈرے ہوئے ہوتے ہیں۔ لیکن حد درجہ وفادار ہوتے ہیں۔ یہ لوگ گھر کے کھانوں کے شوقین ہوتے ہیں۔ یہ لوگ وفادار، وطن دوست، دوسروں کے لیے مدد کرنے والا، کفایت شعار، زیرک اور سمجھدار ہوتے ہیں اور گھر کو بنا کر رکھنے والے ہوتے ہیں۔

صحت کی بہتری کے لیے ان کو چھوٹی چھوٹی باتوں کو نظر انداز نہیں کرنا چاہئے اور کھانا پینے کے معاملے میں احتیاط سے کام لینا چاہیے۔

یہ محبت میں اپنے جذبات کا اظہار ٹھہر ٹھہر کر کرتے ہیں حالانکہ ان کا دل محبت سے بسر نہ ہوتا ہے اور کوئی بھی رشتہ قائم کرنے سے پہلے خوب سوچ لیتے ہیں۔ ان کی زندگی میں رشتوں اور محبت کی بہت اہمیت ہوتی ہے۔



وفادار ہوتے ہیں۔

## منفی خصوصیات

سرطان لوگ بہت ایدک، تنگ نظر اور سخت مزاج بھی ہو سکتے ہیں۔ سرطان کے لیے یہ فیصلہ کرنا مشکل ہوتا ہے کہ وہ کب نرمی اختیار کرے اور کب سختی اور یہ ان کے لیے اکثر مشکلات پیدا کرتا ہے۔ یہ لوگ اکثر احساس کمتری کا شکار ہوتے ہیں اس لیے معمول باتوں یا سرزنش پہ بھی کافی برا مناتے ہیں اور چیزوں پر اپنا حق جتاتے ہیں۔ یہ لوگ بہت زیادہ حساس بہت زیادہ جذباتی، موڈی، جلد بدلنے والے، احساس کمتری کا شکار غیر مستقل مزاج، نہ معاف کرنے والے، غیر متوازن ہوتے ہیں۔ بھولے بھالے اور صاف ستھرے نہیں ہوتے ہیں۔

حساس ہونے کی وجہ سے یہ اپنے جذبات کا کھل کر اظہار نہیں کرتے لیکن ضرورت سے زیادہ تحفظ اور ضرورت سے زیادہ حق جتانے کی وجہ سے اپنے قریبی لوگوں کو بہت پریشان کرتے ہیں۔

## بیماریاں

ان لوگوں کو زیادہ تر معدہ اور نظام انہضام کی بیماریوں سے واسطہ پڑتا ہے۔ غیر مستقل مزاجی کی وجہ سے ذہنی دباؤ کا شکار بھی رہتے ہیں۔ جگر کے امراض سے بھی واسطہ پڑسکتا ہے۔

# مسائل کا نورانی حل

| | |
|---|---|
| لوحِ شرف قمر | روزمرہ زندگی سے متعلق کسی بھی معاملہ کے فوری روحانی حل کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔ |
| لوحِ شرف شمس | عزت، شہرت، کامیابی، حکومت، سیاست، حصول عہدہ، اعلی پوزیشن، نوکری میں استحکام اور ترقی، اولادِ نرینہ، سرکاری نوکری |
| لوحِ شرف عطارد | تعلیم، حافظہ اور زبان دانی، کاروبار تجارت اور رزق، نوکری، دماغی امراض، اندرون و بیرون ملک سفر |
| لوحِ شرف زہرہ | عوام و خواتین میں مقبولیت، تسخیر محبوب، رجوع خلقت، شادی، خوبصورتی اور کشش پیدا کرنے کے لیے |
| لوحِ شرف مریخ | مخالفین پر غلبہ، دشمنوں کو شکست، مقدمہ یا لڑائی میں کامیابی، سحری و آسیبی امراض سے بچاؤ، تحفظ صحت، قوت جسمانی اور مردانہ حیوانی طاقت۔ |
| لوح شرف مشتری | مال و دولت، تجارت و کاروبار میں اضافہ، جائیداد، انعامی بانڈ، لاٹری، خاتمہ غربت مالی۔ |
| لوحِ شرف زحل | جب چلتے کام رکنے لگ جائیں اور کام ہوتے ہوتے رہ جائیں تو آپ کو اس لوح کی ضرورت ہے۔ مختلف قسم کی ناکامیوں اور پریشانیوں سے تحفظ کے لیے۔ وراثتی جائیداد کا مسئلہ |
| لوح خوش قسمتی | جب مسائل کا کوئی حل نظر نہ آئے تو عمومی خوش قسمتی کے لیے واحد علاج، بہترین مثبت اثرات۔ |
| لوح بدنظری | بچہ کا ایک دم دودھ یا پڑھائی چھوڑ دینا، کاموں نوکری کا اچانک خاتمہ یا خرابی، چلتے کاروبار کی بندش، اچانک بیماری کا جکڑ لینا، بھوک کا خاتمہ، مرتبہ سے بلاوجہ گرنا۔ |
| زعفرانی نقوش | بیماری چاہے کوئی بھی ہو اور کتنی پرانی یا موذی کیوں نہ ہو، ایک کورس اپنا اثر دیکھائے گا۔ |
| طلسم تسخیر و حاجت | رزق، دولت، شادی، تسخیر مطلوب، تسخیر خلق، حصول عہدہ، انعامی بانڈ، تسخیر دشمن، حصول اولاد، صحت، جادو سحر سے حفاظت، حفظ و امان یا کسی بھی مطلب و مقصد کے لیے حاصل کر سکتے ہیں۔ |
| لوح نورانی وکبیر | حروف نورانی کی یہ لوح نوکری، روزگار، بزنس، اولاد، سفر، خوش قسمتی، صحت تندرستی، تعلیم حافظہ عقل و دانش، روحانیات، ردسحر، تحفظ یا جو بھی کوئی اور نیک مقصد ہو اس کے لیے موثر۔ |
| لوح زچگی | زچہ و بچہ کی حفاظت، ان کو سحر، جادو، ٹونا اور ہر قسم کے سحری اور جسمانی نقائص اور اثرات سے حفاظت۔ |

# ماہنامہ راہنمائے عملیات لاہور


**سرپرست**
خالد اسحاق راٹھور، ایم اے ہسٹری

**ایڈیٹر**
عبدالباسط راٹھور

**سب ایڈیٹر**
عبدالحی راٹھور

**قیمت**
راہنمائے عملیات -/60 فی شمارہ
راہنمائے عملیات (12 شمارہ) -/850 زر سالانہ
راہنمائے عملیات (12 شمارہ) -/55 ڈالرز سالانہ (بیرون ملک)

| | |
|---|---|
| خالد روحانی جنتری | -/250 |
| خالد ہندی جنتری | -/250 |





**ویب سائٹ**
www.khalidrathore.com

**ای میل**
kirathor@yahoo.com

**فیس بک**
Rehnuma-e-amliyat
Eastern Artist

**دفتری اوقات کار**
صبح 11:00 تا شام 06:00 تک
تعطیل اتوار و دیگر حکومتی اعلانات کے مطابق

**فون نمبرز**
0300-8442060
0321-4753240
0300-4783518
042-36293245
042-36374864

**ترسیل زر:**
آن لائن بینک اکاؤنٹ
A/C # 05570017139203
Khalid Ishaq Rathore, Habib Bank Limited, Allama Iqbal Road, Lahore, Pakistan.

بیرون ملک
Western Union, Xpress money, Ria

منی آرڈر
خالد اسحاق راٹھور، راٹھور مینشن، مکان نمبر 2، گلی نمبر 11، محمد نگر گڑھی شاہو، لاہور، پاکستان۔

ایزی پیسہ
عبدالباسط راٹھور
Account & Phone No.
03464387683

عبدالحی راٹھور
Account & Phone No.
03464387682

موبی کیش
Account & Phone No.
03008442060


## فہرست مضامین




ناشر۔ شائستہ خالد راٹھور
پرنٹر۔ الامین ٹریڈرز لاہور
جلد 22 شمارہ 5
خالد اسحق راٹھور، مکان نمبر 2، گلی نمبر 11، محمد نگر گڑھی شاہو، لاہور

042-36374864
0300-8442060

# اوج شمس

## کامیابی اور ترقی کا ایک خاص وقت

معاشرے میں عزت و وقار حاصل کرنے' بلند مرتبہ' عظمت' شہرت' کامیابی' ترقی' کاروبار الیکشن میں کامیابی' اعلیٰ عہدہ وحکومت' دشمنوں پر غلبہ حاصل کرنے کے لیے

www.khalidrathore.com | Rehnuma-e-amliyat

دائرۃ البروج میں حرکت کرتے ہوئے کامیابی، ترقی اور شہرت کا ستارہ شمس 11 جولائی 2018 دوپہر 01 بجکر 21 منٹ پر اوجی طاقت حاصل کرے گا۔اس کی یہ اوجی حالت 12 جولائی دوپہر 2 بج کر 30 منٹ تک رہے گی۔

چال بادی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

بادی نقش

یا اللہ یا رافع یا معز

یا عزیز یا فتاح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۶۶ | ۱۰۶۳ | ۱۰۵۵ | ۱۰۶۹ |
| ۱۰۵۶ | ۱۰۶۸ | ۱۰۶۷ | ۱۰۶۱ |
| ۱۰۷۱ | ۱۰۵۷ | ۱۰۶۰ | ۱۰۶۴ |
| ۱۰۵۹ | ۱۰۶۵ | ۱۰۷۰ | ۱۰۵۸ |

یا عزیز یا رافع

یا اللہ یا رافع یا معز

اوج شمس میں شمس کی ساعت میں دی گئی چال کے مطابق نقش کو مکمل کریں۔نقش تحریر کرنے کے لیے زعفران کی سیاہی تیار کریں۔دوران عمل بخور شمس مسلسل جلائیں۔عطر شمس اپنے جسم اور کپڑوں پر لگائیں اور بعد تکمیل لوح پر بھی لگائیں۔اس کے علاوہ جس کے لیے بھی نقش بنائیں اس کو بھی عطر شمس کا استعمال کروائیں۔اسماء الٰہی " یا اللہ یا رافع یا معز یا عزیز یا فتاح " کو روزانہ سات دن پڑھنا ہے اور پڑھائی کرنے کے بعد لوح پر دم کریں۔انشاء اللہ آپ کے جائز مقاصد پورے ہوں گے۔جن کو علم عملیات کی سمجھ نہیں وہ کسی مستند عامل کی خدمات حاصل کریں یا قبل از وقت ادارہ سے رابطہ کریں۔

# محبانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم

## حضرت عقبہ بن عامر جہنی رضی اللہ عنہ

**ان صفحات کو ان محبانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے مخصوص کیا گیا جن کی زندگی نبی اکرم ﷺ کی خدمت اور اسلام کی سربلندی کے لیے بسر ہوئی۔**

جناب عقبہ بن عامر جہنیؓ رسول اللہ ﷺ کے اس جلوس کا مشاہدہ نہ کر سکے جب مدینہ کی وادی اور اس کے لوگ آپ کے انتظار میں تھی اور آمدِ رسول مکہ سے مدینہ طے ہو چکی تھی، بھولی بھالی بچیاں اپنے ہاتھوں میں دف لیے پڑھ رہی تھیں ”ثنیۃ الوداع کی گھاٹیوں سے طلوع ہو کر ماہ کامل ہمارے سامنے آ گیا۔ جب تک بلانے والا اللہ تعالیٰ کی طرف بلاتا رہے ہمارے اوپر اس کا شکر واجب ہے“(۱) لوگ نبی رحمت ﷺ اور ان کے رفیق جناب ابوبکر صدیقؓ کی ملاقات کی خوشی میں گھروں کے دروازوں اور مکانوں کی چھتوں پر آ گئے تھے۔ جناب عقبہ بن عامر جہنیؓ کی محرومی کی وجہ یہ تھی کہ وہ اپنی بکریوں کو لے کر چرانے کے لیے وادیوں کی طرف نکل گئے تھے، کیونکہ بھوک پیاس کی وجہ سے ان کے ہلاک ہو جانے کا اندیشہ تھا جو کہ ان کا کل سرمایہ تھیں۔

فرحت و سرور کی وہ کیف پرور فضا جو مدینہ پر چھائی ہوئی تھی اور اس کی ضیاباریوں سے سارے کہسار و بیابان جگمگا اٹھے تھے دوسروں کی طرف اس کی خوشخبری جناب عقبہؓ کے کانوں میں بھی پہنچ گئی، حالانکہ وہ مدینہ سے دور وسیع میدانوں میں اپنی بکریاں چراتے پھر رہے تھے۔

نبی کریم ﷺ سے ان کی ملاقات کیسے اور کن حالات میں ہوئی؟ اس کی تفصیل ہم انہیں کے الفاظ میں ہدیہ قارئین کر رہے ہیں:۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف لائے تو میں اس وقت اپنی بکریوں میں تھا۔ آپ ﷺ کی تشریف آوری کی خبر جیسے ہی مجھے ملی، میں نے بکریوں کو وہیں چھوڑا اور بلا تاخیر آپ ﷺ سے ملنے کے لیے مدینہ روانہ ہو گیا اور بارگاہ نبوی ﷺ میں پہنچ کر عرض کیا ”اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! آپ میری بیعت قبول فرمائیں گے؟“

”تم کون ہے؟“ آپ ﷺ نے پوچھا۔

”عقبہ بن عامر جہنیؓ“۔ میں نے جواب دیا۔

”کون سی بیعت تمہیں پسند ہے۔ تم بیعت اعرابیہ کرو گے یا بیعت ہجرت؟ آپ ﷺ نے پوچھا۔

”بیعت ہجرت“ میں نے جواباً عرض کیا۔

اس کے بعد رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے بھی انہیں باتوں پر بیعت کی جن پر اور مہاجرین سے لی تھی۔ پھر میں آپ ﷺ کی خدمت میں ایک رات گزار کر واپس اپنی بکریوں میں آ گیا۔

ہم لوگ کل بارہ آدمی تھے جو اسلام لانے کے بعد اپنی بکریاں چرانے کے لیے مدینہ منورہ سے دور وادیوں میں اقامت گزین تھے۔ ایک دن ہمارے ایک ساتھی نے کہا ”اگر ہم رسول اللہ ﷺ سے دین سیکھنے اور ان کے اوپر آسمان سے نازل ہونے والی وحی کو سننے کے لیے باری باری خدمت اقدس میں حاضری نہ دے سکیں تو ہمارے اندر خیر کی کوئی بات نہ ہوگی۔ مناسب یہ ہے کہ روزانہ ہم میں سے ایک آدمی یثرب جائے اور اپنی بکریاں باقی ساتھیوں کی حفاظت میں چھوڑ جائے“۔ میں نے کہا کہ ”تم لوگ یکے بعد دیگرے رسول اللہ ﷺ کے پاس جاؤ اور ہر جانے والا اپنی بکریاں میرے حوالے کر جایا کرے۔ میں اپنی بکریوں کے بارے میں بہت محتاط رہتا تھا اور انہیں کسی کے سپرد کر جانا مجھے گوارا نہ تھا۔

اس کے بعد سے روزانہ صبح کو میرا ایک ساتھی نبی ﷺ کی خدمت میں جاتا اور اس کی بکریوں کو چرانے کی ذمہ داری میں انجام دیتا، اور واپسی پر میں وہ تمام باتیں اس سے پوچھ کر معلوم کر لیتا جو وہاں سے سن کر اور دیکھ کر وہ آتا تھا۔

لیکن چند روز کے بعد میں نے اپنے آپ سے کہا ”تمہارا برا ہو۔ کیا تم ان چند حقیری بکریوں کو رسول اللہ ﷺ کی صحبت اور ان سے براہ راست اور بالمشافہ دین سیکھنے پر ترجیح دینا چاہتے ہو“۔ پھر میں اپنی بکریوں سے کنارہ کش ہو کر مدینہ منورہ کی طرف روانہ ہو گیا تاکہ وہاں پہنچ کر رسول اللہ ﷺ کے زیر ہمسائیگی مسجد نبویؐ میں قیام کروں۔

یہ اہم فیصلہ کرتے ہوئے جناب عقبہؓ اپنے مستقبل کے بارے میں ناآشنا

> **حضرت عقبہ بن عامر جہنی رضی اللہ عنہ**
>
> آپ ﷺ جہاں تشریف لے جاتے، آپ ﷺ کے خچر کی لگام ان کے ہاتھ میں ہوتی۔ جدھر بھی رخ کرتے وہ ہمیشہ آپ ﷺ کے آگے آگے چلتے اور بسا اوقات آپ ﷺ انہیں اپنی سواری پر اپنے پیچھے بٹھا لیتے تھے۔ جس کی وجہ سے وہ ”ردیف رسول اللہ ﷺ“ کے لقب سے پکارے جانے لگے۔

تھے اور آنے والے اپنے مقام کا تعین نہ کر سکتے تھے، کہ جس کے بارے میں صرف اللہ تعالیٰ ہی جانتے تھے۔

مدینہ منورہ آ کر جناب عقبہ بن عامرؓ نے مستقل طور پر رسول اللہ ﷺ کی صحبت اختیار کر لی۔ وہ سائے کی طرح ہمیشہ آپ ﷺ کے ساتھ رہتے۔ جہاں تشریف لے جاتے، آپ ﷺ کے خچر کی لگام ان کے ہاتھ میں ہوتی۔ جدھر بھی رخ کرتے وہ ہمیشہ آپ ﷺ کے آگے آگے چلتے اور بسا اوقات آپ ﷺ انہیں اپنی سواری پر اپنے پیچھے بٹھا لیتے تھے۔ جس کی وجہ سے وہ ''ردیف رسول اللہ ﷺ'' کے لقب سے پکارے جانے لگے۔ بارہا ایسا بھی ہوتا کہ نبی ﷺ خود اپنی سواری سے اتر جاتے تا کہ وہ سوار ہو جائیں اور آپ ﷺ خود پاپیادہ چلیں۔ خود ان کا بیان ہے کہ ''ایک دفعہ میں رسول اللہ ﷺ کے خچر کی لگام تھامے مدینہ کے ایک بن میں آپ ﷺ کے آگے چل رہا تھا۔ آپؐ نے مجھے مخاطب کرتے ہوئے فرمایا ''عقبہ! کیا تم سوار نہیں ہو گے؟''۔ میرے دل میں آیا کہ کہہ دوں ''نہیں''، مگر پھر اس خوف سے کہ کہیں اس میں نبی ﷺ کی نافرمانی نہ ہو جائے، میں نے کہا ''جی ہاں! اے اللہ کے نبی ﷺ''۔ تب آپ ﷺ اپنے خچر سے نیچے اتر آئے اور میں امتثال امر کے طور پر سوار ہو گیا اور آپ ﷺ پیدل چلنے لگے۔ تھوڑی دیر کے بعد میں نیچے اتر آیا اور رسول اللہ ﷺ سوار ہو گئے۔ پھر آپؐ نے فرمایا ''عقبہ! میں تم کو دو بے مثل سورتیں بتاؤں؟'' میں نے کہا ہاں اے اللہ کے رسول ﷺ! ضرور بتائیں''۔

تب آپ ﷺ نے مجھے ''قل اعوذ برب الفلق'' اور ''قل اعوذ برب الناس'' پڑھایا۔ اس کے بعد جب نماز کھڑی ہوئی تو آپ ﷺ نے امامت فرمائی اور انہیں دونوں سورتوں کو اس نماز میں پڑھا اور مجھ سے فرمایا ''سونے سے پہلے اور نیند سے بیدار ہونے کے بعد ان دونوں سورتوں کو ضرور پڑھ لیا کرو'' (۲)۔ اس کے بعد سے میں زندگی بھر اس وظیفے پر عمل پیرا رہا۔

جناب عقبہ بن عامر جہنیؓ نے صرف دو چیزوں علم اور جہاد پر اپنی تمام توجہ مرکوز کر دی تھی اور اپنی تمام ظاہری اور باطنی صلاحیتوں کو ان کے لیے وقف کر دیا تھا۔ وہ علم کے گہرے اور میٹھے چشمے۔۔۔ چشمہ نبوت سے خوب سیراب ہوئے اور مختلف اصناف علم میں رسول اللہؐ سے کسب فیض کیا۔ حتیٰ کہ قرآن و حدیث، تفقہ فی الدین و فرائض، ادب و فصاحت اور شعر و شاعری میں درجہ کمال کو پہنچ گئے۔ آپؓ نہایت خوش گلو شخص تھے۔ قرآن نہایت خوش الحانی اور ترتیل کے ساتھ پڑھتے۔ رات کے سناٹے اور پرسکون فضا میں کتاب اللہ کی طرف متوجہ ہو جاتے اور تلاوت شروع کرتے تو صحابہ کرامؓ ان کی قرات کو سننے کے لیے ہمہ تن گوش ہو جاتے۔ سننے والوں کے دلوں میں سوز و گداز ہو جاتا اور آنکھیں اشک ریز ہو جاتیں۔

انتقال کے بعد جناب عقبہ بن عامرؓ اپنے ہاتھ کا لکھا ہوا ایک مصحف چھوڑ گئے تھے۔ یہ مصحف مصر کی ایک جامع مسجد جامع عقبہ بن عامرؓ میں بہت زمانے تک موجود تھا۔ جس کے آخر میں ''کتبہ، عقبۃ بن عامر الجہنیؓ'' کے الفاظ درج تھے۔ یہ مصحف دنیا میں پایا جانے والا قدیم ترین مصحف تھا، لیکن یہ بھی ہمارے دیگر قدیم اور بیش قیمت سرمایوں کی طرح زمانے کی دست برد سے بچ نہ سکا۔

اور جہاں تک جہاد میں ان کی سرگرمیوں اور کارناموں کا تعلق ہے، تو اتنا ہی جان لینا کافی ہے کہ جناب عقبہ بن عامرؓ غزوہ احد اور اس کے بعد تمام غزوات میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ شریک رہے۔ وہ ان جانبازوں میں سے ایک تھے جنہوں نے فتح دمشق کے موقع پر غیر معمولی شجاعت اور ہمت و مردانگی کا مظاہرہ کیا اور دشمن کے چھکے چھڑا دیے۔ جناب ابوعبیدہ ابن جراحؓ نے اس صلہ میں ان کو اس اعزاز سے نواز کہ فتح دمشق کی خوش خبری انہیں کے ذریعہ سے امیر المومنین جناب عمر بن خطابؓ کی خدمت میں مدینہ بھجوائی۔ وہ ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک آٹھ دن سات راتیں کہیں رکے بغیر تیز رفتاری کے ساتھ سفر کر کے وہاں پہنچے اور جناب عمرؓ کو فتح عظیم کی خوش خبری سنائی۔ وہ اس لشکر اسلام کے قائدین میں سے تھے جس نے مصر کو فتح کیا تھا اور اس کا بدلہ امیر المومنین جناب معاویہ بن ابی سفیانؓ نے یہ دیا کہ انہیں وہاں کا گورنر مقرر کر دیا۔ وہ تین سال تک اس عہدے پر فائز رہے۔ پھر جناب معاویہؓ نے انہیں جہاد کے لیے بحرابیض متوسط میں واقع جزیرہ روڈس (۳) بھیج دیا۔

جہاد سے ان کے شوق و تعلق کا یہ عالم تھا کہ انہوں نے جہاد سے متعلق بہت سی احادیث نبویہ ﷺ کو اپنے سینے میں محفوظ کر لیا تھا اور ان کی روایت خاص طور پر مسلمانوں سے کرتے تھے۔ وہ بڑی جانفشانی اور شوق و دلچسپی کے ساتھ تیر اندازی کی مشق کرتے اور اس میں غیر معمولی مہارت پیدا کرنے کی کوشش کرتے۔

جناب عقبہؓ مرض الموت میں مبتلا ہوئے تو مصر میں تھے، اپنے لڑکوں کو پاس بلا کر یہ نصیحت کی۔ میرے جگر گوشو! میں تم کو تین باتوں سے روکتا ہوں ان کی سختی کے ساتھ پابندی کرنا:

(1) رسول اللہ ﷺ کی حدیث کبھی کسی غیر ثقہ سے قبول نہ کرنا۔

(2) کبھی قرض نہ لینا، خواہ تم فقر و احتیاج کے اس درجے تک پہنچ جاؤ کہ تمہیں کمبل اور معمولی کپڑے پہننے پڑیں۔

(3) اشعار کبھی نہ لکھنا، کہ اس کی مشغولیت کے نتیجے میں تمہارے دل قرآن سے غافل ہو جائیں۔

جب ان کی وفات ہو گئی تو انہیں جبل مقطم کی تلی میں دفن کیا گیا۔ پھر جب لوگ ان کے ترکے کی طرف متوجہ ہوئے تو معلوم ہوا کہ انہوں نے ستر سے اوپر کمانیں چھوڑی ہیں اور ہر کمان کے ساتھ ترکش اور تیر بھی ہیں۔ ان کے متعلق ان کی یہ وصیت موجود تھی کہ انہیں اللہ تعالیٰ کی راہ میں وقف کر دیا جائے۔

اللہ تعالیٰ قاری، عالم اور غازی جناب عقبہ بن عامر جہنیؓ کے چہرے کو شاداب رکھے اور انہیں اسلام اور مسلمانوں کی طرف سے بہترین اجر سے نوازے۔ آمین۔

(۱) بیہقی بہ حوالہ سیرت النبیؐ /امام ابن کثیر ۱:۴۷۵ (۲) صحیح مسلم، کتاب فضائل القرآن (۳) بحر متوسط میں واقع ایک جزیرہ قبرص کے مغربی اور ترکی کے جنوب مغربی سمت میں ہے۔

از: عبدالباسط راٹھور

# دنیا ستاروں کی روشنی میں

## ملکی اور بین الاقوامی حالات ■ سٹاک مارکیٹ کا جائزہ

## پاکستان

یہ ماہ ملک میں بڑھتی ہوئی سیاسی ہلچل کے ساتھ ساتھ ذاتیات کی سیاست کو فروغ دینے اور اخلاقیات کو پامال کرنے کی طرف بھی اشارہ کر رہا ہے۔ ملک میں موجود عدالتی اور قانونی نظام پر اعتراض اٹھتے ہوئے دکھائی دیں گے اور قانونی اداروں کو نشانہ بنایا جائے گا۔ اس ماہ قانونی اداروں کی طرف سے ایسے فیصلے بھی سامنے آسکتے ہیں جسے عوام نامنظور یا متعصب فیصلہ سمجھے۔ قانونی اداروں اور دیگر سرکاری اداروں میں رشوت کا بازار گرم رہے گا۔ بعض سیاسی اور مذہبی رہنما ملک میں انتشار کی فضاء بھی بلند کرتے نظر آئیں گے۔ ملک میں صحت کے مسائل بڑھتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ حادثات کے ذریعے ہونے والی اموات میں بھی اضافہ ہوگا پانی کے مسائل بھی بڑھتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ بارشوں میں اضافہ ہوگا نیز پانی کی وجہ سے تباہی بھی پیدا ہوسکتی ہے۔ دوسرے ممالک کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے اور تجارتی سرگرمیوں کو فروغ دینے کے لیے ہر ممکن کوشش کی جائے گی۔




**نواز شریف صاحب** کے لیے جاری وقت شہرت و کامیابی کے حوالے سے کافی اچھا ہے۔ بہت سی کامیابیاں سمیٹتے نظر آتے ہیں۔ بعض اوقات زیادہ جذباتی اور پریشان صورتحال میں ایسے بیانات بھی دے سکتے ہیں جو بعد میں ان کے لیے پریشانی کا سبب ہیں۔

**عمران خان صاحب** کا ذاتی زائچہ کافی اچھا اور متحرک نظر آتا ہے خصوصاً 10 جولائی سے شروع ہونے والا وقت ان کے لیے زیادہ بہتر ہے۔ ان کے پر جوش انداز اور وعدوں سے عوام کی ایک کثیر تعداد متاثر ہوتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔

**آصف علی زرداری صاحب** کا زائچہ ایک بہترین حکمت عملی کے مظہر انسان کا زائچہ ہے۔ جاری ماہ ان کے لیے بہت زیادہ کامیابیوں کی طرف تو اشارہ نہیں کر رہا البتہ دوسروں کے لیے مسائل کا پیش خیمہ ضرور ہے۔ نیز اس دفعہ مرکز میں آنے اور بننے والی حکومت کا حصہ بننے کے لیے بھی کافی تگ و دو کرتے نظر آئیں گے۔

## اسٹاک مارکیٹ

پہلے مہینے میں ملا جلا رجحان رہے گا۔ دوسرے اور تیسرے مہینے میں قدرے تیزی دیکھنے کو ملے گی۔ آخری مہینے میں اونچ نیچ کے ساتھ مندی کا رجحان رہے گا۔

### مالیاتی ادارے

ماہ کی شروعات قدرے مندی سے ہوگی البتہ مجموعی طور پر پہلے دوعشرے تیزی کو ظاہر کر رہے ہیں آخری عشرے میں ملا جلا رجحان رہے گا۔

### آئل اینڈ گیس سیکٹر

پہلا عشرہ اونچ نیچ کے سات مندی کو ظاہر کر رہا ہے البتہ آخری دوعشروں میں قدرے تیزی دیکھنے کو ملے گی۔

### انرجی سیکٹر

پہلا عشرہ قدرے تیزی کو ظاہر کر رہا ہے۔ دوسرا عشرہ ملے جلے رجحان کو ظاہر کر رہا ہے تیسرے عشرہ میں مندی کا رجحان رہے گا۔

### فوڈ سیکٹر

ماہ کی شروعات قدرے مندی سے ہوگی البتہ مجموعی طور پر تیزی کا

رجحان ملے گا۔

### ٹیلی کام سیکٹر

اونچ نیچ کے ساتھ تیزی دیکھنے کو ملے گی۔ البتہ آخری مہینے میں مندی کا رجحان رہے گا۔

### ٹیلی کام سیکٹر

پہلے دو ہفتے قدرے تیزی کے رجحان کو ظاہر کر رہے ہیں۔ اس کے بعد قدرے ملا جلا رجحان رہے گا۔

### سیمنٹ سیکٹر

مجموعی طور پر ملا جلا رجحان رہے گا۔ البتہ آخری ہفتے میں مندی کا رجحان بڑھے گا۔

### فوڈ سیکٹر

پہلے عشرے میں قدرے تیزی دیکھنے کو ملے گی۔ آخری دو عشروں میں ملا جلا رجحان رہے گا۔

# بین الاقوامی حالات

### امریکہ

ملک میں صحت کے مسائل بڑھتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ جرائم کی شرح میں اضافہ ہوتا ہوا دکھائی دے گا۔ دوسرے ممالک کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے پر زور دیا جائے گا۔ البتہ حکومت مخالف آوازوں میں بھی اضافہ ہوتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ خطرناک ہتھیاروں کی دوڑ میں مزید کامیابیاں ملتی ہوئی نظر آتی ہیں۔ پھلوں / فصلوں کی پیداوار میں بھی بہتری آئے گی۔

### برطانیہ

اسٹاک مارکیٹ میں مجموعی طور پر مندی کا رجحان رہے گا۔ بعض ممالک کے ساتھ تعلقات کشیدہ صورتحال اختیار کر سکتے ہیں۔ البتہ ہمسایہ ممالک کے ساتھ بہتر تجارتی تعلقات قائم کرنے پر زور دیا جائے گا۔ طب کے شعبے میں خصوصی توجہ دی جائے گی۔ اسٹریٹ کرائم کی وارداتوں میں اضافہ ہوگا۔

### چین

معاشی لحاظ سے قدرے بہتر وقت کی شروعات ہو رہی ہے۔ دوسرے ممالک خصوصاً امریکہ کے ساتھ جاری بہت سے تنازعات بہتر طریقے سے حل کرنے کی بھرپور کوشش کی جائے گی جس کے مثبت نتائج آئیں گے۔ فصلوں کی پیداوار امید کے مطابق نہ ہوگی۔ بھارت کے ساتھ معاملات میں وقتی طور پر کشیدگی پیدا ہو سکتی ہے۔ ملک میں بے روزگاری کی شرح میں قدرے کمی آئے گی۔ ملک میں عدالتی اور قانونی نظام مزید مضبوط اور بہتر ہوگا۔ عوام کو جلد انصاف کی فراہمی کو یقینی بنایا جائے گا۔

### انڈیا

حکومت کے لیے قدرے بہتر وقت کی شروعات ہو رہی۔ بہت سے بڑے ترقیاتی منصوبوں پر کام کیا جائے گا۔ البتہ مزدور طبقہ حکومت سے قدرے غیر مطمئن ہوتا نظر آئے گا اور بیرونی سرمایہ کاری بڑھے گی۔ بارشوں سے فصلوں کو نقصان پہنچنے کا خدشہ ہے۔ ملک میں لاقانونیت بڑھے گی۔ رشوت کا بازار گرم رہے گا۔ کمزور اور غریب طبقے کو انصاف ملنا ناممکن سا عمل ہوگا۔

### ایران

معاشی معاملات مزید خراب صورتحال اختیار کرتے نظر آتے ہیں۔ بین الاقوامی پابندیوں اور تعلقات میں خرابی کے باعث حالات مزید خراب ہوں گے۔ ملک میں فصلوں کی پیداوار میں کمی آئے گی۔ ذرائع اجناس کی قیمتوں میں اضافے اور قلت کا بھی سامنا ہوسکتا ہے۔

### افغانستان

ملک کے اندر سیکورٹی کی صورتحال قدرے غیر تسلی بخش رہے گی۔ ملک میں جرائم پیشہ عناصر کافی متحرک نظر آئیں گے۔ ملک میں حکومت اور طالبان کے درمیان ہونے والے تصادم کے واقعات میں اضافہ ہوگا۔ نیز امریکی افواج کی کاروائیوں میں بھی تیزی آتی ہوئی نظر آئے گی۔ ملک میں صحت کے مسائل بڑھتے اور وبائی امراض پھیلنے کی بھی توقع ہے۔

## لوح بدنظری

بدنظر، بدنظری، نظر لگنا، نظروں میں کھا جانا، نظر لگانا سے مراد کسی بھی مرد و زن کی وہ نظر اور دیکھنے کا طریقہ و نیت ہے جو سامنے والے کو مشکل و پریشانی میں ڈال دے اور دیکھتے ہی دیکھتے ہنستے بستے گھر یا معاملے کا بیڑا غرق کر دے اور انسان کو یہ سمجھ ہی نہ آئے کہ یہ کیا ہوا ہے؟ دودھ پیتے بچے کا ایک دم دودھ چھوڑ دینا، پڑھتے بچے کا پڑھائی چھوڑ دینا، لگی ہوئی نوکری کا اچانک خاتمہ، چلتے کاروبار کی بندش، اچھی خاص صحت ہوتے ہوئے بیماری کا جکڑ لینا اور ایسے ہی ملتے جلتے بدنظری کے مسائل کے حل کے لیے ہی لوح بدنظری موثر و مفید ثابت ہوتی ہے۔

# اس ماہ کے خاص عملیاتی روحانی وظائف و اعمال

تحریر: عبدالباسط راٹھور

## نظرات کواکب پر مضامین کا ایک خاص سلسلہ

### الیکشن میں کامیابی کے لیے

اوج شمس

| | ابتداء اوج | اختتام اوج |
|---|---|---|
| تاریخ | 11-07-2018 | 12-07-2018 |
| وقت | 13:21:10 | 14:30:34 |

وہ افراد جو کسی مقابلے میں کامیابی حاصل کرنے کے خواہش مند ہوں انھیں اس خوش قسمت وقت سے ضرور فائدہ اٹھانا چاہیے۔ الیکشن میں کامیابی کے حوالے سے بھی ایک موثر ترین عمل ہے۔

الاسماء الحسنیٰ: یا اللہ یا فتاح یا باقی یا رشید یا مجید یا والی

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا فتاح یا باقی یا رشید یا مجید یا والی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۶۷ | ۳۱۴ | ۳۲۱ | ۳۲۴ |
| ۳۲۰ | ۳۲۵ | ۳۲۶ | ۳۱۵ |
| ۳۲۲ | ۳۱۹ | ۳۱۶ | ۳۲۹ |
| ۳۱۷ | ۳۲۸ | ۳۲۳ | ۳۱۸ |

یا اللہ یا فتاح یا باقی یا رشید یا مجید یا والی

بادی چال سے دو عدد نقش تیار کریں ایک سائل کو پہننے کے لیے دیں اور دوسرا گھر میں لٹکانے کے لیے انشاء اللہ فتح و کامیابی کا حصول ہوگا۔ لوح کو کسی دھات پر تیار کرنا زیادہ مفید ثابت ہوگا۔

صدقہ: تین دن متواتر نر جانور حسب توفیق بکرا/مرغا ذبح کروا کر صدقہ کریں۔

بخور: بخور نوشادر کا استعمال کریں۔

### نمکیات و خون کی کمی کو پورا کرنے کرنا

شمس تثلیث مشتری

| | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 04-07-18 | 05-07-16 | 06-07-2018 |
| وقت | 15:22 | 16:05 | 16:53 |

بیماری اور صحت دونوں انسانی زندگی کے جزو ہیں۔ انسان ہر پل بیماری سے لڑنے اور اس کے علاج کے لیے تدابیر کرتا نظر آتا ہے اسی طرح مختلف بیماریوں میں مختلف طرح کی ادویات پرہیز اور نقوش استعمال کیے جاتے ہیں۔ مگر چند مخصوص غذائیں اور پرہیز ایسے ہوتے ہیں جو ہر پل لازم ہوتے ہیں اسی طرح بعض نقوش پہلے بیان کیے جا چکے ہیں۔ جو ہر طرح کے مرض میں شفاء یابی کے ضامن ہیں۔ مگر اس دفعہ جو خصوصی نقش پیش کیا جارہا ہے اس کا مقصد ایسی بیماریوں کے خلاف جہاد ہے جو جسم میں نمکیات اور خون کی کمی کی وجہ سے پیدا ہوتی ہیں۔

الاسماء الحسنیٰ: یا اللہ یا حلیم یا وکیل یا سلام یا رقیب یا لطیف

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا حلیم یا وکیل یا سلام یا رقیب یا لطیف

| ۲۰۱ | ۱۹۷ | ۱۹۰ | ۲۰۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۱ | ۲۰۳ | ۲۰۲ | ۱۹۶ |
| ۲۰۶ | ۱۹۲ | ۱۹۵ | ۱۹۹ |
| ۱۹۴ | ۲۰۰ | ۲۰۵ | ۱۹۳ |

**یا اللہ یا حلیم یا وکیل یا سلام یا رقیب یا لطیف**

آبی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا حلیم یا وکیل یا سلام یا رقیب یا لطیف**

| ۲۰۴ | ۱۹۰ | ۱۹۷ | ۲۰۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶ | ۲۰۲ | ۲۰۳ | ۱۹۱ |
| ۱۹۹ | ۱۹۵ | ۱۹۲ | ۲۰۶ |
| ۱۹۳ | ۲۰۵ | ۲۰۰ | ۱۹۴ |

**یاا اللہ یا حلیم یا وکیل یا سلام یا رقیب یا لطیف**

آبی چال سے 3عدد نقش تیار کریں اور مریض کو پینے کے لیے دیں۔ایک نقش تین دن استعمال کروائیں۔اگر مرض میں شدت کم ہوتو ایک نقش سات دن بھی استعمال کرواسکتے ہیں۔بادی نقش مریض کو پہننے کے لیے دیں۔انشاءاللہ جلد ہی اس کے اثرات واضح ہونے لگ جائیں گے۔

**بخور:۔** لوبان اور مشک کی اگربتی سلگائیں۔

**صدقہ:۔** میٹھی چیز تین دن متواتر بانٹیں۔

# نا کام کرنے کے لیے

## عطارد مقابلہ مریخ

| | ابتداءنظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 04-07-18 | 05-07-18 | 06-07-18 |
| وقت | 23:29 | 16:49 | 10:26 |

کسی شخص کا کام روکنے اور اس کے مقاصد میں اسے نا کام کرنے کے لیے ایک نادر عمل پیش کیا جارہا ہے۔اس عمل کو آپ اپنے جائز مقاصد کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔کوئی شخص آپ کا ناجائز حق مار رہا ہو یا آپ کو بدنام اور نا کام کرنے کے لیے غلط افواہوں اور ناجائز اعمال کا سہارا لے رہا ہو تو ایسے دشمن کی نا کامی کے لیے یہ عمل تیار کر سکتے ہیں۔

## الاسماءالحسنٰی

**یا اللہ یا موخر یا قھار یا ضار یا آخر یا جبار یا خافض**

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا موخر یا قھار یا ضار یا آخر یا جبار یا خافض**

| ۱۱۷۹ | ۱۱۷۶ | ۱۱۶۹ | ۱۱۸۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۷۰ | ۱۱۸۲ | ۱۱۸۰ | ۱۱۷۵ |
| ۱۱۸۵ | ۱۱۷۱ | ۱۱۷۴ | ۱۱۷۷ |
| ۱۱۷۳ | ۱۱۷۸ | ۱۱۸۴ | ۱۱۷۶ |

**یا اللہ یا موخر یا قھار یا ضار یا آخر یا جبار یا خافض**

آبی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا موخر یا قھار یا ضار یا آخر یا جبار یا خافض**

| ۱۱۸۳ | ۱۱۴۹ | ۱۱۷۶ | ۱۱۷۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۷۵ | ۱۱۸۰ | ۱۱۸۲ | ۱۱۷۰ |
| ۱۱۷۷ | ۱۱۷۴ | ۱۱۷۱ | ۱۱۸۵ |
| ۱۱۷۲ | ۱۱۸۴ | ۱۱۷۸ | ۱۱۷۳ |

**یا اللہ یا موخر یا قھار یا ضار یا آخر یا جبار یا خافض**

خاکی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا موخر یا قھار یا ضار یا آخر یا جبار یا خافض**

| ۱۱۶۹ | ۱۱۸۳ | ۱۱۷۹ | ۱۱۷۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۸۰ | ۱۱۷۵ | ۱۱۷۰ | ۱۱۸۲ |
| ۱۱۷۴ | ۱۱۷۷ | ۱۱۸۵ | ۱۱۷۱ |
| ۱۱۸۴ | ۱۱۷۲ | ۱۱۷۳ | ۱۱۷۸ |

**یا اللہ یا موخر یا قھار یا ضار یا آخر یا جبار یا خافض**

آتشی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا موخر یا قھار یا ضار یا آخر یا جبار یا خافض**

| ۱۱۷۶ | ۱۱۷۹ | ۱۱۸۳ | ۱۱۶۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۸۲ | ۱۱۷۰ | ۱۱۷۵ | ۱۱۸۰ |

| ۱۱۷۱ | ۱۱۸۵ | ۱۱۷۷ | ۱۱۷۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۷۸ | ۱۱۷۳ | ۱۱۷۲ | ۱۱۸۴ |

**یا اللہ یا موخر یا قھار یا ضار یا آخر یا جبار یا خافض**

نقش کو چاروں چالوں سے تیار کریں اور آبی چال سے لکھے گئے نقش کو بہادیں۔ بادی نقش کو اجڑے درخت پر لٹکا دیں۔ خاکی نقش کو پرانی قبر میں دفنا دیں۔

آتشی نقش کو فریج کی پچھلی طرف لگا دیں جہاں اسے مسلسل حرارت ملتی رہے۔

**صدقہ:۔** ایک عدد مرغا ذبح کروا کر صدقہ کریں۔

**بخورات:۔** عمل کے دوران بخور نحس اعمال سلگائیں۔

# نفسانی امراض کا علاج

## شمس تثلیث نیپچون

| اختتام نظر | تکمیل نظر | ابتداء نظر | |
|---|---|---|---|
| 09-07-2018 | 08-07-2018 | 07-07-2018 | تاریخ |
| 20:36 | 19:42 | 18:48 | وقت |

نفسانی امراض کے حوالے سے کسی بھی طرح کا مسئلہ ہو، خواہ معاملات کتنے ہی پیچیدگی اختیار کر گئے ہوں۔ اللہ کے فضل و کرم سے یہ عمل آپ کو ضرور فائدہ دے گا اور آپ جلد صحت یاب ہو جائیں گے۔

**اسماء الحسنٰی**

**یا اللہ یا حی یا قیوم یا واحد یا قوی یا ھادی**

آبی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا حی یا قیوم یا واحد یا قوی یا ھادی**

| ۱۰۵ | ۹۱ | ۹۸ | ۱۰۱ |
|---|---|---|---|
| ۹۷ | ۱۰۲ | ۱۰۴ | ۹۲ |
| ۹۹ | ۹۶ | ۹۳ | ۱۰۷ |
| ۹۴ | ۱۰۶ | ۱۰۰ | ۹۵ |

**یا اللہ یا حی یا قیوم یا واحد یا قوی یا ھادی**

بادی چال

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا حی یا قیوم یا واحد یا قوی یا ھادی**

| ۱۰۱ | ۹۸ | ۹۱ | ۱۰۵ |
|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۱۰۴ | ۱۰۲ | ۹۷ |
| ۱۰۷ | ۹۳ | ۹۶ | ۹۹ |
| ۹۵ | ۱۰۰ | ۱۰۶ | ۹۴ |

**یا اللہ یا حی یا قیوم یا واحد یا قوی یا ھادی**

7 عدد نقش آبی چال سے تیار کریں۔ ایک نقش 3 دن میں 3 مرتبہ پئیں۔ بادی چال سے تیار کیے گئے نقش کو گلے میں پہنیں۔

**صدقہ:۔**

1 عدد سرخ مرغا اور سوا کلو بڑا گوشت بطور صدقہ دیں۔

**بخور:۔**

مشک اور عود کا بخور جلائیں۔

## خالد روحانی جنتری......جولائی 2018/شوال 1439/ہاڑ 2075

| ملتان غروب | ملتان طلوع | راولپنڈی غروب | راولپنڈی طلوع | کوئٹہ غروب | کوئٹہ طلوع | پشاور غروب | پشاور طلوع | کراچی غروب | کراچی طلوع | لاہور غروب | لاہور طلوع | امور قمر: ابتداء | منزل | ابتداء | برج | روز نمبر | ن س م | سرطان | ہاڑ | شوال | جولائی | دن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 19:20 | 05:17 | 19:21 | 05:02 | 19:38 | 05:34 | 19:29 | 05:06 | 19:28 | 05:44 | 19:12 | 05:01 | 03:03 | اخبیہ | | | 3 | ن | 11 | 17 | 16 | 1 | اتوار |
| 19,20 | 05:17 | 19:21 | 05:02 | 19:38 | 05:34 | 19:29 | 05:07 | 19:28 | 05:44 | 19:12 | 05:02 | 05:11 | مقدم | 22:30 | حوت | 4 | م | 12 | 18 | 17 | 2 | پیر |
| 19:20 | 05:18 | 19:21 | 05:03 | 19:38 | 05:35 | 19:29 | 05:07 | 19:28 | 05:44 | 19:11 | 05:02 | 07:08 | موخر | | | 5 | س | 13 | 19 | 18 | 3 | منگل |
| 19:20 | 05:18 | 19:21 | 05:03 | 19:38 | 05:35 | 19:29 | 05:07 | 19:28 | 05:45 | 19:11 | 05:03 | 08:43 | رشا | | | 6 | س | 14 | 20 | 19 | 4 | بدھ |
| 19:20 | 05:18 | 19:21 | 05:03 | 19:38 | 05:36 | 19:29 | 05:08 | 19:28 | 05:45 | 19:11 | 05;03 | 09:49 | شرطین | 09:49 | حمل | 7 | م | 15 | 21 | 20 | 5 | جمعرات |
| 19:20 | 05:19 | 19:21 | 05:04 | 19:38 | 05:36 | 19:28 | 05:08 | 19:27 | 05:46 | 19:11 | 05:03 | 10:18 | بطین | | | 8 | ن | 16 | 22 | 21 | 6 | جمعہ |
| 19:20 | 05:19 | 19:21 | 05:04 | 19:38 | 05:37 | 19:28 | 05:09 | 19:27 | 05:46 | 19:11 | 05:04 | 10:04 | ثریا | 17:50 | ثور | 9 | س | 17 | 23 | 22 | 7 | ہفتہ |
| 19:20 | 05:20 | 19:21 | 05:05 | 19:37 | 05:37 | 19:28 | 05:09 | 19:27 | 05:46 | 19:11 | 05:04 | 09:07 | دبران | | | 1 | س | 18 | 24 | 23 | 8 | اتوار |
| 19:20 | 05:20 | 19:20 | 05:05 | 19:37 | 05:38 | 19:28 | 05:10 | 19:27 | 05:47 | 19:11 | 05:05 | 07:27 | ہقعہ | 21:58 | جوزا | 2 | ن | 19 | 25 | 24 | 9 | پیر |
| 19:19 | 05:21 | 19:20 | 05:06 | 19:37 | 05:38 | 19:27 | 05:10 | 19:27 | 05:47 | 19:10 | 05:05 | 05:08 | ہنعہ | | | 3 | ن | 20 | 26 | 25 | 10 | منگل |
| 19:19 | 05:21 | 19:20 | 05:07 | 19:37 | 05:39 | 19:27 | 05:11 | 19:27 | 05:48 | 19:10 | 05:06 | 02:15<br>22:58 | ذراعہ<br>نثرہ | 22:58 | سرطان | 4 | س | 21 | 27 | 26 | 11 | بدھ |
| 19:19 | 05:22 | 19:20 | 05:07 | 19:36 | 05:39 | 19:27 | 05:12 | 19:27 | 05:48 | 19:10 | 05:06 | 19:25 | طرفہ | | | 5 | س | 22 | 28 | 27 | 12 | جمعرات |
| 19:19 | 05:22 | 19:19 | 05:08 | 19:36 | 05:40 | 19:26 | 05:12 | 19:26 | 05:49 | 19:09 | 05:07 | 15:43 | جبہ | 22:30 | اسد | 6 | س | 23 | 29 | 28 | 13 | جمعہ |
| 19:18 | 05:23 | 19:19 | 05:08 | 19:36 | 05:40 | 19:26 | 05:13 | 19:26 | 05:49 | 19:09 | 05:08 | 12:05 | زبرہ | | | 7 | س | 24 | 30 | 29 | 14 | ہفتہ |
| 19:18 | 05:23 | 19:18 | 05:09 | 19:35 | 05:41 | 19:26 | 05:13 | 19:26 | 05:50 | 19:09 | 05:08 | 08:38 | صرفہ | 22:30 | سنبلہ | 8 | س | 25 | 31 | ذی القعد | 15 | اتوار |
| 19:18 | 05:24 | 19:18 | 05:09 | 19:35 | 05:41 | 19:25 | 05:14 | 19:26 | 05:50 | 19:08 | 05:08 | 05:31 | عوا | | | 9 | س | 26 | ساون | 2 | 16 | پیر |
| 19:17 | 05:24 | 19:18 | 05:10 | 19:35 | 05:42 | 19:25 | 05:15 | 19:25 | 05:51 | 19:08 | 05:09 | 02:49 | سماک | | | 1 | ن | 27 | 2 | 3 | 17 | منگل |
| 19:17 | 05:25 | 19:17 | 05:11 | 19:34 | 05:42 | 19:24 | 05:15 | 19:25 | 05:51 | 19:08 | 05:10 | 00:42<br>23:12 | غفرہ<br>زبانہ | 00:42 | میزان | 2 | س | 28 | 3 | 4 | 18 | بدھ |
| 19:16 | 05:26 | 19:17 | 05:11 | 19:34 | 05:43 | 19:24 | 05:16 | 19:25 | 05:51 | 19:07 | 05:10 | 22:20 | اکلیل | | | 3 | ن | 29 | 4 | 5 | 19 | جمعرات |
| 19:16 | 05:26 | 19:16 | 05:12 | 19:33 | 05:44 | 19:23 | 05:17 | 19:24 | 05:52 | 19:07 | 05:11 | 22:09 | قلب | 06:12 | عقرب | 4 | ن | 30 | 5 | 6 | 20 | جمعہ |
| 19:16 | 05:27 | 19:16 | 05:13 | 19:33 | 05:44 | 19:23 | 05:17 | 19:24 | 05:52 | 19:06 | 05:12 | 22:36 | شولہ | | | 5 | س | 31 | 6 | 7 | 21 | ہفتہ |
| 19:15 | 05:27 | 19:15 | 05:13 | 19:32 | 05:45 | 19:22 | 05:18 | 19:23 | 05:53 | 19:06 | 05:12 | 23:35 | نعائم | 15:12 | قوس | 6 | س | 32 | 7 | 8 | 22 | اتوار |
| 19:15 | 05:28 | 19:14 | 05:14 | 19:32 | 05:45 | 19:21 | 05:19 | 19:23 | 05:53 | 19:05 | 05:13 | | | | | 7 | س | اسد | 8 | 9 | 23 | پیر |
| 19:14 | 05:28 | 19:14 | 05:15 | 19:31 | 05:46 | 19:21 | 05:19 | 19:23 | 05:54 | 19:04 | 05:14 | 01:01 | بلدہ | | | 8 | ن | 2 | 9 | 10 | 24 | منگل |
| 19:13 | 05:29 | 19:13 | 05:15 | 19:31 | 05:46 | 19:20 | 05:20 | 19:22 | 05:54 | 19:04 | 05:14 | 02:48 | ذابح | 02:48 | جدی | 9 | س | 3 | 10 | 11 | 25 | بدھ |
| 19:13 | 05:30 | 19:12 | 05:16 | 19:30 | 05:47 | 19:19 | 05:21 | 19:22 | 05:55 | 19:03 | 05:15 | 04:49 | بلعہ | | | 1 | س | 4 | 11 | 12 | 26 | جمعرات |
| 19:12 | 05:30 | 19:12 | 05:17 | 19:30 | 05:48 | 19:19 | 05:21 | 19:21 | 05:55 | 19:03 | 05:15 | 06:56 | سعود | 15:40 | دلو | 2 | ن | 5 | 12 | 13 | 27 | جمعہ |
| 19:12 | 05:31 | 19:11 | 05:17 | 19:29 | 05:48 | 19:18 | 05:22 | 19:21 | 05:56 | 19:02 | 05:16 | 09:06 | اخبیہ | | | 3 | س | 6 | 13 | 14 | 28 | ہفتہ |
| 19:11 | 05:31 | 19:10 | 05:18 | 19:28 | 05:49 | 19:17 | 05:23 | 19:20 | 05:56 | 19:01 | 05:17 | 11:10 | مقدم | | | 4 | س | 7 | 14 | 15 | 29 | اتوار |
| 19:10 | 05:32 | 19:10 | 05:19 | 19:28 | 05:50 | 19:16 | 05:24 | 19:19 | 05:57 | 19:00 | 05:17 | 13:04 | موخر | 04:27 | حوت | 5 | ن | 8 | 15 | 16 | 30 | پیر |
| 19:10 | 05:33 | 19:09 | 05:19 | 19:27 | 05:50 | 19:16 | 05:24 | 19:19 | 05:57 | 19:00 | 05:18 | 14:39 | رشا | | | 6 | م | 9 | 16 | 17 | 31 | منگل |

''راہنمائے عملیات'' ہمارا نہیں آپ کا ہے' آپ اسے پڑھتے ہیں اور اس کو آپ کے معیار اور خواہش کے مطابق ترتیب دینا ہماری ذمہ داری ہے۔ ''راہنمائے عملیات'' میں آپ اگر کوئی بھی کمی محسوس کرتے ہیں تو ہمیں ضرور لکھیں۔

**بانڈ نمبر:::** بانڈ نمبروں کے لیے ہماری کتب اور جنتریوں کا مطالعہ کریں۔ اِن میں فارمولوں کے علاوہ حل شدہ نمبر بھی دیئے گئے ہیں تاکہ جو لوگ خود حل نہیں کر سکتے، اِن کے لیے آسانی ہو۔

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور

# کون سی نظرات مؤثر ہیں کون سی نہیں؟

اس مضمون کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ نقوش و عملیات تیار کرنے والے عامل یا عام لوگ جن کو نجوم و عملیات کی معمولی سمجھ ہے یا بالکل نہیں ہے اس مضمون کی مدد سے صرف ایسے وقت میں نقش یا اعمال تیار کریں جو موثر ثابت ہوں اور ان کا وقت، رقم اور محنت ضائع نہ ہو۔ بہت سے لوگ بلاعلم ہر نظر کی ظاہری سعادت و نحوست پر اعمال تحریر کر دیتے ہیں جو کہ فائدہ مند ثابت نہیں ہوتے۔ سو راہنمائے عملیات کے قارئین کی خصوصی راہنمائی کے لیے ہر ماہ یہ مضمون تحریر کیا جاتا ہے۔ تاکہ کوئی بھی کوابکی نظر ہو آپ اس مضمون سے زیادہ سے زیادہ بہتر اور قوت اور طریق سے عمل تیار کر سکیں۔ یہ ایسے ہی ہے کہ زہرہ اور مشتری کی باہم سعد نظر کو ہر مسئلہ کا حل مانا جاتا ہے۔ لیکن اگر بلحاظ زائچہ بہ وقت اور نظر بلحاظ حساب قوی نہ ہو تو عمومی بیان کردہ احکامات کبھی پیدا نہ ہوں گے۔ اللہ آپ کو کامیابی عطا فرمائے۔

| کوابکی نظر | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر | احکام نظر.....یعنی نقش، تعویذ و عمل تیار کریں یا نہ؟ |
|---|---|---|---|---|

## جولائی

| کوابکی نظر | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر | احکام نظر |
|---|---|---|---|---|
| شمس تثلیث مشتری | 04-07-18 15:22 | 05-07-18 16:05 | 06-07-18 16:53 | سعد وقت ہے جو بھی عمل و لوح تیار کرنا چاہیں کر سکتے ہیں۔ کامیابی ستر فی صد کے قریب ہے۔ تاہم اثرات ایک خاص وقت تک رہیں گے۔ معاملات واپس پرانی ڈگری پر آ سکتے ہیں۔ |
| عطارد مقابل مریخ | 04-07-18 23:29 | 05-07-18 16:49 | 06-07-18 10:26 | نظری اعتبار سے نحس وقت ہے۔ اعمال و نقوش جو منفی اور نحس ہوں ان میں کامیابی کا امکان ساٹھ فی صد تک ہے۔ |
| عطارد تربیع مشتری | 08-07-18 16:46 | 09-07-18 14:14 | 10-07-18 12:38 | اعمال نحس کے لیے یہ وقت بہت زیادہ موثر نہیں ہے۔ ہاں ایک حد تک یا جزوی کامیابی ہو سکتی ہے۔ |
| زہرہ تثلیث زحل | 13-07-18 15:24 | 14-07-18 11:45 | 15-07-18 08:09 | بلحاظ کواکب اور نظر صرف سعادت دیکھنے کو ملتی ہے تاہم بلحاظ زائچہ و کواکبی پوزیشن درحقیقت ایسا نہیں ہے۔ کامیابی کا تناسب کچھ زیادہ نہ ہو گا۔ |
| زہرہ تسدیس مشتری | 21-07-18 15:34 | 22-07-18 14:21 | 23-07-18 13:17 | بظاہر تو سعادت ہے لیکن وہ کچھ نہیں ملے جس کی خواہش ہے۔ |
| شمس مقابلہ مریخ | 26-07-18 14:41 | 27-07-18 10:14 | 28-07-18 05:46 | گو نظر نحس ہے لیکن بلحاظ اثرات قوی نہیں ہے اس لیے جو بھی عمل تیار کریں اس کے حوالے سے زیادہ خوش اُمیدی کا شکار نہ ہوں۔ |

# اعمال اوج شمس

خالد اسحاق راٹھور

## ایک زود اثر اور یقینی عمل

علم نجوم میں سورج یعنی شمس تخلیق، اقتدار، حکومت، بادشاہت، عزت، وقار، طاقت، شہرت، قوت، جاہ و جلال اور لیڈر شپ سے منسوب ہے۔ عملیات کے میدان میں یہ وقت بہت اہمیت کا حامل ہے۔ اس سعد اور طاقت ور وقت کے دوران معاشرے میں عزت و وقار حاصل کرنے، بلند مرتبہ، عظمت، شہرت، کامیابی، ترقی، کاروبار، الیکشن میں کامیابی، اعلیٰ عہدہ و حکومت، دشمنوں پر غلبہ حاصل کرنے کے لیے خصوصی نقش یا لوح تیار کی جاتی ہے۔ ذیل میں تحریر کردہ طریقہ کار پر عمل کرتے ہوئے آپ بھی اس سعد وقت میں اپنی کامیابی کے لیے نقش و لوح تیار کر سکتے ہیں یا اس مقصد کے لئے ادارے سے رجوع کر سکتے ہیں۔

**طریقہ عمل:**

مندرجہ بالا مقاصد کے حوالے سے خصوصی اسماء الٰہی کے اعداد شمسی جو کہ 4252 بنتے ہیں۔ ان میں سائل کے نام اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد ابجد شمسی سے حاصل کر کے جمع کریں۔ کل اعداد میں سے تیس عدد تفریق کر دیں اور باقی کو چار سے تقسیم کریں۔ جو حاصل قسمت ہو اس کو چال کے مطابق خانہ اول میں تحریر کریں اور اسی کے مطابق تمام نقش مکمل کریں۔ چار سے تقسیم کرنے سے کچھ بچ جائے تو اس طرح عمل کریں۔ باقی قسمت ایک ہو تو خانہ تیرہ میں دو ہو تو خانہ نو میں، تین ہو تو خانہ پانچ میں، ایک عدد کا اضافہ کر دیں۔

نقش کی چال یوں ہوگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بادی نقش

یا اللہ یا رافع یا معز

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۶۶ | ۱۰۶۲ | ۱۰۵۵ | ۱۰۶۹ |
| ۱۰۵۶ | ۱۰۶۸ | ۱۰۶۷ | ۱۰۶۱ |
| ۱۰۷۱ | ۱۰۵۷ | ۱۰۶۰ | ۱۰۶۴ |
| ۱۰۵۹ | ۱۰۶۵ | ۱۰۷۰ | ۱۰۵۸ |

یا عزیز یا فتاح — یا عزیز یا فتاح

یا اللہ یا رافع یا معز

**ضروری ہدایات:**

1- نقش کے ماتھے پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تحریر کریں۔

2- چاروں کونوں میں یا اللہ تحریر کریں۔

3- چاروں اضلاع کے گرد چاروں مقرب فرشتوں جبرائیل، عزائیل، میکائیل اوراسرافیل کے نام لکھیں۔

4- اضلاع کے ساتھ اطراف میں اللہ تعالیٰ کے درج ذیل نام تحریر کریں

یااللہُ یارافعُ یامعزُ یاعزیزُ یافتاحُ

5- نقش کے چاروں اضلاع بسم اللہ سے مکمل کریں۔

6- نقش کے اردگرد موکل استخراج کر کے لکھیں۔

7- نقش کو بہ مرتبہ چال مکمل کریں۔

نقش اوج شمس کی مناسبت سے ساعت شمس میں تحریر کریں۔ میرا مشورہ ہے کہ اس کو سونے پر کندہ کروالیں تو زیادہ بہتر ہے۔ تاہم اگر ایسا ممکن نہ ہو تو پھر چاندی پر یا بحالت مجبوری کاغذ پر بھی تحریر کر سکتے ہیں۔ قوی اثرات بالترتیب سونے، چاندی اور کاغذ سے حاصل ہوں گے۔ آپ اس کو بصورت لاکٹ، انگوٹھی، ہار یا جیب میں رکھ کر استعمال کر سکتے ہیں۔ قبل استعمال شمس کی مناسبت سے صدقہ دیں۔

**ساعت عمل:**

اوج شمس کے حوالے سے جو بھی عمل تیار کریں کوشش کریں کہ ساعت شمس میں اور دن کے اوقات میں ہو۔ شرف شمس کا عمل رات کی بجائے دن کے قوت زیادہ موثر ہوتا ہے۔

**وقت شرف:**

اس سال شمس کو اوج 11 جولائی 2018 دوپہر 01:21 تا 12 جولائی دوپہر 2:30 تک رہے گا اس وقت درجہ اوج کی ابتداء ہوگی۔ یعنی ان اوقات کے درمیان آپ ساعت شمس میں یہ نقش یا لوح تیار کر سکتے ہیں۔ اس مقصد کے لیے رات کی بجائے دن کا وقت زیادہ موزوں ہے۔

**بخور:** نقش لکھتے یا لوح کندہ کرتے ہوئے صندل و زعفران کا بطور بخور استعمال کریں۔

**سیاہی:** کاغذ پر نقش تحریر کریں تو زعفران خالص اور آب زم زم ملا کر سیاہی تیار کریں۔

**قلم:** کسی پھل دار درخت کی شاخ کو بطور قلم استعمال کریں۔

**موکل:** جس قدر کل اعداد ہوں ان کے حروف استخراج کریں۔ ان حروف کے موکل نقش کے چاروں طرف تحریر کردیں۔

**طریقہ استعمال:** دو نقش مندرجہ بالا چال سے تحریر کرنے کے بعد ایک نقش ہمہ وقت اپنے پاس رکھیں اور دوسرا نقش اپنے دفتر یا فیکٹری وغیرہ میں اونچی جگہ پر لٹکا دیں۔

**صدقہ:** نقش کا استعمال شروع کرنے سے قبل جانور مثل مرغ، بکری وغیرہ بقدر گنجائش برنگ سنہرا بطور صدقہ دیں۔

**ذکر:** جس قدر کل اعداد حاصل ہوا اس قدر ان اسماء الٰہی کا ذکر روزانہ طلوع آفتاب کے وقت کریں۔ کل اعداد کا مفرد عدد حاصل کر کے اتنے ہزار مرتبہ روزانہ ذکر کرنا ہے۔

# حاکم اعلیٰ یا حکام میں مقبولیت

☆ اس مقصد کے لئے درج ذیل مثلث کو طالع اسد میں شرف شمس کے وقت کندہ کروائیں۔ سائل مرد ہو تو چاندی کی اور عورت ہو تو سونے کی انگوٹھی پر تحریر کرنا چاہئے۔ اعلیٰ حکام بادشاہ وقت کے پاس مقبولیت حاصل ہو اور ان کے پاس رو کے ہوئے کام مکمل ہوں۔

| | | |
|---|---|---|
| ا | ا | ا |
| ا | ا | ا |
| ا | ا | ا |

# اولاد نرینہ

عموماً عاملین شرف و اوج شمس کے وقت تسخیر، حکومت، بادشاہت، امارت، عہدے اور مرتبے وغیرہ کے اعمال تیار کرتے ہیں۔ تاہم میں ان میں سے کوئی عمل یہاں تحریر نہیں کر رہا بلکہ ایک ایسا عمل تحریر کر رہا ہوں جس کا ذکر بھی پہلے آپ کی سماعت سے نہ گزرا ہوگا۔

وہ جوڑے جو اولاد نرینہ سے محروم ہیں وہ اس وقت سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ شمس کے تحت اس سعد وقت میں اگر اسم الٰہی ''اول'' جو کہ حرف ''ا'' سے شروع ہوتا ہے کو بھی شامل کرلیا جائے تو اس کے اثرات دوچند ہوجاتے ہیں۔

قاعدہ:۔

# تبدیلی شخصیت



ماراوئی علوم میں مانا جاتا ہے کہ انسان کے گرد مختلف روشنیوں کا ایک خاص ہالہ ہوتا ہے۔ جس کو اورا کا نام دیا جاتا ہے۔ گولڈن پکھراج یا اس سے ملتا جلتا رنگ جب پکھراج کا ہوتو یہ انسان کے اس روشنیوں کے سمندر میں مثبت تبدیلی اور شخصیت میں سکون وتوازن لانے کا باعث ہوتا ہے۔ فطرتی طور پر مثبت حالات و واقعات انسانی زندگی میں پیش آنا شروع ہوجاتے ہیں۔

گولڈن پکھراج

اولادنرینہ کے لئے نقش تیار کرنے کا طریقہ کچھ یوں ہے۔

۱۔ نام سائل بمعہ نام والدہ سائل (زوجین) کے لیں۔

۲۔ ان میں اسم الہیٰ ''اول'' کا اضافہ کریں۔

۳۔ تمام الفاظ کی بسط حرفی کریں مگر تکرار والے حروف کو کاٹیں مت۔

۴۔ اس سطر کی تکسیر حاصل کریں۔

۵۔ اس تکسیر میں جس قدر حروف نورانی حاصل ہوں ان کے اعداد کے مطابق نقش تحریر کرکے طالب وسائل کو دیں۔

۶۔ طالب کی مالی حیثیت کے مطابق سونے یا چاندی کی لوح پر کندہ کریں ۔یوں اس کو کاغذ پر بھی تحریر کرسکتے ہیں۔

۷۔ تکسیر سے موکل اور اعوان استخراج کرکے نقش کے چہار اطراف میں تحریر کریں۔

۸۔ نقش کے اضلاع بسم اللہ سے بنائیں اور چاروں کونوں میں چاروں مقرب ترین فرشتوں کے نام تحریر کردیں۔

مثال:۔

مندرجہ بالا قواعد کی وضاحت کے لئے حقیقی مثال نہیں لی جاسکتی کیونکہ وہ بہت طویل ہوجائے گی۔ مختصراً سائل اور اسم الہیٰ ے کر تکسیر کرتے ہیں۔

نام سائل۔احمد

اسم الہیٰ:۔اول

ا ح م د ا و ل

ل ا و ح ا م د

د ل م ا ا و ح

ح د و ل ا م ا

ا ح م د ا و ل

ل ا و ح ا م د

د ل م ا ا و ح

ح د و ل ا م ا

ا ح م د ا و ل

اب تمام حروف نورانی کا استخراج کریں اور ان کی عددی قیمت لیں۔ ہماری مثال میں ان کی کل عددی قیمت ۲۰۷ بنتی ہے۔ اس کے مطابق نقش ۱۰۲ الف پُر کریں۔ خیال رہے یہ چال ہے مسدس کی جو کہ منسوب شرف آفتاب سے ہے۔ عموماً تجربہ کار اور صاحب علم عاملین کو اس نقش کے لکھنے کے بارے میں مزید وضاحت کی ضرورت نہیں ہوتی۔ تاہم یاددہانی کے لئے تحریر کیے دیتا ہوں کہ جس قدر اعداد حاصل ہوں۔ ان میں سے ۱۰۵ عدد قانون کے تفریق کرکے باقی کو ۶ سے تقسیم کردیں۔ جو حاصل آئے اس کو چال کے خانہ اول میں رکھ کر نقش مکمل کرلیں۔ اگر تقسیم سے کچھ بچ جائے تو بمطابق کسر مختلف خانوں میں سے متعلقہ خانے میں ایک عدد کا اضافہ ہوگا۔

۱۰۲

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ١ | ٣٥ | ٣ | ٣٤ | ٣٢ | ٦ |
| ٣٠ | ٨ | ٢٨ | ٢٧ | ١١ | ٧ |
| ١٣ | ٢٣ | ٢٢ | ٢١ | ١٤ | ١٨ |
| ٢٤ | ١٧ | ١٦ | ١٥ | ٢٠ | ١٩ |
| ١٢ | ٢٦ | ٩ | ١٠ | ٢٩ | ٢٥ |
| ٣١ | ٢ | ٣٣ | ٤ | ٥ | ٣٦ |

خارج قسمت ا ہوتو خانہ ۳۱ میں، دو ہوتو خانہ ۲۵ میں، تین ہوتو خانہ ۱۹ میں، چار ہوتو خانہ ۱۳ میں اور اگر پانچ ہوتو خانہ ۷ میں ایک کا اضافہ کردیں۔

اگر آپ کا ارادہ یہ نقش تحریر کرنے کا ہوتو قبل از وقت اس کی تیاری کر لیں اور عین وقت پر اس کو سونے، چاندی یا کاغذ پر منتقل کرلیں۔ اللہ مدد کرنے والا ہے۔

# مجربات خالد

یہ کتاب ان روحانی اعمال اور نقوش پر مشتمل ہے جو خالد اسحاق راٹھور کے ذاتی تجربے پر پورے اترے ہیں۔ یہ کتاب ایسے اعمال لیے ہوئے ہے جن کو استعمال کرنے کے لیے عملیات کے میدان میں زیادہ مہارت یا تجربے کی ضرورت نہیں ہے۔ قریباً تمام اعمال آسان اور عام فہم ہیں۔ اپنی افادیت کے حوالے سے یہ کتاب اس درجہ معتبر ہے کہ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ عملیات کے علم سے نابلد افراد سے لے کر ماہرین عملیات تک کے لیے یہ زود اثر اور کامیاب اعمال لیے ہوئے ہے۔ جن کا مستند ہونا صاحب کتاب کے نام سے ظاہر ہے۔ وہ لوگ جو ایسی کتاب کی تلاش میں رہتے ہیں جو مستند اور تجربہ شدہ اعمال پر مشتمل ہو کے لیے لاجواب خزانہ ہے۔

## شرف شمس + حروف نورانی = فتحنامہ

جب یہ مضمون آپ کی آنکھوں کے سامنے ہوگا تو اس ماہ ایک خاص وقت شرف شمس بھی ہوگا۔ سو اس مناسبت سے حروف نورانی کے حوالے سے شمس طاقتوں کے حصول کا ایک عمل تحریر کر رہا ہوں تا کہ حروف نورانی اور شرف شمس کی قوتوں کو یکجا کیا جا سکے۔

### عمل

اس مقصد کے لیے حروف نورانی کے اور فرد کے ناموں کی بسط حرفی کرنے کے بعد تکسیر بنالیں۔ تکسیر کے حاصلہ اعداد کے مطابق چاروں چالوں سے کاغذ پر نقش بنالیں اور بلحاظ طبع اِن کو استعمال کریں اور فرد نے اپنے پاس (اِن میں سے) کوئی نقش نہیں رکھنا۔ یعنی آتشی کو حرارت والی جگہ پر رکھ دیں یا دفن کر دیں، بادی کو کسی درخت کے ساتھ لٹکا دیں۔ آبی کو پانی میں بہا دیں اور خاکی کو زمین میں دفن کر دیں۔

### خاص نقش

حاصلہ اعداد کو چار سے تقسیم کریں اور دیکھیں باقی قسمت کیا ہے۔ اگر
۱ بچے تو نقش کی چال آتشی ہوگی۔
۲ بچے تو نقش کی چال بادی ہوگی۔
۳ بچے تو نقش کی چال آبی ہوگی۔
۴ بچے تو نقش کی چال خاکی ہوگی۔

حاصلہ چال کا ایک اور نقش کاغذ یا چاندی یا سونے یا تابنے پر تحریر یا کندہ کروالیں۔ اس نقش یا لوح کو آپ اپنے تصرف میں رکھیں۔ انشاء اللہ اس شمسی عمل کی قوتیں آپ کے لیے مسخر ہو جائیں گی۔

### ذاتی عمل

وہ جو اس عمل کو اپنی ذات کے لیے تیار کرنا چاہیے اپنا اور والدہ کا مکمل نام شامل کریں اور نقش بنانے کے لیے دائرہ شمسی سے اعداد حاصل کریں۔

### عمومی عمل

ذاتی عمل کیونکہ فرد خاص کے لیے استعمال ہو سکتا ہے اور راہنمائے عملیات کے پڑھنے والے ہر فرد کے لیے اس کو تیار کرنا ممکن نہیں ہوتا۔ سو اس حوالے سے سطور ذیل میں ایک عمومی عمل دیا جا رہا ہے۔ تا کہ قارئین راہنمائے عملیات کی ایک بڑی تعداد بلا کسی مشکل کے اس سے فائدہ اٹھا سکے۔ تاہم جو ذاتی عمل تیار کرنا چاہئیں، وہ مندرجہ بالا طریق کے مطابق کر سکتے ہیں۔ وہ جو خود تیار نہیں کر سکتے ذاتی یا عمومی عمل کے لیے ادارہ سے بھی رابطہ کر سکتے ہیں۔ عمومی حل شدہ عمل یوں ہے:

آتشی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

نقش

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | ال م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ق ن | | | | یا اللہ |
| ۱ | ۱۰۶۲۴۵ | ۱۰۶۲۴۸ | ۱۰۶۲۵۲ | ۱۰۶۲۳۸ | ۱ |
| ل | ۱۰۶۲۵۱ | ۱۰۶۲۳۹ | ۱۰۶۲۴۴ | ۱۰۶۲۴۹ | ل |
| ل | ۱۰۶۲۴۰ | ۱۰۶۲۵۴ | ۱۰۶۲۴۶ | ۱۰۶۲۴۳ | ل |
| ہ | ۱۰۶۲۴۷ | ۱۰۶۲۴۲ | ۱۰۶۲۴۱ | ۱۰۶۲۵۳ | ہ |
| یا اللہ | ال م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ق ن | | | | یا اللہ |

بادی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | ال م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ق ن | | | | یا اللہ |
| ا | ۱۰۶۲۴۸ | ۱۰۶۲۴۵ | ۱۰۶۲۳۸ | ۱۰۶۲۵۲ | ا |
| ل | ۱۰۶۲۳۹ | ۱۰۶۲۵۱ | ۱۰۶۲۴۹ | ۱۰۶۲۴۴ | ل |
| ل | ۱۰۶۲۵۴ | ۱۰۶۲۴۰ | ۱۰۶۲۴۳ | ۱۰۶۲۴۶ | ل |
| ہ | ۱۰۶۲۴۲ | ۱۰۶۲۴۷ | ۱۰۶۲۵۳ | ۱۰۶۲۴۱ | ہ |
| یا اللہ | ال م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ق ن | | | | یا اللہ |

آبی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

نقش

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | ال م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ق ن | | | | یا اللہ |
| ا | ۱۰۶۲۵۲ | ۱۰۶۲۳۸ | ۱۰۶۲۴۵ | ۱۰۶۲۴۸ | ا |
| ل | ۱۰۶۲۴۴ | ۱۰۶۲۴۹ | ۱۰۶۲۵۱ | ۱۰۶۲۳۹ | ل |
| ل | ۱۰۶۲۴۶ | ۱۰۶۲۴۳ | ۱۰۶۲۴۰ | ۱۰۶۲۵۴ | ل |
| ہ | ۱۰۶۲۴۶ | ۱۰۶۲۵۳ | ۱۰۶۲۴۷ | ۱۰۶۲۴۲ | ہ |
| یا اللہ | ال م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ق ن | | | | یا اللہ |

خاکی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

نقش

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | ال م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ق ن | | | | یا اللہ |
| ا | ۱۰۶۲۳۸ | ۱۰۶۲۵۲ | ۱۰۶۲۴۸ | ۱۰۶۲۴۵ | ا |
| ل | ۱۰۶۲۴۹ | ۱۰۶۲۴۴ | ۱۰۶۲۳۹ | ۱۰۶۲۵۱ | ل |
| ل | ۱۰۶۲۴۳ | ۱۰۶۲۴۶ | ۱۰۶۲۵۴ | ۱۰۶۲۴۰ | ل |
| ہ | ۱۰۶۲۵۳ | ۱۰۶۲۴۱ | ۱۰۶۲۴۲ | ۱۰۶۲۴۷ | ہ |
| یا اللہ | ال م ص ر ک ہ ی ع ط س ح ق ن | | | | یا اللہ |

عمومی عمل سے فائدہ اٹھانے والے اپنے پاس رکھنے والے نقش ولوح کے لیے بادی چال کے نقش کا انتخاب کریں۔

**خصوصی نوٹ:**

جو خود یہ اعمال تیار نہ کر سکیں وہ خالد اسحاق راٹھور، بانی ادارہ، راہنمائے عملیات سے تیار کروا سکتے ہیں۔ عین وقت سے قبل رابطہ کریں۔

# الیکشن 2018

عبدالباسط راٹھور

**زائچہ الیکشن ملک میں غیر شفاف الیکشن اور منظم دھاندلی کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ نیز الیکشن میں تنازعات اور فسادات کی وجہ سے انسانی جان کے ضیاع کا بھی خدشہ ہے۔**

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے ایک اور جمہوری دور کا اختتام ہوا اور جمہوری انداز کو آگے بڑھاتے ہوئے الیکشن 2018 کا انعقاد ہونے جا رہا ہے اسی سلسلے میں سیاسی نجوم کی روشنی میں اپنے قارئین کے لیے زائچہ الیکشن 2018 پیش کیا جا رہا ہے۔

الیکشن کے زائچے پر غور کیا جائے تو طالع برج سنبلہ بنتا ہے۔ جس کا مالک عطارد بارہویں گھر میں شمس کے ساتھ بیٹھا ہوا ہے۔ جب کہ طالع میں زہرہ اپنے ہبوطی برج میں مقیم ہے۔ قمر زائچے کے پانچویں گھر میں زحل کے ساتھ قران بنا رہا ہے۔ قمر یہاں حالت حضیض میں بیٹھا ہوا ہے۔ دسویں گھر کا مالک عطارد ہے جو بارہویں گھر میں بیٹھا ہوا ہے۔ زائچے میں مریخ حضیضی برج میں ہونے کے ساتھ ساتھ رجعت کی حالت میں ہے۔ زحل بھی اس وقت رجعت کی حالت میں ہوگا۔ زائچے کی مجموعی صورتحال کافی خراب اور کمزور ہے جو اس چیز پر دلالت کرتی ہے کہ آئندہ بننے والی حکومت کافی کمزور یا مخلوط ہوگی۔ اس کے ساتھ ہی طالع کی کمزوری مکمل طور پر منصفانہ الیکشن کو بھی ظاہر نہیں کر رہی ہے۔ طالع میں زہرہ کی موجودگی ظاہر کرتی ہے کہ عوامی رائے کے برعکس نتائج آنے اور منظم دھاندلی کی کوشش کی جائے گی۔




زائچے کے پانچویں گھر کا مالک زحل تو اپنے گھر میں ہے مگر رجعت کی حالت میں اور قمر کے ساتھ قران بنا رہا ہے۔ قمر یہاں حالت حضیض میں ہے۔ یہ تمام صورتحال الیکشن کے دن ہونے والے جلوسوں اور ہنگامی حالات کو ظاہر کر رہی ہے۔ عوام میں اختلاف رائے کے سبب تنازعات اور فسادات ہوں گے۔ نیز یہ فسادات کسی کے لیے زندگی کے آخری لمحات بھی ثابت ہو سکتے ہیں۔ یعنی ان الیکشن میں فسادات کی وجہ سے اموات، زخمی اور حادثات کے واقعے کثرت سے ہوں گے۔

مسلم لیگ ن کے زائچے پر نظر ڈالیں تو طالع کا مالک زحل ٹرانزٹ میں بارہویں گھر میں مقیم ہے جو کہ پیدائشی زحل کے ساتھ قران

بنا رہا ہے۔ دسویں گھر کا مالک مریخ ٹرانزٹ میں طالع میں اپنے حضیضی برج میں ہے۔ یہ تمام صورتحال زائچے کی کمزوری اور مسلم لیگ ن کی گرتی ہوئی ساکھ کی طرف اشارہ کر رہی ہیں، البتہ نواز شریف صاحب کے ذاتی زائچے کو دیکھا جائے تو وہ اس وقت کافی مضبوط حالت میں ہے۔ ان کے طالع اور دسویں گھر کا مالک مشتری ہے۔ جو پورے زائچے میں سب سے مضبوط حالت میں ہے۔ یعنی ہم کہہ سکتے ہیں کہ نواز شریف کی ذاتی شخصیت پارٹی کو جتوانے اور کامیابیاں سمیٹنے میں اہم کردار ادا کرے گی۔

پیپلز پارٹی کا قمری طالع برج عقرب ہے۔ جس کا مالک




انہیں وفاقی حکومت کا حصہ بننے کا بھی موقع دلوا سکتی ہے۔ خصوصاً اگر یہ بلاول بھٹو کی بجائے اپنی کسی بیٹی کو سیاست میں لائیں تو کامیابی کے امکانات بڑھ جائیں گے کیونکہ فی الحال اُن کے زائچے بلاول بھٹو کی نسبت زیادہ قوی معلوم ہوتے ہیں۔

تحریک انصاف کے زائچے پر نظر ڈالی جائے تو طالع کا مالک شمس اپنے ہی گھر میں موجود ہے۔ جو ایک سعد حالت ہے۔ البتہ دسویں گھر کا مالک زہرہ ہبوطی برج حوت میں نحس حالت میں ہے۔ مریخ زائچے میں ساتویں گھر میں نحس حالت میں موجود ہے۔ جب کہ ساتویں گھر کا مالک زحل حالت رجعت میں

**پیپلز پارٹی اپنے ھی گھر سندھ میں دوبارہ حکومت بناتی نظر آتی ھے۔**

مریخ ٹرانزٹ میں حضیضی برج دلو میں موجود ہے۔ اور دسویں گھر کے مالک شمس کے ساتھ مقابلے کی نظر بنا رہا ہے۔ البتہ دسویں گھر کا مالک شمس اپنے ہی گھر میں موجود ہے اور ایک اچھی حالت میں بیٹھا ہوا ہے جو اس بات کی نشاندہی کر رہا ہے کہ پیپلز پارٹی اپنے ہی گھر سندھ میں دوبارہ حکومت بنا سکے گی۔

بلاول بھٹو کے زائچے پر نظر ڈالی جائے تو فی الوقت سیاسی اعتبار سے ان کا زائچہ قوی نہ ہے۔ طالع میں زحل کی موجودگی ساڑھ ستی کی علامت ہے۔ دسویں گھر کا مالک بھی ہبوطی برج میں مقیم ہے۔ البتہ دوسری طرف آصف علی زرداری صاحب کا زائچہ قوی اور مضبوط حکمت عملی کو ظاہر کر رہا ہے۔ پیپلز پارٹی کے ذاتی زائچے کی مضبوطی اور آصف علی کے زائچے میں ظاہر ہونے والی تیزی اور حکمت عملیاں




چھٹے گھر میں مقیم ہے۔ البتہ عمران خان صاحب کا ذاتی زائچہ قوی حالت میں موجود ہے۔ عمران خان صاحب کی ذاتی طاقت اور پارٹی کے مضبوط طالع کی بنا پر ہم کہہ سکتے ہیں کہ انہیں کامیابیاں ملتی تو نظر آتی ہیں مگر دسویں گھر کی کمزوری انہیں ایسی طاقت نہیں دے رہی کہ یہ آزاد صوبائی یا وفاقی حکومت بنا سکیں۔

تحریک انصاف کے زائچے میں ایک اور قابل غور بات یہ ہے کہ ان کے زائچہ میں ساتویں اور چوتھے گھر کے ساتھ بننے والی نظرات اس بات کی علامات ہیں کہ مخلوط حکومت بنانے کے لیے کی گئی کوششوں میں انہیں کافی مشکلات پیش آئیں گی۔ دوسری جماعتیں با آسانی ان کے ساتھ ملتی یا مل کر مخلوط حکومت بنانے کو ترجیح نہ دیں گی۔ جس کی وجہ سے صوبائی اور وفاقی حکومت قائم کرنے کی توقعات کم

**مسلم لیگ (ن) کے قائد نواز شریف کا زائچہ کافی قوی ھے۔ البتہ حکومت حاصل کرنے کے لیے ایک مضبوط اتحاد کی ضرورت ھے۔**

ہوتی جاتی ہیں۔ البتہ عمران خان کسی ایسے بندے کا انتخاب کریں جو اتحاد بنانے اور جوڑ توڑ کا ماہر ہو تو پھر حکومت بنانے کی کوئی نا کوئی صورت پیدا ہوسکتی ہے ورنہ ان کے اپنے زائچے میں ایسی کوئی صورت نظر نہیں آتی۔

ایم کیو ایم کے زائچے پر غور کیا جائے تو طالع کا مالک مریخ نحس حالت میں ہے۔ البتہ دسویں گھر کا مالک اپنے ہی گھر میں رجعت کی حالت میں بیٹھا ہوا ہے۔ نیز قمر اور زحل حالت قران میں بھی ہیں۔ لہٰذا ہم کہہ سکتے ہیں کہ ایم کیو ایم اپنی ہی سیٹیں دوبارہ جیتتی نظر آئے گی بلکہ ان میں بھی کمی کے امکانات قوی ہیں۔

پی ایس پی کا زائچہ فی الوقت ٹرانزٹ میں اتنا قوی نہیں ہے۔ البتہ مصطفیٰ کمال کا ذاتی زائچہ مضبوط حالت میں موجود ہے جس کی بنا پر وہ ذاتی حیثیت کی کوششوں سے چند کامیابیاں سمیٹ سکتے ہیں۔

عوامی نیشنل پارٹی کے زائچے کی روشنی میں پچھلے الیکشن کی نسبت معمولی بہتری کی توقع کی جاسکتی ہے مگر کوئی نمایاں کارکردگی کی توقع بالکل نہیں ہے۔

تحریک لبیک پاکستان پہلی دفعہ پاکستان کی سیاست میں قدم رکھ رہی ہے۔ اس حوالے سے پچھلے سال شائع ہونے والی خالد روحانی جنتری 2018ء میں یہ پیشن گوئی کی جاچکی تھی کی اس دفعہ کے الیکشن میں مذہبی جماعتوں کا عمل دخل بڑھے گا اور اسی کے نتیجے میں ایم ایم اے کا قیام عمل میں آیا اور تحریک لبیک سامنے آئی۔ یہ دونوں










پارٹیاں الیکشن میں بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گی۔ مگر فی الوقت تحریک لبیک کے لیے کوئی نمایاں صورتحال پیدا ہوتی ہوئی نظر نہیں آتی۔

خیبر پختونخواہ میں بننے والے اتحاد ایم ایم اے ایک مضبوط اور قدرے کامیاب ہوتا ہوا اتحاد معلوم ہوتا ہے۔ ایم ایم اے کی نسبت ان کے سربراہ مولانا فضل الرحمٰن کا زائچہ زیادہ متحرک اور اہم منصوبوں کا مرکز معلوم ہوتا ہے۔ جس کی بنا پر یہ صوبائی سطح پر حکومت بنانے یا حکومت کا حصہ بننے میں کامیاب ہوسکتے ہیں۔

بلوچستان کی صوبائی اسمبلی پر نظر ڈالی جائے تو اس دفعہ نیشنل پارٹی اور مسلم لیگ ن دونوں ہی کے زائچے کافی متحرک اور کامیابیاں سمیٹتے نظر آتے ہیں۔

جیسا کہ پہلے بیان کیا جاچکا ہے کہ مسلم لیگ ن کا اپنا زائچہ اتنا قوی نہ ہے۔ البتہ نواز شریف کا زائچہ اس وقت کافی متحرک اور کامیابی کی علامت ہے اس کے ساتھ ساتھ شہباز شریف کا زائچہ بھی اپنے عروج کی حالت میں ہے جو انہیں پنجاب کی حد تک حکومت بنانے میں کافی معاون و مددگار ثابت ہوسکتا ہے۔ مسلم لیگ (ن) کے قائد نواز شریف کا زائچہ کافی قوی ہونے کے باعث قومی اسمبلی میں اکثریت حاصل کرنے میں کامیاب ہوتی ہوئی نظر آتی ہے البتہ حکومت بنانے کے لیے انہیں ایک مضبوط اتحاد قائم کرنے کی ضرورت ہے۔

واللہ اعلم بالصواب

# اگربتیاں

ہمارے ہاں گھر میں اگربتی جلانے کی روایت ہے۔ ذیل میں مختلف خوشبوؤں کی اگربتیاں دی گئی ہیں۔ ان کو آپ عملیاتی اور عام گھریلو دونوں مقاصد کیلئے استعمال کر سکتے ہیں۔

| نام اگربتی | تعداد | قیمت |
|---|---|---|
| صندل | ایک درجن | 60 |
| بخور | ایک درجن | 60 |
| غلاف کعبہ | ایک درجن | 60 |
| عود | ایک درجن | 60 |
| گلاب | ایک درجن | 60 |
| موتیا | ایک درجن | 60 |
| دربار | ایک درجن | 60 |
| لوبان | ایک درجن | 60 |
| مشک | ایک درجن | 60 |
| عنبر | ایک درجن | 60 |
| کیوڑہ | ایک درجن | 60 |

# خاص اگربتیاں

عاملین کی روزمرہ ضرورتوں اور عام لوگوں کے مختلف معاملات کے حل کیلئے یہ اگربتیاں خصوصی طور پر تیار کی گئی ہیں۔ ایک طرف یہ سستی اور استعمال میں سادہ ہیں اور دوسری طرف اپنی تاثیر اور افادیت میں موثر ہیں۔

| نام اگربتی | تعداد | قیمت |
|---|---|---|
| حب وسعادت | ایک درجن | 300 |
| بغض ونحوست | ایک درجن | 300 |
| شان اگربتی عملیاتی، روحانی وموکلاتی | ایک عدد | 475 |
| ردسحر وجادو | ایک درجن | 280 |

# عطریات

خوشبو کا استعمال سنت نبویؐ ہے۔ ذیل میں دیئے گئے عطر آپ عام گھریلو استعمال اور عملیاتی مقاصد میں بھی کر سکتے ہیں۔ یہ عطر ہر طرح کے ممنوع اجزاء سے پاک ہے۔

| نام عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| عطر گلاب | 200 | 370 | 750 |
| عطر روح گلاب | 200 | 370 | 750 |
| عطر مشک | 300 | 570 | 1100 |
| عطر عنبر | 350 | 670 | 1300 |
| عطر مشک عنبر کمس | 330 | 630 | 1200 |
| عطر چنبیلی | 200 | 370 | 750 |
| عطر صندل | 200 | 370 | 750 |
| عطر رات کی رانی | 200 | 370 | 750 |
| عطر موتیا | 200 | 370 | 750 |
| عطر خس | 300 | 570 | 1100 |
| عطر گل | 2000 | 3900 | 7800 |
| عطر زعفران | 300 | 570 | 1100 |
| عطر عود ہندی | 750 | 1400 | 2800 |
| عطر عود | 1200 | 2300 | 4500 |
| عطر دھن عود | 1600 | 3000 | 5900 |
| عطر نرگس | 350 | 670 | 1300 |
| عطر نسرین | 500 | 950 | 1800 |
| عطر کرنا | 500 | 950 | 1800 |
| عطر غلاف کعبہ | 500 | 950 | 1800 |
| عطر حجر اسود | 500 | 950 | 1800 |
| عطر زمزم | 350 | 670 | 1300 |
| عطر مکہ | 350 | 670 | 1300 |
| عطر بخور | 300 | 570 | 1100 |
| عطر اصیل | 300 | 570 | 1100 |
| مخلوط العرب | 250 | 480 | 950 |
| عطر شمامہ | 550 | 1000 | 2000 |
| عطر سلطان | 260 | 500 | 1000 |
| عطر مجموعہ | 350 | 650 | 1300 |
| عطر کیوڑہ | 300 | 570 | 1100 |

# خاص عطریات

مختلف اعمال روحانی کے مطابق عاملین کو خاص روحانی عطر درکار ہوتے ہیں۔ آپ کسی بھی عمل کے لیے حسب ضرورت یہ خاص عطریات استعمال کر سکتے ہیں۔

| نام عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| عطر اعمال سعد | 300 | 570 | 1100 |
| عطر اعمال نحس | 300 | 570 | 1100 |
| عطر سبعہ کواکب | 500 | 950 | 1800 |
| عطر تسخیر ورجوع | 500 | 1000 | 2000 |
| عطر نورانی | 350 | 670 | 1300 |
| عطر ردسحر وجادو | 350 | 670 | 1300 |

# کواکبی عطر

عاملین کو مختلف کواکب کے خاص اوقات اور نظرات وغیرہ کے اعمال میں کواکبی عطر درکار ہوتے ہیں۔ کواکبی عطر اور بخور دونوں عاملین اور شائقین عملیات کیلئے پیش کر دیئے ہیں۔

| عطر | چھوٹی 1/4 تولہ | درمیانی 1/2 تولہ | بڑی 1 تولہ |
|---|---|---|---|
| قمر | 230 | 400 | 800 |
| شمس | 230 | 400 | 800 |
| عطارد | 230 | 400 | 800 |
| زہرہ | 230 | 400 | 800 |
| مریخ | 230 | 400 | 800 |
| مشتری | 230 | 400 | 800 |
| زحل | 230 | [illegible] | 800 |

عبدالحئی راٹھور

# علم نجوم کی روشنی میں آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

## حمل



| عرصہ حکومت | 21مارچ تا20اپریل |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| خوش قسمت پتھر | مرجان، یاقوت |
|---|---|
| خوش قسمت دن | ہفتہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8جولائی

انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہوتی نظر آ رہی ہے اور اولاد آپ کے حکم کی تکمیل بھی کرے گی۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو آپ کی یہ خواہش پوری ہوتی نظر نہیں آ رہی۔ داماد کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں تھوڑی خرابی آئے گی۔ ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ شادی بیاہ اور اس طرح کی دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت رہے گی۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو کوشش کریں ان کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوتا نظر آ رہا ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔

### 9تا16جولائی

ذاتی اور شراکتی کاروبار سے منسلک افراد اپنے کام میں بہتری کے لیے جو محنت کر رہے ہیں ان کی محنت رنگ لاتی نظر آ رہی ہے۔ زمین و جائیداد، گاڑی وغیرہ کی خرید و فروخت کرنے کے لیے یہ وقت بہتر ثابت نہ ہو گا۔ انٹرلیول اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ اپنی پڑھائی کی طرف کم رہے گی۔ حکومتی اداروں یا عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ خواہشات کو پوری کرنے کے لیے تھوڑی بہت محنت کرنا ہو گی۔ لیکن آپ کی زیادہ تر خواہشات با آسانی پوری ہو جائیں گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس میں فائدہ ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔

### 17تا24جولائی

غیر ضروری اخراجات میں واضح کمی

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہو گا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو ۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہو گا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنا لیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نَحُوْسَةِ الْكَوَاكِبِ وَ رُجُوْعِهٖ وَ وَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِّ يَا اللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

عددی جدول

| حروف | عدد |
|---|---|
| ا، ی، ق، غ | ۱ |
| ب، پ، ک، گ، ر، ڑ | ۲ |
| ج، چ، ل، ش | ۳ |
| د، ڈ، م، ت، ٹ | ۴ |
| ھ، ن، ث | ۵ |
| و، س، خ | ۶ |
| ز، ژ، ع، ذ | ۷ |
| ح، ف، ض | ۸ |
| ط، ص، ظ | ۹ |

مثال

| اکبر | ا | ک | ب | ر | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | =۷ |

## تسبیح موتی

تسبیح ان چیزوں میں شاید سب سے اہم ہے جو مسلمان مذہبی حوالے سے ایک دوسرے کو تحفے کے طور پر دیتے ہیں۔ حج عمرہ سے آنے والے ہر فرد کی پچھلے زمانے میں یہ خواہش ہوتی تھی کہ وہ اپنے ملنے والوں کو اللہ اور اس کے نبی کے محبوب شہروں مکہ، مدینہ سے جائے نماز، تسبیح، ٹوپی، کھجوریں اور آب زم زم تحفہ کرے۔ تاہم مہنگائی نے عام آدمی کو اس قابل نہیں چھوڑا کہ وہ یہ سب کچھ کر سکے اس حوالے سے ادارہ راہنمائے عملیات نے اصل موتیوں پر مشتمل تسبیحوں کو قارئین تک پہنچانے کا منصوبہ بنایا ہے۔ بطور مسلمان ہم کوشش کرتے ہیں کہ اپنی مالی حالت کے مطابق بہتر تسبیح حاصل کر سکیں۔ سچے موتیوں کی یہ تسبیح جہاں اپنی اصل میں پاکیزگی لیے ہونے کے باعث اہمیت کی حامل ہے وہاں اس کی خوبصورتی اور دلکشی بھی ناقابل انکار ہے آپ عبادت، محبت اور خوبصورتی کے ساتھ انجام دے سکتے ہیں۔ یوں بھی موتی سکون، اطمینان اور روحانی مدارج کے حوالے سے موثر مانا جاتا ہے۔ سو موتی کی تسبیح پر ذکر الٰہی کا اپنا لطف اور سکون آتا ہے۔

کریں گے۔ مالی مشکلات بھی دور ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ رشتے کی تلاش میں ہیں تو رواں دنوں میں معاملات طے پاتے نظر آ رہے ہیں۔ اپنے دشمنوں سے خائف تھے یا دبے ہوئے تو اس ہفتے میں اللہ کی مدد سے اپنے دشمنوں کو مناسب جواب دینے کی پوزیشن میں ہوں گے اور ان پر غالب رہیں گے۔ خط و کتابت اور نیٹ کا استعمال رواں دنوں میں کم رہے گا۔ گھریلو مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کام کے یا تعلیم کے سلسلے میں بیرون ملک سفر کرنے کے موزوں وقت ہے۔ ملازمت پیشے افراد کے لیے ساتھ کام کرنے والے لوگ پریشانی کا باعث بنیں گے۔ ہمسایوں کے ساتھ اونچ نیچ ہوتی نظر آ رہی ہے رواں دواں دنوں میں اپنی ذات اور صحت کی طرف توجہ دیتے نظر نہیں آ رہے۔

## 25 تا 31 جولائی

آپ کے اندر کئی ایک خواہشات اور تمنائیں پیدا ہوں گی۔ تاہم ان کے حصول کو اس قدر آسان نہیں کہا جا سکتا۔ وہ بچے بچیاں جو تعلیم حاصل کر رہے ہیں ان کی ذہانت اور تعلیمی کامیابیوں کا گراف اونچا ہوگا۔ وہ خواتین و حضرات جو تحریر و تقریر کے شعبے میں آنا چاہتے ہیں یا ان کو ایسے مواقع دستیاب ہیں تو اب ان کی کامیابی یقینی ہوگی۔ آپ کی سوشل زندگی آپ کے گرد جال سا بُنتی نظر آتی ہے۔ لوگ آپ کے قریب بھی آ سکتے ہیں اور پھر دور بھی جا سکتے ہیں۔ تعلقات کے حوالے سے بعض اوقات ایسے واقعات سے واسطہ پڑ سکتا ہے جن کی توجیہی کرنا شاید آپ کے اپنے بس میں بھی نہ ہو کہ ایسا کیوں ہوا ہے۔ عشق و محبت کے کاموں سے دور رہنا ہی مناسب ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 1-10-14-23-24-28-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 19-26 |
| لکی نمبر | 1-3-51 |




| عرصہ حکومت | 21 اپریل تا 20 مئی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ب، و |
| خوش قسمت اعداد | 9،6،3 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

## یکم تا 8 جولائی

ذاتی اور شراکتی کاروبار سے وابستہ لوگوں کو کام کے حوالے سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، ملتا نظر آ رہا ہے۔ آپ اگر کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو صحت میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ زمین و جائیداد اور دوسری قیمتی اشیاء کی خرید و فروخت کرنے کے لیے منصوبہ بندی کر رہے ہیں تو یہ وقت عملی شکل دینے کے لیے بہتر ہے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری بانڈ وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ بہن بھائیوں سے کوئی ناچاقی تھی تو اب تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ پیدا ہوتی نظر آ رہی ہے۔ شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔

## 9 تا 16 جولائی

ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی، لیکن شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چھوٹی موٹی پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ صحت کے حوالے سے پریشانی ہے تو وہ دور ہو جائے گی۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں اگر کسی مسئلہ کا سامنا ہے تو وہ مسئلہ ان کی خواہش کے مطابق حل ہو جائے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ انٹرلیول تک کے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ مذہبی معاملات کی طرف خاصی توجہ دیں گے۔ غیر ضروری اخراجات کی مد میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔

## 17 تا 24 جولائی

اپنی ذات پر خاصی توجہ دیں۔ شریک حیات اور اولاد کے معاملات توجہ طلب ہوں گے۔ انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر نہ ہوگا۔ آپ کو چاہیے کہ ہر مسئلہ کو اس کے حساب سے حل کرنے کی کوشش کریں۔ قرض دی ہوئی رقم رواں دنوں میں واپس ملتی نظر آ رہی ہے۔ وہ افراد جو رزق حلال کے لیے کوشاں ہیں، ان کا سلسلہ روزگار شروع ہونے کے قوی

امکانات ہیں۔ رشتے داروں کے ساتھ معاملات میں خرابی کے امکانات ہیں۔ خواہشات کو حقیقی شکل دینے کے لیے مناسب وقت ہے کوشش کریں تو کامیابی ملے گی۔ قانونی معاملات سے دور رہنے کی کوشش کریں، معاملات آپ کے حق میں جانے کے امکانات کم ہیں۔ عشق و محبت جیسے معاملات سے دور رہنا مناسب رہے گا۔

## 25 تا 31 جولائی

گمشدہ اشیاء رواں دنوں میں واپس ملنے کے قوی امکانات ہیں۔ کاروباری حوالے سے بہت سے کام بنتے بنتے بگڑ جائیں گے۔ بہت سے ایسے کام جن کے بارے میں یقین تھا کہ ان میں کامیابی ملے گی، عین وقت پر پریشانی کا باعث بن جائیں گے۔ گھر کی تزئین و آرائش پر آپ کے اخراجات ہوں گے۔ بازاری غذا اور مشروبات کا استعمال رواں دنوں میں زیادہ رہے گا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل میں التوا پیدا کرنے کی کوشش کریں، آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ اس میں جتنا ہاتھ آپ کا ہوگا اتنا شریک حیات کا بھی ہو گا۔

| سعد تاریخیں | 7-12-16-17 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 1-20-28-29 |
| لکی نمبر | 0-6-9 |




| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | ک،ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |

| خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
|---|---|
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

## یکم تا 8 جولائی

کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی نیز اگر کاروبار کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت فائدہ مند ثابت ہو گا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی ہے تو اب تعلقات میں بہتری آئے گی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ ساس کے ساتھ ان بن رہے گی۔ صحت کے حوالے سے تھوڑی بہت پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔ انٹر لیول تک کے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ دشمنوں سے ہوشیار رہنا ہو گا۔ یہ آپ کو نقصان پہنچانے کی بھرپور کوشش کریں گے۔

## 9 تا 16 جولائی

قرضہ لینا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں مل تو جائے گا، لیکن جس مقصد کے لیے لینا چاہتے ہیں اس مقصد میں استعمال نہ ہو سکے گا۔ بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے لیکن دوران سفر آپ کو چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ قانونی اور وراثتی مسائل حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ اگر آپ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو صحت میں بہتری آئے گی۔ اولاد کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ ساس ہیں تو بہو کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر نہ ہوگا۔ مذہبی معاملات کی طرف رجحان بڑھے گا نیز صدقہ خیرات بھی کریں گے۔

## 17 تا 24 جولائی

منگنی وغیرہ کی رسومات کی ادائیگی کے لیے اچھا وقت ہے۔ شریک حیات کے معاملات

## لوحِ خوش قسمتی

خاص کواکبی حالتوں یعنی کواکب کی آپس میں سعد نظرات، شرف، اوج اور بعض خاص یوگ بننے کے اوقات میں لوح خوش قسمتی تیار کی جاتی ہے۔ زندگی کے عمومی مسائل کے خاتمے اور زندگی میں پیش آنے والی مختلف مشکلات، رکاوٹوں اور مسائل کے حل کے لیے موثر اور مجرب لوح ہے۔ زائچہ کی عمومی نحوست کو دور کرنے کے لیے لوحِ خوش قسمتی موثر ہے۔ ہر فرد کو لوحِ خوش قسمتی سے فائدہ اُٹھانا چاہیے۔

خوشگوار رہیں گے۔ سواری وغیرہ کی خرید و فروخت کے لیے موزوں وقت نہیں۔ ادھار دی رقم واپس ملنے کے امکانات نہیں ہیں۔ صحت کے حوالے سے لاپرواہی برتیں گے، جس کی وجہ سے آپ بیماری کا شکار ہو جائیں گے۔ اس وقت ملازمین پر ضرورت سے زیادہ اعتبار صحیح نہیں ہے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری دیکھنے میں آئے گی۔ انعامی سکیمیں وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام نکلنے کے قوی امکانات ہیں۔ بیرون ملک سفر کے لیے کوشش کر رہے ہیں تو کام بنتا نظر نہیں آ رہا۔ دشمنوں اور مخالفوں سے مقابلہ کی پوزیشن میں ہیں۔

## 25 تا 31 جولائی

یہ وقت روحانیت اور فلسفہ وغیرہ کے حوالے سے بھی ذہنی وسعتِ نظری پیدا کرنے کا باعث ہوگا۔ مذہب سے لگاؤ بڑھ جائے گا اور آپ دل سے نماز اور قرآن کی طرف توجہ دیں گے۔

والدین کے ساتھ تعلقات کی نوعیت مستقل بنیادوں پر بہتر ہو جائے گی۔ صحت پر خاص طور پر توجہ دیں۔ صحت کی خرابی متوقع ہے۔ دشمنوں کو لے کر ڈھیلے نہ ہوں، وہ آپ کے خلاف سازشیں کر رہے ہیں۔ قانونی نوعیت کے مسائل سے دور رہنے کی کوشش کریں، کیونکہ اگر آپ اس میں پھنستے ہیں تو آپ کو مسائل کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ اگر کسی سے شراکتی کاروبار کے حوالے سے مشورہ ملتا ہے تو وہ آپ کے لیے شراکتی کاروبار اور مالی لحاظ سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 1-10-14-19-28-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 3-4-23-24-27 |
| لکی نمبر | 4-7-8 |



## سرطان

| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح، ھ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی' ہیرا' مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر' منگل' جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

### یکم تا 8 جولائی

ملازمت پیشہ افراد کی چند ایک مشکلات دور ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر رہے گا، اور لوگ بھی آپ کے کام آئیں گے۔ مذہبی کاموں کی طرف آپ کی توجہ رہے گی۔ نیز آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں بھی خرچ کریں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو وہ اس وقت میں نہ مل سکے گا۔ بڑے بہن بھائیوں کی وجہ سے مالی حوالے سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ زیورات، زمین و جائیداد وغیرہ کی خرید و فروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔

### 9 تا 16 جولائی

سیر و تفریح کے لیے جانا ہوگا۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ قرضہ لینے کے بارے میں سوچ رہیں ہیں تو کوشش کریں مل جائے گا۔ شراکتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ ذاتی کاروبار کرنے والے افراد کو اس عرصے کے دوران پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام ڈیل کے بغیر حل نہ ہو پائیں گے۔ ساس ہیں تو بہو کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ آپ کے تھوڑے بہت اخراجات بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں پر ہوں گے۔ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو صحت میں بہتری آئے گی۔ ساس یا شریک حیات کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔

### 17 تا 24 جولائی

خفیہ دشمن اور مخالف آپ کے خلاف سازشیں کرتے رہیں گے۔ آپ اپنے اُستاد اور پیر سے ملاقات کریں اور اپنے مسائل ان کو بیان کریں، بہتر مشورہ ملے گا۔ سواری کی خریداری کرتے نظر آ رہے ہی۔ وہ افراد جو ذاتی مکان کی تلاش کر رہے ہیں ان کو امید کے مطابق گھر ملتا نظر آ رہا ہے۔ قانونی مسائل کا شکار ہیں تو اس میں مثبت پیش رفت ہوتی نظر آ رہی ہے۔ نوکری کی تلاش میں ہیں تو غیر سرکاری نوکری ملنے کی امید ہے۔ اندرون ملک سفر کا ارادہ کر رکھا ہے تو رواں عرصے میں جانا نہ ہو سکے گا۔ آپ کچھ ایسے قدم اٹھائے گے جس کی وجہ سے آپ کی عزت متاثر ہوگی۔ انعامی سکیمیں بانڈ نمبر وغیرہ سے مالی فائدہ حاصل نہ ہوگا۔

### 25 تا 31 جولائی

اس عرصہ میں لین دین کے معاملات میں خاص طور پر محتاط رہیں، اگر آپ نے اپنے مزاج پر قابو نہ پایا تو ممکن ہے کہ آپ لڑائی جھگڑے کے کاموں میں ملوث ہو جائیں۔ وراثت کے معاملات کا فیصلہ چاہتے ہیں تو ایسے فیصلے آپ کے حق میں ہونے کے امکانات بہت کم ہیں۔ یہ وقت ایسا ہے کہ آپ اپنی بات چیت اور طرز گفتگو کے ذریعے سامنے والے فرد پر اثر انداز ہو سکتے ہیں۔ وہ ملازمت پیشہ افراد جن کے ترقی کے امکانات کافی دیر سے بنے ہوئے ہیں۔ اس رواں عرصہ میں اسی حوالے سے کوئی نہ کوئی خوشخبری سننے کو ضرور ملے گی۔ لیکن اس کے لیے ان کو خود بھی ہاتھ پاؤں چلانے پڑیں گے۔ دوران ڈرائیونگ اور پیدل سفر کے دوران احتیاط کریں۔ آپ کو ہلکی پھلکی چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔

| سعد تاریخیں | 7-12-16-17 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-19-26 |
| لکی نمبر | 5-6-9 |



## اسد

| عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
|---|---|
| منسوبی کوکب | شمس |
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت' مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار' منگل' بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا' سبز' سرخ |

### یکم تا 8 جولائی

قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں آپ کو اپنے مقصد میں کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ نیز اس سلسلے میں اپنے بہن بھائیوں سے بھی ضرور رابطہ کریں۔ یہ دن کاروباری حضرات کے کام میں خاص بہتری نہیں لا رہے۔ اگر کسی خطرناک بیماری کا شکار

## پُراعتماد گفتگو
نیلا پکھراج

ہر انسان کے لیے اس کو لاحق تکلیف ہی سب سے زیادہ دردناک ہوتی ہے۔ وہ جن کی زبان فرفر چلتی ہے شاید ان کے لیے یہ بات اہم نہ ہو لیکن جن پر کسی دوسرے سے بات کرنا یا اپنا مطلب بیان کرنا عذاب بن جاتا ہے ان کو اس تکلیف سے نجات کا راستہ ایک صورت میں مل سکتا ہے اور وہ ہے کامیابی اور دولت کے کوکب سے منسوب جواہر'' پکھراج''۔لیکن صرف وہ پکھراج اس مرض میں مفید رہے گا جو اپنے اندر نیلے رنگ کی شعاعیں لیے ہوئے ہو۔ یعنی نیلا رنگ کھلا کھلا اور دیکھنے میں خوبصورت ہو، بند قسم کا مفید نہ ہے۔ بے رنگ یا دیگر رنگ کا پکھراج اس مقصد کے لیے کام نہ کرے گا۔



## سنبلہ

| عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | پ، غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا' پکھراج' ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعرات' جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز' پیلا' سفید |

### یکم تا 8 جولائی

ساس اور شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ شراکتی کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ دن فائدہ مند رہیں گے۔ انٹرلیول تک کے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ شریک حیات اور اولاد کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر رہے ہیں تو صحت میں بہتری آئے گی۔ سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ ساس اور شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ ہوتی رہے گی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر نہ ہوگا۔ شراکتی اکاؤنٹ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں حل ہو جائے گا۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام نکلنے کے امکانات ہیں۔ خواہشات کی تکمیل کے لیے کوشش کریں گے لیکن کامیابی نہ مل سکے گی۔

### 9 تا 16 جولائی

آپ کے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ ملازمت پیشہ اور کاروباری حضرات کو اگر کام میں کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ مسئلہ بھی کافی حد تک حل ہو جائے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ ہوگا۔ لیکن وہ منافع آپ کی اُمید سے کم ہوگا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو وہ نہ مل سکے گا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام، ڈیل کے بغیر حل نہ ہو سکیں گے۔ صحت کے حوالے سے پریشانی تھی وہ بھی دور ہو جائے گی۔ وراثت کا مسئلہ ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔ اپنے خفیہ دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ ساس ہیں تو بہو کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔

### 17 تا 24 جولائی

عشق و محبت کے معاملات میں خاص توجہ دیں گے۔ اولاد کے ساتھ وقت گزاریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی پیدا ہوتی نظر آ رہی ہے سیر و تفریح کے لیے جانا ہوگا۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں تلخی رہے گی۔ ڈرائیونگ کے دوران احتیاط کا مظاہرہ کرنا ہوگا، ورنہ دوسری صورت حادثہ ہے۔ مالی معاملات میں تنگی رہے گی۔ کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں تیزی آئے گی نیز کاروبار میں چند ایک تبدیلیاں بھی کریں گے۔ قرض دی ہوئی رقم مطالبہ کرنے پر واپس ملنے کے امکانات ہیں۔ مکان کرایہ پر دے رکھا ہے تو کرایہ داروں کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔

### 25 تا 31 جولائی

ذہن پر دباؤ رہے گا اور ذہن مختلف خیالات کا مرکز بنا رہے گا۔ شریک حیات اور آپ کی ایک دوسرے کی چھوٹی سے چھوٹی بات پر نقص نکالنے کی وجہ سے تعلقات بہتر نہ رہ پائیں گے۔ کاروباری لوگوں کے لیے تو یہ وقت انتہائی کڑا ہے۔ ان کے لیے ہمارا مشورہ ہے کہ اگر وہ اپنی سنجیدگی کو نہ چھوڑیں اور سُستی کو اپنے اندر نہ داخل ہونے دیں تو حالات پر تھوڑا بہت قابو پا سکتے ہیں اور یوں وقت کی سختی کو کم کر سکتے ہیں۔ اس عرصہ میں آپ کی توجہ بچوں اور سیر و تفریح کی طرف رہے گی اور بچوں کے معاملات کی طرف دھیان دیں گے۔ اخراجات قابو میں رہیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد میں کام کرنے کا ایک خاص جوش نظر آئے گا۔ لیکن یہ جوش وقتی طور پر ہی ہو گا۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں، ہو سکتا ہے کہ زیادہ کھانے کی وجہ سے صحت کے مسائل سے واسطہ پڑ جائے۔

| سعد تاریخیں | 6-10-14-23-24 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 1-20-28-29 |
| لکی نمبر | 2-8-1 |

گا۔ بیرون ملک سفر کی خواہش پوری نہ ہو سکے گی۔ دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ قانونی معاملات میں مثبت پیش رفت ہونے کے امکانات ہیں۔

## 9تا 16جولائی

انعامی سکیمیں بانڈ وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ آپ کا رجحان عشق و محبت جیسے کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ آپ کے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ تعلقات اپنے بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ بہتر نہ ہوں گے۔ قیمتی اشیاء زیورات وغیرہ کی خرید وفروخت آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گی۔ اگر قانون سے وابستہ کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ لوگ آپ کی ساخت کو نقصان پہنچنے کی سازشیں کرتے نظر آرہے ہیں۔ اگر آپ نوکری کی تلاش میں ہیں تو وہاں پر بھی ضرور کوشش کریں، جہاں آپ کے خاندان میں سے پہلے کوئی نوکری کر چکا ہو یا کر رہا ہو۔

## 17تا24جولائی

بیرون ملک سفر کے لیے جانا ہوگا، یہ سفر کام کے سلسلے میں بھی ہو سکتا ہے اور تعلیم کے لیے بھی۔ رواں عرصہ میں آپ کو گھریلو سکون میسر رہے گا۔ کاروبار کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ مالی معاملات میں بہتری آئے گی۔ منگنی، نکاح کرنے کے لیے موزوں وقت ہے۔ شریک حیات کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے جانا ہوگا۔ لوگوں سے وابستہ کام بآسانی حل نہ ہو سکیں گے۔ بہو کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آرہی ہے، ان دنوں میں کسی کو قرض نہ دیں رقم واپس ملنے کے امکانات کم ہیں۔ طالب علم تعلیم کے ساتھ ساتھ غیر نصابی سرگرمیوں میں بھی دلچسپی لیں گے۔

## 25تا31جولائی

اس عرصے کے دوران منگنی وغیرہ کے معاملات سے دور رہیں اور ان اُمور کو پھر کسی وقت کے لیے اُٹھا رکھیں۔ منگنی ضروری ہو تو ذاتی حساب کروائیں۔ زیادہ کھانے کی وجہ سے صحت کے مسائل سے واسطہ پڑ جائے گا۔ اس کے علاوہ دشمنوں یا نوکری کی وجہ سے بھی صحت خراب ہو سکتی ہے۔ لہٰذا ان کی طرف بھی توجہ دیں۔ آپ کے اخراجات کا تناسب بڑھا ہوا رہے گا۔ پیسہ بڑھے گا تو اخراجات بھی بڑھیں گے۔ یہ اخراجات اچانک ہوں گے۔ وہ افراد جن کے گھریلو اور خاندانی معاملات گرما گرمی کا شکار تھے، رواں دنوں میں ان کو موقع ملے گا کہ معاملات کو بہتر اور اچھے انداز میں حل کریں۔ لوگوں کی نظر میں اپنی عزت اور شہرت بڑھانے کے لیے یہ وقت آپ پر مہربان ہے۔ آپ جو بھی درست کام کریں گے واہ واہ ہوگی۔

| سعد تاریخیں | 7-12-16-17 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 3-4-23-24-27 |
| لکی نمبر | 6-9-4 |




| عرصہ حکومت | 23ستمبر تا23اکتوبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ت،ر،ط |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

## یکم تا8جولائی

بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ نیز آپ کا ان سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ آپ کی چند ایک خواہشات بھی پوری ہوتی نظر آرہی ہیں۔ قانونی نوعیت کے اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، سفر ممکن ہے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کی چند ایک مشکلات دور ہوتی نظر آرہی ہیں۔ اپنے دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا تو وہ پریشانی بھی دور ہو جائے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو نہ مل سکے گا۔

## 9تا16جولائی

زمین و جائیداد وغیرہ کی خرید وفروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ انعامی سکیمیں بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس میں بھی آپ کو مالی فائدہ ہو گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں ملتا نظر آرہا ہے۔ اگر آپ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو آپ کی صحت میں بہتری آئے گی۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں مسائل کا سامنا ہوگا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ انٹر لیول تک کے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آرہی ہے۔ آپ کو اپنی خواہشات کی تکمیل میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ مذہبی معاملات پر لوگوں سے بحث ومباحثہ کرتے نظر آرہے ہیں۔

## 17تا24جولائی

اپنی ذات کی طرف خاص توجہ دیں گے۔ اپنے آپ کو لوگوں سے افضل سمجھیں گے۔ ہمسایوں سے ملنا جلنا ہوگا۔ کتابیں پڑھنے کا شوق اجاگر ہوگا۔ بیماری کا شکار ہیں تو ان دنوں میں صحت میں بہتری آئے گی۔ قرض دی ہوئی رقم رواں دنوں میں واپس ملتی نظر آرہی ہے۔ وراثتی مسئلہ کی شکار ہیں تو ان کا فیصلہ ہونے کے امکانات نظر آرہے ہیں۔ یار دوستوں سے میل ملاقات کریں گے۔ بیرون ملک سفر کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ مخالفوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے آپ کے سازش کرتے نظر آرہے ہیں۔ کاروباری افراد کے

کام میں کمی دیکھنے میں آئے گی نیز ان دنوں میں کام میں نقصان کا خدشہ بھی ہے۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ان دنوں میں ان کا سبب بنتا نظر آرہا ہے۔

## 25 تا 31 جولائی

گھریلو اُمور میں توجہ و رجحان رہے گا۔ اہل خانہ اور گھر کی تزئین و آرائش پر اخراجات ہوں گے۔ بڑی اور چھوٹی عمر کے افراد کو خاص طور پر اپنی صحت کے معاملات پر توجہ دینی چاہیے۔ خصوصاً اگر کوئی ایسا مرض ہو جو پرانا ہو یا جو طوالت اختیار کر سکتا ہو، اس کے علاج میں تاخیر یا التواء کے عنصر کو حاوی نہ ہونے دیں۔ صحت میں بہتری کے لیے آپ لوح صحت و شفا استعمال کریں، انشاءاللہ آپ صحت یاب ہو جائیں گے (یہ لوح آپ ہمارے روحانی ادارے سے حاصل کر سکتے ہیں)۔ اولاد کے ساتھ گھر سے باہر گھومنے پھرنے کے لیے جائیں گے۔ آپ کو اپنی اُمیدوں اور تمناؤں کو پورا کرنے کی بھرپور کوشش کریں گے، ان پر اپنا کافی وقت بھی لگائیں گے۔ آپ کو اپنے مقصد میں کامیابی ملے گی اور آپ کی اکثر اُمیدیں اور تمنائیں پوری ہو جائیں گی۔ موسیقی کی طرف دلچسپی لیں گے۔

| سعد تاریخیں | 1-10-14-23-24-28-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-26 |
| لکی نمبر | 6-2-6 |

# عقرب



| عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم تا 8 جولائی

بڑے، بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے کاروبار میں بہتری آئے گی۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف رہے گا۔ انعامی سکیمیں لاٹری بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے خاص فائدہ نہ ہوگا۔ جائیداد یا سواری کی خرید و فروخت کے لیے مناسب وقت نہیں ہے۔ اولاد کے معاملات کی طرف توجہ دیں گے۔ شریک حیات اور اولاد کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر رہے گا۔ مالی حوالے سے درپیش چند ایک پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔ داماد کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ قرضہ لینے کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو اس عرصے میں کامیابی نہ مل سکے گی۔

## 9 تا 16 جولائی

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔ شراکتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام اس عرصے میں حل نہ ہو سکیں گے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں، حل ہو جائیں گے۔ آپ کے تعلقات اپنی ساس کے ساتھ بہتر رہیں گے۔ مخالفین کی سازششوں کا منہ توڑ جواب دیں گے۔ روحانی اور مذہبی معاملات سے دور ہوتے نظر آرہے ہیں۔

## 17 تا 24 جولائی

خواہشات کو پورا کرنے کے لیے کافی کوشش کریں گے۔ لیکن پھر بھی آپ کو کوئی خاص کامیابی نہ مل پائے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ انعام حاصل کرنے میں کامیاب رہیں گے۔ سیر و تفریح کے لیے جانا ہوگا۔ رشتے کی تلاش میں ہیں تو اچھا رشتہ ملنے کے قوی امکانات ہیں۔ کاروبار کے آغاز کے لیے مناسب وقت ہے۔ طالب علم تعلیم کے بجائے دوسری سرگرمیوں کی طرف زیادہ توجہ دیتے نظر آرہے ہیں۔ دشمنوں اور مخالفوں کو لے کر پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ان کی سازشوں کا بھرپور طریقے سے جواب دینے کی پوزیشن میں ہیں۔ گھر یا سواری کی مرمت وغیرہ پر اخراجات ہوں گے۔

## 25 تا 31 جولائی

کاروباری دنیا سے منسلک لوگ کچھ زیادہ سکون آمیز وقت نہ گزاریں گے، کیونکہ کاروباری معاملات حسب توقع طے نہ ہو رہے ہوں گے۔ مگر اس عرصہ میں مال و دولت کے حصول میں کچھ آسانیاں ملیں گی۔ گھریلو معاملات میں تھوڑی بہت خرابی آ سکتی ہے۔ شریک حیات اور آپ کی والدہ کے درمیان کسی بات پر گھر کے ماحول میں تناؤ کی کیفیت پیدا ہو سکتی ہے۔ بہتر یہی رہے گا کہ کسی کی طرف داری نہ کریں۔ ان دنوں میں شراکتی کاموں یا معاملات سے دور رہنا چاہیے، کامیابی کا امکان کم ہی ہے۔ ہمسایوں کے ساتھ تعلقات ایک خاص نوعیت سے آگے نہیں بڑھیں گے۔ اعلیٰ افسران یا حکومتی اداروں سے کام کرانا چاہتے ہیں تو وہ رواں دنوں میں ممکن ہے۔ لیکن اس کے لیے آپ کو محنت کرنا ہو گی۔ اگر آپ ڈھیلے ڈھیلے رہے تو کام نہ ہو پائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 12-16-17 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 1-20-28-29 |
| لکی نمبر | 1-3-7 |

# قوس



| عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج' پنا' روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعرات' اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا' ہلکا زرد |

## یکم تا 8 جولائی

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ نیز ان کو کاروبار سے فائدہ حاصل کرنے کے لیے محنت زیادہ کرنی پڑے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ شریک حیات کے ساتھ ان بن رہے گی۔ نیز اگر ان کے ساتھ اندرون ملک سفر کا پلان تھا تو وہ منصوبہ عملی شکل اختیار نہ کر سکے گا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف ہوگی۔ نیز اگر ان کو تعلیم میں کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ پریشانی بھی دور ہو جائے گی۔

## 9 تا 16 جولائی

آپ کے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ بہن بھائیوں اور یار دوستوں سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ انعامی سکیمیں کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ لیکن آپ کی پوری دلچسپی انعامی سکیموں اور بانڈ وغیرہ کی طرف نہ ہوگی۔ اولاد کے ساتھ تھوڑی بہت ناراضگی رہے گی، ساس ہیں تو بہو کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ گاڑی، زمین و جائیداد وغیرہ کی خرید و فروخت کرنا آپ کے لیے نقصان دے رہے گا۔ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو آپ کو تھوڑی بہت پریشانی کا سامنا ہوگا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو کامیابی نہ مل سکے گی۔

## 17 تا 24 جولائی

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی دیکھنے میں آئے گی۔ یار دوستوں سے ملنا جلنا ہوگا۔ ان دنوں میں اپنی ذات کی طرف توجہ دیں گے۔ گمشدہ اشیاء کو کوشش کرنے پر واپس ملنے کے امکانات ہیں۔ مکان کی تلاش میں ہے تو امید کے مطابق مکان ملنے کے امکانات ہیں۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو ان دنوں میں نقصان کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ اولاد کو آپ کی توجہ کی ضرورت ہے جو رواں دنوں میں ملتی نظر نہیں آ رہی۔ ساس کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو ان دنوں میں نقصان کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔

## 25 تا 31 جولائی

اس ہفتہ میں ایسے دوستوں سے ملاقات کا امکان ہے۔ جن سے آپ کی کافی عرصہ سے بات یا ملاقات نہیں ہوئی۔ یہ رابطہ فون یا ای میل کے ذریعے بھی ممکن ہے۔ اندرون ملک سفر کرتے وقت احتیاط کریں، اگر ضروری نہ ہو تو سفر سے ہی باز رہیں۔ وہ افراد جو بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں ان کو ہمارا مشورہ یہ ہے کہ رواں دنوں کے دوران ایجنٹ کو پیسے نہ دیں۔ بہت ممکن ہے کہ آپ کا کام بھی نہ ہو اور پیسے بھی ڈوب جائیں۔ شراکتی بنیادوں پر کئے گئے کام آپ کے لیے فائدہ لے کر آئیں گے۔ سسرالی رشتے داروں سے تعلقات بہتر رہیں گے اور ان سے کوئی مدد درکار ہو تو وہ ضرور ملے گی۔ صحت کے حوالے سے بد پرہیزی نہ کریں۔ پرانی بیماری ہے تو اس حوالے سے بالکل بھی ڈھیلے نہ پڑیں فوراً علاج کروائیں۔

| سعد تاریخیں | 1-6-14-19-28-29 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 3-4-20-27 |
| لکی نمبر | 7-9-8 |

# جدی



| عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ' ج' گ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم' ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعہ' ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا' سفید' سبز |

## یکم تا 8 جولائی

شریک حیات کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جانا ہوگا۔ قانونی مسائل کا شکار ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ اخراجات میں کمی آئے گی۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو سفر ممکن ہے۔ یہ سفر شراکتی کاروبار کے سلسلے میں بھی ہو سکتا ہے۔ کسی حادثے وغیرہ کا شکار ہوئے تھے تو آپ کی صحت میں بہتری آئے گی۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور ان سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام کی وجہ سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام ہیں تو وہ حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔

## 9 تا 16 جولائی

ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں خاص طور پر بہتری آئے گی۔ اگر ان کو کاروبار میں کسی پریشانی کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو مسئلہ کافی حد

تک حل ہو جائے گا۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی ہے تو اس عرصے میں دور ہو جائے گی۔ اگر اولاد جوان ہے تو ان کے باعث آپ کے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم اور دوسرے کاموں میں زیادہ ہو گی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ خوشگوار رہے گا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت نہ ہو گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کو قرضہ ملتا نظر نہیں آ رہا۔ وارثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔

## 17 تا 24 جولائی

قانونی مسائل کا شکار ہیں تو رواں دنوں میں پیش رفت ہوتی نظر آ رہی ہے۔ انعامی سکیمیں بانڈز نمبر وغیرہ کھیلنے میں کو انعام نکلتا نظر آ رہا ہے۔ کتابیں پڑھنے کا شوق اجاگر ہو گا۔ کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ عرصہ بہتری لے کر آ رہا ہے۔ وہ افراد جو کاروبار میں پیسہ لگانا چاہتے ہیں، ان کے لیے بھی یہ وقت بہتر ہے۔ والد کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ ان سے اپنے مسائل بیان کریں، بہتر مشورہ ملنے کی اُمید ہے۔ لوگوں سے گفتگو کے دوران لفظوں کا انتخاب دھیان سے کریں۔ شریک حیات کے ساتھ ناچاقی پیدا ہوتی نظر آ رہی ہے۔

## 25 تا 31 جولائی

مالی معاملات میں بہتری آئے گی۔ مذہبی کاموں میں دلچسپی لیں گے۔ اپنے ملنے والوں میں عزت کا مقام گا۔ وہ افراد جو رہائش تبدیل کرنے کے خواہاں تھے ان کا تبدیلی رہائش کا خواب پورا ہو گا۔ آسان ذرائع سے آمدن کا حصول رواں دنوں میں ممکن نہ ہو گا۔ تقریر وتحریر کی طرف آپ کا رجحان رہے گا۔ خاندانی جائیداد کا مسئلہ چل رہا ہے تو رواں عرصہ میں بھی اس کے حل کی کوئی خاص اُمید نہیں ہے۔ دوستوں یا بڑے بہن بھائیوں کو قرضہ دے رکھا ہے تو وہ رقم یا شے واپس ملنے کے آثار نظر نہیں آتے۔ وہ افراد جو قرضہ لینا چاہتے ہیں تو ان کو چاہیے کہ والدین یا اپنے ساتھ کام کرنے والے لوگوں سے رابطہ کریں کوئی نہ کوئی حل ضرور نکلے گا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل ہونے کے قوی امکانات ہیں۔

| سعد تاریخیں | 7-16-17 |
| --- | --- |
| نحس تاریخیں | 6-19-26 |
| لکی نمبر | 2-5-9 |




| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا 18 فروری |
| --- | --- |
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8 جولائی

سیر وتفریح کا پروگرام بنائیں لیکن جانا نہ ہو سکے گا۔ آپ کے مالی حالات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی۔ ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔ چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو وہ حل ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ لوگوں کے ساتھ انداز گفتگو میں بہتری آئے گی۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔ زمین و جائیداد وغیرہ کی خرید وفروخت کرنا آپکے لیے فائدہ مند نہ رہے گے۔ اولاد جوان ہے تو ان کے ساتھ بھی تھوڑی بہت ناراضگی ہو سکتی ہے۔

## 9 تا 16 جولائی

مذہب کی طرف توجہ رہے گی نیز لوگوں کو بھی تلقین کرتے نظر آ رہے ہیں۔ سفر کا پلان بنا رکھا ہے تو کسی مجبوری کی وجہ سے جانا نہ ہو سکے گا۔ بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو اپنی کوششوں کو جاری رکھیں، کیونکہ آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں پریشانی کا سامنا ہو گا۔ اگر آپ کاروبار میں بہتری چاہتے ہیں تو آپ کو محنت زیادہ کرنی ہو گی۔ ساس کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ بھی دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں، حل ہو جائیں گے۔ لوگوں سے ملنا جلنا اور گفتگو کرنے کے رجحان میں کمی آئے گی۔

## 17 تا 24 جولائی

اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بھرپور رہے گی۔ اس سلسلے میں یار دوستوں سے بھی مدد لیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنے کے حوالے سے یہ وقت مناسب نہیں۔ شادی، بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔ گھر کی تزئین و آرائش کی طرف توجہ دیں گے۔ یار دوستوں سے میل ملاقات کریں گے۔ بہو کے ساتھ معاملات میں بہتری آئے گی۔ مذہبی معاملات کی طرف خاصی توجہ دیں گے نیز سائل کے سلسلے میں صاحب علم لوگوں سے بھی مشورہ لیں گے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام کے حل کی امید نظر نہیں آ رہی۔ مالی معاملات میں بہتری آئے گی اور غیر ضروری اخراجات پر بھی قابو پا لیں گے۔ رشتے داروں کے ساتھ ناراضگی پیدا ہوتی نظر آ رہی ہے۔ لون اپلیے کرنے کے لیے موزوں وقت ہے۔

## 25 تا 31 جولائی

آپ کو اپنے خاندان کے بزرگ افراد

سے محتاط رہنا ہوگا۔ انہیں اپنے نجی اور ذاتی معاملات میں شامل نہ کریں تو بہتر ہوگا۔ مشین یا گاڑی وموٹر سائیکل وغیرہ چلاتے ہوئے یا سڑک پار کرتے ہوئے حادثے کا امکان ہے محتاط رہیں۔ کسی دوسرے شہر جا کر ریسٹ ہاؤس میں قیام موثر ثابت نہ ہوگا۔ کرایہ دار یا کرایہ پر مکان تلاش کر رہے ہیں تو اس کام کو آگے چلانے کے حوالے سے یہ وقت سعد نہیں۔ ممکن ہے کہ آپ کے ساتھ فراڈ کیا جا رہا ہو۔ ذہنی پریشانی کا شکار تھے تو وہ رواں دنوں میں کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ مذہبی رجحان بڑھے گا۔ علوم مخفی میں دلچسپی لیں گے۔ اس حوالے سے مختلف لوگوں سے بات چیت بھی رہے گی۔

| سعد تاریخیں | 6-10-19-23-24 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 20-26 |
| لکی نمبر | 8-9-0 |



# حوت

| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مشتری' نیچون |
| منسوبی حروف | چ' د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج' مرجان' مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل' جمعرات' جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن' لال' نارنجی |

## یکم تا 8 جولائی

ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں واضح بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو اگر نوکری میں کسی پریشانی کا سامنا تھا تو وہ پریشانی بھی دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ پچھلے چند ہفتوں کے دوران اگر آپ کی کوئی چیز گم ہوئی ہے تو وہ واپس ملتی نظر آ رہی ہے۔ اس عرصے میں آپ اپنے اوپر زیادہ توجہ دیں گے اور اپنے بارے میں زیادہ سوچیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد جن کی ترقی کی فائل رُکی ہوئی تھی اس عرصے میں اس پر دوبارہ نظر ثانی کی جائے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ خاندانی یا ذاتی زمینیں ہیں تو اس سے حاصل ہونے والی آمدن میں کمی ہوتی نظر آ رہی ہے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ اس عرصے میں ممکن نہیں۔

## 9 تا 16 جولائی

صحت اچھی رہے گی۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ وہ اخراجات جو ان کے اوپر ہو رہے ہیں اس میں بھی خاطر خواہ کمی آئے گی۔ قرضہ لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو اپنی کوشش کو جاری رکھیں آپ کو اس عرصے میں قرضہ ضرور مل جائے گا۔ انعامی سکیمیں بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے خاطر خواہ فائدہ نہ ہوگا۔ اولاد کے ساتھ تھوڑی بہت ناراضگی ہوگی۔ کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ عرصہ بہتری لاتا نظر آ رہا ہے۔ شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر نہ ہوگا۔ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو یہ وقت اس کام کے لیے بہتر ثابت نہ ہوگا۔

## 17 تا 24 جولائی

بینکوں سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو تلخ رہے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ کاروبار میں سرمایہ کاری کے لیے موزوں وقت ہے۔ اندرون ملک سفر کے لیے جانا ہوگا۔ قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کے قوی امکانات ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد جن کی ترقی متوقع ہے رواں دنوں میں ترقی ہونے کے امکانات ہیں۔ شریک حیات کے ساتھ کچھ ان بن ہوتی نظر آ رہی ہے۔ انعامی سکیمیں بانڈ نمبر وغیرہ کھیلتے ہیں تو بڑا انعام نکلتا نظر آ رہا ہے۔ سواری اور گھر پر اخراجات ہوں گے۔ صحت کی طرف خاص توجہ دیں گے اور اچھی خوراک کھائیں گے۔

## 25 تا 31 جولائی

کھانے پینے اور خوش خوراکی کے زیادہ مظاہروں کی ضرورت نہیں، ورنہ معدہ جواب دے دے گا اور ہضم سے متعلق مسائل پیدا ہوں گے۔ اعلیٰ افسران اور صاحب حیثیت لوگ آپ کی بات پر توجہ دیں گے اور بہت ممکن ہے کہ آپ کا کام بھی ہو جائے۔ ذاتی کاروبار کرنے والے افراد کو بھی نئے گاہک اور نئے راستے تلاش کرنے چاہئیں، اس حوالے سے کامیابی کا واضح اشارہ زائچہ میں موجود ہے۔ اپنے مخالفین اور دشمنوں پر نظر رکھیں، گو آپ کے خلاف کوئی سخت اور پریشان کن قدم اس وقت اٹھانے کی پوزیشن میں تو نہیں، لیکن ممکن ہے کچھ نہ کچھ چھوٹا موٹا مسئلہ پیدا کرنے میں لگے رہیں۔ اخراجات میں ہونے والا اضافہ آپ کو تنگ کرے گا۔ ملازمت کی تلاش میں ہیں تو کوشش جاری رکھیں مثبت پیش رفت ہوتی نظر آ رہی ہے

| سعد تاریخیں | 7-12 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 3-4-23-24-27 |
| لکی نمبر | 2-3-5 |

☆☆☆☆-☆☆

# اوج شمس

تحریر: خالد اسحٰق راٹھور

زندگی ایک متحرک لمحہ کا نام ہے۔ سکوت موت کی علامت ہے۔ ہر زندہ کو زندگی سے موت کی طرف آنا ہے۔ زندگی ایک ایسی شہ ہے جو فرد کو سکوت یعنی موت کے بارے سوچنے نہیں دیتی۔ حرکت کی اگلی حالت سکوت کا خیال بھی اس کے ذہن میں نہیں آتا تاوقتیکہ سکوت کا لمحہ آنہ پہنچے۔ ہر صبح کے ساتھ روشن کرنیں ایک نئی امید ایک نئی خواہش اور زندگی کی ایک نئی تمنا دیتی ہیں۔ سورج کی روشنی میں جو طاقت ہے، جو تحریک ہے، جو توانائی ہے، جو مایوسی کو ہمت سے بدلنے، جسم اور ذہن کے مردہ گوشوں کو ازسرنو زندگی دینے، آگے بڑھنے اور ہر اونچی بلڈنگ اور پہاڑ کے اوپر سے گزرتے ہوئے اسے زیر نگیں کرنے کی جو طاقت ہے اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔

زمانہ قدیم سے شمس کو دیوتا، اوتار، بزرگ، طاقت ور، عزت شہرت، اولاد نرینہ، کامیابی، حکومت، قوت ارادی، لیڈرشپ، پُرکشش شخصیت، صاحب اختیار لیڈر، بزنس مین اور کامیاب ترین اوصاف کا حامل جانا جاتا ہے۔

ماہ رواں میں اوج شمس کا وقت آپ کی زندگی میں وہ سب کچھ تبدیل کر سکتا ہے، جس سے آپ نجات کے خواہاں ہیں۔ ناکامی کو کامیابی، مایوسی کو خوش دلی سے، زوال کو عروج سے، غربت کو دولت سے، بے نامی کو شہرت سے، کمزوری کو طاقت سے، بے کشش شخصیت کو پُرکشش سے بدل سکتے ہیں اوج شمس کے اس وقت کو آپ اپنی زندگی میں بہتری کے لیے، اپنی اولاد کی کامیابی کے لیے، عزیز اقارب کی خوشگوار زندگی کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔ مضمون کو مزید طوالت دیئے بغیر جامع انداز میں وہ روحانی عمل تحریر کر رہا ہوں جس کا ایک خاص وقت میں تیار کرنا آپ کے لیے یا جس کے لیے بھی آپ عمل تیار کریں کامیابی اور آسودگی کے وہ راستے کھول دے گا جس کی آپ کو تمنا ہوگی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ح ط و م س ا ا ق ک ی ق خ ل د ر ل ہ ع ا خ س ص ا ن

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۸۰ | ۱۵۷۷ | ۱۵۷۰ | ۱۵۸۴ |
| ۱۵۷۱ | ۱۵۸۳ | ۱۵۸۱ | ۱۵۷۶ |
| ۱۵۸۶ | ۱۵۷۲ | ۱۵۷۵ | ۱۵۷۸ |
| ۱۵۷۴ | ۱۵۷۹ | ۱۵۸۵ | ۱۵۷۳ |

مختصر سا عمل ہے۔ نام اور نام والدہ کے ساتھ حروف نورانی لے لیں۔ ان کے کل اعداد دائرہ شمسی سے لیں۔ حاصلہ اعداد کے مطابق نقش مکمل کریں۔ سطر عمل کی تکسیر بنائیں اور تکسیر کی درمیانی لائن کو نقش کے چاروں طرف لکھ دیں۔ تکسیر اگر طاق ہو تو ایک سطر لکھی جائے گی اور اگر جفت ہو تو دو سطور تحریر کی جائیں گی۔

خیال رہے تکسیر کو مختصر نہیں کرنا بلکہ مکمل درج کرنا ہے۔ نقش یا سطر تکسیر کو تحریر کرتے ہوئے کوئی غلطی نہ ہو اور اگر ہو جائے تو نیا نقش تیار کریں۔ غلطی کی درستگی والا نقش کام نہ دے گا۔

نقش سفید کاغذ کی بجائے پیلے رنگ کے کاغذ پر تحریر کریں۔

نقش تحریر کرنے کے لیے صرف زعفرانی سیاہی استعمال کریں۔

اس لوح کو چاندی پر نہ بنائیں۔

تانبہ یا سونا پر حسب حیثیت تیار کر سکتے ہیں۔ وائٹ گولڈ بھی استعمال نہیں کرنا۔

ساعتوں کا خاص خیال رکھیں۔

عطر شمس اور بخور شمس ضرور استعمال کریں۔ یہ اشیاء آپ ادارہ سے طلب کر سکتے ہیں۔ عطر شمس، بخور شمس کے علاوہ زعفران بھی آپ کو ادارہ راہنمائے عملیات سے مل سکتا ہے۔

رات کی شمس کی ساعت میں تیار نہ ہوگا۔

بعد از تیاری ہر اتوار کو پہلی ساعت شمس میں عطر شمس نقش یا لوح کو حسب ضرورت لگائیں۔ مثالی نقش پچھلے صفحہ پر دیا گیا ہے۔

نقش تیار کرنے کے لیے درج ذیل کوائف کو بنیاد بنایا گیا ہے۔

| خ | ا | ل | د | ا | س | ح | ا | ق | خ | ر | س | ص | ط | ع | ک | ق | ل | م | ن | و | ہ | ی | 1 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ی | خ | ہ | ا | و | ل | ن | د | م | ا | ل | س | ق | ح | ک | ا | ع | ق | ط | خ | ص | ر | س | 2 |
| س | ی | ر | خ | ص | ہ | خ | ا | ط | و | ق | ل | ع | ن | ا | د | ک | م | ح | ا | ق | ل | س | 3 |
| س | س | ل | ی | ق | ر | ا | خ | ح | ص | م | ہ | ک | خ | د | ا | ا | ط | ن | و | ع | ق | ل | 4 |
| ل | س | ق | س | ع | ل | و | ی | ن | ق | ط | ر | ا | ا | ا | خ | د | ح | خ | ص | ک | م | ہ | 5 |
| ہ | ل | م | س | ک | ق | ص | س | خ | ع | ح | ل | د | و | خ | ی | ا | ن | ا | ق | ا | ط | ر | 6 |
| ر | ہ | ط | ل | ا | م | ق | س | ا | ک | ن | ق | ا | ص | ی | س | خ | خ | و | ع | د | ح | ل | 7 |
| ل | ر | ح | ہ | د | ط | ع | ل | و | ا | خ | م | خ | ق | س | س | ی | ا | ص | ک | ا | ن | ق | 8 |
| ق | ل | ن | ر | ا | ح | ک | ہ | ص | د | ا | ط | ی | ع | س | ل | س | و | ق | ا | خ | خ | م | 9 |
| م | ق | خ | ل | خ | ن | ا | ر | ق | ا | و | ح | س | ک | ل | ہ | س | ص | ع | د | ی | ا | ط | 10 |
| ط | م | ا | ق | ی | خ | د | ل | ع | خ | ص | ن | س | ا | ہ | ر | ل | ق | ک | ا | س | د | ح | 11 |
| ح | ط | و | م | س | ا | ا | ق | ک | ی | ق | خ | ل | د | ر | ل | ہ | ع | ا | خ | س | ص | ن | 12 |
| ن | ح | ص | ط | س | و | خ | م | ا | س | ع | ا | ہ | ا | ل | ق | ر | ک | د | ی | ل | ق | خ | 11 |
| خ | ن | ق | ح | ل | ص | ی | ط | د | س | ک | و | ر | خ | ق | م | ل | ا | ا | س | ہ | ع | ا | 10 |
| ا | خ | ع | ن | ہ | ق | س | ح | ا | ل | ا | ص | ل | ی | م | ط | ق | د | خ | س | ر | ک | و | 9 |
| و | ا | ک | خ | ر | ع | س | ن | خ | ہ | د | ق | ق | س | ط | ح | م | ا | ی | ل | ل | ا | س | 8 |
| ص | و | ا | ا | ل | ک | ل | خ | ی | ر | ا | ع | م | س | ح | ن | ط | خ | س | ہ | ق | د | ق | 7 |
| ق | ص | د | و | ق | ا | ہ | ا | س | ل | خ | ک | ط | ل | ن | خ | ح | ی | س | ر | م | ا | ع | 6 |
| ع | ق | ا | ص | م | د | ر | و | س | ق | ی | ا | ح | ہ | خ | ا | ن | س | ل | ل | ط | خ | ک | 5 |
| ک | ع | خ | ق | ط | ا | ل | ص | ل | م | س | د | ن | ر | ا | و | خ | س | ہ | ق | ح | ی | ا | 4 |
| ا | ک | ی | ع | ح | خ | ق | ق | ہ | ط | س | ا | خ | ل | و | ص | ا | ل | ر | م | ن | س | د | 3 |
| د | ا | س | ک | ن | ی | م | ع | ر | ح | ل | خ | ا | ق | ص | ق | و | ہ | ل | ط | خ | س | ا | 2 |
| ا | د | س | ا | خ | س | ط | ک | ل | ن | ہ | ی | و | م | ق | ع | ص | ر | ق | ح | ا | ل | خ | 1 |

نام: خالد اسحاق

حروف نورانی: خ ر س ص ط ع ک ق ل م ن و ہ ی

بسط حرفی

خ ا ل د ا س ح ا ق خ ر س ص ط ع ک ق ل م ن و ہ ی

بسط حرفی کی عددی قسمت یہ ہوئی

غ ا ل د ا س ح ا ق خ ر س ص ط ع ک ق ل م ن و ہ ی

400 90 70 50 30 107 300 16 30 18 500 17

1000 900 800 700 600 500 300

ٹوٹل=6311

کل اعداد 6311 کی بنیاد پر بادی چال سے نقش بنے گا جو پچھلے صفحہ پر دیا گیا ہے۔ بسط حرفی کی بنیاد پر جو تکسیر بنی وہ بھی دی گئی ہے۔ تکسیر کی لائنیں 23 تھیں سو درمیان والی ایک لائن کو نقش کے گرد تیار کر دیا گیا ہے۔ اگر تکسیر کی لائنیں جفت ہوتیں تو درمیان والی دو سطور نقش کے گرد تحریر کی جائیں گی۔

# نقاش کے جفری ٹوٹکے

تحریر: فضل محمود نقاش ترنڈہ محمد پناہ

اس مضمون میں صرف جفری قواعد پر بحث کی گئی ہے۔ جب کہ نجوم کے مطابق کوائف پر بحث کسی اور وقت پر کی جائے گی۔

پیارے قارئین کرام! جو ادارے نجوم پر جنتریاں اور رسالے جاری کرتے ہیں۔ آپ ان سے اپنا حساب بنوانا چاہیں تو وہ آپ کے کوائف یوں لیتے ہیں کہ نام سائل، نام والدہ سائل، نام والد سائل، وقت سوال، تاریخ سوال، موجودہ رہائشی علاقہ (موضع، شہر، تحصیل، ضلع) تاریخ پیدائش، وقت پیدائش اور مقام پیدائش وغیرہ۔ چنانچہ آپ ذرا نجوم و جفر سے شغف رکھتے ہوں تو ان کوائف میں نام سائل معہ والدہ کا کیا تعلق ہے۔ کیا یہ نجوم میں کام آتا ہے اگر آتا ہے تو کس قدر آتا ہے۔ کیا سر حرف والے قاعدہ میں یا اس سے جفری قاعدہ سے برج معلوم کیا جاتا ہے۔ یا نام سائل معہ نام والد تو ڈاک ارسال کرنے کا ہوگا۔ باقی رہا سائل نے ماہر نجوم و جفار سے رابطہ کیوں کیا۔ یقیناً وہ ایک سوال ہوگا۔ جس کا جواب طلب کرنا چاہتا ہے۔ اگر سائل کو اپنی تاریخ پیدائش یاد نہ ہو تو اس کے لیے کہا جاتا ہے کہ آپ کی موجودہ عمر کیا ہے۔ اس بارے میں یہ دیکھا جاتا ہے۔ اتنی مدت قبل زحل، مشتری کن کن برجوں میں سیر کناں تھے۔ تاکہ سائل پر نحوست اور سعادت کا حکم لگایا جا سکے۔ مزید مریخ کی پوزیشن بھی چیک کر لی جاتی ہے۔ تاکہ تحسین کے طریقہ کار کو دیکھا جا سکے۔ عمر کے بارے میں سردی، گرمی یا بہار و خزاں کے موسم کا بھی پوچھ لیا جاتا ہے کہ سیارگان کی تبدیلی ایک برج سے دوسرے برج میں داخلہ کو درست طریقہ سے نوٹ کر کے سعادت و نحوست کو اچھی طرح دیکھا جاتا ہے۔ جب کہ کچھ حضرات صرف زحل سے حساب لگاتے ہیں۔ یہ قاعدہ بھی سائل کو قائل کرا جاتا ہے کہ ہاں واقعی فلاں فلاں سال اچھے تھے اور فلاں فلاں سال واقعی نحس اور بھاری تھے۔

پیارے قارئین کرام! یہ احقر العباد فقیر فضل محمود نقاش کوائف کون کون سے طلب کر کے سائل کے سوال کا حل نکالتا ہے۔ آپ کو اپنے طریقہ حساب کتاب سے روشناس کراتا ہوں۔ یہ میرا ذاتی طریقہ کار ہے۔ جو عام نہیں ہے۔ جناب عالی جب کوئی مجھ سے فون پر رابطہ کرتا ہے۔ تو اس کا فون کرنے کا دن، وقت اور تاریخ نوٹ کرتا ہوں۔ اور یہ بھی نوٹ کرتا ہوں کہ کس شہر (تحصیل وضلع) سے فون آیا ہے۔ وہ پاکستان کے کس صوبہ سے آیا ہے یا بیرون ملک سے آیا ہے۔ یہ سائل کا ارادہ ہوتا ہے۔ اور جب وہ میرے پاس تشریف لاتا ہے تو اس وقت تاریخ اور دن کو نوٹ کر لیتا ہوں۔ پھر جب وہ مجھ سے اپنے سوال کے لیے ہمکلام ہوتا ہے تو اس وقت بھی نوٹ کرتا ہوں۔ اگر وہ خود اپنا مدعا بیان کرتا ہے تو وہ مرد ہونے کی صورت اس مرد کا نام، اس کی والدہ کا نام اور ان کی نانی کا نام لکھتا ہوں۔ پھر اس کی بیوی کا نام، اس کی والدہ کا نام پھر والدہ کی والدہ کا نام (نانی) نام نوٹ کرتا ہوں اور اگر عورت ہو تو اسی طرح کے کوائف میں خاوند کے لیتا ہوں۔ کنوارہ / کنواری ہونے کی شکل میں میں ایک مرد یا عورت سائل کے کوائف لیتا ہوں۔ فرد کی تاریخ پیدائش، وقت پیدائش اور مقام پیدائش نوٹ کرتا ہوں۔ اسی طرح اس کی بیوی کی تاریخ پیدائش، وقت پیدائش اور مقام پیدائش نوٹ کرتا ہوں۔

دونوں میاں بیوی کے آبائی گھروں کی باہم سمت بھی نوٹ کرتا ہوں کہ مشرق، مغرب، شمال، جنوب وغیرہ میں سے کون کونسی سمتیں بنتی ہیں۔ تاریخ شادی، تاریخ نکاح، تاریخ منگنی وغیرہ بھی نوٹ کرتا ہوں تاریخ طلاق یا تاریخ بیوگی یا تاریخ رنڈوہ بھی نوٹ کرتا ہوں اسی طرح ہر اہم معاملے کے کوائف معلوم کرتا ہوں دونوں کے مقامات رہائش بھی نوٹ کرتا ہوں آخر میں سوال پوچھتا ہوں کہ آپ کے تشریف لانے کا مقصد (سوال) پوچھتا ہوں۔ اگر سوال وہ خود سوال کندہ بتاتا ہے تو اسکو اولیت دیتا ہوں اور اگر اس کا ہمراہی ساتھی بتاتا ہے۔ تو اسکے مطابق سوال حل کرتا ہوں کہ یہ سوال کندہ کا سفیر ہوتا ہے اور اگر سوال کندہ کا سوال علیہ پر سوال علیہا ایک یا ایک سے زیادہ ہوں تو ان کے کوائف لیتا ہوں۔ سوال دوستی، دشمنی، شادی، نکاح طلاق، بندش کشائش رزق حصول ملازمت، حصول روزگار، بھائی، بہن،

والدین، اولاد یا زوجین میں سے ہوتا ہوا اس کو نوٹ کرتا ہوں۔ ان تمام کوائف کے علاوہ بھی کسی چیز کی ضرورت محسوس کرتا ہوں تو پوچھ لیتا ہوں جیسا کہ شادی کے سوال میں دیگر سوال میں سوال کنندہ سوال علیہ یا سوال علیھا کے درمیان رشتہ بھی پوچھ لیتا ہوں۔ اکثر سوال کنندگان ایسے سوالات / کوائف مکمل طور پر اور درست معلوم نہیں ہوتے۔ جس قدر یاد ہوتے ہیں یا یاد ہوتے ہیں۔ انہیں کے مطابق حساب کتاب (زائچہ) لگاتا ہوں۔ تیار کرتا ہوں۔ اگر سوال کنندہ میرے پاس نہیں آتا وہ اپنے گھر سے نمائندہ بھیج دیتا ہے تو اس کا حساب الگ ہوتا ہے۔ اور جو فون پر پوچھتا ہے اس کا حساب الگ ہوتا ہے اور اگر سوال کنندہ کا ہمراہی اگر کوائف نوٹ کرا رہا ہو تو وہ اپنے کوائف نوٹ کرانے سے انکار کر دے جیسا کہ مرد کی صورت میں بیوی کے کوائف یا عورت کی شکل میں مرد کے کوائف، اپنی ذات، قوم یا پیشہ اور رہائش کا مقام کو چھپائے یا غلط بیانی سے کام لے یا ایسا کہہ دے کہ آپ کو باقی کوائف کی کیا ضرورت ہے یا زیادہ کوائف کیوں لے رہے ہیں یا ایسا بولے کہ کام تو اس آدمی کا ہے۔ لیکن آپ میرے کوائف کیوں لے رہے ہیں۔ تو ایسی صورت میں ان حضرات سے معذرت کر لیتا ہوں۔ ان کو واپس چلے جانے کا مشورہ دے دیتا ہوں اور کہتا ہوں کہ حساب کتاب کرنے والے پیر، عامل اور ماہر جفر اور بہت سے ہیں۔ آپ ان کے پاس چلے جاؤ۔ اگر وہ کہتے ہیں کہ ہم تو صرف آپ کے پاس آئے تھے۔ تو میں کہتا ہوں کہ آپ نے کوائف بتانے سے انکار کر دیا ہے۔ اس لیے آپ کے سوال کا حل نکالنا میرے لیے ناممکن ہے۔ اگر وہ راضی بھی ہو جائے تب بھی اس کا کام نہیں کرتا۔ کیونکہ اس کا وقت اول ختم ہو گیا۔ اب دوسرا وقت شروع ہو گیا۔ جو کہ غلط ہوتا ہے۔ میں سوال کنندہ سے یہ بھی پوچھتا ہوں کہ میرے پاس ذاتی اعتماد کے ساتھ آئے ہیں۔ کسی نے بھیجا ہے۔ یا سنی سنائی پر آئے ہیں۔ چوری چھپے آئے ہیں یا اعلانیہ آئے ہو۔ میرے پاس آنے سے پہلے کسی اور عامل، پیر یا بھوپے کے پاس گئے تھے۔ اس سوال پر اکثر لوگ بات چھپاتے ہیں۔ جھوٹ بول جاتے ہیں۔ اگر بتاتے ہیں کہ ہاں فلاں کے پاس گئے تھے۔ مگر اعتبار نہ آیا۔ آپ سے بھی پوچھنا چاہتے کہ آپ کیا بتاتے ہیں۔ اکثر لوگ حساب کتاب کرنے والوں کا موازنہ کرتے پھرتے ہیں کہ اس عام پیر نے کیا کہا تھا اور اس نے کیا کہا تھا۔ ان دونوں میں سچا کون ہے۔ عام طور پر سچا وہ ہوتا ہے۔ جو کہتا ہے کہ تم پر کالا جادو ہے تعویذات ہیں تمھاری بربادی، ہلاکت اور روزی باندھی گئی ہے۔ یا عورت کو طلاق و جدائی کو عمل کرایا گیا ہے۔ خواہ عامل جاہل ہو وہ بڑا پہنچا ہوا بزرگ ہو جاتا ہے۔ سائل انہیں باتوں پر خوش اور مطمئن ہو جاتا ہے

پیارے قارئین کرام۔ یہ جو کچھ میری طرف سے بتایا گیا ہے۔ یہ سب نجوم کے علم کے تحت بتایا گیا ہے۔ جبکہ میں اس وقت جفری قواعد پر بحث کرنا چاہتا ہوں۔ آج کل موجودہ دن حساب و کتاب کا لفظ ان جفری قواعد پر اطلاق کرتا ہے۔ جو آپ نے شمع شبستان رضا کی کتاب میں دیکھا ہے۔ کہ نام مع والدہ کے اعداد استخراج کر کے مطلوبہ سوال کے عدد پر تقسیم کر کے جواب دیا جاتا ہے۔ اس میں مزید وضاحت یا تخصیص کے لیے دن کے اعداد بھی شامل کیے جاتے ہیں۔ تاکہ ہر بار سوال کرنے سے ایک جیسا جواب نہ آئے۔ پھر اس میں مزید وضاحت کرنا ہو تو تاریخ قمری ہجری بھی شامل کر دیں۔ پھر جواب نکالیں۔ ان تین طریقوں کی الگ الگ فلاسفی ہے۔ جو عامل جفار کے لیے ہے یا سوال کنندہ کے لیے بھی ہے۔ پہلا طریقہ یہ ہے کہ نام معہ والدہ کے اعداد نکال کر جواب نکالیں۔ (میں اکثر عاملوں اور پیروں فقیروں کو نام درست نہ لکھتے دیکھا ہے۔ جیسے نذیر کو نزیر لکھنا وغیرہ اور بعض اوقات ہم آواز ناموں میں اختلاف کر جاتے ہیں۔ جیسے اسماء، عاصمہ، رکیہ، رقیہ زکیہ، ذکیہ وغیرہ) نام اسی طرح کا لیں جسطرح وہ سائل خود لکھتا ہے۔



چنانچہ ان پڑھ سائل پر عامل خود مختیار ہے کہ اس کو درست نام معلوم ہونا چاہیے۔ چھٹی کے دن کے نام پر موجودہ معروف نام کے زیادہ اثرات ہوتے ہیں۔ لیکن عامل حضرات چھٹی کے دن والے نام پر زیادہ زور دیتے ہیں۔ جسطرح کا نام عامل لکھے گا اسی طرح کے اعداد استخراج ہونگے۔ اس قاعدہ کا فائدہ یہ ہے کہ ایسا سوال کنندہ جب بھی آئے گا۔ جواب ایک ہی طرح کا ملے گا۔ اور نقصان یہ ہے کہ اگر سوال کنندہ کا جواب اب بدل بھی گیا ہو تو مثال کے طور پر شادی کا تھا، صحت کا تھا یا پھر کام کا تھا تو جواب ایک جیسا آنے سے سوال کنندہ کہے گا کہ اب حالات ایسے کے ویسے ہو گئے ہیں۔ مگر آپ کا جواب جامد اب بھی اسی طرح کا کھڑا ہے لہٰذا آپ کا جواب غلط ہے۔ اس موقع پر عامل (ملاء بھوپا) اپنا سامنہ لے کر رہ جاتا ہے۔ چنانچہ اس ندامت اور شرمندگی سے بچنے کے لیے سوال کنندہ کا نام معہ والدہ کے ساتھ دن کے اعداد شامل کر کے جواب میں انقلاب پیدا کریں۔ اس قاعدہ کا فائدہ یہ ہے کہ پہلے والے جواب میں تبدیلی آ جائے گی۔ نقصان یہ ہے کہ اگر سائل سوال کنندہ دوسرے دن پھر آ جائے تو جواب مختلف ہو جائے گا۔ اب سوال کنندہ تذبذب میں پڑ

جائے گا کہ کل کا جواب درست تھا۔ یا آج کے سوال کا جواب درست ہے۔ اس کا تیسرا قاعدہ یہ ہے کہ ہفتے کے ساتھ دنوں کے جوابات ہر ہفتے میں ایک جیسے ہی رہیں گے۔ اس لیے جواب کو منقلب کرنے کے لیے قمری اسلامی ہجری تاریخ شامل کر کے جواب نکالتے ہیں۔

پیارے قارئین۔ سائلین/ سوال کنندگان کے سوالات ذرا اس انداز کے ہوتے ہیں۔ کہ

ا۔ کیا میری شادی فلاں لڑکی یا مرد سے ہو جائے گی۔؟ یہ سوال اس وقت کیا جاتا ہے کہ جب مابین فریقین کے والدین کے درمیان بات جاری ہوتی ہے۔ یا پھر کسی ایک پارٹی کو خبر نہیں ہوتی۔ صرف ایک پارٹی اپنی طرف سے پوچھ رہی ہوتی ہے کہ اگر بات کریں تو کامیابی ہو گیا یا نہ ہوگی۔ یا کیا ہوگا۔؟

۲۔ کسی کام کے بارے میں یا شادی کے مسئلہ پر بات جاری تھی۔ پھر بات رک گئی ہے۔ کیا معاملہ طے ہو جائے گا۔ یا بات ختم ہو جائے گ۔ آگے کیا ہونے والا ہے۔ حساب کیا کہتا ہے حساب لگا کر بتائیں۔

۳۔ کام ہوتے ہوئے رک جاتا ہے۔ پھر ہونے لگ جاتا ہے۔ شادی کے سوال میں بھی یہی انداز اختیار کیا جاتا ہے۔ گویا سوال کنندہ یہ پوچھنا چاہتا ہے کہ کام ہوگا یا ختم ہو جائے گا۔ سوال کنندہ کو ایک قسم کا تجسس ہوتا ہے۔ یہ تین سوالات ماہیت کے ہیں (منقلب، ثابت اور ذوجسدین) منقلب کا جواب یہ ہے کہ اگر بات نہ بن رہی ہو، کام نہ ہو رہا ہو یا شادی کی بات طے نہ ہو رہی ہو تو عدد ایک (منقلب) کہتا ہے کہ کام ہو جائے گا اور اگر کام ہو رہا ہو مگر متجسس سوال کنندہ کے قبل از وقت سوال کر دے کہ کام ہو جائے گا یا نہ ہوگا۔ تو اس کے لیے عدد ایک (منقلب) کہتا ہے کہ بساط الٹ ہو جائے گی کام منقلب ہو جائے گا۔ یعنی کام ہوتے ہوتے یا بنتے بنتے الٹ ہو جائے گا۔ کام ختم ہو جائے گا (متجسس اپنے مطلب کی بات سننا چاہتا ہے) ثابت کا جواب یہ ہے کہ جو بات ابھی تک ہو چکی ہے۔ وہ قائم اور ثابت رہیگی۔ اگر بات طے ہو گئی ہے۔ شادی ہو گئی ہے تو وہ قائم رہیگی۔ اور اگر کام نہیں ہوا۔ کسی کام کا انکار ہو چکا ہے۔ تو وہ بات پھر کبھی نہ ہوگی۔ اسے بالکل نہ ہونا سمجھا جائے۔ اسی بات کا زیادہ امکان ہوتا ہے۔ تیسری بات ذوجسدین کی ہے۔ اس میں کام ہو جانے کے بعد کسی بات پر، کسی حادثہ سے یا کسی اور وجہ وسبب سے کام ختم ہو جاتا ہے۔ کام کا ہونا یا کرنا اچھا نہیں سمجھا جاتا۔ یا کام کے ہونے یا شادی وغیرہ کے ہونے سے مطلق انکار ہو جائے۔ کوئی وجہ، سبب اور اسباب نظر بھی نہ آ رہے ہوں تو وہ کام ہو کر رہتا ہے۔ شادی ہو کر رہتی ہے۔ جاننا چاہیے کہ یہ سب کچھ فال اور شگون کے زمرے میں آتے ہیں۔ آپ کے علم میں آنا چاہیے کہ یہ جفری ٹوٹکے یا نجوم کے زائچے فال (شگون) کے تحت ہوتے ہیں۔ چنانچہ فال گو عامل، جفار یا منجم جو کچھ غلط یا درست بول دیتا ہے۔ وہ اس وقت پورا ہو جاتا ہے۔ جب سوال کنندہ کے دل میں عامل، جفار، منجم یا پیر کی بات بیٹھ جائے۔ دل نشین ہو جائے۔ بعض علماء اس لیے منجم اور جفار لوگوں کے پاس جانے سے منع کرتے ہیں۔ وہ ایسا درست کرتے ہیں۔ حضرت محمد ﷺ نے فرمایا کہ تم لوگ نیک شگون لیا کرو۔ زبان سے سوال کنندہ کے لیے اچھے سوال نکالا کرو۔ تا کہ بات اسی طرح پوری ہو۔ غلط سوال کنندہ کی غلط بات پر سختی اور خوف کی بات بتانا زیادہ اچھا ہے۔

جفری ٹوٹکہ اور جفری شگون/فال کے لیے درج ذیل جدول سے کام لیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | منقلب عدد اور حروف | ا، د، ز، ی، م، ع، ق [illegible] ز، غ | دوشنبہ، پنجشنبہ، جمعہ |
| ۲ | ثابت عدد اور حروف | ب، ھ، ح، ک، ن، ف، ر، ث، ض | سہ شنبہ، چہار شنبہ |
| ۳ | ذوجسدین عدد اور حروف | ج، و، ط، ل، س، ص، ش، خ، ظ | شنبہ، یک شنبہ |

پیارے قارئین کرام۔ سوال کنندہ دوسرا سوال یہ کرتا ہے کہ جناب اگر یہ کام ہو گیا تو کیا وہ میرے لیے مفید رہیگا؟ سود مند رہیگا؟ یا نیک رہے گا بد ہوگا؟ وغیرہ۔ ان سوالوں کے قاعدہ اربعہ عنصری استعمال کیا جاتا ہے۔ اور اس قاعدہ سے بیماری اور مریض کے بارے میں جواب استخراج کیا جاتا ہے۔ کہ مریض کو کیا مرض ہے؟ طریقہ قاعدہ اسی طرح ہے۔ جسطرح قاعدہ ماہیت کا ہے۔ ان سوالات کے جوابات کے چار پر تقسیم کر کے جوابات حاصل کئے جاتے ہیں۔ جفری ٹوٹکہ اور جفری فال/شگون کا یہ دوسرا جدول ہے جو فضل محمود نقاش کا خفیہ طریقہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | آتشی عدد اور حروف | ا، ھ، ط، | شنبہ |
| ۲ | بادی عدد اور حروف | ب، و، ی، ن، ع، ص | سہ شنبہ، چہار شنبہ، جمعہ |
| ۳ | آبی عدد اور حروف | ج، ز، ل، | یکشنبہ، دوشنبہ |
| ۴ | خاکی عدد اور حروف | د، ح، ک، م، س، ف، ق، ر، ش، ت، ث، خ، ذ، ض، ظ، غ | پنجشنبہ |

جناب عدد ایک آتشی کام اور شادی کے نیک ہونیکی علامت ہے۔ مگر صحت میں جنات وآسیب کی علامت ہے۔

عدد دو بادی ہے۔ یہ کام کے بد ہونے اور شادی (منکوحہ) کسی دوسرے مرد کے پیار میں محبوبہ بن جانے کی علامت ہے

عدد تین آبی ہے۔ کام مناسب ہونیکی علامت ہے۔ جبکہ شادی/منکوحہ پیار کرنے والی کے ہونیکی علامت ہے۔

عدد چار خاکی ہے۔ کام بند ہو جائے اور نحوست کی علامت ہے۔ جبکہ شادی میں جلدی جدائی کی علامت ہے۔

پیارے قارئین کرام۔ ماہیت اور اربعہ عنصری اعداد کو ملا کر ایک بروجی طریقہ بن جاتا ہے۔لیکن رہتا یہ جفری طریقہ ہے۔آپ اس طریقہ اور قاعدہ میں دونوں طریقوں سے کام لے سکتے ہیں۔آپ نام سائل سوال کنندہ اور اسکی والدہ کے نام کے اعدد ذیل کے جدول سے لیکر جمع کر دیں۔پھر روز سوال کے عدد کو شامل کر کے ۱۲ پر تقسیم کر دیں۔دنوں کے نام قدیم زمانہ میں فارسی میں لیے جاتے ہیں۔جفار معزات آج بھی فارسی نام جفر میں لیتے ہیں۔لیکن اردو میں دنوں کے نام اور ہیں۔آپ اردو میں دنوں کے نام لے سکتے ہیں۔اگر آپ دنوں کے نام اردو میں لیں گے تو جوابات میں فرق پڑ جائے گا۔اس لیے درست طریقہ یہی ہے کہ قدیم علماء جفر کے مطابق دنوں کے نام فارسی میں لیں۔برج حوت کے حروف عدد صفر بھی ہے۔آپ انہیں خارج بھی کر سکتے ہیں۔

یہ قاعدہ کسی کتاب میں موجود نہ ہے۔اسے عام جاہل پیپروں عاملوں سے محفوظ رکھنے کے لیے اختراع کیا گیا تھا۔

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
| ا | ب | ج | د | ھ | و | ز | ح | ط | ی | x | x |
| x | ن | x | م | x | ل | x | ک | x | ع | x | س |
| x | x | x | ق | x | ص | x | ف | x | x | x | ش |
| x | x | x | ت | x | x | x | ر | x | x | x | خ |
| x | x | | ذ | | | x | ث | | | | ظ |
| | | | غ | | | | ض | | | | |
| x | سہ شنبہ چہار شنبہ | یکشنبہ | پنجشنبہ | x | x | دوشنبہ | x | شنبہ | جمعہ | x | x |

۱۔ برج حمل آپ کے ہر کام کے ہونے کی دلیل ہے۔اور نیک کام ہونے کی خبر دیتا ہے۔شیاطین سے بچنا ضروری ہے۔

۲۔ برج ثور آپ کے کام میں رکاوٹ یا دیر نظر آتی ہے۔آپ کو یا آپ کے کام میں نظر بد کا خطرہ ہے۔

۳۔ برج جوزا آپ کو کام نہ کرنے کا مشورہ دیتا ہے۔رکاوٹ موجود ہے۔آپ کے بیمار ہو جانے کا خطرہ بھی موجود ہے۔

۴۔ برج سرطان آپ کا کام تو درست ہے۔کام ہو بھی جائے گا۔مگر کام کے ختم ہونے کا اور جادو ہونے کا خطرہ زیادہ ہے۔

۵۔ برج اسد آپ کا کام شاید نہ ہو سکے یا دیر سے ہو۔کوشش جاری رکھو آپ کا کام نیک ہے۔شیاطین، جنات اور حاسدوں سے بچو۔

۶۔ برج سنبلہ یہ کام نہ کریں تو اچھا ہے۔نظر بد سے کام تباہ ہو جائے گا۔شادی بھی نہ کریں تو اچھی بات ہے شاید گھر چھوڑ جائے۔

۷۔ برج میزان کام کے ہونیکی دلیل ہے۔البتہ بیماری پیدا ہو سکتی ہے۔شادی پیار و محبت والی ہو سکتی ہے۔

۸۔ برج عقرب کام ہونے والا رک جانے اور جاری رہنے کی دونوں خبریں حالات کے مطابق دیتا ہے۔شادی جادو سے جدائی ہو جائے۔

۹۔ برج قوس میں برج جوزا کی مماثلت ہے۔کام ہو بھی سکتا ہے اور نہیں بھی البتہ کام نیک ہے۔شادی بھی اچھی اور نیک ہے۔

۱۰۔ برج جدی کام کے ہو جانے کی علامت تو ہے۔مگر لوگوں کا حسد اور نظر بد سے محفوظ نہیں رہ سکیں گے احتیاط کریں۔

۱۱۔ برج دلو کام میں مشکلات اور دیری یا رکاوٹ کی خبر دیتا ہے۔یا وقفہ وقفہ سے کام ہونیکی علامت بھی ہے۔شادی درست ہے۔بیماری بھی ہے۔ان سب باتوں کے باوجود پیار و محبت اور جذبہ میں کمی نہ آئے گی۔اگر کام نہ ہو سکے تو یاد دل سے نہ جائے گی۔

۱۲۔ برج حوت مکمل تباہی و بربادی کی علامت ہے۔جو چیز بظاہر اچھی لگے گی مگر بعد میں بری ثابت ہو سکتی ہے اور اس میں یہ بات بھی موجود ہے کہ بظاہر کام، شادی اور عورت خراب نظر آ رہی ہو مگر بعد میں سب اچھا ہو جائے۔

پیارے قارئین کرام۔ یہ سب جفری ٹوٹکے ہیں۔ان پر مکمل انحصار نہیں کیا جا سکتا۔ان میں غلطی کا امکان ہے۔جواب مختصر ہوتا ہے۔جامع ہونے سے وضاحت طلب ہوتا ہے۔چونکہ مفصل نہیں ہے۔اس طرح سائل/سوال کنندہ مزید سوال کرتا ہے یا ماہر جفار/عامل/پیر یعنی ملاء بھوپا سے وضاحت طلب کرتا ہے۔اگر پیر صاحب موقع شناس، مردم شناس اور چرب زبان ہیں تو اپنے مرید اور سائل کو راضی اور مطمئن کر لیتے ہیں۔اگر جواب نہ بن سکے تو کہہ دیتا ہے کہ دعا کرتے ہیں اللہ تعالیٰ سب کام اچھا کرے گا۔آپ کی مراد برآئے گی۔اگر پیر کی آواز میں اعتماد ہوتا ہے تو مرید خوش ہو جاتا ہے۔کہ مرشد کریم نے جو فرمادیا ایسا ہی ہوگا۔اگر آواز بے اعتماد اور ڈھیلی ہوتی ہے یا یوں کہہ دیا کہ جیسے اللہ تعالیٰ چاہے گا ویسا ہی ہوگا تو مرید خود بھی اداس ہو جاتا ہے اور پیر سے بھی مایوس ہو جاتا ہے۔بلکہ وہ اللہ تعالیٰ سے بھی مایوسی کا اظہار کر دیتا ہے۔جبکہ میرا تجربہ یہ ہے کہ سائلین/سوال کنندگان حساب کتاب صرف عامل جفار کا امتحان لینے کے لیے کرتے تھے کہ مرشد کریم نے جو فرمادیا ایسا ہی ہوگا۔اگر آواز بے اعتماد اور ڈھیلی ہوتی ہے یا یوں کہہ دیا کہ جیسے اللہ تعالیٰ چاہے گا ویسا ہی ہوگا تو مرید خود بھی اداس ہو جاتا ہے۔اگر جواب عقل کو لگ جائے یا کام کے ہونیکی بشارت مل جائے تو فوراً اس کا حل اور تعویذ کا مطالبہ کر دیتے ہیں۔جبکہ میں اس وقت کام سے انکار کر دیتا ہوں۔

☆☆☆

# نادر عملیات

تحریر: فقیر محمد افضل چشتی، ڈی جی خان۔

## نقش برائے حاجت:۔

یہ نقش ہر حاجت کے لیے ہے۔ نئے چاند کی پہلی جمعرات سفید کاغذ پر مشک وزعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ گلے یا بازو میں ڈالیں۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہونگے۔ دلی خواہش پوری ہوگی۔

نقش

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۹ | ۲۲ | ۹ |
| ۲۱ | ۱۰ | ۱۵ | ۲۰ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۱۷ | ۱۴ |
| ۱۸ | ۱۳ | ۱۲ | ۲۳ |

## نقش برائے رزق:۔

یہ نقش رزق کی ہر حاجت کے لیے ہے۔ ستارہ گردش میں ہو، سفر کی رکاوٹ ہو، نکاح کی رکاوٹ ہو، رزق کی تنگی ہو اور امتحان میں کامیابی کے لیے۔ یہ نقش نئے چاند کی پہلی جمعرات یا جمعہ کے دن عصر کے وقت مشک و زعفران سے لکھ کر یا چاندی پر کندہ کرا کر پہننے سے ہر حاجت پوری ہوگی، رزق وسیع ہوگا۔

نقش

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | |
|---|---|---|---|
| ن | م | ح | ر |
| ۷ | ۲۰۱ | ۴۹ | ۴۱ |
| ۲۰۲ | ۱۰ | ۳۸ | ۴۸ |
| ۳۹ | ۴۷ | ۲۰۳ | ۹ |

## نقش برائے رونا بند:۔

اگر کوئی بچہ روتا ہو، رو رو کر برا حال ہو، بہت تنگ کرتا ہو یا کسی بد نظری کا شکار رہو تو یہ تعویز بچے کے گلے میں ڈالے۔ رونا بند ہوجائے گا۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے، حاجت پوری ہوگی۔

نقش

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | |
|---|---|---|---|
| م | ی | ح | ر |
| ۷ | ۲۰۱ | ۳۹ | ۱۱ |
| ۲۰۲ | ۱۰ | ۸ | ۳۸ |
| ۹ | ۳۷ | ۲۰۳ | ۹ |

## نقش برائے حب:۔

یہ نقش حب کے لیے ہے محبوب کو تابع وفرمانبردار کرنے کے لیے یہ نقش نئے چاند کی پہلی جمعرات کو لکھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھیں۔ محبوب تابع وفرمانبردار ہوگا۔ آپ کا کہنا مانے گا۔

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | |
|---|---|---|
| م | ۱۳ | ۳۷ |
| ۲۷ | ل | ۳۳ |
| ۲۳ | ۴۷ | ک |
| الحب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بنت فلاں | | |

## نقش برائے ذہن تیزی:۔

اگر کسی بچے کا ذہن پڑھائی میں کمزور ہو یا اگر کسی آدمی کو بھولنے کی بیماری ہو تو یہ نقش مشک زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر 7 دن پلائیں۔ انشاء اللہ ذہن بھی تیز ہوجائے گا۔ تمام دلی خواہش پوری ہوں گی۔

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | |
|---|---|---|---|
| س | و | د | ق |
| ۳ | ۱۰۱ | ۵۹ | ۷ |
| ۹۸ | ۲ | ۸ | ۶۲ |
| ۹ | ۶۱ | ۹۹ | ۱ |

# برج اسد

تحریر: سید عرفان، اسلام آباد۔

تفریحی ادارے، دوا سازی، کیمیا، ڈاکٹری، تصنیف، تکلیف، تعلیم و تربیت، نفسیات، صحافت، زیورات، سامان آرائش، شکار۔

## عام خصوصیات

اسد افراد بڑی کھلی شخصیت کے حامل ہوتے ہیں سخی ہوتے ہیں۔ جس طرح سورج آگ اور گرمی سے بھرا ہوا ہوتا ہے لیکن وہ سب کے لیے زندگی کا باعث بنتا ہے۔ اس طرح اسد افراد دوسروں کے لیے فائدہ مند ثابت ہوتے ہیں۔ یہ لوگ محنتی ہوتے ہیں۔ اچھے منتظم ہوتے ہیں۔ جب تک وہ خود سربراہ ہوتے ہیں۔ یہ دوسروں کی سربراہی میں کام کرنے میں مشکل محسوس کرتے ہیں ان کی خواہش ہوتی ہے کہ ان کے ہر کام کو سراہا جائے۔

## موزوں حالات / منسوبات:۔

بادشاہ، حکمران، افسران، جنگلی اور خونخوار جانور اور ان کے رہنے کی جگہ، محل، جنگل سونا اور سونے کی اشیاء اور ان کو بنانے والے، تھیٹر آرٹسٹ، تھیٹر سے متعلق لوگ، سٹے باز، غیر شادی شدہ افراد۔

## موزوں اشیاء:۔

سجاوٹ والا شیشہ، خوبصورت ملبوسات، سونا، زیورات، انعام، پرفیوم۔

## صحت:۔

اپنے جوش اور جذبے کی وجہ سے اسد افراد بہت آگے نکل جاتے ہیں اور اپنے آرام کا کوئی خیال نہیں رکھتے۔ جس کی وجہ سے ان کو صحت کے مسائل کا سامنا ہوسکتا ہے۔

## محبت کے معاملات:۔

محبت کے معاملات میں یہ افراد دل کھول کر خرچ کرتے ہیں۔

## مختصر منسوبات

| جنسی خواص | عنصری خواص | جسدی خواص |
|---|---|---|
| مذکر | آتشی | ثابت |
| حاکم کوکب | مخصوص دن | مخصوص حروف |
| شمس | اتوار، منگل، بدھ | م |
| جسم کا حصہ | مخصوص رنگ | مخصوص پتھر |
| پشت، قلب | سنہرا، سبز، سرخ | حجر الشمس، یاقوت، مرجان |

## موزوں کھانے:۔

مالٹا، مٹر، املی، لیموں

## موزوں کھیل / شوق:۔

دعوتیں، پینٹنگ، کھیل تماشے، تھیٹر، سیر و تفریح۔

## موزوں جڑی بوٹیاں اور پودے:۔

بادام، صنوبر، لیموں، گیندا، امربیل، زعفران۔

## پیشہ:۔

حکومتی ملازمت، انتظامی عہدے، اداروں کی سربراہی، سیاست، سٹرشپ، فلم ڈرامہ کرنے والے، سیاحت، صنعت و تجارت، تعلقات عامہ،

خیال رکھنے والے اور رومانٹک ہوتے ہیں اسد افراد اپنے پیاروں کا دل نہیں توڑتے۔

## مثبت خصوصیات

اسد افراد بہت جاذب نظر شخصیت کے مالک ہوتے ہیں، سخی ہوتے ہیں، بہت زیادہ دلکش شخصیت کے مالک ہوتے ہیں اور اپنی فراخ دلانہ عادات کی وجہ سے دوسرے لوگوں کو اپنے قریب آنے پر مجبور کردیتے ہیں۔ یہ ضرورت سے زیادہ پرجوش نہیں ہوتے۔ وفادار ہوتے ہیں، پُر اعتماد ہوتے ہیں جب تک وہ خود فیصلے کرتے ہیں۔ وہ اچھے منتظم ہوتے ہیں۔

اچھے ساتھی ہوتے ہیں۔ تخلیقی ہوتے ہیں، پُرجوش ہوتے ہیں۔ کھلے دل ودماغ کے مالک ہوتے ہیں۔

اسد افراد وفادار، ایماندار اور سچے پیار کرنے والے ہوتے ہیں اور اپنے پیاروں کو خوش کرنے کے لیے ہر حد تک جاتے ہیں۔

اسد افراد دوسروں سے زیادہ جوشیلے ہوتے ہیں اور انتھک محنت کرتے ہیں۔

## منفی خصوصیات

اگر ان کو نظر انداز کیا جائے تو یہ جلد ناراض ہوجاتے ہیں اور اگر ان کو سربراہ نہ مانا جائے (خاص طور پر اس فرد کی جانب سے جس کو یہ اپنے سے کم تر محسوس کرتے ہیں) تو بھی ان کا یہی رویہ ہوتا ہے۔ یہ صرف اپنے خیالات کو صحیح سمجھتے ہیں اور اس کو ثابت کرنے کے لیے وہ ضرورت سے زیادہ بحث کرتے ہیں۔ تکبر کرتے ہیں۔ اپنے آپ پر فخر کرتے ہیں۔ شان و شوکت کا اظہار کرتے ہیں اور کمزور لوگوں کو دباتے ہیں۔ اگر ان کے جذبات کو ٹھیس پہنچے تو تنگ مزاج ہوجاتے ہیں۔ اسد افراد بے مقصد گفتگو کرتے ہیں۔ مغرور، جھوٹی شان وشوکت کا اظہار کرتے ہیں، دوسروں کو ڈراتے ہیں، ضدی ہوتے ہیں، ان کے پجاری ہوتے ہیں۔

اسد افراد اپنے قریبی لوگوں کو بے بس کردیتے ہیں اور ان کی بے توجہی برداشت نہیں کرتے ان کا دل فوراً ٹوٹ جاتا ہے کیونکہ اس معاملے میں وہ بہت حساس ہوتے ہیں۔

## بیماریاں

یہ افراد اپنے آپ کو نظر انداز کردیتے ہیں جبکہ ان کو آرام کی بھی ضرورت ہوتی ہے۔ ان افراد میں کمر اور دل کے امراض کافی پائے جاتے ہیں۔ کام کی زیادتی اور محنت کے باعث ڈپریشن اور ذہنی بے سکونی کا بھی شکار رہتے ہیں۔

❀❀❀

قسط نمبر:5

تحریر: ریحان اکرم

# بیماریاں اور ان کا علاج

## مسوڑھوں میں پیپ پڑنا

## (پائیوریا Pyorrhoea)

1. گندم پائیوریا کے لیے مفید ہے۔ اس کی چپاتی سبزی وغیرہ کے ساتھ خوب اچھی طرح چبا کر کھائیں۔ اس سے نہ صرف دانتوں اور مسوڑھوں کو مطلوبہ ورزش میسر آتی ہے، بلکہ اس سے ہاضمے کو بھی مدد ملتی ہے۔

2. سخت امرود کھانا دانتوں اور مسوڑھوں کے لیے بہترین ٹانک ہے۔ اس سے مسوڑھوں میں سے خون رسنا بند ہو جاتا ہے۔ امرود کے نئے اور نرم پتے چبانے سے بھی مسوڑھوں اور دانتوں کو یہی فائدہ پہنچتا ہے۔

3. پالک کا جوس پینا بھی مفید ہے اگر اس میں گاجر کا جوس شامل کر لیا جائے تو فائدہ مزید بڑھ جاتا ہے۔ قدرتی تازہ کچی غذا اچھی طرح دھو کر کھانا اور گاجر اور پالک کا جوس دانتوں اور مسوڑھوں کی بیماریوں کا علاج اور حفاظت ہے۔

4. صبح اور سونے سے پہلے برش کریں تو تھ برش پر ذرا سا لیموں کا جوس بھی ڈال لیا کریں۔ برش کرنے کے بعد نیم گرم پانی سے کلی کیجیے۔ ہڑ کا سفوف بہترین منجن اور علاج ہے۔

5. ہر وضو کے ساتھ لیموں کے چند قطرے مسواک پر ڈال کر آہستہ آہستہ ملیے مسواک سے زبان بھی صاف کریں اور تالو بھی تا کہ جمی ہوئی کھانے کی تہہ صاف ہو جائے اور سڑنے نہ پائے اور منہ سے بدبو نہ آئے۔ یہ منہ اور حلق کی بیماریوں کا بہترین علاج بھی ہے۔

6. پسی ہوئی کالی مرچ میں سفوف ہڑ اور نمک (ہم وزن) ملا کر مسوڑھوں پر صبح و شام ملیے۔ سوجن اور پیپ کا بہترین علاج ہے۔

## بالوں میں سفیدی (اور جوئیں) کا علاج

1. مچھلی کے ساتھ گاجر، موسمی یا سبزی یا کوئی پھل کھائیں۔ مچھلی بالوں کی صحت، تازہ خون اور آنکھوں کی بیماریوں کے لیے خاص طور پر مفید ہے۔

2. آملے کو کاٹ کر چھوٹے ٹکڑے کر لیں اور سائے میں خشک کر لیں پھر انہیں کھوپرے کے تیل میں ابالتے رہیے۔ حتیٰ کہ کالا سا مادہ نیچے رہ جائے۔ اس کو بالوں پر لگانے سے سفیدی کا عمل رک جاتا ہے اور بال خوبصورت ہو جاتے ہیں۔

3. توری (تورائی) کھوپرے کے تیل میں ابال کر لگانے سے بھی بالوں میں سفیدی کا عمل جلد شروع ہونے سے رک جاتا ہے۔ توری کے چھوٹے ٹکڑے کاٹ کر سائے میں خشک کریں۔ پھر انہیں کھوپرے کے تیل میں تین دن تک ڈالے رہنے دیں۔ اس تیل کو چولہے پر چڑھا کر اتنی دیر جوش دیں کہ یہ ٹکڑے کالے پڑ جائیں۔ اب سر میں اس تیل کی خوب مالش کریں اس طرح کہ زیادہ سے زیادہ تیل جذب ہو جائے۔

4. روزانہ رات کو خالص زیتون کا تیل بالوں پر لگا کر اچھی طرح مالش

کریں یہاں تک کہ تیل جذب ہوجائے۔ انشاء اللہ بال زیادہ عرصہ تک کالے رہیں گے۔ تین ماہ کے روزانہ لگاتار استعمال سے سفید بال کالے ہونا شروع ہوجاتے ہیں۔ باذن اللہ تعالیٰ۔

5. پیاز کا عرق سر میں تیل کی طرح لگانے سے جوئیں مرجاتی ہیں اور بیماری سے گرنے والے بال دوبارہ نکل آتے ہیں۔

## سوزش معدہ کا علاج

## (Gastritis)

1. کھانا چبا چبا کر کھایئے۔
2. ہرے ناریل کا پانی سوزش معدہ کے لیے مفید ہے۔
3. ابلے ہوئے چاولوں کا پانی اور چاولوں کی کھچڑی مفید ہے۔
4. دہی، دودھ کا زیادہ استعمال کریں اور کم از کم بارہ گلاس پانی روز پئیں۔ ہر گھنٹہ بعد ایک گلاس۔
5. شہد، کیلا، سبزیاں روزانہ کھائیں مگر کم مقدار میں۔

## سکری (خشکی) کا علاج

## (Dandruff)

سر میں خشکی پیدا ہونا اور پپڑیاں اترنا سکری کہلاتا ہے۔ سر میں کھجلی یا خارش رہتی ہے اور کھجانے کی وجہ سے جلد سرخ ہوجاتی ہے۔

1. سر کی جلد کو صاف رکھیں تاکہ جلد پر مردہ خلیات ( Dead Cells ) ختم ہوجائیں۔ بالوں میں حسب ضرورت برش کریں تاکہ خون کی گردش بڑھے۔
2. زیتون کے تیل سے سر کی ہر روز اچھی طرح کم از کم سات منٹ مالش کریں۔ مالش بالوں کی جڑوں کو ملتے اور مسلتے ہوئے کریں۔ کم از کم سات دن تک لگاتار۔
3. دو چمچے میتھی کے بیج رات بھر پانی میں بھگو دیجیے۔ صبح اسے رگڑ کر اس کا پیسٹ بنا کر سر پہ لیپ کر کے آدھا گھنٹہ تک اسے لگا رہنے دیجیے۔ پھر نیم گرم پانی سے سر دھو لیجیے۔ سر دھونے کے بعد، آخر میں ایک چمچہ تازہ لیموں کا رس بالوں پر لگانا بھی مفید ہے۔ اس سے نہ صرف بال چمکیلے ہوجاتے ہیں۔ بلکہ ان میں چپ چپا پن (Stickiness) اور سکری بالکل ختم ہوجاتی ہے۔
4. ہفتے میں دوبار دہی میں بیسن ملا کر سر پر لگانا مفید ہے۔
5. آملہ کے تیل میں چند قطرے لیموں کا رس ملا کر سر میں مالش کریں۔ سکری کے مریض پانی والے فروٹ زیادہ سے زیادہ استعمال کریں۔ مثلاً سیب، انگور، موسمی، ناشپاتی، تربوز۔
6. روزانہ نیم کے پتوں کو پانی میں پیس کر سر دھوئیں۔

## کالی مرچ سے علاج

کالی مرچ ہاضم اور اعصابی ٹونک ہے۔ بلغم خارج کرتی ہے امراض جلد میں مفید ہے، بھوک بڑھاتی ہے، بدہضمی دور کرتی ہے، کھانسی، زکام اور بخار کے علاج میں بہت نافع ہے۔ کالی مرچ کے چھ دانے اچھی طرح پیس کر ایک گلاس گرم پانی میں رات کو پینا مفید ہے۔ شدید زکام میں کالی مرچ کا سفوف دودھ میں ابال کر چٹکی بھر سفوف ہلدی ڈال کر تین روز تک روزانہ پئیں۔ چٹکی بھر کالی مرچ کا سفوف شہد کے ساتھ روزانہ دوبار چاٹنا کمزور یاد داشت کے لیے مفید ہے۔ کالی مرچ سات دانے اور سات بادام روزانہ ایک گلاس دودھ کے ساتھ لینا زبردست اعصابی ٹونک ہے۔ جنسی کمزوری رکھنے والے مردوں کے لیے محرک باہ ہے۔ جوڑوں کے درد اور اعصابی درد سے نجات کے لیے بیرونی سطح پر اس کے تیل کی مالش مفید ہے۔ روزانہ کالی مرچ کا سفوف نمک ملا کر منجن کے طور پر استعمال کرنا دانتوں اور مسوڑھوں کے امراض مثلاً پیپ پڑ جانا، درد، حساس پن سے محفوظ رکھتا ہے۔ چٹکی بھر کالی مرچ کا سفوف لونگ کے تیل کے ساتھ دانت کے خلا میں رکھنا، دانت کے درد سے نجات دیتا ہے۔ دانتوں کے درد میں اس کا جوشاندہ بنا کر غرارے کرنا مفید ہے۔ اس کا سفوف ایک چٹکی پانی کے ساتھ کھلانے سے پسینہ آ کر بخار اتر جاتا ہے۔ پرانے پیچش میں اس کو دہی کے ساتھ کھانا مفید ہے۔

## آپ کی ضروریات کا حل

## بذریعہ قرآن وحدیث

حسب ضرورت یہ دعائیں بار بار مانگیں۔

### دنیا اور آخرت کے غموں سے نجات کے لیے

حضور اکرمؐ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص صبح وشام سات سات بار یہ (قرآنی) دعا پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو دنیا اور آخرت کے غموں سے بچالیں

# جواہر الماۃ

ایک اور عربی کتاب جو بعد از ترجمہ آپ کے لیے پیش ہے۔ اس کتاب کے مصنف شیخ علی ابوۃ اللہ المرزوقی ہیں۔ حروف کے علوی و سفلی ارواح وغیرہ سے لے کر انسانی زندگی کے ہر پہلو پر اس قدیم کتاب میں عملیات کا ایک خزانہ ظاہر ہونے کے لیے پوشیدہ ہے۔ نقوش الواح، طلسمات، موکلات، حسابی، عددی، روحانی قواعد، محبت، خیر و شر، تسخیر، غیبی مدد، دعوت خدام و عون، قضاء حاجات، باہ، اشیاء کے خواص، طالب و مطلوب، تکمیل خواہشات و حاجات اور قسم قسم کے اعمال اس کتاب کی اہمیت کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔ مستند عملیات اور روحانی علوم کے متلاشی عوام و خواص کے لیے خاص کتاب ہے۔ اس قدیم خزانہ سے مستفید ہونا آپ کے علم میں اضافہ کا باعث ہو گا۔ کچھ سال پہلے راہنمائے عملیات میں اس کا قسط وار ترجمہ شائع ہوتا رہا ہے۔ اب مکمل کتاب بعد از ترجمہ قارئین کے لیے حاضر ہے۔

گے۔ (ابوداؤد و فتح الباری)

حسبی اللہ لا الہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم (9:129)

ترجمہ:۔ مجھ کو اللہ کافی ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ میں اسی پر بھروسہ رکھتا ہوں اور وہی عرش عظیم کا مالک ہے۔

## ہر خطرناک بیماری سے شفا کے لیے

خطرناک بیماری مثلاً کوڑھ وغیرہ میں حضرت ایوبؑ کی دعا جو اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائی آپ ہر بیماری میں اسے روزانہ پڑھیں۔

انی مسنی الضر وانت ارحم الرحمین

ترجمہ:۔ اے میرے رب! مجھے بہت تکلیف ہے۔ آپ سب سے زیادہ رحم فرمانے والے ہیں۔ (چنانچہ مجھے اس بیماری سے شفا عطا فرما)۔ (21:83)

## ہر بیماری اور تنگدستی کے لیے

توکلت علی الحی الذی لا یموت الحمد للہ الذی لم یتخذ ولدا (ابویعلی و ابن سنی)

نوٹ:۔ پابندی سے روزانہ پڑھیے۔

## جادو اور شیطانی وسوسوں سے بچاؤ کے لیے

روزانہ بلا ناغہ مندرجہ ذیل دو سورتوں (معوذتین) کی تلاوت کرنے سے ہر قسم کی آفت اور جادو سے محفوظ رہے گا اور جادو کیے ہوئے انسان پر دم کرنے سے جادو انشاء اللہ زائل ہو جائے گا۔ یہ وسوسوں کا بھی بہترین علاج ہے۔ بار بار روزانہ خاص طور پر ہر نماز کے بعد اور سوتے وقت بھی پڑھیے۔

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیمo

بسم اللہ الرحمن الرحیمo

قل اعوذ برب الفلقo من شر ما خلقo ومن شر غاسق اذا وقبo ومن شر النفثت فی العقدo ومن شر حاسد اذا حسدo (113:1-5)

ترجمہ:۔ کہو کہ میں صبح کے رب کی پناہ چاہتا ہوں ہر اس چیز کے شر سے جسے اس نے پیدا کیا اور اندھیری رات کے شر سے جبکہ وہ چھا جائے اور گرہوں میں پھونک مارنے والیوں کے شر سے اور تمام حسد کرنے والوں کے شر سے جبکہ وہ حسد کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قل اعوذ برب الناسo ملک الناسo الہ الناس o من شر الوسواس الخناسo الذی یوسوس فی صدور الناسo من الجنۃ والناسo

ترجمہ:۔ کہو کہ میں لوگوں کے رب کی پناہ مانگتا ہوں (جو کہ) لوگوں کا بادشاہ (بھی) ہے (اور) لوگوں کا معبود حقیقی (بھی) ہے ہر اس چیز کے شر سے جو دلوں میں وسوسے ڈال کر چھپ جاتی ہے۔ وہ جنات میں سے ہو یا انسانوں میں سے۔

نوٹ:۔ جادو سے حفاظت اور مکمل علاج کے لیے پڑھیے حصہ چہارم۔

## معافی اور طلب رحم کے لیے

آپ ﷺ کو طلب رحم کے لیے یہ دعا بتائی گئی۔ آپ بھی مانگیے۔

رب اغفر وارحم وانت خیر الرحمین

اے میرے رب! (رحیم) مجھے معاف کر دے اور مجھ پر رحم فرما اور تو ہی درحقیقت رحم فرمانے والا ہے۔ (23:118)

***

# زحل درجدی اور یورانس در ثور کے اثرات

تحریر: فضل محمود نقاش ترنڈہ محمد پناہ

(اس تحریر سے ادارہ راہنمائے عملیات اور تمام قارئین کرام کا متفق ہونا ضروری نہ ہے۔ اس تھری کو ماضی کی مثال ہر مستقل ہر قیاس نجمی کیا گیا ہے۔)

پیارے قارئین کرام۔ زحل 14 فروری 1988ء بروز اتوار بوقت 5 بجے صبح پاکستانی معیاری وقت کے مطابق برج جدی میں داخل ہوا تھا۔ اب 29 سال 10 ماہ 65 دن 4 گھنٹے 49 منٹ بعد زحل 20 دسمبر 2017ء بروز بدھ بوقت 9 بجکر 49 منٹ پر دوبارہ اپنے ذاتی برج میں ہو چکا ہے۔ اُس وقت طالع وقتی برج دلو کا 12 درجہ افق مشرقی لاہور میں طلوع ہو رہا تھا۔ افق مشرقی پشاور میں دلو کا 8 درجہ، افق مشرقی کراچی پر 4 درجہ اور افق مشرقی کوئٹہ پر 5 درجہ طلوع ہو رہا تھا۔ بہاولپور، ملتان، رحیم یار خان اور ترنڈہ محمد پناہ کے درمیانی علاقہ پر برج دلو کا افق مشرقی کا 7 درجہ 26 دقیقہ تا 8 درجہ 42 دقیقہ کے درمیان اختلاف کے ساتھ طلوع ہوا تھا۔ یعنی 1 درجہ 16 دقیقہ کا اختلاف پایا جاتا ہے۔ پاکستان کے ہر شہر میں افق مشرقی پر برج دلو کے مختلف درجات طلوع ہوں گے۔ حتیٰ کہ مغربی سرحد پر برج جدی کے آخری درجات ہو سکتے ہیں۔ جہاں برج دلو کا صفر درجہ اور صفر دقیقہ طلوع ہو رہا تھا۔ زحل کے زائچہ کو اسی طرح لے کر باقی حکام ت نجمی لگائے جائیں۔ فضل محمود نقاش کا طالع شمسی دلو ہے اور قمری جدی ہے۔ چنانچہ یہ زائچے انفرادی طور پر بھی زیر بحث آسکتے ہیں۔ جب کہ فی الحال ان زائچوں کو اجتماعی آبادی اور اجتماعی امور کے لیے زیر بحث لائے جا رہے ہیں۔

پیارے قارئین کرام! یورانس 6 جون 1934ء بروز بدھ بوقت 20 بجکر 45 منٹ پر برج ثور میں داخل ہوا تھا۔ اب 83 سال 11 ماہ 8 دن 23 گھنٹے 39 منٹ بعد یورانس دوبارہ برج ثور میں داخل ہوا ہے۔ جس کی تاریخ داخلہ 15 مئی 2018ء بروز منگل بوقت 20 بجکر 24 منٹ ہے۔ زحل کو ایک برج میں تقریباً 2.1/2 سال لگتے ہیں۔ جب کہ یورانس کو تقریباً 7 سال لگتے ہیں۔ یورانس کا ایک دور 84 سال تقریباً کا ہے اور زحل کا دور 30 سال تقریباً کا ہے۔ چنانچہ زحل کے 3 دور یورانس کے ایک دور کے تقریباً برابر سمجھا جاتا ہے۔ زحل 22 مارچ 2020ء بروز اتوار بوقت 8 بجکر 58 منٹ پر برج دلو میں دوبارہ داخل ہوگا۔ جب کہ یورانس 7 جولائی 2025ء بروز پیر وقت 12 بجکر 58 منٹ پر برج جوزا میں داخل ہوگا۔




پیارے قارئین کرام! زحل برج قوس سے برج جدی میں 30 نومبر 1929ء بروز ہفتہ بوقت 9 بجکر 26 منٹ پر داخل ہوا تھا۔ یہ وہ زمانہ تھا جب برطانوی ہند کے برطانوی وزیر امور ہند مسٹر برکن ہیڈ ہندوستانیوں کو کہا تھا کہ تم ہندوستانی اس قابل نہ تھے کہ انہیں جمہوری اقتدار سے آشنا کرایا جائے اور پھر ایک مرتبہ مسٹر برکن ہیڈ نے پارلیمنٹ میں ہندوستانی اقوام کی اہانت کرتے ہوئے کہا کہ ہندوستان کے لوگ اس حد تک ایک دوسرے سے بیزار نہیں اور ان میں اس قدر اختلاف پایا جاتا ہے کہ وہ ایک ایسا دستوری اساس بھی تیار نہیں کر سکتے۔ جس پر وہ متفقہ طور پر راضی ہو جائیں۔ اس طنز کا جواب دینے کے لیے انڈین نیشنل کانگریس

نے 12 فروری 1928ء بروز اتوار ی کو A.P.C (آل پارٹیز کانفرنس) بمقام دہلی بلائی۔ جس میں ہندواور مسلمان شریک ہوئے تھے۔ جب 19 مئی 1928ء بروز ہفتہ کو اجلاس ہوا تو ہندوؤں نے مسلمانوں سے نفرت کا اظہار کیا۔ اس طرح مسٹر برکن ہیڈ کی بات درست معلوم ہوتی ہے۔ کیونکہ مسلمان اور ہندو دونوں ہندوستانی تھے۔ جب متحدہ ہندوستان تھا۔ ہندو کی بدذہنیت اور خبث و بغض کی وجہ سے ہندو نے ظاہر کیا کہ ہندوستان صرف ہندوؤں کا ہے۔ مسلمان غیر ملکی ودیشی ہیں۔ بدمذہب ہیں اور ہندوستان میں اقلیت ہے۔ جس میں نہرو رپورٹ 1928ء وجود میں آئی۔ نہرو رپورٹ مسلمانوں کے خلاف تھی۔ اس رپورٹ میں پورے ہندوستان میں ہندو اکثریت کی بنا پر مبنی ایک ایسی حکومت قائم کرنے کی تجویز تھی یا خواب تھا۔ جس میں ہندو حاکم اور مسلمان محکوم بن جاتے تھے۔ جس پر 1929ء میں حضرت محمد علی جناح صاحب کے 14 نکات سامنے آئے۔ مسلمانوں کا اجلاس 31 دسمبر 1928ء میں بروز پیر کو ہوا۔ جس میں سر شفیع اور سر فضل حسین کی مسلم لیگ تو شامل تھی۔ مگر قائداعظم محمد علی جناح کی مسلم لیگ شامل نہ تھی۔ آل انڈیا مسلم لیگ 30 دسمبر 1906 بروز اتوار کو وجود میں آئی تھی۔ مسلم لیگ کا برج شمسی جدی 9 درجہ ہے۔ جب اس مسلم لیگ پر ساڑھ ستی یا ڈھایا جس نحوست زحلی آئی تو آل انڈیا مسلم لیگ تقسیم ہوگئی۔ ایک حصہ سر شفیع کا ہو گیا اور دوسرا حصہ علامہ محمد اقبال اور قائداعظم محمد علی جناح کا ہوگیا۔ قائداعظم محمد علی جناح کا طالع شمسی برج جدی 4 درجہ سمجھا جاتا ہے۔ جناح مسلم لیگ کو ہندوستان میں خاص اہمیت حاصل ہوگئی تھی۔ چنانچہ مارچ 1929ء میں دوبارہ کانفرنس کا انعقاد ہوا۔ جس میں نہرو رپورٹ کی رد میں قائداعظم محمد علی جناح نے 14 نکات پیش کیے۔ جن کو تمام ہندوستانی مسلمانوں نے منظور کر کے سراہا۔ اس میں بنگال، پنجاب، پختونخواہ (سرحد)، بلوچستان اور سندھ کی حد بندی کا تحفظ تھا۔ اور مسلمانوں کا بھی تحفظ تھا۔ سندھ کو بمبئی ریزیڈنس سے الگ کر دینے مطالبہ تھا۔ بلوچستان اور موجودہ پختونخواہ میں ہندوستان کے دوسرے صوبوں کے عین مطابق آئینی اصلاحات کے نفاذ کا مطالبہ تھا۔ یہ چودہ نکات قائداعظم محمد علی جناح صاحب کی سیاسی بصیرت اور صوابدید تھی۔ گویا قائداعظم محمد علی جناح صاحب کے 14 نکات موجودہ پاکستان کے وجود کا باعث بنے تھے۔ قائداعظم محمد علی جناح نے 14 نکات پیش کر کے بتادیا کہ ہندو مسلمانوں سے نفرت کرتے ہیں اور تعصب رکھتے ہیں اور یہ ہر وقت شرارت پر آمادہ رہتے ہیں۔ گویا قائداعظم محمد علی جناح نے ہندوستان میں دوقومی نظریہ بیان کر دیا تھا۔ یعنی وضاحت فرمادی تھی۔ اسی وضاحت پر حضرت علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ نے آل انڈیا مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس 30 دسمبر 1930ء بروز منگل کو مسلمانوں کے لیے الگ اور آزاد مملکت کا مطالبہ کر دیا۔ جسے آج تک پاکستان کا خواب کہا جاتا ہے یا تصور پاکستان کہا جاتا ہے اور علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جو بعد میں مسلم لیگ کا نصب العین ہوا۔

قارئین کرام! آپ کو اس مضمون میں قیام پاکستان سے قبل زحل در قوس کے زمانہ کے حالات (مختصر تاریخ پاک و ہند) پیش کئے ہیں۔ پھر زحل در جدی کے حالات بھی بیان کئے گئے ہیں۔ جو کچھ ہوتا رہا۔ وہ مختصر کر کے آپ کے لیے تحریر کردیا ہے۔ تاکہ آپ ان تاریخی واقعات کو پڑھ کر اور سمجھ کر آپ زحل در قوس و جدی کے آثار و اثرات کو سمجھ سکیں۔ اور آئندہ اس دور پر پہلے دور پر قیاس کیا جاسکے۔




چنانچہ پاکستان کے قیام کے بعد زحل در قوس تیسری مرتبہ آچکا ہے۔ پاکستان میں زحل در قوس 23 دسمبر 2014ء بروز منگل بوقت 21 بجکر 34 منٹ سے آیا تھا۔ اس دوران پاکستان میں میاں محمد نواز شریف کی حکومت قائم ہوئی تھی۔ میاں نواز شریف کو جناب عمران خان نے کہا کہ الیکشن کے دوران چار سیٹوں میں دھاندلی ہوئی ہے۔ آپ وہ سیٹس مجھے واپس کردیں۔ یا دوبارہ الیکشن کرائیں۔ کیونکہ ان چار سیٹوں پر میاں نواز شریف کے اپنے معتمد آدمیوں کو کامیاب رکھایا تھا۔ اس لیے وہ چار سیٹیں واپس کرنا یا ان پر دوبارہ الیکشن کرانا خالی از خطرہ نہ تھا۔ اگر وہ چار سیٹیں ہار جاتا تو اپنے خاص آدمیوں کی معیت سے محروم ہو جاتا۔ جن میں محمد ایاز صادق اسپیکر قومی اسمبلی خاص طور پر تھے۔ خواجہ آصف، پرویز رشید اور خواجہ سعد رفیق کی سیٹیں بھی خاص طور پر تھی۔ یہ مسلم لیگ (ن) کے چار پائے تھے اور اعلیٰ پائے کے تھے۔ میاں نواز شریف ان کی وجہ سے چوپایہ ہوگیا تھا۔ یہ چاروں آدمی جو کچھ کہتے یا مشورہ دیتے میاں نواز شریف مان کر ان پر عمل کرتا رہا ہے۔ میاں نواز شریف ان چاروں کی سیٹیں بچانے کے لیے الیکشن دوبارہ نہ کرانے پر ڈٹ گیا۔ حتیٰ کہ معاملات عدالتوں میں چلے گئے۔ چونکہ میاں نواز شریف کی حکومت تھی اس لیے ان کے خلاف صرف دھرنا ہوسکتا تھا۔ چنانچہ یہی جھگڑا بالآخر دھرنے تک نوبت جا پہنچی۔ پھر اس دوران حالات ایسے ہوگئے کہ حکومت گرنے کے قریب ہوگئی۔ اس حکومت کو سید خورشید شاہ، محمود اچکزئی اور مولانا فضل الرحمٰن نے سہارا دے کر گرتی حکومت کو بچایا۔ مگر اس دوران چند واقعات ایسے بھی ہوگئے جس میں جناب عمران خان کو دھرنا چھوڑنا پڑا۔ پشاور میں آرمی پبلک سکول میں قاتلانہ حملہ، کوئٹہ میں پولیس ٹریننگ مرکز پر قاتلانہ حملہ اور بھارت سے بے وقت سیلاب کا آجانا وغیرہ۔ یہ سب

کچھ میاں نواز شریف کی حکومت کو بچانے میں مدد دے گئے۔ حتیٰ کہ معاملہ سپریم کورٹ جا پہنچا۔ جس کا انجام سب نے دیکھا۔ میاں نواز شریف زحل در قوس میں حکومت سے نااہل قرار دے کر فارغ کر دیئے گئے۔ ان پر الزام پانامہ آف شور کمپنی بنانے کا لگا تھا۔ زحل در جدی میں میاں نواز شریف اپنی جماعت پاکستان مسلم لیگ (ن) کی سربراہی سے فارغ کر کے نااہل قرار دے دیا۔ اب میں نواز شریف کے قدم یا حالات جیل کی طرف جاتے ہوئے نظر آ رہے ہیں۔ میاں نواز شریف کے قریبی آدمی بھی زد میں آ رہے ہیں۔ یہ ایسا انقلاب آ رہا ہے۔ جو میاں نواز شریف اور اس کا خاندان پاکستان کی سیاست سے خارج ہو جائے گا۔

پیارے قارئین کرام! ہندوستان میں انگریز بہت طاقتور تھے۔ ان کی حکومت کے خلاف زحل در قوس (3 دسمبر 1926ء بروز جمعۃ المبارک بوقت 3:بجکر 34 منٹ) میں آواز اٹھی۔ ہندوستان کے سیاسی حالات پر قابو پانے کی کوشش کی گئی۔ نہرو رپورٹ وجود میں آئی اور قائداعظم محمد علی جناح صاحب کے 14 نکات پیش ہوئے۔ اسی طرح کے حالات اب میاں نواز شریف کی حکومت کے ساتھ ہوئے ہیں۔ انگریز ہندوستان کی حکومت میں ہر صورت میں رہنا چاہتے تھے۔ حیلے اور قوانین بناتے رہے۔ لیکن حالات ہاتھ سے نکلتے گئے۔ میاں نواز شریف کو حالات کی نزاکت کے تحت استعفیٰ دے کر ملک سے باہر چلے جانے کا مشورہ دیا گیا۔ جسے اس نے رد کر دیا۔ یہ مشورہ سید خورشید شاہ کی طرف سے بڑا مفید اور مخلصانہ تھا۔ مگر میاں نواز شریف نے اس مشورہ پر کان نہ دھرے کیونکہ میاں نواز شریف دور اندیش نہ تھے۔ متکبر تھے اور سابقہ ادوار کی طرح ہر معاملہ پر غالب آ جانے کے تجربہ پر اعتماد کیلئے بیٹھے تھے۔ مگر اب وقت کچھ اور کروٹ لے چکا تھا۔ زحل جس مقام جگہ، نظام یا شخص پر تیسری مرتبہ آتا ہے تو موت کی خبر لاتا ہے۔ پہلی مرتبہ آتا ہے تو مشکلات اور رکاوٹیں لاتا ہے۔ دوسری مرتبہ آتا ہے تو بڑی تبدیلی لاتا ہے۔ یا ناکامیاں لے آتا ہے۔ جیسا کہ زحل در قوس 12 جنوری 1956ء بروز جمعرات بوقت 23:بجکر 47 منٹ تا 5 جنوری 1959ء بروز پیر بوقت 18:بجکر 34 منٹ کے درمیان ہوا۔ اس دور میں وحدت مغربی پاکستان وزیر اعظم محمد علی بوگرہ کی طرف سے بن چکا تھا۔ 23 مارچ 1956 بروز جمعہ کو پاکستان کا پہلا دستور نافذ کر دیا گیا حالات میں تبدیلی آئی چوہدری محمد علی اور ملک غلام محمد حکومت سے فارغ ہوئے تو حکومت میجر جنرل اسکندر مرزا پاکستان کے پہلے صدر بن گئے۔ ستمبر 1956ء میں خان آف قلات اپنی ریاست الگ بنالی تو ملک میں افراتفری پھیل گئی۔ 17 اکتوبر 1958ء بروز جمعہ سے ملک میں مارشل لگ گیا۔ 27 اکتوبر 1958ء بروز پیر سے جنرل محمد ایوب خاں ملک کے صدر بن گئے۔ اس مارشل لاء کے دوران آئین منسوخ ہوا تھا۔ یہ زحل در قوس کے آخر میں ہوا۔ اب ایسے حالات ایک مرتبہ پھر آ گئے ہیں۔ جاننا چاہیے کہ پاکستانی زائچہ پیدائش میں قانون تقویم و اعتدالین کے لحاظ سے (71 سال میں ایک درجہ کا فرق بڑھ جاتا ہے) ایک درجہ کا فرق پڑ چکا ہے۔ یہ فرق یونانی نجوم اور ہندی نجوم کے درمیان یا نجمی سال شمسی اور اعتدالی سال شمسی کے تفاوت سے ظاہر ہوتا ہے۔ یا یہ فرق بکری تقویم اور عیسوی گریگوری تقویم کے فرق سے ظاہر ہوتا ہے۔ یہ فرق 2018ء میں ظاہر ہو گیا ہے۔ یا یہ فرق پیدا ہو چکا ہے۔

پیارے قارئین کرام! جس وقت نہرو رپورٹ آئی اور قائداعظم محمد علی جناح صاحب کے 14 نکات پیش ہوئے۔ اس وقت زحل در قوس تھا تو یورانس در حمل (31 مارچ 1947ء بروز جمعرات بوقت 22:بجکر 23 منٹ تا 6 جون 1934ء بروز بدھ بوقت 20:بجکر 45 منٹ) تھا۔ یہ زمانہ انگریز حکومت کے خلاف انقلاب کا ثابت ہوا۔ یورانس در ثور (7 اگست 1941 بروز جمعرات بوقت 20:بجکر 43 منٹ تک) میں برطانیہ جنگ اول میں داخل ہو کر سب سے بڑی غلطی کر لی۔ بالآخر اس کی عالمی سلطنت کو زوال آ گیا۔ اب ایک مرتبہ پھر یورانس برج ثور میں (15 مئی 2018ء بروز منگل بوقت 20:بجکر 47 منٹ) داخل ہو گیا ہے۔ اس کے اثرات اسی طرح مماثلت کے ساتھ واقع ہوں گے۔ جس طرح گول میز کانفرنسوں میں ہوئے تھے۔ اس وقت برطانیہ عالمی طاقت تھا۔ جو تحلیل ہو گیا۔ روس اور امریکہ عالمی طاقتیں تھیں۔ روس کے سقوط کے بعد امریکہ واحد عالمی طاقت عالمی طاقت ہے۔ اس نے بھی تحلیل ہونا ہے۔ اقوام متحدہ کا ادارہ گول میز کانفرنس کا کردار ادا کر رہا ہے۔ چین اس انداز سے بڑھ رہا ہے۔ جو امریکہ کے لیے خطرہ ہے۔ روس دوبارہ سر اٹھا سکتا ہے۔ شام ایک میدان ہے۔ جہاں سے روس کے ابھرنے کی نوید پیدا ہو سکتی ہے۔ امریکہ سے برطانیہ جیسی غلطی یا غلطیاں ہو سکتی ہیں۔ آپ کے علم میں آنا چاہیے کہ دنیائے عرب میں امریکہ و برطانیہ نے مل کر عرب بہار کی تحریک چلا کر نوجوان نسل کو مراکش تا کویت و قطر تک ابھارا۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا لیبیاء میں کرنل معمر قذافی کی حکومت چلی گئی۔ تیونس میں انقلاب آ گیا۔ مصر میں بڑی افراتفری ہوئی اور پھر انقلاب آ گیا۔ شام ابھی تک جل رہا ہے۔ یمن میں لوگ بھونے جا رہے ہیں۔ سعودی عرب میں بھی شاہی خاندان کے خلاف میدان تیار ہوا۔ داعش تنظیم وجود میں آئی۔ چنانچہ یورانس در حمل میں امریکہ اور برطانیہ نے ایک نئے طریقے سے جنگ لڑی تھی۔ اب یورانس در ثور میں امریکہ کے مقابل روس اور چین آ گیا ہے۔ امریکہ بھارت کو اس طرح تیار کر رہا ہے۔ جس

طرح عرب ممالک کے لیے اسرائیل کو تیار کیا تھا۔ اسرائیل نے مصر پر نگرانی کی تھی۔ اب پاکستان، چین، روس ہے۔ آزاد اسلامی ریاستوں پر امریکہ کی نظر ہوئی۔ میدانِ افغانستان اور ایران کی سرزمین ہوگی۔ پھر اس میں ترکی کو شامل کیا جائے گا۔ ایران اور ترکی امریکہ کے دام میں نہ آئے تو امریکہ ہر صورت ناکام ہوگا۔ ایران اور ترکی عجم کے عظیم ممالک ہیں۔ افغانستان امریکی دام میں آچکا ہے۔ امریکہ افغانستان میں بیٹھ کر ایشاء پر کنٹرول حاصل کر رہا ہے۔ جس پر کبھی روس کا اثر و رسوخ تھا۔ بھارت کو اس علاقے میں خاص اہمیت دی جارہی ہے۔ یہ اہمیت بھارت سے کام لینے کے لیے دی جارہی ہے۔ امریکہ پاکستان کا دوست تھا۔ بھارت روس کا دوست تھا۔ اب حالات تبدیل ہو گئے ہیں ۔ بھارت امریکہ کے رقیب ہوگیا ہے۔ اور پاکستان روس کی طرف مائل ہوگیا۔ روس جو کبھی گوادر کے ساحل تک آنا چاہتا تھا۔ اب وہاں چین پہنچ گیا۔ روس کو بھی آنے دیا جارہا ہے۔ پاکستان کے بلوچستان کو بڑی اہمیت حاصل ہوگئی ہے۔ امریکہ اور برطانیہ پاکستان کے بلوچستان اور پختونخواہ کو افغانستان میں ملانا چاہتے ہیں۔ امریکہ اور برطانیہ نے میاں نوازشریف کو پاکستان کے مغربی پنجاب اور بھارت کے مشرقی پنجاب کو ملا کر گریٹر پنجاب بنا کر دینے کا وعدہ کیا گیا ہے۔ کشمیر اضافی طور پر میاں نوازشریف کو دینے کا وعدہ کیا گیا ہے۔ کیونکہ کشمیر پر بھارت پریشان ہے۔ قبضہ نہیں جما رہا ہے۔ چنانچہ میاں نوازشریف اسی کام پر بھارت کے دوست بن گئے ہیں۔ اسی وجہ سے مودی (موذی) میاں نواز شریف کا دوست ہے۔ بھارت کی (را) پاکستان میں پھیل چکی ہے۔ بلوچستان امریکہ خان آف قلات کو واپس کر دینے کے چکر میں سرگرداں ہے۔ پاکستان کی اہم جغرافیائی اہمیت کی وجہ سے پاکستان کو تحلیل کرنا چاہتے ہیں۔ پاکستان دوبارہ بھارت میں ضم کیا جاسکتا ہے۔ اس کام میں پاکستانی فوج سب سے زیادہ آڑے آتی ہے۔ پاکستانی تربیت یافتہ فوج آزمودہ فوج سے زیادہ خطرہ ہے۔ میاں نوازشریف کی بھارت نوازی اور مودی سے یاری پاکستانی عوام کے لیے پریشانی کا باعث بنی تھی۔ کشمیر اور کلبھوشن جاسوس کے بارے میں خاموشی میاں نوازشریف کے اقتدار کے خاتمہ کا باعث بنی ہے۔ یقیناً پاک فوج اس بارے میں تشویش رکھتی ہے۔ برطانیہ بھی میاں نوازشریف سے جان چھڑانے کے لیے یا مزید دباؤ میں ڈال کر اس سے یا اس کی اولاد سے کام لینے کے لیے اس کے خلاف قانونی چارہ جوئی یا تحقیقات کرائے گا۔ تاکہ برطانیہ پاکستان کی نگاہ پاک و صاف ہو جائے۔ یہ کام 16 مئی 2018ء سے مریخ در دلو اور یورانس در ثور سے شروع ہوسکتا ہے۔ (اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے۔) پھر امریکہ اور برطانیہ دونوں مل کر پاکستانی قیادت اپنی پسند کی لانے کی کوشش کریں گے یا امریکہ اپنے مفادات کے تحفظ کے لیے پاکستان میں کسی اور سے کام لے گا۔ ممکن ہے آئندہ عمران خان امریکہ کے دام میں آجائے۔ امریکہ میں

میاں نوازشریف کی مودی سے ملاقاتیں اور برطانیہ میں مودی سے ملاقاتیں اور اعلانیہ جندال سے ملاقاتیں ان کی تباہی کا باعث بنی ہیں۔ اگرچہ میاں نوازشریف اپنے آپ کو مغلیہ حکمرانوں کی طرح طاقت ور سمجھتا ہے۔ اور امریکہ، برطانیہ اور بھارت کو تاثر دیتا ہے کہ میں پاکستان میں طاقتور اور مؤثر ہوں۔ ایسے طرائق و اعمال میاں نوازشریف نے ان تین ممالک کو اعتماد میں لینے کے لیے ایسا کرتا رہا ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ پاکستان کی عوام غریب ہے۔ بلکہ غریب رکھا گیا ہے۔ تمام گرفت کرنے والے اداروں کو مفلوج کیا گیا۔ جس کی وجہ سے میاں نوازشریف جو چاہتے تھے پورا کرتے تھے اور کرا لیتے تھے۔ علم نجوم کی روشنی میں میاں نوازشریف کا دور ختم ہوگیا ہے۔ اب کسی اور کا دور شروع ہو گیا ہے۔ جیسے ادوار سیارگان ہوتے ہیں۔ پاکستان میں جنرل محمد ایوب خان اور جناب ذوالفقار علی بھٹو صاحب کبھی بہت طاقتور گنے جاتے تھے۔ ان کا کیا حشر ہوا۔ بے شک ان کو پاکستانیوں نے ایسا کیا تھا۔ مگر ان کے پیچھے ان دیکھی طاقتیں تھیں۔ یہ ان دیکھی طاقت امریکہ کو سمجھا جاتا ہے۔ جنرل محمد ضیاء الحق کتنا طاقت ور تھا۔ اس کا کیا حشر ہوا تھا۔ سب نے دیکھا۔ جب اس کا کام ختم ہوگیا۔ اسے منظر سے ہٹا دیا گیا تھا۔ اب میاں نوازشریف کا کام ختم ہوگیا ہے تو اسے ہٹایا جارہا ہے۔ میاں نوازشریف کی عقل مندی یہ شمار ہوگی کہ اسے پیار سے اور خاموشی سے چلے جانا چاہیے۔ اگر میاں نوازشریف امریکہ، برطانیہ اور بھارت کے ایماء پر یا زور پر ضد کر رہا ہے۔ اور کہہ رہا ہے کہ مجھے کیوں نکالا۔ تو یہ اس کی دوراندیشی نہ ہے۔ اس کو اپنے انجام کی خبر نہ ہے۔ حالانکہ اسے خبر ہونا چاہیے اگر جان عزیز ہے۔ اگر جناب ذوالفقار علی بھٹو کا خاندان پاکستانی سیاست کے لیے نہیں بچا تو میاں صاحب کو عبرت پکڑنا چاہیے۔ جو حضرات اسے مغل بادشاہ کہہ رہے ہیں۔ دراصل وہ اسے سمجھا رہے ہیں۔

پیارے قارئین کرام! یہ جو منظر نامہ آپ نے دیکھا ہے یا دیکھ رہے ہیں۔ یہ زحل در قوس یورانس در حمل سے شروع ہوا تھا۔ اب زحل در جدی یورانس در ثور ہو چکا ہے۔ جدی اور ثور خاکی بروج ہیں۔ اس سے خاک نشین لوگ ابھریں گے۔ جن کو دبایا گیا ہوگا۔ وہ اپنی طاقت اور قوت بازو سے یا بھوک کی طاقت سے ابھر کر اقتدار پر قابض ہوں گے۔ پنجاب میں جنوبی پنجاب ہر صورت میں صوبہ بنے گا۔ صوبہ ملتان، صوبہ بہاولپور یا سرائیکستان کا نعرہ ماضی میں غلط تھا۔ عوام کو گمراہ کرنے کا تھا۔ یا عوام کو تقسیم کرنے کا تھا۔ جنوبی پنجاب برج جدی سیارہ زحل کے اثرات کے تحت ہے۔ جن میں مریخ کا شرف انقلاب کی علامت ہے۔ اگرچہ میاں نوازشریف کا برج شمسی جدی ہے۔ اس لیے ضدی ہے اور دوبارہ اقتدار میں آنے کے لیے تگ و دو اور جدوجہد کر رہا ہے۔ مشتری در جدی کے زمانہ میں میاں نواز شریف کو دیکھیں گے کہ کہاں ہے؟ واللہ اعلم بالصواب۔

# جواہرات اور تسبیحاں

ادارہ راہنمائے عملیات اصل جواہرات اور اصل پتھروں کی تسبیحاں ایک طویل عرصہ سے فراہم کر رہا ہے۔ یہ دراصل ادارہ راہنمائے عملیات پر اعتماد کی وجہ ہی ہے کہ ملک عزیز کے کونے کونے سے لوگ جواہرات اور تسبیحاں گھر بیٹھے طلب کرتے ہیں اور ادارہ بھی ان کے اعتماد پر پورا اترتا ہے۔ سو آپ بھی اصل جواہر و پتھر مناسب قیمت پر دفتر آ کر یا بذریعہ ڈاک طلب کر سکتے ہیں۔ جواہرات کی مزید تفصیل آپ ہماری ویب سائٹ پر بھی دیکھ سکتے ہیں۔

ذیل میں جواہرات کی کم سے کم قیمت دی گئی ہے۔ آپ ہمارے سے چاہے سستا سے سستا پتھر خریدیں یہ یقین رکھیں کہ ہوگا وہ اصل۔ جواہر کے اصل ہونے کی ہماری گارنٹی ہے۔ جو لوگ خود نہیں آسکتے وہ ہماری ویب سائٹ پر پتھروں کی تصویر اور قیمت دیکھ سکتے ہیں۔

آپ ادارہ سے اپنے پسندیدہ پتھر کی انگوٹھی یا لاکٹ وغیرہ بھی بنوا سکتے ہیں۔

## جواہراتی تسبیحاں

ذیل میں مختلف جواہرات سے بنی تسبیحوں کا ذکر ہے۔ خیال رہے یہ سب اصل ہیں کوئی بھی تسبیح ان میں سے نقلی نہیں ہے۔ یہ کم سے کم قیمت ہے۔

| تسبیحات | قیمت 33 دانے | قیمت 99 دانے |
|---|---|---|
| عقیق یمنی لال | 1200 | 3000 |
| عقیق سلیمانی | 1500 | 4400 |
| عقیق لال کٹنگ والی | 5000 | --- |
| عقیق کالا | 2000 | 4000 |
| عقیق سبز سلیمانی | 7500 | --- |
| موتی | 1650 | 4000 |
| صدف | 2800 | 8000 |
| ٹائیگر | 2000 | 3000 |
| لاجورد | 2200 | 6500 |
| جیڈ | 2750 | 4000 |
| دانہ فرہنگ | 2500 | 4000 |
| سنگ یشیب | 16,000 | --- |
| گارنٹ | 12,500 | --- |
| پیری ڈاٹ | 15,500 | --- |
| چاندی اللہ محمد کندہ | 8500 | --- |

## جواہرات

| نام پتھر | قیمت | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | پیری ڈاٹ | 1100 | بلڈ سٹون | 1500 |
| عقیق | 500 | نیلم | 2600 | مقناطیس | 1500 |
| لاجورد | 550 | لہسنیا | 900 | مانک | 3000 |
| مرجان | 1600 | ٹائیگر | 900 | سنگ یشیب | 4000 |
| فیروزہ | 2400 | گارنٹ | 950 | سنگ حدید | 1250 |
| مون سٹون | 1200 | موتی | 2000 | زہر مہرہ | 1000 |
| ریمبو مون سٹون | 3600 | فونکس/جیڈ | 1500 | ترملین | 2200 |
| اوپل | 2200 | زبرجد | 1500 | اونیکس | 1400 |
| زمرد | 4200 | دانہ فرہنگ | 1500 | کنزائٹ | 4000 |
| یاقوت | 2600 | کوارٹز | 2000 | جیسپر | 1200 |
| سنہلا پکھراج | 950 | روز کوارٹز | 1500 | لیبروڈرائٹ | 2100 |
| پکھراج | 2500 | ایمے تھیسٹ (کٹیلا) | 2000 | | |
| سنگ مریم | 800 | موئے نجف | 1100 | | |
| ایکوامرین | 3200 | در نجف | 750 | | |
| گاؤمیدک | 1600 | سنگ موسی | 3000 | | |

پتھروں کے اصل ہونے کی گارنٹی ہے

| فون نمبرز | 0300-8442060 | 0321-4753240 | 0300-4783518 | 042-36293245 | 042-36374864 |
|---|---|---|---|---|---|

# لکی نمبرز

| Rs.15000/- | | |
|---|---|---|
| | 1 | |
| 0 | 2 | 3 |
| | 7 | |
| 901 | 891 | 876 |
| 908 | 891 | 782 |
| 813 | 876 | 921 |



| Rs.750/- | | |
|---|---|---|
| | 8 | |
| 5 | 7 | 6 |
| | 9 | |
| 921 | 891 | 786 |
| 821 | 891 | 891 |
| 001 | 801 | 782 |



## روزانہ لکی نمبرز

| تاریخ | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نمبر | 009 | 881 | 781 | 773 | 091 | 782 | 453 | 321 |
| تاریخ | 5 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| نمبر | 855 | 436 | 897 | 097 | 710 | 093 | 451 | 72 |
| تاریخ | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 |
| نمبر | 561 | 568 | 891 | 785 | 543 | 569 | 976 | 561 |
| تاریخ | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | عبدالباسط راٹھور |
| نمبر | 785 | 562 | 340 | 905 | 641 | 341 | 654 | 0346-4387683 |

تحریر: عبدالباسط راٹھور

# آئیں دماغ لڑائیں

## Rs.15000/-

11792196936500187571316
2872316639250196338447
169547393275116962382
76592133593627668521
4252346853989435473
677571548388478921
45338693227326823
9862563549158515
858729894164466
44692884571813
8162173938994
978381332894
76229465184
4842412693
336653863
69328259
635117
98628
85812
4493
843
(37 / 1)

بانڈ نمبروں کا کورس جاری ہے

## Rs.750/-

6579219635198671?2
23723169861854834
5195476857949327
615924543744359
76526997128785
4278697831664
696567624731
66224486214
3846835835
231528428
54671361
9148497
153347
68672
5549
194
(14 / 5)

دیکھیں کون سے مفرد اور مرکب اعداد مکرر آ رہے ہیں

بانڈ نمبروں پر کتب کی لسٹ صفحہ 56 پر دیکھیں

98 | 89 80 71 62 53 44 35 26 17 8 8
99 | 90 81 72 63 54 45 36 27 18 9 9
99 | 90 81 72 63 54 45 36 27 18 9 9
96 | 87 78 69 60 51 42 33 24 15 6 6
94 | 85 76 67 58 49 40 31 22 13 4 4
100 | 91 82 73 64 55 46 37 28 19 10 1
76 | 67 58 49 40 31 22 13 4 4 4 4
82 | 73 64 55 46 37 28 19 10 1 1 1
87 | 78 69 60 51 42 33 24 15 6 6 6
70 | 61 52 43 34 25 16 7 7 7 7 7
70 | 61 52 43 34 25 16 7 7 7 7 7
65 | 56 47 38 29 20 11 2 2 2 2 2
54 | 45 36 27 18 9 9 9 9 9 9 9
43 | 34 25 16 7 7 7 7 7 7 7 7
43 | 34 25 16 7 7 7 7 7 7 7 7
44 | 35 26 17 8 8 8 8 8 8 8 8
28 | 19 10 1 1 1 1 1 1 1 1 1
36 | 27 18 9 9 9 9 9 9 9 9 9
24 | 15 6 6 6 6 6 6 6 6 6 6
20 | 11 2 2 2 2 2 2 2 2 2 2
15 | 6 6 6 6 6 6 6 6 6 6 6
10 | 1 1 1 1 1 1 1 1 1 1 1
1421 1214 1025 854 701 575 458
341 260 188 134 125

63 | 54 45 36 27 18 9 9 9 9 9 9
89 | 80 71 62 53 44 35 26 17 8 8 8
80 | 71 62 53 44 35 26 17 8 8 8 8
91 | 82 73 64 55 46 37 28 19 10 1 1
71 | 62 53 44 35 26 17 8 8 8 8 8
82 | 73 64 55 46 37 28 19 10 1 1 1
71 | 62 53 44 35 26 17 8 8 8 8 8
62 | 53 44 35 26 17 8 8 8 8 8 8
45 | 36 27 18 9 9 9 9 9 9 9 9
53 | 44 35 26 17 8 8 8 8 8 8 8
35 | 26 17 8 8 8 8 8 8 8 8 8
33 | 24 15 6 6 6 6 6 6 6 6 6
42 | 33 24 15 6 6 6 6 6 6 6 6
23 | 14 5 5 5 5 5 5 5 5 5 5
29 | 20 11 2 2 2 2 2 2 2 2 2
23 | 14 5 5 5 5 5 5 5 5 5 5
14 | 5 5 5 5 5 5 5 5 5 5 5
5 | 5 5 5 5 5 5 5 5 5 5 5
5 | 5 5 5 5 5 5 5 5 5 5 5
916 763 619 493 394 313 241
187 151 124 115 115

## طریقہ کار

جدول کی اہرامی جمع جو آخری سطر میں حاصل ہوتی ہے یہ اور اس سے اوپر کی سطر کے دو اعداد ملا کر جو اہرامی مثلث بنتی ہے جس کو دائرہ سے ظاہر کیا گیا ہے وہ بہت اہم ہے۔ یہ تین اعداد جہاں اہرامی مثلث بناتے ہیں وہ بھی اہم ہوتے ہیں۔ مندرجہ مثلث میں اِن میں سے کسی عدد سے بننے والی مثلث تین ایسے اعداد کی نشاندہی کرتی ہے جن کی خاص اہمیت ہو۔ اہرامی مثلث کے نیچے جو دوسرا ٹیبل بنایا گیا ہے اس کی بست سطر (اوپر سے نیچے) اور آخری سطر دائیں سے بائیں حد درجہ اہم نمبر لیے ہوئے ہوتی ہیں۔ ہمیں توقع ہے کہ اِن کو اگر آپ مسلسل اپنے استعمال میں رکھیں تو اِن کو زیادہ بہتر طریقے سے سمجھ بھی سکیں گے اور فائدہ بھی اٹھا سکیں گے۔

تحریر: معصوم علی سعید

# کرشماتی نمبر

## 15000

| | |
|---|---|
| صفحہ | 9-6 |
| کلوز | 2-7-8 |
| سنٹر | 0-5-9 |
| آکڑے | 95-13-37-56 |
| بنڈل | 549-314-473-935 |

## 750

| | |
|---|---|
| صفحہ | 8-9 |
| کلوز | 1-4-6 |
| سنٹر | 2-7-6 |
| آکڑے | 26-84-50-81 |
| بنڈل | 627-487-005-189 |

زراعت کے شعبے میں بہتری کے حوالے سے اہم تحقیقات کی جائیں گی اور اس میں نمایاں کامیابی ملتی ہوئی نظر آتی ہے۔ ملک میں زراعت کے شعبے میں ترقی اور پیداواری صلاحیت میں اضافہ معاشی لحاظ سے بھی فائدہ مند ثابت ہوگا۔

دوسرے ممالک کے ساتھ تعلقات مجموعی طور پر خراب ہی رہیں گے۔ ملک میں قدرتی آفات کی وجہ سے تباہی کے بھی امکانات ہیں۔ نومولود میں بیماریوں کی شرح بڑھے گی۔

**برطانیہ**

ملک میں طب کے شعبے میں کافی کام ہوگا۔ طب کے شعبے میں نئی تحقیقات سامنے آئیں گی اور عوام میں بہتر طبی سہولیات کی فراہمی کو یقینی بنایا جائے گا۔ البتہ ملک میں جنسی بے راہ روی بڑھتی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ ہم جنس پرستی بڑھنے کی وجہ سے ملک میں شرح پیدائش میں کمی متوقع ہے۔

ہمسایہ ممالک اور دوست ممالک کے ساتھ بہتر تجارتی تعلقات استوار ہوں گے۔ نیز ہمسایہ ممالک کے ساتھ تجارتی سرگرمیاں بڑھانے کے حوالے سے ذرائع آمدورفت کے نظام میں مزید بہتری لائی جائے گی۔ فصلوں کی پیداوار اُمید کے مطابق حاصل نہ ہوگی۔

**چین**

معاشی سرگرمیوں میں بہتری لانے اور امریکہ کے ساتھ بگڑی ہوئی معاشی صورتحال کو بہتر بنانے پر خصوصی توجہ دی جائے گی۔ جس میں کسی حد تک کامیابی ملنے کی توقع ہے مگر مجموعی طور پر چین پر معاشی دباؤ بڑھنے کی توقع ہے۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ جاری منصوبوں میں التواء کا عنصر سامنے آئے گا۔ دوست ممالک کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ ملک میں قدرتی آفات کی وجہ سے تباہی اور جانی نقصان کی توقع ہے۔

**انڈیا**

حکومت ترقیاتی منصوبوں میں تیزی لے کر آئے گی۔ عوام کی بہتری کے لیے کام ہوگا۔ دوسرے ممالک کے ساتھ بہتر تعلقات استوار کرنے اور ہمسایہ ممالک کے ساتھ بھی تجارتی سرگرمیاں بڑھانے پر زور دیا جائے گا۔

ملک میں طب کے شعبے میں ریسرچ میں بہتری آئے گی۔ خصوصاً مردوں میں بیماریوں کی شرح اور اموات میں اضافہ ہوگا۔ پانی کے مسائل پر قابو پانے کے حوالے سے اہم اقدامات اٹھائے جائیں گے۔

**ایران**

معاشی حوالے سے اچھا وقت نہیں۔ معاشی دباؤ بڑھے گا۔ امریکہ کے ساتھ جاری تنازعات حل ہونے کی بجائے مزید خراب ہوتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔

ملک میں صحت کے مسائل بڑھتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ بے روزگاری کی شرح میں اضافہ ہوگا۔ مزدور طبقہ مزید پستا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ فصلوں کی پیداوار اُمید کے مطابق نہ ہوگی۔ پٹرولیم مصنوعات کی فروخت میں بھی کمی آئے گی۔

**افغانستان**

ملک کی معاشی صورتحال میں قدرے استحکام پیدا ہوتا ہوا نظر آرہا ہے۔ ملکی کرنسی کی قدر میں بھی بہتری آئے گی۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ اختلافات بڑھتے ہوئے معلوم ہوں گے۔ ملک میں فصلوں کی پیداوار میں مزید کمی آئے گی۔ قدرتی خزانوں کی دریافت میں کامیابیاں ملیں گی۔ ان کی برآمدت میں بھی اضافہ ہوگا۔ صحت کے مسائل بڑھیں گے۔ ملک میں تعلیم کے نظام میں بہتری لانے اور عام کرنے کے حوالے سے مثبت اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ شرح پیدائش اور شرح خواندگی میں اضافہ ہوگا۔

☆☆☆☆

# اس ماہ کے خاص عملیاتی روحانی وظائف و اعمال

تحریر: عبدالباسط راٹھور

## نظرات کواکب پر مضامین کا ایک خاص سلسلہ

### گھر اور بلڈنگ کی حفاظت کے لیے

شمس تثلیث زحل

| | ابتداءنظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 25-08-18 | 26-08-18 | 27-08-18 |
| وقت | 02:44 | 03:08 | 03:34 |

اگر آپ کوئی نیا گھر بنا رہے ہیں یا بلند و بالا عمارت بنا رہے ہیں تو اس کی حفاظت کے لیے ضرور ہر ممکن اقدامات اٹھائیں گے۔ اسی طرح عمارت کو بدنظری، جادو و آسیب سے حفاظت کے لیے مختلف آیات، تعویذات اور جواہرات کا بھی استعمال کرتے ہیں۔ آج جو عمل اس حوالے سے آپ کے لیے پیش کیا جا رہا ہے۔ اس کا مقصد نہ صرف گھر اور بلڈنگ کی حفاظت ہے۔ بلکہ اسے نظر بد اور شیطانیت سے تحفظ بھی فراہم کرنا ہے۔

**الاسماء الحسنیٰ:** یا اللہ یا سلام یا کبیر یا حفیظ یا مومن یا مھیمن

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا سلام یا کبیر یا حفیظ یا مومن یا مھیمن

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳۳ | ۴۱۹ | ۴۲۶ | ۴۳۰ |
| ۴۲۵ | ۴۳۱ | ۴۳۲ | ۴۲۰ |
| ۴۲۸ | ۴۲۴ | ۴۲۱ | ۴۳۵ |
| ۴۲۲ | ۴۳۴ | ۴۲۹ | ۴۲۳ |

یا اللہ یا سلام یا کبیر یا حفیظ یا مومن یا مھیمن

بادی چال سے لوح کو کسی دھات پر تیار کریں اور جس دن لوح کو دروازے پر لگانا ہو۔ اس دن ایک بکرا سرخی مائل رنگ کا دروازے کے پاس ذبح کریں۔

**صدقہ:** جس دن لوح کو تیار کریں۔ اس دن حلیم پکا کر بانٹیں۔

**بخور:** بخور نورانی کا استعمال کریں۔

### غصے پر قابو پانے کے لیے

عطارد تسدیس زہرہ

| | ابتداءنظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 17-08-18 | 18-08-18 | 19-08-18 |
| وقت | 22:17 | 20:35 | 21:52 |

غصہ بظاہر کوئی ایسی خطرناک یا جان لیوا بیماری نہیں ہے۔ مگر یہ بہت سی بیماریوں اور پریشانیوں کا سبب ضرور بنتا ہے۔ لڑائی جھگڑوں میں اضافہ ہو جانا۔ گھر اور کاروبار دونوں بے سکونی کی حالت میں رہتے ہیں دوسرے لوگ بھی ایسے لوگوں سے زیادہ تعلق رکھنا پسند نہیں کرتے یا پھر اپنے مفاد کے لیے صرف اتنا ہی تعلق رکھتے ہیں۔ جتنا اس کا مفاد ہوتا ہے۔ ہر شخص کو اپنی اس بیماری کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے کہ اسے کتنی جلدی غصہ آتا ہے اور اس وجہ سے اس نے کیا کیا نقصان اٹھائیں ہیں۔ لہٰذا اس بیماری پر قابو پانے اور اس کی شدت میں کمی کے لیے ایک موثر عمل پیش کیا جا رہا ہے۔

**الاسماء الحسنیٰ:** یا اللہ یا شکور یا رحیم یا حمید یا لطیف یا عفو

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا شکور یا رحیم یا حمید یا لطیف یا عفو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۲ | ۲۹۹ | ۲۹۱ | ۳۰۵ |
| ۲۹۲ | ۳۰۴ | ۳۰۳ | ۲۹۸ |
| ۳۰۷ | ۲۹۳ | ۲۹۷ | ۳۰۰ |
| ۲۹۶ | ۳۰۱ | ۳۰۶ | ۲۹۴ |

یا اللہ یا شکور یا رحیم یا حمید یا لطیف یا عفو

آبی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا شکور یا رحیم یا حمید یا لطیف یا عفو

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۵ | ۲۹۱ | ۲۹۹ | ۳۰۲ |
| ۲۹۸ | ۳۰۳ | ۳۰۴ | ۲۹۲ |
| ۳۰۰ | ۲۹۷ | ۲۹۳ | ۳۰۷ |
| ۲۹۴ | ۳۰۶ | ۳۰۱ | ۲۹۶ |

یا اللہ یا شکور یا رحیم یا حمید یا لطیف یا عفو

آبی چال سے تین عدد نقش تیار کریں اور مریض کو پینے کے لیے دیں۔ ہر نقش سات دن استعمال میں لائیں۔ اس کے بعد بادی چال سے تیار کیے گئے نقش کو مریض کو پہننے کے لیے دیں۔

**صدقہ:۔** تین دن متواتر سرخ مرغ ذبح کریں۔

**بخور:۔** چنبیلی اور مشک کا استعمال کریں۔

# شوہر کے مزاج میں نرمی و محبت

## شرف قمر

| اختتام نظر | ابتداء نظر | |
|---|---|---|
| 31-08-18 | 31-08-18 | تاریخ |
| 12:03:57 | 10:12:50 | وقت |

خاوند کے مزاج میں نرمی اور محبت پیدا کرنے کے لیے ایک آسان اور مجرب عمل پیش کیا جارہا ہے۔

اکثر خواتین اپنے شوہر کے مزاج میں سختی اور تلخی کا ذکر کرتی ہیں اور انہیں ان سے نہ ملنے والی محبت پر بھی شکوہ ہوتا ہے۔ گو بعض مرد حضرات بھی اسی طرح کی شکایت کرتے ہیں کہ ان کی شریک حیات کافی سخت مزاج اور چرب زبان ہیں۔ سو وہ بھی اس عمل سے فیض حاصل کر سکتے ہیں۔

**الاسماء الحسنٰی:** یا اللہ یا رؤف یا عفو یا شکور یا وکیل یا ودود

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا رؤف یا عفو یا شکور یا وکیل یا ودود

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۳ | ۲۷۹ | ۲۷۲ | ۲۸۶ |
| ۲۷۳ | ۲۸۵ | ۲۸۴ | ۲۷۸ |
| ۲۸۸ | ۲۷۴ | ۲۷۷ | ۲۸۱ |
| ۲۷۶ | ۲۸۲ | ۲۸۷ | ۲۷۵ |

یا اللہ یا رؤف یا عفو یا شکور یا وکیل یا ودود

آبی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا اللہ یا رؤف یا عفو یا شکور یا وکیل یا ودود

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۶ | ۲۷۲ | ۲۷۹ | ۲۸۳ |
| ۲۷۸ | ۲۸۴ | ۲۸۵ | ۲۷۳ |
| ۲۸۱ | ۲۷۷ | ۲۷۴ | ۲۸۸ |
| ۲۷۵ | ۲۸۷ | ۲۸۲ | ۲۷۶ |

یا اللہ یا رؤف یا عفو یا شکور یا وکیل یا ودود

**صدقہ:** شرینی پکا کر بانٹیں۔

**بخور:** عطر تسخیر اور حب اگربتی کا استعمال کریں۔

☆☆☆

## خالد روحانی جنتری.....اگست 2018 / ذوالقعد 1439 / ساون 2075

| ماہانہ تقویم: دن | اگست | ذوالقعد | ساون | اسد | | | امور قمر: برج | ابتداء | منزل | ابتداء | لاہور: طلوع | غروب | کراچی: طلوع | غروب | پشاور: طلوع | غروب | کوئٹہ: طلوع | غروب | راولپنڈی: طلوع | غروب | ملتان: طلوع | غروب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 1 | 18 | 17 | 10 | س | 7 | حمل | 15:54 | شرطین | 15:54 | 05:19 | 18:59 | 05:58 | 19:18 | 05:25 | 19:15 | 05:51 | 19:26 | 05:20 | 19:08 | 05:33 | 19:09 |
| جمعرات | 2 | 19 | 18 | 11 | س | 8 | | | بطین | 16:40 | 05:19 | 18:58 | 05:58 | 19:18 | 05:26 | 19:14 | 05:51 | 19:25 | 05:21 | 19:07 | 05:34 | 19:08 |
| جمعہ | 3 | 20 | 19 | 12 | م | 9 | | | ثریا | 16:53 | 05:20 | 18:57 | 05:59 | 19:17 | 05:26 | 19:13 | 05:52 | 19:25 | 05:21 | 19:06 | 05:35 | 19:07 |
| ہفتہ | 4 | 21 | 20 | 13 | ن | 1 | ثور | 00:50 | دبران | 16:31 | 05:21 | 18:57 | 05:59 | 19:16 | 05:27 | 19:12 | 05:53 | 19:24 | 05:22 | 19:05 | 05:35 | 19:07 |
| اتوار | 5 | 22 | 21 | 14 | س | 2 | | | ہقعہ | 15:32 | 05:21 | 18:56 | 06:00 | 19:16 | 05:28 | 19:11 | 05:53 | 19:23 | 05:23 | 19:05 | 05:36 | 19:06 |
| پیر | 6 | 23 | 22 | 15 | س | 3 | جوزا | 06:31 | ہنعہ | 13:55 | 05:22 | 18:55 | 06:00 | 19:15 | 05:29 | 19:10 | 05:45 | 19:22 | 05:24 | 19:04 | 05:36 | 19:05 |
| منگل | 7 | 24 | 23 | 16 | ن | 4 | | | ذراعہ | 11:43 | 05:23 | 18:54 | 06:01 | 19:14 | 05:29 | 19:09 | 05:45 | 19:21 | 05:24 | 19:03 | 05:37 | 19:04 |
| بدھ | 8 | 25 | 24 | 17 | س | 5 | سرطان | 09:00 | نثرہ | 09:00 | 05:23 | 18:53 | 06:01 | 19:13 | 05:30 | 19:08 | 05:55 | 19:20 | 05:25 | 19:02 | 05:38 | 19:03 |
| جمعرات | 9 | 26 | 25 | 18 | س | 6 | | | طرفہ | 05:53 | 05:24 | 18:52 | 06:02 | 19:13 | 05:31 | 19:07 | 05:56 | 19:20 | 05:26 | 19:01 | 05:38 | 19:02 |
| جمعہ | 10 | 27 | 26 | 19 | س | 7 | اسد | 09:17 | جبہ<br>زبرہ | 02:27<br>22:53 | 05:24 | 18:51 | 06:02 | 19:12 | 05:32 | 19:06 | 05:56 | 19:19 | 05:26 | 19:00 | 05:39 | 19:02 |
| ہفتہ | 11 | 28 | 27 | 20 | ن | 8 | | | صرفہ | 19:18 | 05:25 | 18:50 | 06:03 | 19:11 | 05:32 | 19:05 | 05:57 | 19:18 | 05:27 | 18:59 | 05:39 | 19:01 |
| اتوار | 12 | 29 | 28 | 21 | س | 9 | سنبلہ | 08:58 | عوا | 15:51 | 05:26 | 18:49 | 06:03 | 19:10 | 05:33 | 19:04 | 05:57 | 19:17 | 05:28 | 18:58 | 05:40 | 19:00 |
| پیر | 13 | ذوالحجہ | 29 | 22 | س | 1 | | | سماک | 12:40 | 05:26 | 18:48 | 06:04 | 19:09 | 05:34 | 19:03 | 05:58 | 19:16 | 05:29 | 18:57 | 05:41 | 18:59 |
| منگل | 14 | 2 | 30 | 23 | س | 2 | میزان | 09:56 | غفرہ | 09:56 | 05:27 | 18:47 | 06:04 | 19:09 | 05:34 | 19:02 | 05:59 | 19:15 | 05:29 | 18:56 | 05:41 | 18:58 |
| بدھ | 15 | 3 | 31 | 24 | ن | 3 | | | زبانہ | 07:46 | 05:28 | 18:46 | 06:05 | 19:08 | 05:35 | 19:01 | 05:59 | 19:14 | 05:30 | 18:55 | 05:42 | 18:57 |
| جمعرات | 16 | 4 | 32 | 25 | س | 4 | عقرب | 13:54 | اکلیل | 06:14 | 05:28 | 18:45 | 06:05 | 19:07 | 05:36 | 19:00 | 06:00 | 19:13 | 05:31 | 18:45 | 05:42 | 18:56 |
| جمعہ | 17 | 5 | بھادوں | 26 | ن | 5 | | | قلب | 05:26 | 05:29 | 18:44 | 06:06 | 19:06 | 05:37 | 18:59 | 06:00 | 19:12 | 05:31 | 18:52 | 05:43 | 18:55 |
| ہفتہ | 18 | 6 | 2 | 27 | س | 6 | قوس | 21:44 | شولہ | 05:23 | 05:30 | 18:43 | 06:06 | 19:05 | 05:37 | 18:57 | 06:01 | 19:11 | 05:32 | 18:51 | 05:43 | 18:54 |
| اتوار | 19 | 7 | 3 | 28 | ن | 7 | | | نعائم | 06:02 | 05:30 | 18:42 | 06:06 | 19:04 | 05:38 | 18:56 | 06:02 | 19:10 | 05:33 | 18:50 | 05:44 | 18:53 |
| پیر | 20 | 8 | 4 | 29 | ن | 8 | | | بلدہ | 07:16 | 05:31 | 18:41 | 06:07 | 19:03 | 05:39 | 18:55 | 06:02 | 19:09 | 05:33 | 18:49 | 05:45 | 18:52 |
| منگل | 21 | 9 | 5 | 30 | ن | 9 | جدی | 09:00 | ذابح | 09:00 | 05:31 | 18:40 | 06:07 | 19:02 | 05:39 | 18:54 | 06:03 | 19:08 | 05:34 | 18:48 | 05:45 | 18:51 |
| بدھ | 22 | 10 | 6 | 31 | س | 1 | | | بلعہ | 11:02 | 05:32 | 18:39 | 06:08 | 19:01 | 05:40 | 18:53 | 06:03 | 19:07 | 05:35 | 18:47 | 05:46 | 18:50 |
| جمعرات | 23 | 11 | 7 | سنبلہ | س | 2 | دلو | 21:55 | سعود | 13:11 | 05:33 | 18:37 | 06:08 | 19:00 | 05:41 | 18:51 | 06:04 | 19:06 | 05:35 | 18:45 | 05:46 | 18:49 |
| جمعہ | 24 | 12 | 8 | 2 | س | 3 | | | اخبیہ | 15:20 | 05:33 | 18:36 | 06:09 | 19:00 | 05:42 | 18:50 | 06:04 | 19:04 | 05:36 | 18:44 | 05:47 | 18:48 |
| ہفتہ | 25 | 13 | 9 | 3 | ن | 4 | | | مقدم | 17:20 | 05:34 | 18:35 | 06:09 | 18:59 | 05:42 | 18:49 | 06:05 | 19:03 | 05:37 | 18:43 | 05:48 | 18:46 |
| اتوار | 26 | 14 | 10 | 4 | س | 5 | حوت | 10:32 | موخر | 19:05 | 05:35 | 18:34 | 06:09 | 18:58 | 05:43 | 18:48 | 06:06 | 19:02 | 05:38 | 18:42 | 05:48 | 18:45 |
| پیر | 27 | 15 | 11 | 5 | س | 6 | | | رشا | 20:30 | 05:35 | 18:33 | 06:10 | 18:57 | 05:44 | 18:46 | 06:06 | 19:01 | 05:38 | 18:40 | 05:49 | 18:44 |
| منگل | 28 | 16 | 12 | 6 | ن | 7 | حمل | 21:35 | شرطین | 21:35 | 05:36 | 18:32 | 06:10 | 18:56 | 05:44 | 18:45 | 06:07 | 19:00 | 05:39 | 18:39 | 05:49 | 18:43 |
| بدھ | 29 | 17 | 13 | 7 | م | 8 | | | بطین | 22:15 | 05:36 | 18:30 | 06:11 | 18:55 | 05:45 | 18:44 | 06:07 | 18:59 | 05:40 | 18:38 | 05:50 | 18:42 |
| جمعرات | 30 | 18 | 14 | 8 | س | 9 | | | ثریا | 22:30 | 05:37 | 18:29 | 06:11 | 18:54 | 05:46 | 18:43 | 06:08 | 18:58 | 05:40 | 18:37 | 05:50 | 18:41 |
| جمعہ | 31 | 19 | 1 | 9 | س | 1 | ثور | 06:30 | دبران | 22:19 | 05:38 | 18:28 | 06:12 | 18:53 | 05:47 | 18:41 | 06:08 | 18:56 | 05:41 | 18:35 | 05:51 | 18:40 |



**ملاقات کرنے والے**

دفتر کا وقت صبح 11:00 بجے سے شام 00-06 بجے تک ہے۔ ان اوقات کے علاوہ دفتر بند ہوتا ہے۔ اتوار کے دن دفتر بند ہوتا ہے۔ بیرون شہر سے ملاقات کے لیے آنے والے ٹیلی فون کے ذریعے وقت لے لیں۔

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور

# کون سی نظرات موثر ہیں کون سی نہیں؟

اس مضمون کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ نقوش وعملیات تیار کرنے والے عامل یا عام لوگ جن کو نجوم وعملیات کی معمولی سمجھ ہے یا بالکل نہیں ہے اس مضمون کی مدد سے صرف ایسے وقت میں نقش یا اعمال تیار کریں جو موثر ثابت ہوں اور ان کا وقت، رقم اور محنت ضائع نہ ہو۔ بہت سے لوگ بلاعلم ہر نظر کی ظاہری سعادت ونحوست پر اعمال تحریر کر دیتے ہیں جو کہ فائدہ مند ثابت نہیں ہوتے۔ سو راہنمائے عملیات کے قارئین کی خصوصی راہنمائی کے لیے ہر ماہ یہ مضمون تحریر کیا جاتا ہے۔ تاکہ کوئی بھی کواکبی نظر ہو آپ اس مضمون سے زیادہ سے زیادہ بہتر اور قوت اور طریق سے عمل تیار کر سکیں۔ یہ ایسے ہی ہے کہ زہرہ اور مشتری کی باہم سعد نظر کو ہر مسئلہ کا حل مانا جاتا ہے۔ لیکن اگر بلحاظ زائچہ بہ وقت اور نظر بلحاظ حساب قوی نہ ہو تو عمومی بیان کردہ احکامات کبھی پیدا نہ ہوں گے۔ اللہ آپ کو کامیابی عطا فرمائے۔

## اگست

| کواکبی نظر | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر | احکام نظر......یعنی نقش، تعویذ وعمل تیار کریں یا نہ؟ |
|---|---|---|---|---|
| شمس تربیع مشتری | 06-08-18 01:14 | 07-08-18 04:28 | 08-08-18 04:47 | اعمال نحس میں ہی نظر استعمال ہوتی ہے لیکن جاری صورت حال میں مطلوبہ نتائج حسب منشاء نہ ملیں گے۔ |
| زہرہ تثلیث مریخ | 07-08-18 10:25 | 08-08-18 05:33 | 09-08-18 00:51 | بلحاظ کواکب اور نظر صرف سعادت دیکھنے کو ملتی ہے تاہم بلحاظ زائچہ و کواکبی پوزیشن درحقیقت ایسا نہیں ہے۔ کامیابی کا تناسب کچھ زیادہ نہ ہوگا۔ |
| عطارد قران شمس | 08-08-18 17:23 | 09-08-18 07:06 | 09-08-18 20:53 | مثبت کواکبی حالت نہیں۔ تیار کردہ عمل وقتی اور غیر مستقل نوعیت کا ہوگا۔ |
| زہرہ تربیع زحل | 09-08-18 07:44 | 10-08-18 06:35 | 11-08-18 05:33 | گو نظر نحس ہے لیکن بلحاظ اثرات قوی نہیں ہے اس لیے جو بھی عمل تیار کریں اس کے حوالے سے زیادہ خوش اُمیدی کا شکار نہ ہوں۔ |
| عطارد تربیع مشتری | 10-08-18 06:47 | 11-08-18 11:32 | 12-08-18 18:14 | اعمال نحس کے لیے یہ وقت بہت زیادہ موثر نہیں ہے۔ ہاں ایک حد تک یا جزوی کامیابی ہو سکتی ہے۔ |
| عطارد تسدیس زہرہ | 17-08-18 22:17 | 18-08-18 20:35 | 19-08-18 21:52 | جاری کواکبی صورت میں کامیابی، اعمال کی شرح کم رہے گی۔ |
| شمس تثلیث زحل | 25-08-18 02:44 | 26-08-18 03:08 | 27-08-18 03:34 | بلحاظ کواکب اور نظر صرف سعادت دیکھنے کو ملتی ہے تاہم بلحاظ زائچہ و کواکبی پوزیشن درحقیقت ایسا نہیں ہے۔ کامیابی کا تناسب کچھ زیادہ نہ ہوگا۔ |
| عطارد تربیع مشتری | 27-08-18 08:36 | 28-08-18 10:32 | 29-08-18 09:45 | بلحاظ نظر اعمال نحس کے لیے موثر نظر ہے۔ تاہم اعمال روحانی وعملیاتی اُمور میں کامیابی کی شرح 50/60 فی صد سے زیادہ نہ ہوگی۔ |

# شرف قمر

تحریر: خالد اسحٰق راٹھور

شرف قمر اور اوج قمر کا وقت ہر ماہ آتا ہے۔ شرف قمر اور دیگر کواکب کے شرف کے فوائد میں ایک بڑا فرق ہے۔ علاوہ شرف قمر پر کوکب سے منسوب معاملات ہی کے حوالے سے شرفی اوقات میں عملیاتی اور روحانی اعمال تیار کیے جاتے ہیں۔ یعنی شمس کے شرف اوقات میں شمس کے منسوبات کے حوالے سے ہی کام کیا جاسکتا ہے اور اسی طرز دیگر کواکب کے

**اس ماہ شرف قمر 2 مرتبہ آئے گا۔**

**اول وقت: 4اگست 2018 صبح 4 بجکر 31 منٹ 52 سیکنڈ تا 4اگست 2018 صبح 6 بجکر 22 منٹ 04 سیکنڈ**

**دوم وقت: 31اگست 2018 صبح 10 بجکر 12 منٹ 50 سیکنڈ تا 31اگست 2018 صبح 12 بجکر 03 منٹ 57 سیکنڈ**

اوقات میں صرف ان کے منسوبی امور سے متعلق کام کیے جاتے ہیں۔ تاہم شرف قمر کو ایک خاص اہمیت یہ حاصل ہے کہ اس وقت میں کسی بھی سعد مقصد کے لیے عمل تیار کیا جاسکتا ہے۔

مال و دولت کے امور مشتری سے منسوب ہیں لیکن شرف قمر میں آپ مال و دولت کے اعمال تیار کر سکتے ہیں۔ مریخ کا تعلق طاقت توانائی اور جنس وغیرہ سے ہے لیکن ایسے اعمال کے لیے بھی شرف قمر کے وقت سے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔ گو یہ بات اپنی جگہ اہم ہے کہ قمر کے اوقات میں دیگر کواکب سے منسوب امور کے اعمال وقتی ضرورت کو پورا کرنے کے لیے تو موثر ہو سکتے ہیں لیکن مشتری یا زحل کے اثرات کے حوالے سے ان کے طویل المدت نہیں کہا جاسکتا۔ شرف شمس یا زحل کے اثرات کا دورانیہ قمر کی نسبت زیادہ ہے اور دیگر کواکب کے حوالے سے بھی یہی معاملہ ہے بہرحال شرف قمر یا اوج قمر کی خصوصیت یہ ہے کہ اس وقت صرف قمر سے منسوب اعمال ہی نہیں بلکہ کسی بھی دیگر امر کے لیے روحانی و عملیاتی کاوش کی جاسکتی ہے۔

وہ جو نجوم سے واقفیت رکھتے ہیں جانتے ہیں کہ قمر زائچہ میں ایک قوی الاثر کوکب مانا جاتا ہے طالع پیدائش کی طرح طالع قمری کی اپنی ایک خاص اہمیت اور اثر ہے۔

## انسانی ذہن اور توانائی

قمر انسان کی ذہنی صلاحیتوں، توانائی اور روزمرہ طرز عمل سے بہت قریبی تعلق رکھتا ہے۔ زندگی میں انسان کیا رویہ اختیار کرتا ہے دوران گفتگو کس طرح پیش آتا ہے۔ سامنے آنے والے کسی بھی معاملہ کے بارے میں اس کا رویہ طرز عمل اور گفتگو کیا ہوتی ہے۔ سب قمر کی زائچہ میں حالت پر منحصر ہوتا ہے۔ ذیل میں ایک عمل اس حوالے سے ہی تحریر ہے جو خاص طور پر ایسے حالات میں مفید ثابت ہوتا ہے جب فرد اپنے خیالات پر قادر نہ ہو گفتگو میں اور دوسروں کے ساتھ آمنے سامنے بات چیت مشکل لگتی ہو، اعتماد کی اس حوالے سے کمی ہو، طرز گفتگو معیاری اور مناسب نہ ہو یا ایسی کوئی ملتی جلتی صورت حال بھی ہو تو اس عمل کے ذریعے فائدہ پہنچے گا۔/عمومی عمل یوں ہو گا۔

### اسماء الٰہی برائے عمل

یا اللہ، یا علیم، یا مصور، یا رافع، یا حکیم، یا نافع،

آبی چال

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

نقش آبی

| ۶۲۱۱ | ۶۱۹۸ | ۶۲۰۵ | ۶۲۰۸ |
|---|---|---|---|
| ۶۲۰۴ | ۶۲۰۹ | ۶۲۱۰ | ۶۱۹۹ |
| ۶۲۰۶ | ۶۲۰۳ | ۶۲۰۰ | ۶۲۱۳ |
| ۶۲۰۱ | ۶۲۱۲ | ۶۲۰۷ | ۶۲۰۲ |

بادی چال

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش بادی

| ۶۲۰۸ | ۶۲۰۵ | ۶۱۹۸ | ۶۲۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۶۱۹۹ | ۶۲۱۰ | ۶۲۰۹ | ۶۲۰۴ |
| ۶۲۱۳ | ۶۲۰۰ | ۶۲۰۳ | ۶۲۰۶ |
| ۶۲۰۲ | ۶۲۰۷ | ۶۲۱۲ | ۶۲۰۱ |

مندرجہ بالا اسماء الحسنیٰ کی بنیاد پر تکسیر دو دو حروف چھوڑ کر بنائی گئی ہے اس کو آگے دیے طریق کے مطابق استعمال کریں۔

**تکسیر:**

ل ہ ع ل ی م م ص و ر ر ا ف ع ح ک ی م ن ا ف ع ا ل
ع ل ی م م ص و ر ر ا ف ع ح ک ی م ن ا ف ع ا ل ل ہ
ی م م ص و ر ر ا ف ع ح ک ی م ن ا ف ع ا ل ل ہ ع ل
م ص و ر ر ا ف ع ح ک ی م ن ا ف ع ا ل ل ہ ع ل ی م



و ر ر ا ف ع ح ک ی م ن ا ف ع ا ل ل ہ ع ل ی م م ص
ر ا ف ع ح ک ی م ن ا ف ع ا ل ل ہ ع ل ی م م ص و ر
ف ع ح ک ی م ن ا ف ع ا ل ل ہ ع ل ی م م ص و ر ر ا
ح ک ی م ن ا ف ع ا ل ل ہ ع ل ی م م ص و ر ر ا ف ع
ی م ن ا ف ع ا ل ل ہ ع ل ی م م ص و ر ر ا ف ع ح ک
ن ا ف ع ا ل ل ہ ع ل ی م م ص و ر ر ا ف ع ح ک ی م
ف ع ا ل ل ہ ع ل ی م م ص و ر ر ا ف ع ح ک ی م ن ا
ا ل ل ہ ع ل ی م م ص و ر ر ا ف ع ح ک ی م ن ا ف ع

## ذاتی عمل

ذاتی عمل کے لیے فرد کا نام بمعہ نام والدہ مندرجہ بالا اسماء کے اندر شامل کر لیں۔ کل اعداد کے مطابق دی گئی چال سے دونوں نقوش مکمل کر لیں۔ کچھ محنت کرنا چاہیں تو بسط حرفی کی تکسیر دو، دو الفاظ چھوڑ کر کریں۔ وسط تکسیر سے درمیانی سطر حاصل کریں اور اس کو نقش کے اطراف میں تحریر کر دیں۔

## طریقہ استعمال

عمومی یا ذاتی جو بھی نقش ہو اس کو سات کی تعداد میں تیار کریں اور ان نقوش کو سائل کو استعمال کرنے کے لیے دیں یہ نقش آبی چال والے ہوں گے۔تعویز یا لوح تیار کرنے کے لیے بادی چال والے نقش کو استعمال کریں۔عمومی یا ذاتی عمل کی تکسیر تحریر کر کے تمام سطور کی الگ الگ بتیاں بنالیں اور ہر اتوار کے دن بخور سعد کے ساتھ دھونی دیں انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

# خوبصورت بچہ/ اولاد

وہ جن کی خواہش ہو ان کے گھر پیدا ہونے والی اولاد جاذب نظر خوبصورت اور صاف رنگت والی ہو۔ان کے لیے بھی شرف قمر کے وقت عمل تیار کیا جاسکتا ہے۔عموماً لوگوں کو یہ بات زیادہ سمجھ نہیں آئے گی کہ کیا ایسا ممکن ہے کہ ابھی بچہ پیدا ہوا نہیں تو اس کے رنگ روپ کو کیسے سنوارا جاسکتا ہے۔لیکن اگر آپ اپنی سوچ کو وسعت دیں اور کلام الٰہی پر یقین رکھیں تو ایسا ہونا ممکن ہی نہیں یقینی ہے۔اس حوالے سے ذیل کا عمل موثر ثابت ہوگا۔

## اسماء الٰہی برائے عمل

یااللہ، یاوارث، یاباقی، یامصور، یانور، یامجیب

آبی چال

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

نقش آبی

| ۸۸۲۱ | ۸۸۰۷ | ۸۸۱۴ | ۸۸۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۱۳ | ۸۸۱۸ | ۸۸۲۰ | ۸۸۰۸ |
| ۸۸۱۵ | ۸۸۱۲ | ۸۸۰۹ | ۸۸۲۳ |
| ۸۸۱۰ | ۸۸۲۲ | ۸۸۱۶ | ۸۸۱۱ |

## طریقہ استعمال

مندرجہ بالا نقش ایک تولہ چاندی کی پلیٹ پر کندہ کروائیں۔عمل عین شرف قمر کے اوقات میں اور اگر ساعت قمر یا زہرہ مل جائے تو اور بہتر۔اب کرنا یہ ہے کہ نئے چاند سے روزانہ اس لوح کو آگ پر گرم کریں اور یک دم آدھا گلاس پانی میں ڈال دیں۔یہ پانی حاملہ کو پینے کے لیے دیں۔یہ عمل روزانہ چاند کے مکمل ہونے تک کرنا ہے۔جب چاند مکمل ہو جائے تو اس عمل کو چھوڑ دیں اور پھر اگلے قمری ماہ نئے چاند سے یہ عمل پھر سے شروع کریں۔اختتام حمل تک اس عمل کو اسی طرح کرتے رہنا ہے۔انشاءاللہ جو اولاد پیدا ہوگی وہ جاذب نظر، کھلی رنگت والی اور دل کو سکون دینے والی ہوگی۔اس کے ساتھ ساتھ کوشش کریں آپ کا گھر اس عرصہ صاف ستھرا اور خوبصورت نظر آئے۔زوجین میں باہم محبت کے حالات اور حاملہ کو ذہنی سکون میسر ہو۔بیڈ روم خاص طور پر خوبصورت بچوں کی تصاویر لیے ہوئے ہو یا سب کام بھی حصول مقصد کے حوالے سے خوشگوار اثرات رکھتے ہیں اور جو عمل آپ کر رہے ہیں اس کی مزید تقویت کا باعث بنتے ہیں۔اللہ تعالیٰ قادر و مصور ہے اس کی ذات پر یقین رکھ کر یہ عمل کریں انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

# بچوں کے صحت کے مسائل

چھوٹی عمر میں صحت کے مسائل عام بات ہے۔بچوں کا جسم پھول کی طرح ہوتا ہے گرمی سردی، گرد و غبار، مزاج اور ماحول مختلف امراض کا شکار کرنے کا باعث ہوتے ہیں۔تاہم عمومی حالت سے ہٹ کر وہ بچے جو عموماً کسی نہ کسی بیماری کا شکار رہیں۔ایک بیماری سے نکلے تو دوسری، ایک مسئلہ حل ہوا تو نیا پیدا ہو گیا یا ایک بیماری بار بار ہو جاتی ہو تو اس کے روحانی و عملیاتی علاج کے لیے شرف قمر کا وقت بہت اچھے نتائج لائے گا۔بچوں کے تمام جسمانی مسائل و امراض کے حل کے لیے ذیل میں ایک موثر عمل پیش کر رہا ہوں توجہ سے کریں انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

## اسماء الٰہی برائے عمل

یااللہ، یاقوی، یاحفیظ، یاحی، یارشید، یاسلام

نقش

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| اللہ | قوی | حفیظ | حی |
|---|---|---|---|
| قوی | حفیظ | حی | رشید |

| سلام | رشید | حی | حفیظ |
|---|---|---|---|
| اللہ | سلام | رشید | حی |

ال ہ ق و ی ح ف ظ ر ش د س م

## طریقہ استعمال

مندرجہ بالا نقش کو شیشے یا چینی کی پلیٹ پر زعفران سے تحریر کریں اور بچہ کو شہد کے ساتھ ملا کر دیں۔ انشاء اللہ صحت کے مسائل حل ہوں گے۔

مناسب وقفہ سے حسب استطاعت پرندوں اور جانوروں کے زندہ بطور صدقہ دے یا آزاد چھوڑ دے۔

# نظر

بچوں کو نظر لگنے کا معاملہ بھی بہت اہم ہے۔ بچپن میں انسان مصوم ہوتا ہے۔ غلطیوں اور خطاؤں کی تعداد نہ ہونے کے برابر یا کم ہوتی ہے۔ اس لیے جاذب نظر ہوتا ہے۔ بعض بچے دوسروں کی نسبت زیادہ دلکش یا اچھی خوبیوں اور صلاحیتوں کے حامل ہوتے ہیں۔ صرف انسان کی شکل ہی نہیں اس کی عقل اور اس کی خوبیاں اور ہنر بھی اس کا دشمن ہوتا ہے۔ کسی کو بھی کسی عیب کی وجہ سے نظر نہیں لگتی۔

## اسماء الحسنی برائے عمل

یا اللہ، یا حفیظ، یا حکیم، یا خافض، یا باقی، یا سلام

### بادی چال

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

### بادی نقش

| ۱۵۰۵۴ | ۱۵۰۵۱ | ۱۵۰۴۴ | ۱۵۰۵۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۰۴۵ | ۱۵۰۵۷ | ۱۵۰۵۵ | ۱۵۰۵۰ |
| ۱۵۰۶۰ | ۱۵۰۴۶ | ۱۵۰۴۹ | ۱۵۰۵۲ |
| ۱۵۰۴۸ | ۱۵۰۵۳ | ۱۵۰۵۹ | ۱۵۰۴۷ |

### آبی چال

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

### بادی نقش

| ۱۵۰۵۸ | ۱۵۰۴۴ | ۱۵۰۵۱ | ۱۵۰۵۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۰۵۰ | ۱۵۰۵۵ | ۱۵۰۵۷ | ۱۵۰۴۵ |
| ۱۵۰۵۲ | ۱۵۰۴۹ | ۱۵۰۴۶ | ۱۵۰۶۰ |
| ۱۵۰۴۷ | ۱۵۰۵۹ | ۱۵۰۵۳ | ۱۵۰۴۸ |

## طریقہ استعمال

مندرجہ بالا نقش کو حسب استطاعت کاغذ یا کسی دھات پر کندہ کروا کر استعمال میں لائیں۔ اس مقصد کے لیے بادی چال والا نقش استعمال ہوگا۔

آبی چال والے نقش کو پانی میں گھول کر بچہ کو اکیس دن تک پلائیں۔ نقش زعفران سے تحریر کرنا ہے۔ عاملوں میں ایک بڑی بیماری آگئی ہے کہ بہت سے پیر فقیر سرخ پن یا بال پوائنٹ کا استعمال یا فوٹو کاپی والے نقش استعمال کرواتے ہیں جو بالکل غلط اور صحت کے لیے نقصان دہ ہونے کے ساتھ ساتھ فن نقوش کے اصولوں پر پورے نہیں اترتے۔

❁ ❁ ❁

## لوح خوش قسمتی

خاص کواکبی حالتوں یعنی کواکب کی آپس میں سعد نظرات، شرف، اوج اور بعض خاص یوگ بننے کے اوقات میں لوح خوش قسمتی تیار کی جاتی ہے۔ زندگی کے عمومی مسائل کے خاتمے اور زندگی میں پیش آنے والی مختلف مشکلات، رکاوٹوں اور مسائل کے حل کے لیے موثر اور مجرب لوح ہے۔ زائچہ کی عمومی نحوست کو دور کرنے کے لیے لوح خوش قسمتی موثر ہے۔ ہر فرد کو لوح خوش قسمتی سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔

آخری قسط

تحریر: ریحان اکرم

# بیماریاں اور ان کا علاج





## دین و دنیا کی نعمتوں کے لیے

ربنا اتنا فی الدنیا حسنة وفی الاخرة حسنة وقنا عذاب النار (2:201)

اے ہمارے رب! ہمیں اس دنیا میں بھی (تمام تر) بھلائیوں سے نواز اور (اسی طرح) آخرت میں بھی (تمام تر) نعمتیں عطا فرما اور ہمیں آگ کے عذاب سے محفوظ رکھ۔

یہی دعا طواف بیت اللہ میں آپؐ رکن یمانی اور حجرِ اسود کے درمیان پڑھا کرتے تھے۔ (ابن ماجہ) اس اہم ترین دعا میں دین و دنیا کی تمام بھلائیاں جمع ہیں اس لیے بار بار پڑھیے۔

## ثابت قدمی کے لیے

ربنا افرغ علینا صبرا و ثبت اقدامنا وانصرنا علی القوم الکفرین۔ (2:250)

اے ہمارے رب! ہم پر سکنیت نازل فرما اور ہمارے قدم جمادے اور ہمیں کفار کے مقابلے میں کامیابی عطا فرما۔

## بھول چوک سے درگزر کے لیے

ربنا لا تؤاخذنا ان نسینا او اخطانا ربنا ولا تحمل علینا اصرا کما حملته علی الذین من قبلنا ربنا ولا تحملنا مالا طاقة لنا به واعف عنا واغفرلنا وارحمنا انت مولنا فانصرنا علی القوم الکفرین۔ (2:286)

اے ہمارے رب! اگر ہم سے کوئی بھول چوک ہو جائے تو اس پر ہماری پکڑ نہ کرنا اے ہمارے رب! نہ ہی ہم پر پہلی امتوں کی طرح (بہت سارا) بوجھ ڈالنا (کیونکہ ہم بہت کمزور ہیں) اے ہمارے رب! ہم پر وہ بوجھ نہ ڈال جس کی ہمیں برداشت نہ ہو اور ہمیں معاف فرما دے ہمارے گناہوں کو (اپنی رحمتوں کے طفیل) بخش دے اور ہم پر رحم فرما تو ہی تو ہمارا مددگار ہے چنانچہ کفار کے مقابلے میں ہماری مدد فرما۔

## استقامت دین کے لیے

ربنا لا تزغ قلوبنا بعد اذ ھدیتنا وھب لنا من لدنک رحمة انک انت الوھاب ربنا انک جامع الناس لیوم لا ریب فیه ان اللہ لا یخلف المیعاد۔ (3:8-9)

اے ہمارے رب! اب جبکہ تو نے ہمیں ہدایت حق سے سرفراز فرما دیا ہے تو ہمارے دلوں کو ٹیڑھا نہ کر اور ہمیں اپنی جانب سے رحمتوں سے نواز دے کیونکہ تو ہی درحقیقت (بلا معاوضہ) نوازنے والا ہے اے ہمارے رب! (ہم اس بات پر ایمان رکھتے ہیں کہ) تو آخر کار لوگوں کو (ان کے اعمال کی جزا و سزا کے لیے) ایک دن جمع فرمائے گا (چنانچہ اس روز کی کامیابی کے لیے ہمیں اعمال صالح کی توفیق عطا فرما) بلاشبہ اللہ تعالیٰ وعدہ خلافی نہیں فرماتا۔

## بے اولادوں کے لیے

رب ھب لی من لدنک ذریة طیبة انک سمیع الدعاء۔ (3:38)

ترجمہ: اے ہمارے رب! مجھے اپنے فضل و کرم سے نیک اولاد عطا فرما۔ بلاشبہ تو ہی (میری التجا کو) سننے والا ہے۔

☆ یہ دعا بے اولاد میاں بیوی ہر نماز کے بعد اور رات کو سونے سے پہلے دل سے مانگیں۔ انشاءاللہ قبول ہوگی۔ روزانہ مانگتے رہیے۔

## فضول کاموں پر ندامت اور کفار پر فتح کے لیے

ربنا اغفرلنا ذنوبنا واسرافنا فی امرنا وثبت اقدامنا وانصرنا علی القوم الکفرین۔(3:147)

ترجمہ:۔ اے ہمارے رب! ہمارے گناہوں کو بخش دے اور جو فضول کام ہم سے سرزد ہو جاتے ہیں ان کو بھی معاف فرما اور ہمیں (حق پر) ثابت قدم فرما اور ہمیں کفار پر فتح عطا فرما۔

نوٹ:۔ جب کافروں پر مشرکوں سے جنگ کا خطرہ ہو تو یہ دعا ہر نماز کے بعد پڑھیے۔

## توفیق صبر اور ایمان پر خاتمہ کے لیے

ربنا افرغ علینا صبرا و توفنا مسلمین۔(7:126)

ترجمہ:۔ اے ہمارے رب! ہمیں صبر عطا فرما اور ہمیں حالت اسلام میں موت سے سرفراز کر۔

## حالت اسلام میں موت اور صالحین میں شمولیت کے لیے

فاطر السمٰوات والارض انت ولی فی الدنیا والاخرۃ توفنی مسلما والحقنی بالصلحین۔

ترجمہ:۔ اے آسمان وزمین کے خالق تو ہی دنیا و آخرت میں میرا مددگار ہے مجھے حالت اسلام میں موت عطا فرما اور مجھے صالحین میں شامل فرمادے۔ (12:101)

## طالب علم کے لیے

رب اشرح لی صدری۔ ویسر لی امری۔ واحلل عقدۃ من لسانی۔ یفقھوا قولی۔(20:25-28)

اے میرے رب! میرے سینے کو (علم کے لیے) کھول دے اور میرے کام کو آسان فرما اور میری زبان کی گرہ کو (بھی) کھول دے۔

## نیک اہل وعیال کے لیے

ربنا ھب لنا من ازواجنا وذریتنا قرۃ اعین واجعلنا للمتقین اماما۔(25:74)

اے ہمارے رب! ہمیں ہمارے اہل وعیال کی طرف سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرما اور ہمیں متقین کا سردار بنادے۔

## برے لوگوں کے شر سے حفاظت کے لیے

رب نجنی واھلی مما یعملون۔(26:169)

اے ہمارے رب! مجھے اور میرے اہل وعیال کو ان برے لوگوں کے کاموں کے وبال سے نجات دے۔

## توفیق شکر، اعمال صالحہ اور نیک اولاد کے لیے

رب اوزعنی ان اشکر نعمتک التی انعمت علی وعلی والدی وان اعمل صالحا ترضہ واصلح لی فی ذریتی انی تبت الیک وانی من المسلمین۔(46:15)

ترجمہ:۔ اے میرے رب! مجھے ان نعمتوں پر شکر کی توفیق عطا فرما جو تو نے مجھ پر اور میرے والدین پر کی ہیں اور مجھے اپنے پسندیدہ اعمال صالحہ کرنے کی بھی توفیق بخش اور تو میری اولاد کو بھی صالح بنادے میں تیری طرف رجوع کرتا ہوں اور میں تیرے فرمانبرداروں میں سے ہوں۔

## ندامت پر آنسو بہایئے!

ربنا ظلمنا انفسنا وان لم تغفرلنا وترحمنا لنکونن من الخسرین۔(7:23)

# لوحِ نورانی

روحانیات میں حروف مقطعات و نورانی کو غیر معمولی مانا جاتا ہے۔ اِن کے اسرار ہر کسی پر الگ طریقے سے منکشف ہوتے ہیں اور ہر ایک کا مکاشفہ و مشاہدہ اِن کی روحانیت کے حوالے سے الگ ہے۔ قرآن عظیم کی متعدد سورتوں کی ابتداء اِن سے ہوتی ہے۔ یہ اپنے اسرار کے ساتھ ہر سعد و نیک کام کے حوالے سے عملیاتی و روحانی موثریت کے حامل ہیں۔ کوئی بھی امر ہو اس کے لیے اِن کو مجرب و موثر پایا گیا ہے۔ صحت، نوکری، اولاد، شادی، سفر، بزنس، خوبصورتی، لطافت، ذہانت، یاداشت، اولاد، شہرت، ردسحر و بندش جیسے لاتعداد امور کے لیے اس لوح سے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔

ہمارے رب! ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور اگر تو نے ہمیں معاف نہ کیا اور ہم پر رحم نہ فرمایا تو ہم برباد ہوجائیں گے۔

## والدین کے لیے بہترین دعا (زندگی میں بھی اور مرنے کے بعد بھی)

رب ارحمھما کما ربینی صغیرا۔ (17:24)

اے میرے رب کریم! تو ان دونوں پر رحم فرما جس طرح انہوں نے بچپن میں میری (شفقت کے ساتھ) پرورش کی۔

## عذابِ جہنم سے بچنے کے لیے

ربنا اصرف عنا عذاب جھنم ان عذابھا کان غراما انھا سائت مستقرا ومقاما۔

اے ہمارے رب کریم! ہمیں عذاب جہنم سے بچالے (کیونکہ) بلاشبہ اس کا عذاب (نافرمانوں) کو لازماً پکڑ لے گا اور جہنم تو نہایت ہی بری جگہ اور ٹھکانہ ہے۔ (25:65-66)

## شیطان اور باقی تمام مخلوق سے حفاظت کے لیے

صبح و شام مندرجہ ذیل سورتوں اور آیات کے پڑھنے سے آپ انشاءاللہ شیطان کے حملوں سے محفوظ رہیں گے۔

1. اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم۔ (بخاری)
2. رب اعوذ بک من ھمزت الشیطین۔ اعوذ بک رب ان یحضرون۔

اے میرے رب! میں شیطانی وسوسوں سے تیری پناہ چاہتا ہوں اور اے میرے رب کریم! اس بات سے بھی پناہ مانگتا ہوں کہ وہ میرے قریب آئیں۔ (23:97-98)

3. سورہ الفاتحہ (ابوداؤد)۔
4. سورہ الاخلاص والمعوذتین (نسائی)۔
5. آیت الکرسی (بخاری)۔
6. سورہ بقرہ کی آخری دو آیتیں (بخاری)۔

☆☆☆

# امہات المومنین

## آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شادیوں کی اہمیت۔

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سب بیویاں امہات المومنین کہلاتی ہیں۔ (سورہ احزاب 33:6) آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کل 12 شادیاں کیں جن کی تفصیل نیچے دی گئی ہے۔

اسلام نے نکاح کے باہر کے تعلقات کو قطعی منع کیا ہے معاشرے میں بے راہ روی کو روکنے کے لیے۔ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو چار شادیاں کرنے کی اجازت دی ہے۔ (سورۃ نساء 4:3)

لیکن نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو چار سے زیادہ شادیاں کرنے کی اجازت دی تھی۔ (سورہ احزاب 33:50)

اللہ تعالیٰ کے اس حکم کی اہمیت یہ ہے کہ مسلمان بیوہ عورتوں کو ایک گھر، حفاظت اور سربراہ میسر آسکے۔ باقاعدہ طریقہ سے شادی سے ان عورتوں کو نہ صرف ایک گھر، عزت اور تحفظ ملتا ہے بلکہ خوشی اور امید کا سہارا بھی ملتا ہے۔ ان کو بھی اور ان کے بچوں کو بھی۔ یقیناً یہ سب سے زیادہ باعزت اور بلند اخلاقی کردار کا تقاضہ ہے۔

شہر مکہ میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے 3 نکاح کیے۔ حضرت خدیجہؓ سے، حضرت سودہؓ سے اور حضرت عائشہؓ سے۔

شہر مدینے میں آپ نے اور 9 خواتین سے نکاح کیا جو سب کی 40 اور 50 سال کی بیوائیں تھیں یا انکو انکے شوہروں نے طلاق دے دی تھی یہ سب خواتین مسلمان تھیں۔ اس طرح آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کل 12 نکاح کیے۔ ان میں سے 2 بیویاں حضرت خدیجہؓ اور حضرت زینبؓ آپ کی زندگی میں ہی وفات پا گئیں تھیں۔ باقی 9 ازدواج مطہرات آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد بھی زندہ رہیں۔

یہ بات غور کرنے کی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرت بے داغ تھی اور وہ بچپن سے ہی صادق اور امین کہلاتے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دوست اور دشمن دونوں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نیک سیرت اور پاک بازی کے گواہ تھے اور آج 1438 سال بعد (2017) میں بھی گواہ ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینے میں ان 9 خواتین سے جو عمر رسیدہ بیوائیں تھیں ان سے نکاح انسانی ہمدردی کی بنیاد پر کیے جب کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر 54 سال سے 60 سال کے درمیان تھی۔ یعنی 6 سالوں کے درمیان 9 شادیاں کیں جنگوں کا زمانہ تھا اور کچھ مسلمان شہید بھی ہو رہے تھے اور عورتیں بیوہ ہو رہی تھیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان خواتین سے شادی کر کے ان کو ایک ٹھکانہ فراہم کرنے کے علاوہ ان نکاحوں نے مدینے کی اسلامی ریاست کا رشتہ دوسرے قبائلوں اور حکومتوں سے جوڑ دیا تھا۔ تاکہ ان سے اسلام کے خلاف جنگوں کا خطرہ نہ رہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو صرف حضرت خدیجہؓ سے چھ اولاد اور حضرت ماریہؓ سے ایک اولاد ہوئی۔

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ازدواج مطہرات کا اسلام کو پھیلانے کی ذمہ داریاں تھیں۔ وہ مسلم خواتین کو صحیح راہنمائی فراہم کرتی تھیں۔ غلط فہمیوں کا ازالہ کرتی تھیں اور گھریلو معاملات میں اسلام سے راہنمائی کرتی تھیں۔

اللہ کے آخری پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی اولاد کے لیے ایک شفیق باپ تھے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک ہمدرد اور محبت کرنے والے شوہر بھی تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیویاں نیکی، پارسائی اور شرافت کا پیکر تھیں۔ وہ سب سے بڑی عزت کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہیں۔ انہیں مسلمان اُمت کی

مائیں "امھات المومنین" کہتے ہیں۔

مدینے میں آپ کے اتنے نکاح کرنے کا خالص مقصد یہ تھا کہ بے سہارا خواتین کی نگہداشت اور پرورش ہو جائے۔ یہ شادیاں حضور ﷺ نے زندگی کے آخری دور میں یعنی 54 سال اور 60 سال کے درمیان میں کیں۔ یہ زمانہ کئی جنگوں کا زمانہ تھا۔ اتنی شادیوں کو نبھانا ایک عام انسان کے بس کی بات نہیں ہے۔ اسی زمانے میں عام مسلمانوں کو بھی چار شادیاں کرنے کی اجازت ملی تھی۔

## شادی کرنے کی اہمیت:

شادی کرنا مرد اور عورت کی فطرت میں ہے اور اس کی جسمانی ضرورت بھی ہے۔ شادی کرنا اللہ کا حکم ہے۔ قرآن سورہ فاطر میں 35:38

آپ ﷺ نے تو خود عربستان سے 23 سالوں میں بے حیائی، بدکرداری اور بدفعلی کو ختم کر دیا تھا تو کیا ایسی ہستی خود جنسی دل کشی میں مبتلا ہو سکتا ہے؟ آپ ﷺ کا دامن ہمیشہ پاک اور بے داغ رہا ہے۔

# آپ ﷺ کی شادیوں کی تفصیل

## (۱) ام المومنین حضرت خدیجہ الکبریٰ ؓ:

آپ ﷺ جب 25 سال کے تھے تو آپ ﷺ خاتون حضرت بی بی خدیجہ ؓ کے تجارتی قافلے کو لیکر شام (سیریا) دوبار گئے۔ اس تجارت میں حضرت خدیجہ ؓ کو بہت فائدہ ہوا۔ حضرت خدیجہ ؓ نے آپ کو ایمان دار، صادق، محنتی اور شریف النفس انسان پایا، حضرت خدیجہ ؓ کی عمر 40 سال تھی اور وہ دوبارہ بیوہ ہو چکی تھیں انہوں نے آپ کو شادی کا پیغام اپنی سہیلی صفیہ کے ذریعہ بھیجا جسے آپ ﷺ نے قبول فرما لیا۔ دونوں نے 25 سال خوش گوار زندگی گزاری۔ ان سے آپ کو 2 بیٹے، حضرت قاسم ؓ اور حضرت عبداللہ ؓ ہوئے جو دونوں بیٹے بچپن میں ہی انتقال فرما گئے۔ آپ کو اسی رشتے سے چار بیٹیاں بھی ہوئیں۔ (I) حضرت زینب ؓ (II) حضرت رقیہ ؓ (III) حضرت ام کلثوم ؓ اور (IV) حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا پیدا ہوئیں۔

حضرت خدیجہ کا انتقال 65 سال کی عمر میں مکہ میں ہوا۔ اس وقت آپ ﷺ کی عمر 50 سال تھی حضرت خدیجہ کے بارے میں آپ ﷺ حضرت عائشہ ؓ سے اکثر ذکر کیا کرتے تھے اور فرماتے تھے" جب لوگوں نے میری تکذیب کی تھی تو حضرت خدیجہ ؓ نے میری تصدیق کی تھی۔ جب لوگ کافر تھے تو حضرت خدیجہ ؓ نے سب سے پہلے اسلام قبول کیا تھا۔ جب میرا کوئی معاون نہیں تھا تو انہوں نے میری اخلاقی مدد کی تھی اور میری مالی امداد بھی کی تھی میں اُنکا شکر گزار ہوں۔

## (۲) حضرت سودہ ؓ:

حضرت خدیجہ ؓ کی وفات کے کچھ مہینوں بعد آپ ﷺ نے ایک بیوہ حضرت سودہ ؓ بنت زمعا سے نکاح کیا کہ حضرت کلثوم ؓ کی گھر میں دیکھ بھال بھی ہو سکے حضرت سودہ ؓ کچھ عرصے پہلے اپنے شوہر کے ساتھ مکے چھوڑ کر ابی سینیا ہجرت کر کے چلی گئیں تھیں وہاں سے واپسی پر اُنکے شوہر کا انتقال ہو گیا تھا۔ حضرت سودہ ؓ نے اپنے آپ کو غیر محفوظ پا کر حضور ﷺ کی خدمت میں پناہ مانگی۔ حضور ﷺ نے انہیں اپنی زوجیت میں لیکر ان سے شادی کی۔ اس طرح ان کو پناہ ملی اور بیٹیوں کی دیکھ بھال بھی ہو سکی۔

## (۳) حضرت عائشہ ؓ:

نبوت کے 11 ویں سال، یعنی حضرت سودہ ؓ سے شادی کے ایک سال بعد حضور ﷺ نے حضرت عائشہ ؓ سے جو حضرت ابوبکر ؓ کی بیٹی تھی ان سے مکہ میں نکاح کیا۔ حضرت عائشہ کی عمر اس وقت 7-6 سال تھی۔ (لیکن ان کی رخصتی مدینے میں ہوئی جب وہ بالغ ہوئی تھیں اور انکی عمر 9 سال کی تھی)

حضور ﷺ کی وفات کے وقت حضرت عائشہ ؓ کی عمر 18 سال تھی۔ وہ حضور کی سب سے زیادہ محبوب بیوی تھیں۔ آپ ﷺ کی وفات

کے بعد حضرت عائشہؓ 48 سال مزید زندہ رہیں اور مسلمان عورتوں کو اسلام کی تعلیم دیتی رہیں۔ان سے 2210 حدیثیں مروی ہیں۔

نوٹ: حضرت سودہؓ اور حضرت عائشہؓ کے ساتھ آپ ﷺ 6-5 سال تک رہے اور اس دور میں آپ نے کوئی دوسری شادی نہیں کی۔

نوٹ: آپ ﷺ نے 56 سال کی عمر سے 60 سال کی عمر میں یعنی 4 سال میں (یعنی 3 ہجری سے لیکر 7 ہجری کے درمیان) 9 شادیاں کیں۔اس کے بعد آپ ﷺ نے 60 کی سال عمر سے لیکر 63 سال کی عمر تک اور کوئی شادی نہیں کی۔

آپ ﷺ نے یہ شادیاں اُس زمانے میں کیں جب اسلام کے خلاف دشمنوں سے سخت جنگیں ہو رہی تھیں اور بہت سی عورتیں بیوہ ہونے لگیں تھیں ان بیوہ عورتوں کو آپ نے خود اور اپنے ساتھیوں میں نکاح کر کے بانٹ دیں۔تا کہ بے راہ روی نہ ہو۔

## (۴) حضرت حفصہؓ:

آپ نے بیوہ حضرت حفصہؓ سے مکہ میں 3 ہجری میں نکاح کیا یہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بیوہ بیٹی تھیں۔

## (۵) حضرت زینبؓ (اول):

یہ حضرت عبداللہ بن جحش کی بیوی تھی وہ جنگ اُحد میں بیوہ ہوگئیں تھی۔حضور ﷺ نے ان سے 4 ہجری میں شادی کی مگر 8 ماہ بعد حضرت زینبؓ کی وفات ہوگئی۔

## (۶) حضرت اُم سلمہؓ:

پہلے یہ ابوسلم کے عقد میں تھی اُن کا انتقال 4 ہجری میں ہوگیا۔بیوہ اُم سلمہؓ سے حضور نے 4 ہجری میں ان سے نکاح کیا۔

## (۷) حضرت زینبؓ (دوئم):

حضور ﷺ کی پھوپھی کی بیٹی تھیں۔انکی شادی پہلے حضرت زیدؓ بن حارث سے ہوئی تھی۔حضرت زیدؓ پہلے غلام تھے۔ بعد میں رسول اللہ ﷺ کے منہ بولے بیٹے تھے۔حضرت زینبؓ کا حضرت زیدؓ سے نباہ نہ ہوسکا اور طلاق ہوگئی۔عدت پوری ہونے کے بعد اللہ تعالیٰ نے حضور کو ان سے شادی کی اجازت دے دی۔یہ واقعہ 5 ہجری میں پیش آیا (دیکھئے سورہ احزاب 33:37)

## (۸) حضرت جویرہؓ:

حضرت جویریہؓ بنت حارث بنو المصطلق کے قیدیوں میں لائی گئیں تھیں۔انکے شوہر جنگ مرسی میں فوت ہو گئے تھے۔حضور ﷺ نے بیوہ حضرت جویریہؓ سے 5 ہجری میں شادی کی۔

## (۹) حضرت ام جیبہؓ:

یہ ابوسفیانؓ کی بیٹی تھیں۔ان کا نکاح پہلے عبداللہ بن جحش سے ہوا تھا اور وہ انکے ساتھ ہجرت کر کے ابیسینیا گئی تھیں۔لیکن وہاں جانے کے بعد انکے شوہر مرتد ہو کر عیسائی ہو گئے تھے اور وہیں انتقال کر گئے۔لیکن اُم حبیبہؓ اپنے دین پر قائم رہیں۔حضور ﷺ نے بیوہ حضرت اُم حبیبہ سے 7 ہجری میں نکاح کر لیا۔

## (۱۰) حضرت صفیہؓ:

یہودی سردار کی بیٹی تھیں۔ان کے شوہر جنگ خیبر میں مارے گئے تھے وہ قید کی گئی تھیں۔حضور ﷺ نے بیوہ حضرت صفیہؓ سے 7 ہجری میں شادی کی۔

## (۱۱) حضرت میمونہؓ:

ان کا تعلق بنومیلان قبیلے سے تھا۔ذہنی ناہم آہنگی کے باعث ان کی طلاق ہوگئی تھی جس کے بعد آپ ﷺ نے ان سے شادی کر لی تھی۔

## (۱۲) حضرت ماریہ قبطیہ:

ان کو مصر کے عیسائی بادشاہ نے بطور تحفہ آپکو پیش کیا تھا۔انکے بطن سے آپ ﷺ کے صاحب زادے حضرت ابراہیمؓ پیدا ہوئے تھے جو 2 سال بعد 10 ہجری میں مدینے میں انتقال کر گئے۔

نوٹ: یہ کل 12 بیویاں تھیں جو حضور کے نکاح میں آتی تھیں۔ ان میں سے دو بیویاں یعنی حضرت خدیجہؓ اور حضرت زینبؓ (اوّل) کی وفات حضور ﷺ کی زندگی میں ہی ہوگئی تھی۔ باقی 9 بیویاں حضور ﷺ کی وفات کے بعد بھی حیات رہیں۔

نوٹ: حضور ﷺ نے حضرت عائشہؓ سے اور حضرت حفصہ رضی اللہ عنہ سے شادی کرکے اپنے صحابی حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ سے رشتے قائم کئے۔ اسی طرح حضرت عثمانؓ سے پے در پے اپنی 2 صاحب زادیوں حضرت رقیہؓ اور پھر حضرت ام کلثومؓ کی شادی کرکے رشتے قائم کئے اور بعد میں حضرت علیؓ سے اپنی لختِ جگر بیٹی فاطمہؓ کی شادی کرکے رشتہ قائم کیا۔ ان کا مقصد یہ تھا کہ آپ ﷺ ان چاروں صحابیوں سے اپنے تعلقات پختہ کرلیں۔

نوٹ: حضرت زینبؓ (دوئم) کی شادی حضرت زیدؓ سے ہوئی تھی جو حضور ﷺ کے منہ بولے بیٹے تھے۔ حضرت زینبؓ (دوئم) سے اللہ کی اجازت سے شادی کرنا ایسی جاہلی رسم کو توڑنے کے لیے تھا جو معاشرہ میں صدیوں سے چلی آرہی تھی۔ (دیکھئے سورۃ احزاب 33:37) آپ ﷺ نے اس رسم کو توڑنے کے لیے عملی نمونہ پیش کردیا اور اس رسم کو مٹا دیا۔

نوٹ: آپ ﷺ نے دوسرے قبیلوں سے رشتے قائم کرکے آنے والی جنگوں اور دشمنیوں کو ختم کردیا۔ یہ آپ کی حکمت عملی تھی۔

## III۔ حضور کی بیویاں اور نکاح کی مدت:

| نمبر شمار | نام | نکاح | حالت | شادیوں کی مدت |
|---|---|---|---|---|
| (۱) | حضرت خدیجہؓ بنتِ خویلد | 27 سال ہجرت سے پہلے | 2 بار بیوہ | 25 سال |
| (۲) | حضرت سودہؓ بنت زمعہ | 3 سال ہجرت سے پہلے | بیوہ | 13 سال |
| (۳) | حضرت عائشہؓ بنت حضرت ابوبکرؓ | ہجرت کے ایک سال بعد | دوشیزہ | 9 سال |
| (۴) | حضرت حفصہؓ بنت عمرؓ | 3 سال ہجرت کے بعد | بیوہ | 7 سال |
| (۵) | حضرت زینبؓ بنت حجش (اول) | 4 سال ہجرت کے بعد | بیوہ | 6 ماہ |
| (۶) | حجرت اُمّہ سلمہؓ بنت ابواُمیہ | 4 سال ہجرت کے بعد | بیوہ | 6 سال |
| (۷) | حضرت زینبؓ بنت خزیمہ (دوئم) | 4 سال ہجرت کے بعد | طلاق شدہ | 6 سال |
| (۸) | حضرت جویریہؓ بنتِ حارث | 5 سال ہجرت کے بعد | بیوہ | 5 سال |
| (۹) | حضرت اُمّہ حبیبہؓ بنتِ ابو سفیانؓ | 7 سال ہجرت کے بعد | بیوہ | 3 سال |
| (۱۰) | حضرت صفیہؓ بن یحیٰی بن اخطب | 7 سال ہجرت کے بعد | بیوہ | 3 سال |
| (۱۱) | حضرت میمونہؓ بنتِ اَل حارث | 7 سال ہجرت کے بعد | بیوہ | 3 سال |
| (۱۲) | حضرت ماریہؓ قبطیہ | 7 سال ہجرت کے بعد | دوشیزہ | 3 سال |

نوٹ:۔ (1) دو بیویاں نمبر 1 اور نمبر 5 حضور ﷺ کی زندگی میں ہی وفات پا گئیں باقی 9 بیویاں حضور ﷺ کی وفات کے بھی زندہ رہیں۔

(2) حضور ﷺ کی سب بیویاں اُمہات المومنین کہلاتی ہیں۔

---------

# علم نجوم کی روشنی میں آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

عبدالحئی راٹھور

## حمل



| عرصہ حکومت | 21مارچ تا20اپریل |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| خوش قسمت پتھر | مرجان،یاقوت |
|---|---|
| خوش قسمت دن | ہفتہ،اتوار،منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8 اگست

اپنی صحت کی طرف سے لاپرواہی اختیار نہ کریں ورنہ بیماری بھی لاحق ہوسکتی ہے۔ جائیداد یا مکان اگر کرایہ پر دیا ہوا ہے تو اس حوالے سے مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ جلد بازی اور ضد سے معاملات کو حل نہ کریں۔ اولاد کے معاملات کو بہتر انداز میں حل کرنے کا موقع ملے گا۔ آپ کا دھیان مذہب اور روحانیت کی طرف رہے گا اور آپ کو عبادت کرنے میں راحت محسوس ہوگی۔ لیکن یاد رکھیں صرف صلوۃ عبادت نہیں ہے۔ کسی کی مدد، صدقہ، خیرات بھی عبادت ہے۔ اعلیٰ تعلیم کے حصول میں مصروف ہیں تو پھر آپ کو اپنے معاملات طے کرنے میں آسانی پیش آئے گی۔ اجنبی لوگوں سے ملنے میں احتیاط کریں، خاص طور پر بڑی عمر کے لوگوں سے۔ بہو کے ساتھ تعلقات خراب ہیں تو معاملات میں بہتری کے امکانات نظر نہیں آ رہے، تحمل سے کام لیں۔

### 9 تا 16 اگست

انعامی بانڈ اور نمبر وغیرہ کھیلنے والے افراد کو اس عرصہ میں جیت کی خوشی ملنے کی توقع ہے۔ وہ افراد جو روزی کی تلاش میں ہیں یا موجودہ نوکری سے بہتر نوکری کے متلاشی ہیں ان کو چاہیے کہ ہمت مت ہاریں اور کوشش کرتے رہیں، اللہ کے فضل وکرم سے کامیابی ملنے کے امکانات ہیں۔ فضول اخراجات میں اضافہ کی وجہ سے مالی معاملات میں تنگی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ علاوہ ازیں بڑے بھائیوں سے مالی مدد کے یا کسی اور کام کے حل کے منتظر ہیں تو وہ کام ہونے کی کوئی توقع نہیں ہے۔ طالب علموں کا دھیان تعلیم کے ساتھ ساتھ دوسری سرگرمیوں کی طرف بھی رہے گا۔

### 17 تا 24 اگست

شراکتی کام کے آغاز کے لیے اچھا وقت ہے۔ آپ کی توجہ فنون لطیفہ کی طرف زیادہ رہے گی۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی توجہ تعلیم کی

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہوگا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہوگا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ بِحَقِّ کٓهٰیٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نَحُوْسَةِ الْكَوَاكِبِ وَ رُجُوْعِهٖ وَ وَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِّ یَا اَللّٰهُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

### عددی جدول

| حروف | عدد |
|---|---|
| ا، ی، ق، غ | ۱ |
| ب، پ، ک، گ، ر، ڑ | ۲ |
| ج، چ، ل، ش | ۳ |
| د، ڈ، م، ت، ٹ | ۴ |
| ھ، ن، ث | ۵ |
| و، س، خ | ۶ |
| ز، ژ، ع، ذ | ۷ |
| ح، ف، ض | ۸ |
| ط، ص، ظ | ۹ |

مثال

اکبر ا ک ب ر

۱ ۲ ۲ ۲ =۷

طرف کم رہے گی۔ صحت بہتر رہے گی اور خوراک کی طرف توجہ زیادہ دیں گے۔ بغیر سوچے سمجھے گفتگو کرنا آپ کو مہنگا پڑ سکتا ہے۔ بہتر یہی ہے کہ صبر و تحمل سے کام لیں۔ اکثر اوقات خیالوں میں گم رہیں گے اور خیالی پلاؤ پکاتے رہیں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہوں گی۔ رشتے اور منگنی کے حوالے سے بہتر وقت ہے۔ وراثتی معاملات کے حل کی کوئی شکل نہ نکل سکے گی۔ الیکٹرونکس کی اشیاء کی خریداری اور مرمت کروائیں گے۔

## 25 تا 31 اگست

تحریری اور تقریری صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا۔ قانونی اور عدالتی مسائل کے حل کے لیے اچھا وقت ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں پریشانی کا سامنا رہے گا۔ اسی دوران آپ جلد بازی میں کوئی ایسا فیصلہ لیتے نظر آ رہے ہیں جس پر بعد میں آپ کو افسوس ہوگا۔ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ بھی تعلقات بہتر رہیں گے۔ لمبے سفر سے گریز کریں، حادثہ کا خدشہ ہے۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے میل جول رہے گا۔ اولاد کی طرف توجہ دیں گے۔ صحت کے حوالے سے لاپرواہی، بیماری میں طوالت کا سبب بنے گی۔ قرض دی ہوئی رقم یا اشیاء واپس ملنے کی توقع کی جا سکتی ہے۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔

| سعد تاریخیں | 7-11-19-20-24-25 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 15-22 |
| لکی نمبر | 2-3-5 |




| عرصہ حکومت | 21 اپریل تا 20 مئی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ب، و |

| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
|---|---|
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

## یکم تا 8 اگست

دشمنوں / مخالفوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ آپ کے خلاف سازش کرتے نظر آ رہے ہیں۔ اخراجات کی رفتار آمدن کی رفتار سے زیادہ ہوگی اور بہت سے اخراجات بلاسوچے سمجھے ہوں گے۔ آپ کے اخراجات بڑھنے میں آپ کا ہاتھ کم اور دوسروں کا زیادہ ہوگا۔ بے روزگار افراد کے لیے خوشخبری ہوگی۔ کسی کے توسط سے کامیابی مل سکتی ہے جو کہ آپ کے مالی معاملات کو بہتر بنائے۔ لوگوں کے سخت رویے کا سامنا کرنا پڑے گا اور تعلقات نبھانا اتنا آسان نہ رہے گا۔ آسان ذرائع سے آمدنی کا حصول ممکن ہے۔ ذہنی پریشانیوں میں کمی آئے گی اور ہائی بلڈ پریشر کے مریضوں کی صحت بھی ٹھیک رہے گی۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ آپ پرہیز نہ کریں۔

## 9 تا 16 اگست

اولاد کی اخلاقی لحاظ سے تربیت کریں گے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ علاوہ ازیں اگر تعلیمی حوالے سے کوئی پریشانی ہے تو وہ بھی خاطر خواہ طریقے سے حل ہو جائے گی۔ مقروض شخص اگر معین وقت پر مل بھی گیا تو بھی رواں دنوں میں رقم یا دی ہوئی اشیاء کی واپسی نظر نہیں آتی۔ لوگوں سے امیدیں لگانے کی بجائے کام کو خود مکمل کرنے کی کوشش کریں، کیونکہ دوسروں سے وابستہ اُمیدیں پوری ہونے کے امکانات کم ہیں، لہٰذا خود عملی میدان میں رہیں۔ کاروبار سے منسلک افراد کو چاہیے کہ ان دنوں میں کام کے حوالے سے کوئی بھی ڈیل نہ کریں، بلکہ کوشش یہی کریں کہ اُسے مزید کچھ دنوں کے لیے ملتوی کر دیں۔

## 17 تا 24 اگست

انعامی سکیمیں، بانڈ، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے بھی فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل ہونے کی توقع ہے۔ اپنی ذات اور خوبصورتی کی طرف توجہ دیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں کسی پریشانی کا سامنا ہے تو اب دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ خفیہ دشمنوں کی وجہ سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ قرضہ ملنے کے امکانات نہیں ہیں۔ گمشدہ اشیاء واپس ملنے کے امکانات ہیں۔ اولاد کے معاملات توجہ طلب رہیں گے۔ داماد کے ساتھ معاملات میں خرابی آئے گی۔ شریک کار سے وابستہ توقعات پوری نہ ہوں گی۔

## 25 تا 31 اگست

ساس کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ گھر کی تزئین و آرائش پر توجہ دیں گے۔ مالی معاملات کو لے کر پریشان رہیں گے نیز شریک حیات آپ کے اخراجات میں اضافہ کا باعث ہوگا/گی۔ قیمتی اشیاء کی خریداری کے دوران محتاط رہیں۔ آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کی جائے گی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان میں کامیابی کی توقع کی جا سکتی ہے۔ قرضہ ملنے کی توقع نہیں ہے۔ شادی بیاہ میں شرکت کرتے ہیں یا چلتے پھرتے لوگوں کے ساتھ منہ ماری ہوگی۔ مذہبی کاموں کی طرف رجحان رہے گا۔ بیرون ملک سفر اور لوگوں سے وابستہ کام میں کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ اپنی ذات پر خاص توجہ دیں گے۔ سواری یا کرایہ پر مکان کی تلاش میں ہیں تو کام بنتا نظر آ رہا ہے۔

| سعد تاریخیں | 4-9-13-31 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 16-24-25 |
| لکی نمبر | 4-6-9 |



| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
| --- | --- |
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | ک، ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |
| خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

## یکم تا 8 اگست

آپ کے ذہن میں جو منفی خیالات کی بھرمار تھی اب آپ کی سوچ میں مثبت تبدیلیاں آنا شروع ہوں گی۔ جن کاموں کی طرف آپ کا عملی رجحان نہیں تھا اب آپ ان کاموں کو مکمل کرنے کے بارے میں سوچنا شروع کریں گے۔ گھریلو معاملات خوشگوار رہیں گے۔ آپ اپنا وقت گھر کے لوگوں کے ساتھ گزاریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات کی نوعیت میں کچھ نشیب و فراز دیکھنے کو مل سکتے ہیں، اس لیے احتیاط برتیں۔ لوگوں سے وابستہ اُمیدیں پوری نہ ہوں گی۔ اس لیے بہتر یہی ہے کہ ان کی فضول خوشامد کر کے اپنے اخراجات میں اضافہ نہ کریں۔ آسان ذرائع سے آمدن حاصل کرنے کی خواہش رواں دنوں میں پوری ہو جائے گی۔

## 9 تا 16 اگست

آپ کا مزاج نرم رہے گا۔ علاوہ ازیں ذہنی سکون بھی میسر رہے گا۔ اندرون ملک سفر کرنے کے حوالے سے بہترین وقت ہے۔ شریک کار کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ عرصہ ذرا مشکل ثابت ہوگا۔ تجارت کے سلسلے میں بیرون ملک سفر کرنے کے حوالے سے مفید وقت نہیں ہے۔ آپ کا اپنے آبائی گھر/شہر جانا ہوگا۔ مائع اشیاء مثلاً پانی، مشروبات وغیرہ کا استعمال زیادہ کریں گے۔ طاقت اور اختیار رکھنے والے لوگ آپ کے اکثر کاموں میں رکاوٹ ڈالیں گے۔ اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لیے داخلی ٹیسٹ وغیرہ میں کامیابی ملنے کی توقع کم ہے۔

## 17 تا 24 اگست

چھوٹی موٹی بیماری کا شکار ہو سکتے ہیں۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ بیرون ملک سفر سے درپیش مسائل کافی حد تک حل ہو جائیں گے۔ معاملات عشق و محبت کی طرف رجحان رہے گا۔ لوگوں کے ساتھ اندازِ گفتگو میں بہتری آئے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ مکمل طور پر حل نہ ہو سکیں گے۔ مخالفین سے محتاط رہیں، آپ کے خلاف سازش کر رہے ہیں۔ والد/ سُسر سے وابستہ توقعات پوری نہ ہو سکیں گی۔

## 25 تا 31 اگست

اولاد کی طرف توجہ دیں گے۔ شادی بیاہ اور فنکشن میں شرکت کریں گے۔ وہ افراد جو نوکری کے ساتھ ساتھ اپنی تعلیم کو بھی جاری رکھنے کے بارے میں سوچ رہے ہیں ان کو چاہیے کہ ہاتھ بڑھائیں، اللہ کے فضل و کرم سے آپ کو کامیابی ملے گی۔ موبائیل یا سواری خریدنے کے لیے موثر وقت نہیں، اگر خریدتے ہیں تو بعد میں آپ کو اپنے کیے پر پچھتاوا ہوگا۔ سفر ممکن ہے، یہ سفر نوکری کے سلسلے میں دفتر کے کام کے سلسلے میں ممکن ہے۔ کاروباری افراد کے لیے کام کے سلسلے میں سفر کرنا نقصان دہ ہے۔ قرضہ لینے کے لیے کی گئی کوششیں رنگ لاتی نظر آ رہی ہیں۔

| سعد تاریخیں | 7-11-15-24-25 |
| --- | --- |
| نحس تاریخیں | 19-20-27 |
| لکی نمبر | 2-3-9 |

# سرطان



| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
| --- | --- |
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح، ھ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی، ہیرا، مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

## یکم تا 8 اگست

خاندان کے بڑے افراد سے فائدہ مل سکتا ہے۔ ذاتی پراپرٹی، جائیداد سے متعلقہ اُمور کو حل کیا جا سکتا ہے، چونکہ اب حالات آپ کے حق میں ہیں۔ داماد کے ساتھ تعلقات میں خرابی واقع ہوئی تھی تو یہ وقت ایسا ہے کہ آپ معاملات کو نارمل کر سکتے ہیں۔ اندازِ گفتگو کی وجہ سے بہت سے لوگ آپ سے متاثر ہوں گے۔ اگر کسی جگہ پر سرمایہ کاری کرنے کا پلان بنا رہے ہیں تو یہ دن اتنے بہتر نہیں۔ آپ کو کچھ وقتی نقصانات کا سامنا ہو سکتا ہے۔ اس لیے اچھی طرح سوچ سمجھ کر فیصلہ کریں یا مزید مشورے کے لیے آپ ہمارے ادارے سے بھی رابطہ کر سکتے ہیں۔ شادی بیاہ اور موسیقی کی تقریبات میں شرکت کرنا آپ پسند نہ کریں گے۔ بینکوں سے وابستہ معاملات آسانی سے حل ہو جائیں گے۔

## 9 تا 16 اگست

مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ اس کے ساتھ ہی ساتھ اخراجات میں بھی کمی آئے گی۔ برے خواب یا خیالات آتے ہیں تو وہ بھی آنا ختم ہو جائیں گے۔ اولاد کو آپ کے بہن بھائیوں کی طرف سے مدد ملتی نظر آ رہی ہے، اس کے علاوہ تعلیمی حوالے سے راہنمائی بھی ملے گی۔ قانونی معاملات سے دور رہنے کی کوشش کریں، ورنہ مسئلہ سنگین شکل اختیار کر سکتا ہے۔ صحت کی طرف سے بھی احتیاط برتنے کی ضرورت ہے۔ دوستوں، عزیزوں اور جاننے والے لوگوں کے ساتھ بات چیت زیادہ ہوگی۔ یہ بات چیت ٹیلی فون یا خط کے ذریعے بھی ہو سکتی ہے۔

## 17 تا 24 اگست

اندرون ملک سفر کے لیے جانا ہوگا۔ یہ سفر خاندانی مسائل کے حل کے سلسلے میں بھی ہو سکتا ہے۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علم تعلیم کی طرف خاص توجہ دیں گے اور امتحانات میں کارکردگی بھی بہتر ہوگی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کاموں میں چھوٹی موٹی پریشانیوں کا سامنا ہوگا، لیکن کوشش سے مسائل حل ہو جائیں گے۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ سامان کا دھیان رکھیں، چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کا فیصلہ اگر ہوتا ہے تو وہ پوری طرح آپ کے حق میں نہ ہوگا۔ ذہنی اور گفتگو کی صلاحیت میں اضافہ ہوگا۔ بہو/داماد کے ساتھ معاملات میں بہتری آئے گی۔ خریداری کرنے کے لیے جائیں گے۔

## 25 تا 31 اگست

قانونی معاملات اور مقدمات کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوتا نظر نہیں آ رہا ہے۔ کاروباری افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ شریک حیات کے ساتھ معاملات میں بہتری لانے کے لیے اچھا وقت ہے۔ حصول محبت کے لیے کوشش کرتے نظر آ رہے ہیں۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی تعلیم کی طرف وہ توجہ نظر نہیں آ رہی جس کی ان کو ضرورت ہے۔ سیر و تفریح کے لیے جانا ہوگا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، جوا وغیرہ کھیلنا مالی فائدہ کا باعث بنے گا۔ آپ کے اخراجات ایسی جگہوں پر ہوں گے جس کی آپ کو توقع بھی نہ ہوگی۔ وراثتی اُمور کو مل بیٹھ کر حل کرنے کی کوشش کریں تو زیادہ بہتر ہے۔ اس کے نتائج بھی آپ کی اُمید کے مطابق ہوں گے۔

| سعد تاریخیں | 4-9-13-31 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 2-3-15-22-29-30 |
| لکی نمبر | 0-1-4 |



# اسد



| عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
|---|---|
| منسوبی کوکب | شمس |
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت، مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار، منگل، بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا، سبز، سرخ |

## یکم تا 8 اگست

گھریلو حالات میں کشیدگی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اس لیے روزمرہ اُمور کو انجام دیتے وقت خاص طور پر احتیاط کریں۔ آپ کی توجہ کا مرکز سیر و تفریح ہوگی اور زیادہ وقت دوستوں کے ساتھ گزرے گا۔ تجارتی معاہدہ اور دوسروں سے رقم کے حصول کے لیے یہ بہتر وقت نہیں ہے۔ یہ تاریخیں ذرائع آمدن میں اضافہ کریں گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری سے فائدہ مل سکتا ہے۔ دوران سفر کوئی مسئلہ درپیش آ سکتا ہے۔ اس لیے ڈرائیونگ کرتے وقت احتیاط برتیں۔ وہ افراد جو ملازمت کے متلاشی ہیں۔ ان کا سلسلہ روزگار بننے کے قوی امکانات ہیں۔ کسی کی مدد سے آپ کو کسی اچھی جگہ ملازمت مل سکتی ہے۔ حکومتی افسران سے تعلقات کی نوعیت بہتر رہے گی اور کام بھی آسانی سے حل ہو جائیں گے۔

## 9 تا 16 اگست

داماد/بہو کے ساتھ معاملات میں بہتری رہے گی نیز ان سے ملنا جلنا بھی ہوگا۔ پیسے کمانے کے مختلف طریقے آپ کے ذہن میں آئیں گے۔ علاوہ ازیں آپ کے مالی حالات بھی خوشگوار رہیں گے۔ آسان ذرائع سے آمدن حاصل کرنے والے افراد کو فائدہ ہوگا۔ لیکن لالچ کی وجہ سے نقصان کا اندیشہ بھی ہے۔ شریک حیات کی ہر چھوٹی چھوٹی بات پر نقطہ چینی نہ کریں اس کی وجہ سے تعلقات میں خرابی آئے گی۔ قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کی اُمید کرنا فضول ہے۔ بینکوں سے وابستہ معاملات آسانی سے حل ہو جائیں گے۔ نیز اکاؤنٹ کھلوانے کے لیے بھی اچھا وقت ہے۔ دفتری کام کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

## 17 تا 24 اگست

قرضہ ملنا مشکل ہے۔ بہتر یہی ہے کہ اخراجات پر قابو پانے کی کوشش کریں۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا رہے گا۔ چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آتی ہیں۔ خط و کتابت کی طرف رجحان زیادہ رہے گا۔ شراکتی بنیادوں پر کام کرنا فائدہ مند رہے گا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو کوشش کریں سفر ممکن ہے اور آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ حکام اعلیٰ سے وابستہ کام حل ہو جائے گا۔ آپ کے اختیارات میں بھی اضافہ ہوگا۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ گھر کی تزئین و آرائش میں دلچسپی لیں گے۔ کاروباری افراد کے کام میں تیزی رہے گی۔

## 25 تا 31 اگست

تقریبات اور محفلوں میں بدکلامی ہونے کا خدشہ ہے۔ عمرہ کی ادائیگی کے لیے جانا ہوگا۔ علوم مخفی میں دلچسپی لیں گے اور اس سلسلے میں کتابوں کا مطالعہ بھی کریں گے۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں ان کو چاہیے کہ اپنی کوششوں کو مزید تیز کر دیں، انشاء اللہ آپ کو کامیابی ملے گی۔ پرانی بیماری دوبارہ اثر انداز ہوتی نظر آ رہی ہے۔ اس لیے بہتر یہی ہے کہ ڈاکٹر سے رجوع کے ساتھ ساتھ روحانی حل بھی کروائیں۔ گھومنے پھرنے سے زیادہ گھر میں رہنا پسند کریں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کی یہ اُمید پوری نہ ہو سکے۔ اخراجات پر قابو پانے میں کامیاب رہیں گے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ وغیرہ سے مالی فائدہ ہوتا نظر نہیں آ رہا ہے۔ کاروباری

افراد کے کام میں اضافہ ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 2-3-7-11-19-20-29-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 16-24-25 |
| لکی نمبر | 0-1-7 |

## سنبلہ



| عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | پ، غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

### یکم تا 18 اگست

آپ کو مذہبی فرائض کی ادائیگی کے لیے ایک سے دوسری جگہ جانے کا موقع مل سکتا ہے۔ ادویات کے استعمال میں بالکل بھی بے احتیاطی نہ برتیں، ورنہ مرض زور پکڑ سکتا ہے اور بہتر یہی ہے کہ طبعی علاج کے ساتھ ساتھ روحانی علاج بھی کروائیں۔ (روحانی علاج کے سلسلے میں آپ ہمارے ادارے سے رابطہ کر سکتے ہیں)۔ آپ کے فضول اخراجات میں خاطر خواہ کمی آئے گی۔ ساتھ ہی ساتھ گھریلو حالات میں بہتری آئے گی۔ وراثتی معاملات شدت اختیار کریں گے۔ لیکن آپ کوشش یہ کریں کہ معاملات کو ٹھنڈا کریں نہ کہ حل، کیونکہ اگر فیصلہ ہوا بھی تو آپ کے لیے بہتر نہ ہوگا۔

### 9 تا 16 اگست

کاروبار کے آغاز اور موجودہ کام میں سرمایہ کاری کرنے کے لیے اچھا وقت ہے۔ ذہنی سکون بھی میسر آئے گا۔ ساس اور شریک حیات کے ساتھ ناراضگی پیدا ہوتی نظر آ رہی ہے۔ اولاد کے ساتھ گھومنے پھرنے کے لیے جائیں گے۔ غیر ضروری اخراجات میں خاطر خواہ کمی آنے کی توقع ہے۔ قانونی نوعیت کے معاملات کو حل کروانے کی کوشش جاری رکھیں، رواں عرصہ میں بہتر نتائج آئیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں کسی قسم کی پریشانی آتی ہے تو ان کو چاہیے کہ افسران سے مشورہ اور مدد مانگیں، مسئلہ آسانی سے حل ہو جائے گا۔ گھر کرایہ پر چڑھانے کے لیے مناسب وقت نہیں ہے۔

### 17 تا 24 اگست

علوم مخفی میں دلچسپی بڑھے گی اور مختلف کتابوں کا مطالعہ کریں گے۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہو سکیں گی۔ حکومتی عہدیداروں یا قانونی نوعیت کے کوئی مسائل درپیش ہیں تو کوشش کرنے سے وہ حل ہو جائیں گے۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ پوری طرح تعلیم کی طرف نہ رہے گی۔ اُمیدوں اور خواہشات کی تکمیل کے کافی امکانات ہیں۔ بڑے بزرگوں کے ساتھ معاملات میں خرابی آ سکتی ہے۔ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ قرض دی رقم واپس نہ ملے گی۔ اندرون ملک سفر کے لیے اچھا وقت ہے۔ انعامی نمبرز اور بانڈ وغیرہ سے فائدہ ہوگا۔ گفتگو کی صلاحیت میں اضافہ ہوگا۔

### 25 تا 31 اگست

ایسے قدم اُٹھاتے نظر آ رہے ہیں جو آپ کے ساتھ ساتھ دوسروں کے لیے بھی پریشانی کا باعث بنیں گے۔ خاندان کے لوگوں کے ساتھ بحث و تکرار ہوگی۔ وہ افراد جنہوں نے نوکری کے لیے اپلائی کیا ہوا ہے ان کو بیرون ملک یا بیرون شہر (کسی دوسرے شہر سے) ملازمت کے سلسلے میں دعوت ملے گی۔ کرائے پر مکان کی تلاش میں ہیں تو حسب خواہش مکان ملنے کی توقع نہیں ہے۔ چیزوں میں تبدیلی پسند کریں گے۔ تخلیقی سوچ کے حامل ہوں گے۔ نکاح، منگنی کرتے ہیں تو یہ رشتہ زیادہ دیر تک قائم نہ رہ سکے گا۔ انعامی سکیمیں، پرچی وغیرہ کھیلتے ہیں تو کامیابی کی توقع کی جا سکتی ہے۔ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ محفلوں اور دعوتوں میں جانا ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 4-9-13-31 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 19-20-27 |
| لکی نمبر | 2-5-7 |

## میزان



| عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ت، ر، ط |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

### یکم تا 18 اگست

یہ دن آپ کے لیے ملے جلے اثرات مرتب کریں گے، لہٰذا آپ کے لیے مشورہ یہی ہے کہ کسی نئے کام یا کاروبار کی شروعات کے حوالے سے ابھی فیصلہ نہ کریں، کیونکہ فیصلہ زیادہ مناسب نہ ہوگا۔ مالی حالات بھی کشیدہ رہیں گے۔ زیادہ گفتگو سے گریز کریں، کیونکہ آپ کی طرف سے بدکلامی دیکھنے کو ملے گی۔ جس کی وجہ سے معاملات مزید خراب ہو سکتے ہیں۔ دوستوں کے ساتھ گھومنے پھرنے کے لیے جانا ہوگا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو اس سلسلے میں اپنے بہن بھائیوں یا یار دوستوں سے رابطہ کریں، آپ کو مدد ضرور ملے گی۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات کشیدہ رہیں گے۔ آپ مذہبی کاموں کی طرف زیادہ توجہ دیں گے اور آپ کو عبادت سے جسمانی اور ذہنی سکون میسر آئے گا۔

### 9تا 16اگست

پسند کی شادی کی خواہش رواں دنوں میں پوری ہونے کے امکانات نہیں ہیں۔ آسان ذرائع سے آمدن کی خواہش پوری ہوتی نظر نہیں آ رہی۔ اخراجات میں کمی واقع ہو گی۔ تعلیم کے سلسلے میں بیرون ملک اپلائی کرتے ہیں تو آپ کو کامیابی ملنے کے واضح امکانات ہیں۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں گے۔ ملازمین پر زیادہ اعتبار نہ کریں ورنہ پریشانی اٹھانی پڑے گی۔ اُمیدیں اور خواہشات پوری ہو جائیں گی۔ صحت کے حوالے سے لاپرواہی برتتے نظر آ رہے ہیں۔ اُستادوں سے کافی کچھ نیا سیکھنے کو ملے گا۔ قرض کی ادائیگی کرنے کی توقع ہے۔

### 17 تا24اگست

اندرون ملک سفر کے لیے موزوں وقت نہیں۔ ملازمت سے وابستہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ صحت بہتر رہے گی اور اچھی اشیاء کھانے کو ملیں گی۔ کپڑوں اور موبائل وغیرہ کی خریداری کے لیے جائیں گے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا لیکن اگر آپ کوشش کریں تو یہ پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔ معاملات عشق و محبت میں دلچسپی لیں گے اور محبوب کے اوپر اخراجات بھی کریں گے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام ڈیل کے بغیر حل نہ ہو سکیں گے۔ شراکتی کاموں کو سرانجام دیتے ہوئے محتاط رویہ اختیار کریں، ورنہ آپ مشکلات میں پھنس سکتے ہیں۔ عمرہ وغیرہ کے لیے کی گئی کوششوں کے بہتر نتائج رونما ہوں گے۔ اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لیے بیرون ملک اپلائی کرنے کے لیے اچھا وقت ہے۔

### 25 تا31اگست

بیماری کی صورت میں لاپرواہی مزید پریشانی کا باعث بنے گی۔ سفر کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ اولاد اور شریک حیات کے ساتھ اپنا وقت گزارنا پسند کریں گے۔ اولاد جوان ہے تو ان کے ساتھ بیٹھ کر دنیاوی اور دینی حوالوں سے بات چیت ہو گی۔ کاروباری افراد کے پاس بھی موقع ہے کہ وہ محنت کر کے اچھا فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ ذہنی پریشانی کا شکار ہیں تو وہ دور ہو جائے گی۔ حکومتی افسران سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو کوشش کرنے سے وہ حل ہونے کی اُمید کی جا سکتی ہے۔ پرانے ملنے والوں اور یار دوستوں سے ملاقات ہو گی۔ اُمیدوں اور خواہشات کی تکمیل ممکن ہے۔ قانونی اور عدالتی معاملات کا فیصلہ آپ کے حق میں ہونے کی توقع نہیں ہے۔

| سعد تاریخیں | 2-3-7-11-19-20-29-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 16-24-25 |
| لکی نمبر | 2-7-9 |

## عقرب



| عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

### یکم تا 8اگست

ذاتی طور پر اپنے آپ کو کمزور محسوس کریں گے اور جانے انجانے گھر اور خاندانی مسائل میں اضافہ ہو گا۔ ان مسائل کا زیادہ تر تعلق گھر اور خاندانی اُمور سے ہو گا۔ غیر شادی شدہ لوگوں کی شادی کرنے کی خواہش اس عرصہ میں زور پکڑ جائے گی اور اس بات کا امکان ہے کہ رشتہ کی بات چل نکلے۔ آپ کو مالی معاملات کے حوالے سے اچھی خبر ملے گی، ہو سکتا ہے کہ کسی جگہ سے آپ کو رقم واپس مل جائے جس کے امکانات پہلے بہت کم تھے۔ لوگوں سے وابستہ اُمیدیں پوری ہوں گی۔ بہن بھائی آپ کے لیے مالی فائدے کا باعث بھی بن سکتے ہیں۔ ماضی کا کوئی دوست آپ کو خوشخبری دے گا۔ لڑائی مول نہ لیں آپ کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام اور افسران کی طرف سے سختی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

### 9تا 16اگست

کپڑوں کی خریداری کے لیے جائیں گے۔ انشورنس کے اُمور کو سرانجام دینے کے لیے موزوں وقت ہے۔ وراثتی مکان یا جائیداد کا مسئلہ زیر بحث آئے گا اور اس حوالے سے جو بھی نتائج آئیں گے وہ آپ کے حق میں بہتر ہوں گے۔ کاروباری افراد کو محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی کا اندیشہ ہے۔ گفتگو سوچ سمجھ اور جگہ دیکھ کر کریں، ورنہ آپ کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ یار دوستوں اور بہن بھائیوں سے ملنے کے لیے جائیں گے۔ خواہشات کو عملی شکل دینے کے لیے بہترین وقت ہے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ وغیرہ کھیلنے سے کوئی خاص فائدہ نہ ہو گا۔

### 17 تا24اگست

بہن بھائیوں اور یار دوستوں سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ رشتے کی بات چل نکلنے کے امکانات ہیں۔ عزت اور شہرت مستحکم رہے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اُمید کے مطابق فائدہ حاصل نہ ہو سکے گا۔ غیر ضروری اخراجات پر کافی حد تک قابو پالیں گے۔ جائے پیدائش سے دور جانے کی لیے کی گئی کوشش رنگ لاتی نظر نہیں آ رہی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ تلخ رہے گا۔ ملازمت سے وابستہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔ اگر کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو صحت میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ خریداری کے لیے جائیں گے۔ اُدھار پر رقم یا کوئی چیز دے رکھی ہے تو وہ مل جائے گی، واپس ضرور مانگیں۔ ننھیالی رشتے

داروں سے وابستہ کام حل نہ ہوسکیں گے۔

## 25 تا 31 اگست

لوگوں سے وابستہ کام اور توقعات آسانی سے پوری ہو جائیں گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو ملنے کی کوئی توقع نظر نہیں آتی۔ تجارت کے سلسلے میں یا کسی اور کام کے سلسلے میں سفر کرتے ہیں تو کامیابی ملنے کی کافی اُمید ہے۔ صحت خراب ہے تو فوراً علاج کروائیں ورنہ بیماری طوالت اختیار کر سکتی ہے۔ بہو کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ طالب علم اپنا زیادہ وقت کتابوں کے ساتھ گزاریں گے۔ شادی بیاہ کی تقریبات میں جانے سے گریز کریں آپ کے لیے پریشان کن ثابت ہوگا۔ مخالف آپ کو پریشان کرنے کی کوشش کریں گے۔ مالی مشکلات اور تنگی کا سامنا رہے گا۔ یار دوستوں کے ساتھ ناراضگی پیدا ہو گی۔ سواری خریدنے کے خواہش مند افراد کی تمنا پوری ہونے کے امکانات ہیں۔

| سعد تاریخیں | 4-9-13-31 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 19-20-27 |
| لکی نمبر | 5-7-9 |



## قوس

| عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج' پنا' روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعرات' اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا' ہلکا زرد |

## یکم تا 8 اگست

اگر آپ ملازمت کے متلاشی ہیں تو ان دنوں میں آپ کو کوشش کرنی چاہیے۔ ملازمت ملنے کے امکانات روشن ہیں۔ بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو عملی اقدامات کریں۔ آپ کو اچھے نتائج ملیں گے لوگوں سے وابستہ اُمیدیں پوری ہونا شروع ہوں گی۔ مذہبی محفلوں میں جائیں گے۔ اپنے اردگرد اور خفیہ دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ آپ کے بینک بیلنس میں اضافہ ہوگا۔ کسی کو اُدھار دی ہوئی رقم واپس مل سکتی ہے۔ قانون، کچہری اور گورنمنٹ سے متعلقہ اُمور میں خاص دیکھ بھال کر چلنا پڑے گا۔ اس لیے کوئی ایسا کام نہ کریں جس کا نتیجہ دیر بعد نکلے۔

## 9 تا 16 اگست

عبادات کی طرف رجحان زیادہ رہے گا نیز اس بارے میں شریک حیات کو بھی ہدایت دیں گے۔ لوگوں کی نظر میں عزت و مقام اونچا رہے گا۔ چھوٹے بہن بھائیوں سے منقطع رہیں گے۔ گھر کی تزئین و آرائش کے بارے میں سوچیں گے لیکن اس حوالے سے کوئی حتمی فیصلہ نہ کر پائیں گے۔ اندرون ملک سفر کے دوران اشیاء گم یا چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ علوم مخفی کی طرف رجحان رہے گا۔ اس بارے میں مزید راہنمائی حاصل کرنے کے لیے کوشاں رہیں گے۔ (ہمارے ادارے کی کتب اور کورسز سے آپ مستفید ہو سکتے ہیں)۔ طالب علموں کو چاہیے کہ موبائل اور کمپیوٹر کے بے جا استعمال کی بجائے تعلیم کی طرف توجہ دیں۔

## 17 تا 24 اگست

کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ زیورات اور دوسری قیمتی اشیاء کی خریداری کرنے کے لیے جائیں گے۔ خفیہ دشمنوں کی وجہ سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ گمشدہ اشیاء واپس ملنے کی توقع ہے۔ معاملات عشق و محبت سے دور رہیں، بدنامی کا باعث بنیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بھرپور رہے گی۔ شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔ بہن بھائیوں سے وابستہ کام پورے ہونے کے امکانات ہیں۔ اولاد کے معاملات پر کوئی خاص توجہ نہ دیں گے۔

## 25 تا 31 اگست

اعلیٰ حکام سے وابستہ کام حل نہ ہوسکیں گے۔ یہ لوگ آپ کے لیے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، ریس وغیرہ کھیلنے والے افراد کو بھی خوشخبری سننے کو ملے گی۔ علوم مخفی میں آپ کی دلچسپی حد درجہ تک رہے گی۔ عمرہ کے لیے بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو ممکن ہے۔ صحت بہتر رہے گی۔ جان پہچان والوں سے ملنا ملانا ہوگا۔ گھریلو معاملات بھی مسائل کا شکار رہیں گے۔ کاروباری افراد کو کام کے حوالے سے محتاط رویہ اختیار کرنا ہوگا۔ داماد کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ اپنی ذات اور لباس پر توجہ دیں۔ موقع کی مناسبت سے اپنے رویے اور ذات میں تبدیلی لائیں۔ نچلے درجے کے ملازمین آپ کے لیے کافی مفید ثابت ہوں گے۔

| سعد تاریخیں | 7-11-19-20-24-25 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 2-3-22-29-30 |
| لکی نمبر | 0-2-6 |



## جدی

| عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ' ج' گ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم' ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعہ' ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا' سفید' سبز |

## یکم تا 8 اگست

ان تاریخوں میں کسی بھی نئی جگہ پر انوسٹمنٹ اور مالی معاملات کو طے کرنے سے پہلے اچھی طرح جانچ پڑتال کر لیں، آپ کے خلاف سازش کی جا رہی ہے، اس لیے روپے پیسے کے معاملے میں رسک نہ لیں۔ سیر و تفریح کے مقامات پر جانے کا موقع مل سکتا ہے۔ حلقہ احباب میں وسعت ہوگی۔ آپ کو دوستوں سے فائدہ پہنچ سکتا ہے۔ یہ عرصہ آپ کی گھریلو زندگی میں اُتار چڑھاؤ لے کر آئے گا اور گھریلو تنازعات کھل کر سامنے آئیں گے۔ ازدواجی معاملات خاص طور پر زیر بحث آ سکتے ہیں۔ کاروبار کے حوالے سے یا کسی بھی قسم کے کام کے حوالے سے تحریری معاہدہ کرنے کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو رواں عرصہ آپ کے لیے اس کام کے حوالے سے بہتر نہیں ہے اس لیے کوشش کریں کہ کوئی بھی تحریری معاہدہ نہ کریں، جس کی وجہ سے آپ کو بعد میں پریشان ہونا پڑے۔

## 9 تا 16 اگست

مالی معاملات میں آپ کو تھوڑی بہت تنگی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ صحت کے حوالے سے پریشانی کی کوئی بات نہیں۔ آپ تندرست ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ وراثتی مکان یا جائیداد کا مسئلہ رواں دنوں میں زیر بحث آتا ہے تو اس کا کافی حد تک فیصلہ آپ کی اُمید کے مطابق ہوگا۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں ان کو چاہیے کہ اپنی کوششوں کو اور تیز کر دیں، انشاء اللہ آپ کو ملازمت مل جائے گی۔ اندرون ملک سفر کے دوران احتیاط برتیں، سامان گم ہونے کا زیادہ اندیشہ ہے۔ عبادتوں کی طرف رجحان رہے گا۔ مذہبی کتابوں میں بھی دلچسپی دیں گے۔ ماں کے بہن بھائیوں سے ملاقات ہوگی۔ سوتے میں برے خواب آئیں گے۔

## 17 تا 24 اگست

کرائے کی سواری یا مکان پر آمدن سے زیادہ اخراجات ہوں گے۔ علوم مخفی میں دلچسپی بڑھے گی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو کوشش کریں کامیابی ملتی نظر آتی ہے۔ مال رفاہی کاموں میں خرچ کریں گے۔ بانڈ نمبر وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام حاصل کر سکتے ہیں۔ نمبروں کے لیے آپ ہمارے ادارے سے رابطہ کر سکتے ہیں۔ کمپیوٹر اور خط و کتابت پر اپنا وقت صرف کریں گے۔ ملازمین پر اعتبار کرنا نقصان کا باعث بنے گا۔ بُرے خواب آئیں گے۔ دوستوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہو سکیں گی۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں ہے۔

## 25 تا 31 اگست

قانونی معاملات اور مقدمات کے فیصلے آپ کے حق میں ہونے کی توقع نہیں ہے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ سفر کرنے کے لیے موثر وقت نہیں ہے۔ دوران سفر آپ کا سامان چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ صحت میں خرابی آئے گی۔ چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ گھر کی تزئین و آرائش کی طرف توجہ دیں گے۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو نہ پا سکیں گے۔ ضرورت کے وقت اپنے بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے مدد ضرور لیں۔ صدقہ خیرات دیں۔ بُرے خواب اور خیالات آئیں گے اور ان میں سے چند ایک حقیقت کی شکل بھی اختیار کر جائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 9-13 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 16-24-25 |
| لکی نمبر | 1-4-9 |



# دلو

| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا 18 فروری |
|---|---|
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |

| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
|---|---|
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8 اگست

یہ تاریخیں آپ کو ذہنی طور پر منتشر کریں گی۔ جذباتی فیصلے کرنے سے پرہیز کریں۔ گھریلو امور کے حوالے سے جو معاملات طے نہیں ہو پا رہے تھے اب اُن کے حل ہونے کا وقت آ گیا ہے۔ اور ان کے نتائج بھی بہتر آئیں گے۔ لوگوں سے وابستہ اُمیدیں پوری ہونا شروع ہوں گی۔ ایک سے دوسری جگہ سفر کرنا مناسب نہ رہے گا۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ ملازمین کی وجہ سے نقصان کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ اس لیے ان پر ضرورت سے زیادہ اعتبار نہ کریں۔ تعلیم اور امتحانات کے حوالے سے بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں کشیدگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور آپس میں محبت بڑھے گی اور سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔

## 9 تا 16 اگست

منگنی، نکاح کرنے کے لیے سعد وقت ہے۔ انعامی بانڈ، گھڑ سواری کے شوقین کے پاس وقت ہے کہ جب وہ ان کاموں سے مالی فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ آپ کی توجہ شریک حیات کی طرف زیادہ رہے گی۔ نیز شریک کار کا حکم بھی زیادہ مانیں گے/گی۔ اخلاقیات کے دائرہ سے باہر نکل کر گفتگو کریں گے۔ بیماری کا شکار ہیں تو صحت یاب ہو جائیں گے۔ اُمیدوں کو پورا کرنے کی کوششوں کا کوئی نتیجہ نہ نکل سکے گا۔ رشتے داروں کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ میٹرک اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کا تعلیم کی طرف دھیان کم رہے گا۔

## 17 تا 24 اگست

شریک حیات اور اولاد کے ساتھ سفر کریں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔ کاروباری افراد کو چاہیے کہ کام کے حوالے سے فیصلہ کرتے ہوئے محتاط رویہ اختیار کریں۔ ورنہ معاملات میں خرابی آ سکتی ہے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ زیورات، زمین وغیرہ کی فروخت آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گی۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہو جائے گا۔ گھر کی تزئین و آرائش کی طرف رجحان رہے گا۔ مذہبی اُمور میں دلچسپی بڑھے گی، اور اس حوالے سے مختلف کتابوں وغیرہ کا مطالعہ بھی کریں گے۔

## 25 تا 31 اگست

گھر میں رہنا اور گھر کے لوگوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ سیر و تفریح کا پلان بنائیں گے، لیکن جا نہ پائیں گے۔ شراکتی اکاونٹ کھلوانے کے لیے اچھا وقت ہے یا اگر شراکتی اکاونٹ کا مسئلہ ہے تو وہ حل ہو جائے گا۔ انٹرلیول کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کے نتائج اچھے نہ آئیں گے۔ صحت کے حوالے سے احتیاط کریں، ورنہ بیماری طوالت اختیار کر جائے گی۔ گمشدہ اشیاء واپس ملنے کی توقع ہے جسے پا کر آپ خوشی محسوس کریں گے۔ اجنبی لوگوں سے ملیں گے اور جان پہچان بنانے کی کوشش کریں گے۔ مال اور اشیاء کے لین دین کے دوران محتاط رہیں۔ مخالف بے ایمانی اور دھوکہ دینے کی کوشش کرے گا۔ حکام اعلیٰ اور عمر میں بڑے لوگوں کے ساتھ وقت گزرے گا اور ان سے کافی کچھ سیکھیں گے۔

| سعد تاریخیں | 2-3-11-15-24-25-29-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 16-27 |
| لکی نمبر | 2-6-5 |



# حوت

| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مشتری، نیچون |
| منسوبی حروف | ج، د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، مرجان، مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن، لال، نارنجی |

## یکم تا 8 اگست

ننھیالی رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا ہوگا، ان کی طرف سے فائدہ ملنے کے امکانات بھی ہیں۔ بیرون ملک سفر کے حوالے سے یہ وقت بہتر نہیں ہے۔ ہاں اگر اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو ضرور کریں، آپ کو اپنے مقاصد میں بھی خاطر خواہ کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ ملازمین اور اپنے ساتھ کام کرنے والے لوگوں سے وابستہ کام آسانی سے حل ہو جائیں گے، لیکن اس کے لیے آپ کو اپنا انداز گفتگو بھی لوگوں کے ساتھ بہتر رکھنا ہوگا۔ مالی معاملات کے حوالے سے آپ کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کی توقع ہے۔ کسی بیماری کا شکار ہیں تو صحت میں بہتری آئے گی۔ گھر، زمین اور گاڑی کی فروخت کے حوالے سے یہ بہتر وقت ہے، آپ کو اچھی آفر ملے گی۔

## 9 تا 16 اگست

کاروبار میں بہتری کے حوالے سے آپ کے ذہن میں عمدہ خیالات آئیں گے۔ لیکن آپ کے وسائل اس بات کی اجازت نہ دیں گے۔ گھریلو سکون میسر آئے گا۔ نیز گھر کی تزئین و آرائش کے لیے بھی کام کریں گے۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں اور کوشش بھی کر رہے ہیں ان کی یہ محنت رنگ لاتی نظر آ رہی ہے۔ حکومتی عہدیداروں سے خواہشات وابستہ کرنا بے کار ہے کیونکہ وہ آپ کے کسی کام نہ آ سکیں گے۔ ذہن میں برے خیالات آئیں گے۔ زیورات یا سواری وغیرہ کی خریداری کے لیے موزوں وقت ہے۔

## 17 تا 24 اگست

شریک حیات اور ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ عشق و محبت کے کاموں سے دور رہنا ہی بہتر ہوگا۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ آپ کے اخراجات شریک کار/ جنس مخالف پر ہوں گے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چند ایک مسائل کا سامنا ہوگا۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ سخت رہے گا۔ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ بات چیت زیادہ رہے گی اور اپنے مسائل ان سے ضرور شیئر کریں، بہتر مشورہ ملے گا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔

## 25 تا 31 اگست

اعلیٰ اور حکومتی افسران آپ کے کاموں میں مشکلات پیدا کریں گے۔ انداز گفتگو میں بہتری آئے گی۔ نیز بہت سے لوگ آپ کی گفتگو سے متاثر بھی ہوں گے۔ شادی بیاہ کی تقریبات میں شرکت کریں گے۔ اچھی خوراک کھائیں گے۔ پھولوں میں دلچسپی بڑھے گی۔ شریک حیات اور ساس کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ گھر کی تزئین و آرائش کا پلان بنائیں گے، لیکن عملی شکل نہ دے پائیں گے۔ علوم مخفی کی طرف رجحان بڑھے گا۔ ایسے کاموں میں دخل اندازی سے گریز کریں جن میں بات آپ کی عزت و وقار پر پہنچ جائے، کیونکہ ایسی حرکات آپ کی بدنامی کا باعث بنیں گی۔

| سعد تاریخیں | 4-9-31 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 19-20-27 |
| لکی نمبر | 1-4-9 |

☆☆☆☆☆

# جواہرات اور تسبیحاں

ادارہ راہنمائے عملیات اصل جواہرات اور اصل پتھروں کی تسبیحاں ایک طویل عرصہ سے فراہم کر رہا ہے۔ یہ دراصل ادارہ راہنمائے عملیات پر اعتماد کی وجہ ہی ہے کہ ملک عزیز کے کونے کونے سے لوگ جواہرات اور تسبیحاں گھر بیٹھے طلب کرتے ہیں اور ادارہ بھی ان کے اعتماد پر پورا اترتا ہے۔ سو آپ بھی اصل جواہر و پتھر مناسب قیمت پر دفتر آ کر یا بذریعہ ڈاک طلب کر سکتے ہیں۔ جواہرات کی مزید تفصیل آپ ہماری ویب سائٹ پر بھی دیکھ سکتے ہیں۔

ذیل میں جواہرات کی کم سے کم قیمت دی گئی ہے۔ آپ ہمارے سے چاہے سستا سے سستا پتھر خریدیں یہ یقین رکھیں کہ ہوگا وہ اصل۔ جواہر کے اصل ہونے کی ہماری گارنٹی ہے۔ جو لوگ خود نہیں آسکتے وہ ہماری ویب سائٹ پر پتھروں کی تصویر اور قیمت دیکھ سکتے ہیں۔
آپ ادارہ سے اپنے پسندیدہ پتھر کی انگوٹھی یا لاکٹ وغیرہ بھی بنوا سکتے ہیں۔

## جواہراتی تسبیحاں

ذیل میں مختلف جواہرات سے بنی تسبیحوں کا ذکر ہے۔ خیال رہے یہ سب اصل ہیں کوئی بھی تسبیح ان میں سے نقلی نہیں ہے۔ یہ کم سے کم قیمت ہے۔

| تسبیحات | قیمت 33 دانے | قیمت 99 دانے |
|---|---|---|
| عقیق یمنی لال | 1200 | 3000 |
| عقیق سلیمانی | 1500 | 4400 |
| عقیق لال کٹنگ والی | 5000 | --- |
| عقیق کالا | 2000 | 4000 |
| عقیق سبز سلیمانی | 7500 | --- |
| موتی | 1650 | 4000 |
| صدف | 2800 | 8000 |
| ٹائیگر | 2000 | 3000 |
| لاجورد | 2200 | 6500 |
| جیڈ | 2750 | 4000 |
| دانہ فرہنگ | 2500 | 4000 |
| سنگ یشیب | 16,000 | --- |
| گارنٹ | 12,500 | --- |
| پیری ڈاٹ | 15,500 | --- |
| چاندی اللہ محمد کندہ | 8500 | --- |

## جواہرات

| نام پتھر | قیمت | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | گاؤمیدک | 1600 | سنگ موسی | 3000 |
| عقیق | 500 | پیری ڈاٹ | 1100 | بلڈسٹون | 1500 |
| لاجورد | 550 | نیلم | 2600 | مقناطیس | 1500 |
| مرجان | 1600 | لہسنیا | 900 | مانک | 3000 |
| فیروزہ | 2400 | ٹائیگر | 900 | سنگ یشیب | 4000 |
| مون سٹون | 1200 | گارنٹ | 950 | سنگ حدید | 1250 |
| ریمبومون سٹون | 3600 | موتی | 2000 | زہرمہرہ | 1000 |
| اوپل | 2200 | فونکس/جیڈ | 1500 | ترملین | 2200 |
| زمرد | 4200 | زبرجد | 1500 | اونیکس | 1400 |
| یاقوت | 2600 | دانہ فرہنگ | 1500 | کنزائٹ | 4000 |
| پکھراج سنہلا | 950 | کوارڈز | 2000 | جیسپر | 1200 |
| پکھراج پیلا | 2500 | روزکوارڈز | 1500 | لیبرڈورائٹ | 2100 |
| پکھراج سفید | 6000 | ایمے تھیسٹ (کٹیلا) | 2000 | | |
| سنگ مریم | 800 | موئے نجف | 1100 | | |
| ایکوامرین | 3200 | درنجف | 750 | | |

پتھروں کے اصل ہونے کی گارنٹی ہے


| فون نمبرز | 0300-8442060 | 0321-4753240 | 0300-4783518 | 042-36293245 | 042-36374864 |
|---|---|---|---|---|---|

# نقاش کے جفری ٹوٹکے

ازقلم: فضل محمود نقاش، ترنڈہ محمد پناہ

اس مضمون میں جفری ٹوٹکوں کی دوسری قسط دی گئی ہے۔اس کی مزید اقساط بھی دی جائیں گی۔

پیارے قارئین کرام! جو ترتیب حروف ہم عملیات، تعویذات اور جفر میں استعمال کرتے ہیں۔اس کی ترتیب اس طرح تھی (اب ج دھ وز ح ط ی ک ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت) یہ کل 22 حروف ہوتے تھے۔یہ عبرانی / ہبریو زبان میں استعمال ہوتے تھے اور اب بھی ہوتے ہیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانہ (1520 قبل مسیح) میں عبرانی زبان اور عبرانی قوم موجود تھی۔آپ پر آسمانی کتاب تورات نازل ہوئی تھی۔جو کہ پہلی کتاب شمار ہوتی ہے۔تورات عبرانی میں اور 22 حروف میں تھی۔آپ مصر، صحرا سیناء اور فلسطین و مدین میں بھی رہائش پذیر دیے۔آپ عبرانی زبان بولتے اور سمجھتے تھے۔اگر چہ قبطی علاقہ میں پیدا ہوئے تھے۔عبرانی گویا یہ عبرانی قوم کی نشانی ہے۔اس سے حبشہ والوں نے سیکھا اور یونانیوں نے بھی سیکھا۔عبرانی زبان کو حروف میں تبدیل کرنا حبشی خانہ میں ف = الف لکھیں۔یہ آرامی شامی قوم کا کارنامہ ہے جو دو ہزار قبل مسیح میں سرانجام دیا۔جن میں 22 حروف تھے۔

| نمبرشمار | عبرانی حروف | عبرانی حروف کی آواز اور مطلب | | حبشی آواز | یونانی آواز اور حروف | | عربی آواز |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ا | الف | سینگ | الف | الفا | A | الف |
| ۲ | ب | بیث | گھر | بیت | بیٹا | B | باء |
| ۳ | ج | گیمل | اونٹ | جیمل | گاما | C | جیم |
| ۴ | د | دالث | دروازہ | دیفیت | ڈیلٹا | D | دال |
| ۵ | ھ | ہے | کھڑکی | ہوئی | الپائی زون | H | ھاء |
| ۶ | و | واو | کھونٹی | واوے | واو | V,W | واوٌ |
| ۷ | ز | زین | ہتھیار | زائی | زیٹا | Z | زا |
| ۸ | ح | حیط | جنگلہ | حاؤما | حیا | - | حاء |
| ۹ | ط | طیط | روٹی | طیط | ھیا | - | طاء |
| ۱۰ | ی | یود | ہاتھ | یمن | ایوٹا | Y,J | یاء |
| ۱۱ | ک | کاف | ہتھیلی | کاف | کاپا | K | کاف |
| ۱۲ | ل | لامد | پھندا | لاوے | لامڈ | L | لام |
| ۱۳ | م | میم | پانی | مائی | مو | M | میم |
| ۱۴ | ن | نون | سانپ، مچھلی | نون | نو | N | نون |
| ۱۵ | س | سامک | مچھلی | سمک | سی | S | سین |
| ۱۶ | ع | عین | آنکھ | عین | اومائی کرون | O | عین |
| ۱۷ | ف | فے | منہ | الیف | پائی | P,F | فاء |
| ۱۸ | ص | صاد | نیزہ | صادائی | سان | - | صاد |
| ۱۹ | ق | قاف | گدی | قاف | کوپا | Q | قاف |
| ۲۰ | ر | رس | راس | رس | راہو | R | راء |
| ۲۱ | ش | شین | دانت | شارت | سگی | X | شین |
| ۲۲ | ت | تاؤ | نشان | تاوے | تاؤ | T | تاء |

یہ 22 حروف شام سے مصر اور شام سے حبشہ کی طرف گئے اور شام سے انبار، حیرہ کے راستے کوفہ میں پہنچے تھے۔قدیم شام کے لوگ جو آرامی اور خونقی یا خونیشی کہلاتے تھے۔انہوں نے قدیم مصری ہیروغلیفی رسم الخط کو نئی شکل دی تھی۔یہ مصری خط 3200 قبل مسیح میں رائج تھا۔جبکہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا زمانہ (2160 تا 1985 ق۔م) ہے۔آپ کلدانی قوم سے تھے۔تصویری رسم الخط (مصری) کو کلدانی قوم کی نسل آرامی اور اسکی ذیلی نسل فونیقی / خونیشی نے حروف کی شکل دے کر لکھنا اور پڑھنا آسان کر دیا۔پھر یہ حروف شام کے علاقہ کنعان سے ہر طرف پھیل گئے۔جن میں عراق کا علاقہ بابل بھی ہے۔بابل جو حیرہ اور کوفہ کے قریب ہے اور یہ بابل نینوئی اور انبار سے بھی قریب ہے۔شام سے مصر اور اردن کی طرف یہ عبرانی حروف چلے تھے۔شام سے انبار کے راستے حیرہ کی طرف جو ترتیب حروف چلی تھی وہ سریانی کہلائی تھی۔مگر عملیات میں جو ترتیب چلی وہ عبرانی تھی۔حالانکہ عرب

مکۃ المکرمہ حروف یمن کے راستے مسند حروف، خیبر کے راستے ثمودی حروف اور اردن سے ساحلی علاقے سے نبطی حروف اور حیرہ کے راستے سریانی پہنچے تو ایک ترتیب بنی جو زیادہ تر نبطاء بن حمل بن حضرت اسماعیل علیہ السلام کی نسل میں تھی۔ مکۃ المکرمہ اور اس کے مضافات میں چھے (6) حروف (ث، خ، ذ، ض، ظ، غ) بھی استعمال ہوتے تھے۔ انہوں نے عبرانی حروف کے آگے شامل کر دیئے۔ شام کے غسانی علاقہ سے جو عبرانی علاقہ تھا۔ یہاں سے حضرت ہاشم تعلق تجارت رکھتے تھے۔ حبشہ سے عبدالشمس اور نوفل یمن، عراق اور فارس کے علاقہ سے تجارت کر کے وہاں سے زبان بھی لے آتے تھے۔ اس طرح مکہ کی زبان زیادہ جدید ہوگئی۔ گویا اس وقت کی عربی اس وقت کی اردو بن گئی تھی۔ گویا اس سے ایک نئی شکل یا ترتیب بن گئی جو کہ یوں تھی (اب ج د ہ و ز ح ط ی ک ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ) یہی ترتیب اب عملیات، تعویذات اور جفر میں استعمال ہوتی ہے جو کہ عبرانی جفر سے عربی جفر کی اساس بن گئی۔

پیارے قارئین کرام! حضرت داؤد علیہ السلام کا زمانہ ایک ہزار قبل مسیح میں پایا جاتا تھا۔ آپ کے زمانہ سے قبل نبوت یہودا کے گھرانے میں چلی آرہی تھی اور حکومت افرائیم کے خاندان میں تھی۔ حضرت داؤد علیہ السلام کے زمانہ میں نبوت اور حکومت آپ کے خاندان میں آگئی۔ پھر آپ کا بیٹا حضرت سلیمان علیہ السلام نبوت اور حکومت کے ساتھ عرب خطہ پر حاکم مقرر ہوئے۔ جس نے ملکہ سباء (بلقیس یمنی سبائی) کو زیر کیا تھا۔ قوم سبا تباہ ہوئی تو اس سے حمیری قوم نے عروج پکڑا اس قوم کا زمانہ 115ء قبل مسیح ہے۔ یہ قوم یمن، حضرموت، نجد اور تہامہ تک قابض تھی۔ ان کا بادشاہ تبع کہلاتا تھا۔ اس قوم نے حمیری رسم الخط دیا جو حمیری اور مسند کہلایا۔ اسی رسم الخط نے مکہ والوں کو زیادہ متاثر کیا تھا۔ یمن حضرموت، ربع الخالی، نجران، عسیر، طائف، نجد، مکہ اور حجاز کے علاقوں میں عبرانی حروف کے علاوہ چھے حروف (ث، خ، ذ، ض، ظ، غ) ان علاقوں کی اقوام میں شامل تھے۔ یہی حروف عراق کی قدیم اقوام سمیری، آشوری اور کلدانی اقوام میں شامل تھے۔ کیونکہ اس علاقہ میں حضرت ادریس علیہ السلام بھی تھے۔ جنہوں نے کوفہ کے مقام قدیم پر لکھنا پڑھنا اپنی قوم کو سکھایا۔ پھر اسی علاقہ سے حضرت ابراہیم علیہ السلام ہیں۔ جو عراق کے مقام (اُر) میں پیدا ہوئے یا بابل کے قریب پیدا ہوئے۔ گویا کوفہ، حیرہ، بابل، نینویٰ اور انبار وغیرہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قوم کے قبضہ و تصرف میں تھے۔ آپ ابوالانبیاء ہیں اور ابوالعرب بھی ہیں۔ آپ کے بعد آپ کے بیٹے حضرت اسماعیل علیہ السلام ہیں۔ وہ ابوالعرب ہیں۔ جن کی اولاد عراق کے مقام (الاحساء) سے لے کر یمن تک اور حضرموت سے لے کر شام تک پھیلی ہوئی ہے۔ مصر اور یمن والے حضرت اسماعیل علیہ السلام کے سسرال والے بنتے ہیں۔ چنانچہ مکۃ المکرمہ عربوں کے 28 حروف /29 حروف کا مرکز بن گیا۔ جو کہ اب تک بھی موجود ہیں اور تمام عرب قبائل کی مشترکہ ترجمانی اور قیادت کرتی ہے۔ جس طرح ہماری اردو زبان تمام قبائل پاکستانی کی ترجمان ہے۔ اب عربی زبان بھی ایسی حالت میں موجود ہے۔

پیارے قارئین کرام! عربوں نے اپنے پورے جزیرۃ العرب کے لیے عبرانی ترتیب حروف کے مطابق ترتیب حروف اس طرح بنائی کہ (اب ج د ہ و ز ح ط ی ک ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ) ان حروف کی تریب کو ایک دانش ور حکیم ابن مرہ نے آٹھ جملوں میں مرتب کیا تھا۔ یہ شخص حجاز، نجد، دومۃ الجندل، تبوک ایلہ کے درمیانی علاقہ تیما دیا مدین کا تھا۔ زیادہ تر لوگ کہتے ہیں کہ وہ مدین کا تھا۔ اس کے آٹھ بیٹے تھے۔ اس نے اپنے آٹھ بیٹوں کے نام (ابجد، ہوز، حطی، کلمن، سعفص، قرشت، ثخذ، ضظغ) رکھے۔ یہ ایک حکایت ہے۔ اس کے بارے میں کوئی معتبر بات تاریخ حروف کی کتب میں موجود نہیں ہے۔ البتہ اس طرح کی فرضی کہانی ضرور موجود ہے۔ تورات عبرانی میں اتری تھی اور 22 حروف پر تھی قرآن مجید 29/28 حروف پر نازل ہوا۔ اس میں (ا، ء) دو ایسے حروف ہیں جو اعراب سے الگ الگ ہو جاتے ہیں۔ حالانکہ دونوں ایک ہی ہیں۔ اس طرح 29 حروف پھر اٹھائیس (28) حروف رہ جاتے ہیں۔ ان حروف کی ترتیب کو یاد رکھنے کے لیے اگر آپ ابن مرہ کے آٹھ جملوں کو دیکھیں تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ اس زمانہ کا آدمی ہے۔ جب عربی مرتب اور مروج ہو چکی تھی اور عبرانی مردہ زبان بن چکی تھی۔ یا کم از کم تورات تک محدود ہو چکی تھی۔ عوامی زبان نہیں رہی تھی۔ ابن مرہ اس وقت عربی زبان پر کام کر رہا تھا۔ عربی زبان کے لیے اور حروف کو یاد کرنے کے لیے ابن مرہ نے بامعنی جملے بنائے جن کی تعداد آٹھ تھی۔

(۱) ابجد = آغاز کیا (۲) ھوز = مجھے ملا
(۳) حطی = میں واقف ہوا (۴) کلمن = کلام کیا
(۵) سعفص = اس نے کہا (۶) قرشت = ترتیب دیا
(۷) ثخذ = نگاہ (نظر ثانی) کی (۸) ضظغ = تو (بات) یا (کام) مکمل ہوا

آپ ان آٹھ جملوں پر غور فرمائیں کہ یہ کسی کے بچوں کے نام نہیں

ہیں۔یا یہ مدائن کے آٹھ بادشاہوں کے نام ہیں؟ بلکہ یہ دانش ور حکم ابن مرہ کے ذہن کی اختراع ہے۔جس نے اگلی نسل کے لیے آسانی پیدا کر دی تھی۔جس کی ایک مثال یہ ہے کہ قرآن مجید کی کچھ سورتوں کی ابتداء چند حروف کے مجموعہ سے شروع ہوتی ہے۔جیسا کہ الم = (سورۃ بقرہ)، (سورۃ ال عمران)، (سورت عنکبوت)، (سورت روم)، (سورت لقمان)، (سورت سجدہ)، المص = (سورۃ اعراف) الر = (سورۃ یونس)، (سورۃ ھود)، (سورۃ یوسف)، (سورۃ ابراہیم)، (سورۃ حجر) المر = (سورۃ رعد) کھیعص = (سورۃ مریم)، طہ (سورۃ طہٰ) طسم (سورۃ الشعراء)، (سورۃ قصص) طس (سورۃ نمل) یٰسین = (سورۃ یٰسین) ص = (سورۃ ص) حم (سورۃ المومن) (سورت سجدہ) (سورۃ زخرف) (سورۃ دخان) سورۃ جاثیہ) سورۃ احقاف) حم + عسق = (سورۃ شوریٰ) ق = (سورۃ ق) ن = (سورۃ قلم) قرآن مجید کی ان سورتوں کی ابتداء میں شروع ہونے والے حروف کو حروف قرآنی اور حروف نورانی کہا جاتا ہے۔ان کے حروف الگ الگ کر کے خالص حروف الگ کر لیں اور مکرر حروف کو خارج کر دیں تو اس کے چودہ (14) حروف بن جاتے ہیں۔جس طرح عبرانی قوم میں یہودیوں نے تورات سے عملیات کا کام لیا اور حروف کی قدر و قیمت اور مرتبہ مقرر کیا اور ان سے تعویذات لکھتے اور عملیات کرتے تھے۔حضرت سلیمان علیہ السلام نے سب سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھی تھی۔یہ آیت قرآنیہ یا سورتوں کی ابتدائیہ ہے۔یہ ابجد قمری / عبرانی کے ابتدائی 22 حروف کے اندر ہے۔یہودی بھی اس کے (787) عدد لیتے تھے۔کیونکہ وہ الرحمان لکھتے تھے۔سریانی لوگ الرحمٰن لکھتے ہیں۔اس لیے عدد (786) بنتے ہیں۔عبرانی یہودی مکہ اور مدینہ کے درمیان یا مدینہ اور خیبر کی حدود میں رہتے تھے۔تبوک بھی ان کے اثر میں تھا۔یہودی عبرانی زبان میں عملیات کرتے اور تعویذات لکھتے تھے۔چنانچہ انہیں قواعد پر مسلمانوں نے قرآن مجید کی سورتوں، آیات، اسماء الحسنیٰ اور حروف سے کام کیا۔اس بات پر تمام مسلمانوں کا اتفاق ہے کہ ان عبرانی یہودیوں کے قواعد پر قرآن مجید کی آیات سے کام لینا درست ہے۔جس طرح یہودی تورات کی آیات سے کام لے رہے تھے۔چونکہ قرآن مجید عربی زبان میں ہے۔اس لیے عربوں نے عبرانی حروف کو 22 سے 28 پر اضافہ کر کے اس طرح کا جدول تیار کیا۔

| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| أ ۱ | ب ۲ | ج ۳ | د ۴ | ھ ۵ | و ۶ | ز ۷ |
| ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ح ۸ | ط ۹ | ی ۱۰ | ک ۲۰ | ل ۳۰ | م ۴۰ | ن ۵۰ |
| ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ |
| س ۶۰ | ع ۷۰ | ف ۸۰ | ص ۹۰ | ق ۱۰۰ | ر ۲۰۰ | ش ۳۰۰ |
| ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ |
| ت ۴۰۰ | ث ۵۰۰ | خ ۶۰۰ | ذ ۷۰۰ | ض ۸۰۰ | ظ ۹۰۰ | غ ۱۰۰۰ |

اس جدول سے ماہرین جفر نے بہت سے کام لیئے اور عددی مستھصلہ جات تیار کیئے اور ایسے آسان قواعد تیار کیئے۔جو ہر آدمی تھوڑی سی مشق کے ساتھ کام میں لا سکتا ہے۔مگر یہ قواعد ایسے عام ہو گئے ہیں کہ ایک عام سا مولوی یا کوئی پرائمری پاس آدمی بھی اس جدول سے کام لے سکتا ہے۔بشرطیکہ اس جدول کے حروف کی ترتیب یاد ہو اور ہر حرف کا عدد بھی معلوم ہو۔اس قاعدہ سے تعویذات / نقوش تیار کر سکتا ہے۔اپنے یا کسی دیگر مرد یا عورت کے کام کے حروف کے اعداد استخراج کر سکتا ہے اور کچھ جفری حساب و کتاب بھی کر سکتا ہے۔مثال کے طور پر ذیل کے چند سوالات دیئے جا رہے ہیں۔

۱) اگر سوال قائم کیا جائے کہ میاں بیوی میں سے پہلے کون مرے گا؟

۲) اگر سوال اس طرح بنا دیا جائے کہ انتقال دن کو ہوگا یا رات کو؟

۳) اگر سوال اس طرح کیا جائے کہ یہ عورت حاملہ ہوگی یا نہ ہوگی؟
۴) اگر حاملہ ہو جائے تو حمل قائم رہے گا یا قائم نہ رہے گا؟
۵) اگر حمل ہو گیا اور سوال پیدا ہو جائے کہ لڑکا ہوگا یا لڑکی پیدا ہوگی؟
۶) اگر حمل کی ابتداء ہے اور معلوم نہ ہے کہ حمل ہے یا نہ ہے؟
۷) اگر سوال کرنے والا کسی چیز یا مرد / عورت کے حصول کا سوال کرے؟
۸) اگر سوال یوں کیا جائے کہ چیز، مرد یا عورت یا پھر مکان، جانور یا سواری کو حاصل تو کر لیا ہے۔ کیا یہ میرے پاس رہے گی یا نہ رہے گی؟ (خاص طور پر یہ سوال عورت کے لیے کرتے ہیں۔)
۹) اگر سوال یہ کردے کہ فلاں چیز کے حصول کے لیے یا کسی اور مقصد کے لیے سفر کروں یا نہ کروں؟
۱۰) پھر سوال یوں کردے کہ سفر سے فائدہ ہوگا یا نقصان ہوگا؟
۱۱) سوال چوری کے بارے میں کیا جائے کہ چوری ہوئی ہے یا نہ ہوئی ہے؟
۱۲) سوال پھر یوں کر دیا جائے کہ چوری شدہ مال، چیز ملے گی یا نہ ملے گی؟
۱۳) سوال یوں کر دیا جائے کہ چور مرد ہے یا عورت ہے یا چور نوجوان ہے یا بوڑھا ہے؟
۱۴) چور کا رنگ سفید ہے یا سیاہ ہے یا چور نے چوری دن کو کی ہے یا رات کو کی ہے؟
۱۵) اگر سوال کردے کہ مقدمہ کردوں یا کرنا چاہتا ہوں کہ کامیابی ہوگی یا نہ ہوگی؟
۱۶) اگر سوال کرے کہ کوئی نامعلوم کام کر رہا ہوں۔ اس میں کامیابی ہو گی یا نہ ہوگی؟
۱۷) اگر سوال کرے کہ فلاں سے شرکت / مشترکہ کاروبار، کام یا شادی وغیرہ کے لیے کچھ پوچھتا ہوں کہ ایسا کروں یا نہ کروں؟
۱۸) ایسا سوال کردے کہ کاروبار، شرکت یا کوئی کام مرد سے کروں یا عورت سے کروں؟
۱۹) اگر سوال کردے کہ یہ کام دن سے کروں یا رات سے کروں؟
۲۰) یا یوں بولے کہ کام قبل از دوپہر کروں یا بعد از دوپہر میں کروں یا یوں بولے کہ رات کے ابتدائی حصہ میں کروں یا آخری حصہ میں کروں؟

قارئین کرام! ایسے کئی سوالات ہو سکتے ہیں۔ جن کے جوابات



ایک جفار کو بذریعہ جفر دینا پڑ جاتا ہے۔ ایسے سوالات کے جوابات شمع شبستان رضا میں لکھے ملتے ہیں۔ مگر کچھ ایسے سوالات بھی ہیں۔ جو اس کتاب میں درج نہ ہیں۔ تب عامل ناکامل بڑا پریشان ہو جاتا ہے۔ کیونکہ وہ بے استادا اور بے پیرا ہوتا ہے۔ فقط کتاب شمع شبستان رضا پر انحصار کرتا ہے۔ اگر جواب درست ہو جائے یا بن جائے تو سوال کنندہ راضی ہو جاتا ہے۔ اور اگر جواب غلط ثابت ہو جائے تو جعلی جفار رضا ہو جاتا ہے۔ کیونکہ سوال کنندہ کبھی کبھار جھوٹ بول کر سوال کرتا ہے۔ کبھی غلط ناموں سے سوال کرتا ہے۔ کبھی کوی کام ہو چکا ہوتا ہے۔ مگر جفار سے اس کے بارے میں مستقبل میں ہونے کے لیے پوچھتا ہے۔ جیسے میاں بیوی میں سے پہلے کوئی مر چکا ہوتا ہے۔ یا خاوند اور بیوی اپنے زوج / زوجہ کا نام غلط بتا کر جواب طلب کرے۔ کنواری، مطلقہ یا بیوہ عورت کے بارے میں پوچھیں کہ اس کو حمل ہے یا نہ ہے۔ تازہ بیوہ عورت یا مطلقہ عورت کے بارے میں سوال بن سکتا ہے۔ کنواری لڑکی کے بارے میں غلط کاری کی وجہ سے سوال بن سکتا ہے۔ حاملہ کے پیٹ میں لڑکی یا لڑکے کے لیے اب الٹرا ساؤنڈ سے جنس کی خبر ہو جاتی ہے۔ پھر بھی لوگ پیر صاحب سے امتحان کے لیے پوچھ لیتے ہیں۔ جب پیر صاحب کا جواب درست نکلے تو قابل پیر شمار ہوتا ہے۔ اور اگر جواب غلط برعکس الٹرا ساؤنڈ کے بتائے تو پیر صاحب کا چند مثالوں سے مذاق اڑایا جاتا ہے۔ اسی طرح سفر، چوری اور کاروبار پر سوال کرتے ہیں یا پھر فتح و شکست کے سوالات آتے ہیں۔ جس میں ایک کے مقابل دوسرا فریق بھی ہوتا ہے۔ سوال فتح و شکست میں دو فریق شامل کریں گے اور دن کا عدد بھی لیں گے۔ اگر باقی صفر بچے تو دونوں فریق شکست کھا جائیں گے۔ مراد صلح ہو سکتی ہے۔ دونوں کے مقدمات خارج ہو سکتے ہیں یا کوئی تیسرا فریق فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ جیسے سیاست دان پولنگ کے دن ہار جاتے ہیں اور تیسرا سیاست دان جیت جاتا ہے۔ آپ دو فریقوں کے الگ الگ حساب بھی لگا سکتے ہیں۔ اس حساب میں دونوں

فریقوں کے باقی اعداد ایک یا صفر بچ سکتے ہیں۔ دونوں کے طاق باقی ماندہ یا دونوں کے جفت باقی ماندہ ہو سکتے ہیں۔ یہ قاعدہ ذرا پیچیدہ اور مشکل ہے۔ اس کا قاعدہ اور ہے۔ پھر بیان کروں گا۔ یعنی کام کے ہونے پر یا ہو جانے پر پوچھتے ہیں۔ تو اسی میں لامحالہ غلطی ہو سکتی ہے۔ چنانچہ پہلے سوال کنندہ سے پوچھ لینا چاہیے کہ سوال میں جو کچھ پوچھا جا رہا ہے۔ وہ پہلے وقوع پذیر تو نہیں ہو چکا۔ یا سوال علیہ یا سوال علیھا یا پھر اپنی ذات کے بارے میں جو نام بتائے ہیں یا دیئے ہیں وہ درست ہیں۔ تو پھر جفری جواب نکالنا چاہیے۔

ایک اور نکتہ یا نقطہ کی بات جفار کو یاد رکھنا چاہیے کہ سوال کنندہ جب سوال کر رہا ہو تو اس کے سوال میں دیکھنا چاہیے کہ پہلے کس چیز کا نام لیتا ہے۔ دوسرا نام کس چیز کا لیتا ہے۔ مثلاً یوں پوچھتا ہے کہ حاملہ سے لڑکا ہوگا یا لڑکی پیدا ہوگی۔ اس میں لڑکا پہلے ہے اور لڑکی بعد میں ہے۔ یہی سوال یوں پوچھا جائے کہ حاملہ سے لڑکی پیدا ہوگی یا لڑکا پیدا ہوگا۔ تو ایسے سب سوالوں کے جوابات قاعدہ ابجز ط بدوح سے استخراج ہوتے ہیں۔ نام سائل معہ والدہ کے اعداد یا ہمراہ سوال علیہ / سوال علیھا کا نام معہ والدہ کے اعداد لیں۔ پھر یوم سوال کے اعداد شامل کریں۔ مزید تاریخ قمری ہجری یا شمسی تقویم جو علاقہ میں چل رہی ہو۔ اس میں شامل کریں۔ بعض جفار حضرات قمری برج اور قمری منزل کے اعداد بھی شامل کر لیتے ہیں۔ پھر اسے طاق و جفت یعنی اکی پور (سرائیکی زبان کا لفظ ہے) پر تقسیم کر دیں یعنی دو پر تقسیم کر دیں۔ لامحالہ باقی ایک یعنی طاق (اکی) بچے گا۔ یا باقی دو یعنی جفت (پور) بچے گا۔ یعنی پورا پورا تقسیم ہو جائے گا۔ طاق (اکی) کام کے ہونے کی دلیل ہے۔ یا پہلی بات کی دلیل ہے۔ جو سوال کا پہلا حصہ ہے۔ جفت (پور) کام کے نہ ہونے کی دلیل اور علامت ہے یا سوال کے دوسرے حصہ سے تعلق رکھنے کی بات ہے۔ یہ قاعدہ اس وقت مؤثر ہے۔ جب اس قاعدہ کے مطابق سائل کے سوال میں دو باتیں ہوں۔ تیسری بات کا ذکر نہ ہو۔ اگر ہوگی تو یہ قاعدہ غلط اور فیل ہوگا۔

یا کہ سوال یوں ہو کہ حمل (حاملہ) میں لڑکا ہے یا لڑکی ہے۔ یا کچھ بھی نہیں ہے۔ یا یوں ہو کہ حاملہ (حمل) لڑکے کا ہے یا لڑکی کا ہے۔ یا حمل ضائع ہو جائے گا۔ تو اس صورت میں یہ قاعدہ غلط ہے۔ نا قابل عمل ہے۔ بعض اوقات شرارت میں عورتوں والے اور مردوں والے مشترکہ ناموں سے دھوکا دیا جاتا ہے۔ جیسا کہ نام نسیم، شمیم، فیض، عزیز، فضل اور بختو وغیرہ ہوتے ہیں۔ چنانچہ مرد کو حاملہ بتا کر حساب لگوانے سے جو جواب نکلے گا وہ بعد میں تضحیک کا باعث بن سکتا ہے۔ اس صورت میں جو مشروط دیں کہ اگر یہ عورت ہے تو جواب اس طرح ہو سکتا ہے۔ ایک اور صورت یہ ہے کہ یہ حاملہ عورت اس مرد سے حاملہ ہوئی ہے یا اُس مرد سے حاملہ ہوئی ہے۔ اس طرح کا سوال حل ہو سکتا ہے۔ مگر ایسا سوال حل نہیں کرنا چاہیے۔ غلط جواب سے عورت کا مستقبل تباہ ہو جائے گا۔ یا سوال کنندہ یوں بولے کہ کاروبار میں فائدہ ہوگا یا نقصان ہو گا۔ یا برابر رہیں گے۔ اس سوال میں بھی یہ قاعدہ غلط اور ناقص ہے۔ یہ قاعدہ اس صورت میں درست ہے کہ جب ایک جواب درست ہو یا مثبت ہو۔ دوسرے کا جواب غلط ہو یا منفی ہو۔ یا دونوں کی جنس ایک جیسی ہو۔ ان میں سے ایک کا انتخاب کرنا ہو۔ یا دو مخالف جنسوں میں سے کسی ایک جنس کا انتخاب کرنا ہو تو اس قاعدہ پر آزمائش کرنا چاہیے۔

قاعدہ یوں ہے کہ تمام 28 حروف کی ابجد میں سے صرف حروف (ابجز ط) کا انتخاب کریں باقی چھوڑ دیں یا حذف کر دیں۔ سائل معہ والدہ یا مسئول علیھان (مسئول علیہ / مسئول علیھا) کے حروف کو بسط حرفی کر کے صرف اعداد (ابجز ط) کو شمار کریں۔ یوم سوال اور تاریخ سوال کو بھی شامل کریں۔ یوم سوال لازمی ہے۔ تاریخ سوال اضافی چیز ہے۔ تاریخ سوال پہلے مسلمان جفار قمری ہجری شامل کرتے تھے۔ پھر شمسی تاریخ کا رواج پڑ گیا۔ جس میں بکرمی (دیسی تقویم) اور شاکا کا رواج پڑا تھا۔ اب شمسی عیسوی گریگورین کا رواج ہے۔ آپ سوال کی پوری عبارت کو بھی شامل کر سکتے ہیں۔ چنانچہ جو بات آپ کو درست لگے یا آپ کے قلم سے جواب درست آئے۔ اسی پر مشق کرتے رہیں۔ قاعدہ ابجز ط کے مطابق حروف اور ایام کا جدول ذیل میں ہے۔

| | عربی کے ۲۸ حروف سے صرف ۵ حروف [illegible] | | | | | ہفتہ کے سات ایام کے اعداد | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قاعدہ | ا | ج | ھ | ز | ط | یکشنبہ | دوشنبہ | سہ شنبہ | چہارشنبہ | پنجشنبہ | جمعہ | شنبہ |
| ابجز ط | 1 | [illegible] | 1 | 1 | 1 | 1 | 1 | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | 1 |

☆☆☆☆

# برج سنبلہ

تحریر: سید عرفان، اسلام آباد

## مختصر منسوبات

| جنسی خواص | عنصری خواص | جسدی خواص |
|---|---|---|
| مونث | خاکی | ذوجسدین |
| **حاکم کوکب** | **مخصوص دن** | **مخصوص حروف** |
| عطارد | بدھ، جمعرات، جمعہ | پ، غ |
| **جسم کا حصہ** | **مخصوص رنگ** | **مخصوص پتھر** |
| پیٹ | سبز، پیلا، سفید | پنا، پکھراج، ہیرہ |

### موزوں کھانے:۔

لیموں، کالا زیرہ۔

### موزوں کھیل/شوق:۔

ناچ، دستکاری، گھر کا کام، زبانیں سیکھنا، پینٹنگ بنانا، پڑھنا لکھنا۔

### موزوں جڑی بوٹیاں اور پودے:۔

بام مرہم، زیرہ، میتھی کے بیج، سونف، مہندی۔

### پیشہ:۔

سائنس، سرکاری ملازمت، درس و تدریس، استاد، تحقیق لکھاری، انتظامی شعبے، تجارت، شماریات، حساب دانی، نرسنگ طب میڈیسن، دوا سازی، علاج معالجہ، روحانی علاج کرنے والے، اکاؤنٹنگ، بک کیپنگ، سیکرٹری، بنکاری، کرنسی کا کام، نرسنگ، پالتو جانور، کاغذ کا کام، ادب، صحافت، جانوروں کا ہسپتال، مذہب کی تبلیغ، محکمہ ڈاک کی ملازمت، کمپیوٹر کا کام کرنے والے۔

## عام خصوصیات

سنبلہ افراد بہت ذہین ہوتے ہیں، ہر چیز کو سمجھنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ ہر کام کو صحیح اور سلیقے سے کرتے ہیں۔ عموماً ان کو ایسے علم کا شوق ہوتا ہے جو کہ عملی ہو۔ یہ افراد دوسروں کی مدد کے لیے تیار رہتے ہیں۔ عملی اور اچھے کاموں میں دوسروں کے ساتھ مل کر دل سے کام کرتے ہیں۔ ان میں اکثر افراد احتیاط سے کام کرنا جانتے ہیں اور قابل عمل کام اور خیالی پلاؤ میں فرق سمجھ سکتے ہیں۔ یہ اپنے حالات کے مطابق اپنے آپ کو ڈھال سکتے ہیں۔

### موزوں حالات/منسوبات:۔

تعلیم، پڑھنے کی جگہ، لائبریری، آڈٹ سے متعلق رجسٹر وغیرہ، کھانے کی اشیاء اور ادویات رکھنے کی جگہ، الماری، پالتو جانور، غیر شادی شدہ لڑکیاں۔

### موزوں اشیاء:۔

لباس، گھریلو جانور، کتابیں، ٹکٹ۔

### صحت:۔

یہ لوگ کام میں مگن ہو کر اپنی صحت داؤ پر لگا دیتے ہیں۔

### محبت کے معاملات:۔

اگرچہ سنبلہ افراد شرمیلے اور اپنے آپ میں خوش رہنے والے ہوتے ہیں مگر اگر محبت مل جائے تو بہت خوش رہتے ہیں۔ یہ کھل کر پیار کا اظہار کرنے کی بجائے اشاروں سے اظہار کرتے ہیں۔

## مثبت خصوصیات

سنبلہ افراد بہترین منتظم ہوتے ہیں۔ یہ کام کو سوچ سمجھ کر اور سلیقے سے نہ صرف خود کرتے ہیں بلکہ دوسروں سے بھی صحیح طریقے سے کام کرواتے ہیں۔ ہر کام میں احتیاط پسند ہوتے ہیں۔ اچھے اور برے میں تمیز کر سکتے ہیں۔ نازک مزاج ہوتے ہیں۔ ہر چیز کا تجزیہ کر سکتے ہیں۔ کام کو باریک بینی سے کرتے ہیں۔ مزاج میں انکساری ہوتی ہے اور ان کی دلی خواہش ہوتی ہے کہ ہر چیز صحیح طریقے سے کی جائے۔

یہ محبت کے معاملات میں بھی سوچ کا دامن نہیں چھوڑتے اور نتیجہ کے بارے میں سوچ کر ہی آگے بڑھتے ہیں۔ اگر ان کو پیار مل جائے تو یہ بہت وفادار اور اچھے ساتھی ثابت ہوتے ہیں۔

یہ خاکی عنصر ہونے کی وجہ سے کافی مضبوط ہوتے ہیں اور مشکلات پر قابو پا سکتے ہیں۔ دوسرے افراد کے مقابلے میں زیادہ ثابت قدم ہوتے ہیں۔ خاص طور پر اگر یہ لوگ اپنے آپ کو پرسکون رکھ سکیں۔

## منفی خصوصیات

بعض اوقات سنبلہ افراد ہر کام کو ترتیب سے کرنے کے ضبط میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ ہر وہ کام جو کہ ان کی ذہنی ہم آہنگی کے خلاف ہوتا ہے اس سے وہ پریشان ہو جاتے ہیں۔ وہ اپنا ٹارگٹ پورا کرنے کے لیے ہر کام کرنے کو تیار ہو جاتے ہیں۔

یہ لوگ ضرورت سے زیادہ محتاط ہوتے ہیں۔ دوسروں کو طعنے دیتے ہیں۔ ہر وقت شکوہ شکایت کرتے ہیں۔ ضرورت سے زیادہ تنقید کرتے ہیں اور ضرورت سے زیادہ معتقد ہوتے ہیں۔

ان کو اپنے خیالات کا اظہار کرنے میں عموماً مشکل ہوتی ہے۔ اور وہ محبت میں ناکامی کے خوف کی وجہ سے آگے بڑھنے سے گھبراتے ہیں۔ یہ ہر وقت نکتہ چینی اور روک ٹوک کر کے اپنے ساتھی کو تنگ کرتے ہیں۔

یہ کام کے جنون میں اپنے آپ کو تھکا دیتے ہیں۔ دماغ اور جسم دونوں کو ان کے ہاضمے کی پریشانی ہو جاتی ہے۔ بے خوابی کے مثال کا سامنا ہوتا ہے۔ یہ اپنے آپ کو کام سے نہیں روک سکتے اور کام کی پریشانی میں نروس ٹینشن کا شکار ہو جاتے ہیں۔

## بیماریاں

آنتوں، پیٹ، کمر کے نچلے حصے سے متعلق امراض۔

❁❁❁

## بقیہ لوح دفع آسیب و جنات کا بقیہ

ایک لوح مریض کے استعمال شدہ رومال مین سر کے بال، ایک تصویر اور ایک لوح ڈال کر دور جنگل یا ویران جگہ جا کر دفن کر دیں اور دوسری لوح مریض کے گلے میں ڈالے، 72 گھنٹوں کے اندر اندر شفاء نصیب ہو گی اور اہم بات یہ کہ سوا کلو گوشت بھینس کا صدقہ دیں۔ امنت بالله 99 بار پڑھ کر مریض کے سر سے 9 بار وار کر سمندر میں ڈال دیں۔ عامل ریاضیت میں یا اللہ یا سلام 1100 بار یا 101 بار پڑھتا جائے تین دن برابر مریض کا تصور کر کے جنات و آسیب دفع شود۔ انشاء اللہ دفع نہیں ہوئے تو ہلاک ہو جائیں گے۔ مجھے اور ادارے کے تمام لوگوں کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔ پھر زندگی رہی تو ایک نئے مضمون کے ساتھ حاضر ہوں گا۔ جب تک کے لیے فی امان اللہ۔

لوح یہ ہے۔

ی اق ھ اد ۷۸۶ ی اح ف ی ظ
یا الھی نجیۃ الافات جملہ سحر ش الارض
والسماء البروج والسیارکان وستارکان و
العلم السظحا والناری الخالی والباری واہ بی و
الھوائی وشر الوسواس الخناس والجن والانس واہ
بلیس وزیت الشیطن الخبث والخبالین بطیفل
محمد مصطفی صلی اللہ علیہ والہ وسلم یا اللہ یا اللہ یا اللہ
یا دافع یا دافع یا دافع

☆☆☆

# اعجاز محمدی

## فصل اسمائے معظم کے بیان میں

حب کے بیظر ہے چاہے کہ روز شنبہ کو سات مرتبہ آیت شریف پڑھ کے آگ پر ڈالے اور نام اپنا مع والدہ و نام مطلوب زبان پر لاوے اسم یہ ہے۔**قل افلاتو عدون الی اخرۃ** دیگر واسطے حب کے یہ آیت شریف اکیس مرتبہ سیاہ مرچ پر پڑھ کے دم کرے اور آگ میں چھوڑ دے سہ شنبہ اول سے سہ شنبہ تک یہ عمل کرے مطلوب حاضر ہو آیت شریف یہ ہے۔**وانہ علٰے ذالک لشھیدہ وانہ لحب الخیر لشدید**۔فلاں فلاں علی حب فلاں بن فلاں ساتھ عمل کے کہتا جاوے دیگر واسطے حب کے بروز پنجشنبہ پڑھنا اختیار کرلے اور چاہیے چار شنبہ سے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ جس کسی کو چاہے مطیع ہو جاوے اسم یہ ہے۔**یا مقلب القلوب والا بصارہ** کو خلیفہ اولیاء موافق عدد اسم مطلوب کے پڑھے دیگر اگر کوئی شخص چاہے کہ فلاں عورت مجھ پر عاشق ہو لاوے اتوار یا منگل کو لکڑی انجیر کی اور مادہ سگ کو وہ لکڑی مارے پھر اس لکڑی کو جلاوے جب کہ وہ لکڑی راکھ ہو جاوے تو اپنے پیشاب میں اس کی گولیاں بناوے اور بروز مذکور ایک گولی جس عورت پر چاہے مارے عورت فریفتہ ہو۔دیگر اگر چاہے کہ کسی کو مسخر و مبتلا کے محبت کرے یہ دعا نوچندی جمعرات کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھے اور لوبان سے دھونی دے اور خوشبویات مثل وعطر و گل خوشبودار وغیرہ کے پاس رکھے پھر اگر سات مرتبہ پھول خوشبودار پر دم کر کے جس کسی کو سنگھا دے فریفتہ ہو جاوے تین مرتبہ پڑکر اپنے او پر دم کرے مہربان ہو جاوے اور اگر سات مرتبہ شرینی پر دم کر کے کھاوے فریفتہ ہو دعا یہ ہے۔اھیاً اشراھیاً اجلی نونی داعتومہ ہاسرل، بحق الوہ سنبیکسو رسینتیس دن اللہ کرے بےلمنہ جوکنی عواری عماری مشتاری اسریوہ سلیمان کشمری یا اللہ۔دیگر واسطے بزدرہم کے خصوصاً بغرض آزو باو محبت یا وسعت رزق کے اس دعا کو بعد نماز عشا کے ایک ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ مع اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے پڑھے اور خوشبو بھی لاوے اور وقت پڑھنے دعا کے اس امر کا خیال کرے کہ جناب باری بوسیلہ فرشتوں کے میری دعا حضرت پاک غوث تک پہنچاوے گا اور وہی میرا نام بناوے گا ورنہ سوائے ذات علام الغیوب کے کوئی کسی کو آفت سے بچا نہیں سکتا اور نہ رتبہ حاضر و ناظر کا کسی کو حاصل دعا یہ ہے۔یا حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ۔دیگر اگر وقت تکلیف جننے کے یہ دعا لکھ کر کمر عورت میں ریسماں سے باندھے بلا تکلیف بچہ پیدا ہو جاوے لیکن بعد فراغت تعویذ کو کھول ڈالے ورنہ جو کچھ پیٹ میں ہوگا گر پڑے گا دعا یہ ہے **لاحول ولا قوت الاباللہ العلی العظیم** کی دھونی لوبان سے عمل میں لاوے دیگر اگر کسی کی دیوار شق ہوگئی ہو اور شک گر جانے کا ہووے تو یہ دعا لکھ کر دیوار پر چسپان کر دے وے۔جب تک یہ پرچہ دیوار پر رہے گا ہرگز نہ گرے گی۔دعا یہ ہے۔بحق شاہ دین معروف کرخی بماند سالہا دیوار ترقی کہ وزبان علی موسیٰ رضا بود علی موسے رضا باوے رضا بود بعد ازاں کچھ خیرات دے وے۔دیگر نقل ہے امام ناطق جعفر صادق سے جو عورت سورت نون کو زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے جلد حاملہ ہو جاوے اور جس

یہ مضمون کتاب ''اعجاز محمدی'' سے لیا گیا ہے۔مکمل کتاب آپ فوٹو کاپی کی صورت میں ادارے سے حاصل کر سکتے ہیں۔
حوالہ نمبر 22 - قیمت -/220

# زحل در جدی اور مشتری در قوس

ازقلم: فضل محمود نقاش، تر نڈہ محمد پناہ

زحل کے برج جدی میں داخل ہو جانے سے برج عقرب پر زحل کی نحوست ختم ہوگئی۔ بشرطیکہ بوقت پیدائش برج عقرب کا طالع پیدائش اور درجہ 22 دقیقہ 36 دقیقہ تھا۔ یہ شرط کیم جنوری 2019ء سے ہے۔ برج قوس، برج جدی اور برج دلو والے ساڑھ ستی میں رہیں گے۔ جبکہ برج قوس والے اپنے اڑھائی سال گزار چکے ہیں۔ باقی پانچ سالوں کا فکر کرتے رہیں گے۔ برج دلو والوں پر زحل کی ساڑھ ستی شروع ہو چکی ہے۔ ساڑھ ستی کے دوران کسی برج میں زحل سعد ہوتا ہے۔ جیسے قوس، جدی، دلو، حوت وغیرہ اور نحوست میں جوزا، سرطان، اسد اور سنبلہ کو دیکھ لیں۔ زحل کے بداثرات پوری آب وتاب سے برج سرطان پر پڑیں گے۔ سرطان کا حاکم قمر جدی سے مقابل پر تھا۔ اور زحل بھی مقابل پر ہے۔ قمر کو جدی میں وبال ہے۔ اور زحل کو سرطان میں وبال ہے۔ زحل جدی سے دلو، جوزا، اسد اور قوس کے بروج سقوط پر ہیں۔ دلو تو زحل کا گھر ہے۔ جبکہ جوزا میں حضیض، اسد میں وبال ہے۔ البتہ قوس میں اوج ہے۔ برج حوت اور برج عقرب پر زحل کی نیم سعد نظر رہے گی۔ برج حوت میں سعادت زحل زیادہ ہے۔ برج عقرب میں نحوست زیادہ ہے۔ ثور اور سنبلہ کے بروج جدی سے نظر سعد اکبر تثلیث پر ہیں۔ ثور کا زہرہ اور سنبلہ کا عطارد زحل کے بہت دوست ہیں۔ ثور کے بعد جوزا اور سنبلہ کے بعد میزان کے حاکم زحل کے دوست ہیں۔ جبکہ قمر زحل کے مقابل برج کا حاکم ہونے کے باہم مخالف ہیں۔ عُطارد اور زہرہ کا قمر مخالف ہے۔ اس وجہ سے زحل سے دشمنی زیادہ ہو جاتی ہے کہ عطارد اور زہرہ زحل کے دوست ہیں۔ زحل کا شمس اور مریخ بھی دشمن ہیں۔ قمر بھی شمس کی وجہ سے مخالف ہے۔ یعنی حمل، سرطان، اسد اور عقرب کے بروج زحل سے متاثر ہوتے ہیں۔ جبکہ اڈھایہ کے اعتبار سے بھی یہی بروج نہیں۔ جس میں زحل کی نحوست زیادہ ہوگی۔ زحل کے اثرات جاننے درجہ ذیل جدول پر غور رکھیں۔

| زحل در جدی تا زحل در حمل تک متاثر بروج | | قمر سے زحل کی طرف فاصلوں کے اعتبار سے زحل کے اثرات |
|---|---|---|
| زحل در جدی | ۱۔ جدی، اسد، حوت | عزت و مرتبہ میں کمی ہوگی۔ حالات سخت ہوں گے۔ |
| | ۲۔ قوس، سنبلہ، ثور | عزت و مرتبہ میں اضافہ ہونا ہوگا۔ اچھا وقت ہوگا۔ |
| | ۳۔ عقرب، سرطان، حمل | زندگی اچھی گزرے گی، وقت اچھا رہے گا۔ |
| | ۴۔ میزان، جوزا، دلو | رنج وغم میں اضافہ ہوگا۔ یا تکالیف بڑھیں گی۔ |
| زحل در دلو | ۱۔ دلو، عقرب، سرطان | عزت ووقار میں اضافہ ہو مالی فوائد زیادہ ہوں۔ |
| | ۲۔ جدی، سنبلہ، جوزا | پریشانیاں بڑھ جائیں۔ قرض بڑھے یا مال و دولت ضائع ہو جائے۔ |
| | ۳۔ قوس، اسد، حمل | بہت اچھا وقت آنے والا ہے۔ |
| | ۴۔ حوت، میزان، ثور | ایک سخت گیر وقت۔ حالات قابو میں نہ ہوں۔ |
| زحل در حوت | ۱۔ عقرب، حوت، جوزا | رومانوی ماحول۔ عزت زیادہ ہو۔ |
| | ۲۔ سنبلہ، دلو، سرطان | ناموافق حالات میں اچھا راستہ نکل آنا۔ |
| | ۳۔ میزان، جدی، ثور | جاہ ومرتبہ کی طلب میں نقصان ہو۔ |
| | ۴۔ قوس، حمل، اسد | رنج وغم ان لوگوں پر زیادہ گا۔ |
| زحل در حمل | ۱۔ حمل، اسد، قوس | بہت منحوس وقت ہے۔ پیشگی تدارک کے لیے سوچیں۔ |
| | ۲۔ حوت، سرطان، میزان | اپنی ذاتی کوشش سے حالات قابو میں آجائیں گے۔ |
| | ۳۔ جدی، جوزا، عقرب | چھوٹی غلطی کی بڑی سزا ملے یا والدین کی سزا اولاد بھگتے۔ |
| | ۴۔ دلو، ثور، سنبلہ | موجودہ زحل در جدی کے عملیات اس دور میں کافی دفاع کریں گے۔ |

آپ کو زحل کے نحس وسعد اثرات سے آگاہ کر دیا گیا ہے۔ جس میں یورانس کی معاونت کے اثرات بھی شامل ہیں۔ لیکن مشتری در قوس ہونے زحل در جدی ہونے سے جو تاثیر پیدا ہو رہی ہے۔ ان سے عامل حضرات کس طرح فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ اور ضرورت مند، رنج والے اور تکالیف میں مبتلا مخلوق خدا کی خدمت کس طرح کر سکتے ہیں۔ ان کو کس طرح فائدہ پہنچا سکتے ہیں یا دے سکتے ہیں۔ یا عامل حضرات کن لوگوں کو فائدہ دے سکتے ہیں۔ اور کن کو نہیں دے سکتے۔ اور یہ

# عطر مشک

جنسی قوت میں اضافہ، روحانی قوت کا حصول، بخار، کھانسی، ذہنی قوت، دل کے مریضوں کے لیے مفید، ذہنی اور نروس سسٹم کی بہتری کے لیے، جوڑوں کے درد کا خاتمہ، درد سے جلد آرام، زخموں کے جلد بھرنے کے لیے، جلد کی بہتری اور تروتازہ رکھنے کے لیے، نظام ہضم کو بہتر بنانے، قوت مدافعت بڑھانے۔

بات بھی دیکھنی ہے۔کیا عامل صاحب اس زمانہ/دورانیہ میں خود سعد مسعود ہے، یا نحس ومنحوس ہے۔کیا عامل صاحب اچھائی، تعمیر وترقی اور خوشحالی کے عملیات کر سکتا ہے۔یا برائی، تخریب وتنزلی اور بدحالی کے عملیات کر سکتا ہے۔زحل کے اثرات ہر آدمی پر شمار کیے جائیں گے۔اس طرح ہر عامل کا زائچہ شمسی، قمری اور وقتی دوسرے عامل سے مختلف ہوگا۔چنانچہ کسی عامل کے زائچہ کی رو سے زحل کس عامل کو سعد اثرات دے گا۔جس سے عامل کی قلم سے سعد عملیات زیادہ مؤثر ہوں گے۔اور کسی عامل کے زائچہ کی رو سے زحل عامل نحس اثرات دے گا۔اس طرح عامل کی قلم سے تفریق وطلاں اور بربادی کے عملیات زیادہ زوراثر ہوں گے۔چونکہ برج جدی منقلب برج ہے۔زحل درجدی میں سعد ونحس عملیات اوراثر ہوں گے۔قمری چال کو سب سے زیادہ بدنظر رکھا جائے گا۔باقی سیارگان کو صاحب سوال کے زائچہ کو دیکھ کر بدنظر رکھا جائے گا۔اگر زائچہ نہ ہو یا زائچہ نہ بن سکتا ہو تو سعد دور میں قمر درثور اور قمر در سنبلہ میں کام کریں۔قوی اُمید ہے کام ہر صورت میں ہوگا۔اس کے علاوہ کیا عامل صاحب کو علم ہے کہ جو شخص آیا بیٹھا ہے۔(سائل) اس کی مدد کی جاسکتی ہے یا نہیں کی جاسکتی۔یا اسی عامل کے پاس جو نقش ذاتی ہے۔صدری ہے، خاندانی ہے، مرشد سے ملا ہے یا کسی عامل نے فقط/فقدا جازت دے رکھی ہے۔تو اس سے کس طرح اور کس وقت کام لیا جاسکتا ہے۔یہ نقش فائدہ دے گا یا نقصان دے گا؟ تو ان سوالات کے جوابات کے لیے عرض ہے کہ مشتری درقوس 2 ستمبر 2019ء بروز پیر تک رہے گا۔پھر مشتری جدی میں بحالت نحس اکبر ہبوط میں 9 دسمبر 2020ء بروز ہفتہ تک رہے گا۔مشتری پلوٹو سے قران 13 نومبر 2020ء بروز جمعۃ المبارک بوقت 02:بجکر 18 منٹ پر برج جدی کے 22 درجہ 15 دقیقہ 46 ثانیہ پر ہوگا۔اور مشتری کا زحل سے قران 21 دسمبر 2020ء بروز پیر بوقت 23:بجکر 22 منٹ پر برج دلو کے 00 درجہ 30 دقیقہ 42 ثانیہ پر ہوگا۔یا برج دلو کے 00 درجہ 27 دقیقہ پر زحل ومشتری کا قران ہوگا۔اس قران سے عالمی تبدلیاں شروع ہو جائیں گی۔دنیا کے حالات بدل جائیں گے۔دنیا پر موجود انسانوں کے حالات بدل جائیں گے۔اس تبدیلی میں پاکستان اور چین کو ملانے والی شاہ راہ (سی پیک) گوادر کا شامل کرلیں۔یا روس اور چین کے مفادات پاکستان میں ہو جائیں تو یہ قران زحل ومشتری عالمی اثرات کا ہوگا۔جن کے اثرات انسانوں کی اجتماعی زندگی اور انفرادی زندگی پر پڑیں گے۔کچھ حضرات کے سیارگان مضبوط اور سعد ہوں گے۔کسی کا طالع شمسی طاقتور ہوگا۔اور کسی کا طالع قمری مسعود ہوتا۔اور کوئی بلحاظ طالع وقتی مضبوط اور سعد ہوگا۔وہ اپنی ذاتی کوشش کریں یا نہ کریں۔وہ ترقی کریں گے۔جاہ ومرتبہ پائیں گے۔اعلیٰ مقام اور اعلیٰ شہرت پائیں گے۔اگر ان کو ضرورت ہے تو صرف اس بات کی ہے کہ جاہ ومرتبہ، شہرت ومقبولیت کے ساتھ ساتھ مال ودولت کو قائم رکھنا ہے اور قائم ہونا لازمی اور ضروری ہے۔اگر ذاتی قابلیت سے ایسا ہوسکتا ہو۔یا کر سکتے ہوں تو ٹھیک ورنہ عملیات بقائے جاہ ومرتبہ بقائے شہرت، مقبولیت بقائے مال ودولت اور بقائے عہدہ ومقام کی ضرورت ہے۔جو کہ عمل صرف سیارہ زحل کے وقت سے ہوسکتے ہیں۔زحل درجدی سے ایسا دور اور وقت آگیا ہے۔جس میں مشتری، زہرہ اور عطارد کو بدنظر رکھا جائے گا۔یا شمس ومریخ اور قمر کو بدنظر رکھا جائے یا سوال کندہ کے زائچہ کے مطابق زحل ومشتری کے ساتھ کسی سیارے کو ملا کر عمل تیار کیا جائے گا۔تا کہ کمال نعمت کو زوال نعمت نہ ہو۔یہ کام صرف تجربہ کا عامل کامل کر سکتا ہے۔ہر کسی کا کام نہیں ہے۔

پیارے قارئین کرام! زحل درجدی، یورانس درثور اور مشتری درقوس میں ایسے عملیات جو خاکی چال سے لکھیں جائیں یا خاکی وآتشی چالوں کے امتزاج سے تیار کئے جائیں۔تو زیادہ مؤثر اور زوراثر ہوں گے۔اس حوالے سے اپنی کاوش آپ کے لیے پیش کررہا ہوں۔

ا۔ ایسے افراد جو معاشرے میں پیس کر رہ گئے۔لوگوں کی نظر میں حقیر اور مقہور ہوگئے ہیں۔کسی کی نگاہ میں اپنی ذاتی غلطیوں سے یا کسی دیگر کی غلطی سے گر گئے ہوں۔تو ان کے لیے عزت ووقار سے دوبارہ زندگی گزارنے کا وقت آگیا ہے۔

| ۰۴۷ | ۱۱۷ | ۲۳۳ |
|---|---|---|
| ۱۱۹ | ۲۳۲ | ۰۴۹ |
| ۲۳۱ | ۰۴۸ | ۱۱۸ |

| ۲۰۵۶ | ۲۰۵۹ | ۲۰۶۲ | ۲۰۴۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۶۱ | ۲۰۵۰ | ۲۰۵۵ | ۲۰۶۰ |
| ۲۰۵۱ | ۲۰۶۴ | ۲۰۵۷ | ۲۰۵۴ |
| ۲۰۵۸ | ۲۰۵۳ | ۲۰۵۲ | ۲۰۶۳ |

| ۲۳۷۷ | ۲۳۷۱ | ۲۳۶۵ | ۲۳۵۹ | ۲۳۵۳ |
|---|---|---|---|---|
| ۲۳۶۰ | ۲۳۵۴ | ۲۳۷۳ | ۲۳۷۲ | ۲۳۶۶ |
| ۲۳۶۸ | ۲۳۶۷ | ۲۳۶۱ | ۲۳۵۵ | ۲۳۷۴ |
| ۲۳۵۶ | ۲۳۷۵ | ۲۳۶۹ | ۲۳۶۳ | ۲۳۶۲ |
| ۲۳۶۴ | ۲۳۵۸ | ۲۳۵۷ | ۲۳۷۶ | ۲۳۷۰ |

نوٹ: آپ ان نقوش کے خانوں کی ترکیب بمطابق فوائد وکوائف بدل سکتے ہیں۔

۲۔ ایسے افراد جو غربت کی وجہ سے معاشرے میں کوئی مقام نہیں رکھتے، رات دن کی روٹی نہیں ہے۔ تن ڈھانپنے کے لیے کپڑے نہیں ہیں اور سر چھپانے کے لیے مکان نہیں ہے۔ گویا مال و دولت نہیں ہے۔

| ۴۳۲ | ۴۲۵ | ۴۳۰ |
|---|---|---|
| ۴۲۷ | ۴۲۹ | ۴۳۱ |
| ۴۲۸ | ۴۳۳ | ۴۲۶ |

| ۷۱ | ۱۳۷ | ۳۰۹ |
|---|---|---|
| ۱۳۹ | ۳۰۸ | ۷۰ |
| ۳۰۷ | ۷۲ | ۱۳۸ |

| ۴۲ | ۳۵ | ۴۰ |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۹ | ۴۱ |
| ۳۸ | ۴۳ | ۳۶ |

| ۲۱۶۴ | ۶۸۶ | ۳۳۳۱ | ۲۸۴۴ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۰ | ۲۸۴۵ | ۲۱۶۳ | ۶۸۷ |
| ۲۸۴۶ | ۳۳۳۳ | ۲۸۴ | ۲۱۶۲ |
| ۶۸۵ | ۲۱۶۱ | ۲۸۴۷ | ۳۳۳۲ |

| ۵۱۸ | ۵۲۱ | ۵۲۴ | ۵۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۵۲۳ | ۵۱۲ | ۵۱۷ | ۵۲۲ |
| ۵۱۳ | ۵۲۶ | ۵۱۹ | ۵۱۶ |
| ۵۲۰ | ۵۱۵ | ۵۱۴ | ۵۲۵ |

| ۲۷۴ | ۲۸۰ | ۲۸۶ | ۲۶۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۴ | ۲۶۲ | ۲۷۲ | ۲۸۲ |
| ۲۶۴ | ۲۹۰ | ۲۷۶ | ۲۷۰ |
| ۲۷۸ | ۲۶۸ | ۲۶۶ | ۲۸۸ |

۳۔ بھائی بہن یا دو بھائی یا دو بہنیں یا برادری کے رشتہ آپس میں ایسے لڑ چکے ہوں کہ نفرت و عداوت سے نفاق و عناد ایسا ہو گیا ہو کہ منہ نہ بھاتا ہو۔ شکل اچھی نہ لگتی ہو۔ آئے روز تھانہ میں ایک دوسرے کے خلاف درخواستیں دی جا رہی ہوں۔ عدالتوں میں مقدمات دائر کیے جا رہے ہوں۔ یا قتل و غارت تک نوبت پہنچ چکی ہو۔ اگر آپ اصل سورت، اصل آیت یا اصل اسم مبارک سے لکھنا چاہیں تو زیادہ اچھا ہے۔ کیونکہ استخراج اعداد میں غلطی ہو جاتی ہے۔ جبکہ یہ نقوش جو آپ کی خدمت میں پیش کئے جا چکے ہیں۔ سب پڑتال شدہ اور درست ہیں۔

| ۶۱۸ | ۷۹۷ | ۱۹۵۴ | ۳۶۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۳ | ۳۶۳ | ۶۱۷ | ۷۹۸ |
| ۳۶۴ | ۱۹۵۶ | ۷۹۵ | ۶۱۶ |
| ۷۹۶ | ۶۱۵ | ۳۶۵ | ۱۹۵۵ |

| ۹۰۳ | ۹۰۹ | ۹۱۵ | ۸۸۹ |
|---|---|---|---|
| ۹۱۳ | ۸۹۱ | ۹۰۱ | ۹۱۱ |
| ۸۹۳ | ۹۱۸ | ۹۰۵ | ۸۹۹ |
| ۹۰۷ | ۸۹۷ | ۸۹۵ | ۹۱۷ |

| ۲۲۹۴ | ۱۷۹۷ | ۳۳۶ | ۱۳۱۸ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۵ | ۱۳۱۹ | ۲۲۹۳ | ۱۷۹۸ |
| ۱۳۲۰ | ۳۳۸ | ۱۷۹۵ | ۲۲۹۲ |
| ۱۷۹۶ | ۲۲۹۱ | ۱۳۲۱ | ۳۳۷ |

۴۔ ایسا گھر جو کسی دوسرے گھر کو تباہ و برباد کر رہا ہو۔ ایسے دشمن گھر کو سبق سکھانے یا راہ راست پر لانے کے لیے ہے۔ یہ ایسے نقوش ہیں۔ ان سے بعض اوقات گھر ویران ہو جاتے ہیں۔ دشمن نقل مکانی کر جاتا ہے اور کبھی دشمن کے اہل خانہ مرنا شروع ہو جاتے ہیں۔ پھر کوئی نہیں بچتا۔ عامل ایسے نقوش کے لکھنے میں کافی غور و فکر کر کے لکھے۔ ناحق کام نہ کرے۔

| ۱۳۵۶ | ۱۳۵۹ | ۱۳۶۲ | ۱۳۴۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۶۱ | ۱۳۵۰ | ۱۳۵۵ | ۱۳۶۰ |
| ۱۳۵۱ | ۱۳۶۴ | ۱۳۵۷ | ۱۳۵۴ |
| ۱۳۵۸ | ۱۳۵۳ | ۱۳۵۲ | ۱۳۶۳ |

| ۱۷۱۶ | ۲۰۳ | ۲۷۹۴ | ۱۱۱۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۷۹۳ | ۱۱۱۴ | ۱۷۱۵ | ۲۰۴ |
| ۱۱۱۵ | ۲۷۹۶ | ۲۰۱ | ۱۷۱۴ |
| ۲۰۲ | ۱۷۱۳ | ۱۱۱۶ | ۲۷۹۵ |

۵۔ شادی نہیں ہو رہی، شادی پسند کی ہونی چاہیے۔ پسند تو محبوبہ اور معشوقہ ہوتی ہے۔ اس لیے پسند بھی والدین کی پسند ہونا چاہیے۔ کسی غلط لڑکی یا عورت کے دام میں نہیں آنا چاہیے۔ چنانچہ اگر اس کا حاصل کرنا مشکل اور محال ہو جائے۔ کوئی ذریعہ اور طریقہ کام نہ آ رہا ہو تو اس نقش سے کام لیا جاتا ہے۔ اس نقش کی دو چالیں ہیں۔ سائل کے سوال کے مطابق خانوں کے اعداد میں تبدیلی لائی جاتی ہے۔ دیگر نقوش بھی شامل ہیں۔

| ۱۰۹ | ۳۸۹ | ۱۳۰ |
|---|---|---|

| ۱۳۰ | ۳۸۷ | ۱۱۱ |
|---|---|---|

| ۳۹۱ | ۱۲۹ | ۱۰۸ |
|---|---|---|
| ۱۲۸ | ۱۱۰ | ۳۹۰ |

| ۳۸۹ | ۱۱۰ | ۱۲۹ |
|---|---|---|
| ۱۰۹ | ۱۳۱ | ۳۸۸ |

| ۲۸۹۴ | ۲۱۲۵ | ۱۳۹۱ | ۴۳۷۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۹۰ | ۴۳۷۶ | ۲۸۹۳ | ۲۱۲۶ |
| ۴۳۷۷ | ۱۳۹۳ | ۲۱۲۳ | ۲۸۹۲ |
| ۲۱۲۴ | ۲۸۹۱ | ۴۳۷۸ | ۱۳۹۲ |

| ۲۱۲۶ | ۲۸۹۲ | ۱۳۹۳ | ۴۷۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۹۴ | ۴۷۳۲ | ۲۱۲۵ | ۲۸۹۳ |
| ۴۷۳۳ | ۱۳۹۵ | ۲۸۹۰ | ۲۱۲۳ |
| ۲۸۹۱ | ۲۱۲۴ | ۴۷۳۴ | ۱۳۹۲ |

| ۲۲۸۹ | ۲۲۹۲ | ۲۲۹۵ | ۲۲۸۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۹۴ | ۲۲۸۳ | ۲۲۸۸ | ۲۲۹۳ |
| ۲۲۸۴ | ۲۲۹۷ | ۲۲۹۰ | ۲۲۸۷ |
| ۲۲۹۱ | ۲۲۸۶ | ۲۲۸۵ | ۲۲۹۶ |

۶۔ امراض تو انواع و اقسام کی ہیں۔ امراض کا علاج تعویذات و عملیات سے کرانا اب ختم ہو چکا ہے۔ طب یونانی اور حکماء کا چرچا ختم ہو چکا ہے۔ اب ڈاکٹری ایلوپیتھی کی چل رہی ہے۔ لیکن عورتوں یا مردوں کو جب اولاد پیدا کرنے سے باندھ دیا جاتا ہے تو پھر اس کا کوئی حل اور علاج کسی طریقہ علاج میں نہیں ہوتا۔ عام طور پر یہ کام کالے علم سے زیادہ ہو رہا ہے۔ کیونکہ نورانی علم کے عامل ایسا نہیں کرتے بلکہ مسائل کی حوصلہ شکنی کرتے ہیں۔ درست کرتے ہیں۔

| ۸۳۷ | ۸۳۰ | ۸۳۵ |
|---|---|---|
| ۸۳۲ | ۸۳۴ | ۸۳۶ |
| ۸۳۳ | ۸۳۸ | ۸۳۱ |

| ۷۵۸ | ۷۵۱ | ۷۵۶ |
|---|---|---|
| ۷۵۳ | ۷۵۵ | ۷۵۷ |
| ۷۵۴ | ۷۵۹ | ۷۵۲ |

| ۱۷۳۳ | ۱۷۲۶ | ۱۷۳۱ |
|---|---|---|
| ۱۷۲۸ | ۱۷۳۰ | ۱۷۳۲ |
| ۱۷۲۹ | ۱۷۳۴ | ۱۷۲۷ |

| ۳۶۶ | ۷۶۲ | ۳۳۵ |
|---|---|---|
| ۷۶۴ | ۳۳۴ | ۳۶۵ |
| ۳۳۳ | ۳۶۷ | ۷۶۳ |

۷۔ بے وفا شعار اور اطاعت شعار ہو۔ اگر چہ خوبصورت نہ ہو۔ اپنی ذاتی کوشش سے محبوب بن جاتی ہے۔ خوبصورت ہو۔ مگر اس میں وفا، اطاعت اور بہرہ محبت نہ ہو یا کسی غیر مرد کی محبت کا دم بھرے اور اسی غیر کے لیے گھر کا ماحول خراب کردے۔ تو ایسی عورت کو گھر میں رکھنا مشکل ہو جاتا ہے۔ طالق دینا پڑ جاتی ہے۔ یا قتل ہو جاتی ہے۔ اور اگر مرد خوبصورت ہو۔ تعلیم یافتہ ہو، ملازمت بھی رکھتا ہو۔ اس کے باوجود اس کا جسم کسی اور عورت کے لیے جان نثار ہو۔ تنخواہ بھی اسی پر خرچ ہو تو اس مرد کے گھر میں اس کی بیوی کا رہنا مشکل ہو جاتا ہے۔ عورت خود کیا کرے اور اپنی اولاد کو کیسے پالے۔ ماسوائے بے راہ روی اختیار کرے۔

| ۵۸۸ | ۵۹۱ | ۵۹۴ | ۵۸۱ |
|---|---|---|---|
| ۵۹۳ | ۵۸۲ | ۵۸۷ | ۵۹۲ |
| ۵۸۳ | ۵۹۶ | ۵۸۹ | ۵۸۶ |
| ۵۹۰ | ۵۸۵ | ۵۸۴ | ۵۹۵ |

| ۱۱۱۹ | ۱۱۲۲ | ۱۱۲۵ | ۱۱۱۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۴ | ۱۱۱۳ | ۱۱۱۸ | ۱۱۲۳ |
| ۱۱۱۴ | ۱۱۲۷ | ۱۱۲۰ | ۱۱۱۷ |
| ۱۱۲۱ | ۱۱۱۶ | ۱۱۱۵ | ۱۱۲۶ |

| ۲۲۸۹ | ۲۲۹۲ | ۲۲۹۵ | ۲۲۸۶ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۹۴ | ۲۲۸۳ | ۲۲۸۸ | ۲۲۹۳ |
| ۲۲۸۴ | ۲۲۹۷ | ۲۲۹۰ | ۲۲۸۷ |
| ۲۲۹۱ | ۲۲۸۶ | ۲۲۸۵ | ۲۲۹۶ |

| ۲۹۰ | ۲۱۳ | ۲۹۶ | ۲۸۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۹۵ | ۲۸۴ | ۲۸۹ | ۲۹۴ |
| ۲۸۵ | ۲۹۸ | ۲۹۱ | ۲۸۸ |
| ۲۹۲ | ۲۸۷ | ۲۸۶ | ۲۹۷ |

۸۔ ایسا دشمن جو جائیداد پر قابض ہو چکا ہو۔ حق نہ دے رہا ہو۔ وراثت دبالی ہو یا قرضہ واپس نہ کر رہا ہو۔

| ۱۹۵۸ | ۱۹۵۱ | ۱۹۵۶ |
|---|---|---|
| ۱۹۵۳ | ۱۹۵۵ | ۱۹۵۷ |
| ۱۹۵۴ | ۱۹۵۹ | ۱۹۵۲ |

| ۹۲۱ | ۹۱۴ | ۹۱۹ |
|---|---|---|
| ۹۱۶ | ۹۱۸ | ۹۲۰ |
| ۹۱۷ | ۹۲۲ | ۹۱۵ |

| ۳۷۱ | ۱۴۷ | ۳۳۷ |
|---|---|---|
| ۱۴۹ | ۳۳۶ | ۳۷۳ |
| ۳۳۵ | ۳۷۵ | ۱۴۸ |

۹۔ دشمن پر فتح اور سفر میں فتح حاصل کرنے کے لیے جو دشمن کی طرف کیا جا رہا ہو۔ گویا مغلوبی دشمنان کے لیے نقوش پائیں۔

| ۱۵۲۳ | ۱۵۲۶ | ۱۵۲۹ | ۱۵۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۲۸ | ۱۵۱۷ | ۱۵۲۲ | ۱۵۲۷ |
| ۱۵۱۸ | ۱۵۳۱ | ۱۵۲۴ | ۱۵۲۱ |
| ۱۵۲۵ | ۱۵۲۰ | ۱۵۱۹ | ۱۵۳۰ |

| ۳۱۶۱ | ۳۱۶۷ | ۳۱۷۳ | ۳۱۴۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۱۷۱ | ۳۱۴۹ | ۳۱۵۹ | ۳۱۶۹ |
| ۳۱۵۱ | ۳۱۷۷ | ۳۱۶۳ | ۳۱۵۷ |
| ۳۱۶۵ | ۳۱۵۵ | ۳۱۵۳ | ۳۱۷۵ |

| ۳۲۵۴ | ۱۳۰۳ | ۳۱۶۱ | ۳۱۰۹ |
|---|---|---|---|
| ۳۱۶۰ | ۳۱۱۰ | ۳۶۵۳ | ۱۳۰۴ |
| ۳۱۱۱ | ۳۱۶۳ | ۱۳۰۱ | ۳۶۵۲ |
| ۱۳۰۲ | ۳۶۵۱ | ۳۱۱۲ | ۳۱۶۲ |

۱۰۔ دشمن طاقت ور ہو تو اس سے جنگ و جدل نہیں کی جاتی۔ پناہ اور امان مانگی جاتی ہے۔ یا پھر ایسا مقام و مرتبہ اور جاہ و حشمت حاصل ہو جائے کہ دشمن خوف کھانے لگے یا پھر اس کا مال و دولت اسے تباہ و برباد کر کے رکھ دے۔

| ۱۵۱۲ | ۱۵۱۸ | ۱۵۲۳ | ۱۴۹۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۲۲ | ۱۵۰۰ | ۱۵۱۰ | ۱۵۲۰ |
| ۱۵۰۲ | ۱۵۲۸ | ۱۵۱۴ | ۱۵۰۸ |
| ۱۵۱۶ | ۱۵۰۶ | ۱۵۰۴ | ۱۵۲۶ |

| ۱۹۵۸ | ۱۹۶۱ | ۱۹۶۴ | ۱۹۵۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶۳ | ۱۹۵۲ | ۱۹۵۷ | ۱۹۶۲ |
| ۱۹۵۳ | ۱۹۶۶ | ۱۹۵۹ | ۱۹۵۶ |
| ۱۹۶۰ | ۱۹۵۵ | ۱۹۵۴ | ۱۹۶۵ |

| ۱۹۹۰ | ۲۳۲ | ۲۷۶۳ | ۸۷۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۷۶۳ | ۸۸۰ | ۱۹۸۹ | ۲۳۳ |
| ۸۸۱ | ۲۷۶۶ | ۲۳۰ | ۱۹۸۸ |
| ۳۳۱ | ۱۹۸۷ | ۸۸۲ | ۲۷۶۵ |

۱۱۔ دشمن تو دشمن ہوتا ہے۔ اس سے خیر کی تو اُمید اور توقع نہیں ہوتی۔ دوست



وہ ہوتا ہے جو مشکل وقت میں کام آئے اور اس سے ہر وقت خیر کی اُمید ہو۔ بلکہ ہر قسم کی اُمید ہو۔ اور اگر غیر بھی دوستی کا دم بھرنے لگ جائے تو اس کو تسخیر کہتے ہیں۔ تسخیر خلائق آج کل ہر آدمی کی ضرورت ہے۔ خاص طور پر دوکاندار، پروفیسر، سیاست دان، ڈاکٹر، چوہدری صاحب اور وڈیرہ صاحب وغیرہ۔ اور صاحب اختیار و اقتدار بھی شامل ہیں۔

| ۷۳۳ | ۷۲۷ | ۷۳۰ | ۷۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۷۲۹ | ۷۱۸ | ۷۲۳ | ۷۲۸ |
| ۷۱۹ | ۷۳۲ | ۷۳۵ | ۷۲۲ |
| ۷۲۶ | ۷۲۱ | ۷۲۰ | ۷۳۱ |

| ۶۶۳ | ۶۶۹ | ۶۷۵ | ۶۴۹ |
|---|---|---|---|
| ۶۷۳ | ۶۵۱ | ۶۶۱ | ۶۷۱ |
| ۶۵۳ | ۶۷۹ | ۶۶۵ | ۶۵۹ |
| ۶۶۷ | ۶۵۷ | ۶۵۵ | ۶۷۷ |

۱۲۔ دشمن کمزور ہو تو اپنے دشمن پر عملیات، تعویذات اور جادو یا کالے علم کے ذریعے نقصان پہنچانے کی کوشش کرتا ہے۔ مگر جب ملتا ہے تو اپنی دوستی جتلاتا ہے۔ وہی کمینہ دشمن ہے۔ ان سے بچنا چاہیے۔ مگر ایسے مکار اور عیار دشمن سے سوائے اللہ تعالیٰ کی پناہ سے اور کوئی نہیں بچا سکتا۔

| ۳۴۹۱ | ۳۴۹۴ | ۳۴۹۷ | ۳۴۸۴ |
|---|---|---|---|
| ۳۴۹۶ | ۳۴۸۵ | ۳۴۹۰ | ۳۴۹۵ |
| ۳۴۸۶ | ۳۴۹۹ | ۳۴۹۲ | ۳۴۸۹ |
| ۳۴۹۳ | ۳۴۸۸ | ۳۴۸۷ | ۳۴۹۸ |

زحل اور مشتری کے قرانات جو خاکی مثلثہ میں تھے۔ اب ختم ہونے والے ہیں۔ پھر یہ برج دلو کے پہلے درجہ کے نصف سے شروع ہونے والے ہیں۔ یہ 980 سال کا دور ہوتا ہے۔ بارہ بروج کے دورہ پر قرانات کے مطابق 2940 سال شمسی کے بعد یہ دور آ گیا ہے۔ اگر یہ بات سمجھ میں نہ آئی ہو تو یہ قران 20 سال بعد آ رہا ہے۔ پھر یہ قران 31 اکتوبر 2040ء بروز بدھ بوقت 16 بجکر 50 منٹ پر ہوگا۔ چنانچہ آپ یہ قیمتی وقت ضائع نہ کریں۔

☆☆☆☆☆

# علم نجوم کی روشنی میں آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

عبدالحئی راٹھور

## حمل



| عرصہ حکومت | 21مارچ تا20اپریل |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| خوش قسمت پتھر | مرجان، یاقوت |
|---|---|
| خوش قسمت دن | ہفتہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8ستمبر

ملازمت کے سلسلے میں اور رشتے داروں سے ملنے ملانے کے لیے اندرون ملک سفر کریں گے۔ آپ کی توجہ فنون لطیفہ کی طرف زیادہ رہے گی۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو وہ حل نہ ہوسکیں گے۔ صحت بہتر رہے گی اور خوراک کی طرف توجہ زیادہ دیں گے۔ آپ کے اخراجات میں غیر ضروری اضافہ ہو گا۔ رواں عرصے میں آپ اکثر اوقات خیالوں میں گم رہیں گے اور خیالی پلاؤ پکاتے رہیں گے۔ جذباتی گفتگو کرتے وقت اپنے اوپر قابو رکھیں۔ ممکن ہے کہ آپ جلد بازی میں کچھ اُلٹا پلٹا بول دیں اور پھر تماشہ بن جائے۔

### 9تا 16ستمبر

ملازمت پیشہ افراد کو اپنی کسی غلطی کی وجہ سے نوکری سے ہاتھ دھونا پڑسکتا ہے یا بات نوکری چھوڑنے تک پہنچ جائے۔ بہت ممکن ہے کہ آپ کے خلاف سازش کی گئی ہو۔ قانونی معاملات نتیجہ خیز شکل اختیار نہ کرسکیں گے۔ کاروباری افراد کام میں بہتری کے لیے محنت کرتے نظر آرہے ہیں نیز ان کو محنت کا پھل بھی ضرور ملے گا۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی پیدا ہو گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، ریس وغیرہ کھیلنے والے افراد کو ان کاموں سے مالی آمدن ہو گی۔ غیرضروری اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ شادی بیاہ کی تقریبات میں شرکت کریں گے۔ چند ایک پرانے دوستوں سے ملاقات بھی ہو گی۔ مکان یا سواری کی خریداری کرنے کے لیے جانا ہوگا۔ علاوہ ازیں کافی امکانات ہیں کہ آپ خرید لیں۔

### 17 تا 24ستمبر

ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہو گا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو ۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہوگا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نُحُوْسَةِ الْكَوَاكِبِ وَ رُجُوْعِهٖ وَ وَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِّ يَا اللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

### عددی جدول

| | |
|---|---|
| ا،ی،ق،غ | ۱ |
| ب،پ،ک،گ،ر،ژ | ۲ |
| ج،چ،ل،ش | ۳ |
| د،ڈ،م،ت،ٹ | ۴ |
| ہ،ن،ث | ۵ |
| و،س،خ | ۶ |
| ز،ژ،ع،ذ | ۷ |
| ح،ف،ض | ۸ |
| ط،ص،ظ | ۹ |

مثال

اکبر   ا ک ب ر

۱ ۲ ۲ ۲ =۷

میں پریشانی کا سامنا ہوگا۔ کاروبار سے حاصل ہونے والے فائدہ میں کمی آئے گی۔ آپ کے تعلقات اپنے بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ بہتر نہ رہیں گے۔ نیز ان سے وابستہ کام کے حل میں دشواری کا سامنا بھی ہوگا۔ روحانی بزرگوں سے ملاقات آپ کے لیے فائدہ مند رہے گی، ساتھ ہی ان سے کئی باتیں سیکھنے کو بھی ملیں گی۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو رواں عرصے میں کوشش کریں، حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کو چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ آپ کی خواہشات آسانی سے پوری ہوتی نظر نہیں آرہی ہیں۔ ذمہ داریوں کو پورا کرنے میں بہت زیادہ محنت کرنا ہوگی۔

## 25 تا 30 ستمبر

حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ پوری طرح حل نہ ہوسکیں گے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ نیز آپ کو محنت زیادہ کرنی ہوگی اور منافع اُمید کے مطابق نہ ہوگا۔ گاڑی، موٹر سائیکل وغیرہ پر اگر آپ کے اخراجات ہورہے ہیں تو وہ بھی قابو میں آتے نظر آرہے ہیں۔ خاندان یا عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ یار دوستوں اور بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ ملنا جلنا تو ہوگا لیکن بہت کم۔ زمین و جائیداد، زیورات کی خرید وفروخت کے لیے یہ وقت آپ کے لیے بہتر ثابت نہ ہوگا۔ شریک حیات اور اولاد کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی، لیکن معاملات جلد حل بھی ہوجائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 3-7-16-21-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 11-18-19 |
| لکی نمبر | 0-6-8 |



# ثور



| عرصہ حکومت | 21 اپریل تا 20 مئی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ب، و |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

## یکم تا 8 ستمبر

مالی حالات میں بہتری آتی نظر آرہی ہے۔ اگر انعامی سکیمیں، بانڈ، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے بھی فائدہ ہوتا نظر آرہا ہے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کی کوششیں رنگ لاتی نظر نہیں آرہی ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں کسی پریشانی کا سامنا ہے تو اب دور ہوتی نظر آرہی ہے۔ خفیہ دشمنوں کی وجہ سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کے اپنے بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ تعلقات میں تھوڑی بہت اونچ نیچ آتی نظر آرہی ہے۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو وہ حل ہوتا نظر نہیں آرہا۔ لیکن اگر وہ قانونی نوعیت کی شکل اختیار کر چکا ہے تو وہ حل ہوجائے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔

## 9 تا 16 ستمبر

مالی معاملات میں تنگی کا سامنا رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی دور ہوجائے گی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر، ریس وغیرہ کے ذریعے پیسہ حاصل کرنے کی کوشش کرنا فضول ہے کیونکہ آپ کا کوئی انعام نکلنے کی اُمید نہیں ہے۔ قانونی معاملات میں آپ کی دخل اندازی بڑھے گی نیز اس حوالے سے خوشخبری سننے کو مل سکتی ہے۔ پیسہ کمانے کی غرض سے سفر کے لیے جانا ہوگا۔ لوگوں کے ساتھ زبانی کلامی لڑائی جھگڑے ہوں گے۔ آپ کو یار دوستوں سے اپنی بات منوانے کے لیے کافی زیادہ محنت کرنا ہوگی۔ قرض لینے کی کوشش کررہے ہیں تو اس میں کامیابی کی اُمید نظر نہیں آرہی۔ عبادات کی ادائیگی کا خاص خیال رکھیں گے۔ طالب علموں کو تعلیم کے حوالے سے درپیش مسائل بھی دور ہوجائے گے۔

## 17 تا 24 ستمبر

ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو بھی کام میں پریشانیوں کا سامنا ہوگا، لیکن ان کو درپیش مسائل جلد حل ہوجائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا اس کی کوشش کررہے ہیں تو آپ کی محنت رنگ لاتی نظر آرہی ہے۔ ساس کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہوجائے گی اور تعلقات بہتر ہوجائیں گے۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہوسکیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو آپ کی یہ خواہش پوری ہوتی نظر آرہی ہے۔ بیرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے نقصان دے رہے گا۔

## 25 تا 30 ستمبر

آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کاروبار میں پریشانی کا سامنا رہے گا۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہوتی نظر آرہی ہے اور تعلقات میں بھی بہتری آئے گی۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو ان دنوں میں کوشش کریں، سفر ممکن ہے۔ حکومتی اور قانونی نوعیت کے مسائل حل ہوتے نظر نہیں آرہے۔ رشتے داروں اور یار دوستوں سے میل جول زیادہ رہے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ آپ کے اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آرہا ہے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم اور دوسرے کاموں کی طرف زیادہ رہے گی۔ ملازمین

سے وابستہ کام حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔

| سعد تاریخیں | 5-9-27 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 12-13-21 |
| لکی نمبر | 4-5-7 |



## جوزا

| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | ک،ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد،پکھراج |
| خوش قسمت دن | منگل،بدھ،جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | سبز،پیلا،بسنتی |

## یکم تا 8ستمبر

انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اس سے فائدہ ہوگا۔ آپ کے اخراجات میں کمی آتی نظر آرہی ہے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چھوٹی موٹی پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہوسکیں گے۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری بھی آئے گی۔ لوگوں کے ساتھ اندازِ گفتگو میں بہتری آئے گی جس کی وجہ سے عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ آپ کی صحت میں تھوڑی بہت خرابی آتی نظر آرہی ہے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ مکمل طور پر حل نہ ہوسکیں گے۔

## 9تا 16ستمبر

کاروباری افراد کی مالی فائدہ حاصل کرنے کے لیے کی گئی کوششیں ناکام ثابت ہوں گی۔ گھریلو معاملات اور شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری کی کوئی توقع نہیں ہے۔ اکثر موقعوں پر آپ اپنا ذہنی توازن بھی کھو بیٹھیں گے۔ جس کی وجہ سے آپ کوئی غلط حرکت یا فیصلہ کر لیں گے۔ سفر کرتے نظر آرہے ہیں۔ جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے بھی مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کے نوکری کے حوالے سے مسائل حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔ اُمیدوں کو پورا کرنے کے لیے محنت کریں گے۔ علاوہ ازیں کامیابی کی توقع بھی ہے۔ سواری یا مکان وغیرہ خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصہ میں اس کام سے باز رہیں۔

## 17 تا 24ستمبر

ساس کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آرہی ہے۔ مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہوتے نظر نہیں آرہے۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اگر ان سے وابستہ کوئی کام درپیش ہیں تو وہ بھی حل ہو جائیں گے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ زمین وجائیداد، گاڑی وغیرہ کی خرید وفروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو سفر آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ طالب علموں کی توجہ مکمل طور پر تعلیم کی طرف نہ ہوگی۔ ان کا دھیان دوسرے کاموں میں ہوگا۔

## 25 تا 30ستمبر

آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ نیز آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں بھی خرچ نہیں کریں گے۔ زمین وجائیداد، گاڑی وغیرہ کی خرید وفروخت کرنا آپ کے لیے نقصان دے رہے گا۔ اندرون یا بیرون ملک سفر کی خواہش ہے تو وہ عملی شکل اختیار کرتی نظر نہیں آرہی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے آپ کو فائدہ ہوگا۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آرہی ہے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ نیز سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ آپ کا رویہ عشق ومحبت والا رہے گا۔ ساس ہیں تو بہو کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ آپ کی چند ایک اُمیدیں پوری ہوتی نظر آرہی ہیں۔

| سعد تاریخیں | 3-7-11-21-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 16-23-24 |
| لکی نمبر | 2-7-9 |



## سرطان

| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح،ھ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی،ہیرا،مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر،منگل،جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید،بسنتی،پیلا |

## یکم تا 8ستمبر

انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف پوری طرح ہوگی۔ اندرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو ان دنوں میں آپ کی محنت رنگ لائے گی۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کاموں میں چھوٹی موٹی پریشانیوں کا سامنا ہوگا، لیکن مسائل جلد حل ہو جائیں گے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی۔ بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ آپ کے اندازِ گفتگو میں بہتری آئے گی۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کا فیصلہ اگر ہوتا ہے تو وہ پوری طرح آپ کے حق میں نہ ہوگا۔

## 9تا 16ستمبر

سفر کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ کیونکہ اگر آپ سفر کرتے ہیں تو آپ کو اپنے مقصد میں کامیابی نہ مل سکے گی نیز سامان چوری ہونے کا اندیشہ بھی ہے۔ غیر ضروری اخراجات میں اضافہ کا اندیشہ ہے۔ اولاد کی طرف رجحان زیادہ رہے گا۔ نیز ان کے ساتھ مل بیٹھ کر باتیں کریں گے اور خوشی محسوس کریں گے۔ ذہنی طور پر پریشانی کا شکار ہیں تو وہ کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ کاروباری افراد کے کام میں تیزی آئے گی، نیز ان کے مالی معاملات بھی بہتر رہیں گے۔ وہ افراد جو کرایہ داروں کی تلاش میں ہیں ان کو بہتر کرائے دار ملنے کی توقع ہے۔ برے خواب آئیں گے۔ صدقہ خیرات کریں۔

## 17 تا 24 ستمبر

قرضہ لینا چاہتے ہیں تو وہ آپ کو ملتا نظر نہیں آ رہا۔ وراثت وغیرہ جیسے مسائل کا شکار ہیں تو اس کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف رہے گی۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں تھوڑی بہت اونچ نیچ رہے گی۔ نیز آپ کے ان پر اخراجات بھی ہوں گے۔ اگر پہلے کبھی کسی خطرناک بیماری کا سامنا کر چکے ہیں تو دوبارہ اس کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں اگر کسی پریشانی کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو وہ مسئلہ حل ہوتا نظر آ رہا ہے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔

## 25 تا 30 ستمبر

مخالف اور دشمن آپ کے راستے میں رکاوٹیں ڈالتے نظر آ رہے ہیں۔ شراکتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ان پریشانیوں کی وجہ زیادہ تر آپ کا شریک کار ہوگا۔ آپ کا اندازِ گفتگو لوگوں کے ساتھ ضرورت کے مطابق نہ ہوگا۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کی کوشش رنگ لاتی نظر نہیں آ رہی۔ آپ کے تعلقات اپنے داماد کے ساتھ بہتر نہ رہیں گے۔ اگر کسی مزمن بیماری کا شکار تھے تو صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 5-9-27 |
|---|---|

| نحس تاریخیں | 11-18-19-26 |
|---|---|
| لکی نمبر | 0-5-8 |

# اسد



| عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
|---|---|
| منسوبی کوکب | شمس |
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت، مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار، منگل، بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا، سبز، سرخ |

## یکم تا 8ستمبر

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے، نیز بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا بھی رہے گا۔ چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آتی ہیں۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو فائدہ ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ سیر و تفریح کے مواقع ملیں گے، لیکن آپ جا نہ سکیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو کوشش کریں سفر ممکن ہے اور آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ پریشانی بھی دور ہوتی نظر آ رہی ہے اور کاروبار میں بھی بہتری آئے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا پہلے سے کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی محنت رنگ لاتی نظر نہیں آ رہی۔

## 9تا 16ستمبر

خواہشات کے پورے ہونے کی کوئی اُمید نظر نہیں آتی۔ مالی معاملات کو لے کر بھی پریشانی آئے گی۔ شریک حیات اور ساس کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ بچوں کی طرف رجحان بڑھے گا۔

ان کی پرورش پر بھی آپ خاصی توجہ دیں گے۔ وراثتی معاملات دوبارہ زیر بحث آئیں گے، لیکن کوئی حتمی فیصلہ نہ ہو سکے گا۔ آپ دینی و دنیاوی دونوں طرح کی تعلیم حاصل کرنے کے لیے کوشاں رہیں گے۔ انعامی سکیمیں بانڈ نمبر کھیلنے والے افراد کا ان دنوں میں انعام نکلنے کی اُمید ہے۔ ادھار دی ہوئی رقم یا اشیاء کے واپسی ملنے کے امکانات نظر نہیں آ رہے۔

## 17 تا 24 ستمبر

رواں عرصے میں انعامی سکیمیں بانڈ وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ خواہشات کی تکمیل میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ بہن بھائیوں، رشتے داروں اور یار دوستوں کے ساتھ ملنا جلنا کم رہے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔ آپ کو صحت کے حوالے سے چند ایک مسائل کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کا شکار ہیں تو ان کا فیصلہ اس عرصے میں ہونا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف رہے گا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف ضرورت کے مطابق رہے گی۔

## 25 تا 30 ستمبر

کاروبار سے منسلک افراد کو بھی کام میں پریشانی کا سامنا ہو گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں ان بن ہوتی رہے گی۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ دشمنوں اور مخالفوں سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف رہے گا۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ آپ کا اپنے یار دوستوں سے ملنا جلنا رہے گا، نیز ان کے ساتھ سیر و تفریح پر بھی جائیں گے۔ صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔ صحت میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ اندرون ملک سفر کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔

| سعد تاریخیں | 3-7-16-26-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 12-13-21 |
| لکی نمبر | 2-7-8 |

# سنبلہ



| عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | پ، غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

## یکم تا 8 ستمبر

کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔ لیکن اگر آپ ان کا مقابلہ کریں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے اور مسائل حل ہو جائیں گے۔ علوم مخفی کی طرف آپ کی توجہ زیادہ رہے گی۔ حکومتی عہدیداروں یا قانونی نوعیت کے کوئی مسائل درپیش ہیں تو کوشش کرنے سے وہ حل ہو جائیں گے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ آتی رہے گی۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں ہے۔ عمر میں بڑے لوگوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے اور اگر ان سے وابستہ کوئی کام ہیں تو وہ بھی حل نہ ہو سکیں گے۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ پوری طرح تعلیم کی طرف نہ رہے گی۔

## 9 تا 16 ستمبر

کاروباری افراد کو کام کے حوالے سے تنگی کا سامنا رہے گا۔ علاوہ ازیں نئے کاروبار کے آغاز کے لیے سعد وقت نہیں ہے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، نمبر، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے مالی فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ وہ افراد جو وراثتی معاملات کی وجہ سے پریشان ہیں ان کے مسائل میں کمی آئے گی۔ وراثتی معاملات کا کوئی نہ کوئی حل ضرور نکل آئے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ آپ گھر میں رہنا اور گھر کے لوگوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ یار دوستوں کے ساتھ میل ملاقات زیادہ رہے گی۔ نیز سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ حکومتی افسران سے کام کے حل کے لیے توقعات رکھنا بے کار ہیں، یہ آپ کا کوئی کام بھی نہ کریں گے۔

## 17 تا 24 ستمبر

انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے کوئی خاص فائدہ ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو سفر ممکن ہے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ معاشرے میں آپ کی عزت میں کمی آتی نظر آ رہی ہے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں اونچ نیچ کا سامنا رہے گا۔ یار دوستوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا رہے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف رہے گا۔ نیز آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں بھی خرچ کریں گے۔ زمین و جائیداد، زیورات وغیرہ کی خرید و فروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔

## 25 تا 30 ستمبر

ملازمت پیشہ افراد کو چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ انعامی سکیمیں،

لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ کاروباری حضرات کے کاروبار میں تھوڑی بہت بہتری آئے گی۔ دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ شریک حیات کے ساتھ کوئی ناراضگی تھی تو اس وقت معاملات میں مثبت تبدیلی آتی نظر آ رہی ہے۔ صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔ ان دنوں میں صحت خراب ہونے کے امکانات ہیں۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام ہیں تو وہ سفارش کے بغیر حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کی اپنی اولاد کے ساتھ ناراضگی پیدا ہوتی نظر آ رہی ہے۔

| سعد تاریخیں | 5-9-27 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 16-23-24 |
| لکی نمبر | 5-7-9 |

## میزان



| عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ت، ر، ط |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

### یکم تا 8 ستمبر

وراثت وغیرہ جیسے مسئلہ کا شکار ہیں تو کوشش کریں آپ کا مسئلہ حل ہو جائے گا اور اس کا فیصلہ کافی حد تک آپ کی اُمید کے مطابق ہو گا۔ ملازمت سے وابستہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ آپ اپنی ذات پر زیادہ توجہ دیں گے اور صحت میں بھی بہتری آئے گی۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں ہے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہو گا لیکن اگر آپ کوشش کریں تو یہ پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام سفارش کے بغیر حل نہ ہو سکیں گے۔

### 9 تا 16 ستمبر

بیرون ملک سفر کرنا کسی صورت بھی موثر ثابت نہ ہو گا۔ کیونکہ دوران سفر آپ کافی پریشانیوں اور مسائل سے گھیرے ہوئے نظر آتے ہیں۔ ملازمت پیشہ لوگ کام کے حوالے سے لاپرواہی کا مظاہرہ کریں گے۔ جوان کے لیے بہتر ثابت نہ ہو گا کیونکہ آپ کی اس کمزوری سے آپ کے مخالف اور دشمن فائدہ اٹھائیں گے اور آپ کے لیے مسائل پیدا کریں گے۔ گھریلو سکون میسر آئے گا۔ انٹرلیول اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بڑھے گی۔ نیز بہن بھائیوں اور والدین کی طرف سے بھی راہنمائی ملے گی۔ نئے شادی شدہ جوڑے کو ایک دوسرے کو سمجھنے کے لیے بہتر وقت ہے۔ علاوہ ازیں شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے/گی۔

### 17 تا 24 ستمبر

خفیہ دشمن آپ کے خلاف سازش کرتے نظر آ رہے ہیں اور ان کو اپنے مقصد میں کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو ان کی پریشانی بھی کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ آپ کی اُمید کے مطابق حل نہ ہو سکیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اس سے فائدہ حاصل نہ ہو سکے گا۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ سیر و تفریح کے پلان بنائیں گے، لیکن جا نہ سکیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو سفر ممکن ہے، نیز مقصد میں کامیابی ملے گی۔ پرانے دوستوں سے میل ملاقات ہو گی۔ مکان / سواری کی مرمت پر اخراجات کریں گے۔

### 25 تا 30 ستمبر

انٹرلیول اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ پچھلے دنوں میں آپ کی کوئی چیز گم ہوئی ہے تو وہ ملتی نظر آ رہی ہے۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ قرضہ لینے کے بارے میں سوچ رہے ہیں یا کوشش کر رہے ہیں تو اس عرصے میں آپ کو کامیابی نہ مل سکے گی۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اس میں فائدہ ہو گا۔

| سعد تاریخیں | 3-7-16-21-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 18-19-26 |
| لکی نمبر | 0-3-7 |




| عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم تا 8 ستمبر

انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اُمید کے مطابق فائدہ حاصل نہ ہو سکے گا۔ کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ تلخ رہے گا۔ یار دوستوں کے ساتھ گھومنے کے لیے جائیں گے۔ ان دنوں اپنی روزمرہ مصروفیات سے ہٹ کر کچھ نئی سرگرمیاں کرنے کا شوق اُجاگر ہوگا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے لیکن مقررہ وقت پر نہیں۔ ملازمت سے وابستہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ اگر کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو صحت میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ اپنا مال رفاہی کاموں میں خرچ نہیں کریں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل نہ ہوسکیں گے۔

## 9 تا 16 ستمبر

بیماری طوالت اختیار کر جائے گی۔ آپ کو دوا کے ساتھ ساتھ روحانی علاج کی ضرورت بھی ہے۔ (اس سلسلے میں آپ ہمارے ادارے سے رابطہ کر سکتے ہیں)۔ جوا، گھڑ سواری کھیلنے سے باز رہیں آپ کو کامیابی ملنے کی کوئی توقع نہیں ہے۔ قانونی معاملات کو لے کر پریشان ہیں تو اب آپ کے پاس وقت ہے کہ جب آپ کو ان کا ایک بہتر حل مل جائے گا۔ مالی معاملات میں بہتری آئے گی۔ لوگوں کے ساتھ بول چال بڑھے گی۔ کسی کو قرض نہ دیں، کیونکہ وہ رقم واپس ملنے کی کوئی اُمید نظر نہیں آتی۔ رشتے داروں اور ہمسایوں سے ملنا جلنا رہے گا۔ منگنی، نکاح کرنے کے لیے بھی سعد تاریخیں ہیں۔

## 17 تا 24 ستمبر

انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں کوئی خاص تبدیلی آتی نظر نہیں آ رہی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، جوا وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہوجائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ لوگوں سے اچھے لہجہ میں گفتگو کریں گے اور نئے تعلقات استوار کرنے کی کوشش کریں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔

## 25 تا 30 ستمبر

بیماری میں مبتلا ہیں تو رواں دنوں میں صحت ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ عشق و محبت کے معاملات کی طرف توجہ رہے گی۔ اندرون ملک سفر کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو سفر ممکن نہیں ہے۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی کم رہے گا۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہوسکیں گے۔ کاروباری حضرات کو کام میں پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ نیز کاروبار سے حاصل ہونے والے فائدے میں بھی کمی آئے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں آپ کو کامیابی حاصل ہوگی۔ انعامی سکیمیں کھیلتے ہیں تو اس سے بھی آپ کو فائدہ ہوگا۔ حکومتی اداروں اور عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہوسکیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں اگر پریشانی ہے تو وہ بھی کافی حد تک دور ہوجائے گی۔

| سعد تاریخیں | 5-9 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 12-13-21 |
| لکی نمبر | 3-4-9 |




| عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، پنا، روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، ہلکا زرد |

## یکم تا 8 ستمبر

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اور ان کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جانا بھی ہوگا۔ مخالفین اور خفیہ دشمن آپ کے لیے مشکلات پیدا کرتے نظر آ رہے ہیں۔ کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بھرپور رہے گی۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔

## 9 تا 16 ستمبر

کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے یہ وقت اپنے ساتھ مسائل لے کر آ رہا ہے۔ یہ وقت ان کے لیے سخت ثابت ہوگا۔ اس دوران آپ کی جمع پونجی آپ کے اخراجات پورے کرنے میں کام آئے گی۔ انعامی سکیمیں، جوا، ریس وغیرہ کھیلنے والے افراد انعام حاصل کرتے نظر آ رہے ہیں۔ صحت میں بہتری آئے گی۔ نیز خوراک کی طرف بھی خاص توجہ دیں گے۔ یار دوستوں کے ساتھ گھومنے پھرنے کے لیے جائیں گے۔ حکومتی افسران سے متعلق کام ہونے کی کوئی توقع نہیں۔ سواری، جائیداد وغیرہ کی خرید و فروخت کی ڈیل کرتے ہیں تو یہ حتمی شکل اختیار نہ کر سکے گی۔ نیز مخالف شخص کی نیت بھی صاف نہیں ہے، آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کرے گا۔

## 17 تا 24 ستمبر

چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ اندرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے نقصان دہ ثابت ہوگا۔ مذہبی مقامات کی زیارتیں اندرون شہر ممکن ہیں لیکن بیرون شہر ممکن نہیں۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ اگر قانونی نوعیت کی شکل اختیار نہیں کر چکا تو وہ حل ہو جائے گا۔ خاندانی یا ذاتی زمینیں ہیں تو اس سے بھی آپ کو فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔

## 25 تا 30 ستمبر

آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں بھی کم خرچ کریں گے۔ قانونی نوعیت کے مسائل ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ ضرورت کے مطابق نہ رہے گا۔ جس کی وجہ سے آپ کے کئی ہوتے ہوئے کام بھی نہ ہو سکیں گے۔ قرضہ لینے کا ارادہ کر رکھا ہے تو اس ارادے کو عملی شکل دینے کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اندرون ملک سفر کے بارے میں پلان بنایا ہے تو کوشش کریں ان دنوں میں چلے جائیں گے۔ یہ سفر شریک حیات کے ساتھ بھی ہو سکتا ہے اور اکیلے بھی۔ آپ کو والدہ کی صحت کے حوالے سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔

| سعد تاریخیں | 7-11-21-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 12-13-23-24 |
| لکی نمبر | 3-5-7 |

# جدی



| عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ، ج، گ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، سفید، سبز |

## یکم تا 8 ستمبر

اولاد کے معاملات میں توجہ طلب ہوں گے۔ اندرون ملک سفر کرتے ہیں تو پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ نوکری یا حصول تعلیم کے سلسلے میں بیرون ملک جانے کے لیے اپلائی کرنے کے لیے اچھا وقت ہے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو کوشش کریں کامیابی ملتی نظر آتی ہے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں بھی خرچ کریں گے۔ ذاتی یا خاندانی زمینیں ہیں تو اس سے کوئی خاص آمدن ہوتی نظر نہیں آ رہی۔ لیکن اگر اس کا کوئی مسئلہ وغیرہ ہے تو کوشش کریں اس کا فیصلہ آپ کے حق میں ہو جائے گا۔

## 9 تا 16 ستمبر

سفر کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ جس مقصد کے لیے آپ سفر کریں گے، وہ حل نہ ہو سکے گا۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں ان کو چاہیے کہ ناامید نہ ہوں اور اپنی کوششوں کو جاری رکھیں۔ شریک حیات اور ساس کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ نئے کاروبار کا آغاز کرنے کے لیے سعد وقت ہے۔ وہ افراد جو پہلے سے ہی کاروبار کر رہے ہیں ان کی آمدن میں بھی اضافہ ہوگا۔ چوٹ لگنے کا

اندیشہ ہے۔ رشتے دار آپ کے لیے مسائل پیدا کرتے نظر آتے ہیں۔ اُمیدوں اور خواہشات کو عملی شکل دینے کے لیے کوشاں رہیں گے۔ نیز اس حوالے سے کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ لڑائی جھگڑوں جیسے کاموں کی طرف آپ کا رجحان رہے گا۔

## 17 تا 24 ستمبر

والدین کے ساتھ وقت گزریں گے۔ وہ افراد جو بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں۔ ان کا کام ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ آپ کی توجہ اپنی ذات کی طرف کم رہے گی۔ مالی حالات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ ملازمت سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک مسائل کا سامنا ہوگا۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ سخت رہے گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر رہے تھے تو رواں عرصے میں آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ کاروباری حضرات کو کام میں منافع حاصل ہوگا، لیکن ان کو اس کے لیے محنت زیادہ کرنا ہو گی۔ اعلیٰ درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف ضرورت کے مطابق نہ ہو گی۔

## 25 تا 30 ستمبر

آپ کو مالی حوالے سے چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اگر آپ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو وہ ملتا نظر نہیں آ رہا ہے۔ کاروباری حضرات کے کام میں بہتری آئے گی۔ دوران ڈرائیونگ احتیاط کریں کسی حادثہ کا شکار ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کو درپیش مسائل بھی حل ہو جائیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر نہ ہوگا۔ جس کی وجہ سے آپ کے کئی کام حل نہ ہو سکیں گے۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کو اپنی خواہشات کی تکمیل میں پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ آپ کا رجحان مذہبی اُمور کی طرف رہے گا۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو وہ حل ہوتا نظر آ رہا ہے۔

| سعد تاریخیں | 9-27 |
|---|---|

| نحس تاریخیں | 11-18-19-26 |
|---|---|
| لکی نمبر | 6-7-9 |

# دلو



| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا 18 فروری |
|---|---|
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8 ستمبر

انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی، اور ان کے ساتھ سفر بھی کریں گے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ زیورات، زمین وغیرہ کی فروخت آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گی۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو سفر کافی مشکل ہے اور اگر چلے بھی گئے تو پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہو جائے گا۔

## 9 تا 16 ستمبر

اولاد کی تربیت کی طرف آپ کی توجہ کم جائے گی۔ نیز اولاد قابو سے باہر ہوتی نظر آ رہی ہے۔ اپنی خواہشات اور اُمیدوں کو پورا کرنے میں مگن رہیں گے۔ علاوہ ازیں کامیابی کی کافی توقع ہے۔ گھریلو معاملات میں بہتری آئے گی۔ مالی معاملات میں اونچ نیچ رہے گی۔ قرضہ لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو ملنے کی اُمید نہیں ہے۔ حکومتی افسران آپ کے کام جلد اور آسانی سے حل کر دیں گے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے نقصان کے سوا کچھ ملتا نظر نہیں آتا۔ وہ طالب علم جو پڑھائی کی غرض سے بیرون ملک جانے کی کوشش کر رہے ہیں ان کی محنت رنگ لاتی نظر آتی ہے۔ آپ اپنا وقت اور پیسہ عشق و محبت جیسے کاموں میں ضائع کریں گے۔ آپ کا انداز گفتگو تلخ رہے گا۔

## 17 تا 24 ستمبر

اولاد کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ خفیہ دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی

# لوح بدنظری

بدنظر، بدنظری، نظر لگنا، نظروں میں کھا جانا، نظر لگانا سے مراد کسی بھی مرد و زن کی وہ نظر اور دیکھنے کا طریقہ و نیت ہے جو سامنے والے کو مشکل و پریشانی میں ڈال دے اور دیکھتے ہی دیکھتے ہنستے بستے گھر یا معاملے کا بیڑا غرق کر دے اور انسان کو یہ سمجھ ہی نہ آئے کہ یہ کیا ہوا ہے؟ دودھ پیتے بچے کا ایک دم دودھ چھوڑ دینا، پڑھتے بچے کا پڑھائی چھوڑ دینا، لگی ہوئی نوکری کا اچانک خاتمہ، چلتے کاروبار کی بندش، اچھی خاص صحت ہوتے ہوئے بیماری کا جکڑ لینا اور ایسے ہی ملتے جلتے بدنظری کے مسائل کے حل کے لیے ہی لوح بدنظری موثر و مفید ثابت ہوتی ہے۔

تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ رشتے داروں اور یار دوستوں کے ساتھ ملنا جلنا رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی، نیز ان کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ آپ کی توجہ اپنی ذات پر کم رہے گی۔ آپ کے اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر رہے ہیں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی ہے۔

## 25 تا 30 ستمبر

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ آپ کے اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی تھی تو اب تعلقات میں بہتری آئے گی۔ آپ کی توجہ اپنی ذات کی طرف کم رہے گی۔ کاروبار سے منسلک افراد کو چھوٹے موٹے مسائل کا سامنا رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تھوڑی بہت ناراضگی رہے گی۔ دشمنوں کی وجہ سے مسائل کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ آپ اپنا مال رفاہی کاموں میں بھی خرچ کریں گے۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ ساس کے ساتھ ان بن رہے گی۔ ساس ہیں تو بہو کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔

| سعد تاریخیں | 3-11-16-26-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 12-13-18-19 |
| لکی نمبر | 0-2-8 |

# حوت



| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|

| منسوبی کواکب | مشتری، نیچون |
|---|---|
| منسوبی حروف | چ، د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، مرجان، مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن، لال، نارنجی |

## یکم تا 8 ستمبر

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی، نیز ان سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ شریک حیات اور ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چند ایک مسائل کا سامنا ہوگا۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ سخت رہے گا۔ اگر کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو رواں عرصے میں صحت میں بہتری آئے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔

## 9 تا 16 ستمبر

منگنی، نکاح کرنے کے لیے موثر وقت نہیں ہے۔ وہ افراد جو رشتے کی تلاش میں ہیں ان کی بات چلتی نظر آ رہی ہے۔ کاروباری افراد کو مالی فائدہ حاصل کرنے کے لیے سخت محنت کرنا ہوگی۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں کسی قسم کی پریشانی کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو آپ کے پاس وقت ہے کہ جب ان سے نجات حاصل کر سکتے ہیں۔ سفر کرنے کی منصوبہ بندی کر رہے ہیں تو اب آپ سفر کے لیے جا سکتے ہیں۔ یہ سفر سیر وتفریح کے لیے بھی ہو سکتا ہے اور تعلیم کے حصول یا کسی کام کے سلسلے میں بھی ممکن ہے۔ ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ اپنے کام خود کرنے کی کوشش کریں، کسی کی مدد لینا کام میں تاخیر کا باعث بنے گا، نیز وہ شخص آپ سے مخلص بھی نہ ہو گا۔

## 17 تا 24 ستمبر

بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ یار دوستوں اور بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ ملنا جلنا بھی کم رہے گا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کو اس سے فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی اور وہ آپ کے حکم کی تکمیل بھی کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ آپ کے اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ دور ہو جائے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔

## 25 تا 30 ستمبر

لڑائی جھگڑے جیسے کاموں سے دور رہیں، چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے، اور ساتھ ہی یہ معاملہ قانونی نوعیت کی شکل بھی اختیار کر سکتا ہے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ نیز ان کے ساتھ ملنا جلنا بھی کم رہے گا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ آپ کو اپنی خواہشات کی تکمیل میں کافی محنت کرنا پڑے گی۔ اگر کسی شخص نے آپ سے قرضہ لیا ہوا ہے تو قرضہ کی رقم واپس ملتی نظر آ رہی ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں چند ایک مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ قانونی نوعیت کے مسئلے کا شکار ہیں تو وہ حل ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں۔

| سعد تاریخیں | 5-27 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 16-23-24 |
| لکی نمبر | 0-1-9 |

☆☆☆☆☆

# مجموعہ اعمال مجربہ سورہ فاتحہ شریف

محمد عبداللہ خان نقشبندی

## پہلی فصل سورہ الحمد شریف کے فضائل کے بیان میں

احادیث اور بزرگان کے اقوال میں سورہ الحمد شریف کے فضائل اس قدر کثرت سے آئے ہیں کہ جو مختصر طور پر بھی رسالہ ہذا میں درج نہیں ہو سکتے۔ قرآن شریف اور احادیث میں تیس سے زیادہ صرف اس سورۃ کے نام آئے ہیں۔ منجملہ اُن کے چند نام یہ ہیں۔ جو بہت زیادہ مشہور ہیں۔ فاتحہ الکتاب، سبع مثانی، قرآن عظیم، اُم القرآن، سورۃ وافیہ، سورۃ کافیہ، سورۃ شفا، سورۃ رقیہ وغیرہ۔ اب رہے فضائل سو اُس کے فضائل میں ہے۔ ایک حدیث تو یہ ہے کہ جس کو ترمذی نے حضرت ابی ہریرہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی جان کی قسم کھا کر یہ فرمایا کہ توریت و انجیل و زبور اور قرآن میں کوئی سورت مثل اس صورت کے نازل نہیں ہوئی۔ کیونکہ سبع مثانی اور قرآن عظیم یہی سورت ہے اور یہ حدیث حسن ہے اور ایک حدیث میں آیا ہے کہ جس نے سورۃ فاتحہ کو پڑھا گویا اُس نے توریت و انجیل و زبور و قرآن اور صحف ادریس و ابراہیم علیہ السلام کو سات سات دفعہ پڑھا اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ سورۃ فاتحہ اُس خزانے سے کہ جو عرش کے نیچے سے نازل ہوئی ہے اور فرمایا کہ دوزخ کے سات دروازے ہیں اور سورۃ فاتحہ کی سات آیات ہیں جو کوئی سورۃ فاتحہ پڑھتا ہے تو دوزخ کے ساتوں دروازے اُس پر حرام ہو جاتے ہیں اور فرمایا سورۃ فاتحہ غضب کو روکتی ہے اور فرمایا کہ سورۃ فاتحہ میں ستر شفا ہیں اور فرمایا کہ سورۃ فاتحہ میں زہر کی شفا ہے اور کتاب احیاء العلوم میں حضرت علی سے منقول ہیں کہ آپ نے فرمایا کہ اگر میں چاہوں تو صرف سورۃ فاتحہ کی تفسیر ستر اونٹوں پر لا ددوں منقول ہے کہ خدا نے ایک سو چار کتابیں دنیا میں نازل کی ہیں ان کا خلاصہ قرآن شریف میں ہے اور جو کچھ قرآن شریف میں ہے وہ سب سورۃ فاتحہ میں ہے اور جس نے سورۃ فاتحہ کو پڑھا گویا اُس نے تمام کتب اللہ کو پڑھا اور جس نے سورۃ فاتحہ کی تفسیر سمجھ لی گویا اُس نے تمام خدائی کتب کی تفسیر سمجھ لی۔

## دوسری فصل سورۃ فاتحہ کے اعمال مجربہ و مستند کے بیان میں

### برائے امن از آفات درشب:

حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص سوتے وقت سورۃ فاتحہ اور قل ھو اللہ پڑھے تو وہ بجز موت کے تمام تکلیف دینے والی چیزوں سے امن میں رہے گا۔ روایت بزار اور علامہ بونی نے کتاب شمس المعارف میں لکھا ہے کہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ جو شخص سوتے وقت ایک بار سورۃ فاتحہ تین بار سورۃ قل ھو اللہ اور ایک ایک دفعہ سورۃ قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس پڑھے تو وہ بجز موت کے سب موذی چیزوں سے امن میں رہے گا۔

### برائے جمیع مطالب دینی و دنیوی:

ابن سینین نے اپنی کتاب کنز المقربین میں ایک قصیدہ حضرت علی سے نقل کیا جس کو علامہ بونی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب شمس المعارف میں نقل کیا ہے۔ خلاصہ اُس قصیدہ کا یہ ہے کہ جو شخص روزانہ پانچوں نمازوں کے بعد سورۃ فاتحہ حسب ترتیب ذیل سو دفعہ روزانہ پڑھے اور اُس پر مداومت کرے تو اس شخص کے تمام دینی و دنیوی حاجات بلا طلب پوری ہوتی رہیں گی اور اُس کے رزق و عزت و مرتبہ میں روز افزوں ترقی ہوگی۔ دشمنوں کے شر اور تمام آفات سے امن میں رہے گا اور ہمیشہ خوشحالی ہوگا۔

نماز صبح کے بعد (۳۰) دفعہ نماز ظہر کے بعد پچیس (۲۵) دفعہ بعد نماز عصر بیس (۲۰) دفعہ نماز مغرب کے بعد پندرہ (۱۵) دفعہ اور عشاء کے بعد دس (۱۰) دفعہ کل سو دفعہ روزانہ اور بعض بزرگان دین نے ترتیب قرأت یوں مقرر کی ہے۔ نماز صبح کی بعد اکیس (۲۱) دفعہ نماز ظہر بائیس (۲۲) دفعہ نماز عصر تیئس (۲۳) دفعہ نماز مغرب چوبیس (۲۴) دفعہ نماز عشاء دس (۱۰) دفعہ غرض ہر دو طریقے معمول مستند ہیں جو طریقہ پسند ہو اُس کے موافق پڑھے۔

## طریق دیگر برائے جمیع مطالب دینی ودنیوی:

حضرت سید محمد حقی النازلی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب خزینۃ الاسرار میں بعد تحریر اجازت عام کے نہایت وثوق سے تحریر فرمایا ہے کہ جو شخص سورۃ فاتحہ کو سو (۱۰۰) دفعہ اس ترتیب سے کہ ہر نماز کے بعد بیس دفعہ روزانہ بلا ناغہ پڑھے اور اس پر مداومت کرے تو اللہ تعالیٰ اس سورت کی برکت سے اُس کے رزق کو فراخ اس کی حالت کو اچھا اور اُس کے باطن کو نورانی اُس کے ہر کام کو آسان اُس کے غم کو دور اُس کی تکلیف کو دفع کرے گا اور جو کچھ اس کا قاری عزت وجاہ وغیرہ کی قسم سے خدا سے مانگے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو دے گا۔ دشمنوں پر اُس کی فتح وغلبہ دے گا اور ہر شخص کے دل میں اس کی محبت ہوگی۔ مال اور متاع دنیوی کی زیادتی ہوگی اور ہر برائی اور آفت سے محفوظ رہے گا۔ دقائق علوم اس پر کھل جائیں گے۔ غرض خدا سے جو کچھ چاہے گا وہ اس کو ملے گا خواہ بطریق مندرجہ پڑھے اور خواہ اس طریقہ سے سو دفعہ روزانہ پڑھے۔ جو اس سے پہلے طریقہ میں مذکور ہوا اور جو شخص بعد ہر نماز کے سورۃ الحمد کو سو دفعہ روزانہ پڑھے یعنی پانچ سو دفعہ روزانہ تو اس کی حاجت بہت جلد پوری ہوگی اور جو شخص سورۃ شریف کو بعد نماز صبح کو بقدر اُس کے حروف کے ایک سو پچیس بار روزانہ پڑھے تو بلا شک اُس کی غرض پوری ہوگی اور اس ترتیب میں خواص عجیبہ اور اسرار غریبہ ہیں۔

## برائے قضاء حاجات واجابت دعا بروقت:

جو شخص روزانہ سورۃ فاتحہ کو تین سو تیرہ مرتبہ بطور مداومت کے پڑھتا رہے اور بروقت کسی حاجت کے اپنی حاجت کا اپنے دل میں خیال باندھ کر سورۃ الحمد شریف کو اس قدر یعنی تین سو تیرہ بار پڑھ کر دعا کرے انشاء اللہ وہ حاجت اُسی وقت یا جلد پوری ہوگی۔ یہ عمل نہایت مجرب ہے اور خدا نے اس سر عظیم کو کلام اللہ کی عظیم ترین سورت میں ودیعت کیا ہے اور یہ راز قابل اخفاء قابل قدر ہے اور ان اعداد میں بھی یعنی تین سو تیرہ میں بھی راز الٰہی پوشیدہ ہے۔ کیونکہ انبیاء مرسلین اور اصحاب طالوت اور اصحاب بدر کے بھی یہی عدد ہیں۔ فافہم یہ عمل بھی صاحب کتاب خزینۃ اسرار کے مجربات صحیحہ سے ہے۔

## برائے قضائے حاجات:

یہ عمل حضرت شیخ محی الدین ابن عربی قدس سرہ صاحب کتاب فتوحات مکی سے منقول ہے اور آزادی تجربہ کے لئے مفید ثابت ہوا ہے عمل یہ ہے کہ مغرب کی نماز کے بعد فرض اور سنت سے فارغ ہو کر معہ اول وآخر درود شریف کے اُسی جگہ بیٹھے ہوئے سورۃ الحمد شریف کو اپنی حاجت کے خیال کے ساتھ چالیس دفعہ پڑھے اور سورت کی تلاوت سے فارغ ہونے کے بعد یہ دعا پڑھے۔ الٰہی علیک کاف عن السوال اکفنی وبحق لفالیہ سوالا وکرمک کاف عن المقال اکرمنی وبحق الفاتحہ وتحصل مانی ضمیری۔

## برائے دفع درد چشم ودیگر امراض:

اگر کسی کی آنکھیں دکھتی ہوں یا اُن میں درد ہو تو سنت اور فرض نماز کے درمیان سورۃ فاتحہ کو اکتالیس دفعہ پڑھ کر آنکھوں پر دم کرے یا پڑھنے کے بعد کلمہ کی انگلی سے اپنا لعاب دہن آنکھوں پر لگاوے۔ انشاء اللہ بہت جلد آنکھیں تندرست ہوں گی۔ یہ عمل نہایت مجرب وصحیح ہے اور صاحب خزینۃ الاسرار نے اپنے مجربات میں تحریر کیا ہے کہ یہ عمل صرف درد چشم کے لئے مخصوص نہیں ہے بلکہ تمام امراض کے واسطے از روئے تجربہ کے صحیح ثابت ہوا ہے۔ اور علیٰ ہذا درد دنداں کے لئے نہایت مفید ہے۔ اے خدا تیرا علم سوال سے کافی ہے مجھے سورۃ فاتحہ کے واسطے ہے سوال کرنے سے کفایت کر اور تیرا کرم مقال کافی ہے۔ اس سورۃ فاتحہ کے واسطے مقال سے کفایت کر اور جو کچھ میرے دل میں ہے وہ مجھے عطا کرو۔ بازگشت مفرور ومسافر کے واسطے بھی مجرب ہے۔

## برائے دفع درد ہر جا:

اگر انسان کے جسم میں کسی جگہ درد ہو تو درد کی جگہ ہاتھ رکھ کر سات بار سورۃ فاتحہ اور سات بار یہ دعا پڑھیں۔ انشاء اللہ درد جاتا رہے گا دعا یہ ہے۔ اللھم اذھب عنی سوء ما اجد وفحشہ بدعوۃ نبیک المبار لک المکین عندک اور یہ عمل مجرب صحیح ہے۔ از فتح المجید۔ لیکن اگر یہ دعا دوسرے پر پڑھے تو اس طرح پڑھے۔ اللھم اذھب عنہ سوء مایجد الخ یعنی عنی کی جگہ عنہ اور اجد کی جگہ یجد پڑھے باقی بدستور۔

## برائے شفا از طاعون ووباء وغیرہ:

حضرت شیخ بہیتمی قدس سرہ العزیز کے بعض مریدوں سے مروی ہے کہ ایک دفعہ ملتان میں طاعون کی وبا پھیلی تو حضرت شیخ موصوف نے اپنے مریدوں کو حکم دیا کہ جو شخص طاعون یا وبا میں پڑ کے مبتلا ہوا اس کے اوپر سورۃ الحمد کو بسم اللہ کے پڑھ کر دم کرو۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا جس کی برکت بہت ہے۔ عمل ہذا میں تعداد قرأت درج نہیں ہے۔ لہٰذا راقم الحروف کی رائے میں تعداد تلاوت سورۃ شریف کم از کم تین بار یا سات بار ہونی چاہیے۔ ورنہ بہتر تعداد اکتالیس بار ہے۔ کیونکہ فتاویٰ صوفیہ میں درج ہے کہ جو شخص کسی مریض پر سورۃ فاتحہ کو مع وصل میم بسم اللہ کے اکتالیس بار پڑھ کر اُس پر تھتکار دے یا پڑھ کر پھونک دے اور کلی پر تھوڑا سا تھوک لگا دے تو انشاء اللہ اُس مریض کو شفا ہوگی اور مجربات سے ہے اور وصل میم بسم اللہ سے یہ مراد ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے آخری میم کو لفظ الحمد سے ملحمد کر پڑھے یعنی بجائے الحمد کے لحمد پڑھے۔

## فائدہ متعلق وصل میم بسم اللہ الحمد:

اکثر مشائخ بسم اللہ کے میم کو الحمد کے ساتھ ملا کر پڑھتے ہیں۔ حالانکہ اس کی سند کسی حدیث کی کتاب میں نہیں ہے۔ اس لیے راقم الحروف ناظرین کی

واقفیت کے لئے اس کی اصل بیان کرتا ہے اور وہ یہ ہے کہ حضرت شیخ اکبر محی الدین ابن عربی نے اپنی کتاب فتوحات میں بذیل تفسیر فاتحہ کی تحریر کیا ہے کہ جب تو الحمد پڑھے تو ایک سانس میں بلاقطع بسم اللہ کو الحمد کے ساتھ ملا کر پڑھ کیونکہ میں خدائے عظیم کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ مجھ سے موصل میں مقام میں ۶۰۱ ہجری میں ابوالحسن علی ابن ابی الفتح نے یہ حدیث بیان کی کہ حلفیہ سنا ابی بکر محمد بن علی شاشی سے اور اُس نے حلفیہ سے بیان کیا عبداللہ مصرت وبہ ابی الفرسرخشی سے اور اُس نے حلفیہ بیان کیا ابی بکر محمد بن فضل سے اور اس نے حلفیہ بیان کیا عبداللہ محمد بن علی بن یحی اوراق اُس نے حلفیہ بیان کیا محمد بن یونس طویل فقیہ سے اور اس نے حلفیہ بیان کیا محمد بن حسن علوی سے اور اس نے حلفیہ کہا کہ حدیث کی ابن عیسیٰ نے اور اُس نے حلفیہ کہا کہ مجھ سے حدیث بیان کی ابوبکر راجعی نے اور اُس نے حلفیہ کہا مجھے حدیث بیان کی عمار بن موسیٰ کمی اور اُس نے حلفیہ کہا مجھ سے حدیث بیان کی خادم رسول اللہ حضرت انس بن مالک نے ازروے حلف کے حضرت علی سے اور انہوں نے حلفیہ کہا میں نے سنا ابی الفضل طوحی سے اور اس نے حلفیہ سنا مبارک بن احمد نیشاپوری سے اور اس نے حلفیہ حضرت ابوبکر صدیق سے اور انہوں نے حلفیہ حضرت میکائیل علیہ السلام سے اور انہوں نے حلفیہ حضرت اسرافیل علیہ السلام سے اور حضرت اسرافیل سے کہا اللہ تعالیٰ نے کہ اے اسرافیل قسم ہے مجھ کو اپنی عزت وجلال اور جود وکرم کی کہ جس شخص نے پڑھا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو سورۃ فاتحہ میں ملا کر ایک دفعہ تو تم گواہ رہو کہ وہ بخشا گیا اور اُس کی تمام نیکیاں قبول کی گئیں اور اس کے تمام گناہ درگزر کئے گئے اور میں اُس کی زبان کو آتش دوزخ میں نہیں جلاؤں گا اور عذاب قبر وعذاب نار وعذاب یوم قیامت ونزع اکبر سے اس کو پناہ دوں گا اور وہ مجھ سے تمام انبیاء واولیاء سے پہلے ملاقات کرے گا۔ نقل کیا ہے اس کو صاحب تفسیر روح البیان وغیرہ نے اپنی اپنی تفسیروں میں ہیں۔ چونکہ حضرت شیخ اکبر قدس سرہ سلسلہ اہل تصوف میں ایک نہایت بلند پایہ اور مرتبہ کے شخص مانے گئے۔

اکثر صوفیوں نے آپ کی اس حدیث کو مستند مان کر یہ قرأت اختیار کی ہے اور اکثر صوفی ہر قسم کی حاجت براری کے لیے اور تمام امراض کی شفایابی کے واسطے چالیس روز تک بلاناغہ سنت اور فرض نماز فجر کے مابین سورۃ فاتحہ کو بسم اللہ کی میم کے ساتھ ملا کر اکتالیس دفعہ روزانہ پڑھتے ہیں۔ چنانچہ فقیر کو بھی سلسلہ قادریہ وچشتیہ میں اپنے شیوخ سے اس ترکیب کی اجازت پہنچی ہے اور فقیر نے بھی کبھی کبھی اس کو پڑھا ہے۔

## دیگر برائے قضاء حاجات:

علامہ بونی نے اپنی کتاب شمس المعارف میں اپنے مجربات سے بیان کیا ہے کہ حاجت براری کے واسطے چالیس روز تک برابر سنت اور فرض نماز صبح کے درمیان سورۃ فاتحہ معہ بسم اللہ کے اکتالیس بار روزانہ پڑھے اور خدا سے اپنی حاجت کی دعا کرے انشاء اللہ وہ حاجت پوری ہوگی اور اسرار فاتحہ میں ہے کہ جو شخص اس ترکیب سے ہمیشہ سورۃ فاتحہ کو ورد کرے تو وہ اگر فقیر ہوگا تو دولتمند ہوگا۔ قرض دار ہوگا تو اس کا قرضہ ادا ہوگا۔ مریض ہوگا تو شفایاب ہوگا اور بے اولاد ہوگا تو اُس کے اولاد ہوگی اور ہمیشہ لوگوں کی نظروں میں محبوب اور معزز رہے گا اور چشم درد کے لئے یہ عمل مخصوص ہے۔

## عمل محبت یا حب:

یہ عمل علامہ دیربی نے اپنی کتاب فتح المجید میں بیان کیا ہے اور لکھا ہے کہ یہ عمل بارہا تجربہ میں صحیح ثابت ہوا ہے عمل یہ ہے کہ مطلوب کے نام کے حروف جدا جدا لکھ کر حروف آتشی کے ساتھ امتزاج دے یعنی ایک حرف آتشی لکھے اور پھر ایک حرف مطلوب کے نام کا لکھے علیٰ ہذا پھر ایک حرف آتشی اور اس کے بعد مطلوب کے نام کا حرف اسی طرح آخر تک تمام حروف پوری کرے۔ مگر شرط یہ ہے کہ اول وآخر میں حروف آتشی رہے۔ حروف آتشی یہ سات ہیں ا، ھ، ط، م، ف، ش، ذ (مثال عمل یہ ہے نام مطلوبہ سلطانہ یہ مفرد لکھے تو چھ حرف ہوئے یعنی س ل، ط، ا، ن، ہ، اب ان کو حروف آتشی سے امتزاج دیا تو سطر ممتزج یہ برآمد ہوئی۔ ا، س، ھ، ل، ط، ط، ا، ف ن، ش، ہ، ذ، اب سطر ممتزج کو کاغذ کے اکیس پرچوں پر جدا جدا لکھے اور ہر پرچہ میں ایک کنکری لوبان اور قدرے تفاح اور جن کے ملفوف کرے پھر بقدر مناسب کوئلہ جلا کر اُن پرچوں کہ کوئلوں کی آگ میں ڈال دے اور شروع سے جب تک ان کاغذ کے پرچوں میں دھواں رہے بلاتعداد سورۃ فاتحہ پڑھتا رہے۔ انقطاع دخان اور ختم سورۃ فاتحہ کے بعد کلمات پڑھے تو مدد کو میرے خدام حروف آتشی کے میری حاجت روائی ہو فلاں شخص سے اور میری محبت اس کے دل میں ڈالنے سے بحق اس کے کہ جو

میں نے تم پر پڑھا ہے۔ تو کلو یا خدام الا حراف الناریته لقضاء حاجتی من فلاں یعنی نام مطلوب للقاء محبتی و مودتی اورمحبت فلاں فی قلبه بحق مانکومته علیکم وتفاح چونکہ نایاب ہے اس لیے اُس کا بدل اعمال میں کتیر خشک یعنی دھنیہ ہے اور ہر پرچہ کاغذ پر اگر طالب و مطلوب کا نام بھی لکھیں تو بہت بہتر ہے جو کلمات اوپر تحریر کیے ہیں اُن کی تفصیل یہ ہے۔ کہ اگر عامل اپنے واسطے عمل کرتا۔ ہے تو کلمات مذکورہ اس طرح پڑھے۔ تو کلو ایا خدام لا حرف النار یته بقضاء حاجتی من فلاں (یہاں مطلوب کا نام ہے) وا لقاء محبتی ومودتی فی قلبه بحق ما نکو منه علیکم اور اگر عامل کسی دوسرے شخص کے لیے عمل کرتا ہے تو اس طرح پڑھے۔ تو کلو ایا خدام الا حرف الناریته بقضاء حاجت فلاں نام طالب بن فلاں نام فلاں مطلوب والفاء محبته ومود یته فی قلبه بحق ماتلوته علیکم۔

## برائے کشود ذہن ودفعہ نسیان:

سات دن تک سورۃ فاتحہ کو روزانہ باوضو ستر (۷۰) دفعہ پانی پر پڑھ کر دم کر کے وہ پانی پی لے اللہ تعالیٰ نے اس کو علم حاجت عطا کرے گا اور اُس کے دل سے فاسد افکار کو دور کر دے گا اور اُس کے ذہن اور حافظہ میں ترقی ہوگی۔

## سورۃ فاتحہ باموکل برائے جمیع حاجات دینی دنیوی:

سورۃ فاتحہ باموکل جو نیچے لکھی جاتی ہے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے اور آپ نے فرمایا ہے کہ جو شخص سورۃ فاتحہ کو اس ترکیب سے روزانہ ایک دفعہ پڑھے تو اس کی دینی و دنیوی تمام مرادیں آسانی سے حاصل ہوں اور ہر شخص کے دل میں اُس کی محبت ہو اور سب اُس سے مہربانی سے پیش آئیں اور دین و دنیا کی تمام بلاؤں سے اللہ تعالیٰ اُس کو محفوظ رکھے اور شریف بخاری ہے منقول ہے کہ جو شخص سورۃ فاتحہ کو اس ترکیب سے روزانہ پڑھے تو وہ اپنی کسی حاجت دنیوی میں کسی کا محتاج نہ ہو اور اللہ تعالیٰ اس پر غیب کے دروازے کھول دے اور جس شخص کو کوئی امر مہم یا مشکل پیش آئے تو غسل اور وضو کر کے پاک کپڑے پہن کر ایک تنہا پاک جگہ میں جا کر اول دو رکعت نماز نفل بانیت قضاء حاجت ادا کرے اس کے بعد ستر دفعہ استغفار پڑھے پھر ستر دفعہ درود شریف پڑھ کر ستر دفعہ ۴۰ دن سورۃ شریف باموکل پڑھ کر خدا سے اپنی حاجت کی دعا کرے انشاء اللہ اسی دن اور اس کی حاجت پوری ہوگی اور حضرت شیخ اکبر قدس سرہ سے منقول ہے کہ جو شخص سورۃ فاتحہ کو اس ترتیب سے روزانہ سات دفعہ پڑھے تو وہ عالم غیب کو جو مخلوق کی نظر سے پوشیدہ ہے مشاہدہ کرے اور عالم ملکوت وجبروت کے روحانیات سے مطلع ہو اور عالم سفلی سے اُس کا قلب منقطع ہو کر عالم بقا کے ساتھ متصل ہو اور تمام مقاصد دینی و دنیوی پر فائز ہو۔ از کتاب اسرار الفاتحہ اور سید محمد حقی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب خزینۃ الاسرار مین درج کیا ہے کہ فقیر کو یہ سورہ اس ترتیب سے مدینہ منورہ میں دستیاب ہوئی اور میں نے بلا اجازت کسی شیخ کے پانچوں نمازوں کے بعد ایک ایک دفعہ اس کو پڑھنا شروع کیا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کی اجازت کا سائل ہوا تو میں نے حضرت علی کو خواب میں دیکھا اور آپ نے مجھ کو اس کے پڑھنے کی اجازت دی پھر میں نے کوہ ابی قیس پر حضرت شیخ محمد سنوسی سے اس خواب کا ذکر کیا تو آپ نے فرمایا کہ یہ اجازات روحانی تیرے لئے کافی ہے اور فرمایا کہ سورہ فاتحہ کی سات آیات میں اور ہر آیت ہفتہ کے سات دنوں میں سے ایک دن سے تعلق رکھتی ہے جو کا شروع یوم احد یعنی شنبہ سے ہے۔ اور ہر دن ایک موکل روحانی علوی سفلی سے متعلق ہے اور علیٰ ہذا ہر دن کے لئے حروف ابجد میں سے چار حرف مقرر ہیں اور یہ ترتیب انہیں اُمور وضع کی گئی ہے شروع ترتیب اتوار کے دن سے متعلق ہے یعنی پہلی آیت اتوار سے دوسری پیر سے تیسری منگل سے الخ فافہم۔ ترتیب قرأت یہ ہے۔ بسم الله الرحمن الرحيم الحمد لله رب العلمين ياحی ياقيوم اجب يا روقيائيل سميعا مطيعا انت وخدامک مذهب بحق الحمد لله رب العلمين وبحق الحی القيوم وبحق سيد نا محمد عليه الصلوة والسلام وبحومت الملائكة الموكلين لقوائم العرش ابجد الرحمن الرحيم ياروف يا عطوف وبحق سيدنا محمد عليه السلام وبحرمة بحومة الملائكة الموكلين بقواه العرش هوزح مالک يوم الدين يا مقلب القلوب و الا بصار اجب ياسمائيل سميعا مطيعا انت و خدامک احمد بحق مالک يوم الدين وبحق مقلب القلوب و البصار و بحق سيدنا محمد عليه الصلوة والسلام و بحومة الملئكة الموكلين بقوائم العرش طيكل اياک نعبدواياک نستعين يا سريع يا قريب اجب يا ميكائيل سميعا مطيعا انت وخدامک يرقان بحق اياک نعبدواياک نستعين وبحق سريع القريب و بحق سيدنا محمد عليه الصلوة والسلام وبحومة الملئكة الموكلين لقوام العرش منع اهدناصراط المستقيم يا قادر يا مقتدر اجب يا صرفيائيل سميعا مطيعا انت وخدامک شمهورش بحق اهدنا الصراط المستقيم وبحق القادر المقتدر و سيدنا محمد عليه الصلوة والسلام وبحومة الملئكة الموكلين بقوام العرش فصقر صراط الذين انعمت عليهم ياعليم ياحكيم اجب يا نمليائيل سميعا مطيعا انت وخدامک رواية بحق صراط الذين انعمت عليهم وبحق العليم الحكيم وبحق سيدنا محمد عليه الصلوة السلام بحومة الملئكة الموكلين بقوائم العرش شنشخ غير المغضوب عليهم ولا الضالين امين يا قاهر ياعزيز اجب بالسفيائيل سميعا مطيعا انت وخدامک ميمون بحق غير المغضوب عليهم ولا الضالين امين وبحق قاهر العزيز وبحق سيدنا محمد عليه الصلوة والسلام و بحومة الملئكة الموكلين لقوائم العرش ضظغ انعمت



## اتفاق ومحبت مون سٹون

اگر باہم میاں بیوی میں اتفاق ومحبت اور الفت میں کمی ہوتو اس کا ایک آزمودہ اور آسان حل یہ ہے کہ شریک حیات کومون سٹون کی انگوٹھی، لاکٹ یا کانوں کی بالیاں وغیرہ تحفہ کے طور پر دیں۔ میاں بیوی میں سے جس کی بھی خواہش ہومون سٹون کے سحری اثرات کواستعمال میں لا سکتا ہے۔ اس حوالے سے سرخی مائل یا پیازی یا ایسی ہی ملتی جلتی رنگت والا مون سٹون یا سفید اور خوبصورت مون سٹون فائدہ مند رہے گا۔ گرم جوشی اور جذبات کو ابھارنے کے لیے سرخی یا پیازی مائل اور تعلقات میں ایک توازن اور تسلسل کے لیے نیلا یا ہلکا نیلا مون سٹون مفید رہے گا۔ تجربہ شرط ہے۔

علیکم یا ملئکة الروحانیین من العلویات والتفلیات و باخدام فاتحة الکتاب اجیبوالی وامد لسونی وعیسنونی فی جمیع اموری الوحا الوحا الوحا العجل العجل العجل والساعة الساعة الساعة بحق السبع المثالی والقران العظیم وبحق الا سرارو البرکات فیھما وبحق ماتقمد ونہ من اعظمة البرھان وبحرمة سیدنا محمد علیہ الصلوة والسلام اللھم سخرلی عبدک الرفو والا خضر انک علی کل شئی قدیر برحمتک یا ارحم الراحمین۔

### برائے مشکلات لاحل واہم ہم:

حاجت اور لاحل مشکل کے واسطے سورہ فاتحہ کا ختم سوالاکھ بار مقرر ہے کیونکہ سورہ فاتحہ کے ایک سو پچیس حروف ہیں۔ اس لئے یہ قاعدہ خذحہ فاوقل الفا یعنی جس نام یادعا میں جس قدر حروف ہیں۔ بلحاظ ہر حروف کے اس نام یادعا کو ایک ہزار بار پڑھیں اس لئے سورہ فاتحہ کواس قاعدہ سے ایک سو پچیس ہزار دفعہ پڑھنا چاہیے۔ قاعدہ یہ ہے کہ یا ایک شخص ترک حیوانات جلالی وجمالی کر کے چالیس روز تین سوالاکھ بار ختم کرے یا بروقت جرورت چند آدمی ایک دن میں ختم کر کے مشکل کشائی کے واسطے دعا کریں۔

### برائے قضاء جملہ حالات:

ہر قسم کی حاجت اور ضرورت کے واسطے اتوار کے دن سے شروع کرے اور روزانہ صبح کی نماز کے بعد ایک ایک آیت کوموافق تعداد مندرجہ کے پڑھے مگر روزانہ ہر آیت کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر شروع کرے اور اول وآخر درود شریف پڑھ کر اپنی حاجت کی دعا کیا کرے۔

### آیت اول بروز یکشنبہ:

الحمد اللہ رب العالمین پانچ سو بیاسی بار (۵۸۲) الرحمن الرحیم روز شنبہ ۶۱۸ مالک یو الدین روز سہ شنبہ ۲۴۲ بار ایاک نعبدو ایاک نستعین ۸۳۶ بار بروز چہار شنبہ اھدنا الصراط المستقیم بروز پنجشنبہ ۱۰۷۳ بار صراط الذین انعمت علیھم بروز جمعہ ۱۸۰۷ بار غیر المغضوب علیھم ولا الضالین آمین بروز ہفتہ ۴۳۰۴ بار صاحب خزینۃ الاسرار نے تحریر کیا ہے کہ یہ عمل تسخیر قلوب بنی آدم اور طلب امور خیر ودفع شر میں نہایت مفید ہے مگر اُس کے ایام عمل میں کسی دوسرے اسم کو نہ پڑھے ورنہ نقصان ہوگا۔

### فائدہ:

راقم الحروف کی رائے میں یہ عمل اگرچہ ایک ہفتہ کا ہے مگر ایک ہفتہ میں اگر حاجت پوری نہ ہوتو تین ہفتہ تک عمل ہذا کو کرے انشاء اللہ ضرور حاجت پوری ہوگی۔

### برائے مارگزندہ:

اگر کسی شخص کو سانپ کاٹ کھائے تو فوراً گرم دودھ لے کر اُس میں (۶) ماشہ یا تولہ بھر لہسن کوٹ کر گھولے پھر اُس کو کپڑے میں چھان کر اُس دودھ پر اکیس (۲۱) بار سورہ الحمد شریف پڑھ کر دم کر کے مریض کو پلادے اور روزانہ سات دن تک یہ عمل کرتا رہے انشاء اللہ مریض کو قطعی صحت ہوگی یہ عمل مجرب ہے اور راقم کے بعض احباب نے اس کا تجربہ کیا ہے۔

### برائے دردنصف سریعنی اصدھاسیسی:

جس شخص کے آدھے سر میں درد ہو انگوٹھے اور بیچ کی انگلی سے اُس کی دونوں کنپٹیوں کوزور سے دبائے اور سورہ فاتحہ پڑھنا شروع کرے اور آہستہ آہستہ دونوں انگلیوں کوسر کا تا بیچ پیشانی پر ملادے اور سورت کوختم کر کے دم کرے اور یہ عمل تین دفعہ کرے اور تین روز تک کر انشاء اللہ درد کوآرام ہوگا اور پھر درد نہ ہوگا۔

### برائے دفع امراض لاعلاج:

ایک چینی کی رکابی پر گلاب وزعفران یا پاک سیاہی سے سورہ فاتحہ تحریر کرے اور آخر میں یہ اسم لکھے یاحی حین لاحی فی دیموتہ ملکہ وبقاشہ یاحی پھر اس رکابی کو پاک پانی سے دھوکر مریض کو پلادے انشاء اللہ اُس مریض کوصحت ہوگی مگر شرط یہ ہے کہ تاحصول شفاء بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ ہر قسم کے لاعلاج مریض کوشفا ہوگی مجرب ہے۔

### برائے دفع بخار باری:

اگر کسی کوروزانہ یا ہر تیسرے، چوتھے دن باری سے بخار آتا ہوتو بخار

پڑھنے سے گھنٹہ بھر پہلے روئی کے دو پھوہے لے کر ایک پر سات دفعہ سورہ الحمد شریف پڑھ کر اُس کے داہنے کان میں وہ پھوہہ رکھے اور دوسرے پر چھ دفعہ سورہ فاتحہ پڑھ کر بائیں کان میں رکھیں انشاء اللہ بخار نہیں آئے گا۔ اگر ایک باری میں بخار آ جائے تو تین بار آپ عمل کرے مجرب ہے۔

## برائے درد داڑھ و دانت:

اگر کسی داڑھ یا دانت میں درد ہو تو لکڑی کا ایک پاک تختہ لے کر اُس پر پاک ریت ڈال کر اُس پر لوہے کی کیل سے یہ حرف لکھے اب ج د ھ و ز ح ط ا ب مریض سے کہے کہ جس جگہ درد ہے اُس کو دو انگلیوں سے پکڑے اور عامل لوہے کی کیل کو حرف الف پر رکھ کر زور سے دبا دے اور ایک دفعہ سورہ الحمد شریف پڑھے اور مریض سے پوچھے اگر درد گیا تو بہتر ورنہ کیل کو حرف ب پر رکھ کر دبا دے اور دو دفعہ سورہ الحمد شریف پڑھے اور پھر مریض سے پوچھے اگر درد گیا تو خیر ورنہ حرف ج پر کیل کو دبا کر تین دفعہ الحمد پڑھے اور مریض ہر دفعہ درد کی جگہ کو پکڑے رہے۔ غرض جب تک درد دفع نہ ہو کیل کو ایک حرف سے دوسرے حرف پر بدلتا رہے اور سورہ فاتحہ ہر دفعہ سے ایک بار زیادہ کر کے پڑھتا رہے انشاء اللہ آخر حرف تک نوبت نہ پہنچے گی کہ درد دفعہ ہو گا مجرب اور صحیح ہے۔

## برائے حصول علم کیمیا و ہر حاجت:

عروج ماہ میں اتوار یا جمعرات یا جمعہ کے دن سے شروع کرے اور برابر بلا ناغہ چالیس روز تک پڑھے اور صبح کی نماز کے بعد پڑھے۔ اگر ترک جلالی و جمالی اور خلوت اختیار کر کے پڑھے تو نہایت بہتری ورنہ جس طرح ہو سکے ترکیب یہ ہے کہ روزانہ صبح کی نماز کے بعد مع اول آخر درود شریف کے سورہ فاتحہ کو معہ بسم اللہ و آمین کے ایک ہزار بار روزانہ اگر اس قدر نہ ہو سکے تو تین سو تیرہ دفعہ روزانہ اور اگر اس قدر بھی نہ ہو سکے تو ایک سو پچیس دفعہ روزانہ پڑھے انشاء اللہ چالیس روز پورے نہ ہوں گے کہ وہ حاجت پوری ہو گی اور اگر اتفاقیہ بدقسمتی سے چالیس روز میں کام نہ ہو تو ورد کو ترک نہ کرے بلکہ برابر پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ دوسرے چلہ میں ورنہ انتہا تیسرے چلہ میں اہم سے اہم حاجت یقیناً پوری ہو گی نہایت معتمد و مجرب صحیح ہے۔

## برائے دفع چیچک وغیرہ:

نقش مندرجہ ذیل کو تحریر کر کے چیچک والے کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ صحت ہو گی اور اگر چیچک نکلنے سے پہلے اس تعویذ کو گلے میں ڈالیں گے تو چیچک نہیں نکلے گی اور اگر نکلے گی تو بہت کم۔ مجرب ہے اور نہایت مفید ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| الحمد لله | عليهم | صراط الذين | واياک نستعين |
|---|---|---|---|
| انعمت عليهم | اياک نعبد | رب العالمين | غير المغضوب |
| يوم الذين | اهدنا | امين يا الله | الرحمن |
| ولا الضالين | الرّحيم | ملک | الصراط المستقيم |

## گنڈہ برائے دفع چیچک وغیرہ:

نیلے سوت کے اکیس تار لے کر گنڈہ بنا کر سورہ الحمد ایک ایک دفعہ پڑھ کر امین نو گرہ لگائیں اور بیمار کے گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ صحت ہو گی۔

## گنڈہ برائے چیچک:

چیچک اور خسرہ کے واسطے نیلے سوت کے چند تار لے کر سورہ الحمد پڑھ کر گیارہ گرہ لگائیں یعنی ہر گرہ پر ایک بار سورہ الحمد پڑھیں پھر نذر اللہ کچھ کھانا مسکین کو دے کر وہ گنڈہ مریض کے بازو پر باندھیں انشاء اللہ مریض کو صحت ہو گی صحیح ہے۔

## برائے حضوری حاکم جابر و حفاظت از وز و درندہ:

اگر کسی ظالم حاکم کے سامنے جانا ہو یا راستہ میں کوئی درندہ ملے یا چور ملیں اس کے شر سے محفوظ رہنے کے واسطے گیارہ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں انشاء اللہ ہر برائی سے محفوظ رہیں گے۔ وہ یہ آیت پڑھیں۔ مالک یوم الدین ایانعبدو و ایاک نستعین نہایت مجرب و صحیح ہے۔

## برائے دفع ضعف بصارت و دیگر امراض چشم:

علامہ بونی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب شمس المعارف میں تحریر کیا ہے کہ خبر صحیح میں وارد ہوا ہے کہ جس شخص کو ضعف بینائی ہو یا اُس کی آنکھ میں کوئی اور بیماری ہو تو ہر ماہ میں پہلی یا دوسری یا تیسری رات کو چاند دیکھے اور چاند نظر آنے پر اپنے داہنے ہاتھ کو دونوں آنکھوں پر پھیرتا جائے اور اول سورہ فاتحہ کو معہ بسم اللہ کے دس دفعہ پڑھے پھر سورہ قل هو الله احد مع بسم اللہ کے تین بار پڑھے پھر سات دفعہ کلمات کہے شفاءمن کل داء برحمتک یا ارحم الراحمین انشاء اللہ اُس کو ضعف بینائی اور دیگر امراض جسم سے شفاء ہو گی۔

## برائے مہربانی حکام:

شمس المعارف میں ہے کہ بعض عارفین نے کہا ہے کہ حکام کی مہربانی کے لیے جمعہ کے دن پہلی ساعت میں ایک شیشہ کے ظرف میں سورہ فاتحہ حدیث قلم سے مشک و زعفران یا کافور و مشک سے لکھے پھر اس کو عرق گلاب سے دھو کر اس گلاب کو ایک شیشی میں رکھ لے اور اُس پر سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کر دے بروقت ضرورت قدرے گلاب اس میں سے لے کر اور اپنے منہ پر لے کر حاکم کے روبرو جاوے انشاء اللہ وہ حاکم مہربانی سے پیش آئے گا۔

## برائے دفع نسیان و زیاتی حافظہ:

دفع نسیان اور زیادتی حافظہ کے لئے سورہ فاتحہ کو شیشہ یا چینی کے ظرف میں لکھ کر اور گلاب یا پانی سے دھو کر نوش کریں۔ انشاء اللہ چند روز میں نسیان جاتا

رہے گا۔ اگر مشک وزعفران سے لکھیں تو بہتر ہے۔

## عمل حاجت روائی ہر قسم:

ہر قسم کی حاجت روائی کے لئے یہ ترکیب نہایت مفید اور صحیح ہے عمل ہذا کو حضرت سیدی شیخ کلیم اللہ جہاں آبادی قدس سرہ نے اپنی مشہور کتاب مرقع شریف میں اور نیز اکثر بزرگوں نے اپنی اپنی کتب میں تحریر کیا ہے اور مخدومی سید حسن نظامی صاحب نے فقیر سے نہایت وثوق سے اس طریقہ کے مجرب وصحیح ہونے کے اپنے اور نیز اوروں کے تجربہ سے تصدیق فرمائی۔ غرض یہ طریقہ قرأت نہایت مجرب وصحیح اور آسان ہے۔

طریقہ یہ ہے سورہ فاتحہ کو سنت اور فرض فجر کے درمیان روزانہ اکتالیس (۴۱) بار پڑھ کر اپنے مقصد کی دعا کرے۔ مگر اول تو بسم اللہ کے آخری میم کو الحمد کے ساتھ ملا کر ملحمد پڑھے دوم کلمہ الرحمن الرحیم کو ہر بار تین دفعہ پڑھے اور اپنے مطلب کا خیال کرے اور آخر میں ختم الحمد پر ہر بار تین دفعہ کہے انشاء اللہ یا تو ایک ہفتہ میں ورنہ انتہا چھ ہفتہ میں ہر قسم کی حاجت پوری ہوگی۔

## برائے اقسام درد وفالج وغیرہ:

سورہ فاتحہ کو ایک شیشہ کے ظرف میں لکھ کر روغن بلسان خالص سے اُس کو مثل پانی کے دھولیں پھر تیل پر ستر دفعہ سورہ فاتحہ پڑھ کر کسی شیشی یا بوتل میں رکھ لیں اس تیل کی مالش درد وعرق النساء درد کمر درد یا حی اور فالج وغیرہ میں نہایت مفید ہے۔

## برائے حضوری حاکم جابر:

اگر کسی حاکم جابر کے روبرو جانا ہو اور اُس سے کسی قسم کا خوف ہو تو سورہ فاتحہ اُنیس (۱۹) بار پڑھ کر اور اپنے اوپر دم کر کے اُس کے روبرو جاویں۔ انشاء اللہ ہر قسم کی برائی سے محفوظ رہیں گے۔

## برائے قضاء حاجات:

ترقی رزق حصول روزگار اور ہر قسم کی حاجت کے لئے یہ طریقہ نہایت مشہور ومستند ہے۔ وہ یہ ہے کہ عروج ماہ میں نماز صبح کے بعد جمعہ کے دن سے شروع کریں اور روزانہ اکتالیس بار سورہ الحمد شریف کو بلا ناغہ برابر اکتالیس دفعہ تک پڑھتے رہیں اور روزانہ سورہ کے پڑھنے کے بعد تیرہ دفعہ یہ دعا پڑھ کر اپنی حاجت کی دعا کریں۔ وہ یہ ہے۔ یا مفتح فتح یا مفرج فرج یا مسبب سبب یا میسر یسر یا مسھل سھل یا متھم تمم و حسبنا اللہ ونعم الوکیل صاحب مخزونہ نے اس عمل کو نہایت مستند ومجرب تحریر کیا ہے۔

## ختم سورہ الحمد برائے دفع مصائب:

اگر انسان پر کوئی مصیبت یا بلا نازل ہو جائے تو ہر مصیبت اور بلا کے دفع کرنے کے واسطے سورہ الحمد شریف کا ختم نہایت مستند ومعتبر ہے۔ مگر ختم کے طریقے تین ہیں ایک ختم کبیر یعنی سوا لاکھ بار جس کا طریقہ اوپر تحریر ہو چکا ہے اور یہ عدد اُس کے حروف کی تعداد سے نکالنے کے لئے ہیں۔ کیونکہ سورہ فاتحہ کے حروف کی تعداد ایک سو پچیس (۱۲۵) اب ہر حرف کے لحاظ سے سورہ شریف کو ایک ہزار بار پڑھے یعنی سوا لاکھ بار یہ ختم کبیر ہے اور اگر بلحاظ ہر حرف کے سو دفعہ پڑھا جائے تو اس کی تعداد ساڑھے بارہ ہزار ہوگی۔ یہ ختم وسیط ہے اور اگر بلحاظ حروف کے دس دفعہ پڑھا جائے تو اس کی تعداد ایک ہزار دو سو پچاس بار ہوگی۔ یہ ختم صغیر ہے ان تینوں سے میں جو ختم بروقت ہو سکے وہ کرے۔ انشاء اللہ وہ مصیبت دفع ہوگی یا وہ حاجت پوری ہوگی۔ مگر ختم صغیر جمعہ کی رات یا جمعہ کے دن پڑھے اور صرف ایک آدمی پڑھے باقی ختم کبیر اور وسیط میں آدمیوں کی تعداد بقدر ضرورت زیادہ ہو سکتی ہے۔

## سرمہ برائے حب تسخیر:

سرمہ بقدر ضرورت لا کر نوچندی جمعرات میں اس عمل کو شروع کرے یعنی روزانہ نماز ظہر کے بعد سورہ فاتحہ کو ایک سو ایک بار پڑھ کر سرمہ پر دم کر دیا کرے مگر بسم اللہ کو الحمد میں ملا کر پڑھے اور یہ عمل چار جمعہ تک برابر روزانہ کرتا رہے پھر اُس کو محفوظ رکھے بروقت ضرورت نماز ظہر کے بعد اس سرمہ میں سے تھوڑا سا سرمہ علیحدہ نکال کر اس پر مطلوب وطالب کے نام تصور کے ساتھ سورہ فاتحہ ایک سو ایک دفعہ پڑھ کر دم کرے اور پھر اس سرمہ کو اپنی آنکھوں میں لگا کر مطلوب کے سامنے جاوے۔ انشاء اللہ مطلوب رجوع ہوگا۔ مگر شرط یہ ہے کہ سرمہ لگانے کے بعد سب سے پہلے مطلوب سے آنکھ ملائے کسی دوسرے سے نہ ملائے اور یہ بھی واضح رہے کہ عمل ہذا کی ذکات جمعرات سے چار جمعہ تک تیئیس دن میں تمام ہوگی۔

## برائے خواب بندی مطلوب:

مطلوب کی خواب بندی کے واسطے سورہ فاتحہ کو بطریق مندرجہ ذیل ایک کاغذ پر لکھ کر اُس کاغذ کو ایک لوہے کی کیل سے ٹھوکے کہ وہ کاغذ زمین میں گھس جاوے۔ پھر سوراخ کو خاک چوراہہ سے بند کردے۔ انشاء اللہ مطلوب بے قرار ہو کر بہت جلد حاضر ہوگا۔ مجرب ہے۔ طریقہ تحریر یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم عقدت نوم فلاں بن فلاں بحق الحمد الله عقدت نو فلاں بحق رب العالمین عقدت راس بحق الرحمن عقدت شعره بحق الرحيم عقدت عينيه بحق مالک يوم الدين عقدت اذنبه بحق اياک نعبد عقدت لسانه وبحق و اياک نستعين عقدت وجهه بحق اهدنا الصراط المستقيم عقدت يديه بحق صراط الذين عقدت قلبه بحق انعمت عليهم عقدت فرجه بحق غير المغضوب عليهم عقدت ساقيه بحق ولا الضالين عقدت يجنبه بحق امين عقدت قراره وسنونه يا لله الحكيم الله عزوجل عقدت فلاں بن فلاں على حب فلاں بن فلاں۔

## برائے امراض سخت لاعلاج:

عمل ہذا کو حضرت علامہ بونی نے اپنے مجربات میں تحریر کیا ہے کہ تمام لاعلاج امراض کے دور کرنے کے واسطے نہایت مجرب ہے اور یہ بھی لکھا ہے کہ میں ایک شخص محمود نامی کو جو جذام میں مبتلا تھا اور ہر شخص اُس سے متنفر تھا یہ عمل بتایا اُس نے کیا۔ چنانچہ پندرہ دن میں وہ بالکل اچھا ہوگیا اور مرض کا کوئی نشان باقی نہیں رہا وہ عمل یہ ہے کہ مریض کے پاس بیٹھ کر اول سات دفعہ سورہ الحمد شریف پڑھے پھر چارسو بائیس دفعہ الشافی پڑھ کر یہ دعا پڑھے اللهم اشفا نتالشافى لا شفاء الا شفاء ک يا الله شفاء الايفاء دود شفا ولا الما اس کے بعد مریض کے اوپر دم کرے اور نیز اقدرے پانی پر دم کرکے وہ پانی مریض کو پلاوے۔

## برائے درد گوش:

سورہ فاتحہ کو چینی کے ظروف پاک میں لکھ کر روغن گل سے دھو کر وہ تیل نیم گرم کان میں ٹپکائیں۔ انشاء اللہ کان کا درد جاتا رہے گا۔

## برائے جمیع حاجات:

جو شخص کہ سورہ فاتحہ کو اپنے ورد میں رکھے اُس کو چاہے کہ سورہ فاتحہ کے اس نقش کو لکھ کر پاس رکھے۔ انشاء اللہ عمل کا اثر بہت جلد ہوگا اور ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔ نقش ہذا کے لکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ نقش ہذا کو شرف آفتاب میں یا عروج ماہ میں اتوار کی پہلی ساعت میں مشک و زعفران گلاب سے تحریر کرے۔ پھر نقش کو سامنے رکھ کر ایک جلسہ میں ایک ہزار ایک سو گیارہ بار سورہ فاتحہ پڑھ کر اس نقش پر اور اپنے اوپر دم کرے اور اُس نقش کو دھونی دے کر معطر کر کے تعویذ بنا کر اپنے بازو پر باندھے پھر روزانہ جس تعداد سے چاہے سورہ فاتحہ کا ہمیشہ ورد کرتا رہے۔ کم از کم اکیس (۲۱) بار روز پڑھے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم الله الرحمن الرحيم الحمد الله رب العالمين الرحمن الرحيم ۹۸۶ | مالک يوم الدين اياک نعبدو واياک نستعين ۱۰۷۸ | اهدنا الصراط المستقيم صراط الذين انعمت عليهم ۲۸۸۰ | غير المغضوب عليهم والاالضالين آمين ۳۳۰۳ |
| اهدنا الصراط المستقيم صراط الذين انعمت عليهم ۲۸۸۱ | غير المغضوب عليهم ولاالضالين آمين ۳۳۰۳ | بسم الله الرحمن الرحيم الحمد الله رب العالمين الرحمن الرحيم ۱۹۸۷ | مالک يوم الدين اياک نعبد واياک نستعين ۱۰۷۷ |
| غير المغضوب عليهم و الاالضالين آمين ۳۳۰۳ | اهدنا الصراط المستقيم صراط الذين انعمت عليهم ۲۸۷۸ | مالک يوم الدين اياک نعبد واياک نستعين ۱۰۹۰ | بسم الله الرحمن الرحيم الحمد الله رب العالمين الرحمن الرحيم ۱۹۸۸ |
| مالک يوم الدين اياک نعبد واياک نستعين ۱۰۷۵ | بسم الله الرحمن الرحيم الحمد الله رب العالمين الرحمن الرحيم ۱۹۸۹ | غير المغضوب عليهم و لاالضالين آمين ۳۳۰۱ | اهدنا الصراط المستقيم صراط الذين انعمت عليهم ۲۸۷۹ |

## سورہ فاتحہ:

سورہ فاتحہ کے کل اعداد معہ بسم اللہ و آمین کے دس ہزار دو سو اکتالیس ہیں۔ نقش ہذا میں یہی اعداد وزخ مربعہ ہیں۔ یہ نقش ذواتکسابیہ کے نام سے مشہور ہے۔

## نماز استخارہ:

یہ نماز ہدایت مفید و مجرب ہے اور بارہا فقیر راقم کے تجربہ میں آئی ہے۔ اور نیز فقیر کے اکثر احباب کے تجربہ میں بھی صحیح ثابت ہوئی۔ اگر پہلی رات کو پڑھی جائے تو نہایت بہتر ہے ورنہ رات کو جو وقت آسان ہو۔ مگر تنہائی ضرور ہو۔ مرقعہ شریف میں حضرت شیخ کلیم جہاں آبادی قدس سرہ العزیز نے بھی اس عمل کو تحریر کیا ہے۔ مگر وہ ذرا مشکل تحریر ہے۔ فقیر کا طریقہ جو نیچے لکھا گیا ہے۔ بمقابلہ اُس سے آسان ہے۔ استخارہ ہذا کے ذریعہ سے صاحب فراست اکثر اُمور مخفی دریافت کر سکتا ہے۔ ورنہ عموماً اُس سے کام کا کرنا یا نہ کرنا یا کسی کام کا ہونا یا نہ ہونا دریافت ہو سکتا ہے۔

## ترکیب:

ترکیب یہ ہے کہ شب کو باوضو تنہا جگہ میں بیٹھ کر اول سورہ الحمد اللہ گیارہ بار سورہ قل ھو اللہ گیارہ بار درود شریف گیارہ بار اور کلمہ تمجید یعنی سبحان الله والحمد لله ولا آله والله اكبر والاحوله والا قوة الا بالله العلى

العظیم گیارہ دفعہ پڑھ کراس کو حضرت غوث پاک اور حضرت اجمیری قدس سرہ کی روح کو ہدیہ کرے۔ پھر بہ نیت استخارہ کے دو رکعت نماز نفل ادا کرے۔ پہلی رکعت میں سورہ الحمد کو شروع کر کے جب آئے ایاک نعبدو ایاک نستعین پر پہنچے تو اُس کو تکرار کرنا شروع کرے۔ اپنے مطلب کا خیال رکھے۔ انشاء اللہ اسی آیت کے پڑھتے پڑھتے پڑھنے والا داہنی طرف یا بائیں طرف پھر جائے گا۔ پھرنے کے بعد سورہ ختم کر کے اور قل ھو اللہ پڑھ کر تمام کرے۔ اگر دائیں جانب پھر تو وہ کام کرے یا وہ کام ہو جائے گا۔ اور بائیں جانب پھنے کی حالت میں وہ کام نہ کرے یا وہ کام نہیں ہوگا۔ فافہم دکن من الشاکریں۔

## برائے زن عقیمہ:

اگر کسی عورت کے یہاں اولاد نہ ہوتی ہو تو عروج ماہ میں نو چندی جمعرات کو مع اول وآخر درود شریف ایک سو گیارہ بار سورہ الحمد شریف کو معہ بسم اللہ و آمین کے پانی پر پڑھ کر دم کرے اور وہ پانی تھوڑا دونوں میں میاں بیوی کو پلاوے اور ہر جمعرات کو سات جمعرات تک یہ عمل کرنا ہے۔ انشاء اللہ اس عورت کو حمل رہے گا اور اولاد پیدا ہوگی۔

## برائے امراض:

نقش ہذا کو جو بلا اعداد بسم اللہ و آمین کے سورۃ الحمد شریف کا نقش ہے۔ بیمار کی شفایابی کے لئے رکابی یا چینی کی رکابی پر لکھ کر اور پانی سے دھو کر مریض کو پلاویں نہایت مفید ہے۔ یہ نقش یہ ہے۔

| ۸ | ۴۶۷۴ | ۴۶۷۸ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۴۶۷۷ | ۲ | ۷ | ۴۶۷۵ |
| ۳ | ۴۶۸۰ | ۴۶۷۲ | ۶ |
| ۴۶۷۳ | ۵ | ۴ | ۴۶۷۹ |

## برائے قضائے حاجات:

جملہ حاجات کے پورا ہونے کے واسطے شاہ محمد رمضان صاحب نے عمل ہذا کو اپنے پیر و مرشد حضرت شاہ عبدالغنی قدس سرہ العزیز سے نقل کیا ہے اور عام اجازت دی ہے وہ یہ ہے کہ عروج ماہ میں اتوار کے دن سے شروع کریں اور پہلے دن اتوار کو سورۃ الحمد شریف کو بسم اللہ کے میم کے ساتھ ملا کر ستر دفعہ پڑھ کر اپنے مطلب کی دعا کریں اور دوسرے دن پیر کو بدستور سورۃ شریف کو ساٹھ دفعہ پڑھیں منگل کو پچاس دفعہ اور بدھ کو چالیس دفعہ جمعرات کو تیس دفعہ جمعہ کو بیس دفعہ اور ہفتہ کو دس دفعہ پڑھیں۔ مگر سنت اور فرض نماز فجر کے درمیان پڑھیں۔ اگر ایک ہفتہ میں حاجت پوری ہو تو خیر ورنہ اتوار سے پھر بدستور ستر دفعہ روزانہ شروع کر کے ہفتہ تک بدستور مذکور تمام کریں۔ اگر حاجت پوری ہو تو فبہا ورنہ تیسرے ہفتہ میں پھر بدستور عمل کریں۔ انشاء اللہ تین ہفتہ میں سخت سے سخت حاجت پوری ہوگی۔

## برائے ترقی رزق:

ترقی رزق کیلئے ہر ماہ میں چاند رات کو چاند دیکھ کر نماز مغرب اور عشاء کے درمیان فراخی رزق کی نیت سے معہ اول وآخر درود شریف کے ایک ہزار بار سورۃ فاتحہ اور چالیس بار دعائے حضرت عیسیٰ علیہ السلام یعنی اللھم ربنا انزل علینا مائدۃ من السماء تکون لنا عید الا ولنا واخرنا وایۃ منک وار زقنا فانک خیر الرازقین اور بیس بار آیت ومن یتوا للہ یجعل لہ محرجا ویرزقہ من حیث لا یحیب ومن یتو کل علی اللہ فھو حسبہ ان اللہ بالغ امرہ قد جعل للہ لکل شئی قدرا پڑھ کر سو بار قاضی الحلجات اور سو بار یارازق المقین پر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس ماہ میں رزق کی فراخی رہے گی۔

## برائے تسخیر وحب وقضائے حاجات:

یہ عمل تسخیر خاص ورجوع مطلوب اور دیگر تمام حاجات دینی اور دنیوی کے لئے نہایت مفید اور مستند ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ عروج ماہ میں ایک وقت مقرر کر کے مع اول وآخر درود شریف کے الحمد شریف اس طرح پڑھنا شروع کرے۔ جب ساٹھ دفعہ پڑھ چکے تو اب چالیس دفعہ سورۃ الحمد شریف اس طرح پڑھے کہ جب آیۃ ایاک نعبدو ایاک نستعین پر پہنچے تو اس آیت کو چالیس بار تکرار کرے تاکہ سورت کی تعداد سب ملا کر سو دفعہ ہو جاوے۔ اب سورۃ کے تمام ہو جانے کے بعد چار رکعت نماز نفل قضاء حاجات کی نیت سے ایک سلام سے پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد سورۃ قل ھو اللہ پچاس بار لا حول والاقوۃ الا باللہ العلی العظیم پچاس بار استغفر اللہ ربی من کل ذنب واتوب الیہ پچاس بار اور درود شریف پچاس بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مطلب کی دعا مانگے۔ اگر تسخیر و رجوع مطلوب کی نیت سے پڑھے تو انتہائی عمل میں مطلوب کی صورت کا خیال رکھے۔ انشاء اللہ بہت جلد مراد پوری ہوگی۔ جب تک حاجت پوری نہ ہو یہ عمل بلاناغہ روزانہ پڑھتا رہے۔

## برائے شفائے امراض:

تمام بیماریوں کے دور کرنے کے واسطے اول زعفران وگلاب یا پاک سیاہی سے سورہ فاتحہ مع آیات شفاء کے اول سے آخر تک لکھ کر بیمار کے گلے میں ڈالے۔ پھر روزانہ چینی کی رکابی پر سورۃ فاتحہ کو مع آیات شفا کے لکھ کر اور پانی سے دھو کر اچھا ہونے تک مریض کو پلاتا رہے۔ انشاء اللہ مریض کو بہت جلد شفا ہوگی۔ آیات شفا یہ ہیں۔ ویشف صدور قوم مومنات و شفاء لمافی صدور ہ ویخرج من بطونھا شراب مختلف الوانہ فیہ شفاء للناس وننزل من القران ماھو شفاء و رحمۃ للمومنین . واذا مرضت فھد یشفین قل ھو للذین امنو اھدی وشفاء۔

## برائے نظر بد و دیگر امراض:

نظر بد اور دیگر تمام بیماریوں کے واسطے سورہ فاتحہ کا یہ نقش لکھ کر اور تعویذ بنا کر بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈالیں نہایت مفید ہے۔ نقش یہ ہے۔

| بسم الله | بسم الله | الرحمن | الحمد لله | رب العالمين |
|---|---|---|---|---|
| الرحمن الرحيم | مالک | يوم الدين | اياک نعبد | واياک نستعين |
| اهدنا الصراط | المستقيم | صراط الذين | انعمت | عليهم |
| غير المغضوب | عليهم | ولا | الضالين | امين |

## برائے چیچک:

چیچک سے محفوظ رہنے کے واسطے یا کم نکلنے کے واسطے سورۃ فاتحہ کا نقش لکھ کر گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ چیچک سے محفوظ رہے گا اور اگر چیچک نکلے گی تو بہت کم نکلے گی۔ نقش یہ ہے۔

| الحمدلله | رب العالمين | الرحمن | الرحيم |
|---|---|---|---|
| مالک | يوم الدين | اياک نعبد | واياک نستعين |
| اهدنا | الصراط المستقيم | صراط الذين | انعمت عليهم |
| غير المغضوب | عليهم | ولا الضالين | امين |

## نماز حاجت:

یہ نماز حاجت کے واسطے حضرت مقاتل رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے اور اُن کے قول کی موافق بغایت مجرب و صحیح ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ بروقت حاجت چار رکعت نفل ایک سلام سے اپنی حاجت روائی کے واسطے پڑھیں اور ہر رکعت میں سورہ الحمد اکتالیس دفعہ پڑھیں اور بعد میں کوئی سورت ملا کر رکعت تمام کریں۔ سلام کے بعد سیدھا رخسارہ زمین پر رکھ کر اکتالیس دفعہ عنت الوجوہ الحی القیوم پڑھیں۔ پھر بایاں رخسارہ زمین پر رکھ کر اکتالیس بار یا حی یا قیوم پڑھ کر پھر پیشانی زمین پر رکھ کر اپنے مطلب کی دعا کریں۔ انشاء اللہ قبول ہوگی۔

## برائے جملہ حاجات:

اگر چہ یہ عمل قبل ازیں تحریر ہو چکا ہے۔ چونکہ عمل ہذا میں اور اس میں کسی قدر فرق ہے۔ اس لئے دوبارہ لکھا جاتا ہے اور وہ یہ ہے کہ ہر حاجت کے واسطے عروج ماہ میں یکشنبہ یعنی اتوار کے دن سے شروع کرے اور سنت اور فرض نماز فجر کے درمیان پہلے دن سورۃ الحمد کو بسم اللہ کے میم سے ملا کر ستر دفعہ پڑھ کر اکتیس دفعہ دعا پڑھے۔ یا مفتح فتح یا مفرج مرج یا مسبب سبب یا مهقل سهقل یا میسر یسر یا منهم عم اور اس کے بعد سو دفعہ درود شریف پڑھ کر دعا کرے۔ دوسرے دن پیر کو سورۃ الحمد ساٹھ بار اور باقی عمل بدستور تیسرے دن منگل کو سورۃ الحمد پچاس بار مگر الحمد کے علاوہ باقی عمل روزانہ بدستور مذکور پڑھا کرے اور اگر ایک ہفتہ حاجت میں پوری ہو تو سات ہفتہ تک عمل مذکور کرتا رہے۔ انشاء اللہ ضرور بالضرور حاجت پوری ہوگی۔

## برائے حب و تسخیر:

کسی شخص یا مطلوب کے مسخر و مطیع کرنے کے واسطے سورۃ الحمد شریف کی عزیمت اور نقش مندرجہ ذیل ساعت مشتری میں مشک و زعفران و گلاب سے لکھ کر نقش اپنے گلے میں ڈالے اور ایک سو اکسٹھ بار مع اول و آخر درود شریف کے اس عزیمت کو شرینی یا کیوڑہ شرین پر پڑھ کر مطلوب کو کھلا وے۔ انشاء اللہ مطلوب مسخر و مطیع ہوگا۔ عزیمت معہ نقش کے یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد لله رب العلمين توكل يا جبرائيل انت و خد امک و اعوانک بحق الله العزيز الجبار الكريم الوة رب القهار اسئلک يا جبرائيل ان تلق محبت فلاں فی قلب فلاں بحق الرحمن الرحيم يا جواد يا جليل تو كل يا ميكائيل سامعا مطيعا و القی محبة فلاں فی قلب فلاں بحق مالک يوم الذين بحق الله الحی القيوم الواحدالما جد تو كل يا اسرافيل انت و اعوانک و القی محبت فلاں فی فلاں بحق اياک نعبدو اياک نستعين و بحق الملک المقتدر المقدم المعيدے المعيد توكل يا رقيائيل انت و اعوانک و القی محبة فلاں فی قلب ولاں بحق اهدنا الصراط المستقيم وبحق الفرد الو ترالحی القيوم الصمد توكل يا شمسائيل انت و اعو انک و القی محبت فلاں فی قلب فلاں بحق صراط الذين انعمت عليهم وبحق الواحدالعليم الجواد الكريم توكل ياعزرائيل انت و اعوانک سامعا مطيعا و القی محبت فلاں فی قلب فلاں بحق غير المغضوب عليهم ولا الضالين امين وبحق القاهر الفهيز الجليل الكبير توكل يا كصفائيل انت و اعو انک سامعا مطيعا و القی محبت فلاں فی قلب فلاں بحق يحبونهم كحت الله والذين امنعااشد حبا لله كو انفقت ما فی الارض جمعيا ما الفت بين قلوبهم ولكن الله الف بينهم انه عزيز حكيم۔ نقش یہ ہے۔

| ۳۹۳ | ۴۰۶ | ۴۰۳ | ۴۰۰ |
|---|---|---|---|
| ۴۰۴ | ۳۹۹ | ۳۹۴ | ۴۰۵ |
| ۳۹۸ | ۴۰۱ | ۴۰۸ | ۲۹۵ |
| ۴۰۷ | ۳۹۶ | ۳۹۷ | ۴۰۲ |

☆☆☆☆

# الواح رفع نحوست ورجعت کواکب

بعض اوقات پیدائشی زائچہ میں سیارگان کی رجعت اور نحوست سے فرد مستقل نوعیت کے متفرق مسائل کا شکار رہتا ہے۔ اصلاح سیارگان کے حوالے سے یہ الواح موثر ترین ہیں۔

| | |
|---|---|
| رفع نحوست قمر | قمر کی نحوست سب سے زیادہ شیر خوار بچے کی نشوونما کو متاثر کرتی ہے۔ بچوں کے معاملات میں سب سے بہتر لوح۔ |
| رفع نحوست شمس | شمس جب کسی فرد کے زائچہ پیدائش میں نحوست کا شکار ہو تو ایسے فرد کو معاشرے میں عزت ووقار کی نگاہ سے نہیں دیکھا جاتا۔ عمومی صحت اور نظر کی کمزوری |
| رفع رجعت و نحوست عطارد | فرد کی ذہانت اور عقل ودانش میں کمی اور کمزوری رہ جاتی ہے۔ کاروباری حضرات' سیلز مین' ملازمت پیشہ خواتین وحضرات اور اساتذہ مشکلات میں گھرے |
| رفع رجعت ونحوست زہرہ | عشق ومحبت کے متوالوں کے لیے اور ازدواجی زندگی کی سچی خوشیوں سے محروم رہتے ہیں۔ خوشی کا حصول نہ ہونا۔ |
| رفع رجعت ونحوست مریخ | بات بے بات لڑائی جھگڑا اور دنگا فساد طبع کا آمادہ رہنا اور آگے کی بجائے پیچھے کی طرف جانا، زندگی میں بے مقصد جھگڑوں اور حادثات کا علاج۔ |
| رفع رجعت ونحوست مشتری | افراد اپنی زندگی میں رزق کی تنگی اور روزی میں برکت نہ ہونے کی شکایت کرتا ہوا پایا جاتا ہے۔ ٹک کر کام نہ ملنا، کسی بزنس یا نوکری میں کامیابی نہ ملنا۔ |
| رفع رجعت و نحوست زحل | زندگی میں تاخیر، التواء اور رکاوٹیں ایک لازمی امر ہے۔ زندگی میں ٹھہراؤ کی کمی ہو اور اہم معاملات مستقل بنیادوں پر حل نہ ہوتے ہوں۔ لاعلاج مسائل |
| رفع نحوست راس (راہو) | زندگی میں پے در پے ناکامیوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے خواہشات حسرتیں بن کر رہ جاتی ہیں۔ کمتر اور نچلے درجے کے لوگوں کے ہاتھوں ذلت۔ |
| رفع نحوست ذنب (کیتو) | لڑائی جھگڑا، نقصان، حادثہ، پریشانی، جان لیوا مرض غرضیکہ گھٹیا قسم کے حالات سے دوچار ہونا۔ گھٹیا اور چھوٹے قسم کے لوگوں سے واسطہ پڑتا ہے اور خواری۔ |
| رفع رجعت و نحوست یورانس | انسان ناگہانی آفات اور مصیبتوں کے گھیرے میں رہتا ہے۔ کسی نہ کسی انداز میں جدید آلات کے استعمال میں نقصان ہوتا رہتا ہے۔ |
| رفع رجعت و نحوست نیپچون | فرد حقیقی دنیا میں کم اور خیالی دنیا میں زیادہ وقت گزارتا ہے۔ ایسے لوگ اپنے آپ کو نشہ اور دیگر ایسی بُری عادتوں کا شکار کر لیتے ہیں۔ |
| رفع رجعت و نحوست پلوٹو | فرد ایسی شدت پسندی کا شکار ہو جاتا ہے کہ جو صرف اور صرف اُس کو مایوسی اور ناکامی کے اندھیروں میں دھکیل دیتی ہے۔ |

# برجِ میزان

تحریر: سید عرفان، اسلام آباد

## مختصر منسوبات

| جنسی خواص | عنصری خواص | جسدی خواص |
|---|---|---|
| مذکر | بادی | منقلب |
| **حاکم کوکب** | **مخصوص دن** | **مخصوص حروف** |
| زہرہ | جمعہ، اتوار، منگل | ر، ت، ط |
| **جسم کا حصہ** | **مخصوص رنگ** | **مخصوص پتھر** |
| کولہے | پیلا، نارنجی، گندمی | ہیرا، موتی |

### موزوں کھانے:۔

سٹرابری، آلو بخارہ

### موزوں کھیل / شوق:۔

آرٹ، کھانے پکانے، کرکٹ، ڈانس، سجاوٹ، پھول، میل جول، شاپنگ۔

### موزوں جڑی بوٹیاں اور پودے:۔

سیب، شاہ بلوت، نرگس کا پھول، مروارید، سوسن، پودینہ اجوائن، آلو، گلاب، اخروٹ۔

### پیشہ:۔

شادی گھر، شادی کرانے کا کاروبار، تعلقات عامہ، درآمد و برآمد، شراکتی کاروبار، وکیل، جج، قانون دان، نوح وسیاست، جیولری، علم و ادب، درس و تدریس، اکاؤنٹس، آرائش، مجسمہ سازی، ملبوسات کی ڈیزائننگ، فوٹوگرافی، کھانے پینے کا کاروبار، کالم نگاری، موسیقی، ناچ گانا، انٹیرئیر ڈیکوریشن، خوشبو کا کاروبار۔

## عام خصوصیات

میزان افراد خوشگوار اور دل کش شخصیت کے مالک ہوتے ہیں۔ ان کے لیے تعلقات بہت اہم ہوتے ہیں۔ یہ دوسروں کے بغیر خود کو نا مکمل محسوس کرتے ہیں۔ یہ بہت اچھے میزبان ہوتے ہیں اور ہر چیز میں تناسب رکھنا پسند کرتے ہیں۔ یہ آرام طلب ہوتے ہیں۔

### موزوں حالات / منسوبات:۔

پہاڑ کی چوٹی یا سائیڈ، قانونی معاہدہ شراکت، خاتون عدالتیں، خوبصورت اور پرتعیش مکانات، گھروں کے اندرونی کمرے شادی، اداکار، سٹوری لکھنے والے، انٹیرئیر ڈیکوریٹر، نائی، فنون لطیفہ سے متعلق افراد۔

### موزوں اشیاء:۔

تیل، پیننگ، پرفیوم۔

### صحت:۔

میزان افراد اپنے غلط فیصلوں کی وجہ سے پریشانی اٹھاتے ہیں اور پیشمانی میں مایوس اور غصے کا شکار رہتے ہیں اور اس وجہ سے بیمار ہوتے ہیں۔

### محبت کے معاملات:۔

محبت ان کی زندگی میں بہت اہم ہوتی ہے۔ وہ چاہتے ہیں کہ

# لوح رفع رجعت ونحوست زحل

ایسے تمام افراد جن کی زندگی میں تاخیر، التواء اور رکاوٹیں ایک لازمی امر ہے تو وہ یہ بات جان لیں کہ ان کے پیدائشی زائچہ میں زحل کا حالت رجعت ونحوست میں ہونا بھی اسی طرح لازم ہے۔ غربت اور تنگ دستی کے شکار لوگ بھی رجعت ونحوست زحل کے تحت آتے ہیں۔ وہ تمام افراد جو کسی نہ کسی طرح زمین کی خرید وفروخت یا ایسا کوئی بھی شعبہ جو زمین سے منسلک ہوئیں ہیں اور ان کو اپنے شعبہ میں خاطر خواہ کامیابی کی بجائے خاطر خواہ نقصان ہو تو ان کو بھی اس بات کو سمجھ لینا چاہیے کہ زحل ان کے زائچہ پیدائش میں حالت رجعت ونحوست میں ہے۔ خاص طور پر ان افراد کو خصوصی طور پر لوح رجعت ونحوست زحل کی ضرورت ہے جن کی زندگی میں ٹھہراؤ کی کمی ہو اور اہم معاملات مستقل بنیادوں پر حل نہ ہوتے ہوں۔ سو آج ہی لوح رفع رجعت ونحوست زحل بنوائیں اور زندگی کے امتحانوں کو ثابت قدمی سے پار کرتے جائیں۔

ان کی زندگی میں کسی کے ساتھ خاص رشتہ قائم رہے۔ ان افراد کے لیے اپنے جذبات کا خیال رکھنے والوں کے ساتھ تعلقات رکھنا زندگی گزارنے کے لیے ضروری ہے۔

## مثبت خصوصیات

میزان افراد امن پسند ہوتے ہیں اور امن اور برابری ہر صورت میں رکھنا چاہتے ہیں۔ انصاف کرنا جانتے ہیں۔ اگر ضرورت پڑ جائے تو میزان افراد سمجھوتا بھی کر لیتے ہیں۔ خاص طور پر اس وقت جب جھگڑے کا خطرہ ہو یا تعلقات خراب ہونے کا خدشہ ہو۔ میزان افراد بعض اوقات دوسروں کو سمجھوتے کرنے پر تیار کر لیتے ہیں۔ یہ افراد اور معاشرے میں ہم آہنگی اور برابری قائم رکھنے کی صلاحیتوں سے مالا مال ہوتے ہیں۔ حکمت عملی کی صلاحیت کے حامل ہوتے ہیں۔ مثالیت پسند ہوتے ہیں۔ دور کی نظر رکھتے ہیں اور شائستہ مزاج ہوتے ہیں۔

ان کے لیے زندگی میں پیار / محبت کے بغیر گزارا مشکل ہوتا ہے اور یہ جن سے پیار کرتے ہیں۔ ان کو خوش رکھنے کی ہر ممکن کوشش کرتے ہیں۔

یہ آرام طلب، امن پسند اور دوسروں کو خوش رکھنے کی کوشش کرتے ہیں۔

## منفی خصوصیات

میزان افراد کے لیے کوئی بھی فیصلہ کرنا بہت مشکل ہوتا ہے۔ ان کا نقطہ نظر ایک جگہ سے دوسری جگہ فوراً منتقل ہوتا ہے۔ حالات تبدیل ہو جاتے ہیں۔ اس وجہ سے یہ قابل بھروسہ نہیں سمجھے جاتے۔ یہ لوگ دوہری شخصیت کے مالک اور خود غرض بھی سمجھے جاتے ہیں۔ میزان افراد جو حاصل کرنا چاہتے ہیں وہ حاصل کر کے رہتے ہیں۔ اس لیے وہ فریب کا جال بچھاتے ہیں۔ اگر ان کی مرضی کے خلاف کام پر مجبور کر دیا جائے تو سستی سے کام کرتے ہیں۔

یہ افراد جلد دوسروں سے ناراض ہو جاتے ہیں۔ بدل جاتے ہیں۔ دوسروں کا اثر جلد قبول کرتے ہیں۔ اور تھوڑی سے تعریف سے ان کا دماغ خراب ہو جاتا ہے۔

یہ بعض اوقات شفقت اور دوستی کو پیار کے ساتھ مکس کر دیتے ہیں۔ یہ زندگی کے مزے لیتے ہیں اور بعض اوقات فلرٹ بھی کرتے ہیں۔

## بیماریاں

گردوں کی بیماریاں، کمر کی تکلیف، آنزاعمہ اور ڈپریشن، شریانوں کے مسائل۔

یہ فیصلوں میں غلطی کرتے ہیں۔ بحث کرنے سے ان کو غصہ آجاتا ہے۔ یہ ڈپریشن اور مایوسی کا شکار ہو جاتے ہیں اور اکثر اوقات اسی وجہ سے ضرورت سے زیادہ کھانا کھاتے ہیں۔

❀❀❀

ماہنامہ

# راہنمائے عملیات

لاہور

October 2018 Rs.60/-



## نیا پاکستان

وزیراعظم عمران خان کے
زائچہ حلف برداری کی روشنی میں

سحر کیا ہے؟

قرآن سے علاج

طبی مشورے

برج عقرب

اعمال چشتیہ

مقدر کا سکندر

# مسائل کا نورانی حل

| | |
|---|---|
| لوحِ شرف قمر | روزمرہ زندگی سے متعلق کسی بھی معاملہ کے فوری روحانی حل کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔ |
| لوحِ شرف شمس | عزت' شہرت' کامیابی' حکومت' سیاست' حصول عہدہ' اعلیٰ پوزیشن' نوکری میں استحکام اور ترقی، اولادِ نرینہ، سرکاری نوکری |
| لوحِ شرف عطارد | تعلیم' حافظہ اور زبان دانی' کاروبار تجارت اور رزق' نوکری' دماغی امراض، اندرون و بیرون ملک سفر |
| لوحِ شرف زہرہ | عوام و خواتین میں مقبولیت، تسخیر محبوب، رجوع خلقت، شادی، خوبصورتی اور کشش پیدا کرنے کے لیے |
| لوحِ شرف مریخ | مخالفین پر غلبہ' دشمنوں کو شکست، مقدمہ یا لڑائی میں کامیابی' سحری و آسیبی امراض سے بچاؤ' تحفظ صحت' قوت جسمانی اور مردانہ حیوانی طاقت۔ |
| لوح شرف مشتری | مال و دولت' تجارت و کاروبار میں اضافہ' جائیداد' انعامی بانڈ' لاٹری' خاتمہ غربت مالی۔ |
| لوحِ شرف زحل | جب چلتے کام رکنے لگ جائیں اور کام ہوتے ہوتے رہ جائیں تو آپ کو اس لوح کی ضرورت ہے۔ مختلف قسم کی ناکامیوں اور پریشانیوں سے تحفظ کے لیے۔ وراثتی جائیداد کا مسئلہ |
| لوح خوش قسمتی | جب مسائل کا کوئی حل نظر نہ آئے تو عمومی خوش قسمتی کے لیے واحد علاج، بہترین مثبت اثرات۔ |
| لوح بدنظری | بچہ کا ایک دم دودھ یا پڑھائی چھوڑ دینا، کاموں نوکری کا اچانک خاتمہ یا خرابی، چلتے کاروبار کی بندش، اچانک بیماری کا جکڑ لینا، بھوک کا خاتمہ، مرتبہ سے بلاوجہ گرنا۔ |
| زعفرانی نقوش | بیماری چاہے کوئی بھی ہو اور کتنی پرانی یا موذی کیوں نہ ہو، ایک کورس اپنا اثر دیکھائے گا۔ |
| طلسم تسخیر و حاجت | رزق، دولت، شادی، تسخیر مطلوب، تسخیر خلق، حصول عہدہ، انعامی بانڈ، تسخیر دشمن، حصول اولاد، صحت، جادو سحر سے حفاظت، حفظ و امان یا کسی بھی مطلب و مقصد کے لیے حاصل کر سکتے ہیں۔ |
| لوح نورانی و کبیر | حروف نورانی کی یہ لوح نوکری، روزگار، بزنس، اولاد، سفر، خوش قسمتی، صحت تندرستی، تعلیم حافظہ عقل و دانش، روحانیات، ردسحر، تحفظ یا جو بھی کوئی اور نیک مقصد ہو اس کے لیے موثر۔ |
| لوح زچگی | زچہ و بچہ کی حفاظت، ان کو سحر، جادو، ٹونا اور ہر قسم کے سحری اور جسمانی نقائص اور اثرات سے حفاظت۔ |

# ماہنامہ راہنمائے عملیات لاہور

**سرپرست**
خالد اسحاق راٹھور، ایم اے ہسٹری

**ایڈیٹر**
عبدالباسط راٹھور

**سب ایڈیٹر**
عبدالحی راٹھور

**قیمت**
راہنمائے عملیات -/60 فی شمارہ
راہنمائے عملیات (12 شمارہ) -/850 زرسالانہ
راہنمائے عملیات (12 شمارہ) -/55 ڈالرز زرسالانہ (بیرون ملک)
خالد روحانی جنتری -/250
خالد ہندی جنتری -/250

**جملہ حقوق**


**ویب سائٹ**
www.khalidrathore.com

**ای میل**
kirathor@yahoo.com

**فیس بک**
Rehnuma-e-amliyat
Eastern Artist

**دفتری اوقات کار**
صبح 11:00 تا شام 06:00 تک
تعطیل اتوار و دیگر حکومتی اعلانات کے مطابق

**فون نمبرز**
0300-8442060
0321-4753240
0300-4783518
042-36293245
042-36374864

**ترسیل زر:**
**آن لائن بنک اکاؤنٹ**
A/C # 05570017139203
Khalid Ishaq Rathore, Habib Bank Limited, Allama Iqbal Road, Lahore, Pakistan.

**بیرون ملک**
Western Union, Xpress money, Ria

**منی آرڈر**
خالد اسحاق راٹھور، راٹھور مینشن، مکان نمبر 2، گلی نمبر 11، محمد نگر، گڑھی شاہو، لاہور، پاکستان۔

**ایزی پیسہ**
عبدالباسط راٹھور
**Account & Phone No.**
03464387683

عبدالحی راٹھور
**Account & Phone No.**
03464387682

موبی کیش
**Account & Phone No.**
03008442060

## فہرست مضامین



ناشر۔ شائستہ خالد راٹھور
پرنٹر۔ الامین ٹریڈرز، لاہور
جلد 22 شمارہ 8

خالد اسحٰق راٹھور، مکان نمبر 2، گلی نمبر 11، محمد نگر، گڑھی شاہو، لاہور

# خوشبویات

## بخور، عطر، اگر بتیاں، مومی خوشبویں، بخوردان

عام طور پر عملیات سے متعلق بخور و عطر وغیرہ زیادہ قیمتی ہونے کی وجہ سے بہت سے لوگوں کی پہنچ سے دور رہتے ہیں۔ کسی چھوٹے عمل یا وظیفہ یا زکات وغیرہ جیسے امور پر خرچہ اس قدر ہوتا ہے کہ بہت سے لوگ سوچتے ہیں کہ یہ خرچہ کس طرح پورا ہوگا۔ خاص کر طالب علموں کو زیادہ ایسے مسائل ہوتے ہیں۔ ان مسائل کو دیکھتے ہوئے ادارہ راہنمائے عملیات نے اپنے سال ہا سال کے تجربہ کی بنیاد پر مختلف بخور، عطر، اگر بتیاں اور مومی خوشبویں وغیرہ انتہائی کم قیمت میں فراہم کرنے کا بندوبست کیا ہے۔ آپ بھی ان کم قیمت عطریات، بخورات اور اگر بتیوں سے مستفید ہو سکتے ہیں۔

خیال رہے یہ کم قیمت ضرور ہیں لیکن موثر ہیں۔ کم قیمت ہونے کا مطلب ان کا بے مقصد اور غیر موثر ہونا ہرگز نہیں۔ یہ عملی لحاظ سے آپ کی تمام ضرورتیں پوری کریں گی اور آپ خودان کی موثریت کے قائل ہوں گے۔

## کواکبی بخور

مختلف کواکب کی نظرات یا شرف و اوج کے دوران عاملین نے جو اعمال تیار کرنے ہوتے ہیں، ان کے لئے ہر کوکب سے متعلق خاص بخور درکار ہوتا ہے۔ آپ ادارہ سے کواکبی بخور انتہائی مناسب قیمت پر حاصل کرسکتے ہیں۔

| نام بخور | قیمت فی تولہ |
|---|---|
| قمر | 275 |
| شمس | 275 |
| عطارد | 275 |
| زہرہ | 275 |
| مریخ | 275 |
| مشتری | 275 |
| زحل | 275 |

## بخورات (عملیاتی)

ایک عامل نے متفرق اعمال سرانجام دینے ہوتے ہیں۔ ادارہ نے کوشش کر کے مختلف اعمال کیلئے خاص بخورات ترتیب دیئے ہیں۔ جو آپ اپنے عملیات میں مکمل اعتماد سے استعمال کرسکتے ہیں۔

| قسم بخور | قیمت فی تولہ |
|---|---|
| بخور اعمال سعد (عام) | 300 |
| بخور سعد اعمال (خاص) | 850 |
| بخور نحس اعمال | 400 |
| بخور رد سحر و جادو | 650 |
| بخور نورانی | 1500 |
| بخور العرب | 250 |
| بخور الہند | 250 |
| بخور | 225 |

## بخوردان

بخورات کو استعمال کرنے یعنی جلانے کیلئے روایتی طور پر کوئلہ کا سہارا لیا جاتا ہے۔ تاہم بخور دان کی مدد سے آپ کو کوئلہ وغیرہ جلانے جیسا مشکل کام نہیں کرنا پڑے گا، کیونکہ یہ بخوردان بجلی سے چلتے ہیں اور سوئچ آن کرنے کے بعد آپ کی پریشانی ختم۔ آپ ان کو UPS پر بھی استعمال کرسکتے ہیں۔

| قسم بخوردان | قیمت |
|---|---|
| بخوردان (لکڑی) | 800 |
| بخوردان سادہ | 1500 |
| بخوردان فینسی | 2500 |
| بخوردان برائے عطر | 2200 |

## مومی خوشبویں

یہ عموما کپڑوں یا جسم پر لگائی جاتی ہے ان کی خوشبو جہاں بہت سستی ہے، وہاں کافی وقت تک قائم رہتی ہے۔ عام استعمال کیلئے بھی مفید ہیں۔

| قسم خوشبو | قیمت |
|---|---|
| مشک | 75 |
| عنبر | 75 |
| عنبر خاص | 200 |

**850 روپے**

میں گھر بیٹھے 12 ماہ تک راہنمائے عملیات کا شمارہ بذریعہ رجسٹرڈاک حاصل کریں۔

| فون نمبرز | 0300-8442060 | 0321-4753240 | 0300-4783518 | 042-36293245 | 042-36374864 |
|---|---|---|---|---|---|

# محبان رسول صلی اللہ علیہ وسلم

## جناب براء رضی اللہ عنہ بن مالک انصاری

**ان صفحات کو ان محبان رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے مخصوص کیا گیا جن کی زندگی نبی اکرم ﷺ کی خدمت اور اسلام کی سربلندی کے لیے بسر ہوئی۔**

وہ پراگندہ مو، نحیف الجثہ، ہلکے پھلکے، دبلے پتلے اور چھریرے بدن کے مالک تھے۔ بظاہر ان کی شخصیت میں کوئی کشش نہ تھی۔ دیکھنے والے ان کے اوپر ایک اچٹتی ہوئی نظر ڈال کر اپنی نگاہیں پھیر لیتے تھے۔ لیکن اس کی باوجود ان کی شجاعت و جواں مردی کا یہ حال تھا کہ جنگ مغلوبہ میں دشمن کی کثیر تعداد کو قتل کرنے کے علاوہ انہوں نے انفرادی جنگ میں ایک سو مشرکین کو موت کے گھاٹ اتارا تھا۔ وہ تلوار کے دھنی، نہایت شجاع اور جنگ کے وقت آگے بڑھ بڑھ کر حملہ کرنے والے تھے۔ اسی لیے جناب عمر فاروقؓ نے مختلف صوبہ جات کے گورنروں کو یہ حکم دیا تھا کہ انہیں لشکر مجاہدین کے کسی دستے کی قیادت پر مامور نہ کیا جائے، کیونکہ اس بات کا اندیشہ ہے کہ وہ اپنے اقدام کے ذریعہ سے انہیں ہلاکت میں ڈال دیں گے۔

یہ ہیں خادم رسول ﷺ جناب انسؓ کے بھائی جناب براء بن مالک انصاریؓ۔ انتقال رسول ﷺ سے اس کہانی کا آغاز ہوتا ہے، جب عرب قبائل بڑی تعداد میں دین اسلام کو چھوڑ کر وہ اس طرح اس میں سے نکل گئے جس طرح وہ فوج در فوج داخل ہوئے تھے۔ مکہ، مدینہ اور طائف کے علاوہ ادھر اُدھر کے چند قبائل ہی مسلمان رہ گئے تھے۔ جناب ابوبکر صدیقؓ ان ہلاکت خیز اور تباہ کن فتنوں کے سامنے سینہ سپر ہو گئے۔

ان فتنوں میں ایک مسیلمہ بن حبیب کذاب بھی تھا۔ مسیلمہ نے مسلمانوں کے پہلے لشکر کو، جو اس سے لڑنے کے لیے جناب عکرمہؓ بن ابی جہل کی قیادت میں نکلا تھا، شکست دے کر الٹے پاؤں واپس ہونے پر مجبور کر دیا۔ اس کی جگہ جناب ابوبکر صدیقؓ نے جناب خالد بن ولیدؓ کی سرکردگی میں دوسری فوج روانہ کی جس میں انہوں نے انصار و مہاجرین میں سے بڑے بڑے صحابہ کرامؓ کو جمع کر دیا تھا۔ اس فوج کے ہراول میں جناب براء بن مالک انصاریؓ اور کچھ دوسرے بہادر اور جانباز مسلمان مجاہدین شامل تھے۔

دونوں فوجیں نجد میں یمامہ کے مقام پر ایک دوسرے کے ساتھ ٹکرائیں اور جنگ شروع ہونے کے تھوڑی ہی دیر بعد مسیلمہ کا پلہ بھاری ہونے لگا، اس کے حامیوں نے جناب خالد بن ولیدؓ کے خیمے پر حملہ کر کے اسے جڑ سے اکھاڑ پھینکا اور اگر بنو حنیفہ ہی کے ایک شخص (مجاعہ) نے امان نہ دی ہوتی تو انہوں نے ان کی بیوی (ام حکیمؓ) کو قتل بھی کر دیا ہوتا۔ اس وقت مسلمانوں کو زبردست خطرے کا احساس ہوا انہوں نے بڑی شدت کے ساتھ اس بات کو محسوس کیا کہ اگر وہ مسیلمہ سے شکست کھا جاتے ہیں تو آج کے بعد نہ کوئی اسلام کی حمایت میں کھڑا رہ سکے گا نہ پورے جزیرہ عرب میں اللہ وحدہ لا شریک کی پرستش ممکن ہوگی۔ یہ احساس ہوتے ہی جناب خالد بن ولیدؓ بڑی سرعت کے ساتھ فوج کی طرف متوجہ ہوئے اور اس کی اس طرح از سر نو ترتیب قائم کی کہ مہاجرین کو انصار سے اور بادیہ نشین قبائل کو ایک دوسرے سے الگ کر دیا اور ہر قبیلہ کے افراد کو انہیں میں سے کسی کی قیادت میں منظم کیا تاکہ جنگ میں ہر ایک فریق کی کارکردگی کا صحیح صحیح اندازہ ہو سکے اور یہ معلوم ہو جائے کہ مسلمان فوج کس محاذ پر کمزور پڑ رہی ہے۔

جناب براء رضی اللہ عنہ بن مالک انصاری
ان کی شجاعت و جواں مردی کا یہ حال تھا کہ جنگ مغلوبہ میں دشمن کی کثیر تعداد کو قتل کرنے کے علاوہ انہوں نے انفرادی جنگ میں ایک سو مشرکین کو موت کے گھاٹ اتارا تھا۔

دونوں فوجوں میں ایسی سخت اور خونریز جنگ ہوئی کہ اس سے قبل مسلمانوں کی جنگ کی تاریخ میں اس کی کوئی مثال نہیں گزری تھی۔ مسیلمہ کی قوم نے غیر معمولی ثابت قدمی کا مظاہرہ کیا، وہ معرکہ کارزار میں مضبوط چٹانوں کی طرح ڈٹ گئے اور انہوں نے مقتولین کی کثرت کی کوئی پرواہ نہ کی۔ ادھر مسلمانوں نے جرات و شجاعت کے ایسے شاندار اور فقید المثال کارنامے انجام دیے کہ ان کو مرتب کر دیا جائے تو ایک لاجواب رزمیہ وجود میں آ جائے۔

یہ ہیں انصار کے علم بردار جناب ثابت بن قیسؓ وہ اپنے جسم پر خوشبو لگاتے ہیں، کفن پہنتے ہیں اور زمین میں گڑھا کھود کر اس میں پنڈلیوں تک اتر کر کھڑے ہو جاتے ہیں، اپنی جگہ پر جم کر لڑتے ہیں۔ اپنے قبیلے کے جھنڈے کی حفاظت کرتے اور لڑتے لڑتے شہید ہو جاتے ہیں، اور یہ ہیں عمر فاروقؓ کے بھائی جناب زید بن خطابؓ جو مسلمانوں کو للکار رہے ہیں "لوگو!

دشمن پر کاری ضرب لگاؤ اور اس کو مارتے کاٹتے آگے ہی بڑھتے رہو۔ لوگوں! میں اس کے بعد اب اس وقت تک کوئی بات نہیں کروں گا جب تک مسیلمہ کو شکست نہ ہو جائے یا میں اللہ کی بارگاہ میں حاضر نہ ہو جاؤں تا کہ وہاں اپنی معذرت پیش کر سکوں''۔ پھر انہوں نے دشمن پر ایک زبردست حملہ کیا اور برابر لڑتے رہے یہاں تک کہ جام شہادت نوش فرمالیا اور یہ ہیں جناب ابو حذیفہؓ کے مولی، جناب سالمؓ۔ مہاجرین کا علم ان کے ہاتھ میں ہے۔ ان کے متعلق مہاجرین کو کمزوری یا پسپائی کا اندیشہ ہوا تو انہوں نے جواب دیا کہ اگر میری طرف سے کسی قسم کی کمزوری کا اظہار ہو اور دشمن میری طرف سے تمہارے اوپر حملہ کرنے کی راہ پالے تو میں بدترین حامل قرآن ٹھہروں گا'' یہ کہہ کر وہ دشمن پر ٹوٹ پڑے اور لڑتے لڑتے شہید ہو گئے لیکن یہ سارے کارنامے جناب براء بن مالکؓ کی دلیری وشجاعت کے آگے ہیچ ہیں۔

جناب خالد بن ولیدؓ نے جنگ کے شعلوں کو تیزی سے بھڑکتے ہوئے دیکھا تو جناب براءؓ بن مالک کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے بولے کہ'' انصاری نوجوان! دشمن پر حملہ کرو''۔

تو جناب براء بن مالکؓ نے اپنے قبیلے کو مخاطب کرتے ہوئے کہا'' انصار کے لوگو! تم میں سے کوئی شخص مدینہ واپس جانے کی بات نہ سوچے۔ آج کے بعد تمہارے لیے مدینہ نہیں۔ آج تو صرف اللہ وحدہ، لاشریک کی رضا کی طلب ہے اور... اور پھر جنت ہے''۔ پھر انہوں نے قبیلے کے لوگوں سمیت مشرکین پر حملہ کر دیا۔ دشمن کی صفوں کو تباہ کرتے رہے یہاں تک کہ مسیلمہ اور اس کے سپاہیوں کے قدم اکھڑ گئے اور انہوں نے بھاگ کر اس باغ میں پناہ لی جو اس کے بعد تاریخ میں'' حدیقۃ الموت'' کے نام سے مشہور ہوا۔ اس لیے کہ اس روز اس باغ میں بہت کثیر تعداد میں لوگ قتل ہوئے اور کشتوں کے پشتے لگ گئے تھے۔

'' حدیقۃ الموت'' ایک بہت وسیع وعریض باغ تھا اور اس کی فصیلیں نہایت بلند وبالا تھیں۔ مسیلمہ اور اس کے ہزاروں ہمنواؤں نے اس میں پناہ لینے کے بعد اس کے دروازے اندر سے بند کر لیے اور اس کی اونچ دیواروں کے پیچھے خود کو محفوظ کر لیا اور اندر سے مسلمانوں پر تیروں کی بارش کرنے لگے۔ اس وقت اسلام کے جانباز اور بہادر فرزند جناب براء بن مالکؓ آگے بڑھے اور بولے کہ'' لوگو! مجھے ڈھال پر بٹھا کر نیزوں کے سہارے اوپر اٹھاؤ اور دروازے کے قریب باغ کے اندر پھینک دو تا کہ یا تو میں شہادت کا درجہ حاصل کر لوں یا تمہارے لیے دروازہ کھول دوں'' جناب براءؓ نہایت ہلکے پھلکے اور دبلے پتلے تھے۔ وہ فوراً ایک ڈھال پر بیٹھ گئے اور دسیوں نیزوں نے انہیں اوپر اٹھالیا اور ان کو حدیقۃ الموت کے اندر مسیلمہ کے ہزاروں فوجیوں کے درمیان پھینک دیا گیا۔ اندر پہنچتے ہی وہ دشمنوں کے اوپر بجلی بن کر گرے۔

وہ دروازے کے پاس برابر لڑتے رہے اور ان کی گردنیں تلوار سے قلم کرتے رہے۔ یہاں تک کہ دس آدمیوں کو قتل کر دیا اور دروازہ کھول دیا۔ اس وقت ان کے جسم پر تیروں اور تلواروں کے اسی سے اوپر زخم تھے۔ مسلمانوں نے دیواروں اور دروازوں کے راستے سے حدیقۃ الموت پر دھاوا بول دیا اور اس میں پناہ لینے والے مرتدین کو اپنی تلواروں کی دھار پر رکھ لیا اور تقریباً بیس ہزار مشرکین کو واصل جہنم کرنے کے بعد مسیلمہ تک پہنچ کر اسے بھی فنا کے گھاٹ اتار دیا۔ جناب براءؓ کے زخموں کا علاج کرنے کے لیے ان کو خیمے میں اٹھا کر لایا گیا۔ جناب خالد بن ولیدؓ دوا وعلاج کے سلسلے میں ایک ماہ تک ان کے پاس ٹھہرے رہے۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو شفاء کامل سے نوازا اور ان کے ہاتھوں سے مسلمانوں کو شاندار فتح عنایت فرمائی۔

جناب براء بن مالکؓ دولت شہادت کی حسین خواہش کو پورا کرنے کے لیے بہت سے معرکوں میں شریک ہوئے حتی کہ وہ وقت آ گیا جب مسلمانوں نے ایران کے مشہور شہر'' تستر'' کو فتح کرنے کے لیے اس کا چاروں طرف سے محاصرہ کر لیا۔ اہل فارس ایک نہایت مستحکم ومضبوط قلعے میں پناہ گیر ہو گئے۔ محاصرہ کا سلسلہ کافی طویل ہو گیا اور اہل ایران کی پریشانیاں حد سے بڑھ گئیں تو وہ قلعہ کی فصیلوں سے لوہے کی زنجیریں لٹکانے لگے جن کے سروں سے فولادی آنکس جڑے ہوئے تھے جن کو آگ میں تپا کر انگاروں کی طرف سرخ کر دیا جاتا۔ وہ نوکیلے اور دہکتے ہوئے آنکس مسلمانوں کے جسموں میں دھنس جاتے اور وہ ان میں پھنس کر رہ جاتے، ایرانی ان کو زنجیروں کے ذریعہ اپنی طرف کھینچ لیتے تھے، ان آنکسوں میں پھنس کر مسلمان یا تو موت کے گھاٹ اتر جاتے یا قریب الموت ہو جاتے تھے۔ انہی میں سے ایک آنکس جناب براءؓ کے بھائی جناب انس بن مالکؓ کے جسم میں دھنس گیا۔ یہ دیکھتے ہی براءؓ قلعے کی دیوار کی طرف لپکے اور جھپٹ کر اس زنجیر کو مضبوطی کے ساتھ پکڑ لیا جو ان کے بھائی کو اٹھائے لیے جارہی تھی۔ آپؓ نے بھائی کو چھڑائے بغیر زنجیر کو اپنے ہاتھوں سے نہیں چھوڑا، بھائی کو نجات دلانے کے بعد وہ زمین پر گر گئے اور آپ کے ہاتھ جل گئے، صرف ہڈیاں رہ گئیں۔

اسی غزوہ میں آپ نے شہادت کی دعا مانگی جو بارگاہ رب العزت میں قبول ہوئی۔ وہ میدان جنگ میں شہید ہو کر گرے اور دیدار الٰہی کی بیش بہا اور قابل رشک نعمت سے سرفراز ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ جناب براءؓ کے چہرے کو جنت میں شگفتہ اور تروتازہ رکھے اور ان سے راضی ہو جائے اور ان کو خوش کر دے، آمین!

از: عبدالباسط راٹھور

# دنیا ستاروں کی روشنی میں

## ملکی اور بین الاقوامی حالات ■ سٹاک مارکیٹ کا جائزہ

## پاکستان

اس ماہ کے پہلے دو عشرے ملک میں کرائم کی شرح میں اضافے کی طرف اشارہ کر رہے ہیں۔ ملک میں فحاشی بڑھنے کے ساتھ ساتھ بچوں کے ساتھ ہونے والے ظلم و زیادتی کے واقعات میں بھی اضافہ دیکھا جائے گا۔

حکومت کی طرف سے بیان کردہ نئی تعلیمی اصلاحات پر فی الحال عمل ہوتا یا اس کی کوئی عملی صورت نکلتی نظر نہیں آتی۔ بنیادی تعلیم سے محروم طبقہ کو کوئی خاطر خواہ حقوق ملتے نظر نہیں آتے اور نہ ہی امیر اور غریب کا تعلیمی معیار یکساں ہوتا نظر آتا ہے۔

یہ ماہ بیرونی سرمایہ کاری کے حوالے سے قدرے بہتری لاتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ نیز اگر حکومت بہتر حکمت عملی کا مظاہرہ کرے تو بیرونی امداد بھی حاصل ہوگی۔ نیز امریکہ کی طرف سے بند کی گئی امداد میں کسی حد تک بحالی کی بھی توقع ہے۔




اس ماہ دوسرے ممالک کے ساتھ بہتر تعلقات استوار کرنے پر خصوصی توجہ دی جائے۔ نیز ہمسایہ ممالک جن کے ساتھ معاملات اکثر کشیدہ رہتے ہیں۔ ان کے ساتھ بھی بہتری کی کاوش کی جائے گی مگر اس میں کوئی خاطر خواہ کامیابی کی توقع نہیں۔ بلکہ اس ماہ ہمسایہ ممالک انڈیا، ایران اور افغانستان کے ساتھ تعلقات خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ ممکن ہے وہ پاکستان کے دوستی کے ہاتھ کو اپنی دوغلی پالیسی کے تحت وقتی طور پر خوش آمدید کہیں۔ مگر ان کی غیر قانونی مداخلت اور سازشوں میں اضافہ ہوتا ہوا نظر آتا ہے۔ پاکستان کو کمزور کرنے کے حوالے سے مختلف بیرونی ہاتھ سرگرم ہوتے نظر آتے ہیں۔

حکومت طب کے شعبے میں خاص دلچسپی لیتی ہوئی نظر آئے گی اور اس شعبے میں قدرے تیزی سے تبدیلی اور بہتری لانے کے لیے ہر ممکن اقدامات بھی اٹھائے جائیں گے۔ مگر بہتری کے لیے اٹھائے گئے بعض اقدامات ان کے لیے کافی زیادہ تنقید کا باعث بھی بن سکتے ہیں۔ لہٰذا حکومت کو چاہیے کہ کافی سوچ و بچار سے فیصلے کرے ورنہ اپنے ہی فیصلوں میں بعد میں ردوبدل کی ضرورت پڑ سکتی ہے۔

قانون اور عدالتی نظام میں بہتری آنے کی بجائے مزید خرابی آتی ہوئی نظر آتی ہے۔ ستاروں کی موجودہ صورتحال اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ چھوٹوں یا غریب طبقے کو سخت سزائیں دی جائیں گی اور طاقتور بچ نکلنے میں کامیاب ہوں گے یا صرف ذاتی انا پر چند طاقتور سزا پائیں گے۔ آئندہ آنے والا وقت عوام کے اندر قانون کے حوالے سے بے اعتمادی کی فضاء کو بحال کرتا نظر آتا ہے۔ ممکن ہے کہ عدالتوں یا دیگر متعلقہ اداروں نے چند ماہ میں اپنا جو مقام بنایا ہے وہ مقام اور عمارت قدرے گرتی ہوئی نظر آئے۔

**وزیراعظم عمران خان** کے لیے موجودہ وقت کافی بہتر ہے۔ ان کی شہرت میں قدرے اضافہ ہوگا۔ مگر بعض اقدامات پر بھرپور تنقید ہوتی ہوئی نظر آتی ہے۔ ملک میں صحت اور نچلے طبقے میں بیروزگاری کی شرح کو کم کرنے کے حوالے سے کافی سرگرم رہیں گے۔ طب کے شعبے میں بہتری کے حوالے سے جدید ٹیکنالوجی اور آلات درآمد کرنے پر بھی زور دیا جائے گا۔ غریب عوام کے لیے طبی سہولیات کو مزید سستا کیے جانے کا امکان ہے۔

## اسٹاک مارکیٹ

اونچ نیچ کے ساتھ مجموعی طور پر تیزی دیکھنے کو ملے گی۔

**مالیاتی ادارے**

پہلا عشرہ قدرے تیزی کو ظاہر کر رہا ہے۔ دوسرے اور تیسرے عشرے میں اونچ نیچ کے ساتھ تیزی دیکھنے کو ملے گی۔

**آئل اینڈ گیس سیکٹر**

مجموعی طور پر تیزی رہے گی، البتہ آخری ہفتہ میں مندی کا رجحان بڑھے گا۔

**انرجی سیکٹر**

اس سیکٹر میں مجموعی طور پر مندی کا رجحان رہے گا۔

**فوڈ سیکٹر**

پہلا عشرہ ملے جلے رجحان کو ظاہر کر رہا ہے۔ دوسرے عشرہ میں تیزی کا رجحان بڑھے گا۔ تیسرا عشرہ اونچ نیچ کے ساتھ بہتری کو ظاہر کر رہا ہے۔

**ٹیلی کام سیکٹر**

پہلا عشرہ قدرے مندی کو ظاہر کر رہا ہے۔ آخری دو عشرے اونچ نیچ کے ساتھ بہتری لے کر آئیں گے۔

**سیمنٹ سیکٹر**

کافی زیادہ اونچ نیچ دیکھنے کو ملے گی۔ البتہ مجموعی طور پر معمولی بہتری آئے گی۔

# بین الاقوامی حالات

**امریکہ**

ملک کے معاشی حالات میں بہتری آتی ہوئی دکھائی دے گی۔ اسٹاک مارکیٹ میں تیزی کا رجحان رہے گا۔ ملک میں اسٹریٹ کرائم کی شرح میں اضافہ ہوگا۔ لاقانونیت بڑھے گی۔ رشوت کا بازار گرم رہے گا۔ بعض ممالک کے ساتھ وقتی طور پر تعلقات بہتر بنانے پر زور دیا جائے گا۔ البتہ مخالف / دشمن ممالک پر مزید تجارتی پابندیاں لگانے پر زور دیا جائے۔ شرح پیدائش میں کمی آئے گی۔ ملک میں اجناس کی پیداوار میں اضافہ ہوگا۔

**برطانیہ**

ملکی درآمدات میں اضافے اور برآمدات میں کمی کی توقع ہے۔ اسٹاک مارکیٹ میں بھی مجموعی طور پر مندی کا رجحان رہے گا۔ دوسرے ممالک کے ساتھ تعلقات میں کشیدگیاں بڑھیں گی۔ البتہ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات میں بہتری آئے گی۔ ملک میں طب اور تعلیم کے شعبے میں مزید بہتری لائی جائے گی۔ اسٹریٹ کرائم کی شرح میں کمی متوقع ہے۔

**چین**

ملک معاشی ترقی میں تیزی آئے گی۔ دوسرے ممالک خصوصاً دوست ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات میں مزید اضافہ ہوتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ امریکہ کے ساتھ جاری تجارتی تنازعات کا کوئی مستقل حل نکلتا ہوا نظر نہیں آتا۔ ملک کے عدالتی نظام کو مزید بہتر بنانے پر توجہ دی جائے گی، البتہ اقلیتوں کے ساتھ ہونے والی ناانصافیوں میں اضافے کا خدشہ ہے۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ وقتی طور پر حالات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔

**انڈیا**

فصلوں کی پیداوار بڑھانے اور جدید طریقہ کار چھوٹے کسانوں تک متعارف کروانے پر خصوصی توجہ دی جائے گی۔ قدرتی آفات کی وجہ سے فصلوں کی تباہی کے بھی امکانات ہیں۔ حکومت عوام کو مطمئن کرنے کے لیے طب کے شعبے پر خصوصی توجہ دے گی۔ نیز بے روزگاری کی شرح میں کمی لانے کے حوالے سے مثبت اقدامات کیے جائیں گی۔ مگر عوام کا عدم اعتماد بڑھتا ہوا دکھائی دے رہا ہے۔ مہنگائی میں اضافہ ہوگا۔ نیز ہتھیاروں کی خریداری پر ضرورت سے زائد سرمایہ کاری معاشی عدم استحکام میں اضافہ کرے گی۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تعلقات کشیدہ رہیں گے۔

**ایران**

ملک کے بین الاقوامی تعلقات میں کوئی بہتری آتی ہوئی نظر نہیں آتی۔ بلکہ معاملات ملک کے لیے مزید سخت ہوں گے۔ ملک میں فصلوں کی پیداوار بھی متاثر ہونے کے قوی امکانات ہیں۔ جس کی وجہ سے اشیاء خورد ونوش کی قیمتوں میں بھی اضافہ ممکن ہے۔ حکومت کو معاشی استحکام کے لیے لچک دکھانے کی ضرورت پڑے گی۔

**افغانستان**

ملک کے اندر جاری جنگ میں ایک بار پھر قدرے شدت آتی ہوئی نظر آتی ہے۔ ملک میں خون ریزی بڑھے گی۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تجارت بڑھانے اور تعلقات بہتر بنانے پر زور دیا جائے گا۔

☆☆☆☆

تحریر: عبدالباسط راٹھور

# اس ماہ کے خاص عملیاتی روحانی وظائف واعمال

# نظرات کواکب پر مضامین کا ایک خاص سلسلہ

## ملازمت کے قائم رہنے کے لیے

### عطارد تسدیس زحل

| | ابتداءنظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 11-10-18 | 12-10-18 | 13-10-18 |
| وقت | 21:05 | 13:21 | 05:43 |

اکثر ملازمت پیشہ افراد نوکری سے نکالے جانے کے ڈر میں رہتے ہیں۔ خصوصاً پرائیوٹ سیکٹر میں تو یہ ڈر اور فکر ہر لمحے انسان کے ساتھ رہتی ہے۔ لہٰذا ملازمت پیشہ افراد کی ملازمت کی حفاظت کے حوالے سے خصوصی عمل دیا جارہا ہے۔ یہ عمل آپ کی ملازمت میں بہتری کے ساتھ ساتھ آپ کی ملازمت کو قائم رکھنے میں بھی آپ کی مدد کرے گا۔

**الاسماء الحسنیٰ:۔**

**یا اللہ یا وھاب یا واسع یا وکیل یاحی یا قیوم**

بادی نقش

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

**یا اللہ یا وھاب یا واسع یا وکیل یاحی یا قیوم**

| ۱۲۰ | ۱۰۶ | ۱۱۴ | ۱۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۳ | ۱۱۸ | ۱۱۹ | ۱۰۷ |
| ۱۱۵ | ۱۱۲ | ۱۰۸ | ۱۲۲ |
| ۱۰۹ | ۱۲۱ | ۱۱۶ | ۱۱۱ |

**یا اللہ یا وھاب یا واسع یا وکیل یاحی یا قیوم**

بادی چال سے عمل تیار کریں اور گلے میں پہنیں۔

**بخور:**

عمل کے دوران عطر مشک اور لوبان اگربتی کا استعمال کریں۔

**صدقہ:**

مرغا سرخی مائل رنگ کا ذبح کریں۔

## دشمن کو جسمانی نقصان پہنچانے کے لیے

### حضیض مریخ

| | ابتداء حضیض مریخ | اختتام حضیض مریخ |
|---|---|---|
| تاریخ | 26-10-18 | 28-10-18 |
| وقت | 12:19:07 | 08:04:51 |

کسی دشمن یا بدکار شخص کو جسمانی نقصان پہنچانا مقصود ہو یا چاہتے ہوں کہ اس کا کوئی بڑا حادثہ ہوجائے تو یہ عمل اس کے لیے نہایت مجرب اور تیر بہدف ہے۔ مگر یاد رکھیں کہ کسی کے ساتھ زیادتی نہ کریں۔ کسی کے ساتھ زیادتی یا بغیر اجازت عمل کرنے کی صورت میں رجعت کے شکار ہو سکتے ہیں۔ لہٰذا احتیاط برتیں۔

**الاسماء الحسنیٰ:۔**

**یا اللہ یا قھار یا جبار**

بادی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا قھار یا جبار**

| ۱۵۰ | ۱۳۷ | ۱۴۴ | ۱۴۷ |
|---|---|---|---|

| ۱۳۸ | ۱۴۹ | ۱۴۸ | ۱۴۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۲ | ۱۳۹ | ۱۴۲ | ۱۴۵ |
| ۱۴۱ | ۱۴۶ | ۱۵۱ | ۱۴۰ |

**یا اللہ یا قھار یا جبار**

### خاکی نقش

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**یا اللہ یا قھار یا جبار**

| ۱۵۰ | ۱۳۷ | ۱۴۴ | ۱۴۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۴۳ | ۱۴۸ | ۱۴۹ | ۱۳۸ |
| ۱۴۵ | ۱۴۲ | ۱۳۹ | ۱۵۲ |
| ۱۴۰ | ۱۵۱ | ۱۴۶ | ۱۴۱ |

**یا اللہ یا قھار یا جبار**

خاکی چال سے چار عدد نقش تیار کریں اور ہر نقش دشمن کے گھر کے کچھ فاصلے پر چاروں اطراف میں دبادیں۔ بادی چال سے نقش دشمن کی تصویر کی پشت پر بنائیں اور کسی ایسی جگہ لٹکائیں جہاں آپ مسلسل 7 دن اس پر 7 پتھر مار سکیں۔ ہر پتھر مارنے سے قبل درج ذیل آیت 7 دفعہ پڑھیں۔

**ترمیھم بحجارۃ من سجیل o فجعلھم کعصف ماکول o** (سورۃ الفیل 4-5)

عمل شروع کرنے سے قبل اچھی طرح سوچ لیں کیونکہ ایک دفعہ عمل شروع کر دیا تو واپسی کی کوئی گنجائش باقی نہ رہے گی اور درمیان میں چھوڑنے والا رجعت کا شکار ہوگا۔

**صدقہ:**

عمل کے شروع اور اختتام پر سرخی مائل رنگ کا مرغ ذبح کریں۔

**بخور:**

بخور اعمال نحس کا استعمال کریں۔

# مکار اور منافق شخص کو نقصان پہنچانے کے لیے

## حضیض مریخ

| | ابتداء حضیض مریخ | اختتام حضیض مریخ |
|---|---|---|
| تاریخ | 26-10-18 | 28-10-18 |
| وقت | 12:19:07 | 08:04:51 |

حضیض مریخ ایک نہایت نحس وقت ہے۔ آپ اس وقت یہ عمل شروع کر کے اس کی شدت میں اضافہ کر سکتے ہیں۔ اس وقت کے علاوہ بھی یہ عمل کیا جاسکتا ہے۔ مگر بہترین وقت کا انتخاب بہتر نتائج لے کر آتا ہے۔

ایسا شخص جو آپ کی پیٹھ پیچھے آپ کی برائی کرتا ہو یا منافقوں کی طرح منہ پر کچھ اور بعد میں کچھ اور ہو تو ایسے شخص کو نقصان پہنچانے کے لیے درج ذیل عمل کریں۔

## آیت عمل:۔

**''ویل لکل ھمزۃ لمزۃ''** (سورۃ الھمزۃ. 1)

21 عدد کالی مرچ کے دانے لے کر 3 دن اس آیت کو دشمن کے نام معہ والدہ کے اعداد کے مطابق پڑھیں پھر ہر روز 7 عدد دانے ایک ایک کر کے آگ میں ڈالیں۔ ہر دانہ ڈالتے وقت بھی یہی آیت پڑھیں اور دشمن کی خرابی کا تصور کریں۔

**صدقہ:**

سوا کلو بڑا گوشت صدقہ کریں۔

**بخور:**

عنبر کی اگربتی سلگائیں۔

# مفلسی کا خاتمہ

وہ لوگ جن کے گھر میں مفلسی اور غربت نے ڈیرے ڈال رکھے ہوں اور کوئی بھی روزگار نہ مل رہا ہو تو گھر کے تمام افراد مل کر روزانہ 700 بار اس آیت کو پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی کوسبب بن جائے گا۔

**آیت:**

**''الذی اطعمھم من جوع و امنھم من خوف''** (سورۃ القریش 4)

## خالد روحانی جنتری......اکتوبر 2018 / محرم 1440 / اسوج 2075

| | ماہانہ تقویم | | | | | | امور قمر | | | | لاہور | | کراچی | | پشاور | | کوئٹہ | | راولپنڈی | | ملتان | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | اکتوبر | محرم | اسوج | میزان | [illegible] | روزانہ نمبر | برج | ابتداء | منزل | ابتداء | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب |
| پیر | 1 | 20 | 15 | 9 | م | 5 | سرطان | 23:00 | ذراعہ<br>نثرہ | 00:38<br>23:00 | 05:56 | 17:48 | 06:24 | 18:19 | 06:08 | 17:58 | 06:26 | 18:18 | 06:02 | 17:53 | 06:08 | 18:01 |
| منگل | 2 | 21 | 16 | 10 | ن | 6 | | | طرفہ | 21:06 | 05:57 | 17:47 | 06:25 | 18:18 | 06:09 | 17:57 | 06:26 | 18:17 | 06:02 | 17:52 | 06:08 | 18:00 |
| بدھ | 3 | 22 | 17 | 11 | ن | 7 | | | جبہ | 18:57 | 05:58 | 17:45 | 06:25 | 18:17 | 06:10 | 17:56 | 06:27 | 18:15 | 06:03 | 17:51 | 06:09 | 17:59 |
| جمعرات | 4 | 23 | 18 | 12 | س | 8 | اسد | 02:12 | زبرہ | 16:36 | 05:58 | 17:44 | 06:25 | 18:15 | 06:10 | 17:54 | 06:27 | 18:14 | 06:04 | 17:49 | 06:10 | 17:58 |
| جمعہ | 5 | 24 | 19 | 13 | ن | 9 | | | صرفہ | 14:04 | 05:59 | 17:43 | 06:26 | 18:14 | 06:11 | 17:53 | 06:28 | 18:13 | 06:04 | 17:48 | 06:10 | 17:56 |
| ہفتہ | 6 | 25 | 20 | 14 | ن | 1 | سنبلہ | 04:19 | عوا | 11:26 | 05:59 | 17:42 | 06:26 | 18:13 | 06:12 | 17:52 | 06:29 | 18:12 | 06:05 | 17:47 | 06:11 | 17:55 |
| اتوار | 7 | 26 | 21 | 15 | س | 2 | | | سماک | 08:45 | 06:00 | 17:40 | 06:27 | 18:12 | 06:12 | 17:50 | 06:29 | 18:11 | 06:06 | 17:45 | 06:11 | 17:54 |
| پیر | 8 | 27 | 22 | 16 | س | 3 | میزان | 06:09 | غفرہ | 06:09 | 06:01 | 17:39 | 06:27 | 18:11 | 06:13 | 17:49 | 06:30 | 18:10 | 06:07 | 17:44 | 06:12 | 17:53 |
| منگل | 9 | 28 | 23 | 17 | س | 4 | | | زبانہ | 03:47 | 06:01 | 17:38 | 06:28 | 18:10 | 06:14 | 17:48 | 06:30 | 18:08 | 06:07 | 17:43 | 06:13 | 17:52 |
| بدھ | 10 | 29 | 24 | 18 | س | 5 | عقرب | 09:09 | اکلیل | 01:43 | 06:02 | 17:37 | 06:28 | 18:09 | 06:15 | 17:46 | 06:31 | 18:07 | 06:08 | 17:42 | 06:13 | 17:50 |
| جمعرات | 11 | صفر | 25 | 19 | ن | 6 | | | قلب<br>شولہ | 00:09<br>23:10 | 06:03 | 17:36 | 06:29 | 18:08 | 06:16 | 17:45 | 06:32 | 18:06 | 06:09 | 17:40 | 06:14 | 17:49 |
| جمعہ | 12 | 2 | 26 | 20 | س | 7 | قوس | 14:52 | نعائم | 22:51 | 06:03 | 17:34 | 06:29 | 18:07 | 06:16 | 17:44 | 06:32 | 18:05 | 06:10 | 17:39 | 06:14 | 17:48 |
| ہفتہ | 13 | 3 | 27 | 21 | ن | 8 | | | بلدہ | 23:13 | 06:04 | 17:33 | 06:30 | 18:06 | 06:17 | 17:43 | 06:33 | 18:04 | 06:10 | 17:38 | 06:15 | 17:47 |
| اتوار | 14 | 4 | 28 | 22 | س | 9 | | | | | 06:05 | 17:32 | 06:30 | 18:05 | 06:18 | 17:41 | 06:34 | 18:03 | 06:11 | 17:37 | 06:16 | 17:46 |
| پیر | 15 | 5 | 29 | 23 | ن | 1 | جدی | 00:16 | ذابح | 00:16 | 06:06 | 17:31 | 06:31 | 18:04 | 06:19 | 17:40 | 06:34 | 18:02 | 06:12 | 17:35 | 06:16 | 17:45 |
| منگل | 16 | 6 | 30 | 24 | س | 2 | | | بلعہ | 01:53 | 06:06 | 17:30 | 06:31 | 18:03 | 06:19 | 17:39 | 06:35 | 18:00 | 06:13 | 17:34 | 06:17 | 17:44 |
| بدھ | 17 | 7 | کاتک | 25 | س | 3 | دلو | 12:35 | سعود | 03:52 | 06:07 | 17:29 | 06:32 | 18:03 | 06:20 | 17:38 | 06:36 | 17:59 | 06:13 | 17:33 | 06:18 | 17:43 |
| جمعرات | 18 | 8 | 2 | 26 | س | 4 | | | اخبیہ | 06:02 | 06:08 | 17:28 | 06:32 | 18:02 | 06:21 | 17:36 | 06:36 | 17:58 | 06:14 | 17:32 | 06:18 | 17:42 |
| جمعہ | 19 | 9 | 3 | 27 | س | 5 | | | مقدم | 08:06 | 06:08 | 17:26 | 06:33 | 18:01 | 06:22 | 17:35 | 06:37 | 17:57 | 06:15 | 17:30 | 06:19 | 17:41 |
| ہفتہ | 20 | 10 | 4 | 28 | ن | 6 | حوت | 01:20 | موخر | 09:53 | 06:09 | 17:25 | 06:33 | 18:00 | 06:23 | 17:34 | 06:38 | 17:56 | 06:16 | 17:29 | 06:20 | 17:39 |
| اتوار | 21 | 11 | 5 | 29 | س | 7 | | | رشا | 11:11 | 06:10 | 17:24 | 06:34 | 17:59 | 06:24 | 17:33 | 06:38 | 17:55 | 06:17 | 17:28 | 06:20 | 17:38 |
| پیر | 22 | 12 | 6 | 30 | س | 8 | حمل | 11:58 | شرطین | 11:58 | 06:11 | 17:23 | 06:34 | 17:58 | 06:24 | 17:32 | 06:39 | 17:54 | 06:17 | 17:27 | 06:21 | 17:37 |
| منگل | 23 | 13 | 7 | عقرب | ن | 9 | | | بطین | 12:09 | 06:11 | 17:22 | 06:35 | 17:57 | 06:25 | 17:31 | 06:40 | 17:53 | 06:18 | 17:26 | 06:22 | 17:36 |
| بدھ | 24 | 14 | 8 | 2 | س | 1 | ثور | 19:33 | ثریا | 11:46 | 06:12 | 17:21 | 06:35 | 17:56 | 06:26 | 17:30 | 06:40 | 17:52 | 06:19 | 17:25 | 06:23 | 17:35 |
| جمعرات | 25 | 15 | 9 | 3 | س | 2 | | | دبران | 10:55 | 06:13 | 17:20 | 06:36 | 17:56 | 06:27 | 17:28 | 06:41 | 17:51 | 06:20 | 17:24 | 06:23 | 17:35 |
| جمعہ | 26 | 16 | 10 | 4 | ن | 3 | | | ہقعہ | 09:41 | 06:14 | 17:19 | 06:37 | 17:55 | 06:28 | 17:27 | 06:42 | 17:50 | 06:21 | 17:23 | 06:24 | 17:34 |
| ہفتہ | 27 | 17 | 11 | 5 | ن | 4 | جوزا | 00:40 | ہنعہ | 08:08 | 06:14 | 17:18 | 06:37 | 17:54 | 06:29 | 17:26 | 06:43 | 17:49 | 06:22 | 17:22 | 06:25 | 17:33 |
| اتوار | 28 | 18 | 12 | 6 | س | 5 | | | ذراعہ | 06:21 | 06:15 | 17:17 | 06:38 | 17:53 | 06:30 | 17:25 | 06:43 | 17:49 | 06:22 | 17:21 | 06:25 | 17:32 |
| پیر | 29 | 19 | 13 | 7 | س | 6 | سرطان | 04:26 | نثرہ | 04:26 | 06:16 | 17:16 | 06:38 | 17:53 | 06:30 | 17:24 | 06:44 | 17:48 | 06:23 | 17:20 | 06:26 | 17:31 |
| منگل | 30 | 20 | 14 | 8 | ن | 7 | | | طرفہ | 02:27 | 06:17 | 17:15 | 06:39 | 17:52 | 06:31 | 17:23 | 06:45 | 17:47 | 06:24 | 17:19 | 06:27 | 17:30 |
| بدھ | 31 | 21 | 15 | 9 | ن | 8 | اسد | 07:41 | جبہ<br>زبرہ | 00:22<br>22:17 | 06:18 | 17:15 | 06:40 | 17:51 | 06:32 | 17:22 | 06:46 | 17:46 | 06:25 | 17:18 | 06:28 | 17:29 |

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور

# کون سی نظرات موثر ہیں کون سی نہیں؟

اس مضمون کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ نقوش وعملیات تیار کرنے والے عامل یا عام لوگ جن کو نجوم وعملیات کی معمولی سمجھ ہے یا بالکل نہیں ہے اس مضمون کی مدد سے صرف ایسے وقت میں نقش یا اعمال تیار کریں جو موثر ثابت ہوں اور ان کا وقت، رقم اور محنت ضائع نہ ہو۔ بہت سے لوگ بلاعلم ہر نظر کی ظاہری سعادت ونحوست پر اعمال تحریر کر دیتے ہیں جو کہ فائدہ مند ثابت نہیں ہوتے۔ سو راہنمائے عملیات کے قارئین کی خصوصی راہنمائی کے لیے ہر ماہ یہ مضمون تحریر کیا جاتا ہے۔ تاکہ کوئی بھی کوابکی نظر ہو آپ اس مضمون سے زیادہ سے زیادہ بہتر اور قوت اور طریق سے عمل تیار کر سکیں۔ یہ ایسے ہی ہے کہ زہرہ اور مشتری کی باہم سعد نظر کو ہر مسئلہ کا حل مانا جاتا ہے۔ لیکن اگر بلحاظ زائچہ بہ وقت اور نظر بلحاظ حساب قوی نہ ہو تو عمومی بیان کردہ احکامات کبھی پیدا نہ ہوں گے۔ اللہ آپ کو کامیابی عطا فرمائے۔

| کوابکی نظر | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر | احکام نظر......یعنی نقش، تعویذ وعمل تیار کریں یا نہ؟ |
|---|---|---|---|---|

## اکتوبر

| کوابکی نظر | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر | احکام نظر |
|---|---|---|---|---|
| زہرہ تربیع مریخ | 09-10-2018 17:56 | 11-10-2018 07:30 | 12-10-2018 17:24 | نظراتی اعتبار سے نحس وقت ہے۔ اعمال ونقوش جو منفی اور نحس ہوں ان میں کامیابی کا امکان 60فی صد تک ہے۔ ممکن ہے عملیاتی اثرات زیادہ دیرپا نہ ہوں۔ |
| عطارد تسدیس زحل | 11-10-2018 21:05 | 12-10-2018 13:31 | 13-10-2018 05:43 | سعد وقت ہے جو بھی سعد عمل ولوح تیار کرنا چاہیں کر سکتے ہیں۔ کامیابی 70فی صد کے قریب ہے۔ |
| عطارد قران زہرہ | 15-10-2018 12:31 | 16-10-2018 01:21 | 16-10-2018 14:06 | ایک ملا جلا وقت ہے جس میں عام عامل کا کام کرنا زیادہ موزوں نہیں۔ |
| عطارد تربیع مریخ | 18-10-2018 20:40 | 19-10-2018 22:24 | 21-10-2018 00:40 | نحس اعمال کا اثر مکمل طور پر واقع نہ ہوگا۔ تاہم 40 تا 50فی صد تک منفی اُمور کے اعمال کامیاب رہیں گے۔ |
| زہرہ تسدیس زحل | 23-10-2018 05:47 | 24-10-2018 17:52 | 26-10-2018 05:07 | یہ کوابکی حالت 40 تا 50فی صد تک سعد اعمال میں کامیابی کی مظہر ہے۔ بہت ضروری نہ ہو تو اگلے کسی وقت عمل کر لیں۔ |
| زہرہ قران شمس | 26-10-2018 04:21 | 26-10-2018 19:17 | 27-10-2018 10:11 | جاری کوابکی صورت میں کامیابی اعمال کی شرح کم رہے گی۔ |
| شمس تسدیس زحل | 27-10-2018 05:50 | 28-10-2018 07:53 | 29-10-2018 09:57 | سعد نظر ہے۔ اس وقت تیار کردہ اعمال ونقوش میں کامیابی کا عنصر 60فی صد کے قریب ہوگا۔ زیادہ توقع نہ رکھیں۔ |

# نیا پاکستان

## وزیراعظم عمران خان کے زائچہ حلف برداری کی روشنی میں

تحریر: عبدالباسط راٹھور

علم نجوم کی روشنی میں وزیراعظم عمران خان کے زائچہ پر سیر حاصل گفتگو کی گئی ہے کہ نیا وزیراعظم ملک پاکستان کے لیے کیا کیا مثبت اور منفی تبدیلیاں لے کر آئے گا۔

اس سے قبل قارئین کے لیے الیکشن 2018ء کا زائچہ پیش کیا گیا تھا۔ جس میں کی گئی پیشن گوئیاں اللہ کے فضل و کرم سے درست ثابت ہوئیں۔ الیکشن میں منظم دھاندلی اور فسادات و دھاکوں کی وجہ سے جانی نقصانات کی پیشن گوئیاں بھی کی گئی تھیں۔

اس کے ساتھ یہ واضح کیا گیا تھا کہ آئندہ بننے والی پی ٹی آئی کی حکومت مخلوط اور کمزور ہوگی۔ جس کی عملی شکل اب آپ کے سامنے آ چکی ہے۔ اسی طرح ایم کیو ایم کی گرتی ہوئی ساکھ اور مذہبی جماعتوں کی ناکامی کا بھی ذکر کیا گیا تھا۔ پیپلز پارٹی سندھ میں دوبارہ حکومت بنانے میں کامیاب رہی اور مسلم لیگ (ن) شہباز شریف کے قوی زائچے کی بدولت پنجاب میں اکثریتی جماعت تو بن گئی مگر حکومت نہ مل سکی۔




اب اگر وزیراعظم عمران خان کے حلف برداری کے زائچے پر غور کیا جائے تو ان کا طالع برج میزان ہے۔ جس کا مالک اپنے ہی گھر میں بیٹھا ہوا ہے۔ اس برج سے تعلق رکھنے والے افراد فیصلے کرنے میں کمزور شخصیت کے حامل ہوتے ہیں۔ پھر طالع کے مالک کی اپنے ہی گھر میں موجودگی ان کی اپنی انا اور شخصیت کو اہمیت بھی دے رہی ہے

جیسا کہ پہلے ذکر کیا گیا ہے کہ برج میزان کے تحت لوگ فیصلے میں تھوڑا کمزور ہو جاتے ہیں۔ نیز زائچے کے دسویں گھر کا مالک قمر ہبوط میں ہے اور طالع کے مالک کے ساتھ ساقط النظر ہے یعنی ان کے فیصلوں میں تبدیلی کا عنصر کافی واضح رہے گا۔ ان کے بیانات میں تبدیلی کے آثار عمران خان کے پیدائشی زائچے میں بھی موجود ہیں اور پھر کمزور حلف برداری کی وجہ سے اس کے اثرات میں شدت آجائے گی۔ جس کے کچھ نمونے آپ 2 ہفتوں میں ہی دیکھ چکے ہیں۔ اگر اس حوالے سے انہوں نے احتیاط نہ برتی تو فیصلوں میں ردو بدل اور تبدیلی میں اضافہ ہی ہوگا۔

اب اگر عوام کے سب سے اہم سوال پر غور کیا جائے کہ آیا کہ وزیر اعظم صاحب اپنا پانچ سالہ دور مکمل کر جائیں گے کہ نہیں؟ تو اس حوالے سے زائچہ کا طالع اور دسواں گھر سب سے اہم ہیں۔ زائچہ کے دسویں گھر کا مالک قمر ہے اور وہ ہبوطی برج میں بیٹھا ہوا ہے۔ ان کے زائچے میں قمر سب سے نحس پوزیشن میں موجود ہے اور اقتدار مکمل نہ کرنے پر دلالت کرتا ہے۔ البتہ طالع کا مالک زہرہ اپنے ہی گھر میں ہے جس کی وجہ سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ جب تک یہ پریشر گروپس کی بات مانتے رہیں گے تب تک چلتے رہیں گے۔ انہیں چاہیے کہ قمر کی نحوست کے خاتمے کے لیے زیادہ سے زیادہ دودھ کا صدقہ نکالا کریں۔ ورنہ معاملات بدلنے میں دیر نہ لگے گی۔

زائچے کے دوسرے گھر میں قمر ہبوطی برج میں موجود ہے نیز وہاں

مشتری بھی موجود ہے۔ دوسرے گھر کا مالک مریخ زائچے کے چوتھے گھر میں زحل کے ساتھ مقیم ہے۔ ہم کہہ سکتے ہیں کہ ان کے دور میں معاشی معاملات کافی زیادہ اتار چڑھاؤ کا شکار رہیں گے۔ مہنگائی بڑھے گی۔ بیرونی امداد اور فنڈنگ میں اضافہ ہوگا۔ زراعت کے شعبے میں سرمایہ کاری بڑھے گی اور برآمدات میں اضافے کی مثبت کوششیں کی جائیں گی۔ البتہ قدرتی آفات کی وجہ سے زراعت کے شعبے میں نقصان کی بھی توقع ہے۔ ملک کے بیرونی قرضوں میں بھی اضافہ ہوگا۔

زائچہ کے تیسرے گھر کا مالک مشتری دوسرے گھر میں مقیم ہے۔ گیارہویں گھر کا مالک شمس اپنے ہی گھر میں مقیم ہے اور مشتری کے ساتھ تربیع کی نظر بنا رہا ہے۔ عطارد اور مشتری بھی آپس میں تربیع کی نظر بنا رہے ہیں۔ جس کی بنا پر ہم کہہ سکتے ہیں کہ ہمسایہ ممالک خصوصاً دوست ممالک کی پاکستان میں سرمایہ کاری بڑھے گی۔ مگر اس کا سارا دارومدار ذاتی مفاد پر ہوگا۔ چین کے علاوہ دیگر ہمسایہ ممالک کے ساتھ بھی مثبت تعلقات قائم کیے جائیں گے اور تجارتی سرگرمیوں کو فروغ دیا جائے گا۔

زائچے کے چوتھے اور پانچویں گھر کا مالک زحل ہے۔ زحل برج جدی میں مریخ کے ساتھ بیٹھا ہوا ہے اور طالع کے ساتھ تربیع کی نظر بنا رہا ہے۔ زراعت کے شعبے میں بہتری کے ساتھ ساتھ جدت بھی آئے گی۔ مگر قدرتی نقصانات کا بھی اندیشہ ہے۔ زائچہ، تعلیم کے شعبے میں وزیر اعظم کی خصوصی دلچسپی کو ظاہر کر رہا ہے۔ تعلیم کے معیار کو بہتر بنانے اور شرح خواندگی میں اضافے کے حوالے سے مثبت اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ اور اس سے ملک کو خاطر خواہ فائدہ ہوگا۔ کھیل کے میدانوں کو بہتر بنانے اور کھیل کے شعبوں کو فروغ دینے کے لیے بہتر اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ شرح پیدائش میں بہتری آئے گی۔

چھٹے گھر کا مالک مشتری برج عقرب میں قمر کے ساتھ بیٹھا ہوا ہے اور عطارد کے ساتھ تربیع کی نظر بنا رہا ہے۔ جس کی وجہ سے ہم کہہ سکتے ہیں۔ طب کے شعبے میں بہتری آئے گی۔ مگر اس کے لیے بنائی گئی پالیسیوں میں بار بار ردوبدل معاملات میں التواء اور تنقید کا باعث بنے گا۔ البتہ مجموعی طور پر طب کے شعبے میں جدت لانے کی بھرپور کوشش کی جائے گی۔

ساتویں گھر کا مالک مریخ برج جدی میں مقیم ہے۔ جو عوام کی زیادہ تر خواہشات کے ٹوٹنے کی طرف اشارہ کر رہا ہے یا یوں کہیں کہ حکومت اپنے وعدوں میں سے زیادہ تر میں ناکام اور کچھ میں کامیاب ہوگی۔

نویں اور بارہویں گھر کا مالک عطارد برج اسد میں شمس کے ساتھ مقیم ہے۔ جہاں شمس اپنے ہی گھر برج اسد میں گیارہویں گھر میں ہے۔ جس کی بدولت عدالتی نظام میں بہتری لانے کے ساتھ ساتھ عدالت کو غیر جانبدار بنانے کی بھی کوشش کی جائے گی۔

جدید اسلحوں کی خریداری میں اضافہ ہوگا۔ فوج کے بجٹ میں اضافہ ممکن ہے، نیز فوج کے تجارتی اداروں میں وسعت آئے گی۔ پولیس کے نظام میں بہتری کے ساتھ ساتھ جیلوں میں بھی بہتری لائی جائے گی۔

تمام تر پیشن گوئیاں وزیر اعظم عمران خان کے حلف برداری کے زائچے کے تناظر میں کی گئی ہیں۔ آخر میں دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ پاکستان کے حق میں بہتری فرمائے اور پاکستان کو دن دگنی رات چگنی ترقی دے۔

واللہ اعلم بالصواب

# جواہرات اور تسبیحاں

ادارہ راہنمائے عملیات اصل جواہرات اور اصل پتھروں کی تسبیحاں ایک طویل عرصہ سے فراہم کر رہا ہے۔ یہ دراصل ادارہ راہنمائے عملیات پر اعتماد کی وجہ ہی ہے کہ ملک عزیز کے کونے کونے سے لوگ جواہرات اور تسبیحاں گھر بیٹھے طلب کرتے ہیں اور ادارہ بھی ان کے اعتماد پر پورا اترتا ہے۔ سو آپ بھی اصل جواہر و پتھر مناسب قیمت پر دفتر آ کر یا بذریعہ ڈاک طلب کر سکتے ہیں۔ جواہرات کی مزید تفصیل آپ ہماری ویب سائٹ پر بھی دیکھ سکتے ہیں۔

ذیل میں جواہرات کی کم سے کم قیمت دی گئی ہے۔ آپ ہمارے سے چاہے ستا سے ستا پتھر خریدیں یہ یقین رکھیں کہ ہوگا وہ اصل۔ جواہر کے اصل ہونے کی ہماری گارنٹی ہے۔ جو لوگ خود نہیں آ سکتے وہ ہماری ویب سائٹ پر پتھروں کی تصویر اور قیمت دیکھ سکتے ہیں۔ آپ ادارہ سے اپنے پسندیدہ پتھر کی انگوٹھی یا لاکٹ وغیرہ بھی بنوا سکتے ہیں۔

## جواہرات

| نام پتھر | قیمت | نام پتھر | قیمت | نام پتھر | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| | | گاؤمیدک | 1600 | سنگ موسی | 3000 |
| عقیق | 500 | پیری ڈاٹ | 1100 | بلڈسٹون | 1500 |
| لاجورد | 550 | نیلم | 2600 | مقناطیس | 1500 |
| مرجان | 1600 | لہسنیا | 900 | مانک | 3000 |
| فیروزہ | 2400 | ٹائیگر | 900 | سنگ یشیب | 4000 |
| مون سٹون | 1200 | گارنٹ | 950 | سنگ حدید | 1250 |
| ریمبو مون سٹون | 3600 | موتی | 2000 | زہر مہرہ | 1000 |
| اوپل | 2200 | فونکس/جیڈ | 1500 | ترملین | 2200 |
| زمرد | 4200 | زبرجد | 1500 | اونیکس | 1400 |
| یاقوت | 2600 | دانہ فرہنگ | 1500 | کنزائٹ | 4000 |
| پکھراج سنہلا | 950 | کوارڈز | 2000 | جیسپر | 1200 |
| پکھراج پیلا | 2500 | روز کوارڈز | 1500 | لیبروڈرائٹ | 2100 |
| پکھراج سفید | 6000 | ایمے تھیسٹ (کٹیلا) | 2000 | | |
| سنگ مریم | 800 | موئے نجف | 1100 | | |
| ایکوامرین | 3200 | درنجف | 750 | | |

پتھروں کے اصل ہونے کی گارنٹی ہے

## جواہراتی تسبیحاں

ذیل میں مختلف جواہرات سے بنی تسبیحوں کا ذکر ہے۔ خیال رہے یہ سب اصل ہیں کوئی بھی تسبیح ان میں سے نقلی نہیں ہے۔ یہ کم سے کم قیمت ہے۔

| تسبیحات | قیمت 33 دانے | قیمت 99 دانے |
|---|---|---|
| عقیق یمنی لال | 1200 | 3000 |
| عقیق سلیمانی | 1500 | 4400 |
| عقیق لال کٹنگ والی | 5000 | --- |
| عقیق کالا | 2000 | 4000 |
| عقیق سبز سلیمانی | 7500 | --- |
| موتی | 1650 | 4000 |
| صدف | 2800 | 8000 |
| ٹائیگر | 2000 | 3000 |
| لاجورد | 2200 | 6500 |
| جیڈ | 2750 | 4000 |
| دانہ فرہنگ | 2500 | 4000 |
| سنگ یشیب | 16,000 | --- |
| گارنٹ | 12,500 | --- |
| پیری ڈاٹ | 15,500 | --- |
| چاندی اللہ و محمد کندہ | 8500 | --- |



| فون نمبرز | 0300-8442060 | 0321-4753240 | 0300-4783518 | 042-36293245 | 042-36374864 |
|---|---|---|---|---|---|

# ملاحظہ کیجئے آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

عبدالحئی راٹھور

## حمل



| | |
|---|---|
| عرصہ حکومت | 21مارچ تا20اپریل |
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| | |
|---|---|
| خوش قسمت پتھر | مرجان، یاقوت |
| خوش قسمت دن | ہفتہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8 اکتوبر

مالی حالات میں خرابی متوقع ہے۔ آپ کے ذہن پر غصہ سوار رہے گا اور آپ اکثر فیصلے اور کام جلد بازی میں کریں گے۔ امتحانی نتائج کو لے کر پریشانی کی کوئی بات نہیں، انشاء اللہ بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ بانڈ، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے کوئی خاص فائدہ حاصل نہ کر سکیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ وراثتی مکان یا جائیداد کا مسئلہ چلا آ رہا ہے تو حل نہ ہو سکے گا۔ وہ افراد جو مکان یا سواری کی خریداری کرنا چاہتے ہیں ان کو بہتر چیز مناسب قیمت کے ساتھ ملنے کی توقع ہے لیکن اس کے لیے ان کو کافی محنت کرنا ہوگی۔ بیماری طوالت اختیار کر گئی تھی تو اب صحت میں بہتری کے اُمید پیدا ہوتی نظر آ رہی ہے۔

### 9تا 16اکتوبر

یاردوستوں سے میل ملاقات کریں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام سے حاصل ہونے والے فائدہ میں اضافہ ہوگا۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اگر ان سے وابستہ کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل رواں عرصے میں حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے خاص فائدہ حاصل نہ ہو سکے گا۔ خواہشات کو حقیقی شکل دینے کے لیے کوشش کریں کامیابی کے امکانات ہیں۔

### 17تا 24اکتوبر

ان دنوں میں غیر مستقل ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ وہ افراد جو انعامی سکیمیں

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہو گا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو ۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہوگا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

**یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ بِحَقِ کٓھٰیٰعٓصٓ وَ بِحَقِ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نُحُوْسَةِ الْکَوَاکِبِ وَ رُجُوْعِهٖ وَ وَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِ یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔**

عددی جدول

| | |
|---|---|
| ا،ی،ق،غ | ۱ |
| ب،پ،ک،گ،ر،ڑ | ۲ |
| ج،چ،ل،ش | ۳ |
| د،ڈ،م،ت،ٹ | ۴ |
| ھ،ن،ث | ۵ |
| و،س،خ | ۶ |
| ز،ژ،ع،ذ | ۷ |
| ح،ف،ض | ۸ |
| ط،ص،ظ | ۹ |

مثال

اکبر ا ک ب ر

۱ ۲ ۲ ۲ =۷

کھیلتے ہیں۔ان دنوں میں انعام نکلنے کے امکانات ہیں۔اندرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے پریشانی کا باعث بنے گا۔ممکن ہے کہ آپ کا کسی کے ساتھ لڑائی جھگڑا ہو جائے اور سامان چوری ہونے کا اندیشہ بھی ہے۔ دوستوں کے ساتھ تعلقات وسیع ہوں گے۔ تعلیم وتربیت سے متعلقہ اُمور میں کامیابی حاصل ہو گی۔صحت کا خاص طور پر خیال رکھیں۔صحت بگڑ سکتی ہے۔ادویات کے استعمال میں احتیاط برتیں۔قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو رواں عرصے میں حل ہو جائیں۔علاوہ ازیں اس حوالے سے جو بھی فیصلہ یا بات کریں اس کو ہر پہلو سے دیکھ کر کریں۔منگنی اور شادی بیاہ کرنے کے لیے یہ وقت بہتر نہیں۔

## 25 تا 31 اکتوبر

حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔اگر ان کو کام میں کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ پریشانی بھی دور ہو جائے گی۔ خاندان یا عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو حل نہ ہو سکیں گے۔یار دوستوں اور بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ ملنا جلنا ہو گا،لیکن بہت کم۔سیر وتفریح یا تجارت کے لیے اندرون ملک سفر کرنے کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔شریک حیات اور اولاد کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔سواری/مکان کی مرمت پر اخراجات ہوں گے۔

| سعد تاریخیں | 5-13-14-18-19-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-16 |
| لکی نمبر | 0-5-8 |




| عرصہ حکومت | 21 اپریل تا 20 مئی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ب،و |
| خوش قسمت اعداد | 9،6،3 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا،نیلم |
| خوش قسمت دن | جمعرات،جمعہ،ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید،لائٹ بلیو |

## یکم تا 8 اکتوبر

اخراجات میں غیر ضروری اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ شریک حیات کی چھوٹی چھوٹی غلطیوں کو نظر انداز کرنے کی کوشش کریں، ورنہ حالات زیادہ خراب ہو سکتے ہیں۔دشمنوں اور مخالفوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے یہ آپ کو نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے مالی فائدے کی امید بھی ہے۔ بیرون ملک سفر کرنا موزوں نہیں، حادثہ کا شکار ہو سکتے ہیں۔بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔نیز ان کے ساتھ گھومنے پھرنے کا پروگرام بھی بنائیں گے۔حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو ان کو تھوڑا بہت کھلائیں پلائیں آپ کا مسئلہ حل ہو جائے گا۔

## 9 تا 16 اکتوبر

سرکاری نوکری کی تلاش میں ہیں تو کوشش کریں مثبت نتائج آنے کی توقع کی جا سکتی ہے۔رواں عرصے میں آپ کے لیے قرضہ لینا فائدہ مند نہ رہے گا کیونکہ اگر قرضہ مل بھی جائے تو آپ اُسے صحیح مقصد کے لیے استعمال نہ کر سکیں گے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔جس کی وجہ سے ان کی چند ایک مالی مشکلات بھی دور ہو جائیں گی۔زمین وجائیداد اور زیورات وغیرہ کی خرید وفروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔دوران ڈرائیونگ احتیاط کریں حادثہ کا اندیشہ ہے۔علوم مخفی کی طرف آپ کی توجہ کم رہے گی۔

## 17 تا 24 اکتوبر

وراثتی اُمور کا فیصلہ التواء کا شکار ہے تو رواں عرصے میں وہ حل ہو جائے گا۔انعامی سکیمیں، بانڈ، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو آپ کوئی خاص فائدہ حاصل نہ کر سکیں گے،صرف پیسے کا ضیائع ہو گا۔ صحت بہتر رہے گی اور خوراک کی طرف خاص توجہ رہے گی۔داماد کے ساتھ ملاقات ہو گی۔آپ کا مزاج خوشگوار رہے گا۔ لوگوں کے ساتھ خوش مزاجی کے ساتھ ملیں گے۔مخالف اور دشمن آپ کو نقصان پہنچانے کی ہر ممکن کوشش کریں گے۔رشتہ داروں اور بہن بھائیوں سے ملنا جلنا ہو گا اور آپ کے ان پر اخراجات بھی ہوں گے۔عشق ومحبت کے معاملات میں بدنامی ملتی نظر آ رہی ہے۔

## 25 تا 31 اکتوبر

رواں دنوں میں آپ کی توجہ علوم مخفی کی طرف زیادہ رہے گی،سیکھنے کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے،نیز ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ بھی حل نہ ہو سکیں گے۔اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو ان دنوں میں سفر ممکن نہیں ہے۔حکومتی عہدیداروں اور قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔عمر میں بڑے لوگوں کے ساتھ ناچاقی رہے گی کوشش کریں تو غیر ضروری اخراجات میں کمی لا سکتے ہیں رشتے داروں اور یار دوستوں سے میل جول کم رہے گا۔طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی اور تعلیم سے ہٹ کر جو کام کر رہے تھے ان پر توجہ کم دیں گے۔ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔

| سعد تاریخیں | 2-3-7-24-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-18-19 |
| لکی نمبر | 1-4-7 |

# جوزا



| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | ک،ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |
| خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

## یکم تا 8 اکتوبر

آپ کا رجحان خط و کتابت اور فنون لطیفہ کی طرف بڑھے گا۔ امیدوں اور خواہشات کو عملی شکل دینے کے لیے موزوں وقت ہے لیکن اس کے لیے آپ کو محنت بہت زیادہ کرنا ہو گی۔ اولاد کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے مالی فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ قانونی معاملات میں آپ کے دخل اندازی سے آپ کو پریشانی کے سوا کچھ حاصل نہ ہو گا۔ گھریلو حالات بہتر رہیں گے اور گھریلو سکون میسر آئے گا۔

## 9 تا 16 اکتوبر

مالی معاملات میں آپ کو نشیب و فراز کا سامنا رہا گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی محنت رنگ لاتی نظر آ رہی ہے۔ ساس کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا کم رہے گا۔ اگر ان سے وابستہ کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کا رجحان خط و کتابت کی طرف کم رہے گا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو کوشش کریں آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔

## 17 تا 24 اکتوبر

گھر کی تزئین و آرائش پر آپ کی توجہ کم رہے گی۔ صحت کے حوالے سے آپ کو پریشانی کا سامنا رہے گا۔ اس عرصے میں آپ بیماری سے پوری طرح باہر نہ آ سکیں گے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔ ان کے کام میں اضافہ ہو گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ اپنے مسائل کے حوالے سے شریک حیات سے مشورہ کریں، ممکن ہے کہ بہتر حل مل جائے۔ ڈرائیونگ کرتے وقت اور سڑک پر پیدل چلتے وقت احتیاط کریں، حادثہ کا اندیشہ ہے جس میں آپ کو چوٹیں لگ سکتی ہیں۔ خفیہ دشمنوں سے آپ کو کسی پریشانی کا اندیشہ نہیں ہے۔ بلکہ آپ اپنے دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔

## 25 تا 31 اکتوبر

شریک حیات کے ساتھ معاملات میں خرابی آئی نظر آ رہی ہے۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کریں گے۔ زمین و جائیداد اور گاڑی وغیرہ کی خرید و فروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اندرون یا بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی یہ خواہش اس عرصے میں عملی شکل اختیار کرتی نظر آ رہی ہے۔ نیز اس سلسلے میں چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کی طرف سے بھی مدد ملے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو یہ فائدہ مند نہ رہے گا۔ شراکتی اکاؤنٹ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہو جائے گا۔ ساس ہیں تو آپ کے تعلقات اپنی بہو کے ساتھ بہتر نہ رہیں گے۔ ساتھ کام کرنے والے لوگوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ آپ کے خلاف سازش کرتے نظر آتے ہیں۔

| سعد تاریخیں | 5-9-18-19-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 13-14-21 |
| لکی نمبر | 0-7-8 |

# سرطان



| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح،ھ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی، ہیرا، مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

## یکم تا 8 اکتوبر

رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں ناراضگی آتی نظر آ رہی ہے۔ مکان یا سواری کی خرید و فروخت کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں، ڈیل مکمل نہ ہو سکے گی اور اگر ہو بھی گئی تو وہ شخص آپ کے ساتھ بے ایمانی کی ہر ممکن کوشش کرے گا۔ مالی حالات بہتر رہیں گے۔ انعامی سکیمیں کھیلتے ہیں تو نقصان کے علاوہ کچھ حاصل نہ ہو گا۔ صحت کے حوالے سے پریشان ہونے کی کوئی بات نہیں آپ ذہنی اور جسمانی طور پر صحت یاب ہوتے دکھائی دے رہے ہیں۔ بیرون ملک سفر کرنے کے لیے سعد وقت ہے۔ رواں دنوں میں کیا گیا سفر خوشگوار ثابت ہو گا اور اگر کسی خاص مقصد کے لیے سفر کرتے ہیں تو وہ مقصد بھی ضرور پورا ہو گا۔

## 9 تا 16 اکتوبر

کاروباری افراد کے کام میں تیزی آئے گی تیز ان دنوں میں آپ کام میں وسعت کے حوالے سے بھی سوچیں گے۔ وراثت وغیرہ جیسے مسئلہ کا شکار ہیں تو کوشش کریں معاملات کے حل ہونے کی امید ہے۔ الٹ پلٹ چیزیں کھانے سے صحت خراب رہے گی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ سخت رہے گا جو کہ آپ کے معاملات کے حل کے لیے نقصان دے ثابت ہو گا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے

ہیں تو کوشش کریں سفر ممکن ہے۔ ملازمت سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ اس کی وجہ آپ کے خاندان کے لوگ یا آپ سے نچلے درجے کے ملازمین ہوں گے۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور اچھے تعلقات استوار ہوں گے۔

## 17 تا24 اکتوبر

اشیاء کی خریداری کی جائیں گے۔ ادھار دی ہوئی رقم واپس ملنے کے امکانات ہیں۔ اندرون ملک تجارت کے حوالے سے یہ وقت مناسب نہیں ہے۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں نماز، پرہیز، زکوۃ وغیرہ میں زیادہ رہے گا۔ اپنے دوستوں سے ملنا جلنا ہوگا اور آپ کے ان پر اخراجات بھی ہوں گے۔ انعامی سکیمیں کھیلنے کے لیے یہ وقت مناسب نہیں، کیونکہ آپ کوئی خاص کامیابی حاصل نہ کرسکیں گے۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو اس میں آپ کے اخراجات بھی ہوں گے اور کوئی خوشخبری بھی سننے کو نہ ملے گی۔

## 25 تا31 اکتوبر

شراکتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں اگر کسی مسئلہ کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو وہ پریشانیاں دور ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ آپ کے لوگوں کے ساتھ انداز گفتگو میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ قرضہ لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی کوششیں رنگ لاتی نظر آ رہی ہیں اور آپ کو اپنے مقصد میں بھی کامیابی مل جائے گی۔ انعامی سکیمیں، میچ، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ دشمنوں اور مخالفوں پر حاوی رہیں گے۔

| سعد تاریخیں | 2-3-7-24-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-16-23 |
| لکی نمبر | 1-5-8 |

# اسد



| عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
|---|---|
| منسوبی کوکب | شمس |
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت' مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار' منگل' بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا' سبز' سرخ |

## یکم تا 8 اکتوبر

نوکری کی تلاش میں ہیں تو کوشش جاری رکھیں روزگار کا سبب بنتا نظر آ رہا ہے۔ کاروباری افراد کے کام میں کمی آئے گی نیز کاروبار سے حاصل ہونے والا منافع بھی کم رہے گا۔ بڑے بہن بھائیوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہے تو وہ آسانی سے حل ہو جائے گا۔ سفر کے لیے جاتے ہیں تو اپنے سامان کا دھیان رکھیے، چوری ہونے کا اندیشہ ہے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر کھیلتے ہیں تو ان سے فائدہ حاصل کرتے نظر آ رہے ہیں۔ ماموں اور خالہ یا ان کے بچوں سے ملاقات ہوگی۔ زمین یا مکان کی خرید و فروخت کی کوشش کرتے ہیں تو بات پکی نہ ہو سکے گی۔ ہمسایوں اور رشتے داروں کے ساتھ بول چال بند رہے گی۔

## 9تا 16 اکتوبر

آپ اپنے دماغ کا استعمال کر کے مختلف ذرائع سے آمدن حاصل کرتے نظر آ رہے ہیں۔ علاوہ ازیں اس سلسلے میں اندرون ملک سفر بھی ممکن ہے۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں ناراضگی رہے گی۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کو اپنے مقصد میں کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ پریشانی دور ہو جائے گی۔ زیورات وغیرہ کی خرید و فروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ داماد سے ملنا جلنا زیادہ ہوگا۔

## 17 تا24 اکتوبر

گھریلو معاملات میں تناؤ آتا نظر آ رہا ہے۔ چھوٹی سے چھوٹی بات پر بھی اختلاف ہوگا۔ والدہ کا مزاج تلخی آمیز رہے گا۔ کتابیں پڑھنے کا شوق اجاگر ہوگا نوکری کی تلاش میں ہیں تو کوشش جاری رکھیں سبب بنتا نظر آ رہا ہے۔ بچوں کی وجہ سے آپ کی عزت میں اضافہ ہوگا۔ کاروباری معاملات کو بہتر طریقہ سے سرانجام دے پائیں گے۔ جس کی وجہ سے آپ کو فوائد کا حصول ہوگا۔ بیرون ملک سفر کی خواہش رکھنے والوں کو اس عرصے میں سفر سے گریز کرنا چاہیے۔ ہمسایوں کے ساتھ آپ کے تعلقات خوشگوار رہیں گے۔

## 25 تا31 اکتوبر

صحت کے حوالے سے اگر کسی پریشانی کا سامنا ہے تو یہ پریشانی دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں اگر کسی مسئلہ کا سامنا ہے تو کوشش سے وہ پریشانی دور ہو جائے گی۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ آپ کا رویہ پیار محبت والا رہے گا۔ یار دوستوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا رہے گا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ مقدمہ وغیرہ جیسے قانونی نوعیت کے مسئلہ کا شکار ہیں تو اس کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 5-13-14-23-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-18-19 |
| لکی نمبر | 4-5-7 |




| عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | پ، غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

## یکم تا 18 اکتوبر

مالی حالات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ ضروریات کو پورا کرنے کے لیے آپ کو اپنی جمع پونجی استعمال کرنا پڑے گی۔ وراثتی معاملات بھی آپ کے لیے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام میں کسی قسم کا مسئلہ پیش آئے تو ان کو چاہیے کہ افسران سے رابطہ کریں وہ اس کا بہتر حل نکال دیں گے۔ غیر ضروری سفر سے گریز کریں، حادثہ ہونے کا خدشہ ہے۔ یار دوستوں سے میل جول زیادہ ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ پچھلے کچھ دنوں میں اگر کوئی چیز گم ہوئی تھی وہ واپس مل جائے گی۔ دشمنوں سے مقابلے کی پوزیشن میں رہیں گے۔ ان کی طرف سے پریشان ہونے کی کوئی ضرورت نہیں۔

## 9 تا 16 اکتوبر

انعامی سکیمیں، لاٹری، میچ، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے آپ کو مالی فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ممکن ہے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ حکومتی عہدے کا حصول چاہتے ہیں تو وہ رواں عرصے میں ممکن ہے۔ یار دوستوں اور بڑے بہن بھائیوں سے ملنا جلنا کم رہے گا۔ مکان یا سواری خریدنا چاہتے ہیں تو اس کام کے لیے یہ وقت آپ کے لیے فائدہ مند نہیں ہے۔ رواں عرصے میں آپ پُرجوش رہیں گے اور ہر کام میں بڑھ چڑھ کر شرکت کریں گے۔ مال خیرات اور زکوۃ کے لیے استعمال کریں گے۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔

## 17 تا 24 اکتوبر

رواں عرصے میں آپ چھوٹی چھوٹی بات کو لے کر پریشان ہو جائیں گے۔ جس کی وجہ سے آپ دماغی طور پر حاضری کا مظاہرہ نہ کر پائیں گے۔ گھریلو معاملات بہتری کی شکل اختیار کریں گے۔ وہ لوگ جو رشتہ ڈھونڈنے کی کوشش کر رہے ہیں، اپنی کوشش جاری رکھیں، کیونکہ اس عرصے میں اچھی، خوبصورت اور مالی لحاظ سے، بہتر شریک حیات ملنے کی توقع ہے۔ آپ کے ساتھ کوئی حادثہ بھی ہوسکتا ہے، جس میں چوٹ لگنا کا اندیشہ ہے۔ مقدمات کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوگا۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ لڑائی جھگڑے ہوں گے۔ بچوں سے زیادہ پیار و محبت کریں گے۔ اُمیدوں اور خواہشات اس حد تک پوری نہ ہوسکیں گے جہاں تک آپ نے سوچ رکھا ہے۔

## 25 تا 31 اکتوبر

ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں اگر کسی پریشانی کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو وہ مسئلہ آپ کی خواہش کے مطابق حل ہوتا نظر آ رہا ہے۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ کاروباری حضرات کو کام میں چھوٹی موٹی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ انعامی سکیمیں، میچ، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس میں اُمید کے مطابق فائدہ نہ ہو سکے گا۔ یار دوستوں اور بڑے، بہن بھائیوں کے ساتھ ملنا جلنا کم رہے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا، نیز آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں خرچ کرتے نظر نہیں آ رہے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل نہ ہوسکیں گے۔ ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ رشتے کی تلاش میں ہیں تو ان دنوں میں بات پکی ہونے کے امکانات ہیں۔

| سعد تاریخیں | 2-3-7-24-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 13-14-21 |
| لکی نمبر | 3-7-9 |




| عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ت، ژ، ط |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

## یکم تا 18 اکتوبر

ساس اور شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ کاروبار کا آغاز کرنے کے لیے موثر تاریخیں نہیں۔ اگر کاروبار کی شروعات کی گئی تو فائدہ کم اور نقصان زیادہ ہوگا۔ سفر کرنے کے لیے بہتر وقت ہے نیز آپ کا مقصد بھی پورا ہو جائے گا۔ سفر کے دوران اگر آپ خود ڈرائیونگ کرتے ہیں تو حادثہ کا خدشہ ہے۔ اس لیے بہتر یہی ہے کہ ہوائی جہاز، ریل یا بس کے ذریعے مطلوبہ جگہ پر جائیں۔ آپ کی خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ عبادات کی طرف رجحان بڑھے گا۔ مالی معاملات کے حوالے سے دشواری کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ہمسایوں سے میل ملاقات ہوگی۔ دشمنوں سے مقابلے کی پوزیشن میں رہیں گے۔

## 9تا16اکتوبر

انعامی سکیمیں، لاٹری، میچ وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ لڑائی جھگڑے جیسے معاملات سے دور ہیں، دوران لڑائی آپ کو جسمانی چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ حکومتی عہدے کا حصول چاہتے ہیں تو وہ رواں عرصے میں ممکن نہیں ہے۔ یار دوستوں اور بڑے بہن بھائیوں سے ملنا جلنا کم رہے گا۔ مکان یا سواری خریدنا چاہتے ہیں تو اس کام کے لیے یہ وقت آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ گھریلو معاملات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ اپنا مال خیرات اور زکوۃ کے لیے استعمال کریں گے۔ ہمسایوں اور قریبی رشتے داروں سے ملنا جلنا ہوگا۔ اولاد کے معاملات میں توجہ طلب ہوں گے۔ نیز ان کے ساتھ وقت بھی گزاریں گے۔

## 17تا24اکتوبر

مالی حوالے سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ شریک حیات کے ساتھ ان بن ہوتی نظر آرہی ہے۔ یار دوستوں سے ملاقات کے لیے جانا ہوگا۔ خواہشات کو پورا کرنے کے کوشش کریں کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ مکان یا سواری کی خرید وفروخت کے حوالے سے مناسب وقت نہیں ہے۔ ان دنوں میں لین دین کرنا آپ کے لیے نقصان دہ ثابت ہوگی۔ غیرضروری اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ اولاد کے معاملات کی طرف توجہ دیں گئے۔ نیز ان کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے جانا بھی ہوگا۔ بہن بھائیوں سے میل ملاقات ہوگی۔ اپنی ذات کی طرف توجہ دیتے نظر نہیں آرہے۔ مخالفوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے آپ کے خلاف سازشیں کرکے نظر آرہے ہیں۔

## 25تا31اکتوبر

انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ بڑے بہن بھائیوں سے تعلیم کے سلسلے میں بہتر مشورہ بھی ملتا نظر آ رہا ہے۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری آتی نظر آرہی ہے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ قرضہ لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو وہ ملتا نظر نہیں آ رہا ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ اُمید کے مطابق نہ ہو سکے گا۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ ضرورت کے مطابق نہ ہو گا۔ شریک حیات اور اولاد کے ساتھ ان بن ہوتی نظر آرہی ہے۔

| سعد تاریخیں | 5-13-14-18-19-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 16-23 |
| لکی نمبر | 5-7-9 |



# عقرب

| عرصہ حکو | 24اکتوبر تا 22نومبر |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم تا 8 اکتوبر

خفیہ دشمن اور مخالف آپ کو نقصان پہنچانے اور آپ کے کاموں میں رکاوٹ بنتے نظر آ رہے ہیں۔ جسمانی اور ذہنی سکون کے لیے آپ کو روحانی علاج کی ضرورت ہے۔ اس سلسلے میں آپ ہمارے ادارے سے رابطہ کریں۔ گھریلو حالات خراب رہیں گے۔ ساس اور شریک حیات دونوں کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ اولاد کو لے کر کسی قسم کی پریشانی تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔ مالی حالات بہتر رہیں گے۔ لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ اخراجات میں اضافہ بھی ہوگا۔ جس کی وجہ سے آپ مالی حالات میں بہتری محسوس نہ کر سکیں گے۔ سیر وتفریح کے لیے جائیں گے۔ یار دوستوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا ہوگا۔ عبادات کی طرف رجحان زیادہ رہے گا اور سکون بھی میسر آئے گا۔

## 9تا16اکتوبر

انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ اگر ان کو نتائج کا انتظار ہے تو وہ بھی رواں عرصے میں بہتر آئیں گے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ وراثت کا مسئلہ ہے تو مل بیٹھ کر حل کرنے کی کوشش کریں، حل ہو جائے گا۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ تلخ رہے گا۔ انعامی سکیمیں اور وغیرہ ہیں تو آپ کو نقصان کا اندیشہ ہے۔ اندرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اپنی دماغی صلاحیتوں کا استعمال کرکے آپ کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں خرابی آئے گی، لیکن آپ اپنے فرائض پوری طرح ادا کریں گے۔

## 17تا24اکتوبر

صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت لیے خرابی آنے کی توقع ہے۔ کاروباری معاملات میں وقتاً فوقتاً بہتری آئے گی۔ غیرضروری اخراجات پر قابو پانے میں کامیاب رہیں گے۔ سیر وتفریح کی طرف رجحان رہے گا۔ موسیقی کا شوق بڑھے گا۔ مالی لحاظ سے یہ عرصہ بہتر ثابت ہوگا۔ دشمنوں سے بدلہ لینے کے پلان بناتے رہیں گے۔ لڑائی جھگڑا بھی ہوگا۔ اس میں آپ کو بھی چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ خواہشات کو پورا کرنے کی طرف توجہ دیں گے اور اس کے لیے آپ سخت محنت بھی کریں گے۔ لیکن فی الحال اتنا اچھا رزلٹ نہیں آئے گا۔ وہ لوگ جو انٹر اور اس سے اوپر لیول کی تعلیم حاصل کررہے ہیں ان کے لیے اچھا وقت ہے، اور وہ اپنی تعلیم کی طرف دھیان بھی

دیں گے۔

## 25 تا 31 اکتوبر

اندرون ملک سفر کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو سفر ممکن اور آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی نیز بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ ملازمت میں مسائل کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو رواں دنوں میں حالات نارمل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ ذاتی اور شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو اس دوران کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔ حکومتی اداروں اور عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام کے حل میں چند ایک مشکلات کا سامنا ہوگا۔ لیکن اگر آپ اپنی کوشش کو جاری رکھیں تو کام حل ہو جائیں گے۔ صحت کے حوالے سے پریشانی کا سامنا ہے تو صحت میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔

| سعد تاریخیں | 2-3-7-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-18-19 |
| لکی نمبر | 0-3-7 |



## قوس

| عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، پنا، روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، ہلکا زرد |

## یکم تا 8 اکتوبر

انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے کوئی مالی فائدہ حاصل نہ کر سکیں گے۔ غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو کام کے حوالے سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کاروباری افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ گھر کی تزئین و آرائش کی طرف رجحان رہے گا۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔ حکومتی افسران سے وابستہ اگر کوئی مسائل ہیں تو وہ ان دنوں میں حل ہو جائیں گے۔ لوگوں سے بہت زیادہ اُمیدیں وابستہ نہ کریں یہ آپ کے کام نہیں کریں گے۔ ظاہری اور خفیہ دشمن دونوں آپ کے لیے مسائل پیدا کرتے نظر آ رہے ہیں۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ سیر و تفریح کا پلان بنائیں گے لیکن جا نہ سکیں گے۔

## 9 تا 16 اکتوبر

رواں عرصے میں آپ کے لیے اپنی دماغی صلاحیتیں استعمال کرنا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ اندرون ملک یا شہر سفر کرتے ہیں تو وہ آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کی عزت و وقار برقرار رہے گا۔ سرکاری ملازمت سے وابستہ افراد کی ترقی کی فائل اگر رُکی ہوئی ہے تو رواں عرصے میں اُس پر دوبارہ نظرثانی کی جائے گی اور امکانات ہیں کہ ترقی بھی ہو جائے گی۔ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو اب صحت میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ نئی سواری یا زمین خریدنا چاہتے ہیں تو یہ وقت آپ کے لیے اس کام کے حوالے سے بہتر نہیں ہے۔ آپ کی توجہ مشروبات کی طرف زیادہ رہے گی۔ آپ کے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔

## 17 تا 24 اکتوبر

ان دنوں میں آپ کے فضول اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس میں بھی کوئی کامیابی حاصل ہوتی نظر نہیں آ رہی ہے۔ بڑے بہن بھائیوں اور ننھیالی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ بھی حل ہو جائیں گے۔ خفیہ دشمن اور مخالف آپ کے کاموں میں ٹانگ اڑاتے نظر آ رہے ہیں۔ آپ کو نقصان پہنچانے کی ہر ممکن کوشش کریں گے۔ ان کو اپنے مقصد میں کافی حد تک کامیابی ملے گی۔ جائداد، گاڑی وغیرہ کو خریدنا یا بیچنا چاہتے ہیں تو یہ وقت مناسب ہے، آپ کو بہتر قیمت مل جائے گی۔

## 25 تا 31 اکتوبر

قانونی نوعیت کے درپیش مسائل ہیں تو کوشش کریں وہ آسانی سے حل ہو جائیں گے۔ اس سلسلے میں بہن بھائیوں سے مدد لینا بھی فائدہ مند رہے گا۔ انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ ضرورت کے عین مطابق رہے گا۔ جس کی وجہ سے آپ کے لوگوں سے وابستہ اکثر کام حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ قرضہ لینے کی کوششیں کر رہے ہیں تو آپ کی کوششیں رنگ لاتی نظر نہیں آ رہی ہیں۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات بہتر ہو جائیں گے۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو وہ حل ہوتا نظر نہیں آ رہا اور اگر ہو بھی گیا تو اس کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہوگا۔ صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔ ورنہ پریشانی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔

| سعد تاریخیں | 5-9-18-19-23 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-21 |
| لکی نمبر | 2-5-8 |



## جدی

| عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ، ج، گ |

| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
|---|---|
| خوش قسمت پتھر | نیلم، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، سفید، سبز |

## یکم تا 8 اکتوبر

مالی حالات بہتر رہیں گے۔ سواری کی مرمت پر اخراجات ہوں گے۔ وہ افراد جو نئی سواری خریدنا چاہتے ہیں ان کی یہ خواہش پوری نہ ہو سکے گا۔ قانونی مسائل کا شکار ہیں تو کوشش کرنے پر یہ مسائل حل ہو سکتے ہیں۔ سفر کے امکانات بھی ہیں۔ کاروباری افراد کو کام کے حوالے سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ لیکن اگر یہ کام میں بہتری کے حوالے سے نئی سکیمیں بنائیں تو نقصان اور پریشانی کم ہوگی۔ وہ افراد جو ملٹی نیشنل فرموں اور کمپنیوں میں نوکری حاصل کرنے کی کوششیں کر رہے ہیں، ان کو کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ انٹرلیول اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کا دھیان تعلیم کی طرف کم رہے گا۔ دشمنوں کی طرف سے کسی قسم کی پریشانی کا اندیشہ نہیں۔

## 9 تا 16 اکتوبر

زمین، جائیداد، گاڑی وغیرہ خریدنے کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔ بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو آپ کی محنت رنگ لاتی نظر آ رہی ہے۔ وہ حضرات جو عمرہ کے لیے جانا چاہتے ہیں ان کی بھی خواہش پوری ہو جائے گی۔ غیر اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے، جو کہ بعد میں آپ کے لیے پریشانی کا سبب بنے گا۔ شراکتی اکاونٹ کا مسئلہ ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل حل نہ ہو سکیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ مخالفین آپ کے خلاف سازشیں کرتے نظر آ رہے ہیں۔

## 17 تا 24 اکتوبر

آپ اپنی خواہشات کو پوری کرنے کے لیے کافی محنت کریں گے۔ لیکن کوئی مثبت نتائج سامنے نہ آئیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے آپ کو مالی فائدہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ اندرون ملک سفر کے لیے جانا چاہتے ہیں تو وقت مناسب ہے۔ آپ کو اپنے مقصد میں کامیابی بھی ملے گی۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہوگا۔ کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے یہ وقت بہتری لے کر آ رہا ہے۔ ان کے کام میں اضافہ بھی ہوگا۔ لوگوں کی نظر میں آپ کی عزت اور زیادہ ہو جائے گی اور کسی حد تک اس کی وجہ آپ کی اولاد ہوگی۔

## 25 تا 31 اکتوبر

آپ کے اخراجات میں کمی آتی نظر آ رہی ہے۔ جس کی وجہ سے مالی حالات میں بہتری محسوس کریں گے۔ اگر کوئی شخص آپ کا مقروض ہے تو وہ رقم یا اشیاء واپس مل سکتی ہیں۔ کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ کاروبار سے حاصل ہونے والی آمدن میں بھی اضافہ ہوگا۔ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں یا تھے تو اس بیماری کی وجہ سے دوبارہ پریشانی کا سامنا ہوگا۔ شریک حیات کے ساتھ تھوڑی بہت اَن بَن ہوگی۔ اندرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ آپ کی اُمید کے مطابق نہ ہوگا۔ آپ کی چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔

| سعد تاریخیں | 7-24 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-16-23 |
| لکی نمبر | 6-7-8 |




| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا 18 فروری |
|---|---|

| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
|---|---|
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8 اکتوبر

گھریلو معاملات میں اونچ نیچ رہے گی۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام سے کوئی خاص فائدہ حاصل نہ ہو سکے گا۔ کسی کو رقم قرض دی ہوئی ہے تو اس کے واپس ملنے کے امکانات بن رہے ہیں۔ سفر کرنے سے گریز کریں، مقصد میں کامیابی نہ مل سکے گی، حادثہ کا بھی خدشہ ہے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری کی طرف رجحان بڑھے گا، نیز کامیابی ملنے کی توقع بھی ہے۔ مالک مکان سے مکان کی مرمت یا کرایہ کا مسئلہ چل رہا ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔ لڑائی جھگڑے کریں گے۔ دشمنوں میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف پوری طرح نہ ہو گی۔ یہ کتابیں پڑھنے میں تھکاوٹ محسوس کریں گے۔ خواہشات کو پورے کرنے کے لیے کافی محنت کریں گے اور بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔

## 9 تا 16 اکتوبر

اولاد کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ خفیہ دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ رشتے داروں اور یار دوستوں کے ساتھ ملنا جلنا رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی، نیز ان کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ آپ کی توجہ اپنی ذات پر کم رہے گی۔ آپ کے اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر

رہے ہیں تو آپ کو کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔

## 17 تا 24 اکتوبر

اندرون ملک سفر کرنے کے حوالے سے یہ عرصہ مناسب نہیں ہے۔ اپنے مقصد میں کامیابی ملتی نظر نہیں آ رہی۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کا فیصلہ رواں دنوں میں ممکن ہے اور یہ فیصلہ آپ کی خواہش کے مطابق ہوگا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ اولاد پر نظر رکھیں، ممکن ہے کہ وہ کوئی ایسا قدم اٹھائیں جس کی وجہ سے ان کو اور آپ کو پریشانی کا سامنا کرنا پڑے۔ آپ کے مالی حالات بہتر رہیں گے۔ کھانے پینے کی اشیاء کی طرف آپ کا رجحان زیادہ رہے گا۔ رواں دنوں میں آپ کی توجہ علوم مخفی کی طرف زیادہ رہے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام نامکمل رہیں گے۔

## 25 تا 31 اکتوبر

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ غیر ضروری اخراجات میں کمی ہوگی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، لاٹری، میچ وغیرہ ہیں تو یہ آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی ہے تو اب تعلقات استوار ہوں گے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں چھوٹے موٹے مسائل کا سامنا رہے گا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کا فیصلہ پوری طرح آپ کے حق میں ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی ہوگی، لیکن جلد صلح بھی ہو جائے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کاموں کے حل میں پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

| سعد تاریخیں | 9-13-14-23-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 10-16 |
| لکی نمبر | 0-4-8 |



# حوت

| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مشتری، نیچون |
| منسوبی حروف | چ، د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، مرجان، مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن، لال، نارنجی |

## یکم تا 8 اکتوبر

قانونی معاملات اور وراثتی معاملات مزید پیچیدگیاں لیتے نظر آئیں گے۔ اگر قانونی مقدمات کا حل نکلا بھی تو آپ کے لیے بہتر نہ ہوگا۔ غیر ضروری گفتگو سے باز رہیں، کیونکہ آپ کی زبان سے ایسے الفاظ نکل سکتے ہیں جو آپ کو لوگوں کی نظر میں بُرا بنا دیں۔ کاروبار سے وابستہ افراد کا کام چلتا رہے گا، لیکن ان کے لیے بہتر ہے کہ نئی سکیمیں بنائیں جس کے ذریعے ان کی دکانداری بڑھے گی۔ خاندان کے لوگوں سے ملنا جلنا ہوگا۔ شریک حیات اور ساس کے ساتھ بھی تعلقات بہتر رہیں گے۔ چھوٹے بہن بھائیوں کی وجہ سے اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ عمر میں بڑے لوگوں اور حکومتی افسران سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ شادی بیاہ کی تقریبات میں شرکت کریں گے۔

## 9 تا 16 اکتوبر

ساس اور شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ سیر و تفریح کے لیے جانے کے امکانات ان دنوں میں نہیں ہیں۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ یار دوستوں اور بہن بھائیوں سے ملنا جلنا بھی ہوگا۔ ساس ہیں تو بہو کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں اونچ نیچ کا سامنا رہے گا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ مزدوری کرنے والے افراد کو مالی حوالے سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ خط و کتابت کی طرف آپ کی توجہ زیادہ رہے گی۔ سرکاری اداروں سے وابستہ معاملات حل ہونے کی توقع ہے۔

## 17 تا 24 اکتوبر

ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ اگر کاروبار کے سلسلے میں اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ بھی فائدہ مند رہے گا۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو ان دنوں میں پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ وراثتی اُمور کا فیصلہ التواء کا شکار تھا تو وہ ان دنوں میں حل ہو جائے گا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی تعلیم کی طرف کوئی خاص توجہ نہ ہوگی۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا ہوگا۔ مالی حوالے سے اس ہفتے میں پریشانی کا سامنا ہوگا۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔

## 25 تا 31 اکتوبر

بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی ہے تو اب تعلقات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے، لیکن چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تھوڑی بہت اَن بن رہے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ ہوتا نظر نہیں آ رہا ہے۔ آپ کی خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا، لیکن مسائل جلد حل ہو جائیں گے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں آپ کو ملتا نظر آ رہا ہے۔ نیز اس سلسلے میں اپنے یار دوستوں اور بہن بھائیوں سے رابطہ کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو آپ کو کامیابی نہ مل سکے گی۔ سیر و تفریح کے پلان بنائیں گے لیکن جا نہ سکیں گے۔

| سعد تاریخیں | 2-3-24-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 13-14-21 |
| لکی نمبر | 0-3-6 |

☆☆☆☆☆

ازقلم: قیصر احمد بی۔اے، کراچی

# قرآن سے علاج

**چوری ہوگئی ہو:**

جس دروازے سے چوری کا مال گیا ہو اُس دروازے پر کھڑے ہو کر سورۃ الطارق روزانہ ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ چوری شدہ مال واپس مل جائے گا یا خواب میں چور کا پتا چل جائے گا۔

**قید سے رہائی:**

اگر قید خانہ سے رہائی چاہے تو روزانہ سورۃ جن پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ باعزت رہائی نصیب ہوگی اور آسیب ہو تو روزانہ سات مرتبہ پڑھنے سے آسیب بھاگ جائیگا۔

**کسی بھی قسم کا درد ہو:**

**وبالحق انزلنه وبالحق نزل وما ارسلنک الا مبشرا و نذیرا.** (سورۃ بنی اسرائیل آیت ۱۰۵)

ہر قسم کے درد کے واسطے درد کی جگہ پر ہاتھ رکھ کر اس آیت کو تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ بہت جلد درد جاتا رہیگا۔

**بھوک نہ لگتی ہو:**

**ولولا فضل الله علیکم ورحمته وان الله تواب حکیم.** (سورۃ النور۔ آیت ۱۰)

اگر کسی کو بھوک نہ لگتی ہو تو اس آیت کو 21 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے انشاء اللہ بھوک کھل کے لگے گی۔

**گردے میں یا پتے میں پتھری ہو:**

**وان من الحجارة لما یتفجر منه الانهار وان منها لما یشقق فیخرج منه الماء وان منها لما یهبط من خشیة الله وما الله بغافل عما تعملون.** (سورۃ البقرہ۔ آیت ۷۴)

اگر کسی کے گردے یا پتے میں پتھری ہو تو اس آیت کو 41 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے روزانہ پلاتے رہیں انشاء اللہ پتھری ختم ہوگی اور درد دور ہوگی۔

**اولاد زندہ نہ رہتی ہو:**

**ونجینه واهله من الکرب العظیم** (سورۃ الصافات، آیت ۷۶)

اگر کسی کی اولاد مر جاتی ہو، اور زندہ نہ رہتی ہو یا کسی سخت مصیبت میں مبتلا رہتے ہوں۔ اس آیت کو روزانہ صبح و شام گیارہ مرتبہ پڑھتے رہیں۔ انشاء اللہ مفید ثابت ہوگا۔

**برائے دفعیہ جادو:**

اول و آخر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی اور مندرجہ ذیل آیت گیارہ بار لکھ کر سحر زدہ پر باندھے اور گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

**بسم الله الرحمن الرحیم**

**علیقا ملیقا نالقا مخلوقا کافیا شافیا ارتضی مرتضی بحق یا بدوح وننزل من القرآن ماهو شفاء ورحمته للمومنین ولا یزید لظلمین الا خسارا بحق اشانا ساه سالوسا.**

**بلڈ پریشر کیلئے:**

**والکاظمین الغیظ والعافین عن الناس والله یحب المحسنین.** (سورۃ آل عمران۔ آیت ۱۳۴)

بلڈ پریشر کا مریض اگر اس آیت کو روزانہ 101 مرتبہ پڑھتا رہے تو انشاء اللہ ضرور فائدہ ہوگا۔

**سانپ کاٹے کا علاج:**

جس کسی کو سانپ نے کاٹا ہو اُس پر یہ دعا پڑھ کر دم کرے اور لکھ کر پلائے دعا یہ ہے۔

**بسم الله الرحمن الرحیم. قال القها یا موسیٰ فالقها فاذا هی حیة تسعی قال خذها ولا تخف سنعیدها سیرتها الاولیٰ.**

اس آیت کو سانپ کے کاٹے کی خبر لانے والے کی پیشانی پر کلمے کی انگلی سے لکھے اور سات بار درود اوّل و آخر کے ساتھ پڑھ کر دم کرے تو سانپ کا کاٹا ہوا جہاں ہوگا اچھا ہو جائیگا۔

**مکان میں آسیبی خلل سے نجات:**

چار عدد لوہے کی کیلیں لیں اور اُن پر اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم اور والعصر 5/ 5 بار پڑھ کر دم کرے چاروں کونوں میں دبا دیں انشاء اللہ مکان جنات کے اثر سے محفوظ رہیگا۔

**دیمک اور ہر قسم کے کیڑوں سے حفاظت:**

یہ عمل 41 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے دیواروں پر چھڑکیں ہر قسم کے کیڑوں سے نجات ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ۔

**عمل:** **لااله الا الله.**

**برائے کشادگی روزی:**

روزانہ سورج نکلتے وقت سورۃ فاتحہ 300 بار پڑھیں تو رزق کشادہ ہوگا۔ تجربہ شرط ہے۔

# سحر کیا ہے

تحریر: عامل سحر کاظمی

یہ تو طے ہے جادو کی ایک حقیقت ہے جادو کس کس قسم کا ہوتا تھا یا ہوتا ہے۔ آج اس کی وضاحت کرنا چاہتا ہوں ساتھ ساتھ چند عمل بھی جو نہایت آسان قسم کے ہیں اگر کوئی شخص عملیات کے ابتدائی کلیات سے واقفیت رکھتا ہو تو خود کر سکتا ہے۔

جادو کی ابتداء کہاں سے ہوئی یہ بہت پرانی تاریخ ہے۔ جادو کے بارے میں کتب میں لکھا ہے کہ صدیوں پہلے کلدانی جادو کے بہت ماہر تھے۔ نمرود کے زمانہ میں علمائے بابل نے ۱۱۲ ایسے طلسم تیار کئے تھے جو کہ عقل و فہم سے باہر تھے۔ کلدانیوں نے تانبے کی بط بنائی تھی اس کی خصوصیت یہ تھی کہ جب کوئی چور یا جاسوس شہر کی چار دیواری میں داخل ہوتا تو یہ بط خود بولنے لگتی تھی۔

اسی دور میں ایک نقارہ تیار کیا تھا اس کی خاصیت یہ تھی کہ اگر کسی شخص کا مال یا کوئی چیز گم ہو جاتی تو وہ شخص نقارہ بجاتا تھا اس سے آواز آتی تھی کہ تمھاری گمشدہ شے فلاں نے چرائی ہے۔

نمرود کے محل کے دروازے کے سامنے ایک ایسا درخت لگایا گیا تھا جس کا سایہ آدمیوں کے تعداد کے مطابق گھٹتا اور بڑھتا تھا۔ یہ سب طلسمات نمرود کے دار سلطنت شہر بابل میں موجود تھے۔

اسی شہر میں ایک ایسا عجیب و غریب حوض بنایا ہوا تھا جس میں مختلف قسم کے شربت ڈالے جاتے تھے۔ لیکن جو شربت جس کو درکار ہوتا تھا وہ اس حوض سے حاصل کر لیتا تھا۔ حالانکہ تمام مشروبات ایک ساتھ ڈالتے تھے۔ یہ حوض جشن وغیرہ کے موقعوں پر استعمال میں لایا جاتا تھا۔ اسی دور میں ایک ایسا آئینہ بنایا جو کہ غائب کا حال بتاتا تھا کہ وہ کہاں اور کس جگہ یا کس حال میں ہے۔

اسی طرح کتابوں میں لکھا ہے کہ جادو کے ایسے ایسے طریقے ایجاد کئے گئے تھے کہ عقل حیران رہ جاتی۔ کلدانیوں نے اپنے دور میں ایک ایسا آئینہ بنایا تھا جو کہ غائب حال بتاتا تھا کہ وہ کہاں اور کس جگہ ہے اور کس حال میں ہے۔

نمرود نے ایک ایسا تالاب بنوایا تھا جو کہ ایک چیز کے دو دعویدار ہونے پر ان کے مابین فیصلہ کرتا تھا یعنی اگر کسی ایک چیز کے دو دعویدار ہوتے تو وہ دونوں اس تالاب پر اتر جائے جو حق دار ہوتا تو پانی اس کی ناف تک ہی آتا اور جو جھوٹا ہوتا وہ اس میں ڈوبنے لگتا۔ (فقہا اسلام نے جادو کے بارے میں لکھا ہے کہ جن امور میں شیاطین ارواح خبیثہ سے مدد لی جائے وہ شرک کے برابر ہے ایسا کرنے والا کافر ہے)۔

جادو کے بارے میں ماہرین کا کہنا ہے کہ یہ جادو سننے میں بہت آسان لیکن بہت ہی مشکل ہے اس کو حاصل کرنے میں سخت سے سخت محنت و مشقت کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اتنا ضرور ہے اس علم کا عامل اپنے علمی کمالات سے وہ کمالات اور امور خوارق و عادات لوگوں کو دکھلاتا ہے جن کو عقل سمجھنے سے قاصر ہے۔ جادو میں تمام ارواح کی تسخیر ہوتی ہے۔ جس مریض کو طبیب مہینوں کے علاج سے صحت یاب نہیں کر پاتا اس جادو کا جاننے والا ایک دن میں تندرست کر سکتا ہے اس قسم کا جادو بلاشبہ کفر ہے۔

عام طور پر جادو کی بے شمار شرطیں ہیں لیکن میں چند یہاں بیان کرتا ہوں۔

1. روحانیات کواکب کی تسخیر میں سب سے پہلا طریقہ و عمل تسخیر ہے اور تسخیر قمر کی دعوت میں جو قدیم کلام پڑھا جاتا تھا۔ وہ کفریہ ہے۔ اس لیے اس کا تحریر کرنا بھی مناسب نہیں کیونکہ اصول اسلام کے خلاق اور توحید کے منافی ہے۔
2. سحر کی دوسری قسم جن و شیاطین کو تسخیر کرنے کی ہے۔ یہ پہلی قسم سے سہل اور آسان ہے۔ ہندوستان میں سحر کی یہ دوسری قسم بکثرت رائج ہے۔ دوسری قسم کے سحر میں بھوانی، ہنومان، دیوتاؤں کی خوشی کے لیے خوشبو جلا کر دھونی دیکر بھینٹ چڑھا کر کام لیا جاتا رہا ہے۔ یہ قسم بھی حرام و کفر ہے۔
3. تیسری قسم سحر کی تسخیر ارواح خبیثہ ہے اس میں کسی قوی ہیکل قوی الجثہ شخص

کی روح کو کلام شیاطین پڑھ کر تسخیر کرتے ہیں اور اپنے تابع کر لیتے ہیں اور ان سے مثل نوکر کے کام لیتے ہیں۔ اس قسم کے جادو میں اکثر عام طور پر ارواح خبیثہ سے ہی کام لیا جاتا ہے۔ اس کی بھی اسلام نے اجازت نہیں دی یہ بھی ممنوع و حرام ہے۔

4. چوتھی قسم سحر کی یہ ہے کہ اس قسم میں معمول کی قوت واہمہ کو بعض ارواح خبیثہ یا جنات کے ذریعہ خراب کر دی جاتی ہے۔ یعنی معمول کو سامنے کی چیز نظر نہیں آتی اگر آتی ہے تو ہولناک صورت دکھلائی دیتی ہے۔

فرعون کے جادوگروں نے حضرت موسیٰ کے مقابلے میں اسی قسم کے سحر سے بنائے ہوئے سانپ چھوڑے تھے۔ اس قسم کے جادو کو سامری جادو بھی کہا جاتا ہے جو کہ فرعون کا سب سے بڑا جادوگر تھا اس میں شیطان اور ارواح خبیثہ سے مدد لی جاتی ہے یہ بھی کفر ہے۔

5. پانچویں قسم بھی ایسی ہے۔ اس میں لوگوں کو عجیب و غریب نظارے دکھلائے جاتے ہیں۔ اس طرح یا کسی قسم کے بھی جادو کفر ہے کرنے والا اور کروانے والا خارج اسلام ہے۔

مضرات سحر و علامات سحر کی پہچان کے بارے میں مختصر بیان کرتا ہوں تاکہ ہر شخص آسانی سے سمجھ سکے۔

1. میاں بیوی آپس میں محبت والفت سے زندگی گزار رہے ہیں یکا یک مرد و عورت میں تنازعہ کی شکل کھڑی ہو جائے اور ایک دوسرے کی شکل سے بھی بیزار ہو جائیں۔

2. عورت اپنے شوہر کی محبت میں فریفتہ ہو اور سحر کر کے اس کو برگشتہ کر دیا جاتا ہے اور وہ شوہر کی شکل دیکھ کر آگ بگولہ ہو جاتی ہے۔

3. عورت اپنے شوہر کے اوصاف بیان کرتے کرتے نہیں تھکتی بلکہ رات دن شوہر کی محبت کا دم بھرتی ہے مگر سفلی سحر کے ذریعہ اس کو بدظن کر دیا جاتا ہے اور اس کو شوہر کی شکل مثل کتے کے نظر آتی ہے۔

4. نوجوان حسین خوبصورت لڑکی ہونے کے باوجود رشتہ نہیں ہو پاتا لڑکے والے آتے ضرور ہیں لیکن بعد میں انکار کر دیتے ہیں یا خاموش ہو جاتے ہیں اس طرح عرصہ گزر جاتا ہے۔

5. رشتے آنے بند ہو جاتے ہیں یعنی بغیر دیکھے ہی لوگ بدظن ہو جاتے ہیں اس کے ذکر سے نفرت اور اچاٹ پن دنوں میں ہونے لگتا ہے۔

6. مرد اپنی بیوی پر محبت میں جان دیتا ہے مگر سحر زدہ ہونے کے بعد نفرت کرنے لگتا ہے اور سمجھانے والا بھی دشمن لگتا ہے۔

7. یہ بھیڑ بکریوں، گائیوں یا دودھ دینے والے جانوروں پر کیا جاتا ہے۔ اس کے راستے میں کھوٹ پیدا کرنے کے لیے۔

8. یہ بھی چوپایوں کے لیے مخصوص ہے اس سحر کے کرنے سے جانوروں کے جوڑوں میں درد ہو جاتا ہے۔ وہ جانور گھاس کھانا چھوڑ دیتے ہیں اگر بروقت علاج نہ ہو تو مر جاتے ہیں۔

9. یہ جادو دودھ دینے والے جانوروں اور بچہ جننے والی ماؤں پر کیا جاتا ہے خواہ جانور ہوں یا عورتیں اس کے کرنے کے بعد بچہ پیٹ سے بے وقت ضائع ہو جاتا ہے۔

10. جادو کے ذریعے اولاد کو نشانہ بنایا جاتا ہے۔ یعنی نومولود اور شیر خوار بچوں پر یہ جادو کیا جاتا ہے اور بچہ سوکھ کر مر جاتا ہے۔

11. اکثر بروز جمعہ یا منگل طالع سنبلہ میں ایک تیلہ عطارد کا بنا کر راستے میں ڈال دیا جاتا ہے اور عورت کے پیروں میں آ جانے پر عورت کے یہاں لڑکیاں ہی پیدا ہوں گی، لڑکا نہ ہوگا۔

12. مرد کو بستہ کر دیا جاتا ہے۔

13. دلہن کو اپنے شوہر سے بستہ کر دیا جاتا ہے۔

14. مرد کے مفاصل میں (یعنی جوڑوں میں) درد پیدا کر دیا جاتا ہے اور مرد بے کار ہو جاتا ہے۔

15. عورت رنگ بدلنے لگتی ہے۔ چہرہ بھیانک ہو جاتا ہے۔

16. عورت کو بانجھ کر دیا جاتا ہے۔

17. اچھا خاصہ کاروبار چل رہا ہے پھر زوال آ جائے روز روز نقصان کا سامنا کرنا پڑے۔

18. عورت کے پیٹ میں / سر میں پانی پیدا ہو جاتا ہے۔

19. پیار و محبت سے زندگی گزار رہے ہوں اچانک نوبت طلاق پر آ جائے اور

جداجدا ہو جائیں۔

20. گھر میں ویرانی آجائے۔ خیرو برکت اڑ جائے۔ محبت الفت جاتی رہے۔ ہر شخص ایک دوسرے کا دشمن بن جائے۔

21. بیماری سمجھ نہ آئے ہزاروں علاج کروایا جائے لیکن شفاء نظر نہ آئے۔

جادو کو کسی پر واقع کرنے کے اور بھی بہت سے طریقے ہیں بلکہ لاتعداد طریقے ہیں عام طور پر کھانے پینے کی چیزوں میں کوئی سفلی عمل کر دیا جاتا ہے اور یہ چیز کسی کو کھلا دی جاتی ہے یا پلا دی جاتی ہے۔ یہ چیز جس کے جسم میں داخل ہو جائے اپنا اثر دکھلاتی ہے اور ایسی کھانے پینے کی چیزوں کے ذریعے ہوا ہو کاٹ کرنا بھی قدرے دشوار ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ جادو انسان کے رگ و ریشے میں شامل ہو جاتا ہے اور خون بن کر رگوں میں دوڑنے لگتا ہے۔

ہمارے پاکستان میں بھی اکثر پیروں کے ناخن یا پھر استعمال شدہ کپڑا یا بال کے ذریعے بھی جادو کیا جاتا ہے۔ بعض عاملین کا خیال یہ ہے کہ بال صرف سر ہی کے کام میں آتے ہیں جسم کے دوسرے حصے کے بالوں پر جادو اثر انداز نہیں ہوتا۔ ناخن کے سلسلے میں بھی یہ رائے ہے اگر وہ بیس کے بیس انگلیوں کے ہوں تو کارگر ہوتے ہیں لیکن میری رائے یہ ہے کہ اگر ایک ہاتھ اور ایک پاؤں کے ناخن حاصل ہو جائیں تو جادوگر اپنے ناپاک مقصد میں کامیاب ہو جاتا ہے۔ استعمال شدہ کپڑے میں جادو اسی وقت اثر انداز ہوتا ہے جب کہ کپڑا دھلنے سے پہلے کسی کے ہاتھ لگ جائے۔ دھلنے کے بعد انسانی جسم کے اثرات ختم ہو جاتے ہیں اور قوت لاسہ کا اثر باطل ہو جانے کی وجہ سے انسان سحر کے لپیٹ میں نہیں آتا۔

اکثر پاؤں تلے کی مٹی حاصل کر کے بھی اس پر جادو کر کے ایسی جگہ دبا دیا جاتا ہے۔ جہاں سے مسحور کو روزانہ گزرنا ہوتا ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ رفتہ رفتہ جادو کا اثر مسحور کے بدن پر پڑتا ہے اور صحت روز بروز خراب ہوتی چلی جاتی ہے۔ اس کے علاوہ ہزاروں ایسی چیزیں ہیں جس کے ذریعے یا جس کے اوپر جادو ہو جاتا ہے اور عام آدمی کو اس کا پتہ جلد نہیں چلتا۔

علامات کے بعد اب پھر اس کے توڑ کی طرف آتے ہیں۔ جادو نوری ہو یا سفلی اس تحریر کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور کنوئیں کے پانی پر 21 مرتبہ اسی عزیمت کو پڑھ کر دم کر کے پلا دیں۔ صبح شام 21 روز تک ایسا ہی کریں اور 21 مرتبہ اسی عزیمت کو سرسوں کے تیل پر دم کر کے رات کو مریض کے پورے بدن پر مالش کریں انشاء اللہ مریض کو شفا ہوگی۔

موسیٰ و ہارون کی لاٹھی ٹوٹکا کرنے والے کی ٹوٹے پائی ساحر پڑے موت کی کھائی۔ کعبہ کی نظر بیکار ہو جادو کا اثر **بسم الله الله اکبر لاحول ولا قوة الا باالله العلى العظيم.**

اگر جادو کے ذریعہ کسی عورت کا دل اس کے شوہر کی طرف سے پھیر دیا گیا ہو اور عورت کو اپنے شوہر سے نفرت ہوگئی ہو تو اس صورت میں سورہ یوسف کے ذریعے علاج کریں اس کے تین عمل ہیں۔

1. عورت کو سورہ یوسف کا دم کیا ہوا پانی پلائیں بوتل میں پانی رکھ لیں روزانہ رات کو سوتے وقت تین گھونٹ پلائیں۔

2. سورہ یوسف عورت پر دم کریں۔

3. جب عورت سو جائے تو سورۃ یوسف پڑھ کر دم کریں۔

کیسا بھی جادو ہوا اولاد بند کر دی ہو یا شادی نہ ہوتی ہو۔ سات کنوؤں کا پانی لے کر اس پر چاروں قل 21 مرتبہ پڑھ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں 11 روز تک سحر زدہ کو پلائیں۔ سات کنوؤں سے مراد یہ بھی لی گئی ہے مختلف علاقوں سے سات جگہوں سے پانی لینا ہے۔ فاصلہ کم از کم ایک فرلانگ ہونا ضروری ہے۔

چار سو چالیس چنے کے دانے لیں ہر ایک چنے پر ایک مرتبہ آیت کریمہ پڑھ کر دم کر کے رکھ لیں پھر چالیس چنے ابال کر ایک دن میں کھلائیں اور لگا تار 11 روز تک اس عمل کو جاری رکھیں۔

اسم **یـا قھـار** کا ورد بھی جادو کے اثرات کو زائل کرنے میں بے حد موثر ثابت ہوتا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھیں اس کے بعد 1836 مرتبہ **یـا قھـار** پڑھیں۔ اخیر میں گیارہ مرتبہ قرآن حکیم کی آخری دونوں سورتیں پڑھیں اور پانی پر دم کر کے پلا دیں اس عمل کو بدھ کے دن شروع کریں گیارہ دن تک لگا تار جاری رکھیں۔ انشاء اللہ کیسا بھی سخت سے سخت اور مضر سے مضر جادو ہوگا۔ رفع ہو جائے گا اور مریض کو اللہ تعالیٰ کے فضل سے صحت حاصل ہوگی۔

آج کل یہ خباثت عام ہوگئی ہے کہ فتنہ پرور اور حاسد قسم کے لوگ چلتے چلاتے کاروبار کو سفلی عمل کے ذریعے باندھ دیتے ہیں۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اچھا خاصا کاروبار تباہ و برباد ہو جاتا ہے اور انسان کا ہاتھ تنگ ہو جاتا ہے، قرض بڑھنے لگتا ہے، گھر میں معاشی تنگی شروع ہو جاتی ہے اور انسان اپنی عزت داؤ پر لگا دیتا ہے۔ جو شخص یہ محسوس کرے کہ اس کی اور اس کے کاروبار کی بندش کر دی گئی ہے وہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد **یـا منتقم** 640 مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھے اور روزگار کا نقش کسی عامل سے بنوا کر اپنی دوکان پر لٹکائے۔ انشاء اللہ 21 دن کے اندر اندر بندش کھل جائے گی اور برے اثرات سے نجات ملے گی۔

اگر کسی شخص کی مردانہ صلاحیت سلب کر دی گئی ہو تو اس تجربہ شدہ عمل کو جاری کر دیں صنوبر کی چھال یا عود کی لکڑی پر تین سو مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر دم کر دیں۔ اسکے بعد اس کو جلا کر اس کی راکھ کو اصلی شہد میں ملا لیں اور ملانے سے پہلے اس شہد پر ایک سو مرتبہ قرآن پاک کی آخری دونوں سورتیں پڑھ کر دم کر دیں۔ 21 روز تک راکھ شہد صبح شام ایک چمچہ کھانی ہے۔ انشاء اللہ بندش ختم ہو جائے گی اور کھوئی ہوئی صلاحیت واپس لوٹ آئے گی۔

☆☆☆

# طبی مشورے

## جگر کی بیماریاں

صفراء کی زیادتی، شراب کا کثرت سے استعمال، مرطوب غذاؤں کی زیادتی سے بلغم پیدا ہو کر اس میں ضعف پیدا ہو جاتا ہے۔ کثرت مباشرت یا شدید محنت اور دھوپ میں چل کر آنے کے فوراً بعد پانی پی لینا، برف کا کثرت سے استعمال وغیرہ اس کی وجاہات ہیں۔

## علاج

1۔ سیب کھانے سے جگر کو تقویت پہنچتی ہے۔ جگر کے امراض میں سیب زیادہ استعمال کریں۔

2۔ جگر کے مریضوں کو گاجر زیادہ استعمال کرنے سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

3۔ لوکی کو آگ پر سینک کر بھرتہ بنا کر اس کا رس نکالیں۔ اس میں مصری ملا کر پینا جگر کے امراض میں بہت مفید ہے۔

4۔ خربوزے کھاتے رہنے سے جگر کی سوجن ختم ہو جاتی ہے۔

5۔ اجوائن 15 گرام مٹی کے کورے برتن میں پانی ڈال کر بھگو دیں۔ دن بھر کمرے میں اور رات کو گھر کے صحن میں ایسی جگہ رکھیں جہاں اوس پڑتی رہے۔ اگلی صبح چھان کر پانی پی لیں۔ یہ نسخہ پندرہ دن متواتر استعمال کریں۔ اس سے مریض کو بھوک بھی لگے گی اور بڑھا ہوا جگر بھی ٹھیک ہو جائے گا۔

6۔ چھوٹے بچے جن کا جگر خراب ہو، انہیں پپیتا کھلائیں۔ اس سے ان کا پیٹ صاف رہے گا اور جگر کو طاقت ملے گی۔

7۔ کریلا کا رس آدھا چمچ روزانہ دینے سے تین سے آٹھ برس کے بچوں کا جگر ٹھیک ہو جاتا ہے۔

8۔ انگور، جامن، آم، ٹماٹر کے استعمال سے جگر کی بے قاعدگیاں ختم ہو جاتی ہیں جبکہ جگر کے سکڑنے میں پپیتا بہت مفید ہے۔ اس کے علاوہ لوکی، چقندر، بتھوا اور لسی (چھاچھ) جگر کی امراض کو درست کرتے ہیں۔

### احتیاط:

جگر کے مریضوں کو گھی اور چینی بہت کم استعمال کرنا چاہیے۔ تیل یا گھی میں تلی ہوئی اشیاء چائے، کافی، تیز مصالحے اور تمباکو نوشی سے جس قدر پرہیز ہو سکے بہتر ہے جبکہ پھلوں کا رس سبزیاں، ترش پھل نارنگی، مسمی، اروی، گاجر، کشمش، کھجور، آم، شہد اور چقندر زیادہ استعمال کرنی چاہیے۔

## یرقان (پیلیا)

1۔ گنڈیریاں کثرت کے ساتھ چوسیں۔

2۔ مولی کے پتے لے کر عرق نکالیں۔ جوان آدمی کے لیے آدھ سیر عرق روزانہ کافی ہے اور اس میں موٹی شکر کے دانے اس قدر ملائیں کہ میٹھا ہو جائے۔ اب اس کو باریک ململ کے کپڑے سے چھان لیں۔ بس پلاتے ہی مریض کو اس قدر فرحت ہوگی کہ وہ خود کہہ اٹھے گا کہ مجھے فائدہ ہو گیا۔ بھوک اچھی طرح لگے گی، دست بھی آئیں گے یہاں تک کہ سات روز میں بفضلہ مرض کا نام و نشان باقی نہ رہے گا۔

3۔ مولی کے پتوں کو سونگھانے سے بھی آرام آنا شروع ہو جاتا ہے۔

4۔ املی اور آلو بخارا اور زرشک کا جوشاندہ بھی اس مرض میں مفید ہے۔

## تلی کا بڑھ جانا

1۔ مولی کے سبز پتوں کا پانی بقدر آدھ پاؤ نکال کر روزانہ صبح کے وقت پلایا کریں۔ روزانہ ایک دست آیا کرے گا اور چند روز میں تلی کا ورم دور ہو جائے گا۔

2۔ انجیر پانچ عدد روزانہ کھلائیں۔ بہتر یہ ہے کہ رات سرکہ میں بھگو کر

روزانہ دو یا تین انجیر کھالیا کریں۔

3۔ عمدہ مولی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے ان میں سرکہ دو حصہ اور رائی ونمک و مرچ ڈال کر بدستور اچار تیار کریں اور روزانہ صبح و شام چند ٹکڑے تلی کے بیمار کو کھلایا کریں بڑی ہی مفید دوا ہے۔

4۔ مولی کے بیج 3 گرام سرکہ میں پیس کر ملائیں اور روزانہ چاٹا کریں، چند روز میں فائدہ ہوگا۔

## پسلی کا درد

**علاج:**

1۔ گرم پانی جتنا گرم پی سکیں کھانا کھانے کے بعد پیتے رہنے سے پسلیوں کا درد رفع ہو جاتا ہے۔

2۔ خالص سندور شہد میں ملا کر درد کی جگہ پر چپکا دیں اور سینک کریں۔ درد دور ہو جائے گا۔

3۔ سونٹھ 30 گرام پیس کر آدھے کلو پانی میں ابالیں ٹھنڈا ہونے پر چھان کر کم از کم چار بار پینے سے پسلی کا درد دور ہو جاتا ہے۔

4۔ 100 گرام میتھی تولے پر آدھا بھونا ہوا کر لیں۔ اس میں 25 گرام کالا نمک دو چمچ گرم پانی کے ساتھ دن میں دو مرتبہ پھانکتے رہنے سے کئی قسم کے درد دور ہو جاتے ہیں۔ ان کو پھانکنے سے پیٹ میں ہوا بھی پیدا نہیں ہوتی۔

## گھٹنوں کا درد

**علاج:**

1۔ گھٹنوں کا درد نیا ہو یا پرانا موٹھ کے لڈو بنا کر کھائیں درد دور ہو جائے گا۔

2۔ لہسن ایک پوتھیاں چھیل کر صاف کریں اور گائے کے دو سیر دودھ میں پکائیں جب دودھ اچھی طرح جذب ہو جائے تب گھی میں اس قدر بھونیں کہ سرخ ہو جائے پھر دو سیر چینی ملا کر حلوہ بنالیں تیار ہے۔

3۔ لہسن کو سرسوں کے تیل میں پکا کر صاف کریں اور اس کی مالش کریں یہ بھی اس مرض میں مفید ہے۔

4۔ گھٹنوں کی بلغمی سوجن ہو تو کچے آلو پیس کر لیپ کرتے رہنے سے دور ہو جاتا ہے۔

## کمر کا درد

1۔ چھوہارے کھانے سے کمر کا درد دور ہو جاتا ہے۔

2۔ ادرک کا رس اور گھی ملا کر پینے سے کمر درد ٹھیک ہو جاتا ہے۔

3۔ میتھی کی سبزی بنا کر پکائیں کمر کا درد جاتا رہے گا۔

4۔ لیموں کا رس ایک چمچہ لہسن کا رس ایک چمچہ پانی دو چمچ لے کر آپس میں ملا دیں۔ یہ ایک خوراک ہے صبح و شام استعمال کریں۔

## پھلبہری کا مرض

**علاج:**

1۔ روزانہ چھاچھ (لسی) پینا سفید داغوں میں فائدہ مند ہے۔

2۔ اخروٹ کھاتے رہنے سے سفید داغ ختم ہو جاتے ہیں۔

3۔ چنے کی روٹی بغیر نمک ملائے کھانے سے اس مرض میں فائدہ مند ہے۔

4۔ لہسن کا رس نکال کر اس میں ہرڑ پیس کر ملا دیں سفید داغوں پر لیپ کرنے سے داغ دور ہو جاتے ہیں۔

5۔ تلسی کا تیل سفید داغوں پر لگانا مفید ہے۔

6۔ نیم کے پتے نمولی اور پھول ہموزن پیس کر روزانہ ایک چمچہ پھانک لینے سے سفید داغ دور ہو جاتے ہیں۔

7۔ اڑد پانی میں پیس کر متواتر چار ماہ تک داغوں پر لگاتے رہنے سے داغ مٹ جاتے ہیں۔

8۔ ہلدی 125 گرام، سپرٹ 500 گرام ملا کر کسی شیشی میں بھر کر کارک لگا کر دھوپ میں رکھ لیں روزانہ تین چار بار شیشی کو ہلاتے رہیں پھر چھان کر یہ ٹکچر دن میں تین بار داغوں پر لگانا مفید ہے۔

## خارش

**علاج:**

1۔ خارش والی جگہ پر جوائن پیس کر لیپ کرتے رہیں چند دنوں میں خارش بند ہو جاتی ہے۔

2۔ لہسن کا تیل میں ابل کر مالش کریں خارش ختم ہو جائے گی۔

3۔ چنبیلی کے تیل میں ہموزن لیموں کا رس ملا کر مالش کرنا خشک خارش میں مفید ہے۔

4۔ ناریل کے تیل دو چمچ میں ایک چمچہ ٹماٹر کا رس ملا کر مالش کرنے کے بعد گرم پانی سے غسل کرنا مفید ہے۔

5۔ زیرہ پانی میں ابال کر اس پانی سے غسل کرنے سے پت اور خارش

دور ہوجاتی ہے۔

6۔ نیم کے پتے کا رس بقدر 25 گرام صبح نہار پینے سے خون صاف ہوجاتا ہے۔

7۔ اڑد کی دال دہی میں پیس کر لگانے سے خارش ختم ہوجاتی ہے۔

8۔ خارش اگر تولیدی اعضاء پر ہو تو گرم پانی میں پھٹکری ملا کر دھونا فائدہ مند ہے۔

9۔ کافور 10 گرام، ناریل کا تیل 100 گرام ملا کر متاثرہ حصوں پر لگانا مفید ہے۔

10۔ جن مریضوں کے خون میں خرابی ہو انہیں چینی کے بجائے گڑ کی چائے، دودھ، لسی پلائیں گڑ کے استعمال سے خون صاف ہوتا ہے اور خارش دور ہوجاتی ہے۔

## پیشاب کے امراض

### پیشاب میں جلن:

1۔ جو ایک پیالی ایک کلو پانی میں ابالیں۔ چھان کر یہ پانی پینے سے جلن میں فائدہ ہوتا ہے۔

2۔ مکئی کے تازہ بھٹوں کو پانی میں ابال لیں پھر اس میں مصری ملا کر پی لیں۔جلن کا نام ونشان مٹ جائے گا۔

3۔ تلسی کے پتے چباتے رہنے سے پیشاب کی جلن دور ہوجاتی ہے۔

4۔ اسبغول پانی میں بھگو کر اس میں دیسی چینی ڈال کر پینے سے پیشاب کی جلن دور ہوجاتی ہے۔

5۔ دھنیا خشک اور آملہ کو پانی میں بھگو دیں۔صبح پیس کر مصری ملائیں اور پی لیں، بہت فائدہ مند ہے۔

6۔ کچے دودھ میں پانی ملا کر (لسی بنا کر) پینے سے پیشاب میں جلن ختم ہوجاتی ہے۔

7۔ بھنڈی اور کدو کی سبزی پکا کر کھانے سے پیشاب کھل کر آتا ہے اور جلن بھی دور ہوجاتی ہے۔

8۔ تربوز کا گودا رات کو اوس میں رکھ دیں۔صبح اس کا رس نکال کر چینی ملائیں اور پی لیں، فائدہ ہوگا۔

9۔ پیشاب میں جلن ہونے کی صورت میں پھول گوبھی استعمال کرنا مفید ہے۔

10۔ کتیرا گوند رات کو پانی میں بھگو کر رکھ دیں صبح شکر یا چینی ملا کر پی لیں، جلن دور ہوجائے گی۔

## پیشاب کا زیادہ آنا

1۔ تل اور گڑ ہموزن لے کر چھوٹے چھوٹے لڈو بنالیں روزانہ ایک دو لڈو کھانا مفید ہے۔

2۔ تل اور اجوائن ملا کر کھانے سے زیادہ پیشاب آنا ٹھیک ہوجاتا ہے۔

3۔ سیب رات کو کھانے بار بار پیشاب آنا بند ہوجاتا ہے۔

4۔ جن بوڑھوں کو بار بار پیشاب آتا ہو انہیں چاہیے کہ وہ دن میں دو بار چھوہارے کھائیں اور رات کو چھوہارے کھا کر دودھ پی لیں۔

5۔ مسور کی دال پکا کر کھائیں فائدہ ہوگا۔

6۔ پالک کا ساگ پکا کر کھانے سے رات کو بار بار پیشاب آنا بند ہوجاتا ہے۔

7۔ انار کے چھلکے پانچ گرام پانی سے پھانک لینے سے بار بار پیشاب آنا یا زیادہ پیشاب آنا بند ہوجاتا ہے۔

8۔ چائے کا زیادہ استعمال کرنے سے پیشاب بار بار آتا ہے لہٰذا جن کو پیشاب زیادہ آتا ہو وہ چائے کا استعمال بند کردیں۔

## پیشاب کا رک جانا

1۔ دو اونس مولی کا رس (ایک خوراک) پلانے سے گردوں کی خرابی کی وجہ سے نہ بننے والا پیشاب بننا شروع ہوجاتا ہے۔

2۔ ایک شلغم اور ایک مولی ملا کر کچی کھانے سے پیشاب کا رک رک کر آنا ٹھیک ہوجاتا ہے۔

3۔ گرم گرم دودھ میں گڑ ملا کر روزانہ دو بار پینے سے جہاں مثانے کے امراض کا خاتمہ ہوتا ہے وہاں پیشاب صاف اور کھل کر آنے کے ساتھ ساتھ پیشاب کی رکاوٹ بھی دور ہوجاتی ہے۔

4۔ زیرہ اور چینی برابر برابر لے کر پیس لیں دو چمچ کی خوراک روزانہ تین بار پانی سے پھانک لینے سے رکا ہوا پیشاب ٹھیک ہوجاتا ہے۔

5۔ خربوزہ کے بیج کو باریک کوٹ کر رکھ لیں دو گرام پانی کے ساتھ استعمال کرنے سے پیشاب کھل کر آجاتا ہے۔

## گردوں کے امراض

علاج:

1۔ آلو ایسی سبزی ہے جس میں سوڈیم کی مقدار زیادہ ہوتی ہے۔ گردوں سے متعلق بیماریاں آلو کھانے سے دور ہوجاتی ہیں۔

2۔ پیشاب کرتے ہوئے جلن یا درد ہوتا ہو تو مولی کا رس آدھ گلاس پینا مفید ہے۔

3۔ گردوں کی بیماریاں شہد کے استعمال سے ٹھیک ہوجاتی ہیں۔

4۔ صبح خالی پیٹ پھلوں کا رس پینے سے گردے تندرست رہتے ہیں۔

5۔ گاجر کے بیج دو چمچ ایک گلاس پانی میں ابال کر پینے سے پیشاب زیادہ آتا ہے۔

6۔ ایک یا دو نارنگیوں کا رس صبح ناشتے سے پہلے پینا مفید ہے۔

7۔ انگور یا سیب کا رس گردوں کو بہت فائدہ پہنچاتے ہیں۔

8۔ گردوں پر سوجن ہو تو تربوز کھائیں سوجن ختم ہوجائے گی۔

9۔ اروی کھانے سے گردوں کی کمزوری اور گردوں کی بیماری دور ہو جاتی ہے۔

10۔ گاجر اور ککڑی یا گاجر اور شلغم کا رس ملا کر پینا گردوں کے امراض کو ٹھیک کرتا ہے۔

11۔ گردوں کی سوزش پالک، جو اور گنے کا استعمال کرنے سے ٹھیک ہو جاتی ہے۔

12۔ گردوں کی بے قاعدگی کو کیلا اور چقندر کھانے سے باقاعدہ بنایا جا سکتا ہے۔

13۔ گردے ناکارہ ہوں تو کیلا کا استعمال کرنا مفید ہے۔

## گردوں کی پتھریاں

### وجوہات:

روزمرہ غذا میں آکسلیٹ، کیلشیم، فاسفیٹ اور پیورین کا کثرت سے استعمال پتھری کا باعث بنتا ہے۔ یہ عناصر چھلکوں والے اناجوں، ساگ، سبزیوں اور دودھ میں زیادہ پائے جاتے ہیں۔ گردوں کے مریضوں کو ان چیزوں کا استعمال کم سے کم کرنا چاہیے۔

### علامات:

گردوں میں پتھری ہو تو گردوں اور کمر میں شدید درد رہتا ہے۔ درد اتنا شدید ہوتا ہے کہ مریض تڑپنے لگ جاتا ہے۔ پیشاب رک رک کر جلن کے ساتھ آتا ہے۔ کبھی کبھی پیشاب میں خون بھی آتا ہے۔

### علاج:

1۔ کریلا استعمال کرنے سے گردے اور مثانہ کی پتھری ٹوٹ ٹوٹ کر پیشاب کے ساتھ باہر آجاتی ہے۔

2۔ چولائی کا ساگ ہر روز کھانے سے پتھری پگھل جاتی ہے۔

3۔ پیاز کے رس میں چینی ملا کر شربت بنالیں۔ اسے استعمال کرنے سے پتھری ٹوٹ جاتی ہے۔

4۔ خربوزے زیادہ استعمال کریں۔

5۔ گاجر، چقندر، کھیرے کا رس 50,50 گرام ملا کر پینا مفید ہے۔

6۔ مولی کے بیج 35 گرام آدھے کلو پانی میں خوب ابالیں۔ جب نصف پانی رہ جائے تو چھان کر پئیں۔ چند دن یہ پانی پیتے رہنے سے پتھری خواہ گردوں میں ہو یا مثانے میں گھل کر باہر نکل آتی ہے۔

7۔ چنے کی دال رات کو پانی سے بھگو دیں صبح دال میں شہد ملا کر کھالیں۔

8۔ جو کے آٹے کی روٹی اور اس کے ستو استعمال کرنے سے پتھری پگھلنے لگ جاتی ہے۔

9۔ سیب کا رس پیتے رہنے سے پتھریاں بننا بند ہوجاتی ہیں۔

10۔ مکئی کے بھٹے اور الگ الگ جلا کر راکھ کرلیں۔ دونوں کو پیس کر الگ الگ شیشوں میں بھر کر نشان لگالیں تاکہ پتہ چلے کہ مکئی کی راکھ کون سی ہے اور جو کی راکھ کون سی ہے۔ صبح کے وقت مکئی کی راکھ دو چمچ ایک پیالہ پانی میں حل کر کے چھان لیں۔ یہ پانی پینے سے پتھری گھل گھل کر ختم ہوجاتی ہے۔ پیشاب صاف ہو کر آتا ہے۔ شام کے وقت دو چمچ جو کی راکھ ایک کپ پانی میں حل کر کے چھان لیں یہ پانی پینے سے بہت فائدہ ہوگا۔

☆☆☆☆

# اعمال چشتیہ

فقیر محمد افضل چشتی، ڈی جی خان

محترم قارئین کرام ماہنامہ رہنمائے عملیات اسلام علیکم!
عملیات برائے اعمال چشتیہ کے عنوان سے آج اپنے دادا حاجی اللہ بخش زوار چشتی کے عطا کردہ عملیات لے کر خدمت میں حاضر ہوں عملیات کے شائقین حضرات کو یقیناً میری کاوش ضرور پسند آئے گی۔ جائز کاموں میں ان اعمال کی اجازت دیتا ہوں اور ناجائز کاموں میں یہ اعمال فائدہ نہ دیں گے۔

## نقش برائے حاجت

یہ نقش ہر حاجت کے لئے رزق، سفر، نکاح، شادی، اور امتحان میں کامیابی جیسی ہر حاجت کے لئے ہے۔ یہ نقش جمعہ کے دن مشک و زعفران سے نماز جمعہ کے بعد لکھ کر اپنے پاس رکھیں / یا گلے میں ڈالیں انشاءاللہ ہر حاجت پوری ہوگی اپنے مقصد میں کامیاب ہوگئے۔

۷۸۶

| یر | ز | ع | ال |
|---|---|---|---|
| ۶۹ | ۳۲ | ۱۴ | ۸ |
| ۲۳ | ۴۲ | ۵ | ۱۵ |
| ۶ | ۱۴ | ۳۴ | ۴۱ |

## نقش برائے حُب شرف قمر

یہ نقش حُب کے لئے ہے مطلوب کو تابع و فرمابردار کرنے کے لئے یہ نقش شرف قمر میں لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ مشک و زعفران سے لکھیں۔ انشاءاللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے اور دلی خواہش پوری ہوگی۔ مطلوب تابع و فرمانبردار ہوگا / گلے میں بھی پہن سکتے ہے۔

۷۸۶

| ن | م | ی | مہ |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۴۶ | ۴۹ | ۱۴ |
| ۴۷ | ۱۲ | ۳۸ | ۴۷ |
| ۳۹ | ۴۷ | ۴۸ | ۱۱ |

## نقش برائے رزق عزت شہرت

یہ نقش رزق، عزت، شہرت کے لئے نوچندی جمعرات کو صبح کی نماز کے بعد مشک و زعفران سے لکھ اپنی جیب میں رکھے رزق وسیع ہوگا ہر جگہ عزت شہرت ہوگی۔ اس کے بعد مغرب اور عصر کے دوران انگوٹھی پر کندا کروا کر پہنے انشاءاللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔

۷۸۶

| ر | د | ت | ق | م | ل | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ل | د | ت | ق | م | ل |
| ل | ا | ل | د | ت | ق | م |
| م | ل | ا | ل | د | ت | ق |
| ق | م | ل | ا | ل | د | ت |
| ت | ق | م | ل | ا | ل | د |
| د | ت | ق | م | ل | ا | ل |

## نقش برائے رزق و برکت

یہ نقش رزق و برکت کے لئے ہے جس گھر میں رزق کی کمی ہو۔ بے برکتی ہو تو یہ نقش سوموار کے دن لکھ کر اپنے داہنے بازو میں پہنے انشاء

الله مال میں برکت ہوگی حاجت پوری ہوگی اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ یہ نقش گلے میں پہننے سے پہلے غسل کرکے پاک صاف ہوکر نہائیں / گلے میں بھی پہن سکتے ہے۔



## نقش برائے حُب

یہ نقش حب کے لئے مطلوب کو تابع وفرمانبردار کرنے کے لئے یہ نقش نوچندی جمعرات کو مشک وزعفران سے لکھ کر ایک نقش گلے میں پہنے ایک نقش پھلدار درخت پر لٹکائیں ایک نقش گھر میں رکھیں انشاءاللہ مطلوب تابع وفرمانبردار ہوگا قدموں میں ہوگا انشاءاللہ حاجت پوری ہوگی۔




## نقش برائے نظر بد

یہ نقش نظر بد سے نجات کے لئے ہے۔ اگر کوئی شخص یا بچہ بد نظر کا شکار ہو تو یہ نقش گلے میں ڈالے بد نظر سے نجات مل جائے گی اور جو بڑا شخص بد نظر کا شکار ہوں نجات نہ مل رہی ہو تو یہ نقش بازو میں باندھیں انشاءاللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔

۷۸۶

| الحمد الله | رب العلمین | الرحمن الرحیم | مالک | یوم الدین |
|---|---|---|---|---|
| ایاک نعبد | وایاک نستعین | اهدنا الصراط | المستقیم | صراط الذین |
| انعمت | علیهم | غیر المغضوب | علیهم | ولا |
| الضا | آمین | بسم الله | الرحمن | الرحیم |

## نقش برائے حُب قمر

یہ نقش حُب مطلوب کو تابع وفرمانبردار کرنے کے لئے ہے۔ اس نقش کو شرف قمر میں ریشمی کپڑے پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں انشاءاللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے مطلوب تابع وفرمانبردار ہوگا اور جھگڑا ختم ہو جائے گا۔

۷۸۶

| ال | و | دو | د |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۳ | ۳۲ | ۵ |
| ۲ | ۸ | ۸ | ۳۳ |
| ۷ | ۳۴ | ۱ | ۹ |

☆☆☆☆☆

# خاتم سلیمان

خاتم سلیمان ایک ایسی متفرق خواص کی لوح ہے جو اِن امور کے لیے موثر مانی جاتی ہے۔ جن میں جادوٹونہ، حصول محبت، عشق، خاتمہ دشمنی، غلبہ، محبت، قرض سے نجات، تحفظ دھوکہ، کامیاب سفر، حفاظت شر، خاتمہ خفیہ دشمن، حصول محبوب، تکمیل حاجت، منگنی نکاح، خاتمہ غربت، ترقی، تحفظ بدنظری، اچانک حادثہ، حفاظت حاسدین، دلوں میں محبت، مسافر و غائب کو حاضر کرنا، جھگڑالو سے حفاظت، لوگوں کو مطیع کرنا، حصول مراد، خیر و برکت، خاتمہ دشمن، صحت، خاتمہ بیماری جیسے اُمور شامل ہیں۔

# برج عقرب

تحریر: سید عرفان، اسلام آباد۔

## مختصر منسوبات

| جنسی خواص | عنصری خواص | جسدی خواص |
|---|---|---|
| مونث | آبی | ثابت |
| حاکم کوکب | مخصوص دن | مخصوص حروف |
| مریخ | منگل، اتوار، پیر، جمعرات | ذ، ر، ن |
| جسم کا حصہ | مخصوص رنگ | مخصوص پتھر |
| نسوانی اعضاء | لال، سفید، کریم | مرجان، روبی |

### موزوں کھانے:۔

آلو بخارہ۔

### موزوں کھیل / شوق:۔

کھانا، سائیکالوجی، کراٹے، فٹ بال، کرکٹ یا دیگر فزیکل کھیل پوشیدہ علوم۔

### موزوں جڑی بوٹیاں اور پودے:۔

لہسن، ادرک، ہری مرچ، مولی، تمباکو، ہری پیاز۔

### پیشہ:۔

فوج اور پولیس وغیرہ کی ملازمت، جاسوسی، سائنسی تحقیق، جراح، ڈاکٹر، سرجن، دانتوں کے ڈاکٹر، انجینیئرنگ، کان کنی، آثار قدیمہ، شراب کا کام، نرسنگ، دوا سازی، کیمیا، تجارت، صحافت، کرائم رپورٹنگ، بروکر، تعمیرات، فلاسفر، ماہر نجوم و علم مخفی، لائف انشورنس۔

## عام خصوصیات

عقرب افراد کی شخصیت میں شدت پسندی ہوتی ہے۔ ان میں خدا کی طرف سے ایسی بصیرت اور خواہش دی گئی ہے۔ جس سے وہ مشکل میں پھنسے افراد کو سمجھ سکتے ہیں۔ یہ جذباتی ہوتے ہیں۔ اپنی بات منوانے کے عادی اور اپنی بات اپنے آپ تک رکھتے ہیں (دل میں بات رکھتے ہیں) غصے کے تیز ہوتے ہیں۔

### منسوبات:۔

موت، ترکہ، جنسی خواہشات، جنسی اڈے، گندی اور غیر آباد جگہیں مثلاً بیت الخلا، نالیاں، کیچڑ، ڈاکخانے، خفیہ معاملات، خفیہ بات چیت، تباہی پھیلانے والے ہتھیار، خفیہ محکمے کے لوگ، جاسوس وغیرہ بھاپ بن جانے والے، سیال، دلال، دندان ساز، گورکن وغیرہ۔

### موزوں اشیاء:۔

شطرنج، پرانی گاڑیاں، صندوق، عام زیورات، ٹیرٹ کارڈ۔

### صحت:۔

عقرب افراد بہت جوشیلے ہوتے ہیں۔ اگر تھک جائیں تو بہت جلد ٹھیک ہو جاتے ہیں۔

### محبت کے معاملات:۔

شدت پسند ہونے کی وجہ سے یہ اچھے ساتھی ثابت ہوتے ہیں۔ محبت کے معاملات کو بہت اہمیت دیتے ہیں۔

## مثبت خصوصیات

یہ افراد بات کو سمجھنے کی صلاحیت اور کسی بھی الجھن کی جڑ تک پہنچنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ اس لیے کامیاب تھراپسٹ (Therapist) ڈاکٹر اور سرجن بنتے ہیں۔ مقناطیسی شخصیت کے حامل ہوتے ہیں۔ مخلص اور وفادار شریک حیات یا ساتھی ثابت ہوتے ہیں۔ جذبات میں شدت ہوتی ہے۔ پرعزم ہوتے ہیں۔ وفادار ہوتے ہیں۔ تخلیاتی ذہن رکھتے ہیں۔ دانش مند ہوتے ہیں۔ ہوشیاری سے کام لینا جانتے ہیں، مستقل مزاج ہوتے ہیں اور ارادے کے پکے ہوتے ہیں۔

## منفی خصوصیات

عقرب افراد اپنے دل کی بات اور مقصد دوسروں سے چھپا کر رکھتے ہیں۔ ان کی منزل اکثر طاقت یا مقام کا حصول ہوتا ہے۔ جس کے لیے وہ دوسروں کی پروا نہیں کرتے۔ ان کو طاقت کا حصول اور اس کا استعمال خصوصاً دوسرے افراد پر بہت پسند ہوتا ہے۔ بعض اوقات یہ شوق ظلم کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ یہ دل میں بغض رکھتے ہیں اور بدلا لیے بغیر نہیں چھوڑتے۔ حاسد ہوتے ہیں، دوسروں کی باتوں کا برا مان جاتے ہیں۔ ضدی ہوتے ہیں، معاف نہیں کرتے اپنے رویے میں کبھی لچک نہیں لاتے، باتوں کو دوسروں سے چھپاتے ہیں، شکی مزاج ہوتے ہیں اور کینہ پرور ہوتے ہیں۔

یہ بہت شکی مزاج ہوتے ہیں۔ اپنے شریک حیات پر بھی شک کرتے ہیں اور کوشش کرتے ہیں کہ ساتھی کے خلاف ثبوت جمع کریں اور غصے میں ایسے کام کرتے ہیں جن کی وجہ سے ان کو پچھتانا پڑتا ہے۔

## بیماریاں

نسوانی اعضاء کی بیماریاں، پیشاب کی بیماریاں، بڑی آنت سے متعلق تکالیف۔ ہڈی ٹوٹنے کا خدشہ، حادثاتی اموات۔

ہر چیز میں شہرت (جنسی معاملات، کھانا، پینا وغیرہ) ان کی صحت پر برا اثر ڈالتی ہے اور ان کو جسمانی اور ذہنی دونوں طرح کے مسائل کا سامنا ہو سکتا ہے۔

❁❁❁

# زعفرانی نقش

زندگی اور موت انسان کے ساتھ اختتام کائنات تک جڑی ہوئی ہے۔لیکن موت سے پہلے مرنا اور صحت کیلئے دوائی علاج کے ساتھ، روحانی علاج اختیار نہ کرنا روحانیت کی توہین ہے۔اسماء الحسنیٰ پر مشتمل یہ زعفرانی نقوش آپ کسی بھی بیماری میں استعمال کر سکتے ہیں۔تین زعفرانی نقوش آپ کو پینے کیلئے دیئے جائیں گے۔ہدیہ 2100روپے

# الواح رفع رجعت ونحوست کواکب

کسی بھی زائچہ میں کسی ایک یا زیادہ کواکب کا حالت رجعت (الٹ چلنا) یا حالت نحوست وکمزور ہونا، صاحب زائچہ کے لیے مسائل لاتے ہیں۔فرد کی تمام صلاحیتیں بے کار اور کوششیں ناکام ہوتی ہیں۔آپ کے زائچہ میں بھی اگر کوئی کوکب حالت رجعت ونحوست میں ہے تو اس کے روحانی وعملیاتی حل کیلئے آپ اس کوکب کی لوح رفع نحوست ورجعت سے فائدہ اٹھاسکتے ہیں

| | کاغذ | تانبا | چاندی |
|---|---|---|---|
| عمومی | 1800 | 2500 | 5500 |
| ذاتی | 3000 | 7000 | 12000 |

# لوح سبعہ کواکب

علم نجوم میں سات بنیادی کواکب قمر،شمس، عطارد،مریخ،زہرہ،مشتری اور زحل ہیں۔زائچہ کی عمومی نحوست کے خاتمہ اور اس کو طاقت دینے اور اس کو منفی اثرات سے محفوظ رکھنے کیلئے تمام کواکب کی ایک خاص لوح بنائی جاتی ہے جس پر ساتوں کواکب کے نقوش درج ہوتے ہیں۔

| دھات | عمومی | ذاتی |
|---|---|---|
| تانبا | 8000 | 15000 |
| چاندی | 16000 | 30000 |

# الواح بروج

دائرۃ البروج کل بارہ بروج پر مشتمل ہے۔ہر برج اپنے اندر کچھ مثبت اور کچھ منفی اثرات رکھتا ہے۔یہ الواح بروج دراصل ان بروج کے ذاتی خواص کے مدنظر بنائی گئی ہیں۔ان کی تیاری میں خاص اوقات کار کے ساتھ مناسب ساعت، نظرات کواکب، زائچہ کی خصوصی حالت، بخورات اور پڑھائی کا خاص اہتمام کیا گیا ہے۔سو آپ بھی اپنے برج کے مطابق اپنی لوح حاصل کر سکتے ہیں۔

| دھات | عمومی | ذاتی |
|---|---|---|
| تانبا | 2100 | 4500 |
| چاندی | 7000 | 11000 |

# روحانی انگوٹھیاں

بہت سے لوگ انگوٹھی استعمال کرنا پسند کرتے ہیں۔کیونکہ یہ ہمہ وقت انسان کے ساتھ بلا کسی اضافی توجہ یا محنت کے موجود رہتی ہے۔درج ذیل انگوٹھیاں آپ کی سہولت کے لئے دستیاب ہیں۔ان کو خاص اوقات میں تیار کیا گیا ہے اور بعد از تیاری ضروری ذکر اذکار اور بخورات کا استعمال کیا گیا ہے۔

| نام انگوٹھی | فوائد |
|---|---|
| برکاتی | کاروبار،تجارت میں اضافہ، رزق میں برکت، حصول روزگار، حصول اولاد، تسخیر ورجوع خلقت، شادی، محبت، صحت، ردسحر، جادو، مقدمے میں کامیابی وغیرہ کے لیے |
| مریخ | جنسی قوت، صحت، توانائی، تحفظ جادو اور نظر بد وغیرہ میں موثر |
| عددی | یہ تاریخ پیدائش کے مفرد عدد کے حوالے سے زیادہ موثر ہیں۔نام کے حساب سے بھی مفید |
| عدد9 | معاملات زندگی میں عمومی تکمیلیت اور متفرق مسائل کے حل کے لیے مختلف کاموں اور معاملات میں عمومی کامیابی کے لیے |
| خاتم سلیمان | متفرق معاملات ومسائل کے حل کیلئے موثر ہے |

| دھات | عمومی | ذاتی |
|---|---|---|
| تانبا | 2500 | 5000 |
| چاندی | 3000 | 5000 |

**مکمل اعتماد سے رجوع کریں**

**دفتری اوقات کار**

صبح 11:00 تا شام 06:00 تک

تعطیل اتوار و دیگر حکومتی اعلانات کے مطابق

**اعتماد کا نام ادارہ راہنمائے عملیات**

عمومی وذاتی لوح میں فرق: ذاتی لوح میں فرد کا نام، نام والدہ وغیرہ شامل ہوتا ہے اور یہ صرف ایک خاص فرد کے لیے موثر ہوتی ہے۔

قسط نمبر 2

# دشمن کی ہلاکت

از تحریر: قیصر احمد بی اے، کراچی

## دشمن کو ہلاک کرنا

مندرجہ ذیل نقش منگل یا سنیچر دن کے 12 بجے لکھیں اور 108 بار سورہ نحل (سپارہ 14) بغیر بسم اللہ کے پڑھ کر نقش پر دم کریں اور کہیں کہ فلاں بن فلاں ہلاک ہو اور نقش کو کسی پرانی قبر میں دفنا دیں۔ دشمن کی چند ہی دنوں میں موت واقع ہو جائے گی۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۳۳۹۷ | ۱۷۳۳۹۲ | ۱۷۳۳۹۹ |
| ۱۷۳۳۹۸ | ۱۷۳۳۹۶ | ۱۷۳۳۹۴ |
| ۱۷۳۳۹۳ | ۱۷۳۴۵۵ | ۱۷۳۳۹۵ |

فلاں بن فلاں کی موت واقع ہو

## دشمن کو بیمار کرنا یا بستر مرگ پر ڈالنا

رات بعد نماز عشاء باوضو ہو کر ایک وقت مقرر کر کے ہر روز بلا ناغہ بسم اللہ شریف پڑھ کر 500 بار پڑھے۔ دشمن بیمار ہو جائے گا یا مرنے کے قریب ہو جائے گا۔ لیکن دشمن کا تصور کر کے پڑھے عمل یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ **اللھم انا جعلک فی نحورھم ونعوذبک من شرور ھم۔** 500 بار پڑھے۔

## دشمن کا پیشاب بند کرنا

سورہ کوثر پیشاب بند کرنے کیلئے زود اثر ہے۔ منحوس ساعت میں دن 12 بجے انڈہ کے چھلکے پر سورہ کوثر بغیر بسم اللہ لکھ کر جس کا پیشاب بند کرنا ہو تو اس کا نام معہ والدہ کے لکھے۔ فلاں بن فلاں کا پیشاب بند ہو پھر ایک سرخ کپڑے میں لپیٹ کر آگ کے قریب دفن کر دے۔ پیشاب بند ہو جائے گا۔ ساتویں روز آ کر انڈہ نکالا نہ گیا تو دشمن مر جائے گا۔ بخور اس کا نوشادر، جائفل، سیاہ مرچ اور ہینگ ہے۔

## بندش حواس خمسہ

دشمن کے قد کے برابر اندازاً ایک کالی ڈوری لیں اور اس ڈوری پر ایک بار آیت الکرسی بغیر بسم اللہ کے پڑھیں۔ کل 13 عدد گرہیں لگائیں۔ ہر گرہ پر ایک بار آیت الکرسی پڑھیں اور کہیں کہ فلاں بن فلاں کے حواس خمسہ بندھ جائیں۔ پھر اس ڈوری کو لوہے کی ڈبیہ میں بند کر دیں اور ساتھ ہی ہینگ یا افیون کا چھوٹا سا ٹکڑا رکھ دیں۔ اور اس ڈبیہ کو زمین میں دفن کر دیں۔ جب تک ڈبیہ زمین میں دفن رہے گی۔ دشمن کو نیند نہیں آئے گی۔ عمل کو باطل کرنا ہو تو اس ڈوری کو نکال کر پانی میں بہا دیں عمل باطل ہو جائے گا۔

## دشمن کا پیشاب بند کرنا

ایک رسی سوت کی لیں سوا ہاتھ لمبی سات گرہ لگائیں اور ہر گرہ پر 100 مرتبہ یا قابض یا قھار پڑھیں اور ہر مرتبہ کہیں کہ فلاں بن فلاں کا پیشاب بند ہو اور رسی پر دم کر کے رسی کو کسی پرانی قبر میں مردہ کے سینہ کے پاس دبا دیں۔ پھر دوسرے روز بھی یہی عمل کریں۔ عمل منگل، بدھ کو ٹھیک دن کے بارہ بجے کریں اور ساتھ ہی ہینگ کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا رکھ دیں۔ دشمن کا پیشاب بند ہو جائے گا۔

### اصلاح کھولنا:

جب پیشاب جاری کرنا ہو تو رسی کو قبر سے نکال کر ہر گرہ پر 100 مرتبہ یا باسط یا فتاح پڑھ کر دم کریں اور گرہ کھول دیں۔ دشمن کا پیشاب جاری ہو جائے گا اور وہ اچھا ہو جائے گا۔

## دشمن کو ہلاک کرنے کا وظیفہ

**علم ان سیکون منکم مرضی واحضرو یضربون فی الارض یبتغون من فضل اللہ واخرون یقاتلون فی سبیل اللہ فاقرئو اما یسرمنہ واقمیو الصلوۃ واتوالزکوۃ واقرضو اللہ قرضا حسناو ما**

تقدموا لانفسکم من خیر تجدوہ عنداللہ۔ ھو خیراو اعظم اجراو استغفروا اللہ ان اللہ غفور الرحیم۔

**طریقہ:**

آٹے کا پتلا بنائے اور یہ آیت ایک کاغذ پر لکھ کر اس پتلہ کے پیٹ میں داخل کردے اور فلاں بن فلاں ہلاک شو لکھے۔ پھر اسے کفن پہنائے اور قبر میں دفن کرے۔ یہ عمل اتوار کے دن کرنا چاہیے۔ ایک ہفتہ بھی نہیں گزرے گا کہ دشمن ہلاک ہو جائے گا۔ پھر اس کے بعد جس گڑھے یا جس قبر میں دفن کیا تھا وہاں سے پتلا نکالے اور اس کو کاٹ دے۔ اس کا لڑکا مقہور ہو جائے۔ دونوں ہاتھ کاٹ ڈالے۔ اُس کے بھائی مصیبت میں پھنس جائیں گے۔ اس کے پاؤں کاٹ ڈالے۔ اس کی بیوی پریشانیوں میں مبتلا ہو جائے گی۔

## انسان کو ہلاک کرنا

بکرے کا دل سالم بغیر چھری لگا اپنے سامنے رکھواور ایک چھری نئی اسٹیل کی لے کر اپنے پاس رکھو اور چاروں طرف پھولوں کی چوکی گلاب کی لگائیں اور چوکی کے بیچ میں خود بیٹھو اور مشرق کی طرف منہ کر کے منتر درج ذیل 313 مرتبہ پڑھیں اور چھری پر دم کریں۔ (غیر مسلموں کے لیے۔)

منتر یہ ہے۔ لال لالی ہے۔ کالا کالی ہے۔ ہاتھ میں چمکتی ہوئی سہانی دھرمٹ کالی ہے۔ کلیجہ پھاڑوں چتواری پھاڑوں۔ پھاڑوں دھرم شواڑی۔ ماروں خنجر دل کے اندر فلاں بن فلاں چلتا پھرتا سوتا جاگتا جب گھسے دل کے اندر جب گھسے خنجر وہیں دھرواڑی ماردوں۔

چھری دل میں پیوست کرے دشمن فوراً ہلاک ہو۔

## تباہی بربادی موت برائے دشمن

سورہ نمل اور سورہ العصر لکھ کر مکان میں ڈال دے یا کسی پرانے سوراخ میں رکھ دے۔ مکان میں تباہی آجائے گی۔ بلاضرورت نہ کریں۔ ورنہ آخرت کا خود ذمہ دار ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۶۶ ۶۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۶۷۷۱ | ۸۶۷۷۴ | ۸۶۷۷۷ | ۸۶۷۶۴ |
| ۸۶۷۷۶ | ۸۶۷۶۵ | ۸۶۷۷۵ | ۸۶۷۷۵ |
| ۸۶۷۶۶ | ۸۶۷۷۹ | ۸۶۷۷۲ | ۸۶۷۶۹ |
| ۸۶۷۷۳ | ۸۶۷۶۸ | ۸۶۷۶۷ | ۸۶۷۷۸ |

۶۶ ۶۶

## دشمن کے گھر میں پتھر برسانا (سچا و نایاب عمل)

**عمل:**

دوپہر 12 بجے منگل یا ہفتہ کے دن خالی کمرہ میں بیٹھیں اور دروازہ کو تالا لگائیں حصار کی ضرورت نہیں۔ اپنا منہ شمال کی طرف رکھیں اور دن کے 1:00 بجے تک لاتعداد پڑھیں۔ یعنی ایک گھنٹہ عمل پڑھیں۔ تیسرے دن ایک عورت حاضر ہوگی۔ اس کے پاس بچہ تقریباً 6 سال کا ہوگا۔ بچہ روئے گا اماں مجھے بھوک لگ رہی ہے۔ اس کی والدہ اس کو روٹی پکا کر دے گی۔ وہ کھائے گا۔ اس کی والدہ کم از کم 40 یا 50 روٹیاں پکائے گی۔ وہ کھائے گا۔ اتنے میں بچہ پھر روئے گا۔ پھر بچہ کا والد آئے گا۔ بچہ کو روتا دیکھ کر پوچھے گا۔ کیوں روتا ہے؟ بچے کی والدہ بتائے گی کہ بچہ کو بھوک لگ رہی ہے۔ میں نے 40 یا 50 روٹیاں پکا کر دی ہیں۔ سب کھا گیا ہے۔ مگر پھر بھی بھوک لگی ہے۔ بچہ کا والد کہے گا کہ اس کو کچھ کھانے کو نہیں ہے۔ اگر زیادہ بھوک ہے۔ تو مجھے کھالے بچہ بولے گا میں والد کو کھالیا تو باپ [illegible] گا۔ بچہ کی والدہ کلہاڑی لے کر عامل کے پاس آئے گی اور عامل پر وار کر کے کہے گی کہ اس کو پکا کر دیتی ہوں۔ آپ گھبرائیں نہیں آپ کو کچھ بھی نہ ہوگا۔ صرف دل گردے کا کام ہے۔ اگر ثابت قدم رہ گئے تو عمل کامیاب ہو جائے گا۔ عمل جب کرنا ہو اور دشمن کے گھر میں پتھر برسانے ہوں تو آپ باہر کسی کھیت یا میدان میں چلے جائیں اور اپنے تمام کپڑے اتار دیں اور پڑھائی شروع کر دیں۔ ساتھ یہ کہیں کہ فلاں بن فلاں کے گھر جا کر پتھر پھینک آ۔

جب تک آپ ننگے رہیں گے پتھر برستے رہیں گے اور جب آپ کپڑے پہن لیں گے۔ پتھر بھی برسنا بند ہو جائیں گے۔ یہ پتھر روکنا کسی عامل یا کامل کے بس کا روگ نہیں۔ جب آپ کپڑے پہن لیں گے تو پتھر بھی برسنا بند ہو جائیں گے۔ عمل یہ ہے۔ آبدوح جابدوح آپدی دھوڑ دھمابدوح۔

## دشمن کی ہلاکت

جس قبرستان میں زیادہ قبریں ہوں وہاں جا کر ایک قبر پر 12 مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں اور ذرا سی خاک اٹھالیں۔ اس طرح 12 قبروں پر 12 مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں اور خاک اٹھالیں۔ پھر مجموعی خاک پر 12 مرتبہ مندرجہ ذیل آیت پڑھ کر دم کریں۔ اور ذہن میں ہلاک اعداد کا تصور کریں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔
کل من علیھا فان و لا یبقی وجہ ربک ذو الجلال و الاکرام۔

**خصوصی نوٹ:**

راقم الحروف کی نیک رائے و نیک مشورہ یہ ہے کہ ایسے معاملات میں نہ پڑیں تو بہتر ہے کیونکہ ایسے اعمالوں سے لوگوں کی جانیں ضائع ہوتی ہیں اور مختلف فتنوں کا اندیشہ ہوتا ہے۔ لہٰذا احتیاط برتیں تو بہتر ہے اور پہلو بچائیں تو افضل ہے۔
(ختم شد)

☆☆☆☆☆

# اعمال عشق و محبت

از تحریر: بابا رحمانی، فیصل آباد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

محترم قائین کرام پہلی مرتبہ آپ کی خدمت میں محبت کا ایک خوب صورت عمل لیکر حاضر ہوں امید ہے آپ لوگوں کو پسند آئے گے ناظرین محبت ایک پاکیزہ چیز ہے خواہش پرستوں نے اس کا بیڑا غرق کر دیا ہے۔

وارث شاہ نے کیا خوب لکھا ہے

اول حمد خدا داور دیکھیے عشق کیتا سو جگ دا مول میاں
پہلے آپ ہی رب نے عشق کیتا معشوق ہے نبی رسول میاں

انسان کو اپنے رب سے اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بھی محبت ہونی چاہیے یہ بھی اصل حقیقت ہے جب بندہ اس منزل پر پہنچ جاتا ہے تو تب کہیں جا کر گوہر نایاب ہاتھ آتا ہے یہ عمل میاں بیوی کی محبت میں اپنا ثانی نہیں رکھتا عمل ایک زبردست جلالی ہے ادارہ کی اجازت کے بغیر شروع نہ کریں۔

انشاء اللہ عمل بھی مایوس نہیں کرے گا۔ عمل کے لئے بہترین جگہ قبرستان یا کوئی اور ویران مقام ہے مگر اس کو گھر پر بھی کیا جا سکتا ہے جب گھر میں کوئی علیحدہ کمرہ ہو کالا لباس زیب تن کریں بڑا گوشت ہرگز نہیں کھائیں پرہیز جلال و جمالی لازمی کریں یعنی گوشت ہر قسم کا منع ہے۔ جھوٹ ہرگز نہ بولیں پڑھائی کے درمیان جمائی نہ لیں ورنہ عمل خراب ہو جائے گا جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ ہمیں اب تک کامیابی نہیں ہوئی محبت کے بے شمار عملیات ہم نے کئے وہ لوگ ایک بار اس عمل کو آزما کر دیکھیں تجربہ شرط ہے۔ انشاء اللہ عمل سو فیصد کام کرے گا اس کلام کو سخت سے سخت مطلوب کو یا میاں بیوی کہ درمیان ناراضگی ہو اُس وقت آزمائیں مقصد جائز ہو کامیابی یقینی ہے۔ اس عمل کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے میں پھر کہہ رہا ہوں عمل کو بغیر اجازت ہرگز ہرگز نہ کریں نقصان کا سخت اندیشہ ہے۔ کلام کو بعد عشاء شروع کریں پاک صاف لباس کالے رنگ کا اگر کالا لباس نہ ہو تو کالی چادر سر پر باندھ کر کلام پڑھا جا سکتا ہے کالا کپڑا شرط ہے اس کہ علاوہ اور جو پرہیز بتایا ہے اس پر عمل لازمی ہے۔ اب آتے ہیں عمل کی طرف کلام کو 303 مرتبہ پڑھنا ہے۔ کلام کو بعد عشاء پڑھیں اور اپنا کوئی ساتھی حصار لگا کر کلام بالا شروع کریں کلام کے اوّل و آخر کچھ نہیں پڑھنا ہے مطلوب کا تصور اوّل سے آخر تک رکھیں جتنا تصور قوی ہوگا اتنا ہی کام جلد ہوگا عمل کو کم از کم گیارہ دن تک پڑھیں۔

نوٹ کلام شروع کرنے سے پہلے 3 دن بڑا گوشت سوا دو کلو پھینکیں پھر جب 3 دن تک پڑھائی ہو جائے تو پھر سوا دو کلو گوشت قبرستان میں پھینکیں۔ اس دوران سو کلو مٹھائی بچوں میں 7 دن تقسیم کریں اور آخری دن یعنی گیارہویں دن پھر سوا دو کلو گوشت قبرستان میں پھینکیں یہ ضروری ہے۔ اگر یہ نہ کر سکیں تو ایک عدد کالی مرغی لیکر زندہ قبرستان میں چھوڑیں کلام یہ ہے۔

**یا اللہ یا ودود عطفت قلب فلاں بن فلاں علی فلاں بنت فلاں بحق یا اللہ یا ودود والقیت بینھما المودۃ والمحبۃبحق یا اللہ یا ودود۔**

تعداد 303 مرتبہ
دن نوچندی اتوار یا منگل
پڑھائی کے دن گیارہ دن چلہ

☆☆☆☆☆☆

قسط نمبر1

تحریر: صوفی اقبال احمد

# حب کے سربستہ راز

مغربی علوم کے تعلیم طبعیات اور سائنس کے تجربوں نے لوگوں سے کلاموں اور منتروں کی تاثیر بالکل اڑا دی وہ زمانہ جاتا رہا کہ آدمی کو دنبہ بنا دیا کرتے تھے۔ وہ لوگ قبروں میں جا سوئے جو اپنی روح دوسرے کے قالب میں ڈال دیا کرتے تھے۔ اب وہ بات بالکل نہیں ہے کہ مکھی بنا کر دیوار سے چپکا دیں یا گھوڑا بیل وغیرہ بنا کے باندھ دیں۔ نہ یورپ میں ایسے گوالے ہیں کہ دہی کھلا کر اپنا کرلیں۔ یہ باتیں اب سب پورانی داستانیں ہیں۔ وجہ یہ کہ زمانہ علوم ظاہری کی طرف مائل ہے اور اہل زمانہ سائنس کے دلدادہ ہیں۔ میں بھی تعلیم کا حامی اور سائنس کا گرویدہ ہوں اور اس لیے بہت مدت تک منتروں کی تاثیروں سے متنفر رہا ہوں لیکن ایک روز ایک قلمی کتاب کا مطالعہ کر رہا تھا اور یہ قلمی کتاب کسی شخص نے طب اور روحانی کشش کے بارے میں بہت سے مختلف کتب کے مضامین سے فراہم کر کے بنائی تھی۔ اس میں کئی عجیب وغریب علاج اور ایسی باتیں میری نظر سے گزریں جنہوں نے حیرت میں ڈال دیا اور جب تجربہ کر کے ان کو صحیح پایا تو اور بھی حیران ہوا۔ کیونکہ اس تجربوں کا صحیح ہونا اور ان کی تاثیر کا پورا ہونا بظاہر سائنس کے خلاف تھا۔ مثلاً اس میں لکھا تھا کہ بچوں پر چارپایوں کا سایہ نہ پڑنے دو ورنہ وہ بیمار ہو جائیں گے۔ باہر سے چل کر لمبا سفر کر کے آؤ تو شیر خوار بچوں کی چارپائی پر نہ بیٹھ جاؤ۔ ورنہ ان کو بوجھ ہو جائے گا۔ بچوں کو رات کے وقت شیشہ نہ دکھاؤ۔ بیمار ہو جائیں گے۔ اگر بچوں کو نظر لگ جائے تو تین چار مرچیں سرخ اس کی سر کے گرد 3 بار پھیر کے آگ میں ڈال دو۔ مرچوں کی دھانس ہرگز نہ اٹھے گی۔ اسی طرح ہر روز مرچیں وار کر آگ میں ڈالتے جاؤ۔ جس روز دھانس اٹھے۔ اسی روز اسے آرام ہو جائے گا۔ عود صلیب اگر گلے میں لٹکا دیں تو مرگی کو افاقہ ہو جائے گا۔ پانی کو مت الاہنگو۔ کیونکہ اس کے پینے سے باچھیں پک جائیں گی سر پر سے آگ نہ لیجاؤ۔ اس سے اکثر گنج نکل آتا ہے۔ اگر بھڑ کاٹے تو اسے فوراً مار دو۔ ورنہ نہیں ہوگی نہ مہر چڑھے گی۔ اگر دیوانہ کتا کاٹے تو اسے فوراً مار کر جلا کر راکھ کر دو اور راکھ کو ہوا میں اڑا دو۔ زہر نہیں چڑھے گا۔ غرضیکہ اس طرح کی عجیب عجیب باتیں عجیب عجیب عمل لکھے ہوئے دیکھے۔ تو ان میں سے چند ایک کو جو آزمایا تو صحیح پایا اور جب متواتر آزمانے پر صحیح نکلے تو میرا وہ خیال کہ منتر اور تنتر کوئی شے نہیں بدل گیا۔ اور میں اس امر کا قائل ہو گیا کہ عملوں میں ضرور تاثیر ہے۔ مگر چونکہ صحیح عملوں اور منتروں کا ملنا مشکل ہے اور بتانے والے سکھانے میں بخل کرتے ہیں اور اگر بتاتے ہیں تو صحیح نہیں بتاتے ہیں۔ اس لیے یہ علم بھی اور کئی ایک مشرقی علوم کی طرح لوگوں کے سینوں ہی میں قبروں میں چلا گیا۔ مثلاً رسائین بدیا یعنی کیمیا بنانا۔ پوان بدیا اُڑن کھٹولا کا علم۔ جوتش بدیا یعنی دل کا حال معلوم کرنے کا علم وغیرہ۔ چونکہ میں روحانی تاثیروں کا معتقد ہو گیا تھا۔ اس لیے اب مجھ کو اس فن کی تلاش ہوئی۔ جس کو جھاڑ پھونک کرنے والا سنتا۔ اس کے پاس دوڑا جاتا۔ اور جس کو منتر باز پاتا اسی کی خدمت کرنے لگتا۔ غرضکہ اسی طرح تگ ودو اور جستجو سے میں نے بہت اچھی اور مفید باتیں جمع کرلیں۔ مثلاً سر درد کا جھاڑ، بچوں کی پسلی کا جھاڑ، بچھو کاٹنے کا منتر وغیرہ وغیرہ۔ انہیں ایام میں ایک روز ایک شخص نے مجھ سے ذکر کیا کہ میرے ایک دوست کو ایسی ترکیبیں یاد ہیں

**یہ مضمون قدیم کتاب ''حب کے سربستہ راز'' سے لیا گیا ہے۔ جس کے مصنف صوفی اقبال احمد نے اپنے تجرباتی اعمال عوام الناس کے لیے عام کیے ہیں۔**

کہ غیر شخص اپنا ہو جاوے اور جو کچھ ہم اس سے کہیں وہ مانے۔ میرا پہلے حب کے بارہ میں یہ عقیدہ رہا کہ حب سوا اس کے اور کچھ نہیں کہ ہم اپنی حکمت عملی سے دوسرے کو اپنے رخ پر کر لیں۔ اس امر کے لئے سلوک چاہیے کسی طرح سے کیا جاوے۔ سب سے بڑھ کر مؤثر شے ہے۔ سلوک کئی طرح سے ہو سکتا ہے زبانی، مالی، جانی۔ چنانچہ زبانی سلوک تو زبان شیریں ملک گیریں میں داخل ہے۔ یعنی ہم میٹھا بولیں۔ عزت سے بلائیں۔ اس کی تعریف کریں۔ بقولیکہ ع خوش آمد ہر کرا کردی خوشامدہ کسی ہندو شاعر کا قول ہے کہ ع بسے کرن اک منتر ہے جو تج دی بچن کٹھور۔ یعنی حب جس کا نام ہے وہ شیریں زبانی ہے۔ پس ایک حب تو یہ ہوتی کہ شیریں زبانی سے ایک شخص خواہ مخواہ اپنا ہو جاتا ہے۔ دوم حب مالی وہ یہ کہ روپیہ پیسہ کھلا کر دوسرے کو اپنا کر لیں۔ سو یہ عمل صریح ہے اور عام لوگ اس حب سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔ تیسری حب جانی ہے۔ وہ یہ کہ بدنی محنت سے دوسرے کو خوش کریں۔ مثلاً کسی کا بدن دبانا، کوئی بوجھ اوٹھانا، جہاں بھیجے وہاں جانا، گھر کے کام دھندے کر دینا وغیرہ وغیرہ۔ اس حب سے بھی اکثر لوگ فائدہ اٹھاتے ہیں۔ الغرض پہلے میں مغربی تعلیم کی اثر سے اسی قسم کی تسخیر اور حب کا قائل تھا اور چونکہ میرا خیال اب بالکل بدل گیا تھا اور میں روحانی کشش اور تاثیر کا معتقد ہو گیا تھا۔ اس لئے میں نے اس امر کے سیکھنے کا مہم ارادہ کر لیا کہ جس سے بظاہر بہت سے فائدے بنی نوع انسان کو پہنچ سکتے ہیں۔ الغرض مجھ سے جس طرح بن پڑا۔ لوگوں کی خدمت کر کے چند ایک حب کے عمل سیکھے اور اس سے بہت جائز فائدے لوگوں کو پہنچائے۔ مثلاً کئی بھائیوں میں صلح کرائی، کئی جانی دشمنوں کو ایک دوسرے کے گلے ملایا، اور دل بغض دور کرایا، کئی گھروں کی خانہ جنگی دور کرا کر، مرد اور عورت میں سلوک کریا وغیرہ۔ میں نے اس حب کے عمل کو چونکہ بنی نوع کے حق میں بہت ہی مفید پایا۔ اس لئے اس کا نام میں نے عمل سلوک رکھ دیا اور دل میں خیال کیا کہ۔

کسے نیکی بیند بہر دو سرا ۔۔۔ کہ نیکی رسانہ بخلق خدا

یہ مفید اور صلح کرانے والا علم ضرور لوگوں پر ظاہر کرنا چاہیے۔ گو اس کا دوسرا پہلو بھی اس وقت میرے خیال میں گزر گیا کہ بعض بد خیال اور مغلوب الخواہش اس کے بیجا استعمال سے ناجائز کام بھی کر بیٹھیں گے۔ مگر عقل سلیم بولی کہ اس میں تیرا کوئی قصور نہیں۔ تجھ پر کوئی الزام عائد ہوگا کیونکہ ایک شخص نے تیزاب ایجاد کیا۔ چاندی سونے اور دیگر دیہاتوں کو سودھنے کیلئے۔ مگر ایک شریر آدمی نے اس سے لوگوں کے کپڑے جلانے شروع کر دیئے۔ اہل مغرب نے کلوروفارم ایجاد کی عمل جراحی کی تکلیف دفع کرنے کے لئے۔ مگر لٹیروں اور مسافروں کو بہانے سے سنگھا کہ بیہوش کرنا اور مال لوٹ لینا شروع کر دیا۔ اہل یورپ نے کوکین نکالی۔ آنکھ کے عمل کے لیے۔ مگر عیاشوں نے اس کو لذات خط کیلئے کھانا شروع کر دیا تو اس میں ایجاد کرنے والوں کا کوئی قصور نہیں۔ ہر ایک شخص کو اس کی نیت اور عمل کا پھل بھوگتنا پڑھتا ہے تو اپنی نیک نیتی سے اس کتاب کو اس غرض سے شائع کر کے دشمن کو دوست بنایا جاوے۔ روٹھے کو منایا جاوے، حاکم کو اپنے اوپر مہربان کیا جاوے۔ اگر کسی کے متعلق کوئی کام ہو تو اس سے وہ کام کروالیا جاوے۔ غرضیکہ آپس میں اتفاق و اتحاد سلوک پیدا ہو۔ کوئی غرض نہیں کہ کوئی واہیات خیالات سے اس سے بیہودہ حرکات کرے گا۔ اگر کرے گا تو اس کا خمیازہ خود اٹھائے گا۔ الغرض اس نیک خیال سے جو حوصلہ دلائے جا کر میں نے اپنی مدت العمر کے حب کے عملوں کو ایک جا جمع کیا ان میں علوی اور سفلی مجرب اور دیگر مجرب بھی قسم کے نسخے ہیں۔ کیونکہ جتنے نسخے اس فن کے مجھ کو دستیاب ہوئے۔ وہ سب اس میں آگاہی کیلئے درج کر دیئے۔ بعض سینہ بسینہ کے اسرار اور مجرب میں بعض قلمی کتابوں اور لوگوں کی بیاضوں سے نقل کی ہوئی ہیں۔ استادوں کے بنائے ہوئے ہیں۔ بعض ایسے بھی ہیں کہ استخارہ کرنے پر عالم رویا میں مجھ کو بتائے گے ہیں اور چونکہ میں نے حضرت پیران پیر کا ختم کئی روز تک پڑھا تھا اور ان دنوں کے اندر مجھے ایک بزرگ کی زیارت خواب میں ہوئی اور کئی ایک اسرار اور نقطے اور مخفی راز تلقین کئے۔ اسی لئے میرا اپنا خیال اور عقیدہ ہے کہ وہ سربستہ راز جناب پیران پیر سے مجھ کو پہنچے ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب۔

میں نے اس کتاب کے دو باب مقرر کئے ہیں پہلا باب علم نجوم میں جس سے نیک اور بد ساعات معلوم کرنے، نقش بھرنے، چلہ کشی میں پرہیز رکھنے، طالب اور مطلوب کے سیارے دیکھنے غالب مغلوب راس معلوم کرنے کے قواعد ہیں۔ اگر ان قواعد کی پابندی اور پوری ترکیب سے کوئی عمل کیا جائے گا تو اُمید ہے کہ انشاء اللہ پورا اترے گا۔ دوسرے باب میں مختلف عملیات علوی اور سفلی ہیں عملیات میں خود پسند نہیں کرتا۔ کیونکہ یہ شرع شریف کے خلاف اور گندے یا مکروہ عمل ہیں۔ مگر چونکہ سب کے عمل میں اور اکثر لوگ ان کو بھی کرتے ہیں اس لئے واقفیت کیلئے نمونہ کے طور چند ایک عملوں کو لکھ دیا ہے۔ (صوفی اقبال احمد)

## عامل کے لیے چند ضروری باتوں کی پابندی

(۱) اکل حلال صدق مقال یعنی حلال کھائے اور سچ بولے۔ تب زبان میں تاثیر پیدا ہوتی ہے۔

(۲) پابند صوم وصلوۃ رہے یعنی روزے رکھے تا کہ نفس امارہ زیر ہو اور

قوت بہامیہ شریر دبی رہے اور اپنے مذہب کے موافق یاد الٰہی میں مشغول رہے تاکہ طبیعت ہر وقت نیک خیال کی طرف متوجہ رہے۔

(۳) پاک رہے پاک کپڑے پہنے۔ پاک جگہ میں بیٹھے۔

(۴) کوئی ایسی شئے استعمال نہ کرے جس میں بدبو آتی ہو مثلاً لہسن، پیاز، بھنگ، حقہ وغیرہ۔ وجہ یہ ہے کہ ایسی بدبودار اشیاء کے استعمال سے ملائکہ جو کلاموں پر موکل ہوتے ہیں۔ متنفر ہوتے ہیں اور عامل کو برا سمجھ کر اس کے پاس نہیں آتے اور اس سے کلاموں کی تاثیر نہیں ہونے پاتی۔

(۵) بعض عملوں میں ترک حیوانات جلالی و جمالی کی ہو جس سے مطلب یہ ہے کہ حیوانات جلالی انڈہ، گوشت، ہر قسم کی مچھلی، پیاز لہسن، ہینگ وغیرہ۔ حیوانات جمالی دودھ، دہی، مکھن، گھی، چھاچھ وغیرہ۔ بس اس عملوں میں صرف مونگ کی دال اور خشک روٹی کھانا پڑھتی ہے۔ اور بعض عملوں میں جو کی روٹی صرف نمک ڈال کر کھانی پڑتی ہے۔ بعض میں تو یہاں تک پابندی ہوتی ہے کہ اپنے ہاتھ سے روٹی پکانی پڑتی ہے اور وہ بھی باوضو پکانی پڑتی ہے۔

(۶) بعض عملوں میں لکڑی کے تخت پوش پر سونا پڑتا ہے اور بعض میں صرف فرش زمین پر بسیرا کرنا پڑتا ہے۔

(۷) جو عملیات جنات کی دعوت کے ہوا کرتے ہیں ان میں اپنے گرد حصار کرنی پڑتی ہے۔ جس کا ذکر آئندہ لکھا جائے گا اور عامل کو اپنے پاس چھری رکھنی پڑتی ہے اور بعض عمل چھری کے ساتھ پانی کا بھرا ہوا لوٹا بھی رکھنا پڑتا ہے۔

(۸) جب تک چلہ ختم نہ ہو کل پرہیزوں کی پابندی لازمی ہوا کرتی ہے۔ چلہ فتح ہونے کے بعد اس میں عمل کو ہر روز بلا ناغہ ایک دفعہ پڑھ لینا ضروری ہوا کرتا ہے۔ تاکہ ورد اور عمل پر پورا قبضہ حاصل رہے۔ اور اس کی تاثیر گھٹنے نہ پائے۔ ورنہ چھوڑ دینے سے عمل کی تاثیر میں نقص آنے کا اندیشہ ہوا کرتا ہے۔

(۹) حب کے لئے جو عمل شروع کرے تو جن دنوں میں چاند بڑھتا ہو اُن دنوں میں شروع کرے۔ یعنی پہلے یا دوسرے ہفتہ میں شروع کرے اماوس کام کیلئے ذیل کے دن اور وقت اچھے گنے گئے ہیں۔ دن پیر، بدھ، جمعہ، وقت صبح، شام، رات۔

(۱۰) بعض عملوں میں بخور یعنی خوشبو بھی جلانی پڑتی ہے۔ پس تسخیر اور حب کے لئے صندل سفید، صندل سرخ، الائچی سفید، کافور، عود، اگر عطریات بتاشہ، بڑا خوشبو کی بتی جسے دھوپ کہتے ہیں۔ اگر کپڑوں کو معطر کرنا ہو تو کسی سفید رنگ کا عطر لگاوے۔ مثلاً موتیا، چنبیلی، رویل، مولسری، کیوڑہ، کرنا، صندل سفید وغیرہ۔ بعض میں پوشاک کی پابندی لازمی ہوا کرتی ہے۔ تسخیر کے بعض عملوں میں صرف ایک ہی چادر اوڑھنی پڑتی ہے۔ سو چھ گز لمبی چادر لے کر آدمی تلے باندھے اور آدھی اور اوپر اوڑھے۔ مگر سر کھلا رہنے دے۔

(۱۱) تسخیر یا حب کا نقش لکھنے کے لیے شاخ انار شیریں کی قلم بنانے اور زعفران یا خالص دوا کی سیاہی بنا کر اس میں پانی کے عوض گلاب یا عرق کیوڑہ ڈال کر خوشبودار کر لے۔ ایسی سیاہی کے تعویذ لکھے ہوئے عموماً یا تو دریا میں ڈالے جاتے ہیں یا ہوا میں اڑائے جاتے ہیں۔ بعض عملوں میں ایک پاکیزہ رکابی میں پاکیزہ ریت بھر کر شاخ انار شیریں سے نقش لکھ کر مٹاتے جاتے ہیں۔ یعنی پہلے ایک نقش لکھا پھر اُسے مٹا دیا۔ پھر دوسرا نقش لکھا اُسے بھی مٹا دیا۔ پھر تیسرا لکھا پھر اُسے بھی علی ہذا القیاس لکھتے اور مٹاتے جاتے ہیں۔ حتی کہ تعداد معینہ پوری ہو جاتی ہے ایسے نقش عموماً صبح کے وقت قبل از طلوع آفتاب سے شروع کئے جاتے ہیں اور سب سے بہتر جگہ ایسے کام کیلئے دریا کا پاکیزہ کنارہ ہے۔

(۱۲) بعض چلوں میں جہاں رات کو عمل پڑھنا پڑتا ہے۔ وہیں سونا پڑتا

ہے۔ایسے عمل اپنے گھر کسی پاکیزہ حجرہ میں کرنے چاہیں۔

(۱۳) بعض عملوں میں اپنا اور مطلوب کا ستارہ دیکھنا پڑتا ہے اگر دونوں ستاروں میں موافقت ہوئی تو کام ہو جاتا ہے ورنہ نہیں بعض ستارے غالب اور مغلوب ہوتے ہیں۔پس اگر مطلوب کا ستارہ مغلوب ہوا تو کام نہیں ہوتا۔ ستاروں کو نکالنے کا طریقہ ہم آگے درج کریں گے۔

(۱۴) بعض جفر کے قاعدوں سے عمل کرنے کے لئے حرفوں کے موکل اور جن اور اسم ذات نکال کر دعا بنانی پڑتی ہے۔اس لئے ہم آئندہ ایک ایسا قاعدہ (نقشہ، درج کریں گے۔جس سے اس کام میں بڑی مدد ملے اور حرف کے موکل جن اور اسم ذات نکل آویں۔

(۱۵) جب تک مطلب حاصل نہ ہوا اپنا بھید کسی کو نہ دے۔

(۱۶) اثنائے عمل میں مطلوب کا تصور اور اپنی مراد کا خیال پیش نظر رکھے۔

(۱۷) عملیات میں وقت اور جگہ کا تعلق ضروری ہے یعنی جس جگہ پہلے دن وظیفہ شروع کرے۔اسی جگہ تا اختتام پڑھا کرے۔اور اس طرح جس وقت پہلے دن پڑھے۔اس وقت ہر روز پڑھا کرے۔اور جس مصلی یا چٹان پر پہلے روز پڑھے اسی پر آخر تک پڑھے۔ایسا نہ کرے آج نہر میں عمل پڑھا ہے تو کل دریا کے کنارے چلا گیا پرسوں کسی باغ میں اور اس سے اگلے روز کسی میدان میں یا اگر آج صبح کے وقت پڑھا ہے تو کل شام کو شروع کر دیا اور پرسوں رات کو ایسا کرنے سے عمل درست نہیں ہوا کرتا۔

(۱۸) کسی صاحب اجازت سے اجازت لے کر عمل پڑھے۔یونہی شنیدہ بات کو لے دوڑنا اچھا نہیں ہوتا اور نہ فائدہ کرتا ہے۔

(۱۹) تسخیر اور حب کے لئے قلم بنانی ہو تو ساعات قمر میں بنائے۔ہر ایک مطلب کے لئے جداگانہ ساعت ہیں۔مگر ہم صرف حب کے لئے مخصوص باتیں لکھتے ہیں۔

(۲۰) جفر کے قاعدے کے رو سے حب طالب اور مطلوب کے نام لکھنے ہوں تو پہلے طالب کا نام لکھے پھر مطلوب کا اگر اس کے برعکس لکھے گا تو تاثیر بھی الٹی ہوگی یعنی بجائے محبت کے عداوت ہوگی اور بعض عملیات میں طالب اور مطلوب دونوں کی والدہ کا نام لینا پڑتا ہے۔پس اگر والدہ کا نام معلوم ہو تو اس کی جگہ اماں حوا کا نام لے یا لکھ دے۔

(۲۱) حب کے لئے مشتری کی ساعت سعد ہے۔ساعتوں کا نقشہ ذیل میں درج ہے۔

## نیک اور بد ساعتوں کا جدول نامہ جن کو دیکھ کر عمل کیا جاتا ہے

### ساعات

| نام دن | پہلی | دوسری | تیسری | چوتھی | پانچویں | چھٹی | ساتویں | آٹھویں | نویں | دسویں | گیارہویں | بارہویں |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |

## رات کی بارہ گھڑیوں کا نقشہ

### ساعات

| نام رات | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پیر کی رات | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل کی رات | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ کی رات | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات کی رات | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ کی رات | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ کی رات | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| اتوار کی رات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |

واضح ہو کہ علی الصباح سورج نکلتے ہی ساعات شروع ہو جاتی ہیں اور غروب آفتاب تک یکے بعد دیگرے علی التواتر ہوتی رہتی ہیں۔ایک ساعات ایک گھنٹہ یا اڑھائی گھڑی کی ہوتی ہے کیونکہ ایک گھنٹہ میں اڑھائی گھڑی ہوتی ہیں۔رات کی ساعات غروب آفتاب سے لے کر صبح صادق تک رہتی ہیں۔مگر چونکہ موسموں کے لحاظ سے آفتاب کے غروب اور طلوع کا وقت بدلتا رہتا ہے۔اس لیے ساعات کے استخراج میں بہت سے خوص وفکر کرنا چاہیے تاکہ غلطی واقع نہ ہو فرض کرو کہ آفتاب ٹھیک 6 بجے نکلتا ہے تو 7 بجے تک پہلی ساعات ہوگی۔8 بجے تک دوسری 9 بجے تک تیسری علیٰ ہذا القیاس اور پر رات ٹھیک 6 بجے پڑی ہو تو پہلی ساعات 7 بجے تک ہوگی۔ دوسری ساعات رات کے 8 بجے تک ہوگی علیٰ ہذا القیاس اس کو بھی سمجھے۔ اب بالفرض پیر کے روز ہم نے کوئی عمل قمر کی ساعات میں شروع کرنا ہو اور موسم ایسا ہے کہ آفتاب 7 بجے نکلتا ہے۔تو 7 بجے تک پہلی ساعت قمر کی ہے۔ یا پھر 3 بجے بعد زوال یعنی 3 بجے شام پھر ساعت قمر ہے لیکن ہم پہلے یہ بتا رہے ہیں کہ حب اور تسخیر کے عمل زوال میں پڑھنے نہیں چاہیے۔اس لیے پیر کے روز سب سے بہتر ساعت قمر کی صبح 8 بجے تک ہے اسی طرح بالفرض اس لیے بدھ کی رات کو قمر کی ساعت میں کوئی عمل پڑھنا ہے اور موسم ایسا ہے کہ

8 بجے سورج غروب ہوتا ہے تو اس حساب سے 11 سے 12 بجے رات تک قمر کی ساعت ہے۔ ہذاالقیاس۔

## حروف ابجد سے موکل جن اور اسم ذات وغیرہ معلوم کرنے کا جدول

| حرف معہ اعداد | | اعداد اسم ذات | اسم حسنٰے | موکل | جن | کواکب | جلالی یا جمالی | بخور |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ۱ | ۶۶ | اللہ | اسرائیل | فیونوش | زحل | جلالی | عودسیا |
| ب | ۲ | ۱۱۳ | باقی | جبرائیل | دنوش | مشتری | جمالی | شکر |
| ج | ۳ | ۱۱۴ | جامع | کلکائیل | نولوش | مریخ | مشترک | دارچینی |
| د | ۴ | ۶۵ | دیان | دردائیل | طیوش | شمس | جلالی | صندل سرخ |
| ہ | ۵ | ۲۰ | ہادی | دورائیل | ہوش | زہرہ | جمالی | صندل سفید |
| و | ۶ | ۴۶ | ولی | افتخائیل | پوپوش | عطارد | جمالی | کافور |
| ز | ۷ | ۳۷ | زکی | شرقائیل | کاپوش | قمر | مشترک | شہد |
| ح | ۸ | ۱۳۸ | حق | تنکفیل | مبوش | زحل | مشترک | زعفران |
| ط | ۹ | ۲۱۵ | کاہر | اسائیل | پدپوش | مشتری | جلالی | مشک |
| ی | ۱۰ | ۱۳۰ | یٰسین | سراکیکائیل | ھمیوش | مریخ | جمالی | گل سرخ |
| ک | ۲۰ | ۱۱۱ | کافی | فرزائیل | قدیوش | شمس | جمالی | گل سفید |
| ل | ۳۰ | ۱۲۹ | لطیف | کاکائیل | عدیوش | زہرہ | جمالی | پوست سیب |
| م | ۴۰ | ۹۰ | ملک | روپائیل | عبوش | عطارد | جلالی | ربہی |
| ن | ۵۰ | ۵۶ | نور | حولائیل | وطیوش | قمر | جمالی | چنبیلی |
| س | ۶۰ | ۱۸۰ | سمیع | سمسوائیل | لغیوش | زحل | مشترک | خوشبومرکب |
| ع | ۷۰ | ۱۱۰ | علی | لومائیل | قلیوش | مشتری | جلالی | فلفل سفید |
| ف | ۸۰ | ۴۸۹ | فتاح | سرحائیل | یعطیوش | مریخ | جمالی | جوز |
| ص | ۹۰ | ۱۳۴ | احد | اسیائیل | قلابوش | شمس | جلالی | جلوتری |
| ق | ۱۰۰ | ۳۰۵ | قادر | عطرائیل | سمیوش | زہرہ | مشترک | ترنج |
| ر | ۲۰۰ | ۲۰۲ | رب | امواکیل | رہوش | عطارد | جلالی | گلاب |
| ش | ۳۰۰ | ۴۶۰ | شفیع | ہمرائیل | تشویش | قمر | جلالی | عود |
| ت | ۴۰۰ | ۴۰۹ | تواب | عزرائیل | رطیوش | زحل | جمالی | عنبر |
| ث | ۵۰۰ | ۹۰۳ | ثابت | میکائیل | طمیوش | مشتری | جلالی | عود |
| خ | ۶۰۰ | ۷۳۱ | خالق | مہکائیل | والاپوش | مریخ | مشترک | بنفشہ |
| ذ | ۷۰۰ | ۹۲۱ | ذاکر | ہرطائیل | طعاپوش | شمس | مشترک | ریحان موتیا |
| ض | ۸۰۰ | ۱۰۰۱ | ضار | نکائیل | لماپوش | زہرہ | جلالی | گل نار |
| ظ | ۹۰۰ | ۱۱۰۶ | ظاہر | نورائیل | عفورلوش | زہرہ | جلالی | گل نسرین |
| غ | ۱۰۰۰ | ۱۱۸۶ | غفور | نوحائیل | عرتوپوش | قمر | جمالی | لونگ |

فرض کرو کہ اب اسم خوشی محمد کی ہم نے عزیمت نکالنی اور پڑھنی ہے تو پہلے اس کے کل حروف الگ الگ کرلیں۔ خ و ش ی م ح م د۔ اب ان کو خالص کریں۔ یعنی جو ایک دفعہ آجاوے پھر اُسے دوبارہ نہ لکھیں۔ تو ان کی تخلیص اس طرح ہوگی۔ خ و ش ی م ح د۔ اب ان کی اسم ذات اور موکل نکالیں۔ تو اس طرح نکلیں گی۔ خ و ش ی م ح د۔ اسم ذات خالق، ولی، شفیع، یٰسین، ملک، دیان۔ اسمائے موکل مہکائیل، افتخائیل، ہمرائیل، ساکیکائیل، روپائیل، تنکفیل، دردائیل۔ پس اسم ذات اور موکل نکال کر اب اس کی عزیمت اس طرح بنائی جاتی ہے۔ یا مہکائیل، یا افتخائیل، یا ہمرائیل، یا سراکیکائیل، یاروپائیل، یا تنکفیل، یا دردائیل بحق یا خالق، یا ولی، یا شفیع، یا یٰسین، یا ملک، یا حق، یا دیان اس قدر عزیمت پڑھ کر آگے اپنا مطلب بیان کر کے اپنا اور مطلوب کا نام لیوے۔ اور انہیں حروف کے موافق بخور جلاوے۔ یعنی بنفشہ، کافور، عود، گلاب کا پھول بھی زعفران، صندل سرخ، یہ سب اشیا ملا کر آگ پر ڈالنا ہے۔ اس تمام قاعدہ کو خوب غور سے پڑھو اور سمجھو یہ کہ قاعدہ دراصل کل عملوں کی جان ہے۔ خصوصاً علم جفر کے عمل کیلئے تو از حد ضروری ہے اور ایک عمل علم جفر کا جو ہم اسی کتاب میں آئندہ درج کریں گے۔ اس کا بہت بڑا اور اسی قاعدہ پر ہے۔ پس اگر یہ قاعدہ تم کو اچھی طرح یاد ہوگا تو تم ضرور کامیاب ہو جاؤ گے اور اگر یاد نہ ہو یا اس کے موافق عمل نہ کر سکے تو ممکن ہے کہ تم رہ جاؤ گے۔ ایک اور بات یاد رکھنے کے لائق ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ اگر بکری کے شانہ پر کوئی نقش تعویذ یا عزیمت لکھ کر آگ میں دفن کرنی ہو تو شانہ ایسا ہو جو نقص دار نہ ہو۔ بلکہ بلکل سالم ہو۔ کیونکہ قصائی جب شانہ کی ہڈی نکالتے ہیں تو اس میں چھری مار کہ سوراخ کر دیتے ہیں۔ یا اس کا ایک سرا اور اوپر والا حصہ توڑ ڈالتے ہیں۔ اس لئے تم ہڈی ایسی لاؤ جو ان سب نقصوں سے مبرا ہو۔ اگر میسر نہ آوے۔ تو خود ایک بکرا ذبح کر کے اس میں سے نکال

## لوح نورانی

روحانیات میں حروف مقطعات ونورانی کو غیر معمولی مانا جاتا ہے۔ اِن کے اسرار ہر کسی پر الگ طریقے سے منکشف ہوتے ہیں اور ہر ایک کا مکاشفہ ومشاہدہ اِن کی روحانیت کے حوالے سے الگ ہے۔ قرآن عظیم کی متعدد سورتوں کی ابتداء اِن سے ہوتی ہے۔ یہ اپنے اسرار کے ساتھ ہر سعد و نیک کام کے حوالے سے عملیاتی و روحانی موثریت کے حامل ہیں۔ کوئی بھی امر ہو اس کے لیے اِن کو مجرب و موثر پایا گیا ہے۔ صحت، نوکری، اولاد، شادی، سفر، بزنس، خوبصورتی، لطافت، ذہانت، یادداشت، اولاد، شہرت، ردسحر و بندش جیسے لاتعداد امور کے لیے اس لوح سے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔

لو۔ اگر کوئی عمل اسی طرح نعل پر کرنا ہو تو وہ نعل لاؤ جو سیاہ رنگ گھوڑے کے پاؤں سے گرا ہو۔ اور وہ ثابت اور سالم ہو۔ اور اگر کوئی عمل پان پر کرنا ہو تو حتی المقدور کپور یا پان یا خوشبودار استعمال کیلئے لاؤ۔

## سعد نیک ستاروں کا حال

عطارد، مشتری، قمر، زہرہ سعد میں نیک ستارے ہیں۔ شمس، مریخ، ذنب نحس ہیں۔ راس اور زحل کبھی نیک اور کبھی برے ہوتے ہیں۔ لیکن کوئی عمل قمر درعقرب میں ہرگز شروع نہ کرے۔

### جن مہینوں اور تاریخوں میں قمر درعقرب ہوتا ہے اس کا جدول یہ ہے

| ایام ماہ | تاریخ | نام ماہ | تاریخ | نام ماہ | تاریخ | نام ماہ | تاریخ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چیت | ۱۷ | بیساکھ | ۱۶ | جیٹھ | ۱۳ | اساڑھ | ۱۱ |
| ساون | ۸ | بھادوں | ۶ | اسوج | ۳ | کاتک | ۱ |
| مگھر | ۲۸ | پوہ | ۲۶ | ماگھ | ۲۳ | پھاگن | ۲۱ |

واضح رہے کہ ہر مہینے اڑھائی روز رہتا ہے یعنی جس تاریخ کو شروع ہوتا ہے اس سے اڑھائی روز تک شمار ہوتا ہے۔ مثلاً بیساکھ میں ۱۶ ہے تو ۱۶ تاریخ سے شروع ہو کر ۱۶، ۱۷ اور نصف ۱۸ کا رہے گا اور اگر یکم کاتک سے شروع ہوگا۔ پہلی، دوسری اور نصف تاریخ تیسری تک رہے گا۔ کیونکہ اڑھائی دن پورے کرنے ہیں۔ اسی طرح باقی کل مہینوں کا حال سمجھو۔ پس لازم ہے کہ اگر کوئی نیا کام کرنا ہو تو ان تاریخوں میں شروع نہ کرے، ورنہ نقصان اٹھائے گا۔ ہاں اگر کوئی عمل شروع کر رکھا ہو۔ اور اس کے چلہ میں قمر در عقرب آجاوے تو کچھ مضایقہ نہیں ہے۔

## طالع کی موافقت اور ناموافقت

اگر طالب اور مطلوب کے طالعوں میں قدرتی نفاق ہے تو عمل سے مطلب کا حاصل ہونا محال ہے۔ کیونکہ قدرتی تاثیر کبھی نہیں پھر سکتی ہاں اگر قدرتی نفاق نہ ہو تو ضرور اثر ہو جاتا ہے۔ ذیل میں ہم پہلے درج کرتے ہیں۔ جس سے ہر ایک شخص کا طالع معلوم ہو سکتا ہے۔ پھر طالع کی دوستی دشمنی کا حال درج کریں گے۔

نام کے راس معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ نام کے شروع کا حرف لے کر اس کو جدول میں تلاش کرو۔ پس جہاں وہ حرف ہوگا۔ اس کے اوپر جس برج کا نام لکھا ہوگا۔ وہی برج اس شخص کا طالع ہوگا۔ بالغرض ایک شخص کا نام خدابخش ہے تو اس کے شروع کا حرف خ ہے۔ یعنی پیش والی خ ہے بس ہم نے جدول میں جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ اس کا طالع مکر یعنی جدی ہے اور پھر دوسرے شخص کا طالع معلوم کیا۔ جس کا نام گنگارام ہے۔ چونکہ گنگارام کے شروع کا حرف گ ہے۔ اس لئے جب جدول میں دیکھا تو معلوم ہوا کہ گنگارام کا طالع مکر ہے۔ پس چونکہ یہ دونوں شخص ہم طالع ہی ہیں۔ اس لئے ان دونوں میں محبت قلبی کا ہونا بڑا ہی آسان ہے۔ اول تو ان میں ہمیشہ ہی موافقت رہے گی۔ اگر کسی وجہ سے ناچاقی بھی ہو جاوے تو بہت جلد اور بہت تھوڑے سے تدارک سے موافقت ہو جائے گی۔ ہاں اگر دو ایسے شخص بھی ہوں۔ جن میں سے ایک کا طالع اسد یعنی شیر ہو اور دوسرے کا ثور یعنی بیل ہو تو موافقت کا ہونا غیر ممکن ہے۔

## جدول طالع ہا یعنی ناموں کے موافق بارہ بروج جن کو راس بھی کہتے ہیں

| نام راس | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برچھک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فارسی نام | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
| اردو نام | مچھر | بیل | جوڑا | کیکڑا | شیر | خوشہ | ترازو | بچھو | کمان | بری | ڈول | مچھلی |
| حروف | چو | ای | کا | ہی | ما | ٹو | وا | تو | یے | بھے | گو | دی |
| | چے<br>چور<br>ہ<br>لو<br>لی<br>لو<br>ا<br>ع<br>ل<br>ب | او<br>اے<br>او<br>با<br>بو<br>پو<br>بے<br>ب<br>د | کی<br>کو<br>کھا<br>نیا<br>چھ<br>کو<br>کے<br>ہا<br>ک<br>ق | ہو<br>ہے<br>ہو<br>ڈ<br>ڈے<br>ڈو<br>ڈو<br>لا<br>ڈ | بی<br>مو<br>ٹے<br>مو<br>ٹی<br>ٹو<br>نے<br>م<br>ث | پا<br>پی<br>پو<br>گھا<br>ٹھا<br>پے<br>پو<br>پ<br>ٹھ<br>گھ | ای<br>او<br>رے<br>رو<br>تی<br>تو<br>تے<br>ر<br>ط<br>ت | تا<br>نی<br>نے<br>نو<br>لئے<br>یا<br>یو<br>ن<br>س<br>ی | یو<br>بھا<br>بھی<br>بھو<br>پھ<br>ڈا<br>بھو<br>ف | جے<br>جی<br>جو<br>جے<br>گھا<br>کھی<br>کھو<br>کھے<br>کا<br>گی<br>غ | گے<br>گو<br>سا<br>سجا<br>سے<br>دا<br>س<br>ص<br>ث<br>غ | دو<br>تھا<br>جہان<br>نیا<br>دو<br>چی<br>د<br>چ |

## برجوں کی دوستی اور دشمنی کا حال

| نام برج | حمل | سرطان | جوزا | عقرب | میزان |
|---|---|---|---|---|---|
| دوستی | ثور | حوت | سنبلہ | | |
| | جدی | | دلو | | |
| دشمنی | اسد | | قوس | سب سے قوس | |

## ہر مہینے کی نحس تاریخیں

ان تاریخوں میں بھی کوئی نیا کام شروع نہ کریں۔ اگر کرے گا تو سرانجام نہ ہوگا۔ کیونکہ یہ نحس ہیں۔ وہ تاریخیں یہ ہیں:۔

| تیسری | پانچویں | تیرہویں | سولھویں | اکیسویں | چوبیسویں | پچیسویں |
|---|---|---|---|---|---|---|

الغرض جتنی باتوں کا ذکر اوپر کیا گیا ہے۔ اُن سب کا خوب ہی خیال رکھیں۔ یعنی نیک و بد ساعات کا، نیک و بددن کا، نیک و ہفتہ کا، صعود

ونزول چاند کا، قمر درعقرب کا، موافقت و ناموافقت طالع کا، نیک و بد تاریخ کا، ان سب باتوں کا خیال رکھ کرنیا عمل شروع کرے۔ پھر اس میں پرہیز پورا پورا کرے۔ ترک حیوانات جلالی و جمالی کا لحاظ رکھے۔ باوضو رہے۔ زمین پر سووے وغیرہ وغیرہ۔

## ترکیب حصار کی

بعض عمل ایسے زبردست اور سخت ہوتے ہیں کہ ان میں اپنے گرد حصار کرنی پڑتی ہے۔ یعنی کنڈل کھینچنا پڑتا ہے۔ ورنہ خوف ہوتا ہے کہ جن یا موکل اگر صدمہ پہنچاویں۔ حصار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ الحمد شریف، قل ھو اللہ اور آیت الکرسی، تینوں سورتیں ۳،۳ بار پڑھ کر چھری پر دم کر کے اپنے گرد لکیر کا کنڈل بنالے۔ مگر اس ترکیب سے کنڈل کھینچے کہ دونوں سرے آپس میں مل جاویں۔ اور راستہ میں کہیں حلقہ ٹوٹنے نہ پاویں۔ بلکہ ایسا کیا کرتے ہیں کہ دونوں سروں کے ملنے کے مقام پر چھری گاڑ دیا کرتے ہیں۔ اور بعض نہیں بھی گاڑتے۔ چھری کو اپنے پاس رکھ لیتے ہیں۔ بعض داہنے ہاتھ کی انگشت شہادت پر دم کر کے اس سے حلقہ کھینچتے ہیں۔ انگوٹھے کے پاس والی انگلی کو شہادت کہتے ہیں۔ حلقہ کے اندر بعض پاکیزہ کپڑا یا مصلا بچھا کر بیٹھتے ہیں۔ بعض لکڑی کی چوکی رکھ کر اس پر بیٹھتے ہیں۔ بعض حلقہ کے اندر چھری اور پانی کا بھرا ہوا لوٹا رکھ لیتے ہیں۔ الغرض یہ سب باتیں استاد کے بتانے پر منحصر ہیں۔ اجازت دینے والا جس طرح بتائے۔ اُسی طرح عمل کرنا چاہیے یعنی جو کچھ تجربہ سے مفید پایا ہے۔ وہ یہ ہے کہ چھری چھڑی اور پانی کا لوٹا یہ تینوں اشیاء اپنے حلقہ کے اندر ضرور رکھے۔ لوٹا اس لئے کہ اگر پیاس لگے یا وضو ٹوٹ جاوے۔ تو فوراً وضو کر لے۔ چھری اس لئے کہ جنگل کا کوئی جانور مثل سانپ، بچھو، گیدڑ وغیرہ آجاوے تو چھڑی سے اس کو ہٹا دے۔ اور چھری اس لئے کہ اس سے جن اور جنات زور کرنے نہیں پاتے۔ اور الگ رہتے ہیں۔ واضح ہو آیت الکرسی میں بعض آدمی دھوکہ کھا جاتے ہیں۔ مگر ہمارا مطلب اُس آیت قرآنی سے ہے جو اس طرح ہے:۔

**اللہ لاالہ الا ھو الحی القیوم لاتاخذہ سنتہ ولانوم لہ مافی السموات ومافی الارض من ذالذی یشفع عندہ الا باذنہ یعلم مابین ایدیھم وما خلفھم ولا یحیطون بشیء من علمہ الا بما شاء وسع کرسیہ السموات والارض ولایودہ حفظھما وھو العلی العظیم**

بعض شخص الحمد شریف، سورۃ اخلاص اور آیۃ الکرسی کے اول اور آخر ۱۱،۱۱ بار درود شریف بھی پڑھ لیتے ہیں۔

## عملیات نادرہ

چونکہ ہم تسخیر قلوب اور حب کے متعلق ہر قسم کے عمل لکھنا چاہتے ہیں۔ پہلے وہ چھوٹے چھوٹے عمل لکھتے ہیں۔ جو سخت دلوں کو نرم کرنے میں مخصوص ہیں:۔

اول سوا چار انگل کا ایک تنکا لے کر اس پر ۳ یا ۷ مرتبہ یہ پڑھ کر دم کرے۔ اور اپنے داہنے کان میں ٹانگ کر سامنے چلا جاوے۔ اس شخص کا دل نرم ہو جائے گا۔ اور تمام غصہ جاتا رہے گا۔ پڑھنت یہ ہے:۔

**بسم اللہ الرحمن الرحیم** اللہ کا نام محمد کا کلمہ **لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔**

دوم **کھیعص حم عسق** یہ دس حروف ہیں یعنی ک ہ ی ع ص ح م ع س ق۔ پس ایک ایک حرف لکھتا جاوے۔ اور داہنے ہاتھ کی ایک ایک انگلی بند کرتا جائے۔ مگر شروع سب سے چھوٹی انگلی سے کرے۔ یعنی جب ک کہے تو داہنے ہاتھ کی ایک ایک انگلی بند کرتا جاوے۔ مگر شروع سب سے چھوٹی انگلی سے کرے۔ جب ک کہے تو داہنے ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی بند کرلے۔ پھر جب ہا کہے تو دوسری انگلی بند کرلے۔ پھر جب یا کہے تو تیسری بند کرلے۔ اسی طرح بند کرتا ہوا چلا آوے۔ اور اخیر کو جب ص کہے تو انگوٹھا بھی بند کرلے۔ گویا کہ ان پانچویں حروف کے ختم ہونے پر داہنی ہاتھ کی انگلی بند ہو جاوے۔ پھر دوسرے پانچویں حروف کو اسی طرح کہتا جاوے۔ اور بائیں ہاتھ کی انگلیاں اسی طرح بند کرتا جاوے۔ اور ان کو بھی چھوٹی انگلی سے شروع کرے۔ جب یہ مٹھی بھی بند ہو جاوے تو دونوں ہاتھ بندے ہوئے مقابل پہ چلا جاوے۔ اور جب نظر اس پر پڑھے تو ہاتھ کھول دے۔ مگر کھولنے میں بھی ترتیب کا لحاظ رکھے۔ یعنی پہلے داہنا ہاتھ کھولے۔ پھر بایاں۔ پس وہ شخص اس پر مہربان ہو جائے گا۔

سوم کسی میٹھے پھل دار درخت کے سبز پتے مثلاً سیب، امرود، بیر، انار وغیرہ کے 7 سبز پتے لے کر ان پر چند قطرے پانی کے ڈالے۔ اور 7 بار عزیمت ذیل پڑھ کر اس پر دم کرے اور سر میں رکھ کر سامنے جاوے۔ نرمی سے پیش آوے گا۔ عزیمت یہ ہے۔ لیا دہری سبزی کے پات راجہ راجہ باندھے ہاتھ پری سبزی حتک دہری راجہ پر جا پیریں پڑھی۔

چہارم داہنے ہاتھ کی انگشت شہادت کو مومن یہ منہ میں ڈال کر اپنے لب سے پیشانی پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الٹی لکھے۔ تاکہ اس کا دوسرے شخص پہ

سیدھا پڑے۔ پس اس کا غصہ فرو ہو جائے گا۔ یہی تاثیر اسم اللہ کے لکھنے کی ہے اور یہی کلمہ شریف کی لکھنے کی۔

پنجم اسم ذیل کو 7 مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ اور جب حاکم یا شخص مطلوب کے روبرو جاوے۔ تب 7 مرتبہ پڑھ کر اس پر بھی دم کرے۔ **بسم اللہ توکلت علی اللہ لاحول و لا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔**

ششم 21 مرتبہ ہر روز عشاء کے وقت سرمہ پڑھ کر دم کرے اور آنکھوں میں لگاوے ایک چلہ کے استعمال سے سب لوگ اُسے محبت کی نگاہ سے دیکھنے لگیں گے۔ کلام یہ ہے۔ **یا عزیزو یا عزیز من کل عزیز** واضح ہو کہ گیارہ مرتبہ درود شریف اول اور گیارہ مرتبہ آخر پڑھ کر لیا کرے۔ اور سرمہ خوشبودار استعمال کرے۔

ہفتم جمعرات روز عشاء کے وقت غسل کر کے نیا لباس پہنے اور خوشبو لگاوے۔ اور 11 سو مرتبہ درود شریف پڑھ کر پڑے پر دم کرے۔ پس وہ پیڑا جس کو دیوے محبت سے پیش آوے۔

ہشتم اگر ہر روز 3 یا 7 یا 11 مرتبہ رات کو پڑھ لیا کرے۔ تو ہر قسم کے گزند سے محفوظ رہے۔ دعا یہ ہے۔ **لا یضر مع اسمہ شی فی الارض ولا فی السماء وھو السمیع العلیم۔**

نہم آیت ذیل کو پان کے ٹکڑے پر دم کر کے جس کو کھلائے گا وہ نرمی سے پیش آئے گا۔ **فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم۔**

دہم اگر ان حروف کو داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر لکھ کر مٹھی بند کر لے اور جب شخص مذکر کے سامنے جاوے تو کھول دے۔ تو وہ شخص اس سے محبت سے پیش آئے گا۔ حروف یہ ہیں۔ **ہ ھد لا لا**۔ لیکن ان حروف کا پہلے عمل کمانا پڑا ضروری ہے۔ اور ان کا عمل یہ ہے کہ 11 روز تک انار کی شاخ سے ریت سے ہر روز سو مرتبہ صبح کے وقت لکھا کرے۔ یعنی ایک مرتبہ لکھا پھر مٹا دیا۔ پھر لکھا پھر مٹا دیا۔ اسی طرح ہر روز سو نقش لکھا کرے اور بخور جلاتا رہے۔

## اب تسخیر اور حب کے بڑے بڑے عمل لکھے جاتے ہیں

عمل شمسی اس عمل کے کما لینے سے عامل بارعب ہو جاتا ہے اور اس کے چہرے سے ہیبت ظاہر ہوتی ہے۔ اگر کسی مجلس میں چلا جاوے تو سب پر اس کا رعب چھا جاتا ہے۔ اور سب حاضرین اس کی عزت کرنے لگتے ہیں۔ اور اس کی آنکھیں جلال سے ایسی بھری ہوئی ہوتی ہیں کہ کسی کو اس کی طرف نظر اٹھا کر دیکھنے کی جرات نہیں پڑتی۔ عمل اس طرح پڑھے سورج نکلنے سے سوا گھنٹہ پہلے گویا صبح کی نماز سے گھنٹہ بھر پہلے مشرق کی طرف جدھر سے سورج نکلتا ہے۔ منہ کر کے بیٹھ جاوے۔ دوزانو بیٹھے۔ یا چوکڑی مار کر بیٹھے۔ اور سورج کی ٹکیہ کا تصور باندھے رکھے۔ آدھ گھنٹہ کے بعد عمل ختم کرے۔ اس طرح ہر روز کیا کرلتے جب اس کا تصور پک جاوے کہ حجرہ کے اندر بجنہ سورج کی ٹکیہ نظر آنے لگے۔ تب عمل درست جانے اور پھر اس تصور کو حد تک پہنچا دے۔ یعنی اس قدر پختہ کرے جب ذرا سا تصور کیا۔ سورج کی ٹکیہ فوراً نمودار ہوتی۔ اگر اس کو روز پختہ زیادہ کرے گا۔ تو اندھیرے میں تصور کے سورج سے چاندنا ہو جایا کرے گا۔ الغرض اس قدر تصور پختہ کر چکنے کے بعد عمل پر حاوی ہوگا۔ پھر جس مجلس میں جائے گا۔ بارعب ہوگا۔ عمل والے کی آنکھیں ہمیشہ سرخ اور خوفناک رہا کرتی ہیں۔ گو یہ عمل پختگی کو پہنچ جاوے۔ تاہم لازمی ہے کہ ہر روز یا دوسرے تیسرے روز اس کا ورد رکھے ضرور۔ اسم جو پڑھا جاتا ہے وہ یہ ہے۔ **یا نور یا ذالجلال و الاکرام** اور چونکہ یہ عمل جلالی ہے۔ اس لئے اس میں ترک حیوانات جلالی اور جمالی بہت ہی ضروری ہے۔ یعنی لہسن، پیاز، ہینگ، انڈہ، مچھلی، گوشت ہر قسم، دودھ، دہی، مکھن، چھاچھ وغیرہ کا پرہیز رکھے۔ صرف دال روٹی کھاوے اور باوضو رہے۔

## دیگر عمل حب

صبح کو نماز سے آدھ گھنٹہ پہلے اندھیرے میں ایک گوشہ میں تنہا بیٹھ کر 3 تسبیح ذیل کی دعا پڑھے اور مطلوب کا دھیان رکھے۔ گویا وہ سامنے بیٹھا ہے۔ تو 7 روز میں یا حد 11 روز میں مطلب حاصل ہو جائے گا۔ دعا یہ ہے۔ **الالــــہ**، لاؤ اُسے مجھے ملا۔ اسے مجھ میں ٹھیرے اک گھڑی۔ مگر اول اور آخر 11,11 مرتبہ درود شریف پڑھے۔ (جاری ہے۔)

# زائچہ جات

| نام رپورٹ | رپورٹ میں زیر بحث موضوع |
|---|---|
| بچے کا نام' برج، ستارہ اور صدقہ | نومولود کو نحس کواکبی اثرات سے محفوظ رکھنے۔ طالع، قمری، شمسی برج و ستارہ اور بچہ کی صحت و سعادت کے لیے ضروری صدقات کا بیان شامل رپورٹ ہے۔ (فیس 1000 روپے) |
| خوش قسمتی کا پتھر | کون سا خاص پتھر آپ کے لیے صحت، تحفظ سحر و جادو، شادی، نوکری، ترقی، کاروبار، محبت، خوش قسمتی، فائدہ، خوش بختی لائے گا۔ (فیس 1000 روپے) |
| وقتی زائچہ | ایک وقت میں انسانی زندگی سے متعلق کسی ایک معاملہ (مثلاً شادی، کاروبار، اولاد، سیاسی مستقبل وغیرہ) پر تفصیلی روشنی ڈالی جائے گی۔ (فیس 1000 روپے) |
| 23 اُمور کی رپورٹ | زندگی کے 23 اہم امور پر یہ نجومی رپورٹ پیدائشی زائچہ کی روشنی میں تیار کی جاتی ہے۔<br>1۔ مزاج و کردار 2۔ زندگی میں خوشیاں اور تکمیل خواہشات 3۔ محبت اور رومانس 4۔ مشاغل 5۔ صحت 6۔ مالی حالت 7۔ طریق زندگی 8۔ کیریئر 9۔ روزگار 10۔ خوش قسمتی کا پتھر 11۔ خوش قسمتی کی دھات 12۔ خوش قسمتی کا دن 13۔ خوش قسمتی کا رنگ 14۔ آپ کا برج 15۔ آپ کا کوکب 16۔ اسم الٰہی برائے ذکر 17۔ زائچہ پیدائش 18۔ شرف و ہبوط کواکب 19۔ خوش قسمتی کا عدد 20۔ خصوصی صدقات 21۔ قمری برج / کوکب اور اس کے اثرات 22۔ شمسی برج / کوکب اور اس کے اثرات 23۔ طالع برج / کوکب اور اس کے اثرات۔ (فیس 2000 روپے) |
| سالانہ زائچہ | آپ کے آنے والے ماہ و سال آپ کے لیے کیا لے کر آ رہے ہیں؟ آپ کو کن حالات اور واقعات سے واسطہ پڑ سکتا ہے؟ یہ سب کچھ جاننے کے لیے یہ رپورٹ آپ کے لیے حد درجہ مفید ثابت ہوگی۔ یوں کسی بھی ایک خاص عرصہ کے اندر ہونے والی ہر ممکنہ تبدیلی، بہتری اور خرابی سے آپ آگاہ ہوسکیں گے۔ (فیس 2500 روپے) |
| مہورت | کوئی کام کب شروع کریں۔؟ مثلاً نئی دوکان یا کاروبار شروع کرنے کا وقت، نئے مکان کی بنیاد رکھنے کا وقت، شادی یا نکاح کا وقت، ڈلیوری کا وقت اور بالکل اس طرح آپ کی دلچسپی کے کسی بھی کام کا وقت۔ (فیس 2000 روپے) |
| شادی/شراکت ٹھیک ہے یا غلط | یہ دیکھنے کے لیے کہ آپ جس سے شادی کرنے جا رہے ہیں یا باہم مل کر کوئی کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے۔ اس سے شادی یا شراکت ٹھیک رہے گی یا نہیں۔ (فیس 2000 روپے) |

نوٹ: نمونہ کی رپورٹ آپ دفتر آکر دیکھ سکتے ہیں۔

# لکی نمبرز

| Rs.15000/- | | |
|---|---|---|
| | 1 | |
| 9 | 0 | 3 |
| | 8 | |
| 784 | 902 | 762 |
| 561 | 432 | 690 |
| 008 | 462 | 665 |

## خالد ہندی جنتری 2018

قری

| Rs.750/- | | |
|---|---|---|
| | 6 | |
| 5 | 7 | 9 |
| | 4 | |
| 563 | 902 | 845 |
| 657 | 006 | 098 |
| 761 | 229 | 648 |

## حصول کامیابی

لوح مشتری مالی ومعاشی مسائل کے حل کے لیے موثر روحانی طریقہ

## روزانہ لکی نمبرز

| تاریخ | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نمبر | 457 | 987 | 412 | 901 | 650 | 451 | 789 | 657 |
| تاریخ | 5 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 |
| نمبر | 456 | 418 | 845 | 574 | 861 | 745 | 975 | 624 |
| تاریخ | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 |
| نمبر | 784 | 451 | 965 | 458 | 784 | 458 | 964 | 452 |
| تاریخ | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | 31 | عبدالباسط راٹھور |
| نمبر | 854 | 965 | 745 | 458 | 785 | 978 | 458 | 0346-4387683 |

اسلامی کے ایک لشکر کی قیادت کرتے ہوئے بہت سے شہروں اور قلعوں پر فتح کے پرچم لہرا دیئے تھے اور متعدد قبائل کو مطیع فرمان کر لیا تھا، امیر المومنین ؓ نے شام کے محاذ سے واپس بلا کر حمص کے گورنر کا عہدہ ان کے سپرد کیا اور وہاں جانے کا حکم دیا۔ جناب عمیر بن سعدؓ کے نزدیک جہاد فی سبیل اللہ کے بالمقابل کوئی چیز قابل ترجیح نہ تھے مگر انہوں نے امیر المومنین ؓ کے حکم کے آگے سر تسلیم خم کر دیا۔ جب وہ حمص پہنچے تو سب سے پہلے لوگوں کو مسجد میں نماز کے لیے جمع کیا۔ نماز ختم ہوئی تو تقریر کے لیے کھڑے ہوئے اور اللہ کی حمد و ثنا اور رسول اللہ ﷺ پر درود سلام کے بعد فرمایا ''لوگو! اسلام ایک محفوظ قلعہ اور مضبوط دروازہ ہے۔ اسلام کا قلعہ عدل و انصاف اور اس کا دروازہ حق و صداقت ہے۔ اگر قلعہ ٹوٹ جائے اور دروازہ اکھڑ جائے گا تو اس دین کی حرمت پامال ہو جائے گی۔ اقتدار جب تک مستحکم و مضبوط رہے گا اسلام محفوظ رہے گا، اور اقتدار کی مضبوطی کوڑے سے پیٹنے اور تلوار سے قتل کرنے میں نہیں، بلکہ اس کی مضبوطی اور استحکام کا راز حق کو اختیار کرنے اور عدل و انصاف کے مطابق فیصلہ کرنے میں مضمر ہے''۔

اس کے بعد وہ اس منصوبے پر عمل کرنے میں منہمک ہو گئے جس کا اعلان انہوں نے اپنی اس مختصر تقریر میں کیا تھا۔

جناب عمیر بن سعدؓ نے حمص میں مکمل ایک سال گزارا مگر اس مدت میں نہ تو انہوں نے دربار خلافت کو کوئی خط لکھا نہ مسلمانوں کے بیت المال کے لیے خراج وغیرہ کی کوئی رقم ہی بھیجی تو خلیفہؓ کے دل میں ان کے خلاف شکوک و شبہات نے سر اٹھانا شروع کیا۔ انہوں نے عمیرؓ کو لکھا کہ ''امیر المومنین کا خط پاتے ہی حمص کو چھوڑ دو، دربار خلافت کے لیے روانہ ہو جاؤ اور اپنے ساتھ خراج کی وہ پوری رقم لے کر آؤ جو تم نے اب تک جمع کی ہے''۔

خط پڑھ کر انہوں نے زادِ راہ کی تھیلی اٹھائی، کندھے پر پیالہ اور پانی کا برتن رکھا، ہاتھ میں نیزہ تھاما اور حمص کو اپنے پیچھے چھوڑ کر پیدل ہی مدینہ پہنچے تو بھوک اور فاقہ کی وجہ سے ان کا رنگ بدل گیا تھا، جسم نحیف و لاغر ہو گیا، سر اور داڑھی کے بال بڑھ گئے تھے اور صعوبت سفر کے آثار ان کے اوپر پورے طور سے نمایاں تھے۔

جناب عمرؓ نے انہیں اس حال میں دیکھا تو حیرت زدہ رہ گئے اور ان سے پوچھا ''عمیر! یہ تمہیں کیا ہو گیا ہے''؟ ''امیر المومنین! مجھے کچھ نہیں ہوا، اللہ کا شکر ہے کہ میں بالکل ٹھیک ہوں۔ میں اپنے ساتھ اپنی پوری دنیا اٹھا لایا ہوں'' عمیرؓ نے جواب دیا۔

''تمہارے ساتھ کیا ہے؟ (انہوں نے سمجھا کہ بیت المال کے لیے خراج کی رقم لائے ہیں)۔ ''میرے ساتھ میری تھیلی ہے جس میں زاد راہ رکھتا ہوں، میرا پیالہ ہے جس میں کھاتا ہوں، جس سے اپنا سر اور اپنے کپڑے دھوتا ہوں۔ میرے ساتھ میرا مشکیزہ ہے جس میں وضو اور پینے کا پانی رکھتا ہوں''۔ ایک لمحہ توقف کے بعد پھر بولے ''امیر المومنین! میرے اس سامان کے علاوہ باقی دنیا میرے لیے بے ضرورت، مجھے اس کی کوئی احتیاج نہیں''۔

کیا تم پیدل ہی آئے ہو؟

''ہاں اے امیر المومنین''۔

''بیت المال سے سواری کے لیے تمہیں کوئی گھوڑا نہیں ملا؟''

''نہ انہوں نے دیا، نہ میں نے ان سے اس کا مطالبہ کیا''

''تم بیت المال کے لیے جو رقم لائے ہو، وہ کہاں ہے؟''

''میں بیت المال کے لیے کچھ نہیں لایا''۔

''وہ کیوں؟''

''حمص پہنچا تو میں نے وہاں کے صلحاء کو جمع کر کے خراج کی وصولی اور اس کی فراہمی کی ذمہ داری ان کو سونپ دی تھی۔ وہ جو کچھ بھی وصول کر کے لاتے ہیں ان کے مشورے سے وہ پوری رقم مستحقین میں تقسیم کر دیا کرتا تھا'' جب عمیر بن سعدؓ نے وجہ بتاتے ہوئے کہا۔ یہ سن کر جناب عمرؓ نے اپنے کاتب سے فرمایا:

''عمیرؓ کے لیے حمص کی گورنری کا پروانہ تجدید کر دو''۔

''نہیں امیر المومنین! میں اب یہ ذمہ داری نہیں اٹھانا چاہتا، نہ آپ

کے لیے نہ آپ کے بعد کسی دوسرے کے لیے''۔ جناب عمیرؓ نے سر کو نفی میں ہلاتے ہوئے کہا۔

پھر وہ جناب عمرؓ سے اجازت لے کر مضافات مدینہ کی ایک بستی میں چلے گئے جہاں ان کے اہل وعیال مقیم تھے۔ جلد ہی حضرت عمر فاروقؓ نے ان کی آزمائش کے لیے اپنے ایک قابل اعتماد شخص حارث کو بہ حیثیت مہمان ان کے ہاں بھیجا۔ جو کہ حضرت عمیر بن سعدؓ کے یہاں بحیثیت مہمان تین رات مقیم رہے۔ وہ ہر رات جو ایک ایک روٹی ان کو پیش کرتے۔ تیسرے دن ان کے قبیلے کے ایک شخص نے حارثؓ سے کہا کہ تم نے عمیرؓ اور ان کے گھر والوں کو سخت پریشانی میں مبتلا کر دیا ہے۔ ان کے پاس ایک ہی روٹی ہوتی ہے۔ یہ اپنی بھوک اور فاقہ کے ہاتھوں پریشان ہونے کے باوجود تم کو اپنے آپ پر ترجیح دیتے ہیں۔ اگر مناسب سمجھو تو تم میرے یہاں منتقل ہو جاؤ''۔

اس کے بعد حارثؓ نے دیناروں کی تھیلی نکالی اور لے جا کر عمیرؓ کے سامنے رکھ دی، عمیرؓ نے تھیلی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے پوچھا ''یہ کیا ہے؟''

''اسے امیر المومنین نے آپ کے لیے بھیجا ہے''۔ ''اس کو واپس لے جاؤ اور ان کی خدمت میں میرا اسلام پیش کرنے کے بعد کہنا کہ عمیرؓ کو اس کی کوئی ضرورت نہیں۔''

یہ سن کر اہلیہ بول پڑیں۔ وہ اپنے شوہر اور مہمان کی گفتگو دروازہ کی اوٹ سے سن رہی تھیں۔ ''عمیرؓ! اسے لے لیجیے، آپ کو ضرورت ہو تو خرچ کیجیے ورنہ مستحقین میں تقسیم کر دیجئے۔ یہاں ضرورت مندوں اور محتاجوں کی کمی نہیں۔

حارثؓ دیناروں کی تھیلی عمیرؓ کے سامنے چھوڑ کر واپسی کے لیے مڑ گئے۔ عمیرؓ نے دیناروں کو لیا اور انہیں بہت سی چھوٹی چھوٹی تھیلیوں میں رکھ کر راتوں رات ضرورت مندوں خصوصاً شہداء کی اولاد میں تقسیم کر دیا۔ ادھر حارثؓ مدینہ پہنچے تو جناب عمرؓ نے ان سے پوچھا۔

حارثؓ! تم نے کیا دیکھا؟'''' امیر المومنین! عمیرؓ اور ان کے اہل وعیال بڑے سخت حالات سے دوچار ہیں''۔ ''تم نے دینار ان کو دے دیئے تھے؟'' ''ہاں اے امیر المومنین!'''' انہوں نے کیا کیا؟'' ''مجھے نہیں معلوم، لیکن میرا خیال ہے کہ وہ اس میں سے ایک دینار بھی اپنی ذات پر خرچ نہیں کریں گے''۔ تب جناب عمرؓ نے جناب عمیر بن سعدؓ کو لکھا ''میرا یہ خط تم کو ملے تو اسے اپنے ہاتھ سے رکھنے سے پہلے مدینے کے لیے روانہ ہو جاؤ''۔ جناب عمیرؓ مدینہ کا رخ کیا اور دربار خلافت میں حاضر ہوئے، جناب عمرؓ نے ان کا پرتپاک خیر مقدم کیا اور اپنے قریب بٹھاتے ہوئے بولے ''عمیر! تم نے ان دیناروں کا کیا کیا؟'' ''امیر المومنین! جب وہ دینار آپ مجھے دے چکے ہیں تو اب آپ کو ان سے کیا غرض ہے؟'' ''میں یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ تم نے ان کو کہاں خرچ کیا؟''۔ ''میں نے انہیں جمع کر دیا ہے تاکہ وہ اس روز میرے کام آئیں جس روز مال اور اولاد کوئی چیز کام نہ آئے گی''۔

یہ سن کر جناب عمرؓ کی آنکھیں چھلک پڑیں اور انہوں نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا ''عمیر! میں گواہی دیتا ہوں کہ تم ان لوگوں میں سے ہو جو تنگدستی کے باوجود اپنے اوپر دوسروں کو ترجیح دیتے ہیں''۔

پھر آپؓ نے انہیں ایک وسق غلہ اور دو کپڑے دینے کا حکم دیا۔ جناب عمیرؓ نے کہا ''امیر المومنین! مجھے غلہ کی ضرورت نہیں۔ میں دو صاع جو گھر پر چھوڑ آیا ہوں۔ جب تک ہم اسے کھائیں گے، اللہ تعالیٰ ہمارے لیے رزق کا بندوبست کر دے گا۔ البتہ کپڑے میں بیوی کے لیے رکھ لیتا ہوں، اس کے کپڑے بالکل بوسیدہ ہو چکے ہیں''

اس ملاقات کے جلد بعد ہی آپ کی اپنے محبوب محمد رسول اللہ ﷺ سے ملاقات کا وقت آ پہنچا۔ حضرت عمر آپ کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے فرماتے ہیں ''کاش! میرے پاس عمیر بن سعدؓ جیسے کچھ اور لوگ ہوتے جن سے میں مسلمانوں کے مسائل میں مدد لیتا''۔

اللہ تعالیٰ جناب عمیر بن سعدؓ سے راضی ہو۔ وہ اپنے دور کے یگانہ و بے مثال فرد تھے۔ (آمین)

از: عبدالباسط راٹھور

# دنیا ستاروں کی روشنی میں

## ملکی اور بین الاقوامی حالات ■ سٹاک مارکیٹ کا جائزہ

## پاکستان

حکومت اور اپوزیشن کے درمیان سخت جنگ میں اضافہ ہوگا۔ ایک دوسرے کے خلاف سازشیں تیز ہوں گی۔حکومت اپنی طاقت کا استعمال کرتے ہوئے مخالفین کو دبانے کی کوشش کرے گی۔اپوزیشن کا اتحاد مضبوط ہوتا اور حکومت مخالف سازشیں تیز ہوتی نظر آتی ہیں۔

اس ماہ کی خاص بات جو قانونی حوالے سے نظر آتی ہے۔وہ یہ کہ قانونی شکنجے اپوزیشن کے بعد اب حکومتی نمائندوں کے گرد بھی تنگ ہوتے ہوئے نظر آئیں گے۔مگر اس یہ کیسز مکمل ہونا ایک مشکل امر ہے البتہ ایک دفعہ شور ضرور ہو جائے گا۔

کھیل کے شعبے میں بہتری لانے اور لوگوں کو بہتر مواقع مہیا کرنے کے حوالے سے بھی اقدامات اٹھائے جائیں گے۔تعلیمی میدان میں اصلاحات لانے کے حوالے سے بہتر اور جامع حکمت عملی پیش کی جائے گی۔البتہ اس پر عمل درآمد ہونا ایک مشکل امر نظر آتا ہے۔




ملکی برآمدات میں کمی اور اشیاء خوردونوش کی قیمتوں میں مزید اضافے کی توقع ہے۔حکومت دوسرے ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات استوار کرنے پر بھرپور توجہ دے گی۔ بیرون ملک امداد اور سرمایہ کاری میں کسی حد تک اضافے کی توقع ہے۔دوست ممالک کے ساتھ تعلقات مزید مضبوط ہوں گے۔

**وزیراعظم عمران خان** صاحب کے لیے یہ وقت مشکلات میں اضافے اور کمزور فیصلوں کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ بہت سے وعدوں میں ردوبدل کا عنصر واضح رہے گا۔یہ عرصہ مخالفین کی طرف سے بڑھتے ہوئے دباؤ کو بھی ظاہر کر رہا ہے۔فصلوں کی پیداوار پر خصوصی توجہ دی جائے گی۔اس حوالے سے کاشتکاری کے نظام میں جدت لانے کے حوالے سے ہر ممکن اقدامات اٹھائے جائیں گے۔

**وزیراعلیٰ پنجاب سردار عثمان بزدار** صاحب کے خلاف اٹھتی ہوئی آوازوں میں اضافہ ہوگا۔ایک کمزور زائچے کی بنا پر ان کا اپنی مدت پوری کرنا کافی مشکل نظر آتا ہے۔البتہ یہ بات واضح ہے کہ جب تک وزیراعلیٰ رہیں گے کافی زیادہ تنقید کا شکار رہیں گے۔نیز انہیں قانونی مسائل کا بھی سامنا ہوگا۔ان کے مخالفین انہیں قانونی شکنجے میں پھنسانے کی ہر ممکن کوشش کریں گے۔

**وزیراعلیٰ سندھ سید مراد علی شاہ** صاحب کا زائچہ قدرے بہتر ہے۔نیز صوبے میں ان کے ترقیاتی کاموں میں تیزی اور بہتری کو ظاہر کر رہا ہے۔ البتہ جرائم کی شرح ایک دفعہ پھر تھوڑی بڑھتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔ لہٰذا اس حوالے سے خاص اقدامات اٹھانے کی ضرورت ہے۔

**وزیراعلیٰ خیبر پختونخواہ محمود خان** صاحب کو اپنے دور حکومت میں بیرونی یا مخالف پارٹیوں کی سازشوں کے ساتھ ساتھ اندرونی مخالفت کا بھی سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔یعنی ان کی کرسی کو خطرہ صرف اپنے ہی چاہنے والوں سے ہوسکتا ہے۔البتہ اس ماہ کے زائچے کی بات کریں تو صوبے میں ترقیاتی کام سست روی کا شکار ہوتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ طب کے شعبے میں خصوصی توجہ دی جائے گی۔

**نواز شریف** صاحب کے لیے موجودہ ماہ کچھ آسانیاں لے کر آئے گا۔آگے آنے والا وقت ان کی شہرت میں اضافے کی طرف اشارہ کر

رہا ہے۔ سیاسی طور پر متحرک ہوتے ہوئے دکھائی دیں گے اور مخالفین کو سخت ٹکراؤ کا سامنا ہوگا۔

## اسٹاک مارکیٹ

پہلے دو عشرہ قدرے مندی کے رجحان کو ظاہر کر رہے ہیں۔ البتہ آخری عشرہ میں نسبتاً بہتری آئے گی۔

**مالیاتی ادارے**

پہلے دو ہفتے اونچ نیچ کے ساتھ قدرے مندی کو ظاہر کر رہے ہیں۔ البتہ اس کے بعد قدرے تیزی آئے گی۔

**آئل اینڈ گیس سیکٹر**

پہلا عشرہ قدرے مندی کو ظاہر کر رہا ہے۔ آخری دو عشروں میں ملا جلا رجحان رہے گا۔

**انرجی سیکٹر**

ماہ کی شروعات قدرے مندی سے ہوگی۔ اس کے بعد اونچ نیچ کے ساتھ بہتری آئے گی۔

**فوڈ سیکٹر**

مجموعی طور پر مندی کا رجحان دیکھنے کو ملے گا۔

**ٹیلی کام سیکٹر**

اونچ نیچ کے ساتھ مندی کا رجحان رہے گا۔ خصوصاً آخری دو ہفتوں میں مندی بڑھے گی۔

**سیمنٹ سیکٹر**

پہلے دو عشرہ اونچ نیچ کے ساتھ مندی کو ظاہر کر رہے ہیں۔ آخری ہفتے میں قدرے تیزی آئے گی۔

## بین الاقوامی حالات

**امریکہ**

معاشی لحاظ سے ایک بہتر وقت ہے۔ ملکی پالیسیاں مزید پائیدار اور مفید ثابت ہوں گی۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ بہتر تجارتی تعلقات استوار ہوں گے۔ بعض ممالک کے ساتھ تنازعات میں شدت آئے گی۔ دوسرے ممالک میں امریکہ کی مداخلت میں اضافہ ہوگا۔ ملک میں صحت کے مسائل بڑھیں گے۔

**برطانیہ**

ملک میں بے روزگاری کی شرح کو کم کرنے کے حوالے سے مثبت اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ اسٹاک مارکیٹ میں بھی قدرے بہتری آئے گی۔ شرح پیدائش میں پہلے کی نسبت قدرے اضافہ ہوگا۔ فصلوں کی پیداوار بڑھے گی۔ دوست ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات مزید مضبوط ہوں گے۔

**چین**

ملک میں قانون کی بالا دستی بڑھے گی۔ لوگوں کو انصاف مہیا کرنے پر خصوصی توجہ دی جائے گی۔ اونچ نیچ کا شکار معاشی صورتحال اب قدرے بہتر ہوتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔ دفاعی نظام کی بہتری کے حوالے سے سرمایہ کاری بڑھے گی۔ اسلحے اور جدید ہتھیاروں کی دوڑ میں مزید اضافہ ہوگا۔ نومولود میں بیماریوں کی شرح بڑھے گی۔ نیز ملک میں ہم جنس پرستی کا رجحان بھی بڑھنے کی توقع ہے۔ دوسرے ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات بہتر بنانے پر زور دیا جائے گا۔ ملک کے اندر اور باہر جاری ترقیاتی کاموں میں قدرے تیزی آنے کی توقع ہے۔

**انڈیا**

ملک کے جنگی جنون میں اضافہ ہوگا۔ اسلحہ کی خریداری میں بھی خاطر خواہ اضافہ ہوگا۔ ملک میں اسٹریٹ کرائم کی شرح میں اضافہ ہوگا۔ خواتین اور بچوں پر ہونے والے مظالم بڑھیں گے۔ ملکی برآمدات بڑھیں گی۔ مگر اس کے ساتھ ساتھ درآمدت کے حجم میں بھی اضافہ ہوگا۔ بے روزگاری کی شرح میں نسبتاً کمی متوقع ہے۔

**ایران**

ملک کے لیے معاشی طور پر خراب وقت ہے۔ معاشی عدم استحکام بڑھے گا۔ دوسرے ممالک کے ساتھ تجارتی تعلقات بڑھانے پر زور دیا جائے گا اور کسی حد تک مثبت پیش رفت بھی ہوگی۔ مگر صرف زبانی یا کاغذی۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تعلقات میں کوئی خاطر خواہ بہتری آتی ہوئی نظر نہیں آتی۔

# اس ماہ کے خاص عملیاتی روحانی وظائف واعمال

تحریر: عبدالباسط راٹھور

## نظرات کواکب پر مضامین کا ایک خاص سلسلہ

## حاسدین اور دشمنوں سے حفاظت و فتح

### شمس تسدیس پلوٹو

| | ابتداءنظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 10-11-18 | 11-11-18 | 12-11-18 |
| وقت | 19:57 | 20:18 | 20:38 |

زندگی کے سفر میں انسان کو بہت سے دوست اور دشمن ملتے ہیں۔ کچھ ایسے دوست ملتے ہیں جن کا ساتھ زندگی بھر کا ہوتا ہے اور کچھ کا وقتی نوعیت کا۔ اسی طرح کچھ مخالفین، حاسدین اور دشمن وقتی طور پر پیدا ہوتے ہیں اور بعض مستقل طور پر آپ کے دشمن بن جاتے ہیں۔ اگر آپ کو بھی اپنے کاروبار، ملازمت یا خاندانی زندگی میں ایسے مخالفین، حاسدین اور دشمنوں کا سامنا ہے تو درج ذیل عمل آپ کو ان سے حفاظت کے ساتھ ساتھ ان پر فتح کے حصول میں بھی مددگار ثابت ہوگا۔

**الاسماءالحسنٰی:** یا اللہ ، یا حفیظ، یا سلام، یا فتاح ،یاعلی

بادی چال

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

بادی نقش

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا اللہ ، یا حفیظ، یا سلام، یا فتاح ،یاعلی

| ۶۹۹ | ۶۹۵ | ۶۸۸ | ۷۰۲ |
|---|---|---|---|
| ۶۸۹ | ۷۰۱ | ۷۰۰ | ۶۹۴ |
| ۷۰۴ | ۶۹۰ | ۶۹۳ | ۶۹۷ |
| ۶۹۲ | ۶۹۸ | ۷۰۳ | ۶۹۱ |

یا اللہ ، یا حفیظ، یا سلام، یا فتاح ،یاعلی

درج بالا نقش کو چاندی پر کندہ کر کے اپنے پاس رکھیں نیز درج بالا اسماءالحسنٰی کا ورد اپنے نام معہ والدہ کے نام کے اعداد کے مطابق کریں۔ اس کے ساتھ نظر بد اور نحس اثرات سے حفاظت کے لیے کالا ھیسیا کا بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

**بخور:** عمل کے دوران مشک اور لوبان کی اگربتی سلگائیں۔

**صدقہ:** چاول اور چنے حسب توفیق صدقہ کریں۔

## فتح و کامیابی کے لیے

زندگی کے کسی بھی مشکل وقت یا امتحانی وقت میں درج ذیل آیت کو اپنے نام معہ والدہ کے نام کے اعداد کے مطابق پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فتح و کامیابی کا حصول ہوگا۔

**آیت عمل:** نصر من اللہ وفتح قریب.

## ذہنی و قلبی سکون کے لیے

زندگی کے اتار چڑھاؤ میں انسان اکثر ذہنی و قلبی بے چینی کا شکار ہو جاتا ہے۔ ذہنی بے سکونی اور قلبی بے چینی کی صورت میں ''یا اللہ، یا قدوس، یا رحیم '' کا ورد پانی پر کر کے پئیں۔ انشاء اللہ جلد ہی بہتر محسوس کریں گے۔ اس

کے ساتھ اگر کوئی کھانے کی چیز حسب توفیق کسی مستحق کو دیں تو زیادہ بہتر ہے۔

# کشادگی رزق

رزق میں کشادگی اور وسعت کے لیے روزانہ صلوٰۃ فجر کے بعد تین مرتبہ درود شریف 7 مرتبہ الحمد شریف 101 مرتبہ یا اللہ یا وھاب 7 مرتبہ الحمد شریف اور 3 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ انشاء اللہ بہتری آئے گی۔

# فصلوں کی پیداوار میں اضافے کے لیے

فصلوں کی پیداوار میں اضافے کے لیے درج ذیل آیت کو پڑھ کر دعا مانگنا اپنا معمول بنالیں تو اللہ کے فضل سے پیداوار میں ضرور اضافہ ہوگا۔

**آیت قرآنی:** ان اللہ فالق الحب والنوی یخرج الحی من المیت ومخرج المیت من الحی ذالکم اللہ فانی تئوفکون o

(سورۃ الانعام-95)

# مشکلوں ومسائل سے دوری کے لیے

وہ لوگ جو ہر وقت کسی نہ کسی مشکل یا مسئلہ میں گھرے رہتے ہوں یا ایک مسئلہ سے باہر نکلیں تو دوسرے مسئلہ میں گھر جائیں تو ایسے لوگوں کی تکالیف اور مشکلوں سے نجات کے لیے یہ عمل نہایت ہی مجرب ہے۔ نیز وہ لوگ جن کے کام بنتے بنتے بگڑ جاتے ہوں، مخالفوں اور دشمنوں کی سازشوں سے تنگ آچکے ہوں تو ایسی صورت میں یہ عمل آپ کی مشکلات سے آپ کو نجات دلانے کے ساتھ ساتھ زندگی میں آسانیاں اور کامیابیاں بھی لے کر آئے گا۔

**عبارت عمل:** یا اللہ یا رحمن یا رحیم

یا اللہ یا فتاح یا حی یا قیوم

برحمتک استغیث

عمل کو روزانہ فجر کے بعد 21 مرتبہ پڑھیں اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف۔ کم از کم چالیس دن تک ذکر کرنا ہے۔

**بخور:** عمل کے دوران صندل کی اگربتی سلگائیں۔

**صدقہ:** جس دن عمل شروع کریں اس دن ایک مرغی بطور صدقہ آزاد چھوڑ دیں۔ ذبح نہیں کرنی ہے۔

# زمین ومکان کی حفاظت کے لیے

## مریخ تسدیس زحل

| | ابتداءنظر | تکمیل نظر | اختتام نظر |
|---|---|---|---|
| تاریخ | 26-11-18 | 28-11-18 | 29-11-18 |
| وقت | 05:15 | 02:32 | 23:39 |

گھر، زمین اور کاروبار کی جگہ کی حفاظت اور بہتری کے لیے یہ نقش نہایت مفید ہے۔ نئے گھر کی تعمیر کرنے لگے ہوں یا کاروباری دفتر یا پلازہ کی تعمیر، ہر صورت میں یہ نقش آپ کو مختلف مقاصد میں فائدہ دے گا۔ پرانے گھر یا دفاتر کے لیے بھی آپ اس نقش کو دیئے گئے اوقات میں تیار کر کے استعمال کر سکتے ہیں۔ اس سے گھر وکاروبار کی جگہ مختلف آسیب، جادو اور نحس قوتوں سے محفوظ رہے گا۔ یہ نقش ایک طرح سے گھر کا سحری تحفظ کرنے میں پُر اثر ثابت ہوگا نیز گھر کے اندر رہنے والے لوگوں میں اتفاق ومحبت پیدا ہوگا اور اگر کاروبار کی جگہ پر لگائیں گے تو گاہک آپ سے جلد متاثر ہوگا اور کاروباری مقاصد کا حصول ہوگا۔

**الاسماء الحسنٰی:** یا اللہ، یا وارث، یا مومن، یا عظیم، یا جامع، یا باسط.

بادی نقش

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا اللہ، یا وارث، یا مومن، یا عظیم، یا جامع، یا باسط

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۳۴ | ۵۲۱ | ۵۲۸ | ۵۳۱ |
| ۵۲۷ | ۵۳۲ | ۵۳۳ | ۵۲۲ |
| ۵۲۹ | ۵۲۶ | ۵۲۳ | ۵۳۶ |
| ۵۲۴ | ۵۳۵ | ۵۳۰ | ۵۲۵ |

یا اللہ، یا وارث، یا مومن، یا عظیم، یا جامع، یا باسط

درج بالا نقش کو کاغذ پر یا چاندی پر تیار کر کے گھر یا کاروبار کی جگہ پر لٹکائیں۔

**بخور:** عمل کے دوران لوبان اور مشک کی اگربتی سلگائیں۔

**صدقہ:** تین عدد دیسی مرغ سرخ رنگ کے بطور صدقہ دیں۔

☆☆☆☆☆

## خالد روحانی جنتری......نومبر 2018 / صفر 1440 / کاتک 2075

| ماہانہ تقویم | | | | | سعد/نحس دن | روزانہ نمبر | امور قمر | | | | لاہور | | کراچی | | پشاور | | کوئٹہ | | راولپنڈی | | ملتان | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | نومبر | صفر | کاتک | عقرب | | | برج | ابتداء | منزل | ابتداء | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب | طلوع | غروب |
| جمعرات | 1 | 22 | 16 | 10 | س | 9 | | | صرفہ | 20:11 | 06:18 | 17:14 | 06:40 | 17:50 | 06:33 | 17:21 | 06:46 | 17:45 | 06:26 | 17:17 | 06:28 | 17:28 |
| جمعہ | 2 | 23 | 17 | 11 | س | 1 | سنبلہ | 10:47 | عوا | 18:05 | 06:19 | 17:13 | 06:41 | 17:50 | 06:34 | 17:20 | 06:47 | 17:44 | 06:27 | 17:16 | 06:29 | 17:27 |
| ہفتہ | 3 | 24 | 18 | 12 | ن | 2 | | | سماک | 16:00 | 06:20 | 17:12 | 06:42 | 17:49 | 06:35 | 17:19 | 06:48 | 17:44 | 06:28 | 17:15 | 06:30 | 17:27 |
| اتوار | 4 | 25 | 19 | 13 | ن | 3 | میزان | 14:00 | غفرہ | 14:00 | 06:21 | 17:11 | 06:42 | 17:48 | 06:36 | 17:19 | 06:49 | 17:43 | 06:29 | 17:14 | 06:31 | 17:26 |
| پیر | 5 | 26 | 20 | 14 | س | 4 | | | زبانہ | 12:09 | 06:22 | 17:10 | 06:43 | 17:48 | 06:37 | 17:18 | 06:49 | 17:42 | 06:29 | 17:13 | 06:32 | 17:25 |
| منگل | 6 | 27 | 21 | 15 | س | 5 | عقرب | 18:02 | اکلیل | 10:30 | 06:23 | 17:10 | 06:44 | 17:47 | 06:38 | 17:17 | 06:50 | 17:41 | 06:30 | 17:12 | 06:32 | 17:24 |
| بدھ | 7 | 28 | 22 | 16 | ن | 6 | | | قلب | 09:11 | 06:23 | 17:09 | 06:44 | 17:47 | 06:39 | 17:16 | 06:51 | 17:41 | 06:31 | 17:12 | 06:33 | 17:24 |
| جمعرات | 8 | 29 | 23 | 17 | س | 7 | قوس | 23:59 | شولہ | 08:18 | 06:24 | 17:08 | 06:45 | 17:46 | 06:40 | 17:15 | 06:52 | 17:40 | 06:32 | 17:11 | 06:34 | 17:23 |
| جمعہ | 9 | 30 | 24 | 18 | س | 8 | | | نعائم | 07:55 | 06:25 | 17:08 | 06:46 | 17:46 | 06:40 | 17:14 | 06:53 | 17:39 | 06:33 | 17:10 | 06:35 | 17:22 |
| ہفتہ | 10 | ربیع الاول | 25 | 19 | س | 9 | | | بلدہ | 08:06 | 06:26 | 17:07 | 06:46 | 17:45 | 06:41 | 17:14 | 06:53 | 17:39 | 06:34 | 17:09 | 06:36 | 17:22 |
| اتوار | 11 | 2 | 26 | 20 | ن | 1 | جدی | 08:54 | ذابح | 08:54 | 06:27 | 17:06 | 06:47 | 17:45 | 06:42 | 17:13 | 06:54 | 17:38 | 06:35 | 17:09 | 06:36 | 17:21 |
| پیر | 12 | 3 | 27 | 21 | ن | 2 | | | بلعہ | 10:16 | 06:28 | 17:06 | 06:48 | 17:44 | 06:43 | 17:12 | 06:55 | 17:37 | 06:36 | 17:08 | 06:37 | 17:21 |
| منگل | 13 | 4 | 28 | 22 | ن | 3 | دلو | 20:45 | سعود | 12:03 | 06:29 | 17:05 | 06:48 | 17:44 | 06:44 | 17:12 | 06:56 | 17:37 | 06:37 | 17:07 | 06:38 | 17:20 |
| بدھ | 14 | 5 | 29 | 23 | ن | 4 | | | اخبیہ | 14:10 | 06:29 | 17:04 | 06:49 | 17:43 | 06:45 | 17:11 | 06:57 | 17:36 | 06:38 | 17:07 | 06:39 | 17:19 |
| جمعرات | 15 | 6 | 30 | 24 | س | 5 | | | مقدم | 16:20 | 06:30 | 17:04 | 06:50 | 17:43 | 06:46 | 17:10 | 06:58 | 17:36 | 06:39 | 17:06 | 06:40 | 17:19 |
| جمعہ | 16 | 7 | مگھر | 25 | س | 6 | حوت | 09:41 | موخر | 18:19 | 06:31 | 17:03 | 06:51 | 17:42 | 06:47 | 17:10 | 06:58 | 17:35 | 06:39 | 17:05 | 06:40 | 17:18 |
| ہفتہ | 17 | 8 | 2 | 26 | ن | 7 | | | رشا | 19:53 | 06:32 | 17:03 | 06:51 | 17:42 | 06:48 | 17:09 | 06:59 | 17:35 | 06:40 | 17:05 | 06:41 | 17:18 |
| اتوار | 18 | 9 | 3 | 27 | س | 8 | حمل | 20:55 | شرطین | 20:55 | 06:33 | 17:02 | 06:52 | 17:42 | 06:49 | 17:09 | 07:00 | 17:35 | 06:41 | 17:04 | 06:42 | 17:18 |
| پیر | 19 | 10 | 4 | 28 | ن | 9 | | | بطین | 21:17 | 06:34 | 17:02 | 06:53 | 17:41 | 06:50 | 17:08 | 07:01 | 17:34 | 06:42 | 17:04 | 06:43 | 17:17 |
| منگل | 20 | 11 | 5 | 29 | س | 1 | | | ثریا | 20:57 | 06:35 | 17:02 | 06:53 | 17:41 | 06:51 | 17:08 | 07:02 | 17:34 | 06:43 | 17:03 | 06:44 | 17:17 |
| بدھ | 21 | 12 | 6 | 30 | س | 2 | ثور | 04:42 | دبران | 19:59 | 06:36 | 17:01 | 06:54 | 17:41 | 06:52 | 17:07 | 07:03 | 17:33 | 06:44 | 17:03 | 06:45 | 17:16 |
| جمعرات | 22 | 13 | 7 | قوس | ن | 3 | | | ہقعہ | 18:27 | 06:36 | 17:01 | 06:55 | 17:41 | 06:53 | 17:07 | 07:03 | 17:33 | 06:45 | 17:03 | 06:45 | 17:16 |
| جمعہ | 23 | 14 | 8 | 2 | س | 4 | جوزا | 09;10 | ہنعہ | 16:28 | 06:37 | 17:01 | 06:56 | 17:41 | 06:54 | 17:07 | 07:04 | 17:33 | 06:46 | 17:02 | 06:46 | 17:16 |
| ہفتہ | 24 | 15 | 9 | 3 | س | 5 | | | ذراع | 14:08 | 06:38 | 17:00 | 06:56 | 17:40 | 06:55 | 17:06 | 07:05 | 17:33 | 06:47 | 17:02 | 06:47 | 17:16 |
| اتوار | 25 | 16 | 10 | 4 | ن | 6 | سرطان | 11:37 | نثرہ | 11:37 | 06:39 | 17:00 | 06:57 | 17:40 | 06:55 | 17:06 | 07:06 | 17:32 | 06:48 | 17:02 | 06:48 | 17:15 |
| پیر | 26 | 17 | 11 | 5 | س | 7 | | | طرفہ | 09:01 | 06:40 | 17:00 | 06:58 | 17:40 | 06:56 | 17:06 | 07:07 | 17:32 | 06:49 | 17:01 | 06:49 | 17:15 |
| منگل | 27 | 18 | 12 | 6 | س | 8 | اسد | 13:34 | جبہ | 06:25 | 06:41 | 17:00 | 06:59 | 17:40 | 06:57 | 17:05 | 07:08 | 17:32 | 06:50 | 17:01 | 06:50 | 17:15 |
| بدھ | 28 | 19 | 13 | 7 | س | 9 | | | زبرہ | 03:55 | 06:42 | 16:59 | 06:59 | 17:40 | 06:58 | 17:05 | 07:08 | 17:32 | 06:50 | 17:01 | 06:50 | 17:15 |
| جمعرات | 29 | 20 | 14 | 8 | ن | 1 | سنبلہ | 16:07 | صرفہ<br>عوا | 01:35<br>23:26 | 06:42 | 16:59 | 07:00 | 17:40 | 06:59 | 17:05 | 07:09 | 17:32 | 06:51 | 17:01 | 06:51 | 17:15 |
| جمعہ | 30 | 21 | 15 | 9 | ن | 2 | | | سماک | 21:29 | 06:43 | 16:59 | 07:01 | 17:40 | 07:00 | 17:05 | 07:10 | 17:32 | 06:52 | 17:00 | 06:52 | 17:15 |

# کون سی نظرات موثر ہیں کون سی نہیں؟

تحریر و تحقیق: خالد اسحاق راٹھور

اس مضمون کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ نقوش وعملیات تیار کرنے والے عامل یا عام لوگ جن کو نجوم وعملیات کی معمولی سمجھ ہے یا بالکل نہیں ہے اس مضمون کی مدد سے صرف ایسے وقت میں نقش یا اعمال تیار کریں جو موثر ثابت ہوں اور ان کا وقت، رقم اور محنت ضائع نہ ہو۔ بہت سے لوگ بلا علم ہر نظر کی ظاہری سعادت ونحوست پر اعمال تحریر کر دیتے ہیں جو کہ فائدہ مند ثابت نہیں ہوتے۔ سو راہنمائے عملیات کے قارئین کی خصوصی راہنمائی کے لیے ہر ماہ یہ مضمون تحریر کیا جاتا ہے۔ تا کہ کوئی بھی کوائبی نظر ہو آپ اس مضمون سے زیادہ سے زیادہ بہتر اور قوت اور طریق سے عمل تیار کر سکیں۔ یہ ایسے ہی ہے کہ زہرہ اور مشتری کی باہم سعد نظر کو ہر مسئلہ کا حل مانا جاتا ہے۔ لیکن اگر بلحاظ زائچہ بہ وقت اور نظر بلحاظ حساب قوی نہ ہو تو عمومی بیان کردہ احکامات کبھی پیدا نہ ہوں گے۔ اللہ آپ کو کامیابی عطا فرمائے۔

## نومبر

| کوائبی نظر | ابتداء نظر | تکمیل نظر | اختتام نظر | احکام نظر.....یعنی نقش، تعویذ و عمل تیار کریں یا نہ؟ |
|---|---|---|---|---|
| زہرہ تثلیث مریخ | 08-11-2018 17:21 | 09-11-2018 20:12 | 11-11-2018 00-23 | نظری اعتبار سے سعد وطاقت ور وقت ہے۔ تاہم حقیقی اعتبار سے زائچہ وقت سعد اعمال کے موثر نہ ہونے کا مظہر ہے۔ عمل کو کسی اور وقت کے لیے موخر کر دیں۔ |
| مریخ تربیع مشتری | 17-11-2018 18:07 | 20-11-2018 06:32 | 22-11-2018 18:13 | نظر کو نحس ہے لیکن جاری صورت حال میں جزوی کامیابی ہوگی مکمل کامیابی کا امکان نہیں۔ |
| شمس قران مشتری | 25-11-2018 05:06 | 26-11-2018 11:34 | 27-11-2018 18:01 | ایک ملا جلا وقت ہے جس میں عام عامل کا کام کرنا زیادہ موزوں نہیں۔ |
| عطارد تربیع مریخ | 26-11-2018 00:57 | 26-11-2018 13:06 | 27-11-2018 01:07 | اعمال نحس کے لیے یہ وقت بہت زیادہ موثر نہیں ہے۔ ہاں ایک حد تک یا جزوی کامیابی ہو سکتی ہے۔ |
| مریخ تسدیس زحل | 26-11-2018 05:15 | 28-11-2018 02:32 | 29-11-2018 23:39 | سعد وقت ہے جو بھی سعد عمل ولوح تیار کرنا چاہیں کر سکتے ہیں۔ کامیابی 70 فی صد کے قریب ہے۔ |
| عطارد قران شمس | 27-11-2018 04:12 | 27-11-2018 14:15 | 28-11-2018 00:20 | اس وقت کسی بھی قسم کے عمل کے لیے قوی کوائبی حالت نہیں، باز رہیں۔ |
| عطارد قران مشتری | 27-11-2018 12:24 | 28-11-2018 03:28 | 28-11-2018 18:42 | مشتری کو سعد ترین کوکب مان جاتا ہے لیکن یہ نظر اور زائچہ مجموعی طور پر کامیابی کی خبر کے ساتھ نہیں ہیں۔ |

# مجموعہ اعمال

# سورۃ مزمل

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قرآن حکیم کی موجودہ ترتیب کے اعتبار سے سورۂ مزمل قرآن حکیم کی ۷۳ ویں سورۃ ہے۔اس سورۃ کی شروعات ایک خاص انداز سے ہوئی ہے اور ایک خاص انداز میں رب العالمین نے رحمتہ للعالمین کو مخاطب کیا ہے۔

## سورۂ مزمل کی فضیلت۔

سورۂ مزمل کے بے شمار فوائد ہیں۔اس سورۃ کی تلاوت کرنے کے لئے بے شمار برکتیں نازل ہوتی ہیں اور اس سورۃ کی تلاوت کرنے والے کو رب العالمین کے قرب کا احساس ہوتا ہے۔یوں تو قرآن حکیم کا ایک ایک حرف اپنے اندر بے شمار فضیلتیں رکھتا ہے اور قرآن حکیم کا ایک ایک نقطہ مقدس اور قابل احترام ہے لیکن سورۃ مزمل کی خصوصیات اپنے اندر عجیب وغریب انفرادیت رکھتی ہیں اور اس کی تلاوت کرنے سے عجیب وغیرب فوائد حاصل ہوتے ہیں۔سرکاری دو عالم کا ارشاد گرامی ہے کہ جو شخص مصائب اور مشکلات کے حالت میں سورۃ مزمل کی تلاوت کرے گا اس کو مصائب و مشکلات سے نجات حاصل ہوگی۔

حضرت خواجہ نظام الدین اولیاءؒ نے حضرت حسن بصریؒ سے روایت کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ جس شخص کو جادوگر،ظالم،فاسق دشمن اور حاسد قسم کے لوگ نقصان پہنچانے کی فکر میں ہوں اور وہ روزانہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرنے لگے تو اس کے دشمن اس کو نقصان نہیں پہنچا سکیں گے اور وہ جادو سے حسد سے اور دشمن کی دیگر کاروائیوں سے محفوظ رہے گا۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ سورۂ مزمل کی برکت سے میں نے ۷۰ لڑائیوں میں فتح حاصل کی۔

## سورۂ مزمل کی عظمت وافادیت۔

اگر عورت مسان کا شکار ہو اور اس کے بچے نو عمر کے ہی میں فوت ہو جاتے ہوں تو اس کے قد کے برابر نیلے رنگ کی چالیس تاریں اور ان پر چالیس گرہ اس طرح لگائیں کہ ہر گرہ پر سورۂ مزمل ایک مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کریں۔پھر اس کو حاملہ عورتوں کے گلے میں ڈالیں۔بچہ پیدا ہونے کے بعد اس گنڈے کو بچے کے گلے میں ڈالیں۔انشاءاللہ حمل بھی محفوظ رہے گا اور بعد میں بچہ بھی سلامتی کے ساتھ زندہ رہے گا۔

## بانجھ پن کا علاج۔

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور اس کے بچے نہ ہوتے ہوں تو اس کے لئے یہ عمل کریں۔سورۂ مزمل کی آیت ۷ طشتری بنا کر گلاب وزعفران سے لکھیں اور حیض سے فارغ ہونے کے بعد ۷ دن تک اس طشتری کو سادے پانی سے دھو کر عورت کو اس طشتری کا پانی دن میں ۳ بار پلائیں۔صبح،شام اور رات کو سوتے وقت۔آیت یہ ہے **بسم اللہ الرحمن الرحیم انا سنلقی علیک قو لا ثقیلا** اس آیت کا نقش بنا کر سرخ کپڑے میں پیک کر کے عورت کے گلے میں ڈالیں۔انشاءاللہ ۳ ماہ کے اندر اندر حمل قرار پائے گا۔نقش ایک بار لکھ کر ڈال دیں اور طشتری والا عمل ۳ طہروں میں کریں یعنی حیض سے فارغ ہونے بعد ۳ مہینوں تک کریں اور سات دن یہ پانی پلائیں۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۰۲ | ۳۰۵ | ۳۰۸ | ۲۹۵ |
|---|---|---|---|

| ۳۰۷ | ۲۹۶ | ۳۰۱ | ۳۰۶ |
|---|---|---|---|
| ۲۹۷ | ۳۱۰ | ۳۰۳ | ۳۰۰ |
| ۳۰۴ | ۲۹۹ | ۲۹۸ | ۳۰۹ |

## شادی کے لئے۔

اگر کسی لڑکی یا لڑکے کی شادی نہ ہوتی ہو تو جمعہ کے دن بوقت اشراق ۴ رکعت نفل ادا کرنے کے بعد ۲۱ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے، اوّل اور آخر ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سجدے میں جا کر اپنی شادی کی دعا کرے۔ اس عمل کو ۷ جمعوں تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ اسی دوران شادی کی بات کسی بہتر جگہ پکی ہو جائے گی۔

## دیگر اعمال:

اگر کوئی شخص اس بات کا خواہش مند ہو کہ اس کی آنکھ تہجد کے وقت کھل جایا کرے تو اس کو چاہئے کہ سونے سے پہلے اس آیات کو سات مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ بروقت آنکھ کھلے گی اور ان آیات کی برکت سے نماز تہجد کی توفیق عطا ہوگی۔ **بسم اللہ الرحمن الر حیم یا یھا المز مل قم اللیل الا قلیلا نصفه او ا نقص منه قلیلا او ز د علیه ورتل القر ان تر تیلاً انا سنلقی علیک قو لا ثقیلا ان نا شئة الیل ھی اشد و طا وا قوم قیلا .**

تانبے کے تختی پر سورۂ مزمل کی اس آیت کو کندہ کرا کر اگر بچے کے گلے میں ڈال دیں تو بچہ نظر بد اور دیگر اثرات سے محفوظ رہے۔

**بسم اللہ الر حمن الر حیم رب المشر ق والمغر ب لا الہ الا ھو فا تخذہ و کیلا .**

اگر کوئی شخص کسی بھی پریشانی میں مبتلا ہو اور کسی طرح اس پریشانی سے نجات نہ مل رہی ہو تو مذکورہ آیت کا ورد روزانہ تین سو مرتبہ کرے اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ ۴۰ دن کے اندر اندر پریشانی سے نجات ملے گی۔

اس آیت کا نقش مالی اور دیگر پریشانیوں میں رب العالمین کے فضل سے موثر ثابت ہوتا ہے اس نقش کو جمعرات کے دن مشتری کی ساعت میں لکھ کر ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۰۱۹ | ۱۰۲۲ | ۱۰۲۶ | ۱۰۱۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۲۵ | ۱۰۱۳ | ۱۰۱۸ | ۱۰۲۳ |
| ۱۰۱۴ | ۱۰۲۸ | ۱۰۲۰ | ۱۰۱۷ |
| ۱۰۲۱ | ۱۰۱۶ | ۱۰۱۵ | ۱۰۲۷ |

اگر کوئی شخص دشمن کی ایذارسازی سے پریشان ہو اور یہ چاہتا ہو کہ اللہ اس کے دشمن سے خود انتقام لے تو اس کو چاہیے کہ روزانہ دشمن کا تصور کرتے ہوئے سورۂ مزمل کی یہ آیت سو مرتبہ پڑھا کرے۔

**بسم اللہ الر حمن الر حیم و ذ ر نی والمکذ بین اولی النعمة و مھلھم قلیلا.**

اس آیت کا نقش اگر کوئی شخص اپنے گلے میں ڈال لے تو وہ دشمن کی چالوں سے محفوظ رہے گا۔ اس کا دشمن بذات خود کسی نہ کسی آفت اور مصیبت کا شکار ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۵۹۱ | ۵۹۴ | ۵۹۷ | ۵۸۳ |
|---|---|---|---|
| ۵۹۶ | ۵۸۴ | ۵۹۰ | ۵۹۵ |
| ۵۸۵ | ۵۹۹ | ۵۹۲ | ۵۸۹ |
| ۵۹۳ | ۵۸۸ | ۵۸۶ | ۵۹۸ |

مقدمہ میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے سورۂ مزمل کی آیت کا ورد روزانہ گیارہ مرتبہ کریں۔ اس کا طریقہ یہ ہے مقدمہ کی تاریخ سے ۱۱ دن پہلے یہ عمل شروع کریں اور روزانہ گیارہ سو مرتبہ پڑھیں۔ اگر ۱۱ لوگ مل کر پڑھیں تو سو مرتبہ ایک شخص پڑھے اور روزانہ مقدمہ کی کامیابی کی دعا کریں۔ انشاء اللہ مقدمہ کا رخ اپنی طرف ہو جائیگا۔ آیت یہ ہے۔

**بسم اللہ الر حمن الرحیم انا ارسلنا الیکم رسو لا شا ھد ا علیکم کما ارسلنا الی فر عو ن رسو لا .**

## دشمن سے نجات پانے کے لئے۔

اگر کوئی شخص کسی دشمن سے پریشان ہو اور وہ اس سے نجات حاصل کرنا چاہتا ہو تو اس کو چاہئے کہ منگل کے دن قبرستان میں دو قبروں کے درمیان بیٹھ کر صرف ۲ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے۔ اول و آخر درود شریف نہ پڑھے اور ننگے سر تلاوت کرے۔ تلاوت کے بعد اللہ سے دعا کرے کہ دشمن کی دشمنی سے محفوظ رہے اور اگر دشمن دشمنی سے باز نہ آئے تو وہ برباد ہو جائے۔ انشاء اللہ دشمن کی دشمنی سے نجات مل جائے گی اور اگر دشمن اپنی حرکتوں سے باز نہ آئیں تو بربادی کا شکار ہو جائیں گے۔

## ملازمت کے لئے۔

اگر کسی کو حسب منشاء ملازمت کی تلاش ہوتو اس کو عروج ماہ میں یہ عمل لگاتارے دن کرنا چاہیے، اس عمل کو اگر عروج ماہ کی پیر یا جمعرات سے شروع کرے تو بہتر ہے۔ عمل یہ ہے۔ اشراق کے وقت دو رکعت نفل پڑھنے کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سات مرتبہ سورۂ مزمل اس طرح پڑھے کہ آیت ترتیلا پر پہنچے تو ۱۵ مرتبہ آیت ومن یتق اللـه یجعل لـه مخرجا ویرزقه من حیث لا یحتسب ومن یتوکل علی الله فهو حسبه ان الله بالغ امره قد جعل الله لکل شیء قدرا۔

## قوت حافظہ۔

اگر کسی بچے کی قوت حافظہ کمزور ہوتو روزانہ ۳ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس کو نہار منہ پلائیں۔ انشاء اللہ چند ماہ میں قوت حافظہ بڑھ جائے گا۔

## قرض سے نجات پانے کے لئے۔

اگر کوئی شخص قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو اور آمدنی محدود ہونے کی وجہ سے قرض نجات حاصل کرنا مشکل نظر آتا ہوتو اس کو چاہیے کہ ہر فرض نماز کے بعد ایک بار سورۂ مزمل پڑھے اوّل وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے، اس کے بعد ۳ مرتبہ یہ دعا مانگے: "یا مسبب الاسباب هی لنا سببا لا یستطیع لـه طلبا و یا مفتح الابواب افتح لنا ابواب فضلک و ابواب رحمتک وابواب مغفرتک وابواب عنایتک یا ذالجلال والاکرام"۔

اس عمل کو ۴۰ دن تک جاری رکھے، انشاء اللہ قرض کی ادائیگی کے لیے غیب سے اسباب پیدا ہوں گے۔

## فاقہ سے بچاؤ کے لئے۔

اگر کوئی شخص روزانہ رات کو عشاء کے بعد ایک مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے گا۔ وہ فقر وفاقہ سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔

## نظر بد سے بچاؤ۔

اگر کسی بچے کو نظر لگ جائے تو باوضو ہو کر ۳ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کر کے اس بچے پر دم کر دیں۔ انشاء اللہ فوراً نظر سے نجات مل جائے گی اور
• اگر کوئی شخص روزانہ اپنے بچوں پر مغرب کی نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کر دیا کرے تو اس کے بچے ہمیشہ نظر بد سے محفوظ رہیں۔

## چشم خلائق میں مقبول ہونے کے لئے۔

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ہو جائے اور سب لوگ اس کے ساتھ محبت اور عزت سے پیش آئیں اور وہ تمام آفات سے محفوظ بھی رہے تو اس کو چاہیے کہ سورۂ مزمل لکھ کرا اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ مذکورہ مقاصد میں زبردست کامیابی ملے گی۔

## قید سے رہائی کے لئے۔

اگر کوئی شخص ناحق گرفتار کر لیا گیا اور اس کی رہائی کی کوئی صورت ممکن نہ ہوتو عروج ماہ میں جمعرات کے دن اس عمل کو شروع کرے، اشراق کی نماز کے بعد ایک مرتبہ درود شریف پڑھے پھر ۳۰ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے اور اپنی رہائی کی دعا مانگے انشاء اللہ چند ہی دن میں اس کی رہائی کا فیصلہ ہو جائے گا۔ اس عمل کو لگاتارے دن تک جاری رکھے، اس کے بعد جب تک رہائی نہ ہو روزانہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرتا رہے۔

## ہر مقصد کے لئے۔

تمام مقاصد حسنہ کے لئے مندرجہ ذیل نقش انشاء اللہ کار بند ثابت ہوگا۔ نو چندی جمعرات کو اشراق کی نماز کے بعد اس نقش کو لکھ کرا اپنے بائیں بازو پر باندھے یا پھر اپنے گھر میں لٹکا لے۔ انشاء اللہ کوئی بھی جائز حاجت یا مقصد ہوگا اس میں کامیابی ملے گی۔ اس نقش سے رزق میں خیر و برکت بھی ہوتی ہے اور رزق کے لئے دروازے بھی ہر طرف سے کھل جاتے ہیں۔

۷۸۶

| ۱۷۳۱۹ | ۱۷۳۲۳ | ۱۷۳۲۶ | ۱۷۳۱۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۳۲۵ | ۱۷۳۱۳ | ۱۷۳۱۸ | ۱۷۳۲۴ |
| ۱۷۳۱۴ | ۱۷۳۲۸ | ۱۷۳۲۱ | ۱۷۳۱۷ |
| ۱۷۳۲۲ | ۱۷۳۱۶ | ۱۷۳۱۵ | ۱۷۳۲۷ |

## کمر کے درد کے لئے۔

اگر کسی کو کمر میں درد ہو اور کسی طرح سے آرام نہ مل رہا ہو کسی شخص کو کہے کہ کمر پر ہاتھ رکھ کر ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کر دے اور اوّل وآخر تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھے۔ انشاء اللہ کمر کا درد اسی وقت ختم ہو جائے گا۔

## اولاد نرینہ کے لئے۔

اگر کسی کی اولاد نرینہ نہ ہوتی ہوتو حمل ٹھہرنے کے ایک ماہ بعد گیارہ

مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، اوّل وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر کسی شیرینی پردم کر کے دونوں میاں بیوی کھائیں، اس عمل کو لگا تار ۱۱ دن تک کریں۔ انشاء اللہ اولاد نرینہ ہوگی۔

## دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے۔

پیر کے دن باوضو حالت میں سورۂ مزمل ۷ مرتبہ پڑھ کر دشمن کے گھر کا تصور کر کے پھونک دیں۔ انشاء اللہ دشمن کی شرارتوں سے محفوظ ہو جائے گا اور اگر اس کے بعد دشمن کوئی شرارت کرے گا تو خود ہی برباد ہو جائے گا۔

## دشمن کے ظلم وستم سے محفوظ رہنے کے لئے۔

اگر کوئی شخص کسی کو ناحق پریشان کرتا ہو اور وہ شخص اس کی زیادتوں اور پیدا کردہ الجھنوں سے جاں بلب ہو تو اس کو چاہیے کہ سورۂ مزمل کے نیچے دی گئی آیت کا ورد ہر فرض نماز کے بعد ۳۱۳ مرتبہ کرے اور ورد کے وقت اس شخص کا تصور رکھے۔ اس عمل کو لگا تار ۱۳ دن تک کرے۔ انشاء اللہ وہ ظالم شخص خود کسی مصیبت کا شکار ہو جائے گا۔

## دشمن کی زبان بدی کے لئے۔

اس آیت کے نقش کو دشمن اور اس کی ماں کا نام لکھ کر اگر قبرستان میں دبا دیں تو دشمن کی بولتی بند ہو جائے اور وہ اپنے غلط ارادوں میں ناکام ہو جائے۔

آیت یہ ہے **بسم اللہ الرحمن الرحیم . فعصی فرعون الرسول فا خذ نہ اخذا وبیلا۔**

اس آیت کا نقش یہ ہے اور یہ خالی چال سے پر کیا گیا ہے۔

۷۸۶

| ۹۴۴ | ۹۳۹ | ۹۳۸ | ۹۴۹ |
|---|---|---|---|
| ۹۳۷ | ۹۵۰ | ۹۴۳ | ۹۴۰ |
| ۹۴۷ | ۹۳۶ | ۹۴۱ | ۹۴۶ |
| ۹۴۲ | ۹۴۵ | ۹۴۸ | ۹۳۵ |

زبان بند کردم۔ ہوش وحواس گم کردم فی حق فلاح ابن فلاح

## بھٹکے ہوئے کو راہ پر لانے کے لئے۔

اگر کوئی شخص راہ حق سے بھٹک گیا ہو اس کو چاہیے کہ سورۂ مزمل کی اس آیت کی تلاوت روزانہ سو مرتبہ کرے۔ انشاء اللہ ایک ماہ کے ورد کی پابندی سے وہ صراط مستقیم پر آ جائے گا۔ آیت یہ ہے **بسم اللہ الرحمن الرحیم . ان ھذہ تذکرہ فمن شاء اتخذ الی ربہ سبیلا .**

## برائیوں سے نجات پانے کے لئے۔

اگر کوئی شخص جوا، شراب، سٹے بازی یا کسی اور اخلاقی خرابی کا شکار ہو تو اس کے لئے اوپر والی آیت کا نقش بنا کر گلے میں ڈالیں اور مذکورہ آیت کو ۳۶۰ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس شخص کو پلائیں اور لگا تار ۴۰ دن تک پلاتے رہیں۔ انشاء اللہ تمام خرابیوں سے نجات ملے گی۔ اور بری عادتوں سے توبہ کی توفیق نصیب ہوگی۔

اس آیت کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۱۴۹ | ۱۱۵۳ | ۱۱۵۶ | ۱۱۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۵۵ | ۱۱۴۳ | ۱۱۴۸ | ۱۱۵۴ |
| ۱۱۴۴ | ۱۱۵۸ | ۱۱۵۱ | ۱۱۴۷ |
| ۱۱۵۲ | ۱۱۴۶ | ۱۱۴۵ | ۱۱۵۷ |

## غربت اور افلاس سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لئے۔

اگر کوئی شخص غربت اور پریشانی میں مبتلا ہو تو اس کو چاہیے کہ ہر فرض نماز کے بعد سورۂ مزمل کی اس آیت کو ۲۱ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لے۔ آیت یہ ہے۔ **بسم اللہ الرحمن الرحیم . واللہ یقدر اللیل والنھار** اوّل وآخر ایک ایک مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس آیت کا نقش رزق کے حصول مال میں خیر وبرکت اور کاروبار کی ترقی کے لئے تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔ اس آیت کے نقش بنانے چاہئیں ایک نقش دکان یا مکان میں آویزاں کرے اور ایک نقش اپنے دائیں بازو پر باندھیں، دونوں نقش ہرے کپڑے میں پیک ہوں گے۔

۷۸۶

| ۱۹۴ | ۱۹۸ | ۲۰۱ | ۱۸۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۰ | ۱۸۸ | ۱۹۳ | ۱۹۹ |
| ۱۸۹ | ۲۰۳ | ۱۹۲ | ۱۹۶ |
| ۱۹۷ | ۱۹۱ | ۱۹۰ | ۲۰۲ |

## بیماری سے نجات کے لئے۔

مرض کیسا بھی ہو اور اس کی شدت کتنی بھی ہو اس آیت کو ۱۰۰ مرتبہ پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ مرض سے نجات ملے گی۔

آیت یہ ہے: **بسم اللہ الرحمن الرحیم . علم ان لن تحصوہ فتاب علیکم .** اس آیت کے اوّل وآخر سات سات مرتبہ درود شریف بھی

پڑھنا چاہئے۔ اس آیت کو اگر گیارہ مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کر دیا کریں تو بھی مرض میں افاقہ ہو جائے گا۔

## قضائے حاجت کے لئے۔

کوئی بھی جائز حاجت ہو اس کو پوری کرانے کے لئے جمعہ کی نصف شب میں اٹھ کر غسل کرے اور نیا یا صاف ستھرا لباس پہنے، خوشبو لگائے، اس کے بعد قرآن حکیم میں دیکھ کر ۱۲ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، اول و آخر ۱۲ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد اپنی حاجت کے بارے میں دعا کرے، اس عمل کو لگاتار ۷ دن تک کرے۔ انشاء اللہ کوئی بھی حاجت ہوگی، پوری ہوگی۔

## سرکار دو عالم ﷺ کی خواب میں زیارت کے لئے۔

جس شخص کی یہ خواہش ہو کہ وہ سرکار دو عالم ﷺ کو خواب میں دیکھے تو وہ نوچندی جمعرات کو پاک صاف لباس پہنے خوشبو سے بستر اور لباس کو معطر کرے۔ اور عشاء کی نماز کے بعد ڈھائی سو مرتبہ سورۂ مزمل کو اس طرح پڑھے کہ اول و آخر سو مرتبہ درود شریف پڑھے اور اس کا ثواب سرکار دو عالم ﷺ کو پہنچائے۔ اس کے بعد کسی سے بات نہ کرے اور بستر پر لیٹ جائے، اور اس رات کو زیارت سے مشرف نہ ہو تو اگلے ماہ نوچندی جمعرات کو یہ عمل دہرائے، لگاتار ۳ نوچندی جمعراتوں کو یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ دوسری بار یا پھر تیسری بار ضرور زیارت سے مشرف ہوگا۔ زیارت سے مشرف ہونے کے بعد کم از کم سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔

## علم میں اضافہ کے لئے۔

اگر کوئی طالب علم یہ چاہتا ہو کہ اس کو علم کی دولت کثیر حاصل ہو تو اس کو چاہیے کسی شب میں عشاء کی نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے۔ اول و آخر ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھے اور پانی پر دم کر کے پی لے۔

## حمل کے لئے۔

اگر کسی عورت کی اولاد نہ ہوتی ہو تو وہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ اولاد سے سرفراز ہوگی اور حمل قرار پائے گا۔ طریقہ یہ ہے کہ ایک کلو کالے تل لے کر باوضو ہو کر ایک مرتبہ سورۂ یسین کی تلاوت کرے، اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ان تلوں پر دم کر دے، یہ تل حیض سے فارغ ہونے کے بعد پورے ماہ نہار منہ اور رات کو سوتے وقت چمچہ بھر کھاتی رہے، اگلے ماہ جب حیض سے فارغ ہو تو گائے کے دودھ پر ۲۱ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کر لے اور اول و آخر ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر اس دودھ کو رکھ لے اور روزہ رکھے اور اس دودھ سے روزہ افطار کرے۔ رات کو شوہر کے ساتھ ہم بستری کرے۔ انشاء اللہ حمل قرار پائے گا۔

## دشمن کا گھر ویران کرنا۔

اگر کوئی شخص فاسق اور فاجر ہو اور لوگوں کو ایذا دینا اس کی زندگی کا مقصد بنا ہوا ہو اور اس فاسق و فاجر شخص کی زیادتیوں سے لوگوں کے ناک میں دم ہو رہا ہو تو ایسے شخص کو تباہ و برباد کرنے کے لئے کسی پرانی قبر کی مٹی پر گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کر دیں اور اس مٹی کو اس فاسق و فاجر شخص کے گھر میں ڈال دیں۔ اللہ کے حکم سے وہ شخص تباہی اور بربادی کا شکار ہو جائے گا لیکن اس طرح کے عمل بہت ہی مجبوری میں اور کسی مفتی سے فتویٰ لے کر تب کرنے چاہئیں، ناحق کسی کو پریشان کریں گے تو اپنی آخرت برباد ہو جائے گی۔

## کشادہ رزق کے لئے۔

اگر کوئی شخص اپنے رزق حلال میں وسعت پیدا کرنے کا خواہش مند ہو تو اس کو چاہئے کہ عشاء کی نماز کے بعد سورۂ مزمل ۲۱ مرتبہ پڑھے اول و آخر ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھے اور جب **فاتخذه وكيلا** پر پہنچے تو ۴۵ مرتبہ **حسبنا الله ونعم الوكيل** پڑھے۔ اس عمل کو ۲۱ راتوں تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ رزق حلال میں فراوانی ہوگی اور خیر و برکت کی دولت سے بھی سرفراز ہوگا۔

## فتوحات کثیر کے لئے۔

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ وہ فتوحات کی دولت سے سرفراز ہو اور کامیابیاں اس کے قدم چومیں تو اس کو چاہئے کسی نوچندی بدھ گزرنے کے بعد جو رات آتی ہے اس میں یہ عمل کرے۔ رات کو غسل کرے، اس کے بعد عشاء کی نماز پڑھے اور عشاء کی سنتوں کی ادائیگی کے بعد دو رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ الم نشرح گیارہ مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص گیارہ مرتبہ پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد سرکار دو عالم ﷺ کو اس کا ثواب پہنچائے۔ پھر چوکڑا مار کر بیٹھ جائے اور ۱۴۱ مرتبہ سورۂ مزمل اس طرح پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور کلمہ تمجید پڑھے اس کے بعد وتر پڑھے۔ پھر کسی سے بات کئے بغیر سو جائے۔ اگلے دن نوچندی جمعرات ہوگی، اس دن کا روزہ رکھے اور نماز فجر کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرے، اول

وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ نماز ظہر، نماز عصر، نماز مغرب کے بعد تین تین مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھے، عشاء کی نماز کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ یہ ایک سال میں ہر نوچندی جمعرات کو کرے۔ ایک سال میں یہ عمل ۱۲ مرتبہ ہوگا۔ انشاء اللہ اس کے بعد اس قدر فتوحات ہوگی اور اس قدر کامیابیاں ملیں گی کہ عقل حیران ہوگی، ایک سال گزرنے کے بعد روزانہ ایک مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کرنے کا معمول رکھے۔

## کسی خاص حاجت کے لئے۔

اگر کسی کی کوئی خاص حاجت کسی طرح پوری نہ ہو پا رہی ہو تو اس عمل کو مکمل تنہائی میں کرے۔ نوچندی جمعرات سے اس عمل کی شروعات کرے۔ عشاء کی نماز کے بعد غسل کریں، سفید کپڑے کا احرام باندھے اور دو رکعت نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص ۳ بار پڑھے۔ پھر قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور ۴۱ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے۔ اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر اپنی حاجت کے لئے دعا کرے۔ اس عمل کو ۴۰ راتوں تک جاری رکھے۔ انشاء اللہ جو بھی حاجت ہوگی پوری ہوگی۔

## نماز کی طرف رغبت پیدا ہونا۔

اگر کوئی شخص نماز میں غفلت برتتا ہو یا نماز پڑھنے میں با قاعدگی سے کام لیتا ہو تو اس کو چاہیے کے روزانہ سورۃ مزمل کی تلاوت کیا کرے۔ اگر یہ عمل دوسروں کے لیے کریں تو روزانہ ۳ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر پانی پر دم کر کے انہیں پلائیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے نماز کی طرف طبیعت راغب ہوگی اور نماز کی پابندی کی عادت پڑے گی۔

## جوڑوں کے درد کے لئے۔

اگر کسی شخص کو جوڑوں کے درد کی شکایت ہو تو روغن زیتون پر ۴۱ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کر دیں، اول وآخر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پھر اس تیل کو روزانہ درد کی جگہ لگائیں اور ہلکی ہلکی مالش کریں۔ انشاء اللہ ایک ماہ کے اندر اندر جوڑوں کے درد سے نجات مل جائے گی۔

## کسی بھی مرض سے جلد نجات کے لئے۔

اگر کوئی شخص کسی موذی بیماری میں مبتلا ہو اور جلد از جلد اس سے نجات حاصل کرنے کا خواہش مند ہو تو اس نقش کو اپنے گلے میں ڈالے اور یہی نقش روزانہ طشتری پر گلاب و زعفران سے لکھ کر تازہ پانی سے دھو کر پیا کرے۔ ۵ روز تک یہ طشتری پئیں، انشاء اللہ بیماری سے نجات ملے گی۔

نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۲۸۲۳ | ۲۲۸۱۸ | ۲۲۸۲۵ |
| ۲۲۸۲۴ | ۲۲۸۲۲ | ۲۲۸۲۰ |
| ۲۲۸۱۹ | ۲۲۸۲۶ | ۲۲۸۲۱ |

## رجعت وگردش کے لئے۔

اگر کوئی شخص رجعت یا گردش لیل ونہار کا شکار ہو اور اس کے کام میں رکاوٹ پڑتی ہو اور اس قدر بدحالی، کس وہ معاشرے میں اور دنیا والوں کی نظروں میں قابل رحم بن گیا ہو تو اس کو چاہیے کہ نماز عشاء کے بعد ۳۱۳ مرتبہ سورۂ مزمل کی اس آیت کا ورد کریں۔

**علم ان لن تحصو ۃ فتا ب علیکم** اس ورد کو ۴۰ دن تک جاری رکھیں۔ انشاء اللہ رجعت ونحوست اور گردش لیل ونحار سے نجات ملے گی۔ اور اگر کسی کی بددعاؤں کی وجہ سے آفتیں برس رہی ہوں گی تو ان آفتوں سے بھی انشاء اللہ نجات مل جائے گی۔ اس آیت کا نقش بھی مصائب وآلام سے محفوظ رکھنے میں اور نجات دلانے میں تیر کی طرح کام کرتا ہے۔ نقش یہ ہے۔ اس کو فیروزی رنگ کے کپڑے میں یا نیلے رنگ کے کپڑے میں پیک کر کے گلے میں ڈالیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۸ | ۳۶۱ | ۳۶۴ | ۳۵۰ |
| ۳۶۳ | ۳۵۱ | ۳۵۷ | ۳۶۲ |
| ۳۵۲ | ۳۶۶ | ۳۵۹ | ۳۵۶ |
| ۳۶۰ | ۳۵۵ | ۳۵۳ | ۳۶۵ |

## قوت حافظہ کے لئے۔

جو بچے قرآن حکیم حفظ کر رہے ہوں اور ان کو یاد کرنے میں دشواری محسوس ہو تو ان کے گلے میں یہ نقش ڈالیں۔ انشاء اللہ اس نقش کی برکت سے اس کی قوت حافظہ میں اضافہ ہوگا اور ان کو سبق آسانی سے یاد ہوگا اس نقش کو کالے رنگ کے کپڑے میں پیک کر کے گلے میں ڈالیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۹۲ | ۳۹۶ | ۳۹۹ | ۳۸۵ |
| ۳۹۸ | ۳۸۶ | ۳۹۱ | ۳۹۷ |
| ۳۸۷ | ۴۰۱ | ۳۹۴ | ۳۹۰ |

| ۴۰۰ | ۳۸۸ | ۳۸۹ | ۳۹۵ |
|---|---|---|---|

## مہلک امراض کے لئے۔

اگر کوئی شخص کسی مہلک بیماری میں مبتلا ہو اور کسی بھی علاج سے اس کی تندرستی بحال نہ ہو رہی ہو تو اس شخص کے گلے میں یہ تعویز ڈالیں اور ایک عدد تعویز اس کے گھر میں لٹکا دیں۔ دونوں ہی تعویز کالے رنگ کے کپڑے میں پیک ہوں گے۔ اگر مرض شدید ہو تو اس کو پینے کے تعویز بھی دیئے جائیں اور ان کی تعداد حسب ضرورت رکھیں۔ گلے میں یہ تعویز ڈالیں۔

۷۸۶

| ۳۷۶ | ۳۹۰ | ۳۸۷ | ۳۸۴ |
|---|---|---|---|
| ۳۸۸ | ۳۸۳ | ۳۷۷ | ۳۸۹ |
| ۳۸۲ | ۳۸۵ | ۳۹۲ | ۳۷۸ |
| ۳۹۱ | ۳۷۹ | ۳۸۱ | ۳۸۶ |

پینے کے لئے درج ذیل نقش دیا جائے۔

۷۸۶

| ۵۱۶ | ۵۰۸ | ۵۱۳ |
|---|---|---|
| ۵۱۰ | ۵۱۲ | ۵۱۵ |
| ۵۱۱ | ۵۱۷ | ۵۰۹ |

پینے والے نقوش گلاب وزعفران سے لکھے جائیں۔ یہ نقوش ان ہی لوگوں کا فائدہ دیں گے جو کلام الٰہی پر یقین رکھتے ہوں۔

## خواب میں کوئی جگہ دیکھنا۔

اگر کسی مقام کو خواب میں دیکھنے کی خواہش ہو تو رات کو عشاء کے بعد ننانوے مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر اس مقام کا تصور کر کے سو جائیں، انشاء اللہ وہ مقام خواب میں صاف طور پر دکھائی دے گا۔ سورۂ مزمل پڑھنے کے بعد کسی سے بات کئے بغیر سو جانا چاہیے تب ہی کامیابی ملے گی۔

## جادو کا علاج۔

اگر کسی شخص پر جادو ہو تو سورۂ مزمل ۷ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے سحر زدہ کو پلائیں۔ انشاء اللہ سحر کا اثر زائل ہو جائے گا۔ اول وآخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھیں، اسی پانی کو اگر مسحور کے چہرے اور سینے پر ملیں تو بہتر ہے۔

## دفینے کی جگہ معلوم کرنے کے لئے۔

اگر دفینہ کی جگہ معلوم کرنی ہو تو عشاء کی نماز کے بعد چالیس مرتبہ سورۂ مزمل کی تلاوت کریں، اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس عمل کو لگاتار پچاس دن تک کریں۔ اس عمل کو کرتے وقت حصار ضرور کر لیں، اپنے چاروں طرف دائرہ کھینچ لیں، انشاء اللہ اس دوران تا آخری دن چار سیاہ پوش آئیں گے اور السلام علیکم کہیں گے، اس کے بعد پوچھیں گے کہ اے آدم کے بیٹے! تم کیا چاہتے ہو؟ ان سے پوچھیں کہ فلاح جگہ دفینہ ہے اس کی نشاندہی وہ نشاندہی کر کے غائب ہو جائیں گے، حسب استطاعت شیرینی تقسیم کر کے اس جگہ جا کر جہاں نشاندہی کی گئی ہے کاروائی کرے۔ انشاء اللہ دفینہ بہت آسانی سے باہر آ جائے گا۔ اس عمل کو حصار کیے بغیر نہ کریں ورنہ رجعت یا کسی نقصان کا اندیشہ رہے گا اور اس عمل کو پوری رازداری کے ساتھ کریں۔ انشاء اللہ بھرپور کامیابی ملے گی۔

## جن کو مسخر کرنا۔

اگر جن کو مسخر کرنا ہو تو سورۂ مزمل روزانہ ۱۰۰ مرتبہ پڑھیں لگاتار ۴۰ دن تک پڑھیں، روزانہ اول وآخر ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ انشاء اللہ جن مسخر ہوگا۔ اس عمل کے دوران پرہیز جلالی اور ترک حیوانات ضروری ہے۔ پرہیز کے بغیر کامیابی نہیں ملے گی۔

## غیب سے فتوحات حاصل کرنا۔

جو شخص یہ چاہے کہ اس کو غیب سے فتوحات حاصل ہوں اور اس کی ہر مشکل آسان ہو جائے تو عروج ماہ میں باوضو ہو کر دو رکعت نفل نماز ادا کرنے کے بعد ۲۱ مرتبہ **کھیعص کفا یتنا** پڑھے پھر ۲۱ مرتبہ سورۂ مزمل پڑھے، اس کے بعد ۲۱ مرتبہ **حم عسق حما یتنا** پڑھے پھر مندرج ذیل نقش ۲۱ بار لکھے، اس عمل کو ۲۱ دن تک جاری رکھے۔ ۲۲ ویں دن اس عمل کو اسی طرح کر کے ۲۲ نقش لکھے اور انہیں آٹے میں گولیاں بنا کو دریا میں ڈالے۔ جو نقش سب سے آخیر میں لکھے اس کو اپنے بازو پر باندھ لے۔ باقی ۲۱ نقش دریا میں ڈال دے۔ انشاء اللہ غیب سے زبردست مدد حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۸ | ۲۳ | ۲۴ |
|---|---|---|
| ۲۱ | ۲۵ | ۲۹ |
| ۲۶ | ۲۷ | ۲۲ |

## دشمن سے بچاؤ کے لئے۔

اگر کسی دشمن کے سامنے کسی وجہ سے جانا ہو اور اندیشہ اس بات کا ہو کہ دشمن نقصان پہنچائے گا یا ذلیل کرنے کی کوشش کرے گا تو سورۂ مزمل ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے، اس کے بعد دشمن کے روبرو چلا جائے، انشاء اللہ دشمن کی زبان بند رہے گی اور وہ ایک حرف بھی اپنی زبان سے نہ نکال سکے گا۔ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

## روزگار کے لئے۔

کچھ لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں جو اپنے روزگار کے لئے بھرپور کوشش کرتے ہیں، ان کی بھاگ دوڑ مسلسل جاری رہتی ہے لیکن اس کے باوجود اس کا روزگار ہمیشہ متاثر ہی رہتا ہے وہ انتھک محنت کرنے کے باوجود غربت و افلاس کا شکار ہی رہتے ہیں۔ ایسے لوگ اگر سورۂ مزمل کی آیت **یبتغو ن من فضل الله** کا ورد صبح و شام تین سو مرتبہ کرنے کا معمول بنائیں تو اس کے روزگار میں اللہ کے فضل سے استحکام پیدا ہوسکتا ہے۔ اس آیت کا نقش معیشت کو مضبوط اور مستحکم کرنے میں مفید ثابت ہوتا ہے۔ اس آیت کے دو نقش بنانے چاہئیں۔ ایک نقش پر اپنا نام مع والدہ لکھ کر پھل دار درخت پر لٹکا دئیں اور دوسرا نقش اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔ انشاء اللہ کچھ ہی دنوں میں مالی پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۶۲۵ | ۶۲۹ | ۶۳۲ | ۶۱۸ |
|---|---|---|---|
| ۶۳۱ | ۶۱۹ | ۶۲۴ | ۶۳۰ |
| ۶۲۰ | ۶۳۴ | ۶۲۷ | ۶۲۳ |
| ۶۲۸ | ۶۲۲ | ۶۲۱ | ۶۳۳ |

برائے فلاح ابن فلاح

## ثابت قدم رہنے کے لئے۔

اس دنیا میں جب سے یہ دنیا بنی ہے، حق و باطل کی کشمکش اور معرکہ آرائی جاری ہے۔ کچھ لوگ اس دنیا میں مثبت کام کر رہے ہیں اور کچھ لوگوں کا رول منفی ہے۔ کچھ لوگ اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے جدوجہد میں مصروف ہیں اور کچھ لوگ شیطان کے مشن کو فروغ دینے میں مصروف ہیں۔ جو لوگ اللہ کی رسی کو مضبوطی سے تھامے ہوئے ہیں اور حق کی خاطر ہر موقعہ پر سینہ سپر رہتے ہیں انہیں بہت سے دشواریوں اور کٹھنائیوں سے گزرنا پڑتا ہے۔ کبھی کبھی ناگفتہ بہ حالات کی وجہ سے ان کے قدم بھی ڈگمگا جاتے ہیں۔ حق و باطل کی معرکہ آرائی میں ثابت قدم رہنے کے لئے اس نقش کو اپنے گلے میں ڈالیں۔

۷۸۶

| ۴۲۹ | ۴۳۲ | ۴۳۵ | ۴۲۲ |
|---|---|---|---|
| ۴۳۴ | ۴۲۳ | ۴۲۸ | ۴۳۳ |
| ۴۲۴ | ۴۳۷ | ۴۳۰ | ۴۲۷ |
| ۴۳۱ | ۴۲۶ | ۴۲۵ | ۴۳۶ |

## عبادت و توفیق کے لئے۔

اس دنیا میں اللہ تعالیٰ کی عبادت کی توفیق اللہ کی ہی طرف سے ملتی ہے۔ بندے کا اپنا کوئی کمال نہیں ہے۔ جو لوگ نماز و زکوٰۃ میں کوتاہی برتتے ہوں اس کے لئے یہ نقش موثر ثابت ہوتا ہے۔ اس نقش کو گلے میں ڈالیں اور اللہ سے نماز و زکوٰۃ کی توفیق بھی طلب کرتے رہیں۔ انشاء اللہ نماز کی پابندی کی توفیق نصیب ہوگی اور زکوٰۃ بروقت ادا کرنے کا جذبہ بھی دل میں پیدا ہوگا۔

۷۸۶

| ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۲۰۵ | ۱۹۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۴ | ۱۹۲ | ۱۹۸ | ۲۰۳ |
| ۱۹۳ | ۲۰۷ | ۲۰۰ | ۱۹۷ |
| ۲۰۱ | ۱۹۶ | ۱۹۴ | ۲۰۶ |

**جاری ہے۔۔۔**

# زائچہ جات

| نام رپورٹ | رپورٹ میں زیر بحث موضوع |
| --- | --- |
| بچے کا نام، برج، ستارہ اور صدقہ | نومولود کو نحس کواکبی اثرات سے محفوظ رکھنے۔ طالع، قمری، شمسی برج و ستارہ اور بچہ کی صحت و سعادت کے لیے ضروری صدقات کا بیان شامل رپورٹ ہے۔ (فیس 1000 روپے) |
| خوش قسمتی کا پتھر | کون سا خاص پتھر آپ کے لیے صحت، تحفظ سحر و جادو، شادی، نوکری، ترقی، کاروبار، محبت، خوش قسمتی، فائدہ، خوش بختی لائے گا۔ (فیس 1000 روپے) |
| وقتی زائچہ | ایک وقت میں انسانی زندگی سے متعلق کسی ایک معاملہ (مثلاً شادی، کاروبار، اولاد، سیاسی مستقبل وغیرہ) پر تفصیلی روشنی ڈالی جائے گی۔ (فیس 1000 روپے) |
| 23 اُمور کی رپورٹ | زندگی کے 23 اہم امور پر یہ نجومی رپورٹ پیدائشی زائچہ کی روشنی میں تیار کی جاتی ہے۔<br>1۔ مزاج و کردار 2۔ زندگی میں خوشیاں اور تکمیل خواہشات 3۔ محبت اور رومانس 4۔ مشاغل 5۔ صحت 6۔ مالی حالت 7۔ طریق زندگی 8۔ کیرئیر 9۔ روزگار 10۔ خوش قسمتی کا پتھر 11۔ خوش قسمتی کی دھات 12۔ خوش قسمتی کا دن 13۔ خوش قسمتی کا رنگ 14۔ آپ کا برج 15۔ آپ کا کوکب 16۔ اسم الٰہی برائے ذکر 17۔ زائچہ پیدائش 18۔ شرف و ہبوط کواکب 19۔ خوش قسمتی کا عدد 20۔ خصوصی صدقات 21۔ قمری برج / کوکب اور اس کے اثرات 22۔ شمسی برج / کوکب اور اس کے اثرات 23۔ طالع برج / کوکب اور اس کے اثرات۔ (فیس 2000 روپے) |
| سالانہ زائچہ | آپ کے آنے والے ماہ و سال آپ کے لیے کیا لے کر آ رہے ہیں؟ آپ کو کن حالات اور واقعات سے واسطہ پڑ سکتا ہے؟ یہ سب کچھ جاننے کے لیے یہ رپورٹ آپ کے لیے حد درجہ مفید ثابت ہو گی۔ یوں کسی بھی ایک خاص عرصہ کے اندر ہونے والی ہر ممکنہ تبدیلی، بہتری اور خرابی سے آپ آگاہ ہو سکیں گے۔ (فیس 2500 روپے) |
| مہورت | کوئی کام کب شروع کریں۔؟ مثلاً نئی دوکان یا کاروبار شروع کرنے کا وقت، نئے مکان کی بنیاد رکھنے کا وقت، شادی یا نکاح کا وقت، ڈلیوری کا وقت اور بالکل اس طرح آپ کی دلچسپی کے کسی بھی کام کا وقت۔ (فیس 2000 روپے) |
| شادی/شراکت ٹھیک ہے یا غلط | یہ دیکھنے کے لیے کہ آپ جس سے شادی کرنے جا رہے ہیں یا باہم مل کر کوئی کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے۔ اس سے شادی یا شراکت ٹھیک رہے گی یا نہیں۔ (فیس 2000 روپے) |

نوٹ: نمونہ کی رپورٹ آپ دفتر آ کر دیکھ سکتے ہیں۔

# علم نجوم کی نظر میں

# آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

عبدالحئی راٹھور

## حمل



| عرصہ حکومت | 21 مارچ تا 20 اپریل |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا، ل، ع، ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| خوش قسمت پتھر | مرجان، یاقوت |
|---|---|
| خوش قسمت دن | ہفتہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8 نومبر

مالی حالات میں اچانک مثبت تبدیلی رونما ہوگی۔ شریک حیات کے ساتھ معاملات خوشگوار رہیں گے۔ گھریلو معاملات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ کوئی بھی فیصلہ جلد بازی میں لینا بہتر نہ رہے گا۔ حصول پیشہ کو لے کر پریشان ہیں تو رواں عرصے میں کوشش کریں، کامیابی مل سکتی ہے۔ آپ اکثر باتوں کو لے کر ذہنی پریشانی کا شکار رہیں گے۔ طالب علموں کو چاہیے کہ وہ تفریح اور کھیل کود جیسے کاموں کی نسبت زیادہ توجہ تعلیم پر رکھیں۔ آپ کی توجہ کھانے پینے کی طرف رہے گی اور بازاری کھانے بھی کھائیں گے۔

### 9 تا 16 نومبر

انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر وغیرہ کھیلنے کے لیے مناسب وقت نہیں ہے۔ کیونکہ آپ مالی فائدہ حاصل نہ کر سکیں گے۔ کسی قسم کی ذہنی پریشانی ہے تو دور ہو جائے گی لیکن شریک حیات کے ساتھ معاملات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ اب وقت آ گیا ہے کہ جب آپ کی خواہشات عملی شکل اختیار کر لیں گی۔ انٹر و میٹرک کے طالب علموں کے اندر تعلیم کے حوالے سے سنجیدگی کا عنصر نظر نہیں آ رہا ہے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کے پاس تعلیم سے متعلقہ فیصلے کرنے کے لیے موثر وقت ہے۔ وہ افراد جو قرض لینے کی کوشش کر رہے ہیں ان کی محنت بھی رنگ لاتی نظر آ رہی ہے۔ پچھلے کچھ عرصے میں اگر آپ کی کوئی شے گم ہوگئی تھی وہ واپس مل جائے گی۔

### 17 تا 24 نومبر

قرضہ ملتا نظر نہیں آ رہا۔ وہ افراد جو مستقل بیماری کا شکار ہیں ان کو چاہیے کہ احتیاط کریں ان کی بیماری شدت اختیار کرتی نظر آ رہی ہے۔ وہ افراد جو رشتے یا منگنی کے خواہش مند ہیں ان کی یہ تمنا پوری ہو جائے گی۔ ملازمت پیشہ افراد کے کام میں

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہوگا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو ۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہوگا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

**یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نُحُوْسَۃِ الْکَوَاکِبِ وَ رُجُوْعِہٖ وَ وَبَالِہٖ وَ سُوْءِ نَظْرِہٖ بِحَقِّ یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔**

عددی جدول

| حروف | عدد |
|---|---|
| ا ی ق غ | ۱ |
| ب پ ک گ ر ڑ | ۲ |
| ج چ ل ش | ۳ |
| د ڈ م ت ٹ | ۴ |
| ہ ن ث | ۵ |
| و س خ | ۶ |
| ذ ع ز | ۷ |
| ح ف ض | ۸ |
| ط ص ظ | ۹ |

مثال

اکبر: ا ک ب ر

۱ ۲ ۲ ۲ =۷

آسانی آئے گی اور کام کو اچھے طریقے سے سمجھ پائیں گے۔ سفر کرنے اور ویزے کے لیے اپلائی کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں، ناکامی کا سامنا ہوگا۔ پرانے یار دوستوں سے ملاقات ہوگی۔ اپنے جذبات اور غصے کو قابو میں رکھیں، ورنہ معاملات خراب ہو سکتے ہیں۔ اولاد کی طرف توجہ دیں گے۔ انعامی سکیموں، پرچی وغیرہ سے مالی فائدہ ہوگا۔

## 25 تا 30 نومبر

قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ اپنی ذات کو دوسروں پر ترجیح دیں گے اور اپنے آپ کو ضرورت سے بڑا اور سمجھ دار انسان خیال کریں گے۔ کاروباری افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ جن لوگوں نے وعدے کیے ہوئے ہیں وہ وعدے وقت پر پورے کریں گے۔ کھیل کود کے کاموں میں دلچسپی نہیں لیں گے۔ ایسے لوگ جو معاشرے میں عزت و وقار رکھتے ہیں وہ لوگ روپیہ کمانے میں آپ کی مدد کریں گے۔ شریک کار سے جو بھی مطالبات ہیں وہ پورے نہ ہوں گے، اُلٹا آپ کے لیے مسائل کا باعث بنیں گا۔ پانی کی کمی کی وجہ سے طبیعت ناساز ہو سکتی ہے۔ بہتر یہی ہے کہ پانی کا استعمال زیادہ سے زیادہ کریں۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔

| سعد تاریخیں | 1-9-10-14-15-24-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-12 |
| لکی نمبر | 5-1 |




| عرصہ حکومت | 21 اپریل تا 20 مئی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ب، و |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |

| خوش قسمت پتھر | ہیرا نیلم |
|---|---|
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

## یکم تا 8 نومبر

غیر ضروری اخراجات قابو میں آتے نظر آ رہے ہیں۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ شریک کار اور آپ کے درمیان اگر کوئی مسئلہ وغیرہ ہے تو وہ بھی حل ہو جائے گا۔ اندرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے بہتر نہیں ہے۔ ممکن ہے کہ آپ دفتر والوں کے کام سے سفر کریں، لیکن آپ کو دوران سفر یا مقام مقصود پر پہنچ کر بھی پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ سفر پر جانے سے پہلے دال صدقے کے طور پر دے دیں۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ رواں عرصے میں آپ زیادہ تر نرم مزاج رہیں گے۔

## 9 تا 16 نومبر

غیر ضروری اخراجات پر قابو پاتے نظر آ رہے ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کو ترقی کی خوشخبری سننے کو ملے گی۔ کاروبار کے سلسلہ میں تجارت کرنا فائدہ مند رہے گا۔ کاروبار میں بہتری کے حوالے سے آپ کے ذہن میں نئے نئے آئیڈیاز آئیں گے۔ گھر کی تزئین و آرائش اور سواری کی مرمت کا پلان بنائیں گے لیکن اسے عملی شکل نہ دے سکیں گے۔ لمبے سفر سے گریز کریں کیونکہ دوران سفر آپ کو مسائل کا سامنا ہو گا اور نہ ہی آپ اپنے مقصد میں اُمید کے مطابق کامیاب ہو پائیں گے۔ قانونی معاملات سے جتنا ہو سکے دور رہنے کی کوشش کریں کیونکہ ان سے آپ کو پریشانی کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔

## 17 تا 24 نومبر

قرضہ لینے کے موزوں وقت نہیں ہے۔ اخراجات میں غیر ضروری اضافہ ہوگا اور ان کو کنٹرول بھی نہ کر سکیں گے۔ کرایہ پر یا ذاتی مکان کی خریداری کے لیے اچھا وقت ہے۔ آپ کو مناسب قیمت پر اچھی جگہ مل جائے گی۔ لوگ آپ کی بات سننا پسند کریں گے۔ ممکن ہے کہ آپ کی رائے پر عمل بھی کیا جائے۔ کاروباری افراد کے کام میں اضافہ ہوگا۔ گاہکوں کا آنا جانا رہے گا اور نئے آرڈر بھی ملیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ معاملات میں خرابی آئے گی۔ منگنی اور شادی کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر وغیرہ کھیلتے ہیں تو کوئی بڑا انعام نکلنے کی توقع نہیں ہے۔ صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔

## 25 تا 30 نومبر

کاروبار سے وابستہ افراد کے کام میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ تجارت کے سلسلے میں کسی ذاتی کام کے لیے بیرون ملک سفر کرتے ہیں تو چند ایک چھوٹی موٹی پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف ضرورت کے مطابق نہ ہو گی۔ اپنے جذبات کو قابو میں رکھیں، صبر سے کام لیں ورنہ آپ کے اکثر ہوتے ہوئے کام رُک جائیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ بہتر وقت گزرے گا، ان کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ قانونی نوعیت کے مسائل کافی حد تک حل ہو جائیں گے۔ علاوہ ازیں حل کے لیے آپ کے جان پہچان کے لوگوں کا ہاتھ بھی ہوگا۔ ملازمین سے وابستہ کام مقررہ وقت پر حل نہ ہو سکیں گے۔

| سعد تاریخیں | 3-21-26-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-14-15 |
| لکی نمبر | 3-6-7 |




| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |

| | |
|---|---|
| منسوبی حروف | ک،ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |
| خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

## یکم تا 8 نومبر

اولاد کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ ان سے وابستہ اُمیدیں پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ آپ کا رجحان خط و کتابت اور فنون لطیفہ کی طرف کم رہے گا۔ بہو کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ بیرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گا۔ جلد بازی کا سفر آپ کے لیے اور آپ کے گھر والوں، دونوں کے لیے پریشانی لے کر آ رہا ہے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل ہیں تو وہ حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ اس سلسلے میں آپ کے بہن بھائی اور یار دوست بھی آپ کے لیے مددگار ثابت ہوں گے۔ آپ کا رجحان لڑائی جھگڑے جیسے کاموں کی طرف رہے گا۔ اکثر مواقعوں پر آپ اخلاقی حدود کو بھی پار کرتے نظر آ رہے ہیں۔

## 9 تا 16 نومبر

بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں کے لیے خرچ کریں گے۔ علوم مخفی میں آپ کی دلچسپی مزید بڑھے گی۔ اولاد کی صحت میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ اندرون ملک سفر کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں کیونکہ دوران سفر حادثہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو اپنے ساتھ کام کرنے والے افراد کی مدد درکار ہو تو وہ آپ کی مدد کے لیے ضرور آئیں گے۔ عشق و محبت جیسے کاموں میں آپ پیسے کا ضیائع کریں گے۔ صحت میں بہتری آئے گی۔ اُمیدوں کو عملی شکل دینے کے لیے کوشاں رہیں، کامیابی ملنے کی توقع ہے۔

## 17 تا 24 نومبر

ملازمت پیشہ افراد کے عہدہ میں اضافہ کی توقع نہیں ہے۔ وہ افراد جو نوکری میں تبدیلی کے بارے میں سوچ رہے ہیں اور ان دنوں میں کوئی حتمی فیصلہ نہ لیں تو بہتر رہے گا۔ محفلوں اور دعوتوں میں جانا ہوگا۔ اولاد کی خوشی ملے گی۔ سفر کے لیے جانا ہوگا۔ گفتگو اور تحریر صلاحیت لوگوں کو متاثر کرے گی۔ یار دوستوں سے دور رہیں گے۔ انعامی سکیمیں کھیلنا فائدہ مند رہے گا۔ کسی کو قرض نہ دیں۔ بیرون ملک یا عمر پر جانے کے لیے کی گئی کوششوں کے مثبت نتائج نکلیں گے۔ صحت کے مسائل سامنے آئیں گے۔ اپنی عزت و وقار کا خیال رکھیں۔ آپ کے ملازمین آپ کی بدنامی کی وجہ بن سکتے ہیں۔

## 25 تا 30 نومبر

اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو آپ کے لیے بہتر ثابت نہ ہوگا، نہ ہی آپ کو اپنے مقصد میں کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ علاوہ ازیں وہاں آپ کو پریشانی کا سامنا بھی ہوگا۔ نوکری سے متعلق چند ایک خواہشات پوری ہوں گی۔ اجنبی لوگوں سے معاملات کے دوران محتاط رہیں، آپ کے خلاف سازشیں کرتے نظر آتے ہیں۔ مالی معاملات میں پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ لیکن اگر آپ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کو مل جائے گا۔ بہو آپ کی باتوں/خواہشات پر عمل کرے گی۔ تعلیمی نصاب کے علاوہ دوسری کتابوں میں بھی آپ کی دلچسپی بڑھے گی۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے میل جول کم رہے گا۔

| | |
|---|---|
| سعد تاریخیں | 1-5-14-15-24-28 |
| نحس تاریخیں | 9-10-17 |
| لکی نمبر | 5-2 |

# سرطان



| | |
|---|---|
| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح،ھ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی، ہیرا، مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

## یکم تا 8 نومبر

اولاد کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ یار دوستوں یا اولاد کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں اونچ نیچ کا سامنا رہے گا۔ آپ کو گھریلو سکون میسر رہے گا۔ اگر آپ نے کسی کو قرضہ دے رکھا ہے تو وہ رقم یا اشیاء واپس ملتی نظر نہیں آ رہیں۔ رواں دنوں میں آپ خوش مزاجی سے کام لیں گے۔ آپ کی اُمیدیں اور تمنائیں پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ مالی معاملات کے حوالے سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ دعوتوں اور شادی بیاہ میں آپ کی شرکت رہے گی۔ ممکن ہے کہ یہ دعوت یار دوستوں کی طرف سے ہو۔ ڈرائیونگ کرتے اور پیدل چلتے وقت احتیاط کریں، حادثہ کا اندیشہ ہے۔

## 9 تا 16 نومبر

بیماری طوالت اختیار کر گئی ہوئی ہے تو اب صحت میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ وراثتی معاملات کی وجہ سے پریشان ہیں تو وہ پریشانی بھی کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ نیز ان کو نئے آرڈر بھی ملیں گے۔ یار دوستوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کا انداز گفتگو تلخ رہے گا۔ شادی بیاہ کی تقریبات اور محفلوں میں آپ شرکت کریں گے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے بھی مالی فائدہ حاصل کرتے نظر آ رہے ہیں۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ توقعات اور کام حل نہ ہو سکیں گے۔

## 17 تا 24 نومبر

وہ لوگ جو بیرون ملک جانے کا ارادہ کر رہے ہیں ان کی راہ میں رکاوٹیں آئیں گی۔ بچوں کے حوالے سے پریشانی سامنے آئے گی۔ عشق ومحبت کے معاملات میں خرابی متوقع ہے۔ دوران سفر بے احتیاطی کے سبب حادثہ کا اندیشہ ہے۔ میٹرک تک کے طالب علموں کے لیے بھی بہتر وقت ثابت ہوگا۔ ان کی امتحانات اور ٹیسٹ میں کارکردگی بہتر رہے گی۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات بہتر ہوں گے۔ قانونی معاملات میں دخل اندازی سے گریز کریں، ورنہ آپ کسی بڑی مشکل میں پڑ سکتے ہیں۔ کاروباری افراد کے منصوبے اور ڈیلز ان کی اُمید کے مطابق شکل اختیار نہ کرسکیں گی۔

## 25 تا 30 نومبر

حصول آمدن کے حوالے سے آپ کو مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ غیر ضروری کاموں میں وقت کا ضیائع کریں گے۔ شراکتی کاروبار کرنے والے افراد کو اپنے شریک کار سے مالی مدد ملے گی۔ سر درد کا شکار رہیں گے۔ اچھا رشتے ملنے کے امکانات ہیں۔ گھریلو معاملات اور مسائل کو لوگوں پر ظاہر نہ ہونے دیں۔ آپ کی اس کمزوری سے فائدہ اُٹھانے کی کوشش کریں گے۔ والد کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی، ان کی طرف سے آپ کو بہتر مشورہ بھی ملے گا۔ سرکاری ملازمت کرنے والے افراد کے عہدے میں ترقی کا امکان ہے۔ کسی شخص کو اُدھار رقم یا کوئی اشیاء دے رکھی ہے تو رواں دنوں میں واپس ملنے کی توقع ہے۔ اکثر خواہشات تکمیل نہ پاسکیں گی۔

| سعد تاریخیں | 3-21-26-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-12-19-20 |
| لکی نمبر | 2-7-1 |

# اسد



| عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
|---|---|
| منسوبی کوکب | شمس |
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت، مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار، منگل، بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا، سبز، سرخ |

## یکم تا 8 نومبر

سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن ہے، نیز سفر کرنا آپ کے لیے فائدہ مند بھی رہے گا۔ علاوہ ازیں آپ پیدل سفر بھی زیادہ کریں گے۔ آپ کے غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوتا نظر آرہا ہے۔ گھریلو معاملات حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔ عمر میں بڑے اور حکومتی عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو وہ حل ہو جائیں گے۔ صحت کے حوالے سے آپ کو چھوٹی موٹی بیماری کا سامنا ہوگا۔ آپ کے خلاف خفیہ سازشیں بھی کی جائیں گی۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بھرپور رہے گی۔ انٹری ٹیسٹ وغیرہ دیتے ہیں تو اس کے نتائج بھی بہتر آئیں گے۔ منگنی، نکاح کرنے کے حوالے سے یہ ہفتہ بہتر نہیں ہے۔

## 9 تا 16 نومبر

حکومتی افسران سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ سواری یا مکان کی خرید وفروخت کے لیے سعد وقت ہے۔ تجارتی معاہدے اور دوسروں سے رقم کے حصول کے لیے یہ مناسب وقت ہے۔ شریک حیات کی تلاش میں ہیں تو اپنی کوششیں تیز کردیں، آپ کو کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ ملازمین کے ذمے لگائے گئے کام مقررہ وقت پر حل نہ ہوسکیں گے۔ عشق ومحبت جیسے کاموں کی طرف آپ کا رجحان زیادہ رہے گا۔ سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ کاروباری افراد کے لیے یہ وقت پریشان کن گزرے گا۔ خفیہ دشمن آپ کو نقصان پہنچانے کی ہر ممکن کوشش کریں گے۔ انداز گفتگو میں بہتری آئے گی۔

## 17 تا 24 نومبر

قانونی معاملات میں ناکامی ہوگی لہذا کوشش یہی کریں کہ مقدمات کا فیصلہ اس عرصے میں نہ ہو۔ کسی کو قرض نہ دیں۔ جلد واپسی کے امکانات بہت کم ہیں۔ ساس کے ساتھ لڑائی جھگڑے زیادہ ہوں گے۔ شریک حیات کا برتاؤ اچھا رہے گا۔ آپ جنس مخالف کی توجہ کا مرکز بنیں گے۔ علمی اور دینی قابلیت میں اضافہ ہوگا۔ چند ایک خواہشات کی تکمیل ہوگی۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی پیدا ہوگی۔ لیکن معاملات جلد حل ہو جائیں گے۔ جانور پال رکھے ہیں تو ان کی دیکھ بھال پر آپ کافی وقت لگائیں گے۔ صحت خراب ہے تو لاپرواہی مت برتیں۔ اچھی اشیاء کھانے کو ملیں گی۔ انعامی سکیمیں کھیلتے ہیں تو انعام حاصل نہ کرسکیں گے۔

## 25 تا 30 نومبر

عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش سے وہ حل ہو جائیں گے۔ اپنی کمزوریوں اور مسائل کو دوسروں پر ظاہر نہ ہونے دیں۔ ورنہ دشمن ان کو ہتھیار بنا کر استعمال کریں گے۔ بیرون ملک سفر سے وابستہ معاملات با آسانی طے پا جائیں گے۔ عمرے کے لیے جانا ہوگا۔ مزدوری کرنے والے افراد کو کام کے کافی مواقع ملیں گے۔ صحت کے حوالے سے آپ کو چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا، جیسے سر درد، نزلہ وغیرہ۔ ساس کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی۔ سرکاری نوکری کرنے والے حضرات کی ترقی کے امکانات ہیں۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔

| سعد تاریخیں | 1-9-10-19-20-24-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-14-15 |

| لکی نمبر | 1-3-4 |
|---|---|




| عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | پ، غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

## یکم تا 8 نومبر

حصول آمدن میں اضافہ ہوتا نظر آ رہا ہے۔ رواں عرصے میں سفر کی خواہش کو پورا کرنے کے لیے بہترین وقت ہے۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل کا سامنا ہے تو وہ حل نہ ہو سکیں گے۔ بہن بھائیوں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہو سکیں گی۔ شریک حیات اور گھر کے دوسرے افراد کے ساتھ آپ کے تعلقات بہتر رہیں گے۔ شادی بیاہ اور دعوتوں میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔ آپ کو اپنے دشمنوں سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ آپ کے مزاج میں اچانک تبدیلی رونما ہوتی رہے گی۔ کبھی اچانک گرم مزاج اور کبھی اچانک خوش مزاج۔

## 9 تا 16 نومبر

صحت خراب ہے تو علاج جاری رکھیں آپ صحت یاب ہوتے دکھائی دے رہے ہیں۔ مالی حالات میں تنگی رہے اور اخراجات بھی زیادہ ہوں گے اور آپ یہ سمجھ نہ پائیں گے کہ اخراجات کہاں اور کیوں ہو رہے ہیں۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو اس سلسلے میں بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے رابطہ کریں ان کی طرف سے مدد ملنے کی توقع ہے۔ بانڈ نمبر، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان میں کامیابی ملے گی۔ خط و کتابت کی طرف رجحان بڑھے گا اور انٹرنیٹ کا استعمال بھی زیادہ کریں گے۔ بینکوں سے وابستہ مسئلہ حل نہ ہو سکے گا۔ خفیہ دشمن بھی آپ کو نقصان پہنچاتے نظر آ رہے ہیں۔ اولاد جوان ہے تو یہ مالی حالات میں بہتری لانے کی کوشش کریں گے۔

## 17 تا 24 نومبر

موسیقی میں دلچسپی لیں گے۔ وہ افراد جو گھر بنانا چاہتے ہیں یا تبدیل کرنا چاہتے ہیں اس عرصہ میں یہ کام ہرگز نہ کریں۔ بچوں کے ذریعے خوشیوں کا حصول ہوگا۔ وراثتی معاملات کا حل نکلتا دکھائی نہیں دیتا۔ کسی بھی کام میں حتمی فیصلہ کسی کے مشورے پر عمل کرنے کی بجائے خود اچھی طرح سوچ سمجھ کر کرنا زیادہ بہتر ہوگا۔ صحت میں خرابی کی صورت میں ڈاکٹر سے رجوع کریں۔ ورنہ بیماری آپ کو لے بیٹھے گی۔ کپڑوں دوسری اشیاء کی خریداری کے لیے جائیں گے۔ گھریلو ماحول ناخوشگوار رہے گا۔ قانونی معاملات اور مقدمات کے حل کے لیے کوشش کریں، مسئلہ حل ہونے کے امکانات ہیں۔ بہن بھائیوں اور شریک حیات کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔

## 25 تا 30 نومبر

اُدھار رقم دے رکھی ہے تو وہ ان دنوں میں واپس مانگیں، پیسے ملنے کی توقع ہے۔ آپ کی توجہ فلمیں، ڈرامے دیکھنے اور سیر و تفریح کے لیے جانے جیسے کاموں کی طرف زیادہ رہے گی۔ اکثر خواہشات پوری ہوتی نظر نہیں آ رہی ہیں۔ شریک حیات اور سسرالی رشتے داروں کی طرف سے مدد ملتی نظر آ رہی ہے۔ شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت رہے گی۔ ذہنی پریشانی کا شکار ہوتے نظر آ رہے ہیں یہ پریشانی مالی معاملات کو لے کر ہو سکتی ہے۔ بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں ہے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔ پرندوں اور جانوروں میں دلچسپی بڑھے گی۔ علاوہ ازیں اس سلسلے میں لوگوں سے اور دوسرے ذرائع انٹرنیٹ وغیرہ سے معلومات بھی اکٹھا کریں گے۔

| سعد تاریخیں | 3-21-26-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-10-17 |
| لکی نمبر | 3-5-9 |




| عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ت، ر، ط |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |

## یکم تا 8 نومبر

شریک حیات کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔ ان کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ سر بھاری محسوس کریں گے۔ غیر شادی شدہ افراد محبت وغیرہ کے چکر میں پڑے رہیں گے۔ کاروباری افراد نئے کام میں روپے خرچ نہ کریں، کیونکہ روپے پھنس جائیں گے۔ ایسے افراد جن کے بچے سکول یا کالج جاتے ہیں اور سمجھ دار ہیں انہیں چاہیے کہ بچوں کی سرگرمیوں پر نظر رکھیں۔ جو افراد بیرون ملک کا ارادہ رکھتے ہیں وہ اس عرصے میں باہر جانے کی کوشش نہ کریں تو ان کے حق میں بہتر رہے گا۔ آپ کی توجہ کھیلوں کی طرف کم رہے گی۔ ذہن میں کچھ نہ کچھ کرنے کے خیالات پیدا ہوں گے۔ جذباتی پن بڑھے گا۔ لوگوں کے ساتھ رویہ بھی قدرے بہتر رہے گا۔

## 9 تا 16 نومبر

بینک سے لون لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو لون ملنے کی توقع ہے۔ انعامی بانڈ نمبر وغیرہ کھیلنے والے افراد بھی مالی فائدہ حاصل کرتے نظر آ رہے ہیں۔ خواہشات کو پورا کرنے میں ناکام رہیں گے۔ وراثتی معاملات کی وجہ سے پریشان ہیں تو کوشش یہ ہی کریں کہ فیصلہ نہ ہو، اگر ہو گیا تو وہ آپ کے لیے ناخوشگوار ثابت ہوگا۔ منگنی، نکاح کرنے کے لیے سعد وقت ہے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ اگر کوئی مسئلہ ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔ صحت بہتر رہے گی۔ آپ اپنا مال رفاعی کاموں میں بھی خرچ کریں گے۔ بڑے بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے میل جول اور بات چیت کم رہے گی۔

## 17 تا 24 نومبر

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ اس عرصے میں آپ کے اندر اپنا گھر بنانے کی خواہش جنم لے گی اور اس حوالے سے مثبت کوششیں بھی نظر آئیں گی۔ قانونی معاملات میں کامیابی حاصل ہوگی۔ طالب علموں کی راہ میں آسانیاں آئیں گی اور ان کی کارکردگی بہتر رہے گی۔ خواتین بھی دلکش اور خوبصورت نظر آنے کے لیے اپنے اوپر اخراجات کریں گی۔ سیر و تفریح پر جانے کا موقع ملے گا۔ جوئے وغیرہ میں کامیابی ملے گی۔ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے لیے یہ عرصہ بہتر ثابت ہوگا۔ مالی لحاظ سے یہ عرصہ مشکلات لے کر آئے گا۔ محنت زیادہ اور آمدن کم ہوگی۔ وہ ملازمت پیشہ افراد جو مشینری وغیرہ یا کوئی خطرناک کام کرتے ہیں اس عرصے میں زیادہ احتیاط کریں۔

## 25 تا 30 نومبر

وراثتی اُمور کی وجہ سے پریشان رہیں گے۔ جس کی وجہ سے آپ کی صحت میں بھی خرابی آئے گی۔ رشتہ، منگنی اور نکاح وغیرہ کے لیے یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ ذاتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر رہے گا۔ آسان ذرائع سے آمدن حاصل کرنے کی کوشش کریں گے کافی اُمید نظر آتی ہے کہ آپ کو کامیابی ملے گی۔ کھانے پینے کی طرف آپ کا رجحان رہے گا اور ساتھ ہی ساتھ بازاری کھانوں اور دعوتوں میں بھی شرکت رہے گی۔ قیمتی اشیاء کی خرید و فروخت کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ کیونکہ آپ لین دین کے دوران غلطی کریں گے جس کا پچھتاوا آپ کو بعد میں ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 1-9-10-14-15-24-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 12-19-20 |
| لکی نمبر | 3-9-0 |



# عقرب

| عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم تا 8 نومبر

دشمنوں اور مخالفوں پر حاوی رہیں گے۔ رواں عرصے میں آپ کی شخصیت میں جذباتی پن شامل رہے گا۔ شادی بیاہ کے حوالے سے یہ وقت سعد ثابت ہوگا۔ بیرون ملک سفر کی خواہش عملی شکل اختیار کرتی نظر نہیں آ رہی۔ انعامی سکیمیں اور لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ پرانے گھر کی فروخت اس عرصے میں کرنا بہتر ثابت نہ ہوگا۔ اس کے نتیجہ میں گھریلو مسائل جنم لیں گے اور قیمت بھی اُمید کے مطابق نہ مل سکے گی۔ یار دوستوں کے ساتھ بازاری کھانے زیادہ کھائیں گے۔ پرانے دوست سے بھی ملاقات ہوگی۔

## 9 تا 16 نومبر

جسمانی اور ذہنی طور پر صحت مند رہیں گے۔ گھریلو سکون بھی میسر آئے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں بھی بہتری آئے گی۔ دشمنوں سے مقابلے کی پوزیشن میں رہیں گے۔ مالی معاملات کے حوالے سے اچھی خبر سننے کو ملے گی ہو سکتا ہے کسی جگہ سے آپ کو رقم واپس مل جائے جس کے امکانات پہلے بہت کم تھے۔ حکومتی اداروں سے وابستہ مسائل حل نہ ہو سکیں گے۔ قانونی معاملات کا شکار ہیں تو ان سے زیادہ سے زیادہ دور رہنے کی کوشش کریں ورنہ آپ کو کوئی بری خبر سننے کو مل سکتی ہے۔ بیرون ملک سفر کے لیے درست وقت نہیں کیونکہ آپ جس کام کے لیے سفر کرنا چاہتے ہیں اس کے لیے آپ ذہنی طور پر تیار نہیں ہیں۔

## 17 تا 24 نومبر

آپ اپنی محنت کے ساتھ ساتھ اپنی عقل اور چالاکی کا بھی استعمال کر کے فائدہ اٹھائیں گے۔ اُمیدوں اور خواہشات کی تکمیل کیلیے سخت محنت کرنا پڑے گی، پھر بھی کوئی خاطر خواہ نتیجہ نہ نکلے گا۔ دشمن آپ کو مالی لحاظ سے نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ وہ خواتین و حضرات جو شادی کے لیے شریک حیات ڈھونڈ رہے ہیں، ان کو ایک اچھا اور اعلیٰ درجے کا شریک حیات ملنے کی توقع ہے۔ کاروبار کی طرف خوب دھیان لگائیں گے اور سخت محنت کریں گے۔ محنت کی وجہ سے کاروبار میں بڑھوتری ممکن ہے۔ عشق و محبت کے معاملات میں کامیابی کا حصول ممکن نہیں ہے۔ اپنے پالتو جانوروں کا خیال رکھیں، وہ بیمار پڑ سکتے ہیں۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ سواری اور گھر کی مرمت کروائیں گے۔

## 25 تا 30 نومبر

صحت کے حوالے سے درپیش پریشانیاں دور ہو جائیں گی۔ کھانے پینے کی طرف توجہ زیادہ دیں گے۔ ایسے کام جن کی آپ کو سمجھ بوجھ کم ہو اس بارے میں کسی سمجھ دار آدمی کی مدد لینا فضول نہ

ہو گا۔بہن بھائیوں کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔کاروباری معاملات کے حوالے سے دوسروں پر بہت زیادہ بھروسہ نہ کریں، کیونکہ وہ لوگ آپ کی اُمیدوں پر پورا نہ اُتر سکیں گے۔بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو وہ ممکن نہیں ہے۔ملازمت کی تلاش میں ہیں تو خود بھی کوشش کریں اور رشتے داروں کو بھی کہیں، نوکری ملنے کی اُمید ضرور پیدا ہو گی۔رشتے اور منگنی کے طے کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔خفیہ دشمنوں کی سازشوں کا شکار ہوتے دکھائی دیتے ہیں۔

| سعد تاریخیں | 3-26-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-14-15 |
| لکی نمبر | 3-9-8 |

## قوس



| عرصہ حکومت | 23نومبر تا21دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج' پنا' روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعرات' اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا' ہلکا زرد |

### یکم تا 8نومبر

رواں عرصے میں آپ کا کھانا پینا ضرورت سے زیادہ ہوگا اور تفریح وغیرہ کی طرف بھی زیادہ مائل رہیں گے۔بیرون ملک سفر آپ کے لیے نقصان دے رہے گا۔علاوہ ازیں آپ بے چینی اور جلد بازی کا شکار رہیں گے۔اسی طرح آپ انعامی سکیمیں اور میچ وغیرہ میں جلد بازی کی وجہ سے بہتر کامیابی حاصل کرنے میں ناکام رہیں گے۔روزگار کی تلاش کے لیے اندرون ملک سفر کرنا مفید رہے گا۔ممکن ہے کہ آپ کو نوکری مل جائے اس کے علاوہ آپ کو اکثر نئی چیزیں سیکھنے کو ملیں گی۔ایسے افراد جن کے گھریلو حالات توجہ کے طالب تھے اب ایسا وقت ہے کہ آپ کو گھر اور گھر سے متعلق معاملات میں وقت دینے کے مواقع میسر آئیں گے۔اس عرصے میں آپ کے اخراجات میں اضافے کے امکانات ہیں۔

### 9تا 16نومبر

اندرون ملک سفر کے امکانات بن رہے ہیں۔یہ سفر سیر و تفریح کے لیے بھی ہوسکتا ہے اور کاروباری افراد کام کے سلسلے میں بھی کریں گے۔انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو کامیابی ملنے کے امکانات کافی زیادہ ہیں۔آپ کا رجحان عیاشی اور عشق و محبت جیسے کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔قرضہ دیا ہوا ہے تو رقم کی واپسی کے امکانات نہیں ہیں۔اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کے نتائج اُمید کے مطابق نہیں آئیں گے۔ملازمت اور مزدوری کرنے والے افراد کو کام کے حوالے سے پریشانی کا سامنا رہے گا۔خط و کتابت کی طرف رجحان بڑھے گا۔

### 17تا24نومبر

خواہشات کافی حد تک پوری ہو جائیں گی۔انٹرلیول سے اوپر کے طالب علموں کے لیے سعد وقت ثابت ہوگا۔گھریلو حالات کشیدگی کا شکار رہیں گے۔والدہ کے ساتھ تعلقات اچھے نہ ہوں گے۔شریک حیات کے ساتھ تعلقات مجموعی طور پر ٹھیک رہیں گے۔صحت مجموعی طور پر اچھی رہے گی۔جوا وغیرہ نہ کھیلیں۔بڑا انعام نکلنے کی توقع نہیں۔عشق و محبت کے معاملات میں پیسہ لگائیں گے۔عشق و معشوق کے معاملات میں لڑائی جھگڑے ہوں گے۔ذہنی طور پر پریشانی کا شکار رہیں گے۔بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ معاملات میں بہتری آئے گی اور آپ کے لیے مالی بہتری کا سبب بھی بنیں گے۔بیرون ملک سفر کرنا نقصان دے ثابت ہوگا۔اچھے کھانے کھائیں گے۔

### 25تا30نومبر

اولاد جوان ہے تو گھریلو حالات میں بہتری کا سبب بنے گی۔انعامی سکیمیں، لاٹری اور میچ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس میں فائدہ ہوگا۔فنون لطیفہ اور خط و کتابت کی طرف رجحان رہے گا۔قرضہ لینا چاہتے ہیں تو رواں عرصے میں ملتا نظر نہیں آ رہا۔ننھیالی رشتے داروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔قیمتی جواہرات پہننے کا شوق اُجاگر ہوگا۔اصلی جواہرات آپ ہمارے ادارے سے حاصل کر سکتے ہیں۔مخالفوں اور دشمنوں سے مقابلہ میں برتر پوزیشن میں رہیں گے۔اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم ہوگی۔اشیاء کی لین دین کے دوران احتیاط برتیں۔مخالف شخص آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کرے گا۔غیرضروری اخراجات قابو میں آتے نظر آ رہے ہیں۔

| سعد تاریخیں | 1-5-14-15-19-20-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-17 |
| لکی نمبر | 3-9 |

## جدی



| عرصہ حکومت | 22دسمبر تا19جنوری |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ' ج' گ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم' ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعہ' ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا' سفید' سبز |

### یکم تا 8نومبر

سواری کی وجہ سے کچھ تنگی بھی آ سکتی ہے۔سواری کے بدلنے کے امکانات بھی ہیں۔والدہ

کی طرف سے کوئی اچھی خبر سننے کو مل سکتی ہے۔ اس ہفتے میں آپ کا زیادہ رجحان سیر و تفریح پر رہے گا۔ ہو سکتا ہے کہ کسی رومانس میں پھنس جائیں اور اپنے آپ کو اس سے باز نہ رکھ سکیں۔ اس لیے مشورہ دیا جاتا ہے کہ اپنے آپ کو قابو میں رکھیں۔ کاروباری مصروفیات اپنے گھیرے میں لے کر ہی رہیں گی۔ اس ہفتے میں کئی خواہشیں پوری ہو جائیں گی اور لوگ آپ کی بات مان جائیں گے۔ مالی معاملات میں اُتار چڑھاؤ رہے گا۔ گھر کی زینت و آرائش کا سامان تبدیل کیا جا سکتا ہے اور نیا لایا جا سکتا ہے۔ دوستوں کی مدد سے کوئی کامیابی مل سکتی ہے۔

## 9 تا 16 نومبر

اُمیدوں کو عملی شکل دینے کے لیے موزوں وقت ہے نیز ان کے پورے ہونے کے امکانات قوی ہیں۔ انداز گفتگو میں بہتری آئے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں کے ساتھ عزت و احترام کے ساتھ بات چیت کریں گے۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا ہوگا۔ کاروباری افراد کو کام کے حوالے سے تھوڑی پریشانی کا سامنا رہے گا۔ گھریلو سکون میسر آئے گا۔ نیز گھریلو لڑائی جھگڑے چل رہے ہیں تو وہ مسئلہ بھی حل ہو جائے گا۔ عیاشی اور عشق و محبت جیسے کاموں کی وجہ سے پریشانی پیدا ہوگی نیز ان کاموں میں پیسہ بھی ضائع کریں گے۔ بینکوں سے وابستہ مسائل ہیں تو وہ حل ہوتے نظر آتے ہیں۔

## 17 تا 24 نومبر

کاروباری حوالے سے سخت محنت کریں گے اور عزت و شہرت حاصل کرنے کی کوشش کریں گے۔ غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہو گا۔ سیر و تفریح کرنے کے مواقع ملیں گے۔ ساس کے ساتھ جھگڑا متوقع ہے۔ اچھی نصیحت کرنے والے لوگ کم ملیں گے۔ کسی سے قرض لینا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں مل جائے گا، لیکن جس شخص سے قرض لیا ہے اس کے ساتھ نرم اور مہذبانہ رویہ اختیار کریں۔ سفر کے دوران لڑائی جھگڑا ہو سکتا ہے۔ گھریلو ماحول ناخوشگوار رہے گا۔ جوا وغیرہ سے مالی فائدہ ہوگا۔ وہ ملازمت پیشہ افراد جن کی ترقی وغیرہ میں رکاوٹیں آ رہی تھیں اس عرصے میں کافی حد تک چھٹکارا مل جائے گا۔ زمین و جائیداد کے معاملات طے نہ ہو سکیں گے۔ داماد کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔

## 25 تا 30 نومبر

انٹر اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ اپنی ذات پر خاصی توجہ دیں گے اور اپنے آپ کو لوگوں کی نظر میں ہوشیار دیکھنے کی کوشش کریں گے۔ کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ بہن بھائیوں اور یار دوستوں سے ملنا جلنا ہوگا۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام ان کی خاطر و تواضع کیے بغیر حل نہ ہو سکیں گے۔ چند ایک خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ لوگوں سے خوش دلی سے ملیں گے۔ انعامی سکیمیں کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ کی اُمید ہے۔ اشیاء کی خریداری کیلیے جانا ہوگا اور بہتر اشیاء کی مناسب قیمت پر خرید کریں گے۔ معاملات عشق و محبت سے دور رہنے کی کوشش کریں، بدنامی کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 3-21-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 5-12-19-20 |
| لکی نمبر | 8-1-0 |




| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا 18 فروری |
|---|---|
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8 نومبر

گھریلو معاملات و حالات پر زیادہ توجہ دینی ہو گی۔ یہ ہفتہ گھریلو اُمور میں اُلجھا دینے کا باعث ہوں گے۔ بیرون ملک یا زندگی میں آگے بڑھنے کے حوالے سے باہم خاندان کے اندر ہلکا پھلکا اختلاف رہے گا۔ زیادہ سے زیادہ اندرون ملک چھوٹے موٹے سفر پر گزارہ کریں، یہی بہتر ہے۔ حکومتی معاملات اور کاروبار کی تبدیلی کے حوالے سے فیصلے خوب سوچ سمجھ کر کریں اور ان کو وقتی ضروریات کے مطابق طے نہ کریں، بلکہ مستقبل کو مدنظر رکھیں۔ خاندانی جائیداد یا وراثت کے معاملات التواء یا پریشانی کا باعث ہیں تو اُمید ہے ان کے حوالے سے مثبت خبریں سننے کو ملیں گی، اور ان کے حل ہونے کی اُمید پیدا ہو جائے گی۔ مالی حالات بہتر ہوں گے اور اخراجات میں بھی کمی واقع ہو گی۔

## 9 تا 16 نومبر

کاروبار کے سلسلے میں اندرون ملک تجارت کرنا فائدہ مند رہے گا۔ والد کے کام میں ان کا ہاتھ بٹائیں گے۔ گاہکوں کا آنا جانا لگا رہے گا۔ وہ مسئلہ جو ذہنی پریشانی کا باعث بنا ہوا تھا وہ حل ہو جائے گا۔ گھریلو مسائل کے حل ہونے کی کوئی اُمید نظر نہیں آتی۔ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ یہ سیر تاریخی مقامات کا بھی ہو سکتی ہے۔ اپنے حسن اور لباس کی طرف خاص توجہ دیں گے۔ کرایہ پر مکان لینے کے لیے موزوں وقت نہیں، کیونکہ اگر ان دنوں میں مکان لیا تو مکان کی مرمت اور مالک مکان کی وجہ سے کوئی نہ کوئی مسائل آتے رہیں گے۔ قانونی مقدمہ کا فیصلہ اگر ان دنوں میں ہونا ہے تو کوشش کریں کہ اس کو ملتوی کروا دیں، ورنہ نتائج پریشان کن آئیں گے۔

## 17 تا 24 نومبر

اُمیدوں اور خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹیں آئیں گی۔ یار دوست مددگار ثابت نہ ہوں

گے۔ قانونی معاملات میں کامیابی ملے گی۔ آپ کا زیادہ تر دھیان بیرون ملک جانے کی کوششوں پر ہو گا۔ اس حوالے سے بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ مالی حوالے سے پریشانی رہے گی۔ اُمیدوں اور خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹیں آئیں گی۔ آپ ذاتی طور پر کافی خوشگوار ہوں گے۔ آپ کا دھیان زیادہ تر اپنی ذات پر ہوگا۔ اچھے خواب آئیں گے۔ مذہب کی طرف رجحان بڑھے گا۔ مذہبی تقریبات میں جائیں گے۔ دشمنوں پر فتح پائیں گے۔ اولاد کی طرف کافی توجہ دیں گے اور ان کے کئی مسائل/پریشانیاں دور کرنے میں مدد کریں گے۔ کرایہ داروں کے ساتھ لڑائی جھگڑا ہوگا۔

## 25 تا 30 نومبر

چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں سے تعلقات بہتر ہوں گے اور ملنا جلنا رہے گا۔ خط و کتابت اور فنون لطیفہ میں دلچسپی بڑھے گی۔ اپنی اشیاء/سامنا کا دھیان کریں، گم ہونے کا اندیشہ ہے۔ عزت و وقار رکھنے والے افراد آپ کے لیے مددگار ثابت ہوں گے۔ طالب علم کی توجہ تعلیم کی طرف کم اور دوسرے کاموں میں زیادہ رہے گی۔ اندرون ملک سفر کریں گے۔ یہ سفر تجارت کے سلسلے میں بھی ہو سکتا ہے اور سیر وتفریح کے سلسلے میں بھی۔ زمین و جائیداد وغیرہ کے لین دین کے حوالے سے مناسب وقت نہیں ہے۔ مستقل بیماری کا شکار ہیں تو رواں دنوں میں صحت میں بہتری آئے گی۔ کمپیوٹر کا استعمال زیادہ کریں گے۔ لڑائی جھگڑے جیسے کاموں سے دور رہیں، چوٹ وغیرہ لگنے کا اندیشہ ہے۔

| سعد تاریخیں | 5-9-10-19-20-24 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 6-12 |
| لکی نمبر | 7-4-6 |




| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مشتری، نیچون |
| منسوبی حروف | ج، د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، مرجان، مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن، لال، نارنجی |

## یکم تا 8 نومبر

گھریلو ملازمین آپ کے لیے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ جلدی جلدی میں وہ کافی کام غلط بھی کریں گے۔ جلد روپیہ حاصل کرنے کی خواہش پیدا ہوگی اور اس وجہ سے آپ روپیہ حاصل کرنے میں جلد بازی کریں گے جس کی وجہ سے آپ کو مال و دولت کے حوالے سے مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اس عرصے میں آپ دوسرے لوگوں کے ساتھ خط و کتابت کریں گے، اور ان کے ساتھ رابطہ میں رہیں گے۔ آپ کو اعلیٰ تعلیم کے حصول میں مشکلات پیش آئیں گی، لیکن اگر آپ ثابت قدم رہے تو پھر مشکلات آسانیوں میں بدل جائیں گی۔ آپ کے اخراجات بڑھیں گے۔ آپ کے لیے یہ مناسب رہے گا کہ آپ بیرون ملک جانے کے حوالے سے اخراجات نہ کریں۔ اگر سفر پر جانا چاہتے ہیں تو قریبی علاقوں میں جانا آپ کے لیے بہتر ثابت ہوگا۔

## 9 تا 16 نومبر

ماموں اور خالہ کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو پاتے نظر آ رہے ہیں۔ صحت خراب ہے تو ڈاکٹر کے علاج کے ساتھ ساتھ روحانی علاج بھی کروائیں، اللہ کے فضل سے صحت یاب ہو جائیں گے۔ (اس سلسلے میں آپ ہمارے ادارے کی خدمات حاصل کر سکتے ہیں)۔ لڑائی جھگڑے جیسے کاموں میں دخل دیں گے جس کی وجہ سے آپ کے دشمنوں میں اضافہ ہوگا۔ مالی حالات میں بہتری یا کسی اور کام کے سلسلے میں بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو ان دنوں میں امکانات بن رہے ہیں۔ طالب علموں نے امتحانات یا ٹیسٹ دے رکھے ہیں تو ان کے نتائج رواں عرصے میں آتے ہیں تو وہ بہتر آئیں گے۔

## 17 تا 24 نومبر

عدالتی کاروائیوں یا قانونی لڑائی جھگڑوں میں ناکامی ہوگی۔ کرایہ داروں کے ساتھ جھگڑا متوقع ہے۔ ہمسایوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے ذریعے دولت کا حصول ممکن ہے۔ شراکتی اکاؤنٹ کھلوانا فائدہ مند رہے گا۔ وراثتی معاملات میں کامیابی ملے گی۔ البتہ کسی بھی قسم کی سستی کا مظاہرہ نہ کریں۔ سواری اور مکان کی خرید و فروخت کے لیے موزوں وقت ہے۔ اُمیدوں اور خواہشات کی تکمیل ممکن ہے۔ بیرون ملک سفر کے لیے کی گئی کوششوں کے کوئی خاطر خواہ نتائج نہ نکلیں گے۔ گیسٹ ہاؤس یا کرایہ کے مکان میں رہنے والے لوگوں کو چھوٹی چھوٹی پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔

## 25 تا 30 نومبر

آپ کی اکثر خواہشات پوری ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ ننھیالی رشتے داروں سے جڑے کام حل نہ ہو سکیں گے۔ گھریلو معاملات میں بہتری آئے گی۔ ضرورت کی اشیاء کی خریداری کے لیے جانا ہو گا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہو جائیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے نقصان دہ رہے گا۔ سیر وتفریح کے پلان بنائیں گے لیکن جا نہ سکیں گے۔ ملازمین کی باتوں پر اعتبار نہ کریں، یہ اکثر اوقات جھوٹ ہی بولیں گے۔ شراکتی کاروبار سے منسلک افراد میں بہتری رہے گی۔ علاوہ ازیں کاروبار کو بڑھانے کے لیے بھی اچھا وقت ہے۔ صحت کے حوالے سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 21-26 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-10-17 |
| لکی نمبر | 3-1 |

تحریر و تحقیق: عبدالخالق عباس، کراچی

# لوح سورۃ اخلاص

قارئین محترم کو السلام وعلیکم! ایک نئے مضمون کے ساتھ حاضر خدمت ہوں جو میرا تجربہ شدہ ہے۔ ایک ایسی لوح ہے جس سے دنیا کے 95% کام بنتے ہیں۔ اللہ کے حکم سے یہ میرے خاندان کے صوفی بزرگوں کا دیا ہوا عمل ہے۔ اس لوح سورۃ اخلاص کے بہت سارے فائدے حاصل ہوئے ہیں کچھ اہم فائدے میں تحریر کر رہا ہوں۔

1۔آسیب و جنات جادو کا توڑ، شیطانی اثرات سے تحفظ۔ 2۔حمل کی مکمل حفاظت۔ 3۔نظر بد سے تحفظ۔ 4۔استخارہ۔ 5۔روحانی ترقی حاصل ہوگی۔ 6۔ترقی رزق و مال و اولاد۔ 7۔تسخیر خاص و عام۔ 8۔ہر مشکل آسان ہوگی۔ 9۔مقدمہ میں کامیابی ملے گی۔ 10۔قید سے رہائی ملے۔ 11۔ادائیگی قرض ہو۔ 12۔چوری سے تحفظ۔ 13۔میاں بیوی کی محبت میں کامیابی۔ 14۔حب میں کامیابی۔ 15۔من پسند شادی کے لیے کامیابی۔ 16۔دشمن پر غلبہ پائے۔ 17۔صحت و کلی وسلامتی ملے۔ 18۔زبان بندش کے لیے خاص۔ 19۔کاروبار میں ترقی پائے۔ 20۔عہدہ میں ترقی۔ 21۔عامل حضرات کے لیے عملیات میں ہر عمل کو کامیاب بنانے کے لیے۔ 22۔کینسر سے نجات کے لیے بہت مفید ہے۔ 23۔رجعت میں مبتلا عامل کے لیے راہ نجات ہے۔

اس لوح کے ویسے بہت سے فائدے تحریر کر دیے ہیں۔ اس سورۃ اخلاص کو وہی تیار کر سکتا ہے جس نے سورۃ اخلاص کا چلہ جلالی و جمالی کیے ہوں اور حروف تہجی کا عامل ہو۔ یہ لوح شرف قمر میں تیار کریں چاندی پر اور شب قدر میں تیار کر سکتے ہیں۔ مگر کچھ خاص کاموں کے لیے ساعت کے مطابق لوح تیار کرنے کا طریقہ بھی بتاتا ہوں۔ مثلاً (من پسند شادی کے لیے عطارد تسدیس زہرہ) (تسخیر خاص و عام کے لیے زہرہ تسدیس شمس میں) اس کے لیے آپ ادارے سے رجوع کر سکتے ہیں۔ یعنی مقصد کے مطابق ساعت اور نظرات کا استعمال کریں۔

مکمل مقصد دل میں رکھ کر لوح تیار کریں قبلہ رخ اور جب تیار ہو جائے تو اس پر 660 بار سورۃ اخلاص پڑھ کر دم کریں اور سات راتوں تک عمل کریں۔ لوح کو عرق گلاب میں ڈال کر سات راتوں تک ستاروں کی روشنی میں رکھیں اور آٹھویں دن 660 روپے مسجد میں ڈال دیں یہ لوح عامل جس کو تیار کر کے دے تو وہ بندہ 66 بار سورۃ اخلاص ہر نماز کے بعد پڑھے۔ اپنے مقصد کے لیے کچھ ہی دنوں میں لوح کے کرشمات جو مقصد ہوا سے اسی طریقے سے لکھیں اور میں کچھ لکھ کر بھی بتاتا ہوں۔ مقصد آخر میں آئے گا۔

مثلاً کاشف بن ریحانہ کو صحت کلی عطا ہو۔ سورۃ اخلاص و بحق۔

ک اش ف ب ن ری ح ان ہ ک وص ح ت ک ل ی ع ط اہ و بحق ومنزل من القران شفا آمین۔

ارم بی بی بنت سلمٰی بیگم کی شادی کے اسباب پیدا ہوں۔

ارم ب ی ب ی ب ن ت س ل م ی ب ی گ م ش ادی ک اس ب ا ب ی داہ و بحق سورۃ اخلاص و بحق یا لطیف یا ولی یا والی آمین۔

مجھے یقین ہے مضمون آپ قارئین محترم کو پسند آئے گا۔ مجھے اور ادارے کے تمام لوگوں کو اپنی خاص دعاؤں میں یاد رکھیں۔ انشاء اللہ پھر حاضر ہوں گے ایک نئے مضمون کے ساتھ جب تک کے لیے اللہ نگہبان۔

لوح سورۃ اخلاص۔

۷۸۶

محمد رسول اللہ

| ۱۱۳۷ | ۱۱۳۸ | ۱۱۳۲ |
|---|---|---|
| ۱۱۳۱ | ۱۱۳۶ | ۱۱۴۰ |
| ۱۱۳۹ | ۱۱۳۳ | ۱۱۳۵ |

(دائیں جانب: کہیعص — بائیں جانب: حمعسق)

کفوا احد

نوٹ:

آپ سورۃ اخلاص کی بسط حرفی کر کے بھی اس کی تکسیر کو استعمال میں لا سکتے ہیں یا مزید وضاحت کے لیے ادارے سے رابطہ کر سکتے ہیں۔

☆☆☆☆

# طبی مشورے

## گردوں کا درد

### علاج

1. انگور کی بیل کے پتے 30 گرام پیس کر پانی میں ملا کر چھان لیں۔ تھوڑا سا نمک ملا کر پینے سے گردوں کا درد چاہے جتنا شدید ہو ختم ہو جاتا ہے۔
2. لوکی کے ٹکڑے کر کے گرم کر لیں، درد والی جگہ پر پیس کر لیپ کرنے سے درد دور ہو جاتا ہے۔
3. لوکی کے ٹکڑے گرم کر کے رس نکال لیں، درد والی جگہ پر رس سے مالش کریں فائدہ ہوگا۔

## ذیابیطس

### وجوہات

شوگر کی سب سے بڑی اور مشہور وجہ جسم میں "انسولین" کی کمی ہوتی ہے۔ یہ مرض آہستہ آہستہ بڑھتا ہے لہذا کئی سالوں تک مریض کو اس کا علم ہی نہیں ہوتا۔ زیادہ میٹھی چیزیں جیسے چینی، مصری، میٹھے پھلوں کا زیادہ استعمال، چاول اور میدہ سے بنی ہوئی چیزیں بھی اس مرض کی وجہ بن سکتی ہیں۔

### علامات

شوگر کے مریض کو بار بار پیشاب آتا ہے، مریض کو پیاس زیادہ اور بھوک بھی زیادہ محسوس ہوتی ہے۔ کمزوری اور گھبراہٹ ہونے لگتی ہے، سر درد اور قبض ہو جاتی ہے، جلد خشک ہو جاتی ہے اگر کہیں زخم آ جائے تو جلدی نہیں بھرتا، جسم پر خارش رہتی ہے۔

### علاج

1. زیادہ پیاس کی صورت میں پانی میں لیموں کا رس نچوڑ کر پلائیں۔
2. زیادہ ٹماٹر استعمال کریں۔ اس سے پیشاب میں شکر آنا بند ہو جاتی ہے۔
3. کریلے اور جامن کی گٹھلیاں، ہموزن لیکر خشک کر لیں صبح و شام ایک ایک چمچ پانی کے ساتھ پھانک لیں۔
4. پندرہ گرام کریلے کا رس 100 گرام پانی میں ملا کر تین ماہ تک پلانا باعث شفاء ہے۔
5. آدھے لیٹر پانی میں 200 گرام کریلے ابال لیں جب ایک چوتھائی پانی رہ جائے تو چھان کر پی لیں۔
6. چنے کی روٹی متواتر دس دن تک کھاتے رہنے سے پیشاب میں شکر آنا بند ہو جاتی ہے۔
7. 60 گرام دانہ میتھی ایک گلاس پانی میں 12 گھنٹے تک بھگوئے رکھنے کے بعد چھان کر روزانہ دو بار متواتر 40 دن تک پیتے رہنے سے شوگر کا مرض بالکل ٹھیک ہو جاتا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ سبز میتھی بطور سبزی پکا کر کھانا فائدہ پہنچاتا ہے۔
8. پیشاب زیادہ آنے اور پیاس لگنے کی صورت میں آٹھ گرام ہلدی پاؤڈر پانی میں حل کر کے دن میں دو بار لیں۔
9. کاجو، مونگ پھلی اور اخروٹ کو پانی میں بھگو کر کھلائیں۔
10. تازہ آلو لے کر اس میں شہد ملا کر پینا مفید ہے۔

### احتیاط

نشاستہ دار چیزوں سے دور رہیں۔ پھلوں میں آلوچہ، خوبانی، سیاہ

شہتوت، لوکاٹ، جامن، لیموں اور فالسہ کھاسکتے ہیں۔ زیادہ سے زیادہ سیر اور ورزش کرنی چاہیے۔

## مردانہ قوت کا بڑھانا

1. چلغوزے پندرہ عدد روزانہ کھاتے رہنے سے مردانہ قوت میں اضافہ ہوتا ہے۔
2. شہد اور دودھ ملا کر پینے سے قوت جسمانی اور مادہ تولید میں اضافہ ہوتا ہے۔
3. چھوہارے دودھ میں بھگو کر کھانے سے سرعت انزال کی شکایت دور ہو جاتی ہے اور مادہ تولید بھی گاڑھا ہو جاتا ہے۔
4. آم کا رس دو تین ماہ پیتے رہنے سے قوت بڑھ جاتی ہے۔
5. ناریل کھاتے رہنے سے مادہ تولید گاڑھا ہوتا ہے، جنسی خواہش بڑھتی ہے۔
6. بادام پانچ عدد اور ایک چمچہ دیسی گھی، گرم دودھ میں ملا کر جماع کے بعد پینے سے طاقت حاصل ہوتی ہے۔
7. نامردی کی شکایت دور کرنے کے لیے سردیوں میں دو رتی کیسر دودھ میں ملا کر پئیں چند دنوں کا استعمال ہی کایا پلٹ دے گا۔
8. دیسی گھی دس گرام کے ساتھ ایک کیلا صبح ناشتہ کے طور پر کھا کر اوپر سے دودھ پینے سے قوت میں اضافہ ہوتا ہے۔
9. انڈے کی زردی 2 عدد کھا کر اوپر سے دودھ آدھا کلو پئیں۔ روزانہ اس کا استعمال مفید ہے۔

# احتلام

1. جامن کی گٹھلی کا چورن بقدر چار صبح و شام پانی سے پھانک لینے سے احتلام بند ہو جاتا ہے۔
2. دھنیا پیس کر مصری ملائیں روزانہ ٹھنڈے پانی سے پھانک لیں احتلام کے ساتھ ساتھ پیشاب کی جلن دور ہو جاتی ہے۔
3. انار کے چھلکے پسے ہوئے 5 گرام صبح و شام پانی سے لینا احتلام میں فائدہ پہنچاتا ہے۔
4. احتلام کا سب سے بہتر اور آسان علاج یہ ہے کہ رات کو گرم دودھ نہ پئیں۔ سیدھے نہ لیٹیں، سونے سے قبل منہ ہاتھ دھولیا کریں، صبح جلدی اٹھ جایا کریں، اگر نیم گرم دودھ پینا ہو تو سونے سے تین گھنٹے پہلے پی لیا کریں۔ اپنے خیالات نیک رکھیں اور برے دوستوں سے بچیں۔

# سرعت انزال

1. بھنے ہوئے چنے اور بادام کی گری ہموزن مقدار میں کھا کر اوپر سے دودھ پی لینے سے جہاں مادہ تولید گاڑھا ہوتا ہے وہاں رکاوٹ بھی ہوتی ہے۔
2. بادام کی گری 6 عدد، کالی مرچ 6 عدد سونٹھ 2 گرام میں ذائقہ کے مطابق مصری ملالیں، اس کو کھانے کے بعد گرم دودھ پینے سے جماع کا وقت بڑھ جاتا ہے۔
3. خشخاش کا شربت اور اسبغول 5.5 گرام پانی میں ملا کر پینے سے سرعت انزال دور ہوتی ہے۔
4. تلسی کے بیج یا جڑ پان میں رکھ کر کھانے سے دیر تک رکاوٹ بھی ہوتی ہے۔
5. چھوہارے پانچ عدد ٹوپی سمیت روزانہ کھانے سے دیر تک رکاوٹ پیدا ہوگی۔
6. ستاور کی جلیبیاں اس مرض میں انتہائی مفید ہیں۔
7. منقی 60 گرام دھو کر بھگو دیں۔ 12 گھنٹے بعد کھالینا مفید ہے۔
8. گوند کتیرا پسی ہوئی آدھی چمچ ایک گلاس پانی میں بھگو کر رات بھر پڑی رہنے دیں۔ صبح اس میں شکر شامل کر کے کھالیں۔

# باب ہشتم

## آلودگی آج کا اہم مسئلہ

آلودگی جس رفتار اور پیمانے پر بڑھ رہی ہے اگر اس کے تدارک کا انتظام نہ کیا گیا تو یہ نوع انسانی کی خود اسکے اپنے ہاتھوں شکست و تباہی ہوگی۔ آلودگی کوئی محدود اور انفرادی مسئلہ نہیں بلکہ یہ قومی اور بین الاقوامی مسئلہ ہے۔

دنیا کے گرد قدرتی طور پر اوزون کی پرت کو دھوئیں اور دیگر کثافتوں کی وجہ سے جو شدید خطرات لاحق ہو چکے ہیں۔ ان سے آگاہ کرنے کی ضرورت ہے۔ دھوئیں اور دیگر کثافتوں کے سبب پھیلنے والی بیماریوں اور موسموں میں ہونے والی تبدیلیوں سے گرمی کی شدت میں اضافہ ہو رہا ہے۔ فضا آلودہ ہو رہی ہے۔ سینے کے امراض پیدا ہو رہے ہیں۔ گاڑیوں کا دھواں کینسر جیسے موذی مرض میں اضافہ کا سبب بن رہا ہے اور اگر اس آلودگی پر قابو نہ پایا گیا اور کوئی لائحہ عمل مرتب نہ کیا گیا تو یہ مرض انسانوں کے لیے ایسا روگ بن جائے گا جس سے کوئی فرد اپنے آپ کو نہ بچا پائے گا۔ ناک، کان اور گلے

کی بیماریاں انسانی زندگی کے لیے خطرہ کا باعث بن جائیں گی۔ اب تو اکثر سننے میں یہ آرہا ہے کہ دنیا کے مختلف ممالک میں کالی بارشوں کا آغاز ہو چکا ہے، فضائی آلودگی نے موسموں کے نظام کو تبدیل کر کے رکھ دیا ہے۔ بارشیں بے موسم اور شدید قسم کی ہو رہی ہیں یا پھر بالکل نہیں ہو رہیں۔

دنیا کے بڑے بڑے ممالک اس مسئلہ کی طرف سنجیدگی سے سوچ بچار کرنے پر مجبور ہو گئے ہیں کہ دنیا میں فضائی آلودگی کو کس طرح کم کیا جائے اور دنیا کو ہونے والی اس تباہی سے کیسے بچایا جائے۔

پاکستان میں بھی قوم کو ماحولیاتی آلودگی کے سبب ہونے والے خطرات سے بچانے کے لیے دھواں چھوڑنے والی فیکٹریوں اور کارخانوں کو آبادی سے دور منتقل کرنا ہوگا اور کارخانوں اور فیکٹریوں سے نکلنے والے دھوئیں سے کثافتوں کو صاف کرنے کے لیے خصوصی پلانٹ لگانے ہوں گے جو فضا میں جا کر آلودگی نہ پھیلائیں۔ اس سلسلہ میں ایسی تکنیک بھی ایجاد کرنی ہوگی کہ جس سے سڑکوں پر چلنے والی گاڑیوں کے دھوئیں کو کنٹرول کیا جاسکے۔ اس معاملہ میں شمسی توانائی اہم کردار ادا کرسکتی ہے۔ سائنسدانوں کو اس طرف سنجیدگی سے توجہ دینا چاہیے تاکہ فضائی آلودگی کو کم کیا جاسکے اور جس قدر جلد ممکن ہو ملک کو تباہ کن امراض سے نجات دلا کر ایک صحت مند معاشرہ وجود میں لایا جاسکے۔ یہی آج کا اہم مسئلہ ہے۔

## فضائی آلودگی اور امراض:

☆ فضائی آلودگی ذی نفس چیزوں کے لیے نہایت مضر اثرات رکھتی ہے۔ گاڑیوں اور کارخانوں کے دھوئیں کاربن مونو آکسائیڈ کی بہت زیادہ مقدار ہوا میں ملا رہے ہیں۔ اس کے علاوہ اور بھی بہت سی زہریلی گیس جو کیمیکلز فیکٹریوں سے خارج ہوتی ہیں۔ ہم سانس لیتے ہوئے جہاں آکسیجن پھیپھڑوں میں پہنچاتے ہیں۔ وہاں بہت سی مضر صحت گیسیں بھی ہمارے اندر چلی جاتی ہیں۔

☆ سگریٹ پینے والے حضرات اپنی صحت کی تباہی تو کرتے ہیں ساتھ ہی ساتھ آکسیجن کو جلا کر دوسرے لوگوں کے لیے بھی بربادی کا گڑھا کھودتے ہیں۔ سگریٹ کے دھوئیں سے آس پاس بیٹھے لوگ بھی متاثر ہوتے ہیں۔ سگریٹ نوشی کرنے والے کے بیوی بچوں میں کینسر کا اسی طرح خطرہ ہوتا ہے جس طرح سگریٹ پینے والے کو۔

☆ اس لیے آپ کا فرض ہے کہ سفر کے دوران اپنے پاس کسی کو سگریٹ نہ پینے دیں۔ وگرنہ آپ سگریٹ نہ پینے کے باوجود بھی ان بیماریوں کا شکار ہو جائیں گے جو تمبا کو نوشی سے لاحق ہوتی ہیں۔

☆ لاہور جیسے شہر میں جہاں ہر چوک پر ٹریفک کا سپاہی کھڑا ہوتا ہے ایسی بہت سی گاڑیاں روزانہ دیکھنے میں آتی ہیں جو اتنا دھواں چھوڑتی ہیں کہ جہاں سے گزرتی ہیں سیاہ بادل بکھیرتی جاتی ہیں۔ انہیں روکنے والا کوئی نہیں۔ سائنسدانوں کی تحقیق کے مطابق اگر آلودگی اسی طرح پھیلتی رہی تو کل کو دنیا کے تمام ممالک کے موسم بدل جائیں گے اور جو علاقے اس وقت سرسبز و شاداب اور زرخیز ہیں آنے والے کل میں بنجر اور بے آباد ہو جائیں گے۔

☆ فضائی آلودگی سے جو امراض بڑھ گئے ہیں ان میں سرطان، پھیپھڑوں کے امراض اور جلدی امراض خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ چند سال ہوئے جب لاہور میں سیلاب آیا تھا۔ بہت سی فیکٹریوں کے کیمیکل پانی میں مل گئے۔ علاوہ ازیں انسانی اور حیوانی لاشوں کا تعفن بھی اس بات کا باعث بنا کہ جلدی امراض وبائی صورت میں پیدا ہوئے معلوم ہوتے تھے۔ اس کے ساتھ ساتھ آنکھوں کی بیماریاں بھی کثرت سے ظاہر ہوئیں۔

☆ اسی طرح کراچی کے ساحل پر لنگر انداز ایک غیر ملکی جہاز نے اپنا سکریپ سمندر میں پھینکا۔ اس سکریپ میں تابکار اجزاء بھی شامل تھے جس کی بدولت ہزاروں مچھلیاں اندھی ہو کر مر گئیں اور ساحل پر جا لگیں۔ ان مردہ مچھلیوں نے فضا کو اتنا آلودہ کیا کہ پاکستان کے اکثر مقامات پر لوگ آنکھوں کی جلن، سوزش اور سرخی کا شکار ہو گئے۔ اس بیماری کو وائرل انفیکشن سے موسوم کیا گیا۔ یہ وائرس تابکاری ماحول میں تیزی سے پرورش پاتا ہے۔ اس کے علاوہ متعفن اور گندی آب و ہوا میں اس کی نشوونما زیادہ ہوتی ہے۔ فی الحال کوئی ایسی دوا ایجاد نہیں ہوئی جو اس پر اثر انداز ہو سکے البتہ بعض لوگوں نے اپنا تجربہ بیان کیا کہ جو لوگ اس دوران آگ کے پتے کھاتے رہے وہ آشوب چشم کا شکار نہیں ہوئے اور اگر اس کے باوجود بھی کوئی آنکھوں کی سوزشوں کا شکار ہوا تو اس کی علامات میں بہت زیادہ کمی رہی اور وہ جلد اچھا ہو گیا۔

## ٹریفک کی آلودگی مردوں میں بانجھ پن کا باعث بنتی ہے

نیپال یونیورسٹی کے ماہرین نے بتایا ہے کہ ٹریفک کی آلودگی نوجوانوں میں بانجھ پن کا باعث بنتی ہے۔ ٹریفک کی آلودگی سے انسانی جسم میں پائے جانے والے مادہ تولید جنہیں مادہ حیات (منی) کہتے ہیں میں پائے جانے والے سپرمز تیزی سے مرنا شروع ہو جاتے ہیں۔

ماہرین نے اپنی تحقیق میں بتایا کہ ٹریفک کے شعبہ میں کام کرنے والے 85 افراد کا جب معائنہ کیا گیا تو ان میں سپرمز کی اصل تعداد بہت کم تھی جبکہ دوسرے افراد اس مرض میں مبتلا نہیں تھے۔

تحقیق کے مطابق آلودگی فضا میں کاربن ڈائی آکسائیڈ کی مقدار کو زیادہ کر دیتی ہے جو انسانی صحت پر مضر اثرات مرتب کرتی ہے لہذا زیادہ آلودہ جگہ سے پرہیز کرنا چاہیے تاکہ اس خطرناک مرض سے بچا جا سکے۔

## آلودگی پھیلانے والے دس بڑے عناصر:

1. **کاربن ڈائی آکسائیڈ:۔**

یہ گیس عام طور پر صنعت اور گھروں میں استعمال ہونے والی توانائی کا نتیجہ ہوتی ہے۔ خیال ہے کہ اس کے اضافے سے سطح زمین کا درجہ حرارت بڑھ سکتا ہے جس سے کیمیاوی اور ماحولیاتی تباہیاں واقع ہو سکتی ہیں۔

2. **کاربن مونو آکسائیڈ:۔**

فولاد کی صنعت تیل صاف کرنے کے کارخانوں اور موٹر گاڑیوں میں ایندھن کے نامکمل احتراق سے پیدا ہوتی ہیں۔ بعض سائنسدانوں کا خیال ہے کہ یہ انتہائی زہریلی گیس کرہ ہوائی کو متاثر کر سکتی ہے۔

3. **سلفر ڈائی آکسائیڈ:۔**

توانائی کے پلانٹوں، صنعتی کارخانوں، موٹر گاڑیوں اور گھر کے ایندھن کے دھوئیں سے پیدا ہوتی ہے۔ اس سے آلودہ ہوا سانس کی بیماری کو بڑھاتی ہے۔ درخت اور چونے کے پتھر والی عمارتوں، مصنوعی ریشے اور نباتات کو کھا جاتی ہے۔



4. **نائٹروجن آکسائیڈ:۔**

دروں سوز انجنوں، طیاروں، بھٹیوں، کھاد کے بہ کثرت استعمال، جنگل کی آگ اور صنعتی کارخانوں سے پیدا ہوتی ہے۔ نومولود بچوں میں سانس اور برونکائٹس پیدا کرتی ہے۔ آبی پودے بہ کثرت ہوتے ہیں آکسیجن کم پڑ جاتی مچھلیاں اور عمدہ پانی مقدار میں گھٹ جاتے ہیں۔

5. **فاسفورس:۔**

بدررو میں خصوصاً صاف کرنے والی چیزوں، زیادہ کھاد والی زمین، بہ کر آئے ہوئے پانی اور مویشیوں کے فضلات میں پائی جاتی ہے۔ جھلیوں اور دریاؤں کے پانی کو بگاڑنے کا بڑا ذریعہ ہے۔

6. **پارہ:۔**

ایندھن کے جلنے سے، بجلی اور پینٹ کی صنعت، کان کنی اور تیل صاف کرنے اور کاغذ کے گودے کی صنعت کا نتیجہ ہے۔ غذا کو خاص کر بحری غذا کو آلودہ کرتا ہے۔ ایسا زہر ہے جس سے اعصاب متاثر ہوتے ہیں۔

7. **سیسہ:۔**

انٹی ناک پٹرول کا ایک خاص جزو ہے لیکن سیسہ پگھلانے، کیمیکلز کی صنعت اور کیڑے مار دواؤں میں بھی پایا جاتا ہے۔ ایسا زہر ہے جو انزائموں کو متاثر کر کے استعمال کو بگاڑتا ہے۔ بحری اشیاء اور پینے کے پانی میں جمع ہو جاتا ہے۔

8. **تیل:۔**

آئل ٹینکروں، بحری جہازوں کے حادثوں، تیل صاف کرنے والے کارخانوں، سمندر کے اندر تیل کے ذخیروں اور ٹرانسپورٹ کے فضلات سے یہ آلودگی پھیلتی ہے۔ اس سے آبی مخلوق اور آبی پرندوں کو نقصان پہنچتا ہے۔

9. **ڈی ڈی ٹی اور دیگر کیڑے مار چیزیں:۔**

صدف دار مخلوق کے لیے سخت زہر زراعت پر مشتمل ہے۔ پانی میں بہہ کر مچھلیوں کو مارتی ہے اور غذا کو آلودہ کرتی ہے۔ شاید یہ سرطان بھی پیدا کرتی ہے۔ مفید کیڑوں کو مار دیتی ہے۔

10. **اشعاع:۔**

ایٹمی ری ایکٹروں، اسلحہ سازی اور اس کی آزمائش اور ایٹمی طاقت سے چلنے والے بحری جہازوں سے اشعاع ہوتی ہے۔ اسے طب اور تحقیق میں استعمال کیا جاتا ہے لیکن مقررہ حد سے زیادہ خوراک خطرناک رسولیاں اور جینیاتی تبدیلیاں پیدا کر سکتی ہے۔

☆☆☆☆☆

# برج قوس

تحریر: سید عرفان، اسلام آباد۔

## مختصر منسوبات

| جنسی خواص | عنصری خواص | جسدی خواص |
|---|---|---|
| مذکر | آتشی | ذوجسدی |
| **حاکم کوکب** | **مخصوص دن** | **مخصوص حروف** |
| مشتری | جمعرات، بدھ، اتوار | ت |
| **جسم کا حصہ** | **مخصوص رنگ** | **مخصوص پتھر** |
| رانیں | پیلا، ہلکا زرد | پکھراج، پنا، روبی |

### موزوں کھانے:۔

کھیرا، مار چوب۔

### موزوں کھیل / شوق:۔

تمام کھیل، جوا، گھڑ دوڑ، گاڑیوں کی ریس، کتابیں پڑھنا، سیاحت۔

### موزوں جڑی بوٹیاں اور پودے:۔

بادام، خوبانی، دراکھ، مونگ، کگروندا، پودینہ، گوند، دانا، گنا، ٹماٹر۔

### پیشہ:۔

زراعت، سیاست، پولیس اور قانون نافذ کرنے والے دیگر ادارے، درس و تدریس، کان کنی، جنگلات، صبر و تحمل کے متقاضی حکومتی عہدے، منتظم، ٹھیکیداری، زمینداری، چمڑے اور کھالوں کا بزنس، ڈاکٹر خصوصاً جلد یا ہڈیوں کا سرجن، معمولی کام کرنے والے مزدور، عمارت سازی۔

## عام خصوصیات

یہ لوگ روشن خیال، ہر ایک سے میل جول رکھنے والے کھلے دل سے ملنے والے اور ہر ایک کے ساتھ سمجھوتا کرنے والے ہوتے ہیں۔ دوسرا ان میں فوراً گھل مل جاتے ہیں۔ ان کو سیر و تفریح کا شوق ہوتا ہے۔ یہ بہت کامیاب شاعر ہوتے ہیں۔ آزاد رہنا پسند کرتے ہیں۔

### موزوں حالات / منسوبات:۔

لمبے سفر، اعلیٰ تعلیم، ریس، گھوڑے اور ان کے متعلق معاملات، ان کو پالنے اور تربیت دینے والے، مذہبی لوگوں کے رہنے کے مقامات، اشیاء درآمد کرنے والا۔

### موزوں اشیاء:۔

کمر پہ لٹکانے والا بیگ، کتابیں، رات کے کپڑے، سواری کا سامان، یادگار اشیاء، سفری کتب۔

### صحت:۔

یہ مہم جوئی اور تجربہ کرنے کے شوق میں اپنے آپ کو تھکا لیتے ہیں۔ یہ بیماری میں بھی ٹک کر بیٹھنا پسند نہیں کرتے۔ یہ اپنی صحت کے بارے میں دوسروں کے مشورے قبول نہیں کرتے۔

### محبت کے معاملات:۔

اگرچہ یہ لوگ آزاد رہنا پسند کرتے ہیں لیکن جب کسی سے تعلق قائم ہو جائے تو یہ بہت اچھے ساتھی ثابت ہوتے ہیں۔ اور اپنے ساتھی کو خوش

کرلیں اور اگر آپ زیادہ محنت نہ کرنا چاہیں تو حاصلہ سطر کو مختصر کرلیں۔ اس کی تلخیص کرلیں۔ مکرر یعنی ایک سے زائد بار آنے والے حروف کو سطر سے نکال دیں۔ اس طور ایک مختصر سطر آپ کے سامنے آئے گی جس کی تکسیر اور اس پر مزید عمل آپ کے لیے آسان تر ہو جائے گا۔

لیکن بنیادی بات وہیں پر ہے مکمل سطر بلحاظ تاثیر قوی ہوگی جبکہ مختصر سطر بلحاظ تاثیر مکمل سطر سے کم ہوگی۔ ایک اور بات جو بہت اہم ہے وہ ہے کہ آپ جس بندش کا جو حل کررہے ہیں وہ ہے کیا؟

ہر طرح کی بندش کے خاتمہ کے لیے یہ عمل تو استعمال ہوسکتا ہے لیکن ایک طریقہ ہر جگہ کام نہیں کرے گا۔ فرد کی شادی کی بندش ہے تو کیا کریں؟ فرد کی اولاد کی بندش ہے تو کیا کریں؟ دماغی صلاحیتوں کی بندش ہے تو کیا کریں؟ کاروبار کی بند ہے تو کیا کریں گے؟

دراصل ہر بندش اور فرد کے مزاج اور انفرادی صورت حال کا ادراک ہونا ہر عامل کے لیے حد درجہ ضروری ہے۔ مثلاً شادی کی بندش ہے تو آپ تکسیر یا نقش یا عمل آپ عمل بیرونی استعمال بھی بتا سکتے ہیں۔ لیکن اگر رشتہ فرد کے مزاج یا ذہنی بندش کی وجہ سے بھی مڑ جاتا ہو یعنی لڑکا یا لڑکی ایسے مزاج یا طور طریقوں کا اظہار کرتے ہوں جو مہمان پر گراں گزرتے ہیں تو اس کو پینے کے لیے بھی دے سکتے ہیں۔ اسی طرح اولاد کی بندش میں بھی پینے کے لیے عمل تیار کیا جاسکتا ہے۔ گھر کی بندش کے لیے تکسیر یا نقش فتیلہ کا عمل تیار کیا جاسکتا ہے۔

سو بات یہ ہے کہ بطور روحانی معالج آپ کو ذہن رسا رکھنا چاہیے۔ مکھی پر مکھی مارنی تو آسان ہے لیکن اس سے آدمی سیکھتا کچھ نہیں۔ اگر کسی وقت مکھی نہ ملے یا ملی ہوئی مکھی کام نہ کرے تو پھر کافی مسائل پیدا ہوجاتے ہیں۔ سو کام کو سیکھیں اور سمجھیں بھی۔ صرف سیکھ لینا کافی نہیں اس کی سمجھ اس کا دل ودماغ کے اندر داخل ہونا بہت ضروری ہے۔ اگر ایسا نہ ہی تو دو نمبر ذرائع استعمال کرکے کامیابی تو حاصل کرسکتا ہے۔ حقیقی معنوں میں یہ کامیابی نہیں فراڈ ہوتا ہے۔ فیصلہ آپ کا ہے کیا کرنا ہے؟ بہرحال آنے والی سطور میں تکسیر اور نقوش وغیرہ کی مختلف حالتوں کو زیر بحث لیا جائے گا تاکہ آپ کو مکمل راہنمائی مل سکے۔ ناموں اور حروف نورانی کو ملا کر جو سطر حاصل ہوتی ہے۔ اس کے اعداد نکال کر ان سے نقش تیار کرسکتے ہیں۔ تاہم بندش کے حوالے سے ان اعداد کا استعمال برائے نقش زیادہ موزوں نہیں ہے۔ بلکہ اس کا زیادہ بہتر طریقہ یہ ہے کہ حاصلہ سطر کی تکسیر بنالیں اور اس تکسیر کے جو کل اعداد آئیں ان کے مطابق اگر کوئی نقش بنانا ہو تو بنالیں۔ یہ قوی الاثر اور مفید ہوگا۔

ایک مثال کے ذریعے بھی مکمل عمل کی وضاحت کروں گا۔ تاہم مختصر طور پر سمجھ لیں کرنا کیا ہے۔

نام سائل بمعہ نام والدہ سائل لیں

حروف نورانی لیں۔

ان کو امتزاج دیں۔

ایک نئی سطر جس کو بسط حرفی بھی کہتے ہیں وجود میں آئے گی۔

اس سطر کی تلخیص کرنا چاہیں تو کرلیں۔ عمل مختصر اور آسان لیکن کمزور ہو جائے گا۔

حاصلہ اعداد کی بنیاد پر نقش بنائیں۔ نقش کے اطراف جو بسط حرفی اوپر حاصل ہوئی اس کو تحریر کریں۔

تکسیر اور نقش کو حسب ضرورت یعنی اوپر جو بحث کی گئی اس کی روشنی میں استعمال کریں۔

نقش سادہ طریقہ سے نہ بنے گا۔ بلکہ کچھ ردوبدل کرنا ہوگا۔

حاصلہ اعداد کو چار سے تقسیم کریں۔ جو عدد آئے اس کے مطابق نقش کی چال اختیار کریں۔

ایک آئے تو چال آتشی ہوگی۔

دو آئے تو چال بادی ہوگی۔

تین آئے تو چال آبی ہوگی۔

کچھ نہ آئے یعنی باقی قسمت کچھ نہ ہو تو چال خاکی ہوگی۔

کل اعداد کو سات سے تقسیم کریں۔ اس سے ستارہ حاصل ہوگا۔ جس کی ساعت میں آپ نے عمل تحریر کرنا ہے۔

ایک آئے تو ستارہ قمر۔

دو آئے تو ستارہ عطارد۔

تین آئے تو ستارہ زہرہ۔

چار آئے تو ستارہ شمس۔

پانچ آئے تو ستارہ مریخ۔

چھ آئے تو ستارہ مشتری۔

کچھ نہ آئے یعنی باقی قسمت صفر ہو تو ستارہ زحل

کل اعداد کو اب تین سے تقسیم کریں۔ جو عدد آئے اس کے مطابق آپ نے نقش لکھنے کے لیے متعلقہ شے استعمال کرنی ہے۔

ایک بچے تو چمڑے، کھال یا ہڈی وغیرہ پر۔

دو بچے تو نباتات پر۔

کچھ نہ بچے تو دھات پر۔

یہ تو ہو گیا طریق عمل اب ایک عملی مثال سے اس کو حل کرتے ہیں۔ مرحلہ وار وضاحت بھی تحریر ہے۔ اُمید ہے تمام قارئین اس سے مستفید ہوں گے۔

نام سائل خالد اسحق راٹھور (بطور مثال والدہ کا نام شامل نہیں تاہم جب آپ عمل تیار کریں تو اس کو شامل کرلیں۔

نام کے حروف:

خ ا ل د ا س ح ا ق ر ا ٹ ھ و ر

حروف نورانی:

ال م ص ر ک ھ ی ع ط س ح ق ن

امتزاج:

خ ا ال ل م د ص ا ر س ک ح ھ ا ی ق ع ر ط ا س ٹ ح ھ ق و ن ر

تلخیص:

ال م ص ر ک ھ ی ع ط س ح ق ن

اب دیکھیں مکمل سطر امتزاج کو لیں گے تو حروف کی کل تعداد 29 بنتی ہے۔ جبکہ اس سطر کی تلخیص کی جائے تو حروف کی کل تعداد 18 ہے۔ یعنی مکمل سطر اور مختصر سطر میں 11 حروف کا فرق ہے۔ حروف کی تعداد کا یہی فرق آگے چلتے ہوئے عمل کی تاثیر میں فرق کا باعث بنتا ہے۔ بہر حال مثالی عمل میں مکمل سطر امتزاج کو بنیاد بنایا گیا ہے۔ سطور ذیل میں اس کی تکسیر دی جا رہی ہے۔

خ ا ا ل ل م د ص ا ر س ک ح ھ ا ی ق ع ر ط ا
س ٹ ح ھ ق و ن ر

ر خ ن ا و ا ق ل ھ ل ح م ٹ د س ص ا ا ط ر ر
س ع ک ق ح ی ھ ا

ا ر ھ خ ی ن ح ا ق و ک ا ع ق س ل ر ھ ر ل ط
ح ا م ا ٹ ص د س

س ا د ر ص ھ ٹ خ ا ی م ن ا ح ح ا ط ق ل و ر
ک ھ ا ر ع ل ق س

س س ق ا ل د ع ر ر ص ا ھ ھ ٹ ک خ ر ا و ی ل
م ق ن ط ا ا ح ح

ح س ح س ا ق ا ا ط ل ن د ق ع م ر ل ر ی ص
و ا ا ھ ر ھ خ ٹ ک

ک ح ٹ س خ ح ھ س ر ا ھ ق ا ا ا ا و ط ص ل
ی ن ر د ل ق ر ع م

م ک ع ح ر ٹ ق س ل خ د ح ر ھ ن س ی ر ل
ا ص ھ ط ق و ا ا ا ا

ا م ا ک ا ع ا ح و ر ق ٹ ط ق ھ س ص ل ا خ
ل د ر ح ی ر س ھ ن

ن ا ھ م س ا ر ک ی ا ح ع ر ا د ح ل و خ ر ا ق
ل ٹ ص ط س ق ھ

ھ ن ق ا س ھ ط م ص س ٹ ا ل ر ق ک ا ی ر ا خ
ح و ع ل ر ح ا د

د ھ ا ن ح ق ر ا ل س ع ھ و ط ح م خ ص ا س
ر ٹ ی ا ا ل ک ر ق

ق د ر ھ ک ا ل ن ا ح ا ق ی ر ٹ ا ر ل س س ا
ع ص ھ خ و م ط ح

ح ق ط د م ر و ھ خ ک ھ ا ص ل ع ن ا ا س ح
س ا ل ق ر ی ا ر ٹ

ٹ ح ر ق ا ط ی د ر م ق ر ل و ا ھ س خ ح ک
س ھ ا ا ا ص ن ل ع

ع ٹ ل ح ن ر ص ق ا ا ا ط ا ی ھ د س ر ک م ح
ق خ ر س ل ھ و ا

ا ع و ٹ ھ ل ل ح س ن ر ر خ ص ق ق ح ا م
ا ک ا ر ط س ا د ی ھ

ھ ا ی ع د و ا ٹ س ھ ط ل ر ل ا ح ک س ا ن م ر
ا ر ح خ ق ص ق

ق ھ ص ا ق ی خ ع ح د ر و ا ا ر ٹ م س ن ھ
ا ط س ل ک ر ح ل ا

ا ق ل ھ ح ص ر ا ک ق ل ی س خ ط ع ا ح ھ د
ن ر س و م ا ث ا ر
ر ا ا ق ث ل ا ھ م ح و ص س ر ر ا ن ک د ق ھ
ل ح ی ا س ع خ ط
ط ر خ ا ع ا س ق ا ث ی ل ح ا ل ھ ھ م ق ح د
و ک ص ن س ا ر ر
ر ط ر ر ا خ س ا ن ع ص ا ک س و ق د ا ح
ث ق ی م ل ھ ح ھ ا ل
ل ر ا ط ھ ر ح ر ھ ا ل خ م س ی ا ق ن ث ع ح
ص ا ا د ک ق س و
و ل س ر ق ا ک ط د ھ ا ر ا ح ص ر ح ھ ع ا ث
ل ن خ ق م ا س ی
ی و س ل ا س م ر ق ق خ ا ن ک ل ط ث د ا ھ ع
ا ھ ر ح ا ر ح ص
ص ی ح و ر س ا ل ح ا ر س ھ م ا ر ع ق ھ ق ا
خ د ا ث ن ط ک ل
ل ص ک ی ط ح ن و ث ر ا س د ا خ ل ا ح ق ا
ھ ر ق س ع ھ ر م ا
ا ل م ص ر ک ھ ی ع ط س ح ق ن ر و ھ ث ا ر ق
ا ح س ا د ل ا خ
خ ا ا ل ل م د ص ا ر س ک ح ھ ا ی ق ع ر ط ا
س ث ح ھ ق و ن ر

مندرجہ بالا تکسیر کی بنیاد پر جو حروف اور اعداد (بلحاظ دائرہ شمسی) حاصل ہوں گے۔ ان کی تفصیل درج ذیل ہے۔ مضمون کی شروع میں یہ بات نہ آسکی تاہم اب دھیان میں رکھیں ہم یہ عمل ابجد قمری کی بجائے ابجد شمسی کی بنیاد پر بنائیں گے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ تمام عمل میں ہماری یہ کوشش ہے کہ ایک پُر تاثیر کام کیا جائے۔ بلحاظ اثرات و تاثیر دائرہ شمسی، دائرہ قمری پر غالب ہے۔ سو اس کو حساب کی بنیاد بنایا گیا ہے۔

مندرجہ بالا تکسیر کی تمام سطروں میں حروف کی تعداد

| حرف | تعداد | قیمت | کل قیمت |
|---|---|---|---|
| ا | 145 | 1 | 145 |
| ح | 58 | 6 | 348 |
| خ | 29 | 7 | 203 |
| د | 29 | 8 | 232 |
| ر | 87 | 10 | 870 |
| س | 58 | 30 | 1740 |
| ص | 29 | 50 | 1450 |
| ط | 29 | 70 | 2030 |
| ع | 29 | 90 | 2610 |
| ق | 58 | 300 | 17400 |
| ل | 58 | 500 | 29000 |
| م | 29 | 600 | 17400 |
| ن | 29 | 700 | 20300 |
| و | 29 | 800 | 23200 |
| ث | 29 | 3 | 87 |
| ک | 29 | 400 | 11600 |
| ھ | 58 | 900 | 52200 |
| ی | 29 | 1000 | 29000 |
| کل قیمت | | | 209815 |

مندرجہ بالا جدول سے واضح ہے کہ ہمیں کل اعداد مکمل سطر امتزاج کی تکسیر سے جو حاصل ہوئے ہیں وہ 209815 ہیں۔

اس مقام پر عمل کا ایک حصہ مکمل ہو گیا۔ جو بشکل تکسیر ہے۔ اب اس کے دوسرے حصہ، دوسرے مرحلہ کا مقام آتا ہے۔ یہاں ہم اُس نقش کی تکمیل کریں گے جس کو تیار کرنے کا طریقہ پچھلی سطور میں تحریر ہے۔ تکسیر کے کل اعداد 209815 ہیں۔ اب ان کی بنیاد پر نقش کی تیاری کا سلسلہ شروع کیا گیا ہے۔ اب یہ دیکھنے کے لیے نقش کی چال کیا ہوگی، اس کو کس وقت میں تحریر کیا جائے گا اور اس کو کس شہ پر تحریر کیا جائے گا۔ ہم پچھلی سطور پر دیے طریق پر عمل کرنا ہوگا۔ یہ طریقہ روایتی طریقہ کار سے کچھ مختلف ہے لیکن امر زیر بحث کے لیے حد درجہ موثر اور ضروری ہے۔

کل اعداد کو چار سے تقسیم کریں۔

209815÷4

حاصل قسمت:52453

باقی قسمت:3

بلحاظ اصول باقی قسمت تین ہو تو نقش کی چال آبی ہوگی۔

کل اعداد 209815 کو ستارہ معلوم کرنے کے لیے سات سے تقسیم کریں گے۔

209815÷7

حاصل قسمت:29973

باقی قسمت:4

بلحاظ اصول باقی قسمت 4 ہو تو عمل ستارہ شمس کے تحت آئے گا۔

مطلب یہ ہوا کہ آپ ساعت شمس، شرف شمس یا اوج شمس وغیرہ کی حالتوں میں اس عمل کو تیار کر سکتے ہیں۔ ضروری نہیں کہ شرف یا اوج کا انتظار کریں ساعت شمس کافی ہے۔ مطلب یہ کہ شمسی کے حوالے سے جو بھی زیادہ سے زیادہ سعادت حاصل ہو سکے حاصل کریں۔

اب معاملہ رہ گیا کہ اس کو لکھنا کس پر ہے تو اس مقصد کے لیے کل اعداد کو تین سے تقسیم کریں۔

209815÷3

حاصل قسمت:69938

باقی قسمت:1

بلحاظ اصول باقی قسمت ایک ہے تو اس عمل کو کسی پاکیزہ کھال یا ہڈی وغیرہ پر تحریر کیا جائے گا۔

یہاں پر تکمیل نقش کا مرحلہ ختم ہوا۔

ذیل میں مکمل نقش درج ہے۔ تکمیل عمل تک تمام مراحل آپ کو مرحلہ وار سمجھا دیئے گئے ہیں۔ جو خواتین و حضرات تیار کرنا چاہیں تیار کر سکتے ہیں۔ بشرطیکہ عملیات کی سمجھ ہو۔ ناسمجھ صرف اپنا نقصان ہی کرتا ہے۔ سمجھ ہے تو ہماری طرف سے کوئی رکاوٹ نہیں۔ اس حوالے سے آپ ادارہ راہنمائے عملیات سے بھی رجوع کر سکتے ہیں۔ نقش پلانے کے بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ اللہ ہم سب کا حامی و ناصر ہو۔

نقش آبی چال

غ اال ل م دص ارس ک ح ھ ای ق ع رط اس ث ح ھ ق ون ر

| غ اال ل م دص ارس ک ح ھ ای ق ع رط اس ث ح ھ ق ون ر | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۲۴۶۰ | ۵۲۴۴۶ | ۵۲۴۵۳ | ۵۲۴۵۶ |
| ۵۲۴۵۲ | ۵۲۴۵۷ | ۵۲۴۵۹ | ۵۲۴۴۷ |
| ۵۲۴۵۴ | ۵۲۴۵۱ | ۵۲۴۴۸ | ۵۲۴۶۲ |
| ۵۲۴۴۹ | ۵۲۴۶۱ | ۵۲۴۵۵ | ۵۲۴۵۰ |
| غ اال ل م دص ارس ک ح ھ ای ق ع رط اس ث ح ھ ق ون ر | | | |

غ اال ل م دص ارس ک ح ھ ای ق ع رط اس ث ح ھ ق ون ر

آبی چال

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

# علم نجوم کی روشنی میں آپ کا ماہ کیسا گزرے گا

عبدالحیٔ راٹھور

## حمل



| عرصہ حکومت | 21 مارچ تا 20 اپریل |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مریخ |
| منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| خوش قسمت اعداد | 9'7'2'1 |

| خوش قسمت پتھر | مرجان، یاقوت |
|---|---|
| خوش قسمت دن | ہفتہ، اتوار، منگل |
| خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |

### یکم تا 8 دسمبر

رواں دنوں میں آپ ذہنی پریشانی کا شکار رہیں گے۔ اکثر اوقات غصے اور لڑائی کی حالت میں رہیں گے۔ بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ ملنا جلنا ہوگا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو انعام حاصل نہ کر پائیں گے۔ رواں دنوں میں خواہشات اور اُمیدں کو پورا کرنے کے لیے کی جانے والی کوششوں کے بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔ شریک کار کی طرف سے مالی بہتری کے لیے کوئی مدد نہ ملے گی۔ رواں عرصہ میں شریک حیات کے ساتھ اندرون ملک سفر ممکن ہے۔ یہ سفر ملازمت کے سلسلے میں بھی ہوسکتا ہے۔ اولاد کو آپ کی جس توجہ کی ضرورت ہے آپ کی طرف سے ذمہ داری پورے طور پر ادا نہ کی جائے گی۔

### 9 تا 16 دسمبر

ذاتی اور شراکتی کاروبار سے منسلک افراد اپنے کام میں بہتری کے لیے جو محنت کر رہے ہیں ان کی محنت رنگ لاتی نظر آ رہی ہے۔ زمین و جائداد، گاڑی وغیرہ کی خرید و فروخت کرنے کے لیے یہ وقت آپ کے لیے بہتر ثابت نہ ہوگا۔ انٹرلیول اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ اپنی پڑھائی کی طرف کم رہے گی۔ حکومتی اداروں یا عہدیداروں سے وابستہ اگر کوئی کام درپیش ہیں تو وہ حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ آپ کو اپنی خواہشات کو پوری کرنے کے لیے تھوڑی بہت محنت کرنا ہوگی۔ لیکن آپ کی زیادہ تر خواہشات با آسانی پوری ہو جائیں گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس میں فائدہ ہوتا نظر نہیں آ رہا۔ اولاد کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔

### 17 تا 24 دسمبر

سفر کرتے نظر آ رہے ہیں یہ سفر ذاتی

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہو گا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو ۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہوگا۔

## رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنالیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ بِحَقِّ کٓهٰیٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نَحُوْسَةِ الْکَوَاکِبِ وَ رُجُوْعِهٖ وَ وَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِّ یَا اللّٰهُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ۔

### عددی جدول

| عدد | حروف |
|---|---|
| ۱ | ا،ی،ق،غ |
| ۲ | ب،پ،ک،گ،ر،ڑ |
| ۳ | ج،چ،ل،ش |
| ۴ | د،ڈ،م،ت،ٹ |
| ۵ | ھ،ن،ث |
| ۶ | و،س،خ |
| ۷ | ز،ژ،ع،ذ |
| ۸ | ح،ف،ض |
| ۹ | ط،ص،ظ |

مثال

| اکبر | ا | ک | ب | ر | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | =۷ |

کام کے سلسلے میں بھی ہوسکتا ہے اور عمرہ وغیرہ کے لیے بھی۔ اپنی خواہشات کو عملی شکل دینے کے لیے آپ کو سخت محنت کرنا ہوگی۔ کاروباری اور انعامی سکیموں سے منسلک افراد کی منافع حاصل کرنے کی تمناپوری نہ ہو سکے گی۔ دوران ڈرائیونگ احتیاط کی ضرورت ہے۔ حادثہ کا اندیشہ ہے۔ شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ ذہنی پریشانی کا شکار ہیں تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔ پانی کا استعمال کم رہے گا۔ نیز صحت میں خرابی آتی نظر آرہی ہے۔ خط وکتابت اور انٹرنیٹ کا استعمال زیادہ کریں گے۔ علوم مخفی کی طرف رجحان بڑھے گا۔ (اس حوالے سے ہمارے ادارے کی کتب اور کورسز آپ کے لیے مددگار ثابت ہوگا)۔

## 25 تا 31 دسمبر

ملازمت پیشہ افراد کو اپنی کسی غلطی کی وجہ سے نوکری سے ہاتھ دھونا پڑسکتا ہے یا بات نوکری چھوڑنے تک پہنچ جائے۔ بہت ممکن ہے کہ آپ کے خلاف سازش کی گئی ہو۔ قانونی معاملات نتیجہ خیز شکل اختیار نہ کرسکیں گے۔ کاروباری افراد کام میں بہتری کے لیے محنت کرتے نظر آرہے ہیں نیز ان کو محنت کا پھل بھی ضرور ملے گا۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی پیدا ہوگی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، ریس وغیرہ کھیلنے والے افراد کو ان کاموں سے مالی آمدن ہوگی۔ غیر ضروری اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ شادی بیاہ کی تقریبات میں شرکت کریں گے۔ چند ایک پرانے دوستوں سے ملاقات بھی ہوگی۔ مکان یا سواری کی خریداری کرنے کے لیے جانا ہوگا۔ علاوہ ازیں کافی امکانات ہیں کہ آپ خرید لیں۔

| | |
|---|---|
| سعد تاریخیں | 7-12-21-25 |
| نحس تاریخیں | 2-3-9-30 |
| لکی نمبر | 3-5-9 |

# ثور



| | |
|---|---|
| عرصہ حکومت | 21اپریل تا20 مئی |
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ب، و |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |

## یکم تا 8 دسمبر

رواں دنوں میں گھر یا سواری کی فروخت کرتے ہیں تو آپ کو اُمید کے مطابق قیمت نہ مل سکے گی۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ دن فائدہ لے کر آرہے ہیں، لیکن شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو پریشانی کا سامنا ہوگا۔ انعامی نمبر، بانڈ، میچ وغیرہ کے ذریعے دولت کا حصول ممکن ہوگا۔ کسی کو اپنی عقل کے ذریعے دھوکہ دے کر فائدہ حاصل کریں گے۔ گھریلو معاملات خراب رہیں گے۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری نہ آسکے گی۔ آپ کی یہ خواہش کہ آپ کی عزت وشہرت میں اضافہ ہو، پوری ہو جائے گی۔ اخراجات آمدنی سے زیادہ ہوں گے۔ قانونی معاملات آپ کے حق میں حل نہ ہوسکیں گے۔

## 9 تا 16 دسمبر

ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی، لیکن شراکتی کاروبار سے وابستہ افراد کو کام میں چھوٹی موٹی پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ قانونی نوعیت کے مسائل درپیش ہیں تو کوشش کریں وہ حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف پہلے کی نسبت زیادہ رہے گا۔ آپ کے اخراجات میں معمولی سا اضافہ ہوگا۔ صحت کے حوالے سے پریشانی ہے تو وہ دور ہو جائے گی۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں اگر کسی مسئلہ کا سامنا ہے تو وہ مسئلہ ان کی خواہش کے مطابق حل ہو جائے گا۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں اونچ نیچ رہے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل نہ ہوسکیں گے۔ انٹرلیول تک کے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف کم رہے گی۔

## 17 تا 24 دسمبر

گھریلو معاملات میں اونچ نیچ رہے گی۔ آپ کی پریشانیوں میں مزید اضافہ ہوگا۔ عموی طور پر مالی حالات بہتر رہیں گے۔ کاروباری افراد کو کام کو مستقل مزاجی بنیادوں پر قائم رکھنے کے لیے سخت محنت کرنا ہوگی۔ منگنی، نکاح کی رسومات کی ادائیگی کے لیے موثر وقت نہیں ہے۔ صحت یاب ہوتے نظر آرہے ہیں نیز خوراک کی طرف بھی خاص دھیان دیں گے۔ حکومتی افسران سے وابستہ کام کے حل کی اُمید کرنا بے کار ہوگا۔ آپ کا بات چیت کا لہجہ نرم اور محبت بھرا رہے گا۔ وہ افراد جو رہائش کی تبدیلی کے بارے میں سوچ رہے ہیں یا وہ افراد جو نئی سواری یا موبائل خریدنا چاہتے ہیں تو ان کو چاہیے کہ اس حوالے سے کوئی بھی حتمی فیصلہ نہ لیں، وہ فیصلہ پریشانی

کے سوا کچھ نہ دے گا۔

## 25 تا 31 دسمبر

مالی معاملات میں تنگی کا سامنا رہے گا۔شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔ انعامی سکیمیں، بانڈ نمبر، ریس وغیرہ کے ذریعے پیسہ حاصل کرنے کی کوشش کرنا فضول ہے کیونکہ آپ کا کوئی انعام نکلنے کی اُمید نہیں ہے۔ قانونی معاملات میں آپ کی دخل اندازی بڑھے گی نیز اس حوالے سے خوشخبری سننے کو مل سکتی ہے۔ پیسہ کمانے کی غرض سے سفر کے لیے جانا ہوگا۔لوگوں کے ساتھ زبانی کلامی لڑائی جھگڑے ہوں گے۔آپ کو یار دوستوں سے اپنی بات منوانے کے لیے کافی زیادہ محنت کرنا ہوگی۔قرض لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو اس میں کامیابی کی اُمید نظر نہیں آ رہی۔عبادات کی ادائیگی کا خاص خیال رکھیں گے۔طالب علموں کو تعلیم کے حوالے سے درپیش مسائل بھی دور ہو جائے گی۔

| سعد تاریخیں | 18-23-27-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 4-12 |
| لکی نمبر | 1-5-9 |



## جوزا

| عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | ک،ق |
| خوش قسمت اعداد | 9'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج |
| خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی |

## یکم تا 8 دسمبر

اس عرصہ میں آپ کے تعلقات اپنے دوستوں کے ساتھ بگڑ جائیں گے۔ اولاد کی طرف آپ اپنی خاص توجہ رکھیں اور یہ اپنے مسائل کو بیان کریں گے۔ساتھ کام کرنے والے آپ کے خلاف مختلف حرکتیں کرتے رہیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم پر رہے گی لیکن اگر آپ کو تعلیم کے حوالے سے بہن بھائیوں سے مدد درکار ہے تو وہ نہ مل سکے گی۔ وہ افراد جو بیرون ملک سفر کے لیے کوشاں ہیں ان کو چاہیے کہ اپنی کوششوں کو جاری رکھیں۔ رواں دنوں میں بہتر نتائج سامنے آئیں گے۔صحت میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ کھانے پینے کے معاملات میں احتیاط کریں۔

## 9 تا 16 دسمبر

قرضہ لینا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں مل تو جائے گا،لیکن جس مقصد کے لیے لینا چاہتے ہیں اس میں کامیابی نہ مل سکے گی۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف رہے گا۔ بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے لیکن دوران سفر آپ کو چند ایک پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ قانونی، عدالتی اور وراثتی مسائل حل ہوتے نظر نہیں آ رہے۔اگر آپ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو صحت میں بہتری آئے گی۔ اولاد کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ ساس ہیں تو بہو کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔آپ کا اندازِ گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر نہ ہوگا۔

## 17 تا 24 دسمبر

علوم مخفی کی گہرائیوں میں داخل ہونے کے لیے کوشاں رہیں گے۔سیر وتفریح کی خواہش میں شدت پیدا ہوگی نیز امکانات قوی ہیں کہ آپ سیر و تفریح کے لیے جائیں۔ ظاہری اور خفیہ دشمن آپ کے خلاف سازشیں کرتے نظر آ رہے ہیں۔اخراجات پر قابو نہ پاسکیں گے۔چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔بہن بھائیوں کے ساتھ مل بیٹھ کر کھائیں پیئں گے۔کسی پریشانی یا مسئلہ کے حل کے لیے ان سے ضرور رابطہ کریں۔انشاء اللہ یہ آپ کا مسئلہ یا پریشانی دور کر دیں گے۔شریک حیات کے ساتھ پیار ومحبت میں اضافہ ہو گا۔طالب علموں کا بھی تعلیم کی طرف رجحان بڑھے گا۔

## 25 تا 31 دسمبر

کاروباری افراد کی مالی فائدہ حاصل کرنے کے لیے کی گئی کوششیں ناکام ثابت ہوں گی۔ گھریلو معاملات اور شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری کی کوئی توقع نہیں ہے۔ اکثر موقعوں پر آپ غصے/جذبات میں آ کر کوئی غلط حرکت یا فیصلہ کر لیں گے۔سفر کرتے نظر آ رہے ہیں۔انعامی نمبر، میچ وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے بھی مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کے نوکری کے حوالے سے مسائل حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔اُمیدوں کو پورا کرنے کے لیے محنت کریں گے۔علاوہ ازیں کامیابی کی توقع بھی ہے۔سواری یا مکان وغیرہ خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصہ میں اس کام سے باز رہیں۔اولاد کے ساتھ سیر وتفریح کے لیے جائیں گے۔

| سعد تاریخیں | 2-3-12-21-25-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 7-14-15 |
| لکی نمبر | 4-6-8 |



## سرطان

| عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |
|---|---|
| منسوبی کوکب | قمر |
| منسوبی حروف | ح،ہ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'2 |
| خوش قسمت پتھر | سفید موتی، ہیرا، مرجان |
| خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا |

## یکم تا 8 دسمبر

آپ کی آسان ذرائع سے پیسہ کمانے

کی خواہش آپ کے ہاتھ میں موجود رقم بھی ضائع کروائے گی۔ وہ افراد جو قرضہ لینا چاہتے ہیں یا کوشش کر رہے ہیں ان کو رواں دنوں میں قرضہ مل جائے گا۔ تعلیمی حوالے سے بہن بھائیوں یا یار دوستوں کی مدد درکار ہے تو وہ آپ کی مدد ضرور کریں گے۔ سیر و تفریح کے پلان بنائیں گے۔ لیکن ایسی مشکلات آپ کے سامنے آ جائیں گی کہ آپ جا نہ سکیں گے۔ رواں دنوں میں آپ گھر والوں کے ساتھ وقت گزارنا زیادہ پسند کریں گے۔ ساس کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ تلخ رہے گا اور اسی وجہ سے آپ کے اکثر کام حل نہ ہو سکیں گے۔ صحت بہتر رہے گی اور کھانے پینے کی طرف دھیان رہے گا۔

## 9 تا 16 دسمبر

طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ قرضہ لینے کے بارے میں سوچ رہیں ہیں تو کوشش کریں مل جائے گا۔ شراکتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ آپ کے تعلقات اپنی ساس اور شریک حیات کے ساتھ بہتر رہیں گے۔ سیر و تفریح کے لیے کم ہی جائیں گے۔ ذاتی کاروبار کرنے والے افراد کو اس عرصے کے دوران پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام ڈیل کے بغیر حل نہ ہو پائیں گے۔ ساس ہیں تو بہو کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ آپ کے تھوڑے بہت اخراجات بڑے، بہن بھائیوں اور یار دوستوں پر ہوں گے۔ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو صحت میں پہلے کی نسبت بہتری آئے گی۔

## 17 تا 24 دسمبر

کسی سے رقم قرض کے طور پر لیتے ہیں یا کوئی اور اشیاء اُدھار پر لینے کی کوشش کرتے ہیں تو آپ کا کام آسانی سے حل ہو جائے گا۔ گھریلو معاملات بھی ٹھنڈے رہیں گے۔ آپ اپنا وقت خاندان کے لوگوں کے ساتھ گزارنا پسند کریں گے۔ طالب علموں کا تعلیم کی طرف دھیان نظر نہیں آتا۔

انعامی سکیمیں، جوا وغیرہ کھیلتے ہیں تو نقصان ہی ہو گا۔ اُمیدوں و خواہشات کو پورا کرنے کے لیے آپ کوئی محنت کرتے نظر نہیں آتے۔ وہ افراد جو ذاتی کاروبار کا آغاز کرنا چاہتے ہیں ان کے لیے یہ وقت بہترین ہے۔ ملازمت پیشہ افراد اگر کہیں اور ہاتھ پاؤں مارتے ہیں تو اپنے مالی حالات میں بہتری لا سکتے ہیں۔

## 25 تا 31 دسمبر

سفر کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ کیونکہ اگر آپ سفر کرتے ہیں تو آپ کو اپنے مقصد میں کامیابی نہ مل سکے گی نیز سامان چوری ہونے کا اندیشہ بھی ہے۔ غیر ضروری اخراجات میں اضافہ کا اندیشہ ہے۔ اولاد کی طرف رجحان زیادہ رہے گا۔ نیز ان کے ساتھ مل بیٹھ کر باتیں کریں گے اور خوشی محسوس کریں گے۔ ذہنی طور پر پریشانی کا شکار ہیں تو وہ کافی حد تک دور ہو جائے گی۔ شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ کاروباری افراد کے کام میں تیزی آئے گی، نیز ان کے مالی معاملات بھی بہتر رہیں گے۔ وہ افراد جو کرایہ داروں کی تلاش میں ہیں ان کو بہتر کرائے دار ملنے کی توقع ہے۔ برے خواب آئیں گے۔ صدقہ خیرات کریں۔

| سعد تاریخیں | 18-23-27-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 2-3-9-17-30 |
| لکی نمبر | 0-5-9 |





# اسد

| عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
|---|---|
| منسوبی کوکب | شمس |
| منسوبی حرف | م |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'5'1 |
| خوش قسمت پتھر | یاقوت، مرجان |
| خوش قسمت دن | اتوار، منگل، بدھ |
| خوش قسمت رنگ | سنہرا، سبز، سرخ |

## یکم تا 8 دسمبر

رواں دنوں میں آپ اپنی ذات پر خاص توجہ دیں گے۔ علاوہ ازیں ذہنی پریشانی کا سامنا بھی رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ ان کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ شریک کار کی طرف سے مالی مدد ملتی نظر آ رہی ہے۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ توقعات اور کام حل نہ ہو سکیں گے۔ طالب علموں کو چاہیے کہ دوسرے کاموں کے ساتھ ساتھ تعلیم کی طرف بھی توجہ

دیں۔ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ سیر وتفریح اور شادی بیاہ کے سلسلے میں اندرون ملک سفر ممکن ہے۔ملازمت پیشہ افراد کے اپنے ساتھ کام کرنے والے لوگوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے،اوران سے وابستہ کام بھی حل ہوجائیں گے۔

## 9تا 16دسمبر

آپ کے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ ملازمت پیشہ اور کاروباری حضرات کو اگر کام میں کسی پریشانی کا سامنا ہے تو وہ مسئلہ بھی کافی حد تک حل ہو جائے گا۔شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے فائدہ ہوگا۔لیکن وہ منافع آپ کی اُمید سے کم ہوگا۔قرضہ لینا چاہتے ہیں تو وہ نہ مل سکے گا۔حکومتی اداروں سے وابستہ کام، ڈیل کے بغیر حل نہ ہوسکیں گے۔صحت کے حوالے سے پریشانی تھی وہ بھی دور ہوجائے گی۔وراثت کا مسئلہ ہے تو وہ حل نہ ہوسکے گا۔خفیہ دشمنوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہو گا۔ساس ہیں تو بہو کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔

## 17تا24دسمبر

خاندان کے لوگوں اور شریک حیات سے مختلف باتوں پر اختلاف رہے گا۔ ذہن پر دباؤ رہے گا اور ذہن مختلف خیالات کا مرکز بنا رہے گا۔ کاروباری افراد کے لیے یہ وہ وقت انتہائی کڑا ثابت ہوگا۔اس دوران آپ کی جمع پونجی بھی استعمال ہوتی نظر آتی ہے۔بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ عبادات کی ادائیگی کا خاص خیال رکھیں گے۔اولاد کو گھومانے پھیرانے کے لیے لے کر جائیں گے۔ سواری یا جائیداد کی فروخت کے لیے مناسب وقت نہیں ہے۔ ممکن ہے کہ آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کی جائے۔ اُمیدوں کو پورا کرنے کے لیے محنت کرتے دکھائی دے رہے ہیں۔

## 25تا31دسمبر

آپ کی خواہشات کے پورے ہونے کی اُمید نظر نہیں آتی۔ مالی معاملات کو لے کر بھی پریشانی آئے گی۔ بانڈ نمبر، میچ وغیرہ کے شوقین افرد کا اس عرصہ میں انعام نکلتا نظر آرہا ہے۔ادھار یا قرض دینے سے گریز کریں رقم باآسانی واپس نہیں مل سکے گی۔شریکِ حیات اور ساس کے ساتھ تعلقات خوشگوار رہیں گے۔بچوں کی طرف رجحان بڑھے گا۔ ان کی پرورش پر بھی آپ خاصی توجہ دیں گے۔وراثتی معاملات دوبارہ زیر بحث آئیں گے،لیکن کوئی حتمی فیصلہ نہ ہو سکے گا۔آپ دینی و دنیاوی دونوں طرح کی تعلیم حاصل کرنے کے لیے کوشاں رہیں گے۔

| سعد تاریخیں | 7-17-21-25 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 4-12 |
| لکی نمبر | 0-1-8 |




| عرصہ حکومت | 24اگست تا22 ستمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | عطارد |
| منسوبی حروف | پ،غ |
| خوش قسمت اعداد | 6'5'3 |
| خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |

## یکم تا 8دسمبر

اندرون ملک سفر کرنا اس وقت آپ کے لیے مناسب نہیں ہے، کیونکہ دوران سفر آپ کا سامان کھونے یا حادثہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ مالی حالات بہتر رہیں گے،لیکن اس کے ساتھ ساتھ آپ کے اخراجات میں اضافہ ہو گا۔ تعلیمی حوالے سے بڑے،بہن بھائیوں کی اور دوستوں کی مدد درکار ہے تو وہ ضرورت پر ملتی رہے گی اور اگر تعلیمی حوالے سے کسی مشورے اور راہنمائی کی ضرورت ہے تو ان سے رابطہ کریں،حل مل جائے گا۔وہ افراد جو مستقل بیماری کا شکار ہیں،ان کو رواں دنوں میں صحت کے حوالے سے خاص طور پر محتاط رہنا ہوگا۔ سیر وتفریح کے لیے بھی جائیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو اور مزاج خوشگوار رہے گا۔قانونی معاملات کا فیصلہ رواں عرصہ میں ہوتا ہے تو وہ پوری طرح آپ کی خواہش کے مطابق نہ ہو گا۔

## 9تا 16دسمبر

مخالفوں اور دشمنوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ آپ کے خلاف سازش کرتے نظر آتے ہیں۔انعامی سکیمیں بانڈ وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ آپ کا رجحان عشق ومحبت جیسے کاموں کی طرف زیادہ رہے گا۔ آپ کے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔آپ کے تعلقات اپنے بڑے،بہن بھائیوں کے ساتھ بہتر نہ ہوں گے۔قیمتی اشیاء زیورات وغیرہ کی خرید وفروخت آپ کے لیے فائدہ مند نہ رہے گی۔ اگر قانون سے وابستہ کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ اگر آپ نوکری کی تلاش میں ہیں تو وہاں پر بھی ضرور کوشش کریں، جہاں آپ کے خاندان میں سے پہلے کوئی نوکری کر چکا ہو یا کر رہا ہو۔

## 17تا24دسمبر

ظاہری اور خفیہ دشمن آپ کے خلاف سازشیں کرتے نظر آتے ہیں،نیز ان میں سے چند ایک کو یہ عملی شکل بھی دیں گے۔آپ کے پاس موقع ہے کہ گھریلو معاملات کو قابو میں کریں۔اور معاملات کو سلجھانے کی کوشش کریں۔قرض دی ہوئی رقم اگر مقررہ وقت پر نہیں ملی تو اب آپ کوشش کریں تو رقم واپس ملنے کی توقع ہے۔ اندرون ملک سفر کرنا آپ کے لیے مسائل کا باعث بنتا نظر آتا ہے۔کاروباری افراد کی بھی کام میں مصروفیت بڑھے گی۔ گاہکوں کا

# لوح نورانی

روحانیات میں حروف مقطعات ونورانی کوغیر معمولی مانا جاتا ہے۔اِن کے اسرار ہرکسی پر الگ طریقے سے منکشف ہوتے ہیں اور ہرایک کا مکاشفہ ومشاہدہ اِن کی روحانیت کے حوالے سے الگ ہے۔ قرآن عظیم کی متعدد سورتوں کی ابتداء اِن سے ہوتی ہے۔یہ اپنے اسرار کے ساتھ ہر سعد ونیک کام کے حوالے سے عملیاتی وروحانی موثریت کے حامل ہیں۔کوئی بھی امر ہو اس کے لیے اِن کو مجرب وموثر پایا گیا ہے۔میدان عملیات میں حروف نورانی جنھیں حروف مقطعات بھی کہا جاتا ہے کو غیر معمولی سعادت اور برکت کا حامل مانا جاتا ہے۔کسی کی بہتری کے لیے کوئی بھی مثبت عمل کرنا ہو، نوکری، روزگار، بزنس، اولاد، سفر، خوش قسمتی، صحت تندرستی، تعلیم حافظہ عقل ودانش، روحانیات، ردسحر، تحفظ یا جو بھی کوئی اور نیک مقصد ہو اس کے حصول کے لیے حروف نورانی کو ہمیشہ مقدم مانا گیا ہے۔کلام الٰہی کے یہ رمز یہ حروف جس سعادت کے مظہر ہیں اس کو سامنے رکھتے ہوئے حروف نورانی کی حرفی تکسیر کی بنیاد پر یہ لوح تیار کی گئی ہے۔اس لوح کی خصوصیت یہ ہے کہ آپ اسے کسی بھی مقصد یا کسی بھی کام میں کامیابی کے لیے استعمال کر سکتے ہیں۔وہ جو حروف نورانی کی برکتوں سے فیض یاب ہونا چاہیں وہ خاص اوقات میں تیار کردہ اس بابرکت لوح یا نقش کو حاصل کر سکتے ہیں۔

آنا جانا رہے گا۔ جسمانی بیماری کا شکار ہوتے نظر آتے ہیں۔ آپ کو اکثر برے خواب آئیں گے۔ سفید چنے بطور صدقہ کسی ضرورت مند کو دے دیں۔

## 25 تا 31 دسمبر

کاروباری افراد کو کام کے حوالے سے تنگی کا سامنا رہے گا۔ علاوہ ازیں نئے کاروبار کے آغاز کے لیے سعد وقت نہیں ہے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، نمبر، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے مالی فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ وہ افراد جو وراثتی معاملات کی وجہ سے پریشان ہیں ان کے مسائل میں کمی آئے گی۔ وراثتی معاملات کا کوئی نہ کوئی حل ضرور نکل آئے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ آپ گھر میں رہنا اور گھر کے لوگوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ یار دوستوں کے ساتھ میل ملاقات زیادہ رہے گی۔ نیز سیر وتفریح کے لیے بھی

جائیں گے۔ حکومتی افسران سے کام کے حل کے لیے توقعات رکھنا بے کار ہیں، یہ آپ کا کوئی کام بھی نہ کریں گے۔

| سعد تاریخیں | 18-23-27-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 7-14-15 |
| لکی نمبر | 0-5-8 |



## میزان

| عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا 23 اکتوبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زہرہ |
| منسوبی حروف | ت، ط |

| خوش قسمت اعداد | 9'6'4'1 |
|---|---|
| خوش قسمت پتھر | ہیرا' سفید موتی |
| خوش قسمت دن | جمعہ' اتوار' منگل |
| خوش قسمت رنگ | پیلا' نارنجی' گندمی |

## یکم تا 8 دسمبر

یہ وقت کچھ ایسا ہے جو ظاہر کر رہا ہے کہ آپ کو کامیابی دوسرے لوگوں کی بجائے ذاتی کاوش کی وجہ سے ملے گی۔ مالی معاملات کو کنٹرول کرنے اور خراب ہوتے گھریلو معاملات کو لے کر آپ پریشان رہیں گے۔ یہ عرصہ رشتے داروں اور ہمسایوں سے بہتر تعلقات کا اظہار کر رہا ہے۔ بچوں کے معاملات میں دلچسپی لیں گے۔ رواں دنوں میں آسان ذرائع سے آمدن حاصل کرتے نظر آ رہے ہیں۔ گاڑی چلاتے یا سڑک پار کرتے ہوئے دھیان کرنا چاہیے، راہ جاتے لڑائی مول لینے اور جان کو مشکل میں ڈالنے سے کچھ حاصل نہیں ہوگا۔ وہ افراد جو بیرون ملک سفر کے لیے کوششیں کر رہے ہیں ان کو رواں دنوں میں اسی حوالے سے کوئی نہ کوئی خوشخبری سننے کو ضرور ملے گی۔

## 9 تا 16 دسمبر

زمین و جائیداد وغیرہ کی خرید وفروخت کرنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ انعامی سکیمیں بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس میں بھی آپ کو مالی فائدہ ہو گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں ملتا نظر آ رہا ہے۔ اگر آپ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو آپ کی صحت میں بہتری آئے گی۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں مسائل کا سامنا ہوگا۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ انٹرلیول تک کے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں خرابی آتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کو اپنی خواہشات کی تکمیل میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔

## 17 تا 24 دسمبر

سفر کرنے کے لیے بہتر وقت ہے۔ نیز تجارت کے سلسلے میں سفر کرنا مالی فائدہ لاتا نظر آ رہا ہے۔ صحت خراب ہے تو علاج جاری رکھیں، ورنہ بیماری طوالت اختیار کر جائے گی۔ انداز گفتگو میں سختی کا عنصر شامل رہے گا۔ انعامی سکیمیں، میچ نمبر وغیرہ کھیلتے ہیں تو کوئی خاص فائدہ حاصل نہ کر سکیں گے۔ اُمیدوں اور خواہشات کو پورا کرنے کے لیے سخت محنت کرنا ہوگی۔ عبادات کی ادائیگی کا خاص خیال رکھیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بڑھے گی۔ یار دوستوں کے ساتھ گھومنے پھرنے کا پلان بنائیں گے لیکن کسی وجہ سے آپ جا نہ پائیں گے۔

## 25 تا 31 دسمبر

بیرون ملک سفر کرنا کسی صورت بھی موثر ثابت نہ ہوگا۔ کیونکہ دوران سفر آپ کافی پریشانیوں اور مسائل سے گھیرے ہوئے نظر آتے ہیں۔ ملازمت پیشہ لوگ کام کے حوالے سے لاپرواہی کا مظاہرہ کریں گے۔ جو ان کے لیے بہتر ثابت نہ ہوگا کیونکہ آپ کی اس کمزوری سے آپ کے مخالف اور دشمن فائدہ اٹھائیں گے اور آپکے لیے مسائل پیدا کریں گے۔ گھریلو سکون میسر آئے گا۔ انٹرلیول اور اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف بڑھے گی۔ نیز بہن بھائیوں اور والدین کی طرف سے بھی راہنمائی ملے گی۔ نئے شادی شدہ جوڑے کو ایک دوسرے کو سمجھنے کے لیے بہتر وقت ہے۔ علاوہ ازیں شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے/گی۔

| سعد تاریخیں | 7-12-21-25 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 9-17 |
| لکی نمبر | 3-5-7 |



# عقرب

| عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
|---|---|
| منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| خوش قسمت اعداد | 8'3'2'1 |
| خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم تا 8 دسمبر

زیادہ کام کی وجہ سے صحت متاثر ہو سکتی ہے لہذا محتاط رہیں اور ضرورت کے مطابق کام کریں۔ اس عرصہ میں آپ کو اپنے ساتھ کام کرنے والے لوگوں اور ملازمین کے ساتھ بہت دھیان سے کام کرنا اور لینا پڑے گا۔ کیونکہ ان کی طرف سے آپ کو تعاون آسانی سے نہ مل سکے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ کام کے دوران لوگوں سے اُلجھنے کی صورت میں آپ کو جسمانی نقصان بھی پہنچ سکتا ہے اور خود بھاری سامان وغیرہ اٹھانے سے گریز کریں، چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ اولاد کی طرف آپ کی زیادہ توجہ رہے گی اور اس وجہ سے یہ اپنے چھوٹے سے چھوٹے مسائل بھی آپ کو بیان کریں گے۔ فضول اخراجات میں کمی آئے گی۔

## 9 تا 16 دسمبر

آپ کے تعلقات اپنے بہن بھائیوں کے ساتھ بہتر رہیں گے۔ ان سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں حل ہو جائیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی دور ہو جائے گی۔ شراکتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں بہتری آئے گی۔ حکومتی اداروں سے وابستہ کام اس عرصے میں حل نہ ہو سکیں گے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ آپ اپنے دشمنوں پر حاوی رہیں گے۔ اندرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں، حل ہو جائیں گے۔ آپ کے تعلقات اپنی ساس کے ساتھ بہتر رہیں گے۔

## 17 تا 24 دسمبر

ملازمت پیشہ افراد کو کام کے حوالے سے کسی قسم کی پریشانی کی کوئی بات نہیں ہے۔ آپ کے ساتھ کام کرنے والے لوگ آپ کے خلاف سازشیں کرنے کی کوشش کریں گے۔ لیکن آپ ان سے مقابلے کی پوزیشن میں رہیں گے۔ کاروبار سے منسلک افراد کو فائدہ حاصل کرنے کے لیے سخت محنت کرنا پڑے گی۔ صحت اور خوراک پر خاص توجہ دیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ ذہنی پریشانی کا شکار بھی رہیں گے۔ اخراجات بے قابو ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ سواری یا جائیداد کی فروخت کے لیے موزوں وقت نہیں ہے۔ آپ کو اُمید کے مطابق قیمت نہ ملے گی، نیز اس بات کے امکانات بھی ہیں کہ وہ شخص آپ کے ساتھ بے ایمانی کی کوشش کرے۔

## 25 تا 31 دسمبر

بیماری طوالت اختیار کر جائے گی۔ آپ کو دوا کے ساتھ ساتھ روحانی علاج کی ضرورت بھی ہے (اس سلسلے میں آپ ہمارے ادارے سے رابطہ کر سکتے ہیں)۔ جوا، گھڑ سواری کھیلنے سے باز رہیں آپ کو کامیابی ملنے کی کوئی توقع نہیں ہے۔ قانونی معاملات کو لے کر پریشان ہیں تو اب آپ کے پاس وقت ہے کہ جب آپ کو ان کا ایک بہتر حل مل جائے گا۔ مالی معاملات میں بہتری آئے گی۔ لوگوں کے ساتھ بول چال بڑھے گی۔ کسی کو قرض نہ دیں۔ کیونکہ وہ رقم واپس ملنے کی کوئی اُمید نظر نہیں آتی۔ رشتے داروں اور ہمسایوں سے ملنا جلنا رہے گا۔ منگنی، نکاح کرنے کے لیے بھی سعد تاریخیں ہیں۔

| سعد تاریخیں | 23-27-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 4-12 |
| لکی نمبر | 1-5-9 |

# قوس



| عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
|---|---|
| منسوبی کوکب | مشتری |
| منسوبی حرف | ف |
| خوش قسمت اعداد | 5'3'1 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج' پنا' روبی |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعرات' اتوار |
| خوش قسمت رنگ | پیلا' ہلکا زرد |

## یکم تا 8 دسمبر

اجنبی لوگوں سے ملاقاتیں رہیں گی اور اس وجہ سے آپ کافی سکون محسوس کریں گے۔ خواہشات آسانی سے پوری ہوں گی۔ دوستوں اور بڑے، بہن بھائیوں کا تعاون حاصل ہوگا۔ جس کی وجہ سے بہت سے معاملات چٹکی بجاتے ہی حل ہو جائیں گے۔ اس ہفتہ میں اخراجات بڑھ رہے ہیں اور زیادہ تر آسائش اور آرائشی ضروریات پر روپیہ خرچ ہوگا۔ کسی دوسرے شہر کا سفر کرنا پڑے گا مگر اس وجہ سے کوئی خواہش پوری ہو جائے گی۔ اپنے ہم رتبہ اور ملنے والوں سے تعلقات بہتر رہیں گے۔ قانونی نوعیت کے مسائل کا فیصلہ رواں دنوں میں ہونا آپ کے لیے پریشانی کا باعث ہوگا۔ خط و کتابت اور کمپیوٹر کا طرف رجحان زیادہ رہے گا۔

## 9 تا 16 دسمبر

آپ کے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ آپ کی اپنے بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ بھی دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ نیز آپ کا اپنے بہن بھائیوں اور یار دوستوں سے ملنا جلنا بھی رہے گا۔ انعامی سکیمیں کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند رہے گا۔ لیکن آپ کی پوری دلچسپی انعامی سکیموں اور بانڈ وغیرہ کی طرف نہ ہوگی۔ اولاد کے ساتھ تھوڑی بہت ناراضگی رہے گی۔ ساس ہیں تو بہو کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ گاڑی، زمین و جائیداد وغیرہ کی خرید و فروخت کرنا آپ کے لیے نقصان دے رہے گا۔ کسی خطرناک بیماری کا شکار ہیں تو آپ کو تھوڑی بہت پریشانی کا سامنا ہوگا۔ آپ کا رجحان مذہبی کاموں کی طرف کم رہے گا۔ بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو کامیابی نہ مل سکے گی۔

## 17 تا 24 دسمبر

شریک حیات کے ساتھ سیر و تفریح کے لیے جائیں گے۔ غیر ضروری سفر کرنے سے گریز کریں، کیونکہ دوران سفر آپ کو مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اُمیدوں کو عملی شکل دینے کے لیے بہترین وقت ہے۔ آپ کے پاس ایسے موقع آئیں گے کہ آپ اپنی اُمیدوں کو سچ کی شکل دے دیں۔ چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ آپ کو برے خواب آئیں گے۔ دال صدقے کے طور پر دیں۔ شراکتی بنیادوں پر کیئے گئے کام آپ کے لیے فائدہ مند ثابت ہوں گے۔ قانونی معاملات کا شکار ہیں تو جتنا ہو سکے ان سے بچیں کیونکہ یہ آپ کو پریشانی کے سوا کچھ نہ دیں گے۔ یار دوستوں کے ساتھ کھانے پینے کے لیے جائیں گے۔

## 25 تا 31 دسمبر

کاروبار سے وابستہ افراد کے لیے یہ وقت اپنے ساتھ مسائل لے کر آ رہا ہے۔ یہ وقت ان کے لیے سخت ثابت ہوگا۔ اس دوران آپ کی جمع پونجی آپ کے اخراجات پورے کرنے میں کام آئے گی۔ انعامی سکیمیں، جوا، ریس وغیرہ کھیلنے والے افراد انعام حاصل کرتے نظر آ رہے ہیں۔ صحت میں بہتری آئے گی۔ نیز خوراک کی طرف بھی خاص توجہ دیں گے۔ یار دوستوں کے ساتھ گھومنے پھرنے کے لیے جائیں گے۔ حکومتی افسران سے متعلق کام ہونے کی کوئی توقع نہیں۔ سواری، جائیداد وغیرہ کی خرید و فروخت کی ڈیل کرتے ہیں تو یہ حتمی شکل اختیار نہ کر سکے گی۔ نیز مخالف شخص کی نیت بھی صاف نہیں ہے، آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کرے گا۔

| سعد تاریخیں | 2-3-12-17-25-30 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 4-14-15 |
| لکی نمبر | 0-3-8 |

# جدی



| عرصہ حکومت | 22 دسمبر تا 19 جنوری |
|---|---|
| منسوبی کوکب | زحل |
| منسوبی حروف | خ' ج' گ |
| خوش قسمت اعداد | 8'6'5 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم' ہیرا |
| خوش قسمت دن | بدھ' جمعہ' ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا' سفید' سبز |

## یکم تا 8 دسمبر

گفتگو اور انداز میں تیزی رہے گی۔ جس کی وجہ سے بہت سارے معاملات طے کرنے میں آسانی ملے گی۔ جن لوگوں کے جائیداد کے تنازعات چل رہے ہیں وہ بھی شدت اختیار کر جائیں گے۔ گرد و نواح کے علاقوں میں سفر کا موقع ملے گا۔ آپ کے تعلقات، بہن بھائیوں اور یار دوستوں کے ساتھ ٹھیک نہ رہیں گے۔ ان کی طرف سے بدتمیزی کا مظاہرہ ہونے کا بھی امکان ہے۔ دوران ڈرائیونگ حادثے کا امکان ہے۔ روپیہ پیسہ کے معاملات میں آسانی آنا شروع ہو جائے گی۔ جہاں پہلے صرف اپنے رعب سے معاملات کو حل کر رہے تھے وہاں اب حکمت اور پیار کا سہارا بھی لیں گے۔ لین دین کے معاملات میں لوگوں پر اعتبار مت کریں۔

## 9 تا 16 دسمبر

ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے کام میں خاص طور پر بہتری آئے گی۔ اگر ان کو کاروبار میں کسی پریشانی کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے تو مسئلہ کافی حد

تک حل ہو جائے گا۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر رہے گا۔ انعامی سکیمیں، لاٹری، بانڈ وغیرہ کھیلنا آپ کے لیے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کو قرضہ ملتا نظر نہیں آ رہا۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو وہ حل نہ ہو سکے گا۔ اولاد کے ساتھ ناراضگی ہے تو اس عرصے میں دور ہو جائے گی۔ اگر اولاد جوان ہے تو ان کے باعث آپ کے مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ انٹرلیول اور اس کے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علموں کی توجہ کھیل کی طرف کم رہے گی۔

## 17 تا 24 دسمبر

مالی معاملات میں اونچ نیچ آتی رہے گی۔ قرضہ لینے کی کوششیں کر رہے ہیں تو وہ ملنے کی اُمید ہے۔ کاروباری افراد کے کام میں تیز رہے گی، لیکن وہ بہت زیادہ فائدہ حاصل نہ کر پائیں گے۔ انعامی سکیمیں، لاٹری وغیرہ کھیلتے ہیں تو فائدہ حاصل نہ کر پائیں گے۔ افسران اعلیٰ سے وابستہ کام کے حل کے لیے بہترین وقت ہے یہ آپ کے کام آسان سے حل کر دیں گے۔ غیر ضروری اخراجات پر قابو پاتے نظر آ رہے ہیں۔ قانونی معاملات کا شکار ہیں تو ان کا فیصلہ رواں دنوں میں آپ کے لیے خوشی کا باعث رہے گا۔ بیماری کا شکار ہیں تو طوالت اختیار کر لے گی۔ آپ کا انداز گفتگو تلخ رہے گا۔

## 25 تا 31 دسمبر

سفر کرنے کے لیے موزوں وقت نہیں ہے جس مقصد کے لیے آپ سفر کریں گے، وہ حل نہ ہو سکے گا۔ وہ افراد جو نوکری کی تلاش میں ہیں ان کو چاہیے کہ نااُمید نہ ہوں اور اپنی کوششوں کو جاری رکھیں۔ شریک حیات اور ساس کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ نئے کاروبار کا آغاز کرنے کے لیے سعد وقت ہے۔ وہ افراد جو پہلے سے ہی کاروبار کر رہے ہیں ان کی آمدن میں بھی اضافہ ہوگا۔ چوٹ لگنے کا اندیشہ ہے۔ رشتے دار آپ کے لیے مسائل پیدا کرتے نظر آتے ہیں۔ اُمیدوں اور خواہشات کو عملی شکل دینے کے لیے کوشاں رہیں گے۔ نیز اس حوالے سے کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ لڑائی جھگڑوں جیسے کاموں کی طرف آپ کا رجحان رہے گا۔

| سعد تاریخیں | 18-27-28 |
|---|---|
| نحس تاریخیں | 2-3-9-17-30 |
| لکی نمبر | 0-4-9 |



# دلو

| عرصہ حکومت | 20 جنوری تا 18 فروری |
|---|---|
| منسوبی کواکب | زحل، یورانس |
| منسوبی حروف | س، ش، ث، ص |
| خوش قسمت اعداد | 8,6,3 |
| خوش قسمت پتھر | نیلم، پکھراج، ہیرا |
| خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| خوش قسمت رنگ | نیلا، گلابی، ہرا |

## یکم تا 8 دسمبر

خاندان والوں اور خصوصاً والدہ کا کردار آپ لوگوں کی زندگی میں اہم رہے گا۔ جو لوگ گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں ان کے لیے یہ ہفتہ مناسب رہے گا۔ جو فیصلہ بھی لیں وہ آپ کے حق میں بہتر رہے گا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ وہ افراد جنہوں نے بیرون ملک سفر کے لیے اپلائی کیا ہوا ہے انہیں اس حوالے سے کوئی نہ کوئی خوشخبری ضرور سننے کو ملے گی۔ حکومتی افسران سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ خاندانی زمین یا سواری کی فروخت کے لیے یہ وقت مناسب ہے۔ آپ کو حسب خواہش یا بہتر قیمت مل جائے گی۔ سیر و تفریح اور کھیل کود میں زیادہ دلچسپی لیں گے۔ دشمنوں کی وجہ سے رکاوٹوں کا سامنا رہے گا۔

## 9 تا 16 دسمبر

بیرون ملک سفر کی کوشش کر رہے ہیں تو اپنی کوششوں کو جاری رکھیں، کیونکہ آپ کو کامیابی ملتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کا رجحان مذہبی معاملات کی طرف زیادہ رہے گا۔ کاروبار سے منسلک افراد کو کام میں پریشانی کا سامنا ہوگا۔ اگر آپ کاروبار میں بہتری چاہتے ہیں تو آپ کو محنت زیادہ کرنی ہوگی۔ ساس کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ بھی دور ہوتی نظر آ رہی ہے۔ آپ کی اپنے شریک حیات کے ساتھ ناراضگی رہے گی۔ اگر ان کے ساتھ سفر کے لیے جانا تھا تو وہ ممکن نہیں۔ طالب علموں کی توجہ تعلیم کی طرف زیادہ رہے گی۔ عمر میں بڑے لوگوں سے وابستہ اگر کوئی کام ہیں تو کوشش کریں، حل ہو جائیں گے۔ اندرون ملک سفر کے امکانات نہیں ہیں۔ آپ کا رجحان دوسروں سے رابطہ اور خط و کتابت وغیرہ کی طرف کم رہے گا۔

## 17 تا 24 دسمبر

گھریلو معاملات خراب رہیں گے نیز کسی بھی شخص کو اپنے نجی اور ذاتی معاملات میں دخل اندازی نہ کرنے دیں۔ معاملات میں مزید خرابی پیدا ہوگی۔ کاروباری افراد کو کام کے حوالے سے پریشانی کا سامنا رہے گا۔ انعامی سکیمیں کھیلتے ہیں تو مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ سفر کے حوالے سے موثر وقت ہے نیز اللہ کی مہربانی سے آپ کی اپنے مقصد میں کامیابی ملے گی اور کام آسانی سے حل ہو جائیں گے۔ عمر میں بڑے لوگوں کے ساتھ آپ کا رویہ درست نہ ہوگا۔ ڈرائیونگ کرتے وقت یا لڑائی جھگڑا کرتے وقت آپ کو چوٹ لگنے کا خدشہ ہے۔ ہمسایوں اور رشتے داروں سے میل جول زیادہ رہے گا۔

## 25 تا 31 دسمبر

اولاد کی تربیت کی طرف آپ کی توجہ کم جائے گی۔ نیز اولاد قابو سے باہر ہوتی نظر آ رہی ہے۔ اپنی خواہشات اور اُمیدوں کو پورا کرنے میں مگن رہیں گے۔ علاوہ ازیں کامیابی کی کافی توقع

ہے۔ گھریلو معاملات میں بہتری آئے گی۔ مالی معاملات میں اونچ نیچ رہے گی۔ قرضہ لینے کی کوشش کررہے ہیں تو ملنے کی اُمید نہیں ہے۔ حکومتی افسران آپ کے کام جلد اور آسانی سے حل کردیں گے۔ انعامی سکیمیں، بانڈ، ریس وغیرہ کھیلتے ہیں تو ان سے نقصان کے سوا کچھ ملتا نظر نہیں آتا۔ وہ طالب علم جو پڑھائی کی غرض سے بیرون ملک جانے کی کوشش کررہے ہیں ان کی محنت رنگ لاتی نظر آتی ہے۔ آپ اپنا وقت اور پیسہ عشق ومحبت جیسے کاموں میں ضائع کریں گے۔ آپ کا انداز گفتگو تلخ رہے گا۔

| سعد تاریخیں | 2-3-7-17-21-30 |
| --- | --- |
| نحس تاریخیں | 4-9 |
| لکی نمبر | 0-3-7 |




| عرصہ حکومت | 19 فروری تا 20 مارچ |
| --- | --- |
| منسوبی کواکب | مشتری، نیچون |
| منسوبی حروف | ج، د |
| خوش قسمت اعداد | 9'6'3 |
| خوش قسمت پتھر | پکھراج، مرجان، مونگا |
| خوش قسمت دن | منگل، جمعرات، جمعہ |
| خوش قسمت رنگ | ہلکا براؤن، لال، نارنجی |

## یکم تا 8 دسمبر

وہ افراد جو بیرون ملک سفر کی کوشش کررہے ہیں یا خواہش مند ہیں ان کی یہ خواہش رواں دنوں میں پوری نہ ہوسکے گی۔ دشمن آپ کے خلاف متحرک رہیں گے اور آپ کے راستہ میں رکاوٹیں ڈالتے رہیں گے۔ اس عرصہ میں آپ کو صحت کے حوالے سے احتیاط کی ضرورت ہے۔ آپ کے غیر ضروری اخراجات میں کمی آئے گی۔ اس عرصہ میں آپ کو اپنے معاملات کو چلانے کے حوالے سے کوئی خاص کامیابی نہ مل سکے گی۔ جو بات آپ کے لیے زیادہ مسئلہ پیدا کرے گی وہ یہ ہوگی کہ آپ اپنی بات دوسروں کو سمجھا نہ پائیں گے۔ اس عرصہ میں آپ کو گھر سے سکون ملنا شروع ہوگا اور اپنا وقت گھر میں گزارنا زیادہ پسند کریں گے۔ اندرون ملک سفر کے حوالے سے یہ وقت مناسب ہے۔ سفر خوشگوار اور مقصد میں کامیابی ملے گی۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔

## 9 تا 16 دسمبر

صحت اچھی رہے گی۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ وہ اخراجات جو ان کے اوپر ہورہے ہیں اس میں بھی خاطر خواہ کمی آئے گی۔ قرضہ لینے کی کوشش کررہے ہیں تو اپنی کوشش کو جاری رکھیں آپ کو اس عرصے میں قرضہ ضرور مل جائے گا۔ انعامی سکیمیں بانڈ وغیرہ کھیلتے ہیں تو اس سے خاطر خواہ فائدہ نہ ہوگا۔ اولاد کے ساتھ تھوڑی بہت ناراضگی ہوگی۔ کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ عرصہ بہتری لاتا نظر آرہا ہے۔ شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت کم رہے گی۔ آپ کا انداز گفتگو لوگوں کے ساتھ بہتر نہ ہوگا۔ زمین وجائیداد کی خرید وفروخت کے بارے میں سوچ رہے ہیں تو یہ وقت اس کام کے لیے بہتر ثابت نہ ہوگا۔

## 17 تا 24 دسمبر

آپ کو برے خواب آئیں گے۔ چاول صدقہ کے طور پر دے دیں۔ پریشانی دور ہوجائے گی۔ اعلیٰ افسران اور صاحب حیثیت لوگوں سے آپ کسی مدد کے منتظر ہیں تو وہ آپ کے کام ضرور آئیں گے۔ سفر کرنے سے گریز کریں کیونکہ سفر کے دوران آپ کو پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ غیر ضروری اخراجات میں بھی کافی حد تک قابو پالیں گے۔ صحت میں خرابی آئے گی۔ ڈاکٹر سے رجوع کریں جلد صحت یاب ہوجائیں گے۔ انٹر یا اس سے کم درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالب علم جن کو نتائج کا انتظار ہے ان کے لیے خوشخبری ہے کہ ان کے نتائج بہتر آئیں گے۔ لوگوں کے ساتھ بات چیت زیادہ کریں گے۔

## 25 تا 31 دسمبر

منگنی، نکاح کرنے کے لیے موثر وقت نہیں ہے۔ وہ افراد جو رشتے کی تلاش میں ہیں ان کی بات چلتی نظر آرہی ہے۔ کاروباری افراد کو مالی فائدہ حاصل کرنے کے لیے سخت محنت کرنا ہوگی۔ ملازمت پیشہ افراد کو نوکری میں کسی قسم کی پریشانی کا سامنا کرنا پڑرہا ہے تو آپ کے پاس وقت ہے کہ جب ان سے نجات حاصل کرسکتے ہیں۔ سفر کرنے کی منصوبہ بندی کررہے ہیں تو اب آپ سفر کے لیے جاسکتے ہیں۔ یہ سفر سیر وتفریح کے لیے بھی ہوسکتا ہے اور تعلیم کے حصول یا کسی کام کے سلسلے میں بھی ممکن ہے۔ ساس کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے۔ اپنے کام خود کرنے کی کوشش کریں، کسی کی مدد لینا کام میں تاخیر کا باعث بنے گا، نیز وہ شخص آپ سے مخلص بھی نہ ہوگا۔

| سعد تاریخیں | 18-23 |
| --- | --- |
| نحس تاریخیں | 7-14-15 |
| لکی نمبر | 1-5-9 |

☆☆☆☆☆

# جواہرات اور تسبیحات

ادارہ راہنمائے عملیات اصل جواہرات اور اصل پتھروں کی تسبیحاں ایک طویل عرصہ سے فراہم کر رہا ہے۔ یہ دراصل ادارہ راہنمائے عملیات پر اعتماد کی وجہ ہی ہے کہ ملک عزیز کے کونے کونے سے لوگ جواہرات اور تسبیحاں گھر بیٹھے طلب کرتے ہیں اور ادارہ بھی ان کے اعتماد پر پورا اترتا ہے۔ سو آپ بھی اصل جواہر و پتھر مناسب قیمت پر دفتر آ کر یا بذریعہ ڈاک طلب کر سکتے ہیں۔ ذیل میں جواہرات کی کم سے کم قیمت دی گئی ہے۔ آپ ہمارے سے چاہے سستا سے سستا پتھر خریدیں یہ یقین رکھیں کہ ہوگا وہ اصل ۔جواہر کے اصل ہونے کی ہماری گارنٹی ہے۔ آپ ادارہ سے اپنے پسندیدہ پتھر کی انگوٹھی یا لاکٹ وغیرہ بھی بنوا سکتے ہیں۔

## جواہرات

| نام پتھر | قیمت |
|---|---|
| عقیق | 500 |
| لاجورد | 550 |
| مرجان | 1600 |
| فیروزہ | 2400 |
| مون سٹون | 1200 |
| ریمبو مون سٹون | 3600 |
| اوپل | 2200 |
| زمرد | 4200 |
| یاقوت | 2600 |
| سنہلا پکھراج | 950 |
| پکھراج | 2500 |
| سنگ مریم | 800 |
| ایکوامرین | 3200 |
| گاؤمیدک | 1600 |
| پیرن ڈاٹ | 1100 |
| نیلم | 2600 |
| لہسنیا | 900 |
| ٹائیگر | 900 |
| گارنٹ | 950 |
| موتی | 2000 |
| فونکس/جیڈ | 1500 |
| زبرجد | 1500 |
| دانہ فرہنگ | 1500 |
| کوارڈز | 2000 |
| روز کوارڈز | 1500 |
| ایمے تھیسٹ (کٹیلا) | 2000 |
| موئے نجف | 1100 |
| در نجف | 750 |
| سنگ موسیٰ | 3000 |
| بلڈ سٹون | 1500 |
| مقناطیس | 1500 |
| مانک | 3000 |
| سنگ یشیب | 4000 |
| سنگ حدید | 1250 |
| زہر مہرہ | 1000 |
| ترملین | 2200 |
| اونیکس | 1400 |
| کنزائٹ | 4000 |
| جیسپر | 1200 |
| لیبروڈرائٹ | 2100 |

## جواہراتی تسبیحاں

ذیل میں مختلف جواہرات سے بنی تسبیحوں کا ذکر ہے۔ خیال رہے یہ سب اصل ہیں کوئی بھی تسبیح ان میں سے نقلی نہیں ہے۔ یہ کم سے کم قیمت ہے۔

| تسبیحات | قیمت 33 دانے | قیمت 99 دانے |
|---|---|---|
| عقیق یمنی لال | 1200 | 3000 |
| عقیق سلیمانی | 1500 | 4400 |
| عقیق لال کٹنگ والی | 5000 | --- |
| عقیق کالا | 2000 | 4000 |
| عقیق سبز سلیمانی | 7500 | --- |
| موتی | 1650 | 4000 |
| صدف | 2800 | 8000 |
| ٹائیگر | 2000 | 3000 |
| لاجورد | 2200 | 6500 |
| جیڈ | 2750 | 4000 |
| دانہ فرہنگ | 2500 | 4000 |
| سنگ یشیب | 16,000 | --- |
| گارنٹ | 12,500 | --- |
| پیری ڈاٹ | 15,500 | --- |
| چاندی اللہ و محمد کندہ | 8500 | --- |
| عقیق یمنی لال بڑے دانے | 12,000 | --- |



تحریر: سید عرفان، اسلام آباد۔

# برج جدی

## مختصر منسوبات

| جنسی خواص | عنصری خواص | جسدی خواص |
|---|---|---|
| مونث | خاکی | منقلب |
| **حاکم کوکب** | **مخصوص دن** | **مخصوص حروف** |
| زحل | ہفتہ، بدھ، جمعہ | ج، خ، گ |
| **جسم کا حصہ** | **مخصوص رنگ** | **مخصوص پتھر** |
| زانوں | نیلا، سفید، سبز | نیلم، ہیرا |

### موزوں کھانے:۔

گوبھی، بند گوبھی۔

### موزوں کھیل / شوق:۔

چیزیں جمع کرنا، ورزش، باغ بانی، میوزک، پہاڑ پر چڑھائی۔

### موزوں جڑی بوٹیاں اور پودے:۔

جو، چقندر، صنوبر، دیودار، پیاز، ساگ، بید۔

### پیشہ:۔

زراعت، سیاست، پولیس اور قانون نافذ کرنے والے ادارے سے متعلق کام، درس وتدریس، کان کنی، جنگلات، صبر وتحمل کے متقاضی، حکومتی عہدے منتظم، ٹھیکیداری، زمینداری، چمڑے اور کھالوں کا کاروبار، ڈاکٹر، خصوصاً جلدی امراض یا ہڈی کا سرجن، معمولی کام کرنے والے مزدور وغیرہ، عمارت سازی۔

## عام خصوصیات

جدی افراد خوش مزاج ہوتے ہیں۔ ان کی حس مداح اچھی ہوتی ہے۔ وہ کام جو دوسروں کے لیے مشکل ہوتے ہیں۔ جدی افراد وہ کام انجام دے دیتے ہیں۔ یہ افراد زیادہ میل جول پسند نہیں کرتے، البتہ دوسروں سے کام کروانا جانتے ہیں۔ احتیاط پسند ہوتے ہیں۔

### موزوں حالات / منسوبات:۔

غیر آباد زمین، پولیس مین، پولیس اسٹیشن، بکریاں، مٹی کے برتن بنانے کی جگہ، برتن بنانے والے، مٹی کا کام کرنے والے، عمارتیں بنانے والے، جج، مجسٹریٹ، کمرہ عدالت۔

### موزوں اشیاء:۔

قدیم اشیاء، لکھنے کی تختی، کلاک، پرانے جوتے، زیورات، پرانی شراب، گھڑی۔

### صحت:۔

جدی افراد تدبیر اور احتیاط سے زندگی گزارتے ہیں اور جانتے ہیں کہ ان میں کتنی صلاحیت ہے اور اس کی مطابق کام کرتے ہیں۔ لیکن بعض اوقات کام کی زیادتی کی وجہ سے ڈپریشن کا شکار ہوتے ہیں۔

### محبت کے معاملات:۔

شرمیلے اور کم گو ہوتے ہیں۔ اگر اپنی اس کمزوری پر قابو پالیں تو بہترین ساتھی ثابت ہوتے ہیں۔ اپنے جذبات کا اظہار نہیں کرتے اور اپنے

کاروبار / روزگار کی وجہ سے شریک حیات کو نظر انداز کرتے ہیں۔

## مثبت خصوصیات

جدی افراد کی حس مزاح بھرپور ہوتی ہے۔ یہ افراد بہت زیادہ صبر والے، سمجھدار، قابل بھروسہ، چیزوں کی حفاظت کرنے والے اور نظم وضبط کے پابند ہوتے ہیں۔ حاکمانہ طبیعت کے مالک ہوتے ہیں اور دوسروں سے کام کرواتے ہیں۔ قدرتی خوبصورتی کو پسند کرتے ہیں۔ یہ حفاظت کا ضامن خیال ہوتے ہیں۔ یہ شرمیلے افراد ہوتے ہیں۔ احتیاط پسند ہوتے ہیں۔ یہ افراد قابل بھروسہ، ادارے کے مضبوط، احتیاط پسند، بلند حوصلے والے، نظم وضبط کے پابند، تحمل مزاج، محنتی، ثابت قدم اور دور کی نظر رکھنے والے ہوتے ہیں۔

اگر کسی سے رشتہ قائم ہوجائے تو جدی افراد بہترین اور وفادار شریک حیات ہوتے ہیں۔ فلرٹ نہیں کرتے، ساتھی کو اپنی حس مزاح سے خوش رکھتے ہیں۔

یہ افراد اپنی صحت کا خیال رکھتے ہیں۔ قائدے کے مطابق زندگی گزارتے ہیں۔ آرام اور ورزش کے لیے وقت نکالتے ہیں۔

## منفی خصوصیات

یہ افراد بہت زیادہ سخت اور مایوس کن خیالات کے حامل ہوتے ہیں۔ افسردہ اور پریشان رہتے ہیں۔ ان کے دل میں کسی کے لیے جذبات نہیں ہوتے۔ ان کی احتیاط پسندی بعض اوقات حد سے زیادہ بڑھ جاتی ہے۔ یہ اکیلے رہنے کے عادی اور کنجوس ہوجاتے ہیں۔ یہ لوگ نہ صرف خود پریشان رہتے ہیں بلکہ دوسروں کو بھی پریشان کرتے ہیں۔ یہ افراد سخت مزاج، ضدی، بدتمیز، ظالم، سرد مزاج، مشقت طلب، مایوسی کی طرف مائل کنجوس، ضرورت سے زیادہ روایت پسند اور آوارگی کی طرف مائل ہوسکتے ہیں۔

یہ بہت احتیاط پسند، شرمیلے ہوتے ہیں اور اپنے جذبات کا اظہار کرنے سے گھبراتے ہیں۔ انجام سے ڈرتے ہوئے یہ اکثر رشتہ قائم نہیں کرپاتے۔ کیونکہ یہ دوسروں کے اوپر کم ہی اعتبار کرتے ہیں اس لیے اپنے



اوپر کام کا بوجھ بڑھا لیتے ہیں۔ جس سے ان کی صحت متاثر ہوتی ہے۔

## بیماریاں

ڈپریشن، ذہنی مسائل و بیماریاں، جلدی امراض، خون سے متعلق بیماریاں، جنسی کمزوری ہوجائے تو صحت یابی مشکل ہوتی ہے۔

❁❁❁

